


تبٰرَكَ الَّذِیْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰی عَبْدِهٖ لِیَكُوْنَ لِلْعٰلَمِیْنَ نَذِیْرًا

مُصنّف فخر المفسّرین زبدۃ المحدثین عمدۃ المتکلمین فاضلِ اجل حضرت
مولانا ابو محمد عبد الحق الحقانی الدہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ،

# تفسیرِ فتح المنّان

المشہور بہ

# تفسیرِ حقّانی

اس بے نظیر تفسیر میں جس طرح بے شمار دریائے علوم کو کوزے میں بند کیا ہے
اسی طرح اس کی زبان عام فہم سلیس اور صاف ہے تاکہ ہر خاص و عام
استفادہ کرے اور لطائف و حقائق و نکات قرآنیہ سے
فیض یاب ہو

ناشر میر محمد کتب خانہ مرکز علم و ادب آرام باغ کراچی

# تفسیر حقانی

جلد

# تفسیر حقانی

## پارہ ۲۲

# وَمَنْ يَّقْنُتْ

وَمَنْ يَّقْنُتْ مِنْكُنَّ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ
اور جو تم میں سے اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرے گی
وَتَعْمَلْ صَالِحًا نُّؤْتِهَآ اَجْرَهَا مَرَّتَيْنِ
اور نیک کام کرے گی تو ہم اس کو دو بار اس کا بدلہ دیں گے
وَاَعْتَدْنَا لَهَا رِزْقًا كَرِيْمًا ﴿۳۱﴾
اور اس کے لیے عزت کی روزی بھی تیار کر رکھی ہے۔
يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ
اے نبی کی بیویو تم کسی عام عورتوں جیسی
النِّسَآءِ اِنِ اتَّقَيْتُنَّ فَلَا تَخْضَعْنَ
نہیں ہو اگر تم اللہ سے ڈرتی رہو تو دبی زبان سے
بِالْقَوْلِ فَيَطْمَعَ الَّذِيْ فِيْ قَلْبِهٖ
بات نہ کہا کرو کیونکہ جس کے دل میں مرض ہے وہ
مَرَضٌ وَّقُلْنَ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ﴿۳۲﴾
طمع کرے گا اور (بے رکاوٹ) دستور کے موافق کلام کیا کرو۔

وَقَرْنَ فِيْ بُيُوْتِكُنَّ وَلَا تَبَرَّجْنَ
اور اپنے گھروں میں بیٹھی رہا کرو اور (بناؤ سنگار) دکھاتی نہ پھرا کرو
تَبَرُّجَ الْجَاهِلِيَّةِ الْاُوْلٰى وَاَقِمْنَ
جیسا کہ اگلے جاہلیت کے زمانے میں دکھاتی پھرا کرتی تھیں اور نماز ادا
الصَّلٰوةَ وَاٰتِيْنَ الزَّكٰوةَ وَاَطِعْنَ اللّٰهَ
کرتی رہو اور زکوٰۃ دیا کرو اور اللہ اور اس کے رسول
وَرَسُوْلَهٗ ؕ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ
کی اطاعت کیا کرو اللہ یہی چاہتا ہے کہ اے گھر والو!
عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَ
تم میں سے ناپاکی دور کر دے اور
يُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ﴿۳۳﴾ وَاذْكُرْنَ
تم کو خوب پاک کر دے اور تمہارے گھروں
مَا يُتْلٰى فِيْ بُيُوْتِكُنَّ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ وَ
میں جو اللہ کی آیتیں اور حکمت کی باتیں تم کو پڑھ کر سنائی

الحکمۃ ان اللہ کان لطیفا خبیرا ﴿۳۴﴾

جاتی ہیں اُن کو یاد رکھو بیشک اللہ جو ہے تو بھید جاننے والا خبردار ہے

ع ۱۔

## ترکیب

ومن شرطیہ یقنت بالیاء رعایۃ للفظ من و بالتاء رعایۃ لمعناہا۔ تعمل معطوف علی یقنت۔ نؤتہا جوابہا۔ واعتدنا معطوف علی نؤتہا۔ کاحد اصل احد وحد بمعنی الواحد ثم وضع فی النفی العام مستویا فیہ المذکر والمؤنث و الواحد والکثیر والمعنی لستن کجماعۃ واحدۃ من جماعات النساء فی الفضل۔ اھل البیت منصوبا علی النداء والمدح من اٰیٰت بیان لمایتلیٰ والحکمۃ معطوف علی اٰیٰت اللہ۔

## تفسیر

ومن یقنت منکن الخ القنوت الطاعۃ۔ اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی فرماں برداری کرے گی، اور نیکی کرے گی تو اسی طرح اس کو دوچند مرتبہ ملے گا کیونکہ وہ تمام عورتوں سے اشرف ہیں۔ چنانچہ خود اللہ ان کی بزرگی بیان فرماتا ہے ینساء النبی لستن کاحد من النساء کہ اے نبی کی بیویو! تم اور عورتوں جیسی نہیں ہو۔ تمہارا مرتبہ بلند ہے۔

## حضرتؐ کے کثرتِ ازواج پر اعتراض اور اس کا جواب

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر اس موقع میں مخالفینِ اسلام یہ اعتراض کیا کرتے ہیں اور حضرتؐ کی سیرتِ پاک پر دھبہ لگایا کرتے ہیں:۔

**قولہم۔** محمدؐ باوجود اس دعوے کے کہ میں خاتم المرسلین ہوں عورتوں کی طرف بڑے حریص تھے۔ قانونِ قدرت کے مطابق ہر مرد کو ایک عورت کافی ہے۔ جو علاوہ حاجتِ انسانی پورا کرنے کے اس کی ضروریاتِ خانہ داری کو بھی بخوبی انجام دے سکتی ہے پھر متعدد عورتیں رکھنا ایک قسم کی شہوت پرستی ہے جو اولوالعزم لوگوں کی شان کے بالکل مخالف ہے۔ محمدؐ نے اور مسلمانوں کے لیے تو چار عورتوں کی حد لگادی اور اپنے لیے کوئی حد ہی نہیں رکھی اور ایک وقت نو بیویاں اور کئی ایک حرم میں موجود تھیں۔ اوروں کے لیے تو نکاح کرنے کی بھی قید تھی اور اپنے لیے تو یہ بھی قید نہ رکھی بلکہ جیسا کہ اگلی آیتوں میں آتا ہے جو کوئی عورت نبی کو اپنا نفس بخش دے[1] تو وہ نبی کو حلال ہے واامرأۃ مؤمنۃ ان وھبت نفسھا للنبی اور خود زید کی بیوی کو بغیر نکاح کے رکھ لیا اور کہہ دیا کہ میرا نکاح آسمان پر فرشتوں نے پڑھا دیا ہے۔ اور بھی ایسے واقعات گزرے ہیں۔ چنانچہ صحیح بخاری میں ہے کہ آپ نے ایک عورت کا شہرۂ حسن سن کر کسی کو بھیج کر اس کو بلایا اور عائشہ کے ڈر سے اس کو باہر باغ میں اتارا اور جب آپؐ نے اس پہ ہاتھ دراز کیا تو اس نے کہا میں اللہ کی پناہ مانگتی ہوں یعنی آپؐ کو پسند نہیں کیا پھر آپؐ کو برا معلوم ہوا جس لیے اس سے صحبت نہ کی۔

اس کے علاوہ اور مسلمانوں کو تو عورتوں میں عدل و انصاف کرنے کا حکم دیا کہ باری سے ہر ایک کے پاس رہا کریں اور اپنے لیے یہ بھی فرض نہ تھا جیسا کہ اگلی آیت میں آتا ہے: ترجی من تشاء منھن وتؤوی الیک من تشاء اسی لیے عائشہ جل کر کہتی ہیں کہ کیا کوئی عورت اپنا نفس بھی ہبہ کرتی ہے اور جب یہ آیت ترجی اتری تو کہا کہ اللہ اے محمدؐ تیری خواہشوں کو بہت جلد پوری کرتا ہے (بخاری و مسلم) اس لیے محمدؐ کی بیویوں میں بڑا جھگڑا رہا کرتا تھا۔ چنانچہ ایک بار سب عورتیں آپ سے چڑ گئیں ایک کہتی تھی

[1] بغیر گواہ اور مہر کے وہ نبی کے لیے حلال ہو جاتی ہے ۱۲ منہ

مجھ سے صحبت کر، دوسری کہتی تھی مجھ سے۔ یہاں تک کہ صبح ہوگئی اور حجروں کے باہر ابوبکرؓ نے یہ بے ہودہ باتیں سن کر کہا کہ اے محمد نماز کو آئیے اور ان کے منہ میں خاک ڈالیے۔ اس بات کو بھی بخاری نے نقل کیا ہے۔ توبہ توبہ یہ شہوت پرستی اور یہ دعویٰ۔ اور لطف یہ کہ اتنی تو بیویاں کیں اور اس قدر اُن پر سخت احکام مقرر کیے اس پر روٹی کپڑا مانگنے سے منع کر دیا۔ پہلے انبیاء نے ایسا نہیں کیا۔ حضرت مسیح نے تو سرے سے کوئی بھی عورت نہیں کی اور دنیا میں جس قدر باکمال لوگ آئے ہیں وہ عورتوں سے نفرت ہی کرتے آئے ہیں۔ ان کو شہوت پرستی سے کیا علاقہ؟

## جواب تحقیقی

اگر منصف مزاج ذرا بھی انصاف کرے تو سب اعتراض اٹھ جاویں۔ یہ بات تمام اہلِ تاریخ کے نزدیک مسلّم ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ میں عین جوشِ جوانی کے وقت جو انسانی قویٰ کے موجیں مارنے کا زمانہ ہوتا ہے ایک بڑھیا عورت سے نکاح کیا، یعنی خدیجۃ الکبریٰؓ سے جو حضرتؐ سے عمر میں بہت زیادہ تھیں، وہی پاک باز عورت آپؐ کو غارِ حرا کے خلوت خانہ میں دو چار روز کا کھانا پانی لے آیا کرتی تھیں۔ اُن کے انتقال کے بعد ایک اور عورت عمر رسیدہ سیاہ فام سے نکاح کیا جن کا نام حضرت سودہؓ تھا۔ باون ۵۲ برس کی عمر تک جو انتہا جوشِ جوانی کا موقع تھا یکے بعد دیگر انہیں بیویوں کے ساتھ زندگانی بسر کی باوجودیکہ آپؐ خاندانی تھے نہایت خوبصورت بھی تھے اور قریش آپ کو حسین مہ جبین عورتوں کا لالچ بھی دیتے تھے اور عرب کے دستور کے موافق مکہ جو آپؐ کا وطن تھا متعدد حسین نوجوان عورتوں کا میسر آجانا کچھ بھی مشکل نہ تھا۔ کم مرتبہ کے آدمیوں کے پاس مکہ میں متعدد عورتیں رہتی تھیں اور یہ بات عرب کے نزدیک کچھ معیوب بھی نہ تھی مگر آپؐ نے مطلق توجہ بھی نہ فرمائی۔

ہجرت سے کچھ دنوں آگے صدیق اکبرؓ نے بڑی التجا کے ساتھ اپنی دخترِ نیک اختر عائشہؓ سے جو چھ برس کی لڑکی تھیں صرف نکاح کر دیا تھا جو بمنزلہ منگنی کے تھا۔ رخصت نہ کی تھی اور کرتے بھی تو یہ نہایت صغیر سن تھیں مدینہ میں آکر جہاں ہر طرف سے مصیبت کے دروازے کھل گئے اور تمام عرب دشمن ہوگیا، ادھر مہاجروں کی فکر بھی آپؐ ہی کے سر پر پڑ گئی تھی حضرت عائشہؓ کو جوان ہونے پر رخصت کیا۔ اب اس پردیس میں اور اس مصیبت کے زمانے میں اور اس تنگ دستی میں کہ ہفتے کے ہفتے بے روٹی کے گزر جاتے تھے کھجور کے چند دانوں اور پانی پر بسر اوقات ہوتی تھی اور اس عمر میں کہ پچاس سے تجاوز ہوگئی جوانی کے زور جاتے رہے بڑھاپا آگیا کون دانشمند کہہ سکتا ہے کہ آپؐ نے اتنی بیویاں شہوت پرستی کے لیے کی تھیں اور معاشرت کا طریقہ نفرت انگیز اختیار کیا تھا؟ پردیس میں تو اپنی عزت بڑھانے کے لیے خصوصاً اس قوم میں جا کر جو مددگار اور خاص مرید ہوں کوئی نفرت کی بات ہو تو لوگ چھوڑ دیا کرتے ہیں کہ مبادا لوگ بد اعتقاد ہو جاویں۔ اور یہ ظاہر ہے کہ آپؐ سے کوئی انصار و مہاجر بد اعتقاد نہ ہوئے۔ پس عقلِ سلیم تاریخی واقعات پر نظر کر کے صاف صاف کہہ دے گی کہ اتنی بیویاں اور ان کے ساتھ یہ برتاؤ شہوت پر مبنی نہ تھا اور جو ہوتا بھی تو یہاں آکر اس قدر عورتوں نے کیوں ازواجِ مطہرات میں داخل ہونے کی رغبت کی مکہ میں جوانی کے وقت نہ کی؟

معلوم ہوا کہ یہ اور بات تھی وہ یہ کہ حضرتؐ جس طرح خاتم المرسلین بنائے گئے تھے اسی طرح آپؐ کے دین میں حلّت و حرمت، طہارت و نجاست مرد و عورت کے

سب احکام تھے۔ مردوں میں سے تو علم دین سیکھنے کے لیے ایک جماعت اس کام کی ہوکر درِ دولت پر آپڑی تھی جن کو اصحاب الصفہ کہتے تھے۔ اسی طرح عورتوں کی جماعت بھی اس کام کے لیے پر ضرور تھی کہ وہ عورتوں کو تعلیم دیا کریں۔ خصوصاً وہ مسائل جو عورتوں سے متعلق ہیں اور جن کا ذکر غیر مرد سے سننا شرم کی بات ہے۔ اب یہ جماعت نساء اگر محض شاگردوں کے سلسلہ میں ہوتی اوّل تو آپؐ ان اجنبی عورتوں سے وہ شرم کے متعلق مسائل حیض ونفاس غسل وجنابت بیان کرتے شرم کرتے اور وہ بھی ان کے دریافت کرنے سے شرم کرتیں مقصود فوت ہوجاتا۔ دوم شاگردوں کا خلوت وجلوت میں رہنا ضروری بات ہے جو قولاً وفعلاً ہر قسم کی تعلیم پاسکیں اور اگر ایسا ہوتا تو لوگوں کو اجنبی عورتوں کے ساتھ رہنے سے بدگمانی ہوتی۔ سوم مردوں کی جماعت تعلیم پانے کے وقت صبر اور محنت کشی سے اپنے رزق کا فی الجملہ آپ بندوبست کرسکتے ہیں اور کچھ نہیں تو لکڑیوں کا گٹھا لاکر بیچ سکتے ہیں بخلاف عورتوں ضعیف البنیان کے، اس لیے ان کا بندوبستِ رزق وحاجات بھی حضرتؐ ہی کے ذمہ ٹھیرا اس لیے ان تلامذہ کو سلسلۂ نکاح میں داخل کرنا پڑا۔ اگر غیر کی بیویاں ہوتیں تو ان کے خاوند ان کو اس قدر مہلت کیوں دیتے۔

اور نیز اس میں یہ بھی مقصود تھا کہ آپؐ لوگوں کو صفت توکل تعلیم کریں کہ عورتوں کی کج خُلقی برداشت کرنے کے عرب عادی ہوجاویں جو بے رحمانہ برتاؤ کیا کرتے تھے اور لوگوں کو یہ بھی معلوم ہوجاوے کہ آنحضرتؐ عیال داری پر کسی کی بھی پروا نہ کرتے تھے مشہور ہے کہ ایک بیوی کرکے سَو کا غلام بننا پڑتا ہے۔ اور بہت سی باتوں میں حق سے چشم پوشی کرنی پڑتی ہے۔ لہٰذا اس لیے اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ان نیک بیویوں کو جو دینی مدرسہ کی طالب علم تھیں اور وجوہ مذکورہ سے بضرورت ان کو سلسلۂ زوجیت میں لایا گیا تھا یہ سنا دیا ینساء النبی لستن کاحد من النساء کہ تم اور عورتوں جیسی عورتیں نہیں ہو تم خاص دین کے لیے اس بیت العلوم میں داخل کی گئی ہو اور اسی لیے وہ زوجیت معمولی سمجھ کر اور عورتوں کی طرح آرائش وتجمل کے سوالات کرکے حضرتؐ کو تکلیف دیتی تھیں ان کو اختیار دیا گیا جس پر وہ سمجھ گئیں۔

جب یہ بات تھی تو پھر آپؐ کے اس مدرسہ یا بیت العلم میں داخل ہونے کے لیے کس لیے تعداد مقرر ہوتی؟ پھر کسی قدر کیوں نہ آدمی بشرطِ صلاحیت لینا ہی پڑتا تھا۔ اور اسی لیے اس داخلہ کے لیے نکاح کا لفظ خاص نہ ہوا نفس کے بخشنے اور دیگر امورِ مقررہ ان کی توسیع کے لیے جائز قرار پائے ضرور ہوئے اور اسی لیے پھر اور گواہوں کی بھی ہبت نفسی میں ضرورت نہ ہوئی۔ اور اس لیے بیویوں کی طرح باری کے ساتھ ان کے پاس رہنا ضروری نہ ہوا گو آپؐ اس پر بھی باری سے رہتے تھے اور ان کی اطمینان قلبی کی باتیں ملحوظ رکھتے تھے۔

اور اگر کوئی عورت دور سے آئی ہو اور پھر اس کو مصائبِ دنیا دیکھ کر اس بیت العلم میں داخل ہونا منظور نہ ہوا تو آپؐ نے داخل نہ کیا اور باغ میں اتارنا کوئی عیب کی بات نہیں۔

رہا عورتوں کا باہمی جھگڑا سو یہ ان کی جبلی بات ہے۔ اور معاذاللہ اس شب میں وہ پاک باز بیویاں امر خاص کے لیے آپؐ سے خواستگار نہ تھیں۔ بات یہ تھی کہ آپؐ ایک کے گھر تشریف لے گئے حضرتؐ کے انفاس متبرکہ کو ہر ایک غنیمت جانتی تھیں اور بھی آگئیں اس گھر والی کو ناگوار گزرا جو ایک طبعی بات ہے اس پر باہم کچھ قیل وقال تھی جس کو سن کر صدیقِ اکبرؓ اس وجہ سے کہ ان کی صاحبزادی بھی ان میں شامل تھیں عورتوں پر

بزرگانہ طور پر خفا ہوئے۔ اصل بات یہ تھی اب مخالف اس کو جس پیرایہ میں چاہے ڈھالے

## جواب الزامی

حضرت سلیمان اور داؤد علیہما السلام کی بیویاں اور حرمیں تو سیکڑوں تھیں پھر عیسائی اور یہودی ان کی کتابوں کو الہامی مانتے ہیں۔ اسی طرح ہنود کے ہاں کرشن جی کی چودہ ہزار گوپیاں ناچا گایا کرتی تھیں اب خواہ اس کو آریا لوگ بھجن کہیں یا کچھ اور ہم کچھ نہیں کہتے۔ رہا تعددِ ازواج کا اعتراض سو اس کا جواب کئی بار ہو چکا کہ انسانی ضرورتیں بعض اوقات ایک بیوی سے پوری نہیں ہو سکتیں اور پہلی کا بغیر قصور چھوڑ دینا انسانی مروت کے خلاف ہے اور فرض کہ وہ مرض یا کسی وجہ سے اولاد جننے کی اس میں صلاحیت نہیں پس اسلام نے بضرورت تعددِ ازواج کی اجازت اور وہ بھی مشروط دی کہ عدل پورا ہو۔

آمدم برسر مطلب۔ اس تمہید کے بعد پھر ازواجِ مطہرات کو چند احکام کی تعلیم دیتا ہے۔ ان اتقیتن اگر تم اللہ سے ڈرتی ہو۔ یہ جملہ اس لیے فرمایا کہ صرف اسی بات پر بھروسہ نہ کر لینا کہ ہم نبی کی بیویاں ہیں۔ بلکہ یہ فضیلت تقوٰی کی وجہ سے ہے چنانچہ ازواجِ مطہرات ہمیشہ زیورِ تقوٰی سے آراستہ تھیں حضرتؐ کی حیات میں بھی اور آپؐ کے بعد بھی۔ جواب شرط کا محذوف ہے لستن کاحد من النساء اس پر دلالت کرتا ہے

## پہلا حکم

اور بعض کہتے ہیں فلا تخضعن بالقول لوگوں سے جو بات چیت کرنے کا اتفاق ہو تو بات میں نرمی اور لگاوٹ نہ کرو۔ فیطمع الذی فی قلبہ مرض تاکہ ناپاک آدمی کہ جس کے دل میں شہوت اور بدکاری کا مرض ہے طمع نہ کرے۔ کھری بات کہو۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ جو عورتیں مہین مہین باتیں اور بڑے اخلاق سے اور ہنس ہنس کر کیا کرتی ہیں خواہ وہ پاک اور صاف دل ہی کیوں نہ ہوں مگر ناپاک آدمی کے دل میں گدگداہٹ اور تحریکِ باطل پیدا کر دیتی ہیں یہ ایک حکم تھا۔

## دوسرا حکم

وقرن فی بیوتکن ولا تبرجن تبرج الجاہلیۃ الاولیٰ۔ وقرن اہل مدینہ اور عاصم نے وقرن بفتح قاف پڑھا ہے اور لوگوں نے بکسر قاف۔ پہلی قراءت کے موافق یہ معنی ہوں گے قرن اے الزمن بیوتکن من قولہم قررت بالمکان اقر قرارا فحذفت الراء الاولی ہی عین الفعل لثقل التضعیف ونقلت حرکتہا الی القاف کما فی ظلت ظللت وعلی الثانی فقیل ہو من قررت اقررت اقر معناہ اقررن بکسر الراء فحذفت الاولیٰ ونقلت حرکتہا الی القاف و قیل ہو من الوقار من قولہم وقر فلان یقر وقورا اذا اسکن و اطمئن فہو امر کعدن من الوعد وصلن من الوصل۔ یعنی اپنے گھروں میں بیٹھی رہا کرو۔ بغیر ضرورت باہر نہ جایا کرو۔ یہاں سے پردہ فرض ہوا۔ سامنے ہونے کی جیسا کہ پہلے جاہلیت میں دستور تھا ممانعت ہو گئی۔ جیسا کہ اخیر جملہ میں فرماتا ہے ولا تبرجن تبرج اظہارِ زینت اور مواقعِ زینت۔

مجاہد کہتے ہیں کہ پہلے عورتیں لوگوں کے سامنے آیا جایا کرتی تھیں پس یہی تبرج جاہلیت ہے (ابن کثیر)

جاہلیت اولیٰ کے معنی ابن عباسؓ یہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ سے لے کر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیانی زمانے کو جاہلیت اولیٰ کہتے ہیں بعض کہتے ہیں نوح و ابراہیم کا درمیانی زمانہ۔ بعض کہتے ہیں موسیٰ و عیسیٰ کا

مگر ابن عطیہ کا قول بہت صحیح معلوم ہوتا ہے کہ جاہلیتِ اُولیٰ سے اسلام سے پہلے کا زمانہ مراد ہے اور اس کو اُولے زمانۂ اسلام کے لحاظ سے کہا نہ اس لیے کہ کوئی جاہلیتِ اُخریٰ اسلام کا وہ زمانہ بھی مراد ہو سکتا ہے کہ جس میں فسق وفجور رواج پا گیا۔

## پردہ کا حکم

ان آیات سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویوں کے لیے بلا ضرورت باہر جانا حرام ہو گیا تھا۔ ضرورت شرعیہ میں سے حج وعمرہ ہے۔ امت کی بیبیوں پر گھر میں رہنا باہر نہ نکلنا اس آیت سے بعض کے نزدیک واجب ہے۔ قوی تر یہی ہے کہ پردہ میں رہنا مستحب ہے اور اگر بضرورت باہر جاویں تو برقع میں یا ایسے چادرے میں کہ جس سے کوئی ستر کی چیز دکھائی نہ دے، یہ پردہ فرض ہے۔ اس میں جو کچھ حکمتیں ہیں غیر قوموں کی بے پردہ عورتوں کے بے جا حالات دیکھ کر بخوبی سمجھ میں آ سکتی ہیں۔

## تیسرا حکم۔ چوتھا حکم۔ پانچواں حکم

تیسرا حکم واقمن الصلوٰۃ چوتھا حکم واٰتین الزکوٰۃ زکوٰۃ دیں۔ اس میں صدقہ وخیرات بھی داخل ہے۔ اس کے سوا اور جس قدر احکام شرعیہ ہیں ان کو بھی بجا لاویں۔ کما قال واطعن اللہ ورسولہ یہ پانچواں حکم جمیع احکام کو شامل ہے اس میں حج اور رمضان کے روزے بھی آ گئے۔ مگر نماز اور زکوٰۃ کو تاکید واہتمام کے لیے جداگانہ بیان کر دیا۔

یہ وہ احکام ہیں جو تدبیر المنزل واخلاق اور معاد اور حسن معاشرت کے اصل الاصول ہیں اور تہذیب و شائستگی کا عطر اس لیے اللہ تعالیٰ ان کی وجہ بیان فرماتا ہے: انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطھرکم تطھیرا کہ اے اہلِ بیت نبی کے گھر والو! یعنی بیویو! ان احکام سے اللہ تم کو پاک کرنا اور تمہاری ناپاکی دور کرنا چاہتا ہے۔ الرجس الاثم والذنب۔ میل کچیل ظاہری کے سوا انسان کی اخلاقی بھی میل کچیل ہوتی ہے جو مکارم اخلاق اختیار کرنے اور ذکر الٰہی اور اس کے احکام پر عمل کرنے سے دور ہوتی ہے وہ کسی دریا یا کنویں کے پانی یا کسی مسالے یا صابن سے دور نہیں ہوتی۔

## اہل بیت کی تحقیق

اہلِ بیت کے لغوی معنی گھر والے کے ہیں۔ اور اصطلاح میں خصوصاً عرب کے عرف میں اس لفظ کا اطلاق خاص بیوی پر ہوتا ہے گو گھر میں بیٹا بیٹی پوتا نواسہ نواسی بھی ہوتے ہیں اور اسی طرح نوکر چاکر خادم بھی۔ اور اسی طرح قرآن مجید میں ایک جگہ یہی اہل البیت کا لفظ خاص حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بیوی پر بھی مستعمل ہوا ہے اتعجبین من امر اللہ رحمۃ اللہ وبرکاتہ علیکم اھل البیت اور عرب بولتے ہیں کیف اہلک۔ یعنی گھر والی کی خیریت پوچھتے ہیں۔ ہمارے عرف میں بھی اہلِ خانہ گھر والی بیوی کو کہتے ہیں۔ اس لیے علماء اسلام کا ایک جم غفیر اس کا قائل ہوا ہے کہ اس آیت میں اہل البیت سے مراد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویاں ہیں۔

جس کو قرآنی مذاق کچھ بھی ہے وہ سیاق وسباق پر نظر کر کے اس بات کو جلد تسلیم کر سکتا ہے۔ ابن عباس وعکرمہ وعطاء وکلبی ومقاتل وسعید بن جبیر اسی کے قائل ہیں عکرمہ کہتے ہیں میں اس بات پر مباہلہ کر سکتا ہوں۔ وہ کہتے ہیں اول میں بھی خطاب نبی کی بیویوں سے ہے کما قال قل

لازواجك اور یہاں تک انہیں کے متعلق احکام چلے آتے ہیں گھر میں بیٹھنا وغیرہ اور بعد میں بھی انہیں کی طرف خطاب ہے واذکرن ما یتلی فی بیوتکن اور نیز بیت سے مراد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا گھر ہے جو حضرتؐ کی بیویوں کے رہنے کی جگہ ہے جہاں آپؐ شب باش ہوتے تھے۔

ابوسعید خدریؓ ومجاہد وقتادہ اور کل اہل شیعہ یہ کہتے ہیں کہ اہلِ بیت سے مراد اس جگہ علیؓ و فاطمہؓ و حسنؓ و حسینؓ ہیں۔ ان کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ عنکم و یطھرکم مذکر کے صیغے ہیں جو ازواج مطہرات پر اطلاق نہیں کیے جاتے۔ اس کا جواب ان کی طرف سے یہ ہے کہ لفظِ اہل کی رعایت سے تذکیر کے صیغے کلام میں آجایا کرتے ہیں جیسا کہ اس آیت میں جو حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بیوی پر اہل البیت کا اطلاق ہوا ہے وہاں بھی علیکم مذکر کا صیغہ ہے۔

اب فریقین کے وہ دلائل کہ جن سے ہر ایک نے اپنے مطلب کو ثابت کیا ہے روایات واحادیث و اقوال ہیں جن کا ہر ایک فریق نے ڈھیر لگا دیا ہے پھر ہر ایک نے دوسرے کے راویوں میں کلام کیا ہے اور پھر ہر ایک فریق نے اس کا جواب دیا ہے اگر اس سب کو نقل کروں تو یہ جلد بھی کافی نہ ہو اس لیے سب کو ترک کرتا ہوں۔

مگر فریق ثانی کی ایک حدیث بڑی زور آور ہے۔ جس کو ام سلمہؓ و عائشہؓ و واثلہ بن الاسقع سے بطرقِ مختلفہ ترمذی و ابن المنذر و حاکم و ابن مردویہ و بیہقی و ابن ابی حاتم و طبرانی و ابن ابی شیبہ و احمد و مسلم نے اپنی کتابوں میں نقل کیا ہے گو اس کے بعض طرق محدثین کے نزدیک قابل اعتبار نہیں ہیں۔ اس حدیث کا خلاصہ یہ ہے، کہ حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فاطمہؓ و علیؓ و حسنؓ و حسینؓ کو ایک سیاہ کملی میں لپیٹا کہ جس کو آپؐ اوڑھے ہوئے تھے یہ آیت پڑھی اور پھر یہ کہا اللھم ھولاء اہل بیتی اللھم اذھب عنھم الرجس وطھرھم تطھیرا۔ کہ اے اللہ! یہ لوگ میرے اہلِ بیت ہیں ان کی ناپاکی دور کر دے اور ان کو پاک کر دے۔

اور ایک حدیث انہیں لوگوں نے یہ بھی روایت کی ہے کہ آں حضرتؐ فجر کی نماز کو جب مسجد میں جانے تھے تو فاطمہؓ کے گھر پر کھڑے ہو کر یا اہل البیت الصلوٰۃ الصلوٰۃ کہہ کر یہ آیت پڑھتے تھے۔

اور مسلم نے زید بن ارقمؓ سے روایت کیا ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا ہے میں تم کو اپنے اہلِ بیت کے حق میں اللہ کو یاد دلاتا ہوں یعنی ان کی مراعات رکھنا۔ زید سے کسی نے پوچھا اہلِ بیت کون ہیں، کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویاں ان کی اہلِ بیت نہیں ہیں؟ کہا آپؐ کی بیویاں آپؐ کی اہلِ بیت ہیں۔ لیکن آپؐ کے اہلِ بیت وہ لوگ ہیں کہ جن پر صدقہ حرام ہے علیؓ اور عقیلؓ اور جعفرؓ اور عباسؓ کی اولاد۔

ان تینوں حدیثوں کو صحیح مان لینا چاہیے۔ مگر ان سے یہ نہیں ثابت ہوتا کہ خاص علیؓ و فاطمہؓ و حسنینؓ ہی اہلِ بیت ہیں اور حضرتؐ کی بیویاں اہلِ بیت نہیں ہیں۔ بلکہ پہلی حدیث تو یہی کہہ رہی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فاطمہؓ و علیؓ و حسنؓ و حسینؓ کو بھی کملی میں لے کر اہلِ بیت میں شامل فرمایا اور ان کے لیے دعا کی۔ ورنہ کیا اللہ کو معلوم نہ تھا کہ یہی لوگ اہل بیت ہیں؟ پھر ھولاء اہل بیتی کہنے کی کیا حاجت تھی؟ اور اسی طرح دوسری حدیث سے پایا جاتا ہے۔ اور تیسری حدیث تو ان دونوں کے مخالف ہے۔ اس کے علاوہ یہ قول زید کا ہے جو جعفرؓ و عقیلؓ و علیؓ و عباسؓ کی اولاد کو اہلِ بیت کہہ رہے ہیں۔

# قولِ فیصل

قولِ فیصل یہ ہے کہ در اصل اہلِ بیت تو ازواج مطہرات ہی ہیں اور ان میں حضرتؐ نے اپنے پیارے فرزندوں کو بھی شامل فرما لیا اور کیوں نہیں، بال بچے اور بہت قریب کے عزیز و اقارب بھی گھر ہی کے لوگ شمار ہوتے ہیں بس اعتقادِ صحیح اور محبتِ خالص یہی ہے کہ ازواجِ مطہرات اور ان پاک باز لوگوں کو بھی اہلِ بیت سمجھ کر ان کا تہ دل سے ادب کرے جن میں حضرت عائشہ صدیقہ اور فاطمہ زہرا اور حسنین بھی داخل ہیں۔ رضوان اللہ علیہم اجمعین۔

**ف** کیا حضرت علیؓ و جعفرؓ و عقیلؓ و عباسؓ کی اولاد بھی جو سیکڑوں برس کے بعد پیدا ہوئی اور ہوگی سب اہلِ بیت ہیں؟ حقیقت میں اہلِ بیت اور آل وہی لوگ تھے جو حضرتؐ کے سامنے موجود تھے اور ان کی اولاد اور اولاد در اولاد کو جو اہلِ بیت اور آلِ نبی کہا جاتا ہے تو مجازاً اور ادباً۔ کس لیے کہ نہ یہ حضرتؐ کے گھر میں کبھی رہے ہیں نہ حضرتؐ ان کی عیالت کرتے تھے حق بات یہی ہے باقی افراط و تفریط ہے جو تعصب یا فرطِ محبت پر مبنی ہے۔

# چھٹا حکم

واذکرن ما یتلیٰ فی بیوتکن من ایٰت اللہ والحکمۃ ان اللہ کان لطیفا خبیرا یہ چھٹا حکم ہے کہ اے نبی کی بیویو! وہ جو تمہارے گھروں میں آیات اللہ اور حکمتِ الٰہیہ کا درس ہوتا ہے اس کو خوب یاد رکھو، لوگوں کو سمجھاؤ اللہ تعالیٰ تم کو اس کی جزاءِ خیر دے گا کیونکہ وہ لطیف یعنی مہربان لطف کرنے والا خبردار ہے۔ اس پر تمہاری کوشش مخفی نہیں۔ یہ وہی اصلی حکم ہے کہ جس کے لیے یہ پاک باز باخدا بیویاں مدرسہ علم دینیہ میں داخل کی گئیں۔ اور ان کو نبی کی زوجیت کا شرف عطا کیا گیا۔ پہلے احکام تو خود ان کی تہذیب و شائستگی اور ادبِ صحبت اور حسنِ معاشرت کے لیے تھے اور یہ اُس خاص مقصد کے لیے کہ جس کے لیے یہ بیویاں بنائی گئیں۔

ایٰت اللہ قرآن کی آیات اور حکمت سُنت۔ یہ قرطبی کا قول ہے۔ اور ممکن ہے کہ حکمت سے بھی قرآن ہی مراد ہو یا اسرارِ شریعت و رموزِ طریقت جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت سے وقتاً فوقتاً ان کو حاصل ہوتے تھے اور یہ حاصل ہونا گویا ان پر پڑھا جانا یعنی پڑھ کر سُنایا جانا ہے۔ چنانچہ ازواجِ مطہرات شب و روز اسی میں مصروف تھیں۔

إِنَّ الْمُسْلِمِينَ وَالْمُسْلِمَاتِ وَ
بے شک اللہ نے مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں اور

الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْقَانِتِينَ وَ
ایمان دار مردوں اور ایماندار عورتوں کے لیے اور فرماں بردار مردوں اور

الْقَانِتَاتِ وَالصَّادِقِينَ وَالصَّادِقَاتِ
فرماں بردار عورتوں کے لیے اور راست باز مردوں اور عورتوں

وَالصَّابِرِينَ وَالصَّابِرَاتِ وَالْخَاشِعِينَ
اور صبر کرنے والے مردوں اور صبر کرنے والی عورتوں کے لیے اور (خدا سے) ڈرنے والے مردوں

وَالْخَاشِعَاتِ وَالْمُتَصَدِّقِينَ وَ
اور عورتوں اور خیرات کرنے والے مردوں اور

الْمُتَصَدِّقَاتِ وَالصَّائِمِينَ وَ
خیرات کرنے والی عورتوں اور روزہ دار مردوں اور

الصَّائِمَاتِ وَالْحَافِظِينَ فُرُوجَهُمْ
روزہ دار عورتوں اور پاک دامن مردوں

وَالْحَافِظَاتِ وَالذَّاكِرِينَ اللَّهَ كَثِيرًا
اور پاک دامن عورتوں کے لیے اور اللہ کو بہت یاد کرنے والے مردوں

وَّالذّٰكِرٰتِ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ مَّغْفِرَةً
اور بہت یاد کرنے والی عورتوں کے لیے بخشش (کا صلہ) اور بڑا اجر
وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ﴿۳۵﴾ وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّ
تیار کر رکھا ہے نہ کسی ایمان دار مرد اور نہ کسی ایمان دار
لَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ
عورت کو یہ لائق ہے کہ جب اللہ اور اس کا رسول کسی
اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ
کام کا حکم دے تو ان کو اپنے کام میں اختیار
اَمْرِهِمْ ۭ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ
باقی رہے اور جس نے اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کی
فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا ﴿۳۶﴾ وَاِذْ
تو وہ صریح گمراہ ہوا اور (یاد کرو) جبکہ
تَقُوْلُ لِلَّذِيْٓ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ
اس کو کہ جس پر اللہ نے احسان کیا اور آپ نے بھی احسان
اَنْعَمْتَ عَلَيْهِ اَمْسِكْ عَلَيْكَ
کیا یہ کہہ رہے تھے کہ اب اپنی بیوی کو اپنی زوجیت
زَوْجَكَ وَاتَّقِ اللّٰهَ وَتُخْفِيْ فِيْ
میں رہنے دے اور اللہ سے ڈر اور اپنے دل میں وہ بات
نَفْسِكَ مَا اللّٰهُ مُبْدِيْهِ وَتَخْشَى
مخفی رکھتے تھے کہ جس کو اللہ ظاہر کرنا چاہتا تھا اور لوگوں سے
النَّاسَ ۚ وَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشٰىهُ ۭ
ڈر رہے تھے اور ڈرنا تو زیادہ اللہ ہی سے چاہیے
فَلَمَّا قَضٰى زَيْدٌ مِّنْهَا وَطَرًا زَوَّجْنٰكَهَا
پھر جب زید اُس عورت سے اپنی غرض پوری کر چکا تو اس کا ہم نے آپ سے نکاح کر دیا
لِكَيْ لَا يَكُوْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ حَرَجٌ
تاکہ ایمان داروں کے لیے اپنے منہ بولے بیٹوں کی
فِيْٓ اَزْوَاجِ اَدْعِيَاۗىِٕهِمْ اِذَا قَضَوْا
بیویوں سے نکاح کرنے کی ممانعت نہ رہے جب کہ وہ ان سے
مِنْهُنَّ وَطَرًا ۭ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ
بے تعلقی کر چکیں اور اللہ کا حکم ہو کر
مَفْعُوْلًا ﴿۳۷﴾ مَا كَانَ عَلَى النَّبِيِّ
رہتا ہے ۔ نبی پر اس بات میں کچھ بھی ممانعت
مِنْ حَرَجٍ فِيْمَا فَرَضَ اللّٰهُ لَهٗ ۭ سُنَّةَ
نہیں جو اللہ نے اس کے لیے مقرر کر دی ہے جیسا کہ
اللّٰهِ فِي الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ ۭ وَ
اللہ کا پہلے لوگوں میں دستور تھا (ان پر نکاح کرنے میں کوئی ممانعت نہ تھی) اور
كَانَ اَمْرُ اللّٰهِ قَدَرًا مَّقْدُوْرَا ﴿۳۸﴾
اللہ کا حکم مقرر ہو چکا تھا
الَّذِيْنَ يُبَلِّغُوْنَ رِسٰلٰتِ اللّٰهِ
وہ پہلے لوگ جو اللہ کا پیام پہنچاتے رہے
وَيَخْشَوْنَهٗ وَلَا يَخْشَوْنَ اَحَدًا
اور اللہ سے ڈرتے رہے اور اللہ کے سوا اور کسی سے
اِلَّا اللّٰهَ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا ﴿۳۹﴾
نہ ڈرتے تھے اور کافی ہے اللہ حساب لینے کو ۔

## ترکیب

اعد اللہ بجملہ خبر انّ و الخیرۃ ما یتخیر و جمع الضمیر الاول لعموم مؤمن و مؤمنۃ لانہما فی حیز النفی و جمع الضمیر فی من امرھم للتعظیم واللہ والواو للحال سنۃ اللہ نصبہ علی المصدر ای سن ذلک سنۃ الذین یبلغون صفۃ للذین خلوا مدح لہم منصوب او مرفوع ۔ الوطر الحاجۃ ۔

# تفسیر

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں بالخصوص اور بھی مرد اور نیک عورتیں ایسی تھیں کہ جو دین کی اشاعت میں بڑے سرگرم تھے گویا انہوں نے اپنی جان و مال کو اسی کام کے لیے وقف کر دیا تھا جیسا کہ عشرہ مبشرہ اور اصحاب الصفہ اور ابوہریرہ وعبداللہ بن مسعود وعبداللہ ابن عمر و ابن عباس رضی اللہ عنہم اور عورتوں میں سے انصار و مہاجرین کی بہت سی عورتیں۔

اِن آیاتِ مذکورہ سے شاید ان کے دل میں یہ خطرہ گزرتا ہوگا کہ ازواج مطہرات ہی کی مساعی جمیلہ خدا کے ہاں پسند ہیں جن کا آیاتِ مذکورہ میں بیان ہوا اور ہماری کوشش چنداں قابلِ التفات نہیں۔ پس ان کی تسلی کے لیے یہ آیت ان المسلمین والمسلمات والمؤمنین والمؤمنات الخ نازل ہوئی اور اسی کی مؤید یہ روایت ہے کہ جس کو عبداللہ بن حمید وطبرانی نے روایت کیا ہے کہ ام عمارہؓ انصاریہ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آکر یہ عرض کیا کہ مردوں ہی کا قرآن میں ذکر ہے عورتوں کا کچھ بھی نہیں تب یہ آیت نازل ہوئی۔ اور اسی طرح ام سلمہؓ سے احمد ونسائی وابن جریر وابن المنذر وطبرانی نے روایت کیا ہے اور ایسا ہی طبرانی وابن جریر نے ابن عباسؓ سے جس کی اسناد کو سیوطی نے حسن کہا ہے۔ اس آیت میں مسلمان اور ایمان دار مرد اور عورتوں کے لیے مغفرت اور اجرِ عظیم کا وعدہ ہے اور ان کے لیے یہ چند اوصاف اس وعدہ کے لیے شرط قرار پائے ہیں۔ اسلام۔ ایمان گرچہ عرفِ علماء میں دونوں لفظوں کا مصداق ایک ہی ہے مگر قرآن واحادیث میں مقامات متعددہ میں لغوی معنی کا لحاظ کر کے اسلام سے مراد انقیاد یعنی احکام ضروریہ کا بجا لانا مراد لیا ہے جیسا کہ حدیث جبریل سے ثابت ہے جس کو بخاری ومسلم نے روایت کیا ہے:

ان تشھد ان لا الٰہ الا اللہ وتقیم الصلوٰۃ وتؤتی الزکوٰۃ وتحج البیت وتصوم رمضان اور ایمان میں اعمال کا ذکر نہیں صرف اللہ اور رسول اور ملائکہ اور کتبِ الٰہیہ اور اس کے رسولوں اور تقدیر کی تصدیق کرنا اور یقین کرنا اسی حدیث میں بیان ہوا ہے۔ قنوت یعنی عبادت واطاعت۔ صبر یعنی شہوات و دیگر تکالیف کی برداشت کرنا۔ اس میں اشاعتِ دین کی تکالیف بھی آگئیں۔ خشوع، اللہ سے عاجزی کرنا سر نگوں دنیا میں رہنا تکبر اور سرکشی نہ کرنا۔ صدقہ دینا۔ زکوٰۃ و خیرات اور دیگر نیک کاموں میں مال صرف کرنا۔ صوم روزہ رکھنا۔ عفاف پاک دامن رہنا۔ ذکرِ الٰہی کرنا۔ اور بہت کرنا کسی وقت اس کو دل سے نہ بھلانا یہاں تک کہ دست بکار دل بیار رہے۔

اس کے بعد علی العموم مرشدِ برحق یعنی جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کا حکم دیتا ہے فقال وما کان لمؤمن ولا مؤمنۃ اذا قضی اللہ ورسولہ امرا ان یکون لھم الخیرۃ من امرھم ومن یعص اللہ ورسولہ فقد ضل ضلالا مبینا کہ کسی مومن مرد اور عورت کو اللہ اور رسول کے حکم دینے کے بعد یہ مجاز باقی نہیں رہتا کہ اس کو عمل میں نہ لاوے اور جو اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرتا ہے تو صریح گمراہی میں پڑتا ہے کیونکہ مرشدِ کامل اور ہادی برحق کا خلاف کرنا گمراہی میں پڑنا ہے۔ یہ ایک عام حکم ہے جو احکام سابقہ کے لیے سرِبمہر ہے۔ نہ اس میں زینبؓ کے نکاح کا ذکر ہے نہ کسی اور کا۔ مگر مفسرین نے اپنی عادت کے موافق کہ وہ آیت کے معنی سے چسپاں کرنے کے لیے کوئی قصہ یا واقعہ خواہ مخواہ گھڑ کر اس آیت کو اسی پر ڈھال دیا کرتے ہیں گویا یہ آیت خاص اسی کے لیے نازل ہوئی ہے۔ یہ روایت کیا ہے کہ

حضرتؐ نے زید سے نکاح کرنے کے لیے زینب بنت جحش کو پیغام دیا جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی کی بیٹی تھیں۔ زینب نے زید کو حقیر جان کر انکار کیا اس پر یہ آیت نازل ہوئی تب زینب نے زید سے نکاح کرنا منظور کر لیا اور ان کی باہم شادی ہو گئی۔ مگر مؤرخین کہتے ہیں کہ زید سے زینب کا نکاح ہجرت سے آٹھ سال پہلے ہو چکا تھا۔ اور یہ سورت ہجرت کے پانچویں برس نازل ہوئی ہے پھر اس میں زینب کے نکاح کی طرف کیوں کر اشارہ ہو سکتا ہے؟ نبی کی نافرمانی یعنی اللہ اور رسول کی کسی بات میں نافرمانی اگر انکار کے طور پر ہے تو کفر ہے اور اگر قبول ہے مگر سستی سے یا خواہش نفسانی سے ہے تو فسق ہے۔

لوگوں کی ہدایت کا دار و مدار نبی علیہ السلام کی عظمت پر ہے اس لیے مخالفوں کے بعض مطاعن کو جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر کیا کرتے تھے (اور ایسا ہوتا ہی آیا ہے کس لیے کہ کوئی شخص دنیا میں ایسا نہیں آیا ہے کہ جس کی کسی بات پر بھی لوگوں نے اپنی کج رائی بد باطنی کی وجہ سے انکار نہیں کیا ہے) دفع کرتا ہے۔

من جملہ ان مطاعن کے ایک طعن زید کی بیوی زینب سے نکاح کر لینے کے بارے میں تھا جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے زید کے طلاق دینے اور عدت گزر جانے کے بعد ایک حکم آسمانی اور مصلحت الٰہیہ کی وجہ سے کیا تھا۔

فقال اذ تقول للذی انعم اللہ علیہ وانعمت علیہ امسک علیک زوجک واتق اللہ وتخفی فی نفسک ما اللہ مبدیہ وتخشی الناس واللہ احق ان تخشٰہ۔ اس آیت میں ضرور ایک واقعہ گزشتہ کی طرف اشارہ ہے اور باتفاق مفسرین وہ زید بن حارثہؓ اور ان کی بیوی زینب بنت جحش کے جھگڑے کی طرف اشارہ اور اسی پر آیت کے الفاظ چسپاں ہیں۔ وہ قصہ یہ تھا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ضمانت و کفالت اور بڑی کوشش سے زینب کا نکاح زید سے ہوا تھا۔ زینب قوم کی قریش اور اس پر تند خو تھیں اکثر معاملات میں میاں بیوی کی تُو تُو میں میں رہتی تھی۔ آخر ناچار ہو کر زید نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے شکایت کی اور بجز آپؐ کے اس کا تھا کون۔ اور یہ بھی ظاہر کیا کہ میں اس کو طلاق دیتا ہوں۔ اس کی بدمزاجی سے میرا اس کا نباہ ہو نہیں سکتا۔ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے زید کو (کہ جس پر اللہ نے انعام کیا اس کو مشرف باسلام کیا اور خود حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اس پر انعام کیا کہ اس کو آزاد کیا) منع کیا اور کہا طلاق نہ دے، کیوں کہ جانتے تھے کہ پھوپی کی بیٹی ہے میں نے ہی اس کا نکاح کروایا ہے۔ آخر پھر مجھ کو ہی اس کے ساتھ نکاح کرنے پر مجبور کیا جاوے گا اور میں جو اس سے نکاح کروں گا تو لوگ مجھے طعنہ دیں گے کہ بیٹے کی بیوی سے نکاح کر لیا۔ یہ بات تھی کہ جس کو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دل میں مخفی رکھتے تھے یعنی سوچے ہوئے تھے اور اسی سبب سے لوگوں کی طعنہ زنی سے ڈرتے تھے جس پر اللہ تعالےٰ آپؐ کو تنبیہ کرتا ہے کہ لوگوں سے کیا ڈرتا ہے اللہ سے ڈرنا چاہیے۔ لوگوں سے ڈرنا اور ایک ناجائز رسم کے توڑنے میں رسول کو دل میں لوگوں کے طعنہ کا خوف کرنا خدا کے نزدیک ناپسند بات تھی کہ جس کی نسبت فرماتا ہے تخفی فی نفسک ما اللہ مبدیہ یہ تو اپنے دل میں جو بات سوچ کر چھپاتا اور لوگوں سے ڈرتا ہے اللہ اس کو ظاہر ہی کر کے رہے گا۔ چنانچہ خدا نے اس کو ظاہر کر دیا جیسا کہ خود فرماتا ہے:

فلما قضٰی زید منہا وطرا زوجنٰکہا کہ جب زید اس عورت یعنی زینب سے اپنی حاجت پوری کر چکا نکاح کر کے گھر میں رکھ کے طلاق دے دی تو اس کا نکاح

ہم نے اے نبی تجھ سے کر دیا۔ یعنی ہم نے اس کے نکاح کرنے کا تجھ کو حکم دیا۔

بخاری و ترمذی و احمد وغیرہ نے روایت کیا ہے کہ زید بن حارثہؓ زینبؓ کی شکایت لے کر آپؐ کے پاس آئے تو آپؐ نے ان کو یہی سمجھایا کہ نہ چھوڑو اور اللہ سے ڈرو، اس پر یہ آیت وتخفی فی نفسك الخ نازل ہوئی پھر ان سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح کرلیا۔ اور ان کا ولیمہ ایسا کیا جو کسی بیوی کا ولیمہ نہیں کیا۔ سب لوگوں کو گوشت اور روٹی کی دعوت کھلائی۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ خود خدا نے یا آسمان پر فرشتے نے نکاح پڑھایا[1] تھا اور آپؐ چُپ چاپ زینبؓ کے پاس چلے گئے تھے جیساکہ معترض روایات میں غور نہ کرنے سے سمجھتا ہے۔

زوجنا کا فرمانا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دلی خوف کا اظہار کر دیتا ہے کہ جس کو آپؐ دل میں لوگوں کے ڈر سے مخفی رکھتے تھے۔

اور اے نبی تجھ سے اس کا نکاح ہم نے کیوں کر دیا؟ لکی لا یکون علی المؤمنین حرج فی ازواج ادعیاٰئھم اذا قضوا منھن وطرا وکان امر اللہ مفعولا ۔ کہ مسلمانوں کے لیے منہ بولے بیٹوں کی بیویوں سے نکاح کرنے میں جب کہ وہ ان کو طلاق دے چکیں کوئی ممانعت نہ رہے یعنی یہ عورت اسلام میں محرمات میں سے نہیں ہے اور ایک رسم کی وجہ سے اس کو حرام جانتے ہیں۔ یہ رسم اور الحاق جاہلیت مٹ جاوے۔ درحقیقت ایسی رسوم کے توڑنے میں لوگوں پر بڑے حملے ہوا کرتے ہیں۔ ہمارے ملک میں چچی اور ممانی سے نکاح کرنا بڑا معیوب سمجھا جاتا ہے۔ اگر کوئی اس رسم کے توڑنے کے لیے کرلیتا ہے تو پھر دیکھیے اس پر کیسے کیسے بہتان باندھے جاتے ہیں اور کیسے حملے ہوتے ہیں۔ فرماتا ہے یہ بات ہو کر رہنے والی تھی خدا کو اس کا مٹانا منظور تھا۔

ما کان علی النبی من حرج فیما فرض اللہ لہ کوئی اگر شبہ کرے کہ اس رسم کو نبی سے کیوں مٹوایا کسی اور کا نکاح کر کے اس کو توڑ دینا تھا۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے کہ نبی پر کیا عیب ہے اور کیا تنگی اور ممانعت ہے اس کام کے کر لینے میں جو اللہ نے اس کے لیے مقرر کر دیا۔ یا اس کو اس پر مامور کر دیا۔

سنۃ اللہ فی الذین خلوا من قبل اگلے انبیاء اور صلحاء میں بھی اللہ کا یہی دستور چلا آیا ہے کہ وہ ان کے ہاتھ سے رسوم جاہلیت کو تڑوایا کرتا ہے انہیں کو اس کے توڑنے پر مامور کیا کرتا ہے۔ کیونکہ نشانہ ملامت بننا انہیں مردانِ خدا کا کام ہے۔

وکان امر اللہ قدرا مقدورا اور اللہ کی بات مقرر ٹھیرائی گئی ہوئی ہوتی ہے۔ وہ ٹلتی نہیں ہو کر رہتی ہے اور یہ دستور رسم شکنی کن لوگوں کا ہے؟ الذین یبلغون رسلت اللہ ویخشونہ ولا یخشون احدا الا اللہ ۔ اُن کا جو اللہ کے احکام پہنچایا کرتے ہیں اور اللہ کے سوا وہ کسی سے نہیں ڈرتے ہیں، کسی کے طعن و تشنیع اور بُرا بھلا کہنے کی ان کو کچھ پروا نہیں ہوتی ہے۔

وکفی باللہ حسیبا اور اللہ کافی ہے حساب لینے کو۔ جو ان پاک بندوں پر طعن کرتے ہیں ان سے وہ ضرور حساب لے گا بازپرس کرے گا۔

یہ ہیں ان آیات کے صاف صاف معنی جن پر کوئی بھی خدشہ کسی مخالف کا وارد نہیں ہو سکتا۔ واضح ہو کہ

---

[1] یہ لفظ صاف صاف کہہ رہا ہے کہ آسمان پر نہیں بلکہ برسر معہود زمین پر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح کیا اور جو آسمان پر نکاح کرنا آیا ہے اس کے یہ معنی ہیں کہ آسمان سے یہ حکم آیا تھا ۱۲ منہ

اسلام میں ظاہر ہو کر مخالف ہمیشہ سے اپنی کاری گری کرتے آئے ہیں۔ انہوں نے بہت سی جھوٹی حدیثیں بھی گھڑی ہیں جن سے اسلام اور پیغمبرؐ پر بدنما دھبہ لگانا مقصود ہوتا ہے۔ اور قرآن مجید کی تفسیر کرنے میں بھی وہ ایسی روایات شامل کر دیتے ہیں کہ جن سے آیات کا مطلب اُلٹ پلٹ ہو جاوے اور اسلام پر کوئی عیب لگے۔ قرآن مجید میں بہت سے مقامات پر انہوں نے ایسا کیا ہے۔ من جملہ ان کے یہاں بھی عجیب و غریب روایات گھڑی ہیں۔ کسی نے کہہ دیا کہ زینب اچھے کپڑے پہنے کھڑی تھی۔ پیغمبرؐ جو زید کے گھر میں گئے زینب کو دیکھ کر فریفتہ ہو گئے اور اللھم مقلب القلوب پڑھ کر چلے آئے۔ زینب اس لگاوٹ کو سمجھ گئی اس نے زید سے کہہ دیا۔ زید کو غیرت آئی طلاق دیدی آپؐ نے جھٹ پٹ نکاح کر لیا بلکہ بے نکاح کیے شوق میں آکر اس کے گھر میں گھس گئے اور اس سے ہمبستر ہوئے اور جو کسی نے پوچھا تو کہہ دیا کہ میرا نکاح اس سے آسمان پر ہو چکا ہے تخفی فی نفسک کے معنی زینب کی محبت اور اس کا عشق مراد لیا ہے۔ اور بعض نے کہا ہے اس سے مراد یہ ہے کہ دل میں تو یہ تھا کہ زید اس کو چھوڑ دے لیکن اس کو لوگوں سے ڈر کر ظاہر نہیں کرتے تھے اور بظاہر زید کو کہتے تھے کہ اس کو طلاق نہ دے۔

معاذ اللہ معاذ اللہ نبی علیہ السلام پر کیا کیا بہتان باندھے ہیں۔ زینبؓ تو آپؐ کی پھوپی زاد بہن تھی، لڑکپن سے آپؐ کے سامنے ہوتی تھی اور کون عورت تھی کہ جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پردہ کرتی تھی۔ پھر کیا آج ہی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے زینب کو دیکھا تھا۔ اور اگر ابتدا سے محبت تھی تو زید سے کیوں نکاح کروایا جو بمشکل اس کے ورثہ راضی ہوئے تھے، آپ ہی کیوں نہ کر لیا جو بڑی خوشی سے اس کے وارث منظور کرتے۔ ع ۶

ان بے دینوں سے تو یہ بہتان بندی کچھ بھی تعجب نہیں مگر تعجب تو اپنے بعض[۱] سیدھے سادے بھولے بھالے مفسرین سے ہے کہ جنہوں نے ان کی روایات کو اپنی تفاسیر میں نقل کر دیا۔ اور ان کے اس کہنے سے دھوکہ میں آگئے کہ حدثنا فلان عن فلان۔ یہ حضرات تو بس اس حدثنا پر غش ہیں، پھر نہیں دیکھتے کہ اس کے راوی کیسے ہیں اور یہ روایت کیسی ہے؟ جو مخالفین اسلام ان روایات یا ان سادہ لوح مفسرین کے اقوال سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر عیب لگاتے ہیں وہ عیب در اصل آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر کچھ بھی نہیں لگتا بلکہ اُن راویوں پر لگتا ہے۔ نہ ہم ان بیہودہ روایات کی صحت کے قائل ہیں نہ ان پر جو اعتراضات پڑتے ہیں ان کے جواب کے ذمہ دار ہیں

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ أَبَا أَحَدٍ مِّنْ
محمدؐ تم میں سے کسی مرد کا باپ نہیں
رِّجَالِكُمْ وَلَٰكِن رَّسُولَ اللَّهِ
(زید کے بھی نہیں) لیکن وہ اللہ کے رسول
وَخَاتَمَ النَّبِيِّينَ ۗ وَكَانَ اللَّهُ بِكُلِّ
اور سب نبیوں پر مُہر ہیں اور اللہ ہر
شَيْءٍ عَلِيمًا ﴿٤٠﴾ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا
بات جانتا ہے ایمان والو!
اذْكُرُوا اللَّهَ ذِكْرًا كَثِيرًا ﴿٤١﴾ وَ
اللہ کو بہت یاد کیا کرو اور

۱؎ برخلاف محققین مفسرین کے اللہ ان کو جزاء خیر دے انہوں نے اس مقام پر ہمارے موافق معنے لکھے ہیں۔ ابن کثیر نے ان روایات پر ذرا بھی توجہ نہ کی اور کہہ دیا کہ یہ چھوڑ دینے کے قابل ہیں ۱۲ منہ

سَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ﴿۴۲﴾ هُوَ
اس کی صبح و شام پاکی بیان کیا کرو وہی ہے

الَّذِیْ یُصَلِّیْ عَلَیْکُمْ وَمَلٰٓئِکَتُهٗ
جو تم پر رحمت بھیجتا ہے اور اس کے فرشتے بھی

لِیُخْرِجَکُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ ط
تاکہ تم کو (کفر کی) اندھیریوں سے نکال کر (ایمان کی) روشنی میں لائے

وَکَانَ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَحِیْمًا ﴿۴۳﴾ تَحِیَّتُهُمْ
اور وہ ایمان والوں پر (بڑا) مہربان ہے جس دن مومن

یَوْمَ یَلْقَوْنَهٗ سَلٰمٌ ج وَّاَعَدَّ لَهُمْ
خدا سے ملیں گے ان کے لیے سلام کا تحفہ ہوگا اور ان کے لیے عزت کا

اَجْرًا کَرِیْمًا ﴿۴۴﴾ یٰٓاَیُّهَا النَّبِیُّ اِنَّآ
اجر تیار کر رکھا ہے۔ اے نبی! ہم نے

اَرْسَلْنٰکَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّ
آپ کو گواہی دینے اور خوشی اور ڈر سنانے کے لیے

نَذِیْرًا ﴿۴۵﴾ وَّدَاعِیًا اِلَی اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ
بھیجا ہے۔ اور اللہ کے حکم سے اس کی طرف لوگوں کو بلانے کو

وَسِرَاجًا مُّنِیْرًا ﴿۴۶﴾ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ
اور روشن چراغ بنا کر بھیجا ہے اور (نبی) خوشخبری دو ایمان داروں کو

بِاَنَّ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ فَضْلًا کَبِیْرًا ﴿۴۷﴾
کہ ان کے لیے اللہ کا بڑا فضل ہے

وَلَا تُطِعِ الْکٰفِرِیْنَ وَالْمُنٰفِقِیْنَ وَ
اور کافروں اور منافقوں کا کہنا نہ ماننا اور

دَعْ اَذٰهُمْ وَتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰهِ ط
ان کی ایذا سے درگزر کرتے رہو اور اللہ پر بھروسہ رکھو

وَکَفٰی بِاللّٰهِ وَکِیْلًا ﴿۴۸﴾
اللہ کافی ہے کارسازی کو۔

## ترکیب

ولٰکن بالتشدید فخبرہ محذوف ای ولکن رسول اللہ اب من غیر وراثۃ۔ او یقال ولکن کان رسول اللہ بکرۃ و اصیلا ظرفان للتسبیح۔ تحیتھم اضافۃ المصدر الی المفعول مبتدا، و سلٰم خبرہ یوم یلقونہ ظرف لہ۔ ای یحیون یوم لقائہ تعالیٰ عند الموت او الخروج من القبر او دخول الجنۃ بالسلام یقال لھم السلام علیکم او یخبر بالسلامۃ من کل مکروہ و آفۃ فضلا کبیرا اسم ان لھم خبرہ و من اللہ صفتہ والجملۃ معطوف علی محذوف مثل فراقب احوال امتک۔

## تفسیر

ماکان محمد ابا احد من رجالکم اب ان کے اس طعن کا جواب دینا ہے کہ محمدؐ نے بیٹے کی بیوی سے نکاح کر لیا کہ محمدؐ تم میں سے کسی مرد کے باپ ہی نہیں کیونکہ اس وقت فاطمہ زہراؓ اور بعض صاحبزادیاں تھیں وہ مرد نہیں۔ اور صاحبزادے قاسم و طیب وغیرہ لڑکپن میں انتقال کر چکے تھے۔ رہے حسنؓ و حسینؓ کو وہ حقیقی بیٹے نہ تھے بلکہ نواسے مگر مرد یعنی بالغ جوان وہ بھی اس وقت نہ تھے بچے تھے۔ مطلب یہ کہ زید کے آپؐ باپ نہیں۔ پھر کس وجہ سے طعن کرتے ہو؟ ولٰکن رسول اللہ وخاتم النبیین لیکن اللہ کے رسول اور سب نبیوں کے پچھلے ان کی نبوت کا سلسلہ ختم کرنے والے ہیں۔ ابن عامر و عاصم نے خاتم کو

ل اگر کوئی کہے کہ جب مومنین کے لیے بھی اللہ اور ملائکہ کی طرف سے صلوٰۃ بھیجنا آیا اور بعد میں نبی کے لیے ہے حیث قال ان اللہ وملٰئکتہ یصلون علی النبی تو پھر کیا فرق رہا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اس صلوٰۃ میں اور اس میں فرق ہے ۱۲ منہ

بفتح تا، پڑھا ہے جس کے معنے ہیں مُہر کے کہ آپؐ سب نبیوں کی مہر ہیں۔ جب کسی چیز پر بند کر کے مہر لگا دیتے ہیں تو اس میں اور نہیں داخل ہوتی۔ اسی طرح آپؐ سے سلسلۂ نبوت کو تمام کر کے اس پر مہر کر دی گئی کہ آپؐ کے بعد کوئی نبی نہیں آوے گا۔ اور دوسرے قرا نے بکسر تا، اسم فاعل کا صیغہ قرار دیا ہے۔ مطلب دونوں کا ایک ہی ہے احادیث صحیحہ میں بھی تصریح آگئی ہے کہ آپؐ کے بعد کوئی نبی نہیں۔ قصر نبوت میں ایک اینٹ کی جگہ باقی تھی سو وہ اینٹ آپؐ ہیں۔ اس کو بخاری و مسلم و احمد و ترمذی وغیرہ نے مختلف صحابیوں سے روایت کیا ہے۔ مختلف عبارات میں۔ اور اسی پر تمام امت کا اتفاق ہے اور اجماع۔

## خاتم النبیین پر دلیلِ عقلی

اور دلیلِ عقلی اس پر یہ ہے کہ آپؐ سے پہلے سیکڑوں انبیاء دنیا میں آئے اور گمراہی کی کوئی صورت باقی نہیں رہی، طرح بطرح احکام کے تبدیل و تغیر کرنے سے اصلاحیں ہوتی رہیں آخر جو کچھ کسر باقی رہ گئی تھی وہ آپؐ کے عہد میں پوری کر دی گئی۔ رہیں نئی پیش آنے والی ضرورتیں ان کی تدبیر بھی کتاب و سنت میں رکھ دی گئی ہے۔ وقتاً فوقتاً مجدد یا مجتہد یا حکیم امت کتاب و سنت سے وہ حاجت برآری کر سکتے ہیں۔ نئے نبی بھیجنے میں سیاستِ ملیہ میں بڑا انقلاب واقع ہوتا ہے جس میں ہزاروں گمراہ ہو جاتے ہیں۔ اس لیے اس مشقت اور زحمت کو اپنے بندوں سے دور کر دیا جس کی طرف وکان اللّٰہ بکل شیٔ علیماً میں اشارہ ہے کہ عواقب امور اللہ کی نظر میں ہیں اس کی مصلحت وہ خوب جانتا ہے اور نیز آیندہ آیات میں اسی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

اگر کوئی کہے کہ حضرتؐ کے بعد قرب قیامت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام نبی آویں گے جیسا کہ اہل اسلام بلکہ عیسائیوں کا بھی عقیدہ ہے۔ پھر آپؐ خاتم کیوں کر ہو گئے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ وہ نئے نبی نہیں ہیں بلکہ وہ آپؐ سے پہلے ہو چکے ہیں اور زمین پر آ کر حضرتؐ کے دین کی اشاعت کریں گے آپؐ کے نائب ہو کر۔

بندوں پر خدا نے ایسے نبی کے بھیجنے سے بڑا احسان کیا ہے اس لیے اس نعمت کے شکریہ میں حکم دیتا ہے: یایھا الذین اٰمنوا اذکروا اللّٰہ ذکرا کثیرا کہ اے ایمان والو! اللہ کو بہت یاد کیا کرو اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے اور بعثتِ انبیاء سے مقصود بھی یہی ہے کہ بندے اپنے اللہ کو یاد کیا کریں۔

وسبحوہ بکرۃ واصیلا اور صبح و شام اس کی تسبیح کیا کرو۔ سبحان اللّٰہ بحمدہ سبحان اللّٰہ العظیم کہو۔ بری باتوں سے اس کی پاکی بیان کرو کہ وہ سب عیبوں سے پاک ہے۔ بعض علماء نے اس سے صبح اور عصر کی نماز مراد لی ہے ذکرِ الٰہی اور تسبیح و تہلیل کے بہت کچھ فضائل احادیث میں آئے ہیں۔ انسان کی دنیا کی کمائی میں سے یہی بڑا حصہ ہے پھر جس کو خدا نصیب کرے۔

ھو الذی یصلی علیکم وملٰئکتہ صلوٰۃ کا لفظ جب اللہ کی طرف منسوب ہوتا ہے تو اس سے مراد رحمت ہوتی ہے اور جب ملائکہ کی طرف تو استغفار۔ مگر یہاں مراد معنی مشترک ہیں وہ عنایت و توجہ بطرف اصلاحِ کارِ بندگان۔ یہاں سے یہ بات بتلاتا ہے کہ اللہ اور عالمِ بالا کو تمہارے حال پر مہربانی ہے اس لیے اس نے رسول بھیجا۔ لیخرجکم من الظلمٰت الی النور تم کو ظلمات سے نکال کر روشنی میں لاوے۔

وکان بالمؤمنین رحیما وہ مومنین پر نہایت مہربان ہے۔ یہ دنیا کی رحمت ہے۔ اور آخرت میں تحیتھم یوم یلقونہ سلٰم جس دن ملیں گے، یا

مرنے کے بعد وہ ان سے السلام علیکم کہے گا جس کے معنی یہ کہ تم پر سلامتی ہو۔ واعد لھم اجرا عظیما۔ اور ایمان داروں کے لیے اجر عظیم تیار کر رکھا ہے۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم کی شرح کرتا ہے کہ نبی کریم کے اوصاف بیان فرماتا ہے۔ فقال یایھا النبی انا ارسلنٰک شاھدا ومبشرا ونذیرا وداعیا الی اللہ باذنہ وسراجا منیرا کہ اے نبی ہم نے (یہ نہیں کہ از خود بن گیا) تجھ کو بھیجا ہے شاہد اور مبشر اور نذیر اور داعی الی اللہ اور سراج منیر بنا کر۔ شاہد بھی ہے عقول آراء لوگوں کے تعارض میں اور عادات و رسوم کے اختلاف میں اور تجارب کی کشمکش میں کہ جہاں کوئی کچھ کہتا ہے کوئی کچھ رائے لگاتا ہے خدا کی طرف سے اصلی اور سچی بات کے حق ہونے کی شہادت یعنی گواہی دیتا ہے اسی کی شہادت پر فیصلہ ہوتا ہے۔ وہی لوگوں کو نیک کاموں کے عمدہ نتیجہ کا مژدہ اور بشارت دے کر کمر ہمت بندھوا دیتا ہے سعادت حاصل کرنے میں سرگرم کر دیتا ہے۔ وہی بارگاہِ کبریائی کی طرف لوگوں کو بلاتا ہے اس کے حکم سے اس کے گھر میں جا کر نعمتیں حاصل کرنے کی دعوت دیتا ہے صلائے عام پکارتا ہے کہ ادھر آؤ شہنشاہِ حقیقی کی بارگاہ میں تم کو میں لے چلوں، میرے پیچھے پیچھے چلے آؤ کوئی مانع نہ ہوگا۔ وہی سراج منیر چراغ روشن ہے۔ (سراج منیر محاورہ عرب میں آفتاب کو کہتے ہیں) تمام دنیا ظلمات اور اندھیروں میں ٹکراتی پھرتی تھی، جب اللہ تعالیٰ کا یہ آفتاب جہاں تاب مکہ کے پہاڑوں پر جلوہ گر ہوا اس نے مشرق سے مغرب تک کو منور کر دیا۔ جس نبی میں یہ اوصاف ہوں اور اس نے دنیا کو منور کر دیا ہو اس کے بعد اور نبی آ کر کیا کرے گا۔ ایک آفتاب کے بعد دوسرے کی کیا ضرورت؟

اس کے بعد خود اس صلائے عام کا بھی علیہ السلام کو حکم دیتا ہے۔ فقال وبشر المؤمنین بان لھم من اللہ فضلا کبیرا کہ ایمان داروں کو خوشخبری دے کہ اللہ کا ان پر بڑا فضل ہے دنیا میں ان کو ہر طرح سے سرفرازی دے گا آخرت میں اجر عظیم دے گا۔

اب رہے کافر و منافق جو تصدیق نہیں کرتے اور طرح بطرح کے بہتان باندھتے اور طعن کرتے ہیں اور آپ کو اپنی مرضی کے موافق کرنا چاہتے ہیں پس ولا تطع الکفرین والمنٰفقین ان کا کہنا نہ مان ودع اذاھم اور ان کی تکلیف اور ایذا سے درگزر کرو وتوکل علی اللہ اور اللہ پر بھروسہ رکھو یہ تمہارا کیا کر سکتے ہیں وکفی باللہ وکیلا اور اللہ کارسازی کے لیے بس ہے۔ آپ کو ان کی کیا احتیاج ہے جو نہیں مانتا نہ مانے۔

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا نَكَحْتُمُ
اے ایمان دارو! جب تم مومن عورتوں سے

الْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ طَلَّقْتُمُوْهُنَّ مِنْ
نکاح کرو پھر ان کو ہاتھ لگانے سے

قَبْلِ اَنْ تَمَسُّوْهُنَّ فَمَا لَكُمْ عَلَیْهِنَّ
پہلے ہی طلاق دیدو تو تمہارے لیے ان پر کوئی

مِنْ عِدَّةٍ تَعْتَدُّوْنَهَا ۚ فَمَتِّعُوْهُنَّ
عدت نہیں کہ جس کی تم کو گنتی پوری کرنی پڑے پس ان کو کچھ دیدو

وَ سَرِّحُوْهُنَّ سَرَاحًا جَمِیْلًا (۴۹)
اور خوش اسلوبی سے چھوڑ دو

یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ اِنَّاۤ اَحْلَلْنَا لَكَ
اے نبی ہم نے آپ کے لیے وہ بیویاں

اَزْوَاجَكَ الّٰتِیْۤ اٰتَیْتَ اُجُوْرَهُنَّ
حلال کر دیں کہ جن کو آپ نے ان کا مہر دیدیا

وَمَا مَلَكَتْ يَمِيْنُكَ مِمَّآ اَفَآءَ اللّٰهُ
اور وہ عورتیں بھی جو آپکے ہاتھ لگیں اس غنیمت سے جو اللہ نے
عَلَيْكَ وَبَنٰتِ عَمِّكَ وَبَنٰتِ
تم کو عنایت کی ہے اور آپکے چچا کی بیٹیاں اور پھوپی کی
عَمّٰتِكَ وَبَنٰتِ خَالِكَ وَبَنٰتِ
بیٹیاں اور ماموں کی بیٹیاں اور
خٰلٰتِكَ الّٰتِيْ هَاجَرْنَ مَعَكَ وَامْرَاَةً
بھی وہ جو آپکے ساتھ ہجرت کرکے آئی ہیں اور وہ ایماندار
مُّؤْمِنَةً اِنْ وَّهَبَتْ نَفْسَهَا لِلنَّبِيِّ
عورت بھی جو اپنی جان نبی کو بخشدے
اِنْ اَرَادَ النَّبِيُّ اَنْ يَّسْتَنْكِحَهَا ق
بشرطیکہ نبی بھی اس سے نکاح کرنا چاہے
خَالِصَةً لَّكَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ
(یہ) خالص آپکے لیے ہے نہ کہ اور مسلمانوں کے لیے
قَدْ عَلِمْنَا مَا فَرَضْنَا عَلَيْهِمْ فِيْٓ
ہم کو معلوم ہے جو کچھ ہم نے مسلمانوں پر ان کی
اَزْوَاجِهِمْ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ
بیویوں اور لونڈیوں کے بارے میں مقرر کر دیا ہے
لِكَيْلَا يَكُوْنَ عَلَيْكَ حَرَجٌ ط وَ
تاکہ آپ پر کوئی دقت نہ رہے اور
كَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۵۰﴾
اللہ معاف کرنے والا مہربان ہے۔

## ترکیب

وامراۃ منصوب بفعل محذوف یفسرہ ماقبلہ اے احللنا لک امراۃ مؤمنۃ ویمکن ان یکون معطوفا علی ما سبق ولا یمنعہ ان التی للاستقلال فی قولہ ان وہبت لان المراد بالاحلال الاعلام بالحل اذا وقع الفعل علی ذلک کما یقال ابحت لک الکلام بزید ان سلم علیک خالصۃ یمکن ان یکون حالا من الضمیر فی وہبت وان یکون صفۃ المصدر ای ہبۃ ویجوز ان یکون مصدرا ای اخلصنا لک ذلک اخلاصا وقد جاءت فاعلۃ مصدرا مثل العاقبۃ۔

## تفسیر

### اوّل حکم

زینبؓ کے نکاح کا حضرتؐ سے پچھلی آیتوں میں تذکرہ تھا۔ اس لیے کچھ احکام نکاح و طلاق و عدت کے متعلق بیان فرماتا ہے فقال یایہا الذین امنوا اذا نکحتم المؤمنت ثم طلقتموھن من قبل ان تمسوھن فمالکم علیہن من عدۃ تعتدونہا یہ ایک حکم ہے کہ جس ایمان دار عورت سے نکاح ہوا پھر اس کے پاس جانے سے پہلے اس کو طلاق دینے کی ضرورت پڑ جاوے تو اس عورت کے لیے کوئی عدت نہیں کہ جس کو تم گنو۔ اس کو اختیار ہے کہ طلاق کے بعد فوراً اور سے نکاح کرلے من قبل ان تمسوھن ہاتھ لگانے سے پہلے۔ اگر اس کے معنی صحبت کرنا لیا جاوے تو صحبت کرنے سے پہلے طلاق دینے میں عدت نہیں۔ اس سے یہ بات پیدا ہوگئی اگر صحبت نہیں کی اور خلوت ہوئی تب بھی عدت نہیں جیسا کہ امام شافعی کہتے ہیں۔ اور اگر اس لفظ کو عام لیا جاوے کہ جس میں خلوت بھی آگئی تو یہ معنی ہوں گے کہ صحبت اور خلوت سے پیشتر طلاق دینے میں عدت نہیں پس اگر خلوت کا اتفاق ہوا اور صحبت نہ کی اور طلاق دیدی تو عدت بھی لازم ہوگی اور مرد کو پورا مہر بھی دینا پڑے گا کیوں کہ خلوت بمنزلہ صحبت کے ہے اور اس بات کا امتیاز کہ خلوت کے بعد صحبت کی

یا نہیں مشکل ہے۔ امام ابو حنیفہؒ اور امام احمدؒ کا یہی قول ہے اور قرطبی اور ابن کثیر نے اس بات پر اجماع ہونے کا دعویٰ کیا ہے کہ مسئلہ اجماعی ہے۔ عدت تین حیض تک نکاح کرنے سے رُکا رہنا۔ اس عرصہ میں عورت اور سے نکاح نہ کرے اور جو حیض نہیں آتا تو تین مہینے تک بند رہے۔

المؤمنٰت کا لفظ یہ کہتا ہے کہ حکم مسلمان عورت کے لیے ہے مگر حکم عام ہے۔ اگر اہلِ کتاب کی عورت سے نکاح کر کے صحبت سے پہلے طلاق دیدی تو اس کے لیے بھی عدت نہیں۔ مگر مؤمنات کا لفظ اس لیے آیا کہ مسلمان کو بہتر یہی ہے کہ مسلمان ہی عورت سے نکاح کرے اور ایسا ہی ہوا کرتا ہے۔ پس یہ قید احترازی نہیں بلکہ اتفاقی ہے کہ یوں ہی اتفاق ہوا کرتا ہے

نکاح کے لغوی معنی صحبت کرنے کے ہیں مگر قرآن میں جہاں کہیں یہ لفظ آیا ہے تو اس سے مراد عقد ہے خواہ بطور حقیقت خواہ بطور مجاز۔

فما لکم کا لفظ یہ کہہ رہا ہے کہ عدت میں عورت کو رکھنا مرد کا حق ہے اگر وہ عدت میں نکاح کرنا چاہے تو یہ اس کو روک سکتا ہے۔

تعتدونھا من عدت الدراہم اس کے معنی گنتی کے ہیں اور بعض نے اس کو بالتخفیف بھی پڑھا ہے تو یہ اعتدار بمعنی ظلم سے ہوگا جس کے معنی یہ ہوں گے کہ ان پر اس صورت میں عدت نہیں کہ جس کے اندر تم ان پر زیادتی کرو۔ والاول اقویٰ۔

## دوسرا حکم

شریعت نے عورت کے لیے عدت اس لیے مقرر کی ہے کہ حمل کا حال معلوم ہو جاوے اگر فوراً نکاح کرے یہ نہ معلوم ہو کہ پہلے خاوند کا حمل ہے یا دوسرے کا۔ جب صحبت نہیں تو پھر عدت سے کیا فائدہ؟ فمتعوھن و سرحوھن سراحًا جمیلا یہ دوسرا حکم ہے کہ ان کو متعہ دو اور صاف طور سے چھوڑ دو پھر ان سے کوئی دعویٰ نہ رکھو۔ یہ نہ ہو کہ اُدھر ہی لٹکائے رکھو۔

متعہ اس عطیہ کا نام ہے جو خاوند کی طرف سے طلاق کے بعد بیوی کو دیا جایا کرتا ہے۔ جس کی تعیین میں علماء کا کسی قدر اختلاف ہے۔ حضرت عائشہؓ اور ابن عباسؓ کے نزدیک تین کپڑے ہیں اور وہ کس قیمت کے ہوں؟ یہ غنی اور تنگ دست کے حال پر چھوڑا گیا ہے۔ کما قال علی الموسع قدرہ وعلی المقتر قدرہ (سورہ بقرہ) مگر اس کی قیمت نصف مہر مثل سے زیادہ نہ ہو اور پانچ درہم سے کم نہ ہو۔ امام شافعیؒ نے اس کی مقدار حاکم کی رائے پر ٹھیرائی ہے۔

اب کلام ہے تو اس میں ہے کہ ایسی عورت کو کہ جس کو صحبت سے پہلے طلاق دی گئی ہو اس کو متعہ دینے سے کیا مراد ہے؟ کیا واجب ہے یا مستحب اور اس کے سوا اس کو اور بھی کچھ ملنا چاہیے یا نہیں؟ یہ مسئلہ سورہ بقرہ میں تفصیل کے ساتھ آچکا ہے کما قال وان طلقتموھن

ف والمطلقٰت یتربصن بانفسھن ثلٰثۃ قروء۔ وقولہ تعالیٰ والّٰئِی یئسن من المحیض من نساءکم ان ارتبتم فعدتھن ثلٰثۃ اشھر ان آیتوں میں جو طلاق دی ہوئی عورت کے لیے تین حیض یا تین مہینے کی عدت بیان فرمائی ہے ان سے مراد وہ عورت ہے کہ جس سے صحبت کی ہو۔ اس لیے صحبت نہ کی ہوئی عورت کی عدت کا حال بیان کر دیا کہ اس کے لیے کوئی عدت نہیں۔ ابن التبری کہتے ہیں کہ یہ آیت پہلی دونوں آیتوں کے عموم کی مخصص ہے ۱۲ منہ

من قبل ان تمسوھن وقد فرضتم لھن فریضۃ فنصف ما فرضتم الآیۃ ان دونوں آیتوں پر نظر کر کے یہ بات نکلتی ہے کہ اگر اس عورت کے لیے مہر معین نہیں ہوا اور صحبت سے پہلے طلاق دیدی ہو تو اس کے لیے صرف متعہ دینا واجب ہے مہر کچھ نہ ملے گا۔ اس آیتِ احزاب میں غالباً یہی مراد ہے۔ اور اگر مہر معین ہو چکا ہے تو نصف مہر ملے گا، جیسا کہ سورہ بقرہ کی آیت میں ہے۔ اور متعہ دینا اس صورت میں مستحب ہے نہ واجب۔ یہ اس لیے واجب ہوا کہ آخر اس عورت سے نکاح ہوا ہے گو صحبت نہیں ہوئی اور اس بے چاری کا مہر بھی معین نہیں اور اس پر طلاق کی عار عائد ہوتی ہے ضرور اس کو کچھ دینا شرطِ مودت ہے۔

یاایھا النبی انا احللنا لک ازواجک الّٰتی اٰتیت اجورھن[1] یہاں سے وہ احکام بیان فرماتا ہے جو خاص نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے نکاح کی بابت متعلق ہیں۔ ہم کہہ چکے ہیں بلکہ ثابت کر چکے ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ متعدد نکاح جو مدینہ میں آکر ہوئے ان سے غرض یہی تھی کہ اپنی بیویوں کی ایک جماعت بنا کے ان کو دینیات کے سیکھنے پر مامور کریں۔ دراصل یہ بیویاں دینی مدرسہ کی طالب العلم تھیں اور اور اسی نیت سے ان کو زوجیت میں لیا جاتا تھا تاکہ ان کو نان نفقہ سے فراغ بالی ہو جائے اور خلوت و جلوت میں آپ سے مسائل سیکھیں۔ اس لیے ان کے اقسام اور اس مدرسہ کے داخلہ کے دستور اور پھر ان کے اسی غرض کے لحاظ پر حقوق بیان فرماتا ہے۔ ان بیویوں کی کئی قسم تھیں یعنی کئی ایک طور سے آپ کے زنانہ مدرسہ میں ان کا داخلہ ہوا تھا۔

## قسمِ اوّل

قسمِ اوّل وہ بیویاں ہیں کہ جن کا معمولی طور پر نکاح ہوا اور آپ نے ان کا مہر ادا کر دیا جن کا اس آیت میں ذکر ہے۔ اجور جمع اجر بمعنی مہر۔ اٰتیت کے یہ معنی نہیں کہ جن کے مہر ادا کیے گئے وہی آپ کو حلال تھیں اور جن کے ادا نہ ہوئے وہ حلال نہ تھیں۔ کیونکہ اگر سرے سے مہر کا ذکر بھی بوقتِ نکاح نہ آوے یا ادا نہ کیا جاوے یا مؤجل قرار پاوے سب صورتوں میں بیوی بالاتفاق حلال ہے۔ بلکہ ایک قیدِ اتفاقی ہے۔ کس لیے کہ عرب میں مہر کم ہوتے تھے اور شوہر ان کو پہلے سے ادا کر ہی دیا کرتا تھا۔ یہ لاکھوں اور ہزاروں کے مہر نہ تھے جو محض فخراً باندھے جاتے ہیں۔ جن کا مبالغہ تو کیا اس کے خاندان سے بھی ادا ہونا مشکل ہے۔ اس آیت کی بابت ابن زید و ضحاک یہ کہتے ہیں کہ اس میں عام اجازت ہے کہ آپ محارم کے سوا جس سے چاہیں بلا تعداد نکاح کر لیں مہر ادا کر دیں وہ مباح ہیں۔ جمہور کا یہ قول ہے کہ یہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی موجودہ بیویوں کی حلت بیان کی گئی ہے کہ جن کا آپ مہر ادا کر چکے تھے۔ اگر تعمیم ہوتی تو بنٰت عمک الخ جو آگے آتا ہے بے کار ہو جاتا۔

## قسمِ دوم

قسمِ دوم وما ملکت یمینک مما افاء اللہ علیک وہ عورتیں جو آپ کے ہاتھ کا مال تھیں غنیمت میں ہاتھ آئی تھیں، جیسا کہ صفیہ و جویریہ جن کو آپ نے آزاد کر کے

[1] توریت سفر خروج کے بائیسویں باب ۱۶-۱۷ درس میں عورتوں کو مہر دینے کا ذکر ہے جس کے بعض جملے یہ ہیں:۔ قولہ البتہ وہ مہر دے کے اس سے نکاح کرے۔ وقولہ وہ کنواریوں کے مہر کے موافق اسے نقد دے یعنی مہر مثل یہ وطی بالشبہ وغیرہ کے احکام ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ موسیٰ ؑ کی شریعت میں بھی مہر دینا ضروری بات تھی ۱۲ منہ

ان سے نکاح کیا اور اسی طرح ماریہ تھیں کہ جن کے بطن سے ابراہیم پیدا ہوئے تھے۔ یہ بھی آپؐ کے مکارم اخلاق میں سے تھا کہ لونڈیوں کو اس مرتبۂ علیا پر پہنچا دیا مما افاء اللہ کی قید بھی اتفاقی ہے ورنہ جو لونڈی خریدی جاوے یا ہبہ سے حاصل ہو وہ بھی حلال ہے۔

## قسم سوم

قسم سوم وبنٰت عمک وبنٰت عمّٰتک وبنٰت خالک وبنٰت خٰلٰتک چچا اور پھوپی اور ماموں اور خالہ کی بیٹیاں بھی حلال ہیں اگر آپؐ ان سے چاہیں نکاح کریں۔ مگر اس میں یہ شرط تھی التی ہاجرن معک کہ وہ ہجرت کر کے تیرے ساتھ بھی آئی ہوں۔ کیوں کہ اگر ہجرت میں شریک نہیں گو مومنہ ہوں ان سے آپؐ کا نکاح درست نہ تھا۔ ترمذی و ابن جریر وطبرانی نے اُمّ ہانیؓ بنت ابی طالب سے روایت کی ہے کہ حضرتؐ نے مجھ سے نکاح کی درخواست کی مگر میں نے ہجرت نہ کی تھی اس لیے آپؐ کو منع کر دیا گیا۔

## قسم چہارم

قسم چہارم وامراۃ مؤمنۃ ان وہبت نفسہا للنبی وہ عورت جو اپنا نفس نبی کو بخش دے۔ یعنی وہبت لک نفسی کے صیغہ سے نکاح میں آئے وہ بھی آپؐ کے لیے حلال تھی۔ مگر صرف اس کا یہ کہہ دینا آپؐ کو اس بات پر مجبور نہیں کرتا تھا کہ آپؐ اس کو خواہ مخواہ اپنی زوجیت میں داخل ہی کر لیں بلکہ آپؐ کی مرضی پر منحصر تھا کما قال ان اراد النبی ان یستنکحہا بشرطیکہ نبی کو اس سے نکاح کرنا بھی منظور ہو تب اس کا وہبت نفسی کہنا ایجاب نکاح تھا اور آپؐ کا قبلت فرمانا قبول۔ انہیں لفظوں سے عقد ہو جاتا تھا۔ مگر اس میں بھی یہ شرط تھی کہ وہ عورت مؤمنہ ہو یعنی مسلمان۔ کتابیہ حضرتؐ کے نکاح میں نہیں آتی تھی۔ گو امت کے لیے کتابیہ سے نکاح درست ہے۔ مگر آپؐ کے بلند مرتبہ کے لائق یہ ناپاک باطن درست نہ تھی۔ خالصۃ لک من دون المؤمنین یہ نکاح بہ لفظ ہبہ و بغیر مہر و شہود خاص حضرتؐ کے لیے درست تھا نہ اور کسی مسلمان کے لیے۔

بعض علماء نے جیسا کہ سعید بن المسیب و زہریؒ مجاہد و عطاء و ابن ربیعۃ و شافعی و مالک ہیں خالصۃ لک میں نکاح بہ لفظ ہبہ کو بھی لیا ہے کہ ہبہ کے لفظ سے نکاح اور کسی سے نہیں ہو سکتا یہ خصوصیت حضرتؐ کی تھی۔ مگر اور علماء خصوصاً کوفہ کے علماء جن میں ابراہیم نخعی اور ابو حنیفہ ہیں یہ کہتے ہیں کہ اوروں کا نکاح بھی ہبہ اور تملیک کے لفظ سے ہو سکتا ہے اور آپؐ کی اس میں خصوصیت نہ تھی۔ خصوصیت صرف مہر اور گواہ نہ ہونے میں تھی بعض علماء کہتے ہیں کہ خود حضرتؐ کا بھی کوئی نکاح بہ لفظ ہبہ نہیں ہوا کس لیے کہ موہوبہ عورت کے بارے میں ان اراد النبی ان یستنکحہا کا لفظ وارد ہے۔ جو کوئی عورت یہ لفظ کہتی تھی تو گویا اپنا منشاء ظاہر کرتی تھی کہ میں نے اپنی جان کو دینی کاموں کے لیے نبی کی خدمت گزاری کے واسطے ہبہ کر دیا۔ اس کے بعد آپؐ اس میں صلاحیت دیکھ کر اس کو زوجیت میں داخل کرتے تھے۔ علماء کا اس میں بھی اختلاف ہے۔

عبداللہ بن عباسؓ و مجاہد کہتے ہیں کہ حضرتؐ کے گھر میں ایسی کوئی عورت نہ تھی کہ جو صرف نفس کو ہبہ کر کے آئی ہو۔ بلکہ جس قدر عورتیں آپؐ کے پاس تھیں یہ وہی تھیں کہ جن سے نکاح کیا تھا اور یہ بات بطور شرط و جزاء کے آیت میں ہے کہ اگر کوئی عورت ایسا کرے تو جائز ہے نہ یہ کہ ایسا کسی نے کیا بھی تھا۔ اور علماء کہتے ہیں کہ ہاں ایسی عورتیں تھیں۔ پھر کسی نے کہا ہے وہ زینب بنت

خزیمہ ہلالیہ تھی جس کو ام المساکین کہتے تھے۔ عروہ کہتے ہیں وہ خولہ بنت حکیم تھی قبیلہ بنی سلیم کی۔

چوتھی قسم کے سوا ان احکام نبویہ میں اور مسلمان بھی شریک ہیں البتہ تعداد میں شریک نہیں یہ چار سے زیادہ جمع نہیں کر سکتے اس لیے فرماتا ہے قد علمنا ما فرضنا علیھم فی ازواجھم کہ ان باتوں میں اور مؤمنین بجمیع وجوہ شریک نہیں ہیں نہ چار سے زیادہ جمع کر سکتے ہیں نہ بغیر مہر کے نکاح باندھ سکتے ہیں۔ ان کے اوپر جو کچھ حقوق زوجیت ہم نے مقرر کیے ہیں وہ ہم کو معلوم ہیں ہم ان کو بھول نہیں گئے ہیں کہ ان کو بھی ان کے حقوقِ مقررہ کو نسیاً منسیاً کر کے نبی کے ساتھ شریک کر دیا جاوے۔ اور نہ صرف بیویوں ہی کے حق بلکہ وما ملکت ایمانھم ان کی لونڈیوں کے بارے میں جو حقوق ان پر مقرر ہیں (اہل الذمہ کی عورت لونڈی نہیں ہو سکتی حربی کی ہو سکتی ہے) اور ان کے کھانے پینے کی رعایات اور حسن سلوک وغیرہ وہ بھی ہم کو معلوم ہیں یہ جملہ معترضہ ہے درمیان خالصۃ لک من دون المؤمنین کے اور درمیان لکیلا یکون علیک حرج کے اور کیلا بیانِ سابق سے متعلق ہے کہ یہ احکام مذکورۂ بالا ہم نے تیرے لیے اے نبی اس لیے نافذ کیے کہ تجھ پر تنگی نہ ہو اور کوئی حرج واقع نہ ہو بلکہ سہولت اور وسعت ہو جاوے و کان اللہ غفوراً رحیماً اور اللہ جو ہے تو بخشنے والا مہربان ہے۔ بندوں سے جو احکام کی تعمیل میں کوئی قصور ہو جاوے تو اس پر بھی ہم معاف کر دیتے ہیں اور مہربانی کرتے ہیں۔ اور ہماری مہربانی تھی جو تم پر سہل احکام نازل کیے۔

اس مقام پر کتب اصول فقہ میں ایک دلچسپ بحث کی ہے۔ جس کا ذکر فائدہ سے خالی نہیں۔

## بحث قد علمنا ما فرضنا

امام شافعیؒ کہتے ہیں کہ مہر کی کوئی مقدار شرع سے قائم نہیں کی۔ زیادہ سے زیادہ کہیں تک ہو اور کم سے کم پیسے دو پیسے تک کا ہو سکتا ہے۔ جو چیز معاملاتِ بیع و شرار میں قیمت ہونے کی صلاحیت رکھتی ہے وہ مہر ہونے کی بھی صلاحیت رکھتی ہے۔ اہلِ ظواہر کے نزدیک قرآن مجید کی تعلیم بھی مہر ہو سکتی ہے اور ایسی قسم کی خدمات بھی۔ ان کے دلائل بہت سی صحیح احادیث و اقوالِ صحابہ ہیں۔ مگر علمار کا ایک فریق کہ جن میں امام ابوحنیفہؒ بھی ہیں مہر کی مقدار کمی کی جانب میں شارع کی طرف سے دس درہم ٹھہراتے ہیں کہ زیادہ کا شوہر کو اختیار ہے۔ مگر کم دس درہم سے نہ ہو۔ کیوں کہ یہ کمی کی حد شرع نے مقرر کر دی ہے ان کے پاس بھی بہت سے دلائل ہیں۔ من جملہ ان کے ایک یہ آیت ہے۔

فرض کے لغت میں معنی قطع کے ہیں۔ اس کا استعمال کبھی بمعنی ایجاب ہوا ہے اور کبھی بمعنی تقدیر یعنی اندازہ کرنا اور عرفِ شرع میں اس کا اخیر معنی میں اس قدر استعمال ہوا ہے کہ منقول ہونے کے بعد گویا حقیقت عرفیہ ہے۔ فرض کے معنی اندازہ کرنا اور جب اس کو متکلم کی طرف مستند کیا تو یہ معنی ہو گئے کہ ازواج کے بارے میں جو کچھ ہم نے ٹھہرا دیا ہے یعنی اس کا اندازہ مقرر کر دیا ہے وہ ہم کو معلوم ہے اور کلام مہر میں ہے پس ثابت ہوا کہ مہر اللہ نے ٹھہرا دیا اور اس کی حد مقرر کر دی۔ زیادہ کی حد کی تو کوئی ضرورت نہ تھی، البتہ کم سے کم کی حد مقرر کی۔ اور یہ مہر ایک عضو مخصوص کا عوض ہے۔ اور شرع نے کم سے کم اعضا کے قطع میں جو مقدار قائم کی ہے وہ دس درہم ہے۔ دس درہم سے کم پر چوری کرنے میں ہاتھ نہیں کٹتا۔ معلوم ہوا کہ اس عضو کی قیمت یہ ہے پس اس عضو کو اس پر قیاس کر لیا۔ اس کی بھی دس درہم سے

کم قیمت نہ ہونی چاہیے اور آثارِ صحیحہ میں بھی اس کا بیان آگیا ہے اور صحابہ اور تابعین میں سے بھی اس طرف لوگ گئے ہیں۔ مگر اس دلیل میں فریقِ ثانی کو بہت کچھ کلام ہے۔

# دوسری بحث
## لونڈی غلاموں کی بابت

اس وقت کے نوتعلیم یافتہ یہ کہتے ہیں کہ غلام لونڈی رکھنا انسانی ہمدردی کے برخلاف اور نہایت مکروہ کام ہے پھر تعجب ہے کہ پیغمبرؐ نے اس کو روا رکھا۔ اور بہائم کی طرح سے لونڈی غلاموں کو خدمات پر مامور کرنے کی اجازت دی، لونڈیوں سے مباشرت کرنا جائز سمجھا۔ یہ بات پہلے انبیاء کے بھی برخلاف ہے۔

اس کا جواب بعض آزاد لوگوں نے قرآن و احادیث میں تاویل و تحریف کر کے یہ دیا ہے کہ اسلام میں یہ فعل درست نہیں ہے۔ مگر عقلاء کے نزدیک یہ جواب ہو نہیں سکتا۔ کس لیے کہ وہ کہاں تک قرآن و احادیث کی الٹ پلٹ کریں گے پھر بھی یہ فعل اسلام میں ثابت ہی رہے گا۔ خصوصاً یہ آیات بہ آوازِ بلند کہہ رہی ہیں کہ اسلام نے لونڈیوں کی معاشرت کی بابت کچھ حقوق مقرر کر دیے ہیں اور لونڈیوں سے صحبت کرنا جائز ہے کما قال تعالیٰ:

قد علمنا ما فرضنا علیھم فی ازواجھم وما ملکت ایمانھم اور اس سے پہلے کی یہ آیت انا احللنا لك ازواجك التی اٰتیت اجورھن وما ملکت یمینك مما افاء اللہ علیك وبنت عمك الخ

اس کا صحیح جواب یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے دنیا میں ایک آسمانی سلطنت قائم کی ہے جس کا وعدہ اگلے انبیاء خصوصاً حضرت عیسیٰؑ کی معرفت ہوا تھا۔ اس سلطنت کا بادشاہ یا دنیا میں قائم کرنے والا حضرت محمد علیہ السلام ہیں۔ دنیاوی سلطنتیں خاص جہانداری اور حقوقِ عباد کے لیے ہیں۔ اس سے بڑھ کر خداوندی حقوق کا وہ مطالبہ نہیں کرتیں۔ بلکہ آج کل کی شائستہ سلطنتیں ایسے حقوق کے مطالبہ کو برا جانتی ہیں۔ ان کے نزدیک کوئی خدا تعالیٰ کو اور اس کے جمیع برگزیدہ انبیاء و اولیاء کو برا کہے بت کو پوجے اس کا انکار کرے کچھ پروا نہیں۔ لیکن آسمانی سلطنت سب سے اول انہیں حقوق کا مطالبہ کرتی ہے۔ اس کا فرض ہے کہ ایسے جرموں کی سزائیں دے۔ اور خصوصاً کفر و شرک کے جرم کا مطالبہ سخت کرے، مگر رحم دلی کے ساتھ اس سلطنت میں برتاوا کیا گیا ہے۔ اول ان لوگوں کو سمجھایا جاتا ہے اگر نہ مانیں تو اس سلطنت کے خلاف میں ہونے سے ممانعت کی جاتی ہے اور ماتحتی پر مامور کیا جاتا ہے اگر پھر بھی وہ مقابلہ پر آویں تو جنگ ہوتی ہے جس میں بجز قتلِ طرفین کے اور کیا ہوا کرتا ہے مگر عورتوں اور بچوں اور بڈھوں کو اس جوش کے وقت میں بھی اس سے محفوظ رکھا ہے پھر جو لوگ کہ قتل سے آزاد کیے جاتے ہیں ان کو لونڈی غلام بنایا جاتا ہے۔ پھر ان کے آزاد کرنے کی یہاں تک تاکید اور ثواب بتلایا گیا ہے کہ جو بہت کو آزادی دلا دی جاتی ہے اور غلامی کی حالت میں ان کے وہ حقوق قائم کیے ہیں کہ جو اور قوموں میں آزاد لوگوں کے لیے بھی نہیں۔ یہ داغِ غلامی صرف اس جرمِ آسمانی کی یادگاری ہے۔

اب بتلاؤ کہ اس میں بے رحمی ہے یا ان کے قتل کر ڈالنے میں جیسا کہ موسیٰؑ کی شریعت میں ہوا۔ کیا اس میں دنیاوی جرائم کی قیدوں سے زیادہ بے رحمی ہے؟ موسیٰؑ کی شریعت میں بھی غلام لونڈی رکھے جاتے تھے۔ دیکھو توریت سفر احبار ۲۵ باب ۴۴ درس۔

---

ف۱ توریت سفر احبار کے ۲۴ باب ۱۶ درس میں کفر بکنے والے کو ضرور مار ڈالنے کا حکم ہے ۱۲ منہ

تُرْجِیْ مَنْ تَشَاۤءُ مِنْهُنَّ وَتُؤْوِیْۤ
آپ ان بیویوں میں سے جس کو چاہیں الگ رکھیں اور جس کو چاہیں
اِلَيْكَ مَنْ تَشَاۤءُ ۭ وَمَنِ ابْتَغَيْتَ
اپنے پاس جگہ دیں اور جس کو آپ نے الگ کر دیا تھا
مِمَّنْ عَزَلْتَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكَ ۭ
اپنے پاس بلاؤ تو بس اس پر کچھ بھی گناہ نہیں۔
ذٰلِكَ اَدْنٰٓى اَنْ تَقَرَّ اَعْيُنُهُنَّ وَلَا
یہ اس لیے کہ ان کی آنکھیں ٹھنڈی رہیں رنج
يَحْزَنَّ وَيَرْضَيْنَ بِمَآ اٰتَيْتَهُنَّ كُلُّهُنَّ ۭ
نہ کریں گی اور جو کچھ بھی آپ ان کو دیں اس پر سب خوش رہیں
وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ۭ وَكَانَ
اور اللہ جانتا ہے جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے اور
اللّٰهُ عَلِيْمًا حَلِيْمًا ﴿۵۱﴾ لَا يَحِلُّ لَكَ
اللہ جاننے والا تحمل والا ہے۔ نہ اس کے بعد آپ کے
النِّسَاۤءُ مِنْۢ بَعْدُ وَلَآ اَنْ تَبَدَّلَ
لیے اور عورتیں حلال ہیں اور نہ یہ کہ ان کو بدل کر
بِهِنَّ مِنْ اَزْوَاجٍ وَّلَوْ اَعْجَبَكَ
اور عورتیں کر لو گو آپ کو ان کی
حُسْنُهُنَّ اِلَّا مَا مَلَكَتْ يَمِيْنُكَ ۭ
صورت بھلی معلوم ہو مگر آپ کے ہاتھ کا مال (لونڈیاں درست ہیں)
وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ رَّقِيْبًا ﴿۵۲﴾ ع
اور اللہ ہر چیز پر نگہبان ہے۔

## ترکیب

من ابتغیت من موضع نصب بابتغیت وہی شرطیۃ والجواب فلا جناح علیك ویمکن ان یکون مبتدأ۔ والعائد محذوف ای والتی ابتغیتها والخبر فلا جناح۔ کلهن منصوب علی توکید الضمیر فی آتیتهن والرفع علی توکید الضمیر فی یرضین۔ من ازواج من مزیدۃ لتاکید الاستغراق و لو اعجبك حال من فاعل تبدل والتقدیر مفروضا اعجابك بهن الا ما ملکت استثناء من النساء۔ وهو فی موضع رفع بدلا من النساء او فی موضع نصب علی اصله۔

## تفسیر

ان آیات میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ان بیویوں کی بابت معاشرت کے متعلق احکام سناتا ہے اور ہم بارہا ثابت کر چکے ہیں کہ یہ بیویاں در اصل مدرسہ دینیہ کی طالب علم تھیں جو بوجہ مذکورہ ان کو ازواج میں داخل کیا گیا تھا، احکام آئندہ کے لیے اس بات کو بھی ملحوظ خاطر رکھنا چاہیے۔

فقال ترجی من تشاء منهن وتؤی الیك من تشاء ترجی مہموز اور غیر مہموز دونوں طرح سے آیا ہے۔ ارجاء تاخیر ارجئه اخره۔ اس آیت کے معنی میں علماء کا اختلاف ہے۔ اکثر کا یہ قول ہے کہ یہ آیت شب باشی کے بارے میں ہے کہ آپ کو اختیار ہے جس کو چاہیے موخر کیجیے ساتھ نہ سوئیے اور جس کو چاہیے اپنے پاس بلائیے۔ یہ ایک حکم خاص آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے تھا۔ آپ پر شب باشی میں برابری رکھنا واجب نہ تھا، بلکہ آپ کو اختیار دیا گیا تھا جس کے پاس چاہیں رات کو رہیں جس کے پاس چاہیں نہ رہیں۔

بخاری و مسلم نے عائشہؓ سے روایت کیا ہے کہ میں ان عورتوں پر جو اپنے نفس کو ہبہ کر دیتی تھیں عیب رکھتی تھی پھر جب یہ آیت ترجی الخ نازل ہوئی تو میں نے کہہ دیا کہ یا حضرت! اللہ تعالیٰ تیری خاطر رکھنے میں بہت جلدی کرتا ہے یسارع فی هواك کے یہ معنی ہیں کہ جو بات تجھ پر

شاق گزرتی ہے اللہ اس کو تجھ سے دور کر دیتا ہے اس کو تیری خاطر بہت منظور ہے۔

ابن رزین کہتے ہیں کہ جب امہات المومنین نے حضرتؐ کو نان نفقہ کے بارے میں تنگ کرنا شروع کیا اور آپؐ خفا ہو کر ایک مہینے تک سب سے الگ ہوئے تب آیت تخییر نازل ہوئی اور آپؐ نے سب کو کہہ دیا اگر دارِ آخرت منظور ہے (کہ جس کے لیے تم کو بیوی بنایا گیا) تو جس حال میں رکھا جاوے اس پر رہنا منظور کرو اور جو دنیا مقصود ہے تو آؤ تم کو طلاق دیدوں۔ سب بیویوں نے دارِ آخرت کو منظور کیا۔ سب باری سے رہنا بھی واجب نہ رہا۔ یہ آیت اسی بارے میں ہے۔ کیوں کہ جب ان کو سمجھا دیا گیا کہ تم اور عورتوں جیسی نہیں ہو تم ایک خاص دینی کام کے لیے بیویوں میں شامل کی گئی ہو۔ بیویوں نے بھی سمجھ لیا کہ ہم اسی لیے ہیں تب سب اس بات پر راضی ہوگئیں اور ایسا ہی ہونا چاہیے۔ کیونکہ اگر یہ آزادی پیغمبر کو حاصل نہ ہو تو ادر سیکڑوں اہم مقاصدِ دینی میں فرق آجاوے، رات دن بیویوں ہی کے جھگڑے سے فرصت و مہلت نہ ملے۔

مگر اس کے بعد بھی حتی المقدور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کے حقوق میں اپنی طرف سے برابری رکھتے تھے جیسا کہ ابن العربی وغیرہ علماء کہتے ہیں اور اسی پر سب کا اتفاق ہے اور اُس حدیث سے کہ جس کو بخاری و مسلم نے نقل کیا ہے یہی سمجھا جاتا ہے جس میں وہ فرماتی ہیں کہ ہماری باری کے دن جو آپؐ اور بیوی کے پاس رہنا چاہتے تھے تو ہم سے اجازت لیتے تھے اس آیت کے نازل ہونے کے بعد۔

شعبی وغیرہ کہتے ہیں کہ یہ آیت طلاق کے بارے میں ہے کہ جس کو آپؐ چاہیں طلاق دیں جس کو چاہیں رکھیں آپؐ کو اختیار ہے۔ ابنِ عباسؓ کا بھی یہی قول ہے۔

اور حسن کہتے ہیں کہ یہ آیت نکاح کے لیے ہے کہ جس سے چاہیں آپؐ نکاح کریں جس سے چاہیں نہ کریں۔ آپؐ کو نکاح کی عام اجازت دی گئی ہے۔ اس تقدیر پر علماء کہتے ہیں کہ یہ آیت ناسخ ہے اگلی آیت لا یحل لك النساء من بعد کی۔ و من ابتغیت ممن عزلت اور تو جس کو چاہے پاس بلا لیوے ان میں سے کہ جن کو الگ کر چکا ہے ساتھ سونے سے یعنی جن کے ساتھ سونا ترک کر دیا ہے ان میں سے اگر کسی کو بُلاوے اور ساتھ سُلاوے فلا جناح علیك تو تجھ پر کچھ گناہ نہیں۔ یہ تتمہ ہے ترجی من تشاء کا۔

ذلك ادنى ان تقر اعینھن ولا یحزن ویرضین بما اتیتھن کلھن یہ اختیار اور تفویض تجھ کو اس لیے دیا گیا ہے کہ ان کی آنکھیں ٹھنڈی رہیں اور غمگین نہ ہوں اور جو کچھ آپ ان کو دیویں اس سے ہر ایک خوش رہے۔ کس لیے کہ جب ان کو یہ معلوم ہو جاوے گا کہ ہمارا شب باشی میں کوئی حق مقرر نہیں ہے پھر جس قدر آپ جس سے التفات کریں گے وہ اس کو احسان سمجھے گی۔ مگر آپؐ نے اس پر بھی برابری رکھی۔

واللہ یعلم ما فی قلوبکم اور تمہارے دلوں کے حالات کو اللہ خوب جانتا ہے کہ کس کی طرف زیادہ رغبت ہے کس کی طرف کم۔ وکان اللہ علیما حلیما اور اللہ خبردار ہے۔ ہر چیز کا ظاہر و باطن اور ہر چیز کی حکمت و علت اس کو معلوم ہے جو حکم دیتا ہے اس میں مصلحت دیکھ کر دیتا ہے۔ حلیم بھی ہے کہ جو بندوں سے احکام کی بجا آوری میں تقصیر ہوتی ہے تو وہ اس پر جلد عتاب نہیں کرتا۔

## دوسرا حکم

لا یحل لك النساء من بعد یہ حضرتؐ کو دوسرا حکم ہے کہ اب آپ کو اور کوئی عورت حلال نہیں۔ مفسرین کے اس کی تفسیر میں چند اقوال ہیں۔ ابن عباسؓ و مجاہد و ضحاک و قتادہ و حسن و ابن سیرین کہتے ہیں کہ حضرتؐ کو ان موجودہ

نو بیبیوں کے سوا جو آپؐ کے پاس تھیں جنھوں نے اللہ اور رسول اور دارِ آخرت کو اختیار کیا تھا اور عورتوں سے نکاح کرنا منع ہو گیا تھا ان کی اس نیکی کے بدلے میں۔ اور وہ نو بیویاں یہ تھیں۔ عائشہؓ۔ حفصہ بنت عمرؓ۔ ام حبیبہ بنت ابی سفیانؓ۔ سودہ بنت زمعہؓ۔ ام سلمہ بنت ابی امیہ۔ صفیہ بنت حیی بن اخطب۔ جو خیبر کے رئیس یہودی کی بیٹی تھیں۔ میمونہ بنت الحارث ہلالیہ۔ زینبؓ بنت جحش اسدیہ۔ جویریہ بنت حارثہ مصطلقیہ۔ رضی اللہ عنہن۔ حضرتؐ کی وفات تک یہی موجود رہیں۔ ان کے بعد اور کی اجازت تو درکنار ان کی جگہ اور عورت کا قائم کرنا ممنوع تھا کہ ایک کو طلاق دے کر اس کی جگہ اور دوسری کو لاویں اور نو کے عدد کو پورا رکھیں۔ کما قال ولا ان تبدل بھن من ازواج و لو اعجبك حسنھن مگر اور لونڈی رکھنے کی اجازت تھی کما قال الا ما ملکت یمینك مگر وہ جو تیرے قبضہ میں آجاوے۔ یہ آیت محکمہ ہے اسی پر اخیر تک حضرت رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کا عمل درآمد رہا۔ اور اس کے بعد ایک لونڈی آپؐ کے پاس آئی جس کا نام ماریہ تھا۔ یہ مقوقس بادشاہ مصر نے ہدیۃً آپؐ کی خدمت میں بھیجی تھی۔ اس سے ابراہیم پیدا ہوئے تھے، آٹھویں سال ہجری میں ذی الحجہ کے مہینے میں جو شیر خوارگی کے زمانے میں انتقال کر گئے۔ انہیں کی وفات پر حضرتؐ نے فرمایا تھا و انی بفراقك یا ابراھیم لمحزون کہ میں تیری جدائی سے اے ابراہیم غمگین ہوں۔

بعض علماء اس تقدیر پر اس آیت کو منسوخ کہتے ہیں۔ سنت سے اور آیت ترجی من تشاء سے چنانچہ احمد و ابوداؤد و ترمذی و نسائی نے عائشہؓ سے نقل کیا ہے کہ آپؐ کو اجازت عام ہو گئی تھی اور ابی بن کعب و عکرمہ و ابو رزین وغیرہ کہتے ہیں کہ النساء سے مراد وہ نو بیویاں ہیں بلکہ وہ چاروں اقسام جو پہلے مذکور ہوئیں ان کے سوا اور کسی سے آپؐ کو نکاح کی ممانعت تھی اور تعداد اور تبدل میں آپؐ مختار تھے اور اقسام اربعہ ہی کے تبدل سے منع کیے گئے تھے۔ اور انہیں کی تائید کرتا ہے وہ قول کہ النساء سے مراد کتابیات و مشرکات ہیں کہ آپؐ کو مشرک اور اہل کتاب یعنی غیر مذہب والی عورتیں درست نہیں۔ ہاں غیر مذہب والی لونڈیوں کا مضائقہ نہیں۔ کس لیے کہ ام المؤمنین ہونے کا شرف مسلمان عورت ہی کو ہے۔ اور یہی قوی ہے کس لیے کہ مدرسۂ دینیہ کے لائق کافرہ نہیں ان کو نکاح میں لانے سے کیا فائدہ؟ اس صورت میں آیت کو منسوخ کہنے کی کچھ بھی ضرورت نہیں۔

وکان اللہ علی کل شیء رقیبا اللہ ہر شے پر محافظ ہے۔ اس میں اشارہ ہے کہ اللہ دیکھ رہا ہے جو کام کرو اس بات کا خیال رکھو۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَدْخُلُوا
ایمان والو! نبی کے گھروں میں

بُيُوتَ النَّبِيِّ إِلَّا أَنْ يُؤْذَنَ لَكُمْ
نہ جایا کرو مگر یہ کہ تمہیں کھانا کھانے کے لیے

إِلَىٰ طَعَامٍ غَيْرَ نَاظِرِينَ إِنَاهُ وَلَٰكِنْ
اجازت دی جائے بغیر اس کے کہ اس کے پکنے کا انتظار کرو لیکن

إِذَا دُعِيتُمْ فَادْخُلُوا فَإِذَا طَعِمْتُمْ
جب بلائے جاؤ تو داخل ہو جاؤ پھر جب کھانا کھا چکو

فَانْتَشِرُوا وَلَا مُسْتَأْنِسِينَ لِحَدِيثٍ
تو اٹھ جایا کرو اور باتوں کے لیے جم کر نہ بیٹھا کرو

إِنَّ ذَٰلِكُمْ كَانَ يُؤْذِي النَّبِيَّ فَيَسْتَحْيِي
کیونکہ اس سے نبی کو تکلیف پہنچتی ہے اور وہ تم سے شرم

مِنْكُمْ وَاللَّهُ لَا يَسْتَحْيِي مِنَ الْحَقِّ وَ
کرتا ہے اور حق بات کہنے سے اللہ شرم نہیں کرتا اور

إِذَا سَأَلْتُمُوهُنَّ مَتَاعًا فَسْئَلُوهُنَّ

اب نبی کی بیویوں سے کوئی چیز مانگو تو پردہ کے باہر

مِن وَرَآءِ حِجَابٍ ذٰلِكُمْ أَطْهَرُ

سے مانگا کرو اس میں تمہارے اور ان

لِقُلُوبِكُمْ وَقُلُوبِهِنَّ ط وَمَا كَانَ

کے دلوں کے لیے بہت پاکیزگی ہے اور تم کو

لَكُمْ أَن تُؤْذُوا رَسُولَ اللّٰهِ وَلَآ

زیبا نہیں کہ اللہ کے رسول کو ایذا دو اور نہ

أَن تَنكِحُوا أَزْوَاجَهُ مِن بَعْدِهِ أَبَدًا ط

یہ لائق ہے کہ اس کی بیویوں سے اس کے بعد کبھی بھی نکاح کرو

إِنَّ ذٰلِكُمْ كَانَ عِندَ اللّٰهِ عَظِيمًا ۝۵۳ إِن

البتہ یہ اللہ کے نزدیک بڑی بات ہے اگر

تُبْدُوا شَيْئًا أَوْ تُخْفُوهُ فَإِنَّ اللّٰهَ

تم کسی بات کو ظاہر کرو یا چھپاؤ تو اللہ

كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمًا ۝۵۴

ہر بات جانتا ہے۔

## ترکیب

الا ان یؤذن فی موضع الحال ای لاتدخلوا الامأذونا لکم۔ الی طعام متعلق بیوذن لانہ فی معنی یدعو غیر نظرین بالنصب علی الحال من الفاعل فی یدخلوا او من المجرد۔ فی لکم ولقرأ بالجر علی الصفۃ للطعام وہو غیر جائز عند البصریین لانہ جری علی غیر ما ہولہ فیجب ان یبرز الفاعل فیکون غیر ناظرین انتم۔ ولا مستانسین معطوف علی نظرین او مقدر بفعل ای ولاتدخلوا ولاتمکثوا مستانسین۔

## تفسیر

ازواج مطہرات کے حقوق جو نبی علیہ السلام پر تھے ان کو بیان فرما کر اب وہ حقوق بیان فرماتا ہے جو لوگوں پر ہیں اور نیز بزرگوں کے ساتھ حسن معاشرت کا کیا طریقہ ہے۔

## ایک حکم

فقال یا یھا الذین اٰمنوا لاتدخلوا بیوت النبی الا ان یؤذن لکم الی طعام غیر نظرین انٰہ الخ یہ ایک حکم ہے اس میں عام مسلمانوں کو حکم ہے کہ نبی کے گھروں میں نہ جایا کرو مگر جب کہ تم کو کھانے کی اجازت دی جائے (کھانے کی قید بھی اتفاقی ہے کس لیے کہ اس آیت کے نازل ہونے کا یہی سبب تھا کہ حضرتؐ نے زینبؓ کے نکاح پر لوگوں کی دعوت ولیمہ کی۔ لوگ کھا پی کر باتوں میں مشغول ہو گئے جیسا کہ عام لوگوں کی عادت ہے۔ آپؐ چاہتے تھے کہ چلے جاویں شرم کے مارے کہہ نہ سکے، کئی بار اٹھے کہ لوگ اٹھ جاویں مگر تین آدمی پھر بھی باتوں میں مصروف ہی رہے جب وہ اٹھ گئے تو حضرتؐ گھر میں آرام کے لیے تشریف لائے۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ اس کو بخاری و مسلم وغیرہما نے روایت کیا ہے) تو جاؤ۔ اور اس میں بھی یہ شرط ہے کہ پہلے ہی سے جا کر پکنے کے انتظار میں نہ بیٹھ جایا کرو (اناہ نضجہ وادراکہ یقال انی یانی اذاحان وادرک) جیسا کہ عرب کا دستور تھا ہاں جب تم کو بلایا جائے تو جاؤ۔

## ۲ دوسرا حکم

پھر جب کھا چکو تو اٹھ جاؤ باتیں کرنے کو نہ بیٹھ جایا کرو۔ (یہ دوسرا حکم ہے) کیوں کہ اس میں نبی علیہ السلام کو تکلیف

ہوتی ہے وہ شرم کے مارے نہیں کہتے لیکن اللہ کو حق بات بیان کرنے سے کوئی شرم نہیں۔ عام مسلمانوں کے گھروں کی بابت بھی یہی حکم ہے۔

## تیسرا حکم

واذا سألتموھن متاعا فاسئلوھن من وراء حجاب ذٰلکم اطھر لقلوبکم وقلوبھن۔ یہ تیسرا حکم ہے کہ نبیؐ کی بیویوں سے جو کوئی چیز مانگنی ہو تو پردہ کے باہر سے آواز دے کر مانگا کرو یہ تمہارے اور ان کے دلوں کی صفائی کے لیے عمدہ بات ہے۔ کس لیے کہ جوان عورت کے آمنے سامنے ہونے میں خطرات پیدا ہوتے ہیں اس آیت کو آیتِ حجاب کہتے ہیں۔

## حجاب کا حکم

ابن جریر وغیرہ نے عائشہؓ سے روایت کیا ہے کہ شب کے وقت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویاں حاجتِ ضروری کے لیے باہر جایا کرتی تھیں اور عمر رضی اللہ عنہ ہمیشہ حضرتؐ سے پردہ کرنے کے بارے میں عرض کیا کرتے تھے ایک بار سودہؓ بھی نکلیں لمبے قد کی عورت تھیں عمرؓ نے دیکھ کر کہا اے سودہ! ہم نے پہچان لیا، اس غرض سے کہ پردہ کا حکم نازل ہو۔ تب یہ آیت نازل ہوئی۔

ابن سعد نے انسؓ سے نقل کیا ہے کہ پانچویں سال ہجری میں پردہ کا حکم ہوا اور میں اس وقت پندرہ برس کا تھا۔ بخاری نے بھی نقل کیا ہے کہ عمرؓ کہتے ہیں کہ میں نے کئی بار عرض کیا کہ آپ کے پاس نیک و بد سب طرح کے آدمی آتے ہیں اگر امہات المومنین کو پردہ کا حکم ہو جاوے تو بہتر ہے پس یہ آیتِ حجاب نازل ہوئی۔

اور سودہؓ کے بارے میں جو عمرؓ نے فرمایا ہے بخاری کی کتاب التفسیر سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آیتِ حجاب کے بعد سودہؓ باہر نکلی تھیں اور یہی حدیث اس اسناد سے کتاب الطہارۃ باب خروج النساء میں موجود ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ حجاب سے پہلے کا معاملہ ہے۔

سیوطیؒ کہتے ہیں کہ دونوں حدیثوں میں کوئی تعارض نہیں کس لیے کہ اس حدیث میں جو آیا ہے خرجت سودۃ بعد ما ضرب الحجاب۔ اس حجاب سے مراد بدن ڈھانکنا ہے جس کا ذکر سورۂ نور میں آچکا ہے اس کے بعد کسی غیر قوم نے امہات المومنینؓ کو نہیں دیکھا۔ اور یہ حکم گو وقرن فی بیوتکن سے بھی سمجھا جاتا تھا جو اس سے پہلی آیتوں میں آیا تھا مگر یہاں بالکل تصریح ہو گئی۔

اور یہی حکم سب مسلمانوں کی عورتوں کے لیے ہو گیا اور اس وقت سے مسلمانوں میں پردہ کا رواج ہوا۔ حقیقت میں یہ ایک ایسی عمدہ بات ہے کہ جس کو غیرت مند لوگ ہی جانتے ہیں۔ ہاں جن قوموں میں یہ رسم نہیں (اور بجز اسلامیوں کے اور قوموں میں نہیں اور ہے تو انہیں کی صحبت سے اور عہدِ آدمؑ سے لے کر اب تک کسی قوم میں مروج نہیں) ان کی آزاد طبیعتیں جو چاہیں اس پر طعن کریں اور عورتوں کو قید میں ڈالنا یا اور کچھ کہیں مگر غیرت اور عصمت پسند طبائع اس کو بہت عمدہ رسم کہتی ہیں۔

## چوتھا حکم

وما کان لکم ان تؤذوا رسول اللہ یہ چوتھا حکم ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی قسم کی ایذاء اور دُکھ دینا مسلمانوں پر حرام ہے خواہ زبان سے ایذا دی جاوے یا آپؐ سے مخالفت کی جاوے اور آپؐ کے دینِ پاک میں کوئی بدعت ایجاد کی جاوے، یا آپؐ کی یا آپؐ کے اقارب خصوصاً اہلِ بیتؓ کی توہین کی جاوے، حضرتؐ کی ازواجِ مطہرات پر کوئی عیب لگایا جاوے سب حرام ہے جس کی سزا جہنم ہے۔ اعاذنا اللہ منہا۔

# پانچواں حکم

ولا ان تنکحوا ازواجہ من بعدہ ابدا یہ پانچواں حکم ہے کہ نبیؐ کے بعد یا آپؐ کے طلاق دینے کے بعد کسی مسلمان کو آپؐ کی بیویوں سے نکاح کرنا ابدًا حرام ہے۔ ایک تو اس لیے کہ وہ مسلمانوں کی دینی مائیں ہیں جو حقیقی ماؤں سے بھی تعظیم و تکریم میں بڑھ کر ہیں اور ماں سے نکاح کرنا حرام ہے دوسرا یہ کہ بیوی مرد کا فراش اور محکوم ہوتی ہے اس کی خدمت کے لیے اس کو آمادہ رہنا پڑتا ہے۔ اگر ازواج مطہرات کے ساتھ نکاح کیا جاوے تو یہی ذلت ان کے لیے بھی ظہور میں آوے۔ اور یہ شانِ نبوت کی پوری توہین ہے اس لیے اللہ تعالےٰ فرماتا ہے ان ذٰلکم کان عند اللہ عظیما کہ یہ اللہ کے نزدیک بڑی سخت بات ہے اور بڑا گناہ ہے۔

## اور وجہ

اگر کوئی کہے اس میں بیویوں کی بڑی حق تلفی ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ اس میں کچھ بھی حق تلفی نہیں اللہ تعالیٰ نے حضرتؐ کے بعد ان کا نان و نفقہ تو بیت المال کے ذمہ کر دیا تھا۔ اور آپؐ نے بھی اپنی حیات میں ان کو اس سے مطمئن فرما دیا تھا۔ اب رہی خواہشِ نفسانی سو اس سے بھی اللہ تعالیٰ نے ان کو مستغنی فرما دیا تھا۔ ان کے دل میں یہ ہوس باقی نہیں رکھی تھی۔ حضرتؐ کے بعد خود ان کو کسی کی بیوی بننا گوارا نہ تھا۔ اس صحبت کے بعد ان کو کس کی صحبت پسند آسکتی تھی ؎

ذوقِ الطاف تو اے کاش نہ یافت دلم
یاد ہر لحظہ تو اکنوں سبب صد الم ست

## اور وجہ

اور سب سے بڑھ کر ازواج مطہرات سے نکاح حرام ہونے کی ایک اور وجہ ہے۔ وہ یہ ہے کہ جس کام کے لیے یہ حضرت نبی علیہ السلام کے نکاح میں آئی تھیں یعنی علوم دینیہ سیکھنے اور پھر اس کے پھیلانے کے لیے، یہ کام ان سے فوت ہو جاتا۔ کس لیے کہ یہ خانہ داری کے جھگڑوں میں اور بال بچوں کے جنجال میں پھنس کر اور دوسرے مرد کی پابند اور محکوم رہ کر کبھی اس کام کو سر انجام نہ دے سکتیں۔

## اور وجہ

اور ایک وجہ اور بھی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو موت عرضی عارض ہوئی انك میت و انھم میتون مگر اس پر بھی ایک ایسی حیاتِ ابدی حاصل تھی اور ہے کہ جو شہیدوں سے ہزار درجہ بڑھ کر ہے۔ اس ہادی برحق م کا تعلق اب بھی دنیا میں امت سے وہی ہے اور اسی لیے جسمِ اطہر کو خاک نہیں کھا سکتی اور اسی لیے بہت سے آثارِ غریبہ لوگوں نے مشاہدہ کیے ہیں۔ ان لحاظات سے آپؐ زندہ ہیں اور حیات النبی مشہور ہیں پس زندہ کی بیوی کسی سے کیوں کر نکاح کر سکتی ہے ؟

## اور وجہ

ایک اور بھی وجہ ہے کہ بزرگوں کی بیویوں کے ساتھ نکاح کرنا ان کی گستاخی ہے اس کو طبائع سلیمہ برا جانتی ہیں اور اسی لیے ہندوؤں میں یہ مسئلہ مہاراجوں اور پیشواؤں کے لیے ایجاد ہوا تھا جو ان کی دیکھا دیکھی اور شرفاء اہلِ ہند میں بھی رواج پا گیا۔ غلط فہمی سے برہمنوں نے ازدواج ثانی کو حرام کہہ دیا مگر اسلام نے یہ بات خاص ازواجِ مطہرات ہی کے لیے رکھی ہے اوروں کے لیے نہیں۔ ہاں طبیعت کا اختیار ہے۔ کچھ نکاح ثانی کے لیے مجبور بھی نہیں کیا ہے مگر برسمِ ہنود اس کو ترک کرنا بھی ممنوع ہے

علماء کا اتفاق ہے کہ جو بیوی آپؐ کے نکاح میں آگئی

اس کا نکاح غیر سے حرام ہوگیا، خواہ صحبت کی ہو یا نہ کی ہو. بعض کہتے ہیں اگر صحبت سے پہلے طلاق دیدی تو درست ہے. کیونکہ اس مستعیذہ نے کہ جس کو صحبت سے پہلے آپؐ نے طلاق دیدی تھی حضرت عمرؓ کی خلافت میں اشعث ابن قیس سے نکاح کیا جس کے سنگسار کرنے کا قصد کیا گیا. مگر جب یہ معلوم ہوا تو چھوڑ دیا گیا (بیضاوی) اور لونڈیوں کا بھی یہی حکم ہے کہ اگر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے صحبت کی تو ان سے نکاح حرام ہے ورنہ نہیں. اس بارے میں خطرات قلبی سے دل پاک رکھنے کے لیے فرماتا ہے ان تبدوا شیئا او تخفوہ فان اللہ کان بکل شیء علیما.

لَا جُنَاحَ عَلَيْهِنَّ فِيْٓ اٰبَآئِهِنَّ وَلَآ
ان عورتوں پر کچھ گناہ نہیں اپنے باپ کے سامنے ہونے میں نہ
ع ۶ اَبْنَآئِهِنَّ وَلَآ اِخْوَانِهِنَّ وَلَآ اَبْنَآءِ
اپنے بیٹوں کے اور نہ بھائیوں کے اور نہ اپنے
اِخْوَانِهِنَّ وَلَآ اَبْنَآءِ اَخَوٰتِهِنَّ وَ
بھتیجوں کے اور نہ اپنے بھانجوں کے اور
لَا نِسَآئِهِنَّ وَلَا مَا مَلَكَتْ
نہ اپنی عورتوں کے اور نہ اپنے ہاتھوں کے مال کے (یعنی
اَيْمَانُهُنَّ ۚ وَاتَّقِيْنَ اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ
غلاموں کے) اور اللہ سے ڈرتی رہا کرو بے شک اللہ
كَانَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدًا ﴿۵۵﴾
کے سامنے ہر چیز موجود ہے
اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰۗىِٕكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَي
البتہ اللہ اور اس کے فرشتے نبی پر درود بھیجتے
النَّبِيِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا
رہتے ہیں ایمان والو تم بھی
عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ﴿۵۶﴾ اِنَّ
اس پر درود اور سلام بھیجا کرو اور جو
الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ
لوگ اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دیتے ہیں
لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ
ان پر اللہ نے دنیا اور آخرت میں لعنت کی
وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا ﴿۵۷﴾ وَ
اور ان کے لیے ذلت کا عذاب تیار کر رکھا ہے اور
الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ
جو ایماندار مرد اور
الْمُؤْمِنٰتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا
عورتوں کو ناکردہ گناہوں پر ستاتے ہیں
فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا ﴿۵۸﴾
تو انہوں نے بہتان اور بڑا گناہ اٹھایا۔

## ترکیب

لاجناح استیناف فی اباۂن متعلق لمحذوف ای الدخول او مثلہ مایناسب المقام واتقین اللہ استیناف او معطوف علی الکلام السابق لانہ فی معنی الانشاء وان ترکناہ علی ظاہرہ فیجوز عطف الجملۃ الانشائیۃ علی الجملۃ الخبریۃ عند الفصحاء تسلیما مصدر مؤکد

## تفسیر

آیت حجاب بظاہر عموم الفاظ کے لحاظ سے یہ کہتی تھی کہ ازواج مطہرات کے باپ بھائیوں و دیگر محارم سے بھی پردہ ہے اور اس میں بڑی دقت تھی اس لیے اس آیت لاجناح علیھن فی اباۂن الخ میں اس بات کو

ظاہر کر دیا کہ ان لوگوں سے پردہ نہیں۔

## کن لوگوں سے پردہ نہیں؟

اس آیت میں ہے کہ ازواج مطہرات کے باپوں اور بیٹوں سے عام ہے کہ حضرتؐ سے ہوں یا ان کے پہلے خاوندوں سے ہوں اور ان کے بھائیوں سے عام ہے کہ عینی ہوں یا علاتی یا اخیافی یا رضاعی اور ان کے بھتیجوں سے اور ان کے بھانجوں سے اور ان کی خدمت گار عورتوں سے اور ان کے مملوک لونڈی غلاموں سے پردہ نہیں۔

خدمت گار عورتوں سے مراد علماء نے مسلمان عورتیں لی ہیں بقرینہ اضافت نسائھن اور کافر عورتیں جو ازواج مطہرات کے سامنے جاتی تھیں تو ازواج مطہرات ان سے بجز منہ اور ضروری اعضاء کے سب بدن چھپاتی تھیں اور وما ملکت میں بھی اختلاف ہے۔ بعض کہتے ہیں صرف لونڈیاں مراد ہیں۔ بعض کہتے ہیں لونڈی اور غلام دونوں۔ بعض نے فیصلہ کیا ہے کہ نابالغ غلاموں کو اندر جانے کی اجازت تھی۔ اس مسئلہ کی کامل شرح سورۂ نور میں ہو چکی۔

اب کلام اس میں ہے کہ ماموں اور چچا کا کیوں ذکر آیت میں نہیں آیا حالانکہ ان سے بھی پردہ نہیں۔ اس کا صحیح جواب یہی ہے کہ ابائھن میں داخل ہیں۔ یعنی یہ بھی باپ عرف میں شمار کیے جاتے ہیں۔ اور یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ جمیع محارم کا ذکر سورۂ نور میں آچکا ہے یہاں بعض کا ذکر کیا گیا۔ اس حکم کی تائید کے لیے فرماتا ہے واتقین اللہ اور اللہ سے ڈرتی رہو سب باتوں میں خصوصاً پردہ کے امر میں کیوں کہ ان اللہ کان علی کل شیئ شہیدا۔ اللہ کے نزدیک ہر شے حاضر ہے کوئی بات اس سے مخفی نہیں۔ درحقیقت احکام الٰہی پر سرگرمی سے عمل جب ہی ہو سکتا ہے کہ جب انسان اس کو ہر وقت حاضر و ناظر سمجھے گا۔

اس حکم میں بھی اور عورتیں شریک ہیں ان کے لیے بھی یہی حکم ہے کہ پردے میں رہا کریں اور بجز محرموں کے اور کوئی اندر نہ جایا کرے اور یہ بھی آواز دے کر۔

## اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ کا بیان

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات داخل بیت اطہار کی تعظیم آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم پر مبنی ہے۔ اس لیے اس کے بعد آں حضرت علیہ السلام کی عزت و عظمت کا حال بیان فرما کر مسلمانوں کو اس کی رغبت دلاتا ہے۔

تفال ان اللہ وملئکتہ یصلون علی النبی کہ اللہ اور اس کے فرشتے نبی پر درود بھیجا کرتے ہیں۔ بخاری نے ابو العالیہ سے نقل کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی صلوٰۃ سے مراد ملائکہ کے روبرو آپ کی ثناء وصفت کرنا ہے اور ملائکہ کی صلوٰۃ سے مراد دعا کرنا ہے۔ اور ترمذی نے اپنی سنن میں سفیان ثوری وغیرہ بہت سے اہل علم سے نقل کیا ہے کہ اللہ کی صلوٰۃ سے مراد رحمت ہے اور ملائکہ کی صلوٰۃ سے استغفار ہے۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا وہ مرتبہ بتلاتا ہے جو اس کے نزدیک اور ملاء اعلیٰ میں ہے کہ اللہ اس کی ثناء وصفت ملاء اعلیٰ میں بیان کرتا ہے اور آپ پر رحمت بھیجا کرتا ہے اور ملائکہ آپ کے لیے دعاء خیر کیا کرتے ہیں پس مسلمانوں کو بھی یہی کرنا چاہیے

مقصد یہ کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج اور ان کے متعلق احکام اور مخالفوں کے طعن سے یہ نہ سمجھ لینا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی ایک معمولی آدمی ہیں ہماری طرح سے آپ کے ساتھ بھی دنیاوی جھگڑے لگے ہوئے ہیں۔ نبی کو دنیاوی باتوں زن و فرزند سب سے الگ تھلگ رہ کر ملائکہ کی طرح

رہنا چاہیے۔ یہ خیال نہ کرنا یہ باتیں بشریت کے لوازمات میں سے ہیں۔ روحانی طور پر آپؐ ملائکہ سے بھی بڑھ کر ہیں۔ کیوں کہ عالم ملکوت کے بادشاہ اور اللہ تعالیٰ کے ایسے محبوب ہیں کہ وہ ملائکہ کے بھرے دربار میں آپؐ کی ثنا وصفت کرتا ہے اور دربار کے ملائکہ آپؐ کے لیے دعا کرتے ہیں اور مدح میں شریک ہوتے ہیں۔

## ابحاث

(۱) صلوٰۃ کے معنی بلحاظ اللہ اور ملائکہ کے مختلف ہیں اور کتب اصول فقہ میں اس بات کو بڑے زور سے ثابت کیا ہے کہ ایک لفظ بول کر ایک ہی استعمال میں نہ تو حقیقی و مجازی دونوں معنی مراد لے سکتے ہیں نہ ایک لفظ مشترک المعانی کے ایک سے زیادہ معنی مراد لے سکتے ہیں۔ اور اس لفظ یصلون میں اللہ اور ملائکہ دونوں شریک ہیں اور لامحالہ دو معنی لینے پڑتے ہیں۔ پس اس کا جواب صاحب توضیح وغیرہ نے یہ دیا ہے کہ اس مقام پر ایک معنی مجازی ایسے وسیع مراد ہیں کہ جو حقیقی اور مجازی دونوں معنی کو شامل ہیں۔ صلوٰۃ کے لغوی معنی دعا کے ہیں اور یہی حقیقت لغوی ہے اور اس کے علاوہ مجازی اور وہ معنی مجازی ارادۂ خیر ہیں جو رحمت الٰہی اور استغفار و دعا ملائکہ کو بھی شامل ہیں اور اسی معنی میں مسلمانوں کو اقتدا کرنے کا حکم ہوا ہے۔ اور بعض نے دوسرا لفظ یصلون محذوف مانا ہے وفیہ ما فیہ۔

(۲) بعض علماء کہتے ہیں کہ ضمیر واحد اور کلام واحد میں اللہ کے ساتھ دوسرے کو ملانا جائز نہیں۔ مگر محققین کہتے ہیں اگر ملانا اس طور سے ہو کہ جس سے دونوں کی برابری سمجھی جاوے تو ممنوع ہے جیسا کہ آپؐ نے اس خطیب کو کہ جس نے ومن یعصہما کہا تھا بئس الخطیب فرمایا کہ برا خطیب ہے بلکہ یوں کہنا چاہیے تھا ومن یعص اللہ ورسولہ۔ اور اس طرح سے نہیں تو جمع کرنا جائز ہے جیسا کہ اس آیت میں ہے کہ صیغہ یصلون میں اللہ اور ملائکہ دونوں شامل ہیں۔ اور نیز صحیح بخاری میں آیا ہے کہ خیبر کے مقام پر آپؐ نے منادی سے کہا کہ یہ پکار دے ان اللہ ورسولہ ینھیانکم عن لحوم الحمر الاھلیۃ۔

یاایھا الذین امنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما ۔ جب اللہ اور ملائکہ آپؐ کی تعظیم کرتے ہیں تو ایمان والو! تم بھی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجو اور سلام۔ بخاری اور مسلم وغیرہما نے روایت کیا ہے کہ کسی شخص نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ یا حضرت آپ پر سلام کہنا تو ہم کو معلوم ہو گیا ہے صلوٰۃ آپ پر کس طرح سے بھیجنی چاہیے؟ آپؐ نے فرمایا یوں کہو اللھم صل علی محمد وعلی اٰل محمد کما صلیت علی ابراھیم انک حمید مجید اللھم بارک علی محمد وعلی اٰل محمد کما بارکت علی ابراھیم انک حمید مجید۔ اور ابن ابی شیبہ و عبداللہ بن حمید و احمد و نسائی نے طلحہ بن عبید اللہ سے اٰل ابراھیم بھی دونوں فقروں میں نقل کیا ہے۔ اور دیگر احادیث صحیحہ میں اور طور سے بھی صلوٰۃ کا کہنا آیا ہے اور اسی طرح حضرت صلی اللہ

---

ل اور ہمارے نزدیک آیت میں دو معنی مراد نہیں بلکہ ایک کیوں کہ اللہ صلوٰۃ بھیج رہا ہے جو اس کے مناسب ہے یعنی ثنا وصفت کرتا ہے اور ملائکہ اس بھرے دربار میں ہاں ہاں اور بجا بجا کرتے ہیں گویا دونوں مل کر ثنا وصفت کرتے ہیں ۱۲ منہ

ل وہ تشہد میں آپؐ نے تعلیم فرمایا ہے یعنی التحیات میں السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ (ابن کثیر) ۱۲ منہ

علیہ وسلم کی صفاتِ مختلفہ کو بھی اس میں شامل کیا ہے مگر اکثر احادیث میں حضرتؐ کے ساتھ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر بھی درود بھیجنے کا ذکر ہے۔

علماء اس بات پر متفق ہیں کہ یہاں صلوا ہیں امر وجوب کے لیے آیا ہے اس لیے سب کے نزدیک حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنا واجب ہے مگر اس کے اوقات و تعداد میں اختلاف ہے۔ مالکؒ طحاوی کے نزدیک عمر بھر میں ایک بار درود بھیجنا واجب ہے اور باقی مندوب۔ اور بعض کہتے ہیں جس مجلس میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر آوے درود بھیجنا لازم ہے۔ اور کرخی فرماتے ہیں جب آپؐ کا نام سنے درود بھیجے۔ اور اس میں احتیاط ہے اور یہی جمہور کا قول ہے (مدارک) اور امام شافعیؒ کے نزدیک قاعدہ اخیرہ میں درود پڑھنا واجب ہے اول میں سنت ہے۔ درود کے فضائل احادیث میں بکثرت وارد ہیں۔ گو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کی کچھ احتیاج نہیں بلکہ لوگوں کے فائدے کے لیے اس کا حکم دیا۔ خدا کے برگزیدہ لوگوں پر رحمت بھیجنے اور دعا کرنے سے اللہ اس دعا کرنے والے پر رحمت و برکت نازل کرتا ہے۔

دیکھو توریت سفر الخلیقہ کے بارہویں باب میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی نسبت اللہ تعالیٰ یوں فرماتا ہے قولہ "اور میں تجھ کو مبارک اور تیرا نام بڑا کروں گا اور تو ایک برکت ہوگا اور ان کو جو تجھے برکت دیتے ہیں برکت دوں گا اور اس کو جو تجھ پر لعنت کرتا ہے لعنتی کروں گا۔" الحمدللہ کہ یہ امت پنج گانہ نماز میں ابراہیم پر بھی برکت دیتی ہے۔

علماء کا اتفاق ہے کہ صلوٰۃ و سلام کا لفظ خاص آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ہے تبعاً غیر پر بھی درست ہے جیسا کہ عزوجل کا لفظ اللہ کے لیے مخصوص ہے اور رضی اللہ صحابہ اور اہلِ بیت کے لیے اور رحمۃ اللہ اوروں کے لیے۔

اس کے بعد حضرتؐ کو ایذاء دینے والوں کی سزا بیان فرماتا ہے ان الذین یؤذون اللہ ورسولہ الخ کہ ان پر دنیا اور آخرت میں لعنت ہے جیسا کہ ابراہیم علیہ السلام کے بارے میں فرمایا تھا اس سے بھی بڑھ کر ان کو آخرت میں ذلت کا عذاب ہوگا۔ اور آپؐ کے ساتھ متبعین کا بھی رتبہ بیان فرماتا ہے والذین یؤذون المؤمنین والمؤمنٰت الخ کہ وہ جو ناحق مسلمان مردوں اور عورتوں کو ایذا دیتے ہیں ان پر بہتان لگاتے ہیں اور صریح گناہ کا بار اٹھاتے ہیں۔

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ وَ
اے نبی! اپنی بیویوں اور
بَنٰتِكَ وَنِسَآءِ الْمُؤْمِنِيْنَ يُدْنِيْنَ
بیٹیوں اور مسلمانوں کی عورتوں سے کہہ دو کہ اپنے
عَلَيْهِنَّ مِنْ جَلَابِيْبِهِنَّ ؕ ذٰلِكَ
مونھوں پر نقاب ڈالا کریں اس میں یہ ہوگا
اَدْنٰٓى اَنْ يُّعْرَفْنَ فَلَا يُؤْذَيْنَ ؕ وَ
کہ وہ پہچانی جایا کریں گی پھر ستائی نہ جاویں گی اور
كَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۵۹﴾ لَئِنْ لَّمْ
اللہ جو ہے تو معاف کرنے والا مہربان ہے اگر منافق
يَنْتَهِ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ
اور وہ جن کے دلوں میں مرض ہے اور
قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ وَّالْمُرْجِفُوْنَ
مدینہ میں غلط خبریں اڑانے والے
فِي الْمَدِيْنَةِ لَنُغْرِيَنَّكَ بِهِمْ ثُمَّ
باز نہ آویں گے تو آپ کو ہم ان کے پیچھے لگا دیں گے پھر

لَا یُجَاوِرُوْنَكَ فِیْهَآ اِلَّا قَلِیْلًا ﴿۶۰﴾

تو وہ اس شہر میں تیرے پاس نہ ٹھیر سکیں گے مگر بہت کم

مَّلْعُوْنِیْنَ ۚ اَیْنَمَا ثُقِفُوْۤا اُخِذُوْا

پھٹکارے ہوئے جہاں کہیں پائے گئے پکڑے گئے

وَ قُتِّلُوْا تَقْتِیْلًا ﴿۶۱﴾ سُنَّةَ اللّٰهِ فِی

اور جان سے مارے گئے جیساکہ اللہ کا دستور

الَّذِیْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ ۚ وَ لَنْ تَجِدَ

چلا آیا ہے پہلی امتوں میں اور اللہ کے

لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِیْلًا ﴿۶۲﴾

دستور کو تو کبھی بدلا ہوا نہ پائے گا۔

## ترکیب

یدنین ہو مثل قولہ قل لعبادی یقیموا الصلوٰۃ فی ابراہیم فتذکرہ۔ من جلابیبھن للتبعیض فان المرأۃ ترخی بعض جلبابہا والبعض علیٰ راسہا۔ ثم لا یجاورونك عطف علیٰ لنغرینك وثم للدلالۃ علی ان الجلاء اشد علیھم من سائر المصائب۔ الا قلیلا زمانا اوجوارا قلیلا۔ ملعونین نصب علی الذم اوالحال والاستثناء ینتاولہ لایجاورون الا ملعونین

## تفسیر

پیغمبر علیہ السلام اور مومنین کی ایذاء کی برائی کے بعد ایذاء کے بعض اسباب دور کرنے کی تدبیر بتلاتا ہے فقال یا یھا النبی قل لازواجك وبنتك ونساء المؤمنین الخ ابن سعد نے طبقات میں ابی مالک سے روایت کیا ہے کہ حضرتؐ کی بیویاں حاجت ضروری کے لیے باہر جایا کرتی تھیں (جب تک گھروں میں پاخانے نہ بنے تھے) اور منافق لوگ رستہ میں ان پر آوازے کستے تھے یعنی چھیڑ چھاڑ کرتے تھے۔ اس کی بیویوں نے شکایت کی تو اُن لوگوں سے کہا گیا، کہنے لگے کہ ہم تو لونڈیوں کو چھیڑا کرتے ہیں۔ تب یہ آیت نازل ہوئی۔ پردہ کے بعد بھی حاجت ضروریہ وشرعیہ کے لیے پردہ کے ساتھ عورتوں کو باہر نکلنے کی اجازت تھی جیساکہ بخاری کی اس حدیث سے سمجھا جاتا ہے کہ جس میں شب کو سودہؓ کے باہر جانے اور عمرؓ کے باہر جانے کا ذکر ہے۔ پاخانے کو بھی جاتی تھیں شب کے وقت نماز میں بھی شریک ہوتی تھیں رستہ میں منافق چھیڑا کرتے تھے یہ بھی بڑی ایذا تھی۔

اس آیت میں حکم دیا گیا کہ نبی کی بیویاں اور بیٹیاں اور مسلمانوں کی عورتیں جو بضرورت باہر نکلیں تو چادرے میں چھپ کر نکلیں تاکہ معلوم ہو جاوے کہ لونڈیاں نہیں بیویاں ہیں۔ کیوں کہ لونڈیوں کا لباس اور ہوتا ہے وہ کپڑا اس طرح سے اوڑھ کر نہیں نکلتیں (اسی لیے حضرت عمرؓ نے ایک بار کسی لونڈی کو چادرے میں لپٹے ہوئے جاتے دیکھ کر فرمایا کم بخت! بیویوں کے مشابہ ہوا چاہتی ہے اس کپڑے کو اُتار) پھر بیوی سمجھ کر کوئی نہیں چھیڑتا تھا۔ جلابیب جمع جلباب بڑا کپڑا اوڑھنا وغیرہ کہ جس سے تمام بدن سر سے پاؤں تک ڈھک جاوے۔

وکان اللّٰہ غفورا رحیما۔ اور جو پردہ کے بارے میں کچھ قصور ہو جاوے بشریت سے تو اللہ معاف کرنے والا مہربان ہے۔

منافقوں کی ایک اور بھی ایذا رسانی تھی وہ یہ کہ مدینہ میں طرح طرح کی خوفناک خبریں اڑا کر لوگوں کو پریشان کیا کرتے تھے کہ فلاں بادشاہ چڑھ کر آتا ہے وہ آکر یوں قتل عام کرے گا۔ فلاں قوم آتی ہے۔ ان سب کی نسبت فرماتا ہے لئن لم ینتہ المنفقون والذین فی قلوبھم مرض والمرجفون فی المدینۃ کہ اگر یہ منافق اور

وہ لوگ کہ جن کے دل میں مرض ہے شک و شبہ یا مرض زناکاری ہے اور وہ جو افواہیں اڑایا کرتے ہیں باز نہ آویں گے تو لنغرینک بھم تو اے نبی تجھ کو ہم ان پر اُبھاریں گے اور مسلط کریں گے۔ ثم لا یجاورونک فیھا الا قلیلاً کہ پھر وہ تیرے پاس مدینہ میں بہت ہی کم رہنے پاویں گے۔ ملعونین اینما ثقفوا اخذوا وقتلوا تقتیلاً اور مدینہ سے باہر نکل کر بھی خوش حال نہ رہیں گے بلکہ ذلیل و خوار ہو کر کہ جہاں کہیں پائے جائیں پکڑے جاویں اور قتل کیے جاویں۔ یہ جملہ بطور تہدید کے ہے کہ اگر منافق اس بات سے باز نہ آوینگے تو جہاں پائے جاویں گے قتل کیے جاویں گے۔ والذین فی قلوبھم اور اس کے بعد جو جملے بطور عطف کے آئے ہیں ان سب سے منافق ہی مراد ہیں واؤ زائد ہے جیسا کہ اس شعر میں ؎

الی الملک القرم وابن الھمام
ولیث الکتیبۃ فی المزدحم

بعض کہتے ہیں کہ منافق کئی قسم کے مدینہ میں تھے۔ بعض وہ تھے کہ جن کے دل میں مرض تھا زناکاری کا، وہ اسی لیے رستہ میں آتے جاتے عورتوں کو چھیڑا کرتے تھے اور بعض غلط افواہیں اڑایا کرتے تھے۔ الارجاف من الرجفۃ وہی الزلزلۃ سمی الاخبار الکاذب لکونہ متزلزلاً غیر ثابت۔ بیضاوی۔

سنۃ اللہ فی الذین خلوا من قبل کہ ہمیشہ سے اللہ کا دستور رسولوں ہی چلا آتا ہے کہ وہ ایسے لوگوں کو غارت ہی کیا کرتا ہے۔ ولن تجد لسنۃ اللہ تبدیلاً اور اللہ کا یہ دستور کبھی نہیں پلٹے گا۔ اس کے بعد منافق اپنی اس حرکت سے باز آگئے تھے۔

يَسْـَٔلُكَ النَّاسُ عَنِ السَّاعَةِ ۖ قُلْ
لوگ آپ سے قیامت کا وقت پوچھتے ہیں کہہ دو

إِنَّمَا عِلْمُهَا عِندَ اللَّهِ ۚ وَمَا يُدْرِيكَ
اس کی خبر تو اللہ ہی کے پاس ہے اور تجھے کیا خبر کہ

لَعَلَّ السَّاعَةَ تَكُونُ قَرِيبًا ﴿۶۳﴾ إِنَّ
شاید قیامت قریب ہی آلگی ہو اللہ نے

اللَّهَ لَعَنَ الْكَافِرِينَ وَأَعَدَّ لَهُمْ
کافروں پر لعنت کر دی ہے اور ان کے لیے جہنم تیار

سَعِيرًا ﴿۶۴﴾ خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا ۖ لَّا
کر رکھی ہے جس میں وہ ہمیشہ رہا کریں گے نہ

يَجِدُونَ وَلِيًّا وَلَا نَصِيرًا ﴿۶۵﴾ يَوْمَ
کوئی حمایتی پاویں گے اور نہ مددگار اُس دن کہ

تُقَلَّبُ وُجُوهُهُمْ فِي النَّارِ يَقُولُونَ
آگ میں ان کے منھ اُلٹ جاویں گے کہنے لگیں گے

يَا لَيْتَنَا أَطَعْنَا اللَّهَ وَأَطَعْنَا الرَّسُولَا ﴿۶۶﴾
اے کاش! ہم نے اللہ اور رسول کی اطاعت کی ہوتی

وَقَالُوا رَبَّنَا إِنَّا أَطَعْنَا سَادَتَنَا وَ
اور کہیں گے اے رب! ہم نے اپنے سردار وں اور

كُبَرَاءَنَا فَأَضَلُّونَا السَّبِيلَا ﴿۶۷﴾
بڑوں کا کہنا مانا سو انہوں نے ہم کو گمراہ کر دیا

رَبَّنَا آتِهِمْ ضِعْفَيْنِ مِنَ الْعَذَابِ
اے رب! ان کو دوگنا عذاب دے

ع ۸ ۵ وَالْعَنْهُمْ لَعْنًا كَبِيرًا ﴿۶۸﴾
اور ان پر بڑی لعنت کر۔

## ترکیب

قریبا اے شیئا قریبا[1] وانتصابہ علی انہ خبر کان۔ قریب

[1] ولاحاجۃ ای تقدیر الشئ الموصوف ۱۲ منہ

فعیل وہو اذا کان فی معنی المفعول کما فی ہذہ الآیۃ فیستوی فیہ المذکر والمؤنث کما فی قولہ تعالیٰ ان رحمۃ اللہ قریب من المحسنین فلا یقال قریبۃ ۔ وقیل المعنی تکون الساعۃ عن قریب اے فی زمان قریب وانتصابہ علی الظرفیۃ والتذکیر لکون الساعۃ فی معنی الیوم او الوقت مع ان الساعۃ لیس مؤنثا حقیقیا ۔ یوم ظرف فیقولون ۔ الرسولا لرعایۃ الفواصل ۔

# تفسیر

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دنیاوی عذاب کے سوا قیامت کے عذاب سے بھی ان بدکاروں سرکشوں کو خوف دلایا کرتے تھے، لیکن وہ بدبخت اس بات کو کب باور کرتے تھے ۔ ہنسی اور تمسخر کی راہ سے پوچھتے تھے کہ وہ قیامت کب آوے گی؟ چنانچہ ان آیتوں میں انہیں باتوں کا تذکرہ ہے ۔

فقال یسئلک الناس عن الساعۃ کہ لوگ آپ سے قیامت کا سوال کرتے ہیں کہ وہ کب ہے؟ یہ سوال کرنے والے وہی بدکردار منافق تھے اور ان کے ساتھ اور کافر بھی شریک تھے ۔ اس سے سوال کرنے کا قرآن مجید میں جہت جگہ ذکر آیا ہے کیوں کہ منکر نظام عالم کا بگڑنا محال جانتے تھے اور قدم دہری کے قائل تھے اور پھر اس کو ابدی بھی جانتے تھے جیسا کہ آج کل ہنود کے فرقے قائل ہیں اور مشرکوں میں یہ عقیدہ مدت سے چلا آتا ہے ۔ قیامت کا وقت ایک مصلحت سماویہ کی وجہ سے مخفی رکھا گیا ہے اس لیے اس کا تو کچھ بھی جواب نہیں دیا نہ یہاں نہ قرآن مجید میں اور کسی جگہ ۔ مگر اس آنے والی مصیبت کا حال بیان کر دیا اور بھی مواقع انذار میں مناسب تھا ۔ اور اس جگہ گو وقت معین تو نہ بتلایا مگر یہ بات بتلا دی کہ اس کا وقت بہت دور نہیں بلکہ قریب ہے

فقال انما علمہا عند اللہ وما یدریک لعل الساعۃ تکون قریبا ۔

حدیث میں آیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے میں اور قیامت اس طرح سے ہیں اور اپنی دو انگلیوں کو ملا کر دکھایا ۔ (متفق علیہ) یعنی جس طرح سے یہ دونوں ملی ہوئی ہیں اسی طرح سے قیامت کبریٰ اور میری بعثت ملی ہوئی ہے ۔ غرض یہ کہ نزدیک زمانہ آگیا ہے ۔ واضح ہو کہ احادیث صحیحہ میں موت کو بھی قیامت کہا ہے اور یہ قیامت صغریٰ ہے من مات فقد قامت قیامتہ اور کبھی انقراض قرن کو بھی قیامت کہا ہے اس کو قیامت وسطیٰ کہتے ہیں ۔ اگر قیامت صغریٰ و وسطیٰ ہی مراد ہوں تو اس کا قرب آنکھوں کے سامنے ہے ۔ انسان کی زندگی حباب کی بقا سے کم تر ہے مرتے ہی اس پر دارو گیر آخرت شروع ہو جاتی ہے خود ہر وقت ہوشیار رہنا چاہیے اس کا وقت کیا پوچھنا؟

ان اللہ لعن الکٰفرین الخ یہاں سے ان غفلت شعار لوگوں کا وہ معاملہ بیان فرماتا ہے جو آخرت میں بہت جلد ان کے سامنے آنے والا ہے کہ یہ ہمیشہ جہنم میں رہیں گے ان کو اس بلا سے وہاں کوئی نہ چھڑا سکے گا اس روز ان کے منہ آگ میں الٹے پلٹے جاویں گے ۔ منہ سے مراد ان کی ذات ہے ۔ یعنی وہ الٹے پلٹے جاویں گے کہ جس طرح کباب کو بھونتے وقت الٹا پلٹا کرتے ہیں ۔ یہ دنیا میں ان کے الٹنے پلٹنے کی سزا ہے کہ کبھی کچھ کبھی کچھ کہتے تھے ۔ جو نفاق کی شان ہے ۔ اور وہاں ان کو اپنے مذہب اور اس کے پیشواؤں کا حال معلوم ہوگا کہ انہوں نے ہم کو مفت بدراہ کیا ۔ اس لیے جل کر کہیں گے کہ خداوندا ان کو دوگنا عذاب دے ایک ان کی گمراہی کا دوسرا ہمارے گمراہ کرنے کا

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا
اے ایمان والو! تم ان لوگوں جیسے نہ ہو جاؤ
كَالَّذِيْنَ اٰذَوْا مُوْسٰى فَبَرَّاَهُ اللّٰهُ
کہ جنہوں نے موسیٰ کو ستایا پھر اللہ نے موسیٰ کو ان کی
مِمَّا قَالُوْا ۭ وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ
باتوں سے بری کر دیا اور وہ اللہ کے نزدیک
وَجِيْهًا ﴿۶۹﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا
عزت دار تھے ایمان والو!
اتَّقُوا اللّٰهَ وَقُوْلُوْا قَوْلًا سَدِيْدًا ﴿۷۰﴾
اللہ سے ڈرا کرو اور راستی کی بات کہا کرو
يُّصْلِحْ لَكُمْ اَعْمَالَكُمْ وَيَغْفِرْ
تاکہ وہ تمہارے اعمال کو درست کر دے اور تمہارے
لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ۭ وَمَنْ يُّطِعِ
گناہ معاف کر دے اور جس نے اللہ اور
اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيْمًا ﴿۷۱﴾
اس کے رسول کا کہنا مانا سو وہ بڑی مراد کو پہنچا۔

## ترکیب

کالذین خبر کان۔ مما متعلق بہ برّاہ۔ و کان الجملۃ معطوفۃ علی فبرّاہ اللہ ویمکن ان تکون حالا من الضمیر فی فبرّاہ۔ یصلح و یغفر مجزوم جواب للامر و من یطع اللہ شرط۔ فقد فاز جوابہ سدیدا قاصدا ای مستقیما صالحا صوابا من سدّ یسدّ سدودا وجیھا ذا وجاہۃ

## تفسیر

منافقوں کو تو تہدید کی ہی تھی جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو طرح طرح ایذائیں دیا کرتے تھے مگر کچھ نادان مسلمان بھی بعض موقع میں بے سوچے سمجھے بے ہودہ باتیں کہہ گزرتے تھے جن کو ان آیات میں منع کیا گیا اور حکم دیا کہ منہ سے اچھی باتیں کہا کرو تاکہ تمہارے اعمال درست ہوں یعنی مقبول ہوں اور تمہارے گناہ بخشے جاویں اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو۔

اس لیے ان آیتوں میں اسی بات کا تذکرہ کرتا ہے۔ فقال یا ایھا الذین امنوا لا تکونوا کالذین اذوا موسی فبراہ اللہ مما قالوا وکان عند اللہ وجیھا کہ ایمان والو! تم ان نادان لوگوں جیسے نہ ہو جایا کرو کہ جنہوں نے موسیٰ کو ایذا دی، لیکن اللہ نے موسیٰ کو ان کے الزامات سے بری کیا اور وہ اللہ کے نزدیک ذی مرتبہ تھے یعنی ان الزامات کے قابل نہ تھے۔

ہمارے پیغمبر علیہ السلام کو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے بہت مشابہت تھی۔ شریعت میں احکام الٰہی کے جاری کرنے، قوم کو ورطہ ضلالت سے نکال کر سرفرازی بخشنے میں۔ پس بعض نادان مسلمانوں نے بھی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسے ہی الزام لگائے کہ جو موسیٰ پر ان کے لوگوں نے لگائے تھے۔

اب اس آیت کی تفسیر میں دو باتوں کی تشریح ضروری ہوئی۔ اوّل یہ کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کیا ایذا دی تھی؟ دوم یہ کہ موسیٰ علیہ السلام کو کیا ایذا دی تھی؟ پہلی بات کی بابت محدثین کی ایک جماعت نے کہ جن میں امام احمد اور بخاری اور مسلم اور ابوداؤد و ترمذی ہیں مختلف راویوں اور مختلف اسناد سے یہ نقل کیا ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کہیں سے مال آیا تھا جس کو آپ نے لوگوں میں تقسیم کر دیا۔ لیکن کسی انصاری نے اپنے کسی دوست سے کہا کہ محمدؐ نے یہ تقسیم اللہ کے لیے نہیں کی یعنی اس میں

در عایت کی ہے۔ یہ خبر آپ کو پہنچی۔ سُن کر فرمایا کہ چھوڑو۔ موسیٰ کو ان کی قوم نے اس سے زیادہ ایذا دی جس پر انہوں نے صبر کیا۔

دوسری بات کی بابت بھی ہمارے راویوں نے یہ نقل کیا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام شرمیلے آدمی تھے نہاتے تو پردہ کرکے۔ اس پر بنی اسرائیل کے بعض لوگوں نے یہ کہنا شروع کیا کہ موسیٰ کو نہانی کوئی عارضہ ہے جس کو وہ چھپاتا ہے جس کو سن کر موسیٰ کو رنج ہوا۔ ایک بار موسیٰؑ پتھر پر کپڑے رکھ کر نہارہے تھے کہ پتھر کپڑے لے کر بھاگا اور جہاں بنی اسرائیل کا مجمع تھا وہاں لایا لوگوں نے موسیٰؑ کو برہنہ دیکھ کر یقین کرلیا کہ کوئی عارضہ نہیں ہے۔ اور علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے اس بارے میں یہ روایت ہے کہ ہارونؑ جو موسیٰ کے ساتھ پہاڑ پر گئے تھے اور وہیں مرگئے ان کے کپڑے لاکر موسیٰ نے ان کے بیٹے کو دیے۔ اسرائیلیوں نے کہنا شروع کیا کہ آپ بھائی کو مار ڈالا جس سے موسیٰ کو سخت صدمہ ہوا لیکن اللہ نے موسیٰ علیہ السلام کو اس اتہام سے بری کردیا۔

پچھلی بات کا تو کسی قدر توریت سے پتہ لگتا ہے مگر پہلی بات کا کچھ بھی پتہ نہیں لگتا اس لیے ہم کو توریت کا دیکھنا پڑا۔ اس کو جو دیکھا تو ایسے بہت سے واقعات ملے کہ جن میں بنی اسرائیل نے حملے کیے اور خدا تعالیٰ نے موسیٰ کی برات کی۔ من جملہ ان کے ایک قادح یعنی قارون کا حملہ ہے جس کی پوری تفصیل ہم اسی جلد میں کر آئے ہیں۔

من جملہ ان کے ایک واقعہ توریت سفر عدد کے بارھویں باب میں مذکور ہے وہ یہ کہ حضرت موسیٰ نے ایک حبشی عورت لی تھی جس کی نسبت آپ کی بہن مریم اور ہارونؑ نے کوئی الزام لگایا (اس میں اس سبب سے کہ ہارون کو کوئی سزا نہ ملی صرف مریم کو کہ وہ مبروص ہوگئی ہارونؑ کی شرکت نہیں معلوم ہوتی۔ ممکن ہے کہ اور بنی اسرائیل بھی اس میں شریک ہوں) جس سے خدا تعالیٰ کا غصہ بھڑکا اور خدا کا جلال بدلی میں سے نمودار ہوا مریم کو برص ہوگیا اور موسیٰ کی نسبت فرمایا وہ میرے سارے گھر میں امانت دار ہے وکان عند اللہ وجیھا اسی کے قریب قریب ہے اور یہی قصہ زیادہ ترچسپاں ہے کیونکہ اسی سورۃ میں حضرتؐ پر بھی زینبؓ سے نکاح کرنے میں لوگوں نے طعن کیا تھا اور الزام لگایا تھا۔

ع ۹ ۶

إِنَّا عَرَضْنَا الْأَمَانَةَ عَلَى السَّمٰوٰتِ

ہم نے آسمانوں اور زمین اور پہاڑوں کے

وَالْأَرْضِ وَالْجِبَالِ فَأَبَيْنَ أَنْ

سامنے امانت پیش کی پھر اس کے اٹھانے سے

يَحْمِلْنَهَا وَأَشْفَقْنَ مِنْهَا وَحَمَلَهَا

انہوں نے انکار کیا اور اس سے ڈر گئے اور اس کو انسان نے

الْإِنْسَانُ ۖ إِنَّهُ كَانَ ظَلُومًا جَهُولًا ﴿۷۲﴾

اٹھالیا البتہ وہ بڑا ظالم جاہل تھا۔

لِيُعَذِّبَ اللّٰهُ الْمُنٰفِقِينَ وَالْمُنٰفِقٰتِ

تاکہ اللہ منافق مردوں اور عورتوں

وَالْمُشْرِكِينَ وَالْمُشْرِكٰتِ

اور مشرک مردوں اور عورتوں کو عذاب دے

وَيَتُوبَ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ وَ

اور مومن مردوں اور عورتوں پر

الْمُؤْمِنٰتِ ۗ وَكَانَ اللّٰهُ

مہربانی کرے اور اللہ

غَفُورًا رَّحِيمًا ﴿۷۳﴾

معاف کرنے والا مہربان ہے۔

# ترکیب

الامانۃ مفعول لعرضنا۔ علی السموٰت متعلق بہ ان یحملنہا مصدریۃ والجملۃ بتاویل المصدر مفعول لابین من ابی یابی بمعنی انکر لیعذب اللام متعلق بحملہا ویتوب معطوف علی یعذب منصوب لدخول لام کی۔

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا کہ جس نے اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کی اس کو دارین میں کامیابی حاصل ہوئی۔ اس جگہ اس طاعت باعث کامیابی کا مال بیان فرماتا ہے کہ یہ اس امانت کے ادا کرنے کے لیے ہے جو انسان کو سپرد ہوئی اور زمین و آسمان اس کو نہ لے سکے پس جو اللہ اور اس کے رسول کی طاعت کرتا ہے تو اس امانت الٰہی کو ادا کرتا ہے۔

فقال انا عرضنا الامانۃ علی السموٰت والارض کہ ہم نے وہ امانت آسمانوں اور زمین کے آگے پیش کی روزِ ازل میں فابین ان یحملنہا و اشفقن منہا ان میں اس کے لینے اور اٹھانے کا مادہ نہ تھا اس لیے وہ اس سے ڈر گئے اور لینے سے انکار کیا مگر حملہا الانسان انسان نے اس کو اٹھا لیا انہ کان ظلوما جھولا کیوں کہ یہ اس کے انجام کار سے بے خبر اور اپنی جان پر ظلم کرنے والا تھا۔

اب اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ لیعذب اللہ المنٰفقین و المنٰفقٰت والمشرکین والمشرکٰت کہ جس نے اس امانت کو ادا نہ کیا نفاق اور شرک وغیرہ قبائح میں مبتلا ہوا اس کو اللہ اس خیانت کی سزا دے گا عذاب کرے گا۔

ویتوب اللہ علی المؤمنین والمؤمنٰت اور جس نے اس امانت کو ادا کیا خواہ وہ مرد ہو یا عورت کہ وہ صدقِ دل سے ایمان لا کر متبع شریعت ہوا تو اس پر مہربانی کرے گا۔ وکان اللہ غفورا رحیما اور اللہ تعالیٰ کی صفت مہربانی کرنا اور معاف کرنا ہے۔

یہ آیت کے معنی ہیں جو ظاہر الفاظ قرآن مجید سے سمجھے جاتے ہیں۔ ہم اس کے متعلق چند بحثیں ناظرین کے افادہ کے لیے درج کرتے ہیں۔

## امانت کے معنی

(بحث اول) امانت کے معنی میں مفسرین نے بہت کچھ قیل وقال کی ہے۔ عونی ابن عباسؓ سے نقل کرتے ہیں کہ اس سے مراد طاعت ہے۔ اور مجاہد و سعید بن جبیر و ضحاک و حسن بصری وغیرہم یہی کہتے ہیں کہ اس سے مراد فرائض اور طاعت کرنا ہے کہ جس کے بجالانے اور ادا کرنے پر ثواب اور ترک کرنے اور خیانت کرنے پر عذاب ہے۔ قرطبی کہتے ہیں کہ جمہور کا یہی قول ہے پھر ادا فرائض کو بنظر اہتمام شان مختلف اقوال میں امانت سے تعبیر کیا ہے۔

عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں پنج گانہ نماز پڑھنا اور زکوٰۃ دینا اور روزہ رکھنا اور حج کرنا، سچ بولنا، قرض ادا کر دینا، انصاف کرنا، ناپ تول میں کمی نہ کرنا یہ سب امانت الٰہی ہے۔ ابوالعالیہ کہتے ہیں جس سے منع کیا گیا ہے اس سے باز رہنا اور جس کا حکم دیا گیا ہے اس کو بجالانا امانت ہے۔

اور عبداللہ بن عمرو بن عاص رضؓ کہتے ہیں کہ سب سے اول خدا نے انسان کی پیشاب گاہ بنائی ہے اور یہ اس کی امانت ہے پس اگر اس کو بدکاری سے محفوظ رکھا تو امانت ادا کر دی۔ پس شرم گاہ امانت ہے کان امانت ہیں آنکھیں امانت ہیں زبان امانت ہے پیٹ امانت ہے

یادوں امانت ہیں ان کو کسی بری بات میں نہ لگاوے الغرض سب اقوال اداء فرائض وطاعت کی تفاصیل ہیں۔ یہ مذہب ہے قدما کا۔

آسمان و زمین کو ان فرائض کے ادا کرنے پر مامور نہیں کیا ان میں مادہ افعال اختیاریہ کے بجالانے کا نہیں تھا۔ یہ مادہ نہ ہونا زبان حال سے گویا اس کی ذمہ داری سے انکار کر دینا ہے۔ اور انسان میں اس کا مادہ ہونا گویا اقرار کرنا ہے اور نیز اس کے مادہ کی وجہ سے ہوا کہ جس میں قوت غضبیہ و شہوانیہ بھی ہیں کہ جو ظلم وجہل کی جڑ ہیں

(۲) بیضاوی و نیشاپوری نے اس آیت کے معنی یوں بیان کیے ہیں کہ طاعت جو بندوں پر فرض کی گئی اس کو واجب الاداء ہونے کی وجہ سے امانت کہا گیا ہے۔ اب یہ معنی ہوئے کہ عظیم الشان ہونے کی وجہ سے اگر ایسے ایسے بھاری اجرام پر بھی دھرے جاتے اور ان کو عقل و شعور ہوتا تو وہ اس کے اٹھانے سے انکار کرتے اور ڈر جاتے کس لیے کہ عبادت وطاعت ایک تکلیف ہے اور تکلیف خلاف طبیعت کام پر مامور ہونے میں ہوتی ہے۔ پس اس قسم کی تکلیف اٹھانے کی آسمانوں اور زمین اور پہاڑوں کو طاقت نہیں ہے۔ کیونکہ آسمانوں سے خلاف طبع کام جو ہبوط ہے ہو نہیں سکتا اسی طرح زمین سے صعود اور پہاڑوں سے حرکت بھی سرزد نہیں ہوتی یہ جس کام پر قضا و قدر نے لگا دیے ہیں اسی پر لگے ہوئے ہیں۔ اور اسی طرح ملائکہ سے بجز تسبیح و تقدیس کے اور کوئی خلاف بات سرزد نہیں ہو سکتی لیکن باوجود ضعیف البنیان ہونے کے انسان نے اس کو اٹھالیا۔ پس جو اس کو بجالایا امانت ادا کی وہ دارین میں فلاح پائی۔ اور جس نے اس کو ادا نہ کیا وہ ظلوم وجہول ہے۔ پس امانت کے پیش کرنے کے ان اجرام پر یہ معنی ہیں اور ان کا اس اٹھانے سے انکار کرنا یہ ہے کہ ان میں اس کی صلاحیت نہیں اور کلام میں حقیقی معنی سے گفتگو نہیں بلکہ ایک تصویر و تمثیل ہے یعنی استعارہ تمثیلیہ ہے انسان کی حالت اور اس کی ہیئت تکلیفیہ کو ایک حالت مفروضہ سے تشبیہ دی گئی کہ اگر وہ ان اجرام پر پیش کی جاتی تو اس سے انکار کر بیٹھتے کما قال لو انزلنا ھذا القرآن علی جبل لرایتہ خاشعا متصدعا من خشیۃ اللہ۔

(۳) بعض کہتے ہیں کہ ظاہر تر یہی بات ہے کہ امانت سے مراد وہ استعداد ہے کہ جس پر ہر ایک مخلوق مجبول کی گئی اور حمل امانت سے مراد خیانت کرنا ادا نہ کرنا کما یقال فلاں رکب علیہ الدین۔ پس جس نے اس کو قوت کے مرتبہ پر پہنچا دیا اس نے ادا کر دی ورنہ وہ اس کے ذمہ باقی ہے اور وہ اس کا حامل ہے۔ اور اس میں کوئی بھی شبہ نہیں کہ آسمان اور ستارے امر الٰہی کے ہر وقت مسخر ہیں۔ کما قال ائتیا طوعا او کرھا قالتا اتینا طائعین۔ وکل یجری لاجل مسمی وقال تعالیٰ وان من شیء الا یسبح بحمدہ ولکن لا تفقھون تسبیحھم۔ وقال وللہ یسجد من فی السموات ومن فی الارض والشمس والقمر والنجوم والجبال والشجر والدواب الآیۃ۔ اور اسی طرح ملائکہ کا حال ہے وما منا الا لہ مقام معلوم۔ اسی طرح قرآن مجید میں بہت سی آیات ہیں۔

بخلاف حضرت انسان کے یہ ثابت قدم نہ رہا اس لیے ظلوم یعنی ظالم اور جہول یعنی نادان ٹھیرا۔ ظلوم اس لیے کہ اس نے استعداد کو خلاف بات میں صرف کیا اور جہول اس لیے کہ اس نے استعداد کے برباد کرنے کا نتیجہ نہ جانا یا اپنے علم پر عمل نہ کیا، اس سے کچھ ثمرہ نہ اٹھایا۔ کیا خوب کہا ہے ؎

آسمان بار امانت نتوانست کشید
قرعۂ فال بنام من دیوانہ زدند

حملھا الانسان میں لام جنس کے لیے ہے جو اس کے

بعض افراد پر صادق آنے کی وجہ سے جنس پر صادق آگیا۔ اور وہ بعض افراد فاسق و منافق و کفار و مشرکین ہیں (نیشاپوری وغیرہ)۔

(۴) اس آیت کے متعلق کاتب الحروف کے دل پر بھی ایک معنی القا ہوئے ہیں وہ یہ ہیں۔ جب یہ ثابت ہو چکا ہے کہ یہ عالم علوی سے لے کر سفلی تک ذرّے سے آفتاب تک اسی کے ہاتھ کی کاری گری ہے اسی کے جمالِ جہاں آرا کا آئینہ ہے اس نے اس عالم میں کسی چیز کو بے کار پیدا نہیں کیا ہے ہر ایک شے کو اپنی ایک صفت کا مظہر بنایا اور ہر ایک کو ایک خاص کام پر لگایا ہے۔ یہ نظامِ عالم اس بات کا مقتضی تھا کہ اس میں ایک شخص ایسا بھی ہو جو تمام عالم کا مجموعہ بن کر خدا تعالیٰ کی جمیع صفات کا مظہر اور اس کے جمالِ باکمال کا کامل آئینۂ صافی ہو جاوے۔ پس وہ حضرت آدم علیہ السلام ہیں۔ اسی لیے صحیح بخاری میں ایک حدیث شریف آئی ہے کہ ان اللّٰہ خلق آدم علیٰ صورتہ کہ اللہ نے آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا۔ صورت سے مراد سیرت ہے اور اس معنی میں یہ لفظ زبانِ عرب اور ان کے اسلوبِ کلام میں بہت وارد ہے۔ ورنہ خدا تعالیٰ صورت و شکل سے پاک ہے۔ آیاتِ تنزیہات اس بات کی صاف گواہی دے رہی ہیں اور اسی لیے قرآن مجید میں جیسا کہ آیاتِ الٰہی کے ملاحظہ کے لیے آفاق کے صحیفہ کے مطالعہ کا حکم دیا ہے اسی طرح انسان کو اپنے نفس میں غور و تامل کرنے کا حکم دیا ہے اور انہیں معنی سے انسان کو عالم کبیر کہا جاتا ہے۔ پس اسی لیے اللہ تعالیٰ نے آدم میں ہر ایک طرح کی قوت ودیعت رکھی ہے۔ قوتِ ادراکیہ۔ قوتِ غضبیہ۔ قوتِ رحمانیہ وغیرہا۔ اور ان قویٰ کی ترکیب اور ان کی اصلاح سے اس میں وہ وہ صفات پیدا ہوئیں کہ جو نہ آسمان و زمین کو حاصل ہیں نہ جن کو نہ فرشتہ کو من جملہ ان کے ایک دردِ دل اور محبت اور جذب ہے جو کسی میں نہیں۔ یہی سوزِ نہانی ہے جو شب بیداروں کو رات بھر جگاتا اور صبح کو سجدہ میں سر رکھوا کر پھوٹ پھوٹ کر رُلواتا ہے اور اسی لیے شیطان نے بہت سی عبادت کر کے ایک گناہ کیا بخشا نہ گیا، برخلاف آدمؑ کے کہ اس قدر عبادت بھی نہ کی تھی اس کو فرشتوں کا مسجود بنایا گیا دار الخلد میں بسایا گیا ان انعامات پر گناہ کر لیا جس کی جس قدر سزا ہوتی تھوڑی ہوتی اور ابد تک بخشش نہ جاتی تو بجا تھا۔ مگر آدمؑ کے دردِ دل نے جب اس کو جوش دلایا اور ابر کی طرح رُلایا اور منہ سے ربنا ظلمنا انفسنا وان لم تغفر لنا وترحمنا لنکونن من الخسرین نکلوایا تو فوراً دریائے رحمتِ الٰہی جوش میں آیا۔ ایک گناہ تو کیا اگر ایسے ہزار گناہ ہوتے اور زمین بھر کے ہوتے تو سب معاف ہو جاتے ؎

واہ رے شورِ محبت خوب ہی چھڑکا نمک
استخواں میرے ہُما کس مزے سے کھائے ہے

ملائکہ نے صرف قوتِ غضبیہ و شہوانیہ پر نظر کر کے بارگاہِ کبریائی میں عرض کیا تھا اتجعل فیھا من یفسد فیھا چونکہ اس مجموعۂ خوبی و گلدستۂ محبوبی کے اسرار کی خبر نہ تھی، جواب ملا انی اعلم مالا تعلمون کہ تم کچھ نہیں جانتے جو کچھ میں جانتا ہوں۔

پس وہ امانتِ الٰہی یہی دردِ دل ہے اور یہی اس کے قویٰ مودوعہ ہیں جن کے قابل نہ آسمان و زمین تھے نہ کوہ و شجر نہ ملائکہ نہ کوئی اور جو اس کو لیتا اور اس بارِ گراں کو اٹھاتا۔ یہ خلیفۃ اللہ ہی کے حصہ میں آیا اسی نے اس کو اٹھایا اور کیوں نہ اٹھاتا یہ اسی لیے پیدا ہوا تھا سب سے اول اسی نے سر جھکایا اور عرض کیا مجھے دیجیے آپ دیں اور میں نہ لوں ؎

نہ شود نصیبِ دشمن کہ شود ہلاکِ تیغت
سرِ دوستاں سلامت کہ تو خنجر آزمائی

انہ کان ظلوما جھولا۔ ملائکہ و دیگر لوگوں پر تعریض ہے کہ یہ وہی ہے کہ جس کو تم ظالم و جاہل سمجھتے تھے

اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ایسے بارِ گراں کو اٹھانا اور اس بلاء و محنت کو گلے میں ڈالنا دانش مند اور دور اندیش سے کب ہو سکتا ہے یہ ایسے ہی لوگوں کا کام ہے جو اپنی جان پر مصیبت گوارا کر لیں اور دور اندیشی نہ کریں ؎

گرچہ بدنامی ست نزد عاقلاں
مانمی خواہیم ننگ و نام را

ان آیتوں میں خدا تعالیٰ بنی آدم کو اس سترِ نہانی کو یاد دلا کر طاعت پر آمادہ کرتا ہے اور اس امانت کے پورا نہ کرنے کی صورت میں عتاب اور پورا کرنے میں ثواب کا وعدہ وعید فرماتا ہے۔ اور اس سورت میں بیشتر احکام ہیں ان کے خاتمہ میں یہ ذکر ایک نمک ہے۔

# سورہ سبا

مکہ میں نازل ہوئی اس میں چون (۵۴) آیات اور چھے (۶) رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ
سب خوبیاں اللہ ہی کو ہیں جو کچھ کہ آسمانوں اور زمین میں ہے

وَمَا فِي الْاَرْضِ وَلَهُ الْحَمْدُ فِي
سب اسی کا ہے اور آخرت بھی اسی کی

الْاٰخِرَةِ ۭ وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ ①
ستائش ہے اور وہ حکمت والا خبردار ہے

يَعْلَمُ مَا يَلِجُ فِي الْاَرْضِ وَمَا يَخْرُجُ
جو کچھ زمین میں جاتا ہے اور جو کچھ اس سے

مِنْهَا وَمَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاۗءِ وَمَا
باہر آتا ہے اور وہ جو کچھ آسمان سے اُترتا ہے اور جو کچھ

يَعْرُجُ فِيْهَا ۭ وَهُوَ الرَّحِيْمُ الْغَفُوْرُ ②
اس میں چڑھ جاتا ہے سب جانتا ہے اور وہی مہربان بخشنے والا بھی ہے۔

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَا تَاْتِيْنَا السَّاعَةُ ۭ
اور منکر کہہ چکے کہ ہم پر وہ گھڑی (قیامت ہیں) نہ آئیگی

قُلْ بَلٰى وَرَبِّيْ لَتَاْتِيَنَّكُمْ ۙ عٰلِمِ الْغَيْبِ ۚ
کہہ دو ضرور آئے گی مجھے اپنے رب کی قسم جو غیب کا جاننے والا ہے

لَا يَعْزُبُ عَنْهُ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ فِي
جس سے آسمانوں اور زمین کی کوئی چیز ذرہ کے

السَّمٰوٰتِ وَلَا فِي الْاَرْضِ وَلَآ
برابر بھی غائب نہیں اور ذرہ سے

اَصْغَرُ مِنْ ذٰلِكَ وَلَآ اَكْبَرُ اِلَّا
چھوٹی اور نہ بڑی کوئی بھی ایسی

فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ③ لِّيَجْزِيَ
چیز نہیں جو لوح محفوظ میں نہ ہو (قیامت اس لیے آئے گی) تاکہ خدا

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۭ
ان لوگوں کو جو ایمان لائے اور انہوں نے اچھے کام بھی کیے نیک بدلا

اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ
یہی وہ ہیں جن کے لیے بخشش اور عزت کی روزی

كَرِيْمٌ ④ وَالَّذِيْنَ سَعَوْ فِيْٓ
تیار ہے اور جو ہماری آیتوں کے

اٰيٰتِنَا مُعٰجِزِيْنَ اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ
رد کرنے ہی کوشش کرتے پھرتے ہیں ان کے لیے

عَذَابٌ مِّنْ رِّجْزٍ اَلِيْمٌ ⑤
ذلت کا عذاب ہے۔

## ترکیب

فی السموٰت متعلق بثبت فی الاٰخرۃ یجوز
ان یتعلق بالحمد یعلم مستانف وقیل حال موکدۃ علم الغیب
بالجر صفۃ لربی او بدل وبقرء بالرفع لے ہو عالم اصغر بالرفع
عطفا علیٰ مثقال ۔ وبالجر عطفا علیٰ ذرۃ ۔ لیجزی متعلق
بمعنی لایعزب فکانہ قال یحصی ذلک لیجزی ۔ الیم بالجر
صفۃ لرجز وبالرفع صفۃ لعذاب ۔ والرجز مطلق
العذاب ۔

## تفسیر

ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ سورۂ سبا مکہ میں نازل ہوئی ہے ۔ اس قسم کی سورتیں کہ جن کے اول میں الحمد للہ ہے پانچ ہیں ان میں سے دو نصف اول میں ہیں انعامؔ و کہفؔ اور دو اخیر قرآن میں ہیں ایکؔ یہ دوسری ملائکہ ۔ پانچویں الحمد کہ جس کو چاہو نصفِ اول میں شمار کرو خواہ نصفِ اخیر میں ۔ اور سر اس میں یہ ہے کہ خدا کی بے شمار نعمتیں دو قسم کی ہیں ۔ ایکؔ نعمتِ ایجاد ہے کہ اس نے معدوم سے ہم کو موجود کر دیا ۔ دوسریؔ نعمتِ بقار ہے کہ ہم کو باقی رکھا اور زندہ رہنے کے سامان عطا کیے ۔ اور بندہ کی بھی دو حالتیں ہیں ایک ابتدار جو اس عالم سے علاقہ رکھتی ہے ۔ دوسری اعادہ کہ بار دیگر ہم کو زندہ کر کے وہاں کے سامان عطا کرے گا ۔ پس ان پانچوں سورتوں میں کہیں ایجاد کی نعمتیں یاد دلائی ہیں کہیں بقار کی ، پھر کہیں اس عالم کی کہیں اُس عالم کی ۔ اس سورت میں بھی مافی الارض تک تو نعمتِ بقار کا ذکر ہے کہ جو اس عالم میں آسمانوں اور زمین کی چیزوں کو پیدا کرنے میں ہے ۔ کیوں کہ اگر آسمان و زمین کے اندر کی چیزیں بارش ہوا رزق وغیرہ نہ ہوں تو انسان زندہ نہیں رہ سکتا ۔

ولہ الحمد فی الاٰخرۃ میں آخرت کی جمیع نعمتوں کی طرف اشارہ ہے

وھو الحکیم الخبیر میں اس طرف اشارہ ہے کہ اس عالم کی یہ نعمتیں کہ جن کو لوگ معمولی باتیں سمجھے ہیں خود بخود پیدا نہیں ہو گئی ہیں نہ ان کو بے سوچے سمجھے خدا نے پیدا کیا ہے بلکہ ہر ایک کو حکمت و علم سے بنایا ہے ۔

یعلم مایلج فی الارض الخ میں اپنے علم و حکمت کو دکھاتا ہے کہ جو کچھ زمین میں گھستا ہے پانی ، اموات ، تخم وغیرہ ان کو بھی جانتا ہے اور جو اشیار زمین سے پھر باہر نکلتی ہیں جڑی بوٹیاں اور پانی چشموں کا اور جواہر اور معدنیات جو اسی کی اس اندھیرے میں کاری گریاں ہیں ان کو بھی خوب جانتا ہے اور جو کچھ آسمان سے اُترتا ہے پانی اور ملائکہ اور وحی و دیگر برکات ان کو بھی جانتا ہے اور جو کچھ پھر آسمان کی طرف جاتا ہے اعمالِ صالحہ اور ملائکہ سب کو جانتا ہے ۔ یہ سب تدبیر و تصرف اسی کی رحمت سے ہے اور اسی کی مغفرت ہے کہ گناہوں سے ان چیزوں کو بند نہیں کرتا اس میں اس کی کمالِ قدرت کا ثبوت ہے ۔

اس کے بعد مشرکینِ مکہ کا قول نقل کرتا ہے کہ وہ کہتے ہیں قیامت برپا نہ ہوگی ۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے کہ کہدے خدا کی قسم وہ ضرور آوے گی اور پھر اس کے برپا کرنے کی قدرت کا اظہار کرتا ہے کہ اس سے آسمان و زمین کی کوئی چیز اور کوئی ذرہ غائب نہیں وہ تمہارے اجزارِ بدن اور اس کے ذرات کو جمع کر دے گا ۔ پھر قیامت کے برپا کرنے کی دلیل بیان فرماتا ہے کہ دنیا تو دارِ تکلیف ہے دارِ جزار نہیں ، اور جزارِ نیک و بد کی دینی اس کی خدائی کا لازمہ ہے ۔ لیجزی الذین اٰمنوا سے کر من رجز الیم تک میں یہی ذکر ہے ۔

وَيَرَى الَّذِينَ أُوتُوا الْعِلْمَ الَّذِي
اور جن کو وہ علم دیا گیا ہے جو
أُنزِلَ إِلَيْكَ مِن رَّبِّكَ هُوَ الْحَقَّ وَ
آپ کی طرف آپ کے رب کے ہاں سے نازل ہوا ہے تو وہ اس کو برحق جانتے ہیں اور

يَهْدِيْٓ اِلٰى صِرَاطِ الْعَزِيْزِ الْحَمِيْدِ ⑥

وہ زبردست خوبیوں والے کا رستہ دکھاتا ہے

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا هَلْ نَدُلُّكُمْ

اور کافر کہتے ہیں کہ (دیکھو تو) ہم تم کو ایک ایسا

عَلٰى رَجُلٍ يُّنَبِّئُكُمْ اِذَا مُزِّقْتُمْ

شخص بتلائیں جو تم کو کہتا ہے کہ جب تم مرکر

كُلَّ مُمَزَّقٍ ۙ اِنَّكُمْ لَفِيْ خَلْقٍ

ریزہ ریزہ ہو جاؤ گے تو پھر نئے سرے سے پیدا

جَدِيْدٍ ⑦ اَفْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا

کیے جاؤ گے کیا اس نے اللہ پر جھوٹ بنا لیا ہے

اَمْ بِهٖ جِنَّةٌ ۭ بَلِ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ

یا اس کو جنون ہے ؟ (یہ کچھ بھی نہیں) بلکہ وہ لوگ جو آخرت پر ایمان

بِالْاٰخِرَةِ فِي الْعَذَابِ وَالضَّلٰلِ الْبَعِيْدِ ⑧

نہیں رکھتے ہیں (خود) مصیبت اور بڑی غلطی میں پڑے ہوئے ہیں

اَفَلَمْ يَرَوْا اِلٰى مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا

کیا وہ آسمان اور زمین کو جو ان کے آگے اور

خَلْفَهُمْ مِّنَ السَّمَاۗءِ وَالْاَرْضِ ۭ

پیچھے سے محیط ہے نہیں دیکھتے ؟

اِنْ نَّشَاْ نَخْسِفْ بِهِمُ الْاَرْضَ اَوْ

اگر ہم چاہیں تو ان کو زمین میں دھنسا دیں یا

نُسْقِطْ عَلَيْهِمْ كِسَفًا مِّنَ السَّمَاۗءِ ۭ

ان پر آسمان کا کوئی ٹکڑا گرا دیں

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّكُلِّ عَبْدٍ

خدا کی طرف رجوع کرنے والے بندے کے لیے

مُّنِيْبٍ ⑨ ع ۹

بڑی نشانی ہے۔

## ترکیب

ویری معطوف علی لیجزی ویمکن ان یکون مستانفا الذی انزل مفعول اول الحق مفعول ثانی هو الضمیر للفصل وقرئ الحق بالرفع علی الابتداء والخبر۔ ویهدی فاعله الضمیر یرجع الی الذی انزل والمراد به القرآن ای القرآن یهدی۔ ویمکن ان یرجع الی الله ویمکن ان یعطف علی موضع الحق بتقدیر ان اذا مزقتم عامله محذوف دل علیه ما بعده ای تبعثون ممزق مصدر بمعنی تمزیق ویحتمل ان یکون مکانا۔ جدید بمعنی فاعل من جد۔ افتری الهمزة للاستفهام وہمزة الوصل حذفت استغناءً۔ افلم یروا والمعنی اعموا فلم ینظروا الی ما احاط بجوانبهم من السماء والارض ولم یتفکروا اهم اشد خلقا ام هی وانا ان نشا نخسف بهم الارض او نسقط علیهم قطعة من السماء لتکذیبهم الآیات۔

## تفسیر

ویری الذین اس جملہ کو اگر لیجزی پر معطوف کہیں گے تو یہ معنی ہوں گے کہ قیامت برپا کرنے میں ایک اور "حکمت" ہے وہ یہ کہ اہلِ علم جو انبیاء علیہم السلام پر نازل ہوئی باتوں کو صدقِ دل سے مانتے ہیں جب قیامت کو برپا ہوتے دیکھیں گے تو ان کو اور بھی یقینِ کامل ہو جاوے گا اور عین الیقین کا مرتبہ حاصل ہو جاوے گا۔ جیسا کہ آیا ہے لقد جاءت رسل ربنا بالحق۔ هذا ما وعد الرحمٰن وصدق المرسلون۔ ویهدی کا عطف یری پر ہو کر یہ معنی ہوں گے کہ قیامت اس لیے برپا کریں گے کہ وہ (ایمان داروں کو مفعول محذوف) خدا زبردست کا رستہ دکھا دے گی یقینِ کامل پیدا کرے گی۔ پہلے جملہ کی تاکید ہے۔ اور اگر اس کو جملہ مستانفہ کہیں تو یہ معنی ہوں گے کہ جو اللہ کی نازل کی ہوئی چیزوں کا علم رکھتے ہیں ان کو اللہ نے علم کتاب اللہ دیا ہے وہ اس بات کو یعنی اللہ کے

کلام کو برحق جانتے ہیں اور یہ بھی کہ یہ کلام اللہ زبردست خوبیوں والے کا رستہ دکھاتا ہے۔ کسی کے شبہ سے ان کے دل میں شبہ نہیں پڑتا۔ مطلب یہ کہ کفار تو آیاتِ الٰہی کے مٹانے میں ساعی ہیں اور ایمان دار اہلِ علم صحابہ یا تابعین یا جو کوئی ہو ان کو برحق اور ہادی راہ خدا جانتے ہیں۔

وقال الذین کفروا اس جگہ ان اہلِ علم و ایمان کے برخلاف احمق لوگوں کا قول نقل کرتا ہے کہ منکر یہ کہتے ہیں کہ ایسا شخص بھی دیکھا ہے کہ جو مرنے کے بعد جب کہ جسم کے ریزے ریزے ہو جائیں گے دوبارہ زندہ ہونے کی خبر دیتا ہے۔ ایسے شخص سے ان کا اشارہ حضرت رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف تھا۔ ھل ندلکم کہو تو ہم بتلا دیں۔ یہ عرب کے محاورہ میں ایسی بات ہے کہ جس طرح ہماری زبان میں کہتے ہیں کہ کوئی ایسا بھی ہے؟ یعنی وہ اس بات کے خبر دینے سے کہ مرکر زندہ ہوں گے سخت تعجب کرتے ہیں اور رسول کو جھوٹا یا دیوانہ کہتے ہیں۔ افترا بھی ایک قسم کا جھوٹ ہے۔ یعنی جان بوجھ کر جھوٹ بولنا اور ایک بات بنا لینا۔ کوئی نئی قسم نہیں جس سے جھوٹ اور سچ میں کوئی واسطہ یعنی تیسری چیز اور ثابت ہو جاوے۔ ہر کلام کہ جس میں کسی بات کی خبر دی جاوے اگر واقع کے مطابق ہے تو سچا کلام ہے۔ ورنہ جھوٹا۔

کفار کا مقصد یہ تھا کہ یا تو یہ شخص جھوٹا ہے اور بڑا جھوٹا ہے جو عمداً جھوٹی بات کہتا ہے یا دیوانہ ہے۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے کہ وہ تو ایسا نہیں بلکہ کافر عذاب دینے والی بات اور بڑی گمراہی میں پڑے ہوئے ہیں۔

اس کے بعد امکانِ حشر پر ایک دلیل بیان بیان فرماتا ہے افلم یروا کہ وہ آسمان و زمین میں غور کرکے نہیں دیکھتے کہ جس نے ایسی چیزیں بنائی ہیں کیا وہ قیامت برپا کرنے پر قادر نہیں؟ ان کے انکار پر ہم صبر کرتے ہیں اگر چاہیں تو ان کو زمین میں غرق کر دیں یا کوئی آسمانی چیز ان پر ڈال کر ہلاک کر دیں جو ان کو احاطہ کیے ہوئے ہیں۔

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا دَاوٗدَ مِنَّا فَضْلًا ۭ يٰجِبَالُ

اور البتہ ہم نے داؤد کو اپنی طرف سے بزرگی دی تھی (ہم نے پہاڑوں کو حکم دیا تھا) اے پہاڑو

اَوِّبِيْ مَعَهٗ وَالطَّيْرَ ۚ وَاَلَنَّا لَهُ الْحَدِيْدَ ﴿۱۰﴾

انکی تسبیح کی آواز کا جواب دیا کرو اور پرندوں کو مسخر کر دیا تھا اور ان کے لیے لوہا نرم کر دیا تھا

اَنِ اعْمَلْ سٰبِغٰتٍ وَّقَدِّرْ فِي السَّرْدِ

کہ فراخ زرہیں بناؤ اور اندازہ سے کڑیاں جوڑا کرو

وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ۭ اِنِّىْ بِمَا تَعْمَلُوْنَ

اور (ان کے خاندان کو حکم دیا تھا کہ) اچھے کام کیا کرو ہم جو کچھ تم کر رہے ہو

بَصِيْرٌ ﴿۱۱﴾ وَلِسُلَيْمٰنَ الرِّيْحَ غُدُوُّهَا

دیکھ رہے ہیں اور ہوا کو سلیمان کے تابع کر دیا تھا کہ جس کی صبح کی

شَهْرٌ وَّرَوَاحُهَا شَهْرٌ ۚ وَاَسَلْنَا لَهٗ

منزل مہینے بھر کی راہ اور شام کی منزل مہینے بھر کی راہ تھی اور ان کے لیے

عَيْنَ الْقِطْرِ ۭ وَمِنَ الْجِنِّ مَنْ يَّعْمَلُ

تانبے کا چشمہ بہا دیا تھا اور کچھ جن اس کے آگے کام کیا

بَيْنَ يَدَيْهِ بِاِذْنِ رَبِّهٖ ۭ وَمَنْ يَّزِغْ

کرتے تھے اس کے رب کے حکم سے (تھا) اور جو کوئی ان میں سے

مِنْهُمْ عَنْ اَمْرِنَا نُذِقْهُ مِنْ عَذَابِ

ہمارے حکم سے سرتابی کرتا تھا تو ہم ان کو آگ کا عذاب

السَّعِيْرِ ﴿۱۲﴾ يَعْمَلُوْنَ لَهٗ مَا يَشَاۗءُ

چکھاتے تھے اور وہ جو چاہتا تھا محرابیں اور

مِنْ مَّحَارِيْبَ وَتَمَاثِيْلَ وَجِفَانٍ

مورتیں اور لگن حوض جیسے بنایا کرتے تھے اور بڑی بھاری

كَالْجَوَابِ وَقُدُوْرٍ رّٰسِيٰتٍ

دیگیں بھی (جو ایک جا جمی رہتی تھیں ہلتی نہ تھیں اور ہم نے کہہ دیا تھا)

اِعْمَلُوْٓا اٰلَ دَاوٗدَ شُكْرًا ۭ وَ

اے داؤد کے لوگو! شکر کیا کرو اور

قَلِيْلٌ مِّنْ عِبَادِيَ الشَّكُوْرُ ﴿١٣﴾

میرے بندوں میں سے شکر کرنے والے تو بہت ہی کم ہیں

فَلَمَّا قَضَيْنَا عَلَيْهِ الْمَوْتَ مَا دَلَّهُمْ

پھر جب ہم نے سلیمان پر موت کا حکم دیا تو ان کو اس کی

عَلٰي مَوْتِهٖٓ اِلَّا دَاۗبَّةُ الْاَرْضِ

موت کی نے نہ بتائی مگر گھن کے کیڑے نے

تَاْكُلُ مِنْسَاَتَهٗ ۚ فَلَمَّا خَرَّ تَبَيَّنَتِ

جو اس کے عصا کو کھاتا رہا پھر جب وہ گر پڑا تو جنوں کو یہ بات

الْجِنُّ اَنْ لَّوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ

معلوم ہوگئی کہ اگر وہ غیب کی باتیں

الْغَيْبَ مَا لَبِثُوْا فِي الْعَذَابِ

جانتے تو ذلت کی مشقت میں

الْمُهِيْنِ ﴿١٤﴾

نہ پڑے رہتے

## ترکیب

داؤد مفعول اول فضلاً مفعول ثانی لاتینا۔ یجبال تفسیر للفضل والطیر بالنصب لانہ معطوف علیٰ محل جبال وفیہ وجوہ اخرٰی۔ وبالرفع عطفا علی لفظہا اے جعلنا الجبال والطیور منقادین لامرہ فی نفاذ مشیتہ فیہما۔ ان اعمل اے امرناہ ان اعمل وان مفسرۃ و مصدریۃ۔ الریح بالنصب اے سخرنا الریح و بالرفع علی الابتداء غدوہا الغدو مصدر لیس بزمان اے سیرہا من الغدو بمعنی الصباح الی الزوال شہر والجملۃ فی موضع الحال من الریح۔ من یعمل من فی موضع نصب۔ منساتہ۔ والمنسأ العصی علی مفعالۃ کمیضاۃ من نسأت البعیر اذ طردتہ لانہا تطرد بہا۔

## تفسیر

### داؤد علیہ السلام کا تذکرہ

پہلے فرمایا تھا ان فی ذلک لآیۃ لکل عبد منیب اب اس جگہ بعض رجوع کرنے والے بندوں کا ذکر کرتا ہے جن کو عبد منیب کہتے ہیں۔ پھر یہ بھی بتلاتا ہے کہ ایسے بندوں پر ہمارے انعام و افضال بھی بے حد ہوتے ہیں منجملہ ان کے ایک حضرت داؤد علیہ السلام ہیں۔ فرماتا ہے کہ داؤد پر ہم نے بڑا فضل کیا تھا کہ پہاڑ اور پرند اس کے تسبیح کرنے میں شریک ہوتے تھے۔ ابن عباسؓ و مجاہد وغیرہ علماء کہتے ہیں اوبی کے معنی ہیں سبحی کہ اس کے ساتھ تسبیح کیا کرو۔

لغت میں تاویب کے معنی ترجیع کے ہیں۔ اٹھارہویں زبور کے شروع میں حضرت داؤد علیہ السلام کا یہ قول مذکور ہے:

"میں نے تنگی کے وقت خداوند کو پکارا اور اپنے خدا کے آگے چلایا اس نے میری آواز اپنے ہیکل میں سے سنی اور میری فریاد اس کے سامنے اس کے کانوں تک پہنچی تب زمین کانپی اور لرزی سارے پہاڑ جڑ مول سے ہل گئے۔" الخ

قرآن مجید میں داؤد علیہ السلام کی مناجات کا بیان ہے کہ ان کی مناجات کے وقت پہاڑ اور طیور موافقت کرتے تھے۔

بیضاوی فرماتے ہیں وذلک اما بخلق صوت مثل صوتہ فیہا او بحملہا ایاہ علی التسبیح اذا تامل

مافیہا کہ یا تو پہاڑوں میں بھی داؤد کی تسبیح کی آواز جیسی آواز پیدا ہوا کرتی تھی (یعنی پہاڑ گونج اٹھتے تھے جیسا کہ کنویں یا گنبد میں آواز دینے سے ویسی ہی آواز سنائی دیا کرتی ہے) یا پہاڑوں میں غور کرنے سے داؤد علیہ السلام تسبیح کرنے پر آمادہ ہوتے تھے۔

اول بات قوی ہے کہ اس وقت پرندوں اور پہاڑوں پر بھی ایک حالت طاری ہوجاتی تھی۔ داؤد علیہ السلام کی تسبیح اور سوزِ دروںی کا ان پر بھی اثر پڑتا تھا وہ بھی ان کے ساتھ اس میں شریک ہوجاتے تھے۔ اس سے داؤد کا کمال اور خلوص اور تصرفِ باطنی ثابت ہوا اور اسی لیے ان کے فضائل میں یہ بات بیان ہوئی ورنہ پہاڑ تو ہر ایک بلند آواز سے گونج اٹھا کرتے ہیں۔

والنّالہ الحدید یہ داؤدؑ کی دوسری فضیلت ہے کہ ان کے لیے لوہا نرم ہوگیا تھا۔ ان اعمل سبغت دروعًا سعات کہ بڑی لمبی چوڑی زرہیں بنا۔ وقدر فی السرد سرد درز دوختن ادیم تسرید مثلہ وزرہ بافتن۔ والسرد اسم جامع للدروع وسائر الحلق۔ (صراح) کہ زرہ کے حلقے ایک اندازہ سے جوڑ۔ مطلب یہ کہ داؤد علیہ السلام کو زرہ بنانے کا علم دیا تھا یعنی سامانِ جنگ بھی عطا کیے تھے۔ جیسا کہ اسی زبور کے ۳۲ ورس میں آیا ہے۔ جس طرح ان کو کمالاتِ درویشی عطا ہوئے تھے اسی طرح شاہی اور جنگی قوت بھی دی گئی تھی۔ ان دونوں نعمتوں پر ان کو یہ حکم ہوا تھا واعملوا صالحا کہ نیک کام کیا کرو کیوں کہ انی بما تعملون بصیر ہم تمہارے کاموں کو دیکھ رہے ہیں قوت وسلطنت پا کر شرارت اور بدکرداری نہ کرنا اور یہی نعمت کا شکر یہ ہے۔

## حضرت سلیمان علیہ السلام کا تذکرہ

ولسلیمٰن الریح یہ دوسرے بندۂ خالص حضرت سلیمان علیہ السلام کا ذکر ہے جو حضرت داؤد علیہ السلام کے بیٹے اور جانشین تھے۔ خدا تعالیٰ نے جس طرح ان کے باپ کے لیے لوہا مسخر کر دیا تھا ان کے لیے ہوا مسخر کر دی تھی کہ غدوھا شہر ورواحہا شہر کہ وہ ہوا صبح سے لے کر دوپہر تک ایک مہینے بھر کی راہ طے کرتی تھی اور شام کو یعنی پچھلے پہر کو بھی مہینے بھر کا رستہ طے کرتی تھی۔

## تختِ سلیمانؑ

دوم کتاب التواریخ کے نویں باب ۱۷ ورس میں لکھا ہے کہ سلیمانؑ نے ہاتھی دانت کا ایسا تخت بنایا تھا کہ جو زمین کے سب بادشاہوں سے سبقت لے گیا تھا پھر کچھ اس کے حالات لکھے ہیں۔ اگرچہ عہد عتیق وجدید سے نہیں ثابت ہوتا کہ یہ تختِ سلیمانؑ ہوا پر چلا کرتا تھا اور اول دن میں مہینے بھر کی راہ اور آخر دن میں مہینے بھر کی راہ طے کرتا تھا مگر اہلِ اسلام کے اکثر مؤرخ اس بات کے قائل ہیں۔ اور یہ کچھ تعجب کی بات نہیں۔ ریل کے جاری ہونے سے پہلے ریل کی یہ تیز روی اور اس قدر بارکشی اور بے بیل اور گھوڑوں کے روانگی نہایت عجیب بات معلوم ہوتی تھی۔ اب چند روز سے غبارہ اڑانے کا فن جاری ہوا ہے اگر ترقی کر جاوے تو کیا کچھ ہو جاوے۔ اور اس میں کوئی بھی شبہ نہ کرنا چاہیے کہ زمانہ نے بھی عجیب رنگ پلٹے ہیں۔ اس کا جزرومد تواریخ اور زمین کے نیچے سے عجائب آلات اور مکانات برآمد ہونے سے بخوبی ثابت ہے پھر کیا تعجب ہے کہ سلیمانؑ کے عہد میں ایسے صناع لوگ پیدا ہوئے ہوں کہ تخت کو غبارہ کی طرح سے ہوا پر اڑا لے جانے کا علم جانتے ہوں۔ پھر جس طرح اور صدہا چیزیں اور سیکڑوں علوم وفنون مٹ گئے یہ بھی جاتا رہا۔ اور کتاب التواریخ سے جو اہلِ کتاب کے نزدیک الہامی کتاب ہے

یہ ثابت ہے کہ سلیمانؑ کے عہد میں صناعی اور دیگر فنون کا رواج تھا۔

ہمارے بعض معاصر جو اپنی فہم شریف کے تابع تمام عجائب صنع باری کو کرتے ہیں ان آیات کی یہ تاویل کرتے ہیں کہ ہوا کے مسخر ہونے سے اور اس قدر جلد چلنے سے جہازوں کے بیڑے کی طرف اشارہ ہے جو سلیمانؑ کے لیے دور سے لکڑیاں وغیرہ چیزیں لاد کر لایا کرتے تھے[1]۔

واسلنا له عين القطر۔ قطر بالکسر مس[2] (صراح)

یہ دوسرا انعام ہے جو حضرت سلیمان علیہ السلام کو ملا تھا۔ خداتعالیٰ نے حضرت سلیمانؑ کو جب بادشاہوں پر حکمران کیا تو ہیکل کی تعمیر شروع کی اور بڑے بڑے پیتل کے حوض اور ستون اور دیگر ظروف ڈھلوائے جیسا کہ دوسری کتاب التواریخ کے چوتھے باب میں مشرحاً مذکور ہے اور ان چیزوں کے ڈھالنے والے شہر صور کے کاری گر آئے تھے جن کو شاہ حورام نے بھیجا تھا۔ اور پھر ایک ڈھلا ہوا بحر بنایا جو اردگرد گول تھا۔ عرض ایک کنارہ سے دوسرے کنارہ تک دس ہاتھ تھا اور بلندی پانچ ہاتھ اور اس کا گھیر تیس ہاتھ اور اردگرد اس کے نیچے بیلوں کی صورتیں تھیں وہ بارہ بیل ڈھلے ہوئے تھے جن پر وہ بحر قائم تھا۔ اور اسی کتاب کے تیسرے باب میں ہے اور اس نے پاک ترین مکان میں دو کروبیوں کو تراش کر بنایا اور ہیکل بھی بنائی جس میں محرابیں اور پھاٹک اور کواڑ اور بڑی صناعی خرچ کی تھی اور سلیمانؑ نے اسرائیل کے ملک میں پردیسیوں کو گنوایا تو ایک لاکھ ترپن ہزار چھ سو تھے ان میں سے ستر ہزار کو باربرداری پر اور اسی ہزار کو سنگ تراشی پر مقرر کیا اور تین ہزار ان کے افسر مقرر کیے کہ ان سے کام لیتے تھے۔

پیتل یا تانبے کے چشمے جاری کرنے کے یہ معنی ہیں کہ یہ پیتل اس کے لیے اتنا فراہم ہوا اور ڈھالا گیا کہ گویا اس کا چشمہ جاری ہو کر بہہ نکلا۔ یہ ایک محاورہ کی بات ہے اور ممکن ہے کہ کسی پہاڑ میں سے یہ مادہ اُن دنوں بہہ نکلا ہو جس کو سلیمانؑ کے کاری گروں نے لے کر صرف کیا۔

ومن الجن من یعمل بین یدیہ باذن ربہ۔ یہ ایک اور نعمت ہے کہ سلیمان علیہ السلام کے آگے جن کام کرتے تھے ومن یزغ منھم عن امرنا نذقہ من عذاب السعیر اور باوجود سرکشی کے کوئی نافرمانی نہ کرتا تھا اور جو کرتا تھا تو سخت سزا پاتا تھا۔

یعملون له مایشاء من محاریب۔ محاریب جمع محراب بلغت عرب میں بلند مکان کو کہتے ہیں۔ ضحاک و قتادہ کہتے ہیں محاریب سے مراد بیت المقدس ہے۔ و تماثیل جمع تمثال یعنی مورتیں۔ جیسا کہ آپ کو معلوم ہوا کہ کروبیوں اور بیلوں وغیرہ کی مورتیں پیتل کی ڈھالی گئی تھیں سلیمانؑ کی شریعت میں ان کا ڈھالنا اور زینت کے لیے مکان میں رکھنا ممنوع نہ تھا۔ شریعت مصطفوی میں بت پرستی کی جڑ مٹانے کے لیے منع ہو گیا جیسا کہ احادیث صحیحہ میں آیا ہے۔

وجفان جمع جفنة لگن۔ کالجواب جمع جابیة وھو حفیرة وقیل الحوض الکبیر۔ یہ ان حوضوں اور بحر کی طرف اشارہ ہے۔ وقدور جمع قدر۔ راسیٰت ثابتات اور بڑی بڑی دیگیں بھی بنائیں جو ایک ہی جگہ دھری رہتی تھیں۔

[1] صور کے بادشاہ حورام کی طرف سے صنوبر اور سرو اور صندل کے ٹھنے لبنان پہاڑ سے مسجد کی تعمیر کے لیے جہازوں میں لاد کر بحر شام سے آیا کرتے تھے اور یافہ میں بیڑا اترتا تھا وہاں سے یروشلم پہنچاتے تھے ۱۲ منہ

[2] مجاہد کہتے ہیں قطر سے مراد صفر یعنی پیتل ہے ۱۲ منہ

بڑی ہونے کی وجہ سے ہلتی نہ تھیں۔

ان نعمتوں پر ان کو حکم ہوا تھا اعملوا اٰل داؤد شکرا اے داؤد کے گھرانے! اس کے شکریہ میں نیک کام کرو۔ یا یہ معنی کہ اس کا شکر کرو و قلیل من عبادی الشکور مگر میرے بندوں میں سے شکر کرنے والے بہت کم لوگ ہیں۔

من الجن کے ظاہری معنی یہی بتلا رہے ہیں کہ قوم جن کے لوگ سلیمان علیہ السلام کے آگے یہ کام کرتے تھے وجود جن تسلیم کرنے کے بعد اس بات میں کچھ بھی تعجب نہیں رہتا کہ جن سلیمانؑ کے مسخر تھے۔ اور جو لوگ وجودِ جن نہیں مانتے وہ یہ تاویل کرتے ہیں کہ شہ زوری اور غیریت کے اعتبار سے ان پردیسیوں کو جن سے تعبیر کیا ہے جو ان کاموں پر مامور تھے اور سخت اور قوی آدمی کو جن کہہ دینا ایک محاورہ کی بات ہے۔ مقدمہ تفسیر میں یہ بحث آچکی ہے۔

فلما قضینا علیہ الموت ما دلھم علی موتہ الا دابۃ الارض تاکل منساتہ فلما خر تبینت الجن ان لو کانوا یعلمون الغیب ما لبثوا فی العذاب المھین یہاں سے دنیا کی بے ثباتی بیان کرنے کے لیے سلیمان علیہ السلام کی موت اور ان کے جاہ و حشم کا اختتام بیان کرتا ہے کہ سلیمان مر گئے اور ان کی موت کا حال ایک کیڑے نے ظاہر کیا جو ان کے عصا کو کھاتا تھا۔ پھر جب سلیمان گر پڑے تو سب کو معلوم ہو گیا اور جنوں کو یہ بات معلوم ہو گئی کہ ہم غیب نہیں جانتے اگر جانتے تو اب تک سلیمان کی قید میں نہ پڑے رہتے۔

مفسرین کے اس میں دو قول ہیں۔ اول عام مفسرین کا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام عبادت کے لیے مہینوں تخلیہ میں بیٹھا کرتے تھے۔ اخیر بار جو بیٹھے تو ٹھوڑی کے نیچے عصا لگا ہوا تھا، عبادت ہی میں روح نکل گئی۔ خدا تعالیٰ کی اس میں چند مصلحتیں تھیں کہ سلیمان علیہ السلام کے جسم پر آثارِ موت ظاہر نہ ہونے دیے۔ از اں جملہ یہ کہ لوگ جنوں کو غیب داں سمجھا کرتے تھے ان کی غیب دانی پر پتھر پڑ گئے۔ از اں جملہ کچھ انتظام مملکت بنی اسرائیل سے تمام کرانا مقصود تھا لوگ یہی سمجھا کیے کہ سلیمان زندہ ہیں اندر کوئی جانے نہیں پاتا تھا باہر سے بیٹھا ہوا آنکھ بند کیے لکڑی پر سہارا دیے بیٹھا ہوا مشغول بحق دیکھتے تھے۔ کئی مہینوں کے بعد جب خدا کو اس بات کا اظہار منظور ہوا تو دیمک یا گھن نے لکڑی کو کاٹ ڈالا۔ سلیمانؑ گر پڑے سب کو معلوم ہو گیا۔ مگر سلیمانؑ کی موت کی بابت یہ بیان اہلِ کتاب کی کتبِ موجودہ میں نہیں۔

دوسرے معنی یہ ہیں کہ ہم نے سلیمان کی موت مقرر کر دی تھی کہ فلاں وقت مریں گے اس بات کو کوئی نہیں جانتا تھا مگر دابۃ الارض دیمک یا گھن سے معلوم ہوا جو سلیمانؑ کے عصائے حیات کو کھا رہا تھا۔ پھر جب وقتِ خاص آگیا اور وہ عصائے حیات کٹ گیا سلیمانؑ گر پڑے تو سب نے جان لیا اور جنوں پر بھی ظاہر ہو گیا کہ ہم غیب داں نہیں اگر سلیمانؑ کی موت کا وقت معلوم ہوتا تو اس کی اطاعت میں نہ پڑے رہتے۔ دابۃ الارض سے مراد بطور استعارہ کے انقراض عمر ہے اور منساتہ سے اس کی عمر و اقبال، جس کے زور پر حکومت کرتے تھے۔ افسوس کہ ہر ایک کے عصائے حیات کو دیمک یا گھن لگ رہا ہے مگر عصا کٹ جانے سے پہلے ہم بے خبروں کو معلوم نہیں۔

ف سلیمان علیہ السلام کی سلطنت نہر فرات سے لے کر فلسطیوں کے ملک تک اور مصر کی حد تک تھی اور روپیہ یروسلم میں کنکریوں کی مانند تھا چالیس برس تک سلطنت کر کے جاں بحق ہوئے۔ کتاب التواریخ ۱۲ منہ

لَقَدْ كَانَ لِسَبَاٍ فِيْ مَسْكَنِهِمْ اٰيَةٌ

البتہ قوم سبا کے لیے ان کے وطن میں دو باغ دائیں اور

جَنَّتٰنِ عَنْ يَّمِيْنٍ وَّشِمَالٍ ۬ كُلُوْا

بائیں قدرت کی نشانی تھی (اور حکم دیا تھا کہ) اپنے

مِنْ رِّزْقِ رَبِّكُمْ وَاشْكُرُوْا لَهٗ

رب کی روزی کھاؤ اور اس کا شکر کیا کرو

بَلْدَةٌ طَيِّبَةٌ وَّرَبٌّ غَفُوْرٌ ﴿۱۵﴾

پاکیزہ شہر رہنے کو اور رب معاف کرنے والا

فَاَعْرَضُوْا فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ سَيْلَ

پس انہوں نے نافرمانی کی پھر ہم نے ان پر بند کا پانی

الْعَرِمِ وَبَدَّلْنٰهُمْ بِجَنَّتَيْهِمْ جَنَّتَيْنِ

چھوڑ دیا اور ان کے ان دو باغوں کے بالعوض اور

ذَوَاتَيْ اُكُلٍ خَمْطٍ وَّاَثْلٍ وَّشَيْءٍ

دو باغ بدمزہ پھل کے اور جھاؤ کے اور کچھ

مِّنْ سِدْرٍ قَلِيْلٍ ﴿۱۶﴾ ذٰلِكَ جَزَيْنٰهُمْ

تھوڑی سی بیریوں کے بدل دیئے یہ ہم نے ان کی

بِمَا كَفَرُوْا ۭ وَهَلْ نُجٰزِيْٓ اِلَّا الْكَفُوْرَ ﴿۱۷﴾

ناشکری کا بدلہ دیا اور ہم ناشکروں ہی کو برا بدلہ دیا کرتے ہیں

وَجَعَلْنَا بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ الْقُرَى الَّتِيْ

اور ہم نے ان میں اور ان بستیوں میں کہ جن میں برکت رکھی تھی (یعنی شام

بٰرَكْنَا فِيْهَا قُرًى ظَاهِرَةً وَّقَدَّرْنَا

کے قریات) دکھلائی دینے والی بستیاں قائم کی تھیں اور ان میں

فِيْهَا السَّيْرَ ۭ سِيْرُوْا فِيْهَا لَيَالِيَ وَ

منزلیں مقرر کی تھیں (حکم دیا تھا کہ) رات دن امن سے

اَيَّامًا اٰمِنِيْنَ ﴿۱۸﴾ فَقَالُوْا رَبَّنَا بٰعِدْ

بڑے پھرا کرو پھر وہ کہنے لگے کہ اے ہمارے رب ہماری

بَيْنَ اَسْفَارِنَا وَظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

منزلوں کو دور دور کردے اور انہوں نے اپنی جانوں پر ستم کیا

فَجَعَلْنٰهُمْ اَحَادِيْثَ وَمَزَّقْنٰهُمْ

پھر تو ہم نے ان کو افسانہ ہی بنا دیا اور ان کو تباہ

كُلَّ مُمَزَّقٍ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ

(و پریشان) کر دیا البتہ اس میں ہر ایک صبر

لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ ﴿۱۹﴾ وَلَقَدْ

شکر کرنے والے کے لیے عبرت ہے اور البتہ

صَدَّقَ عَلَيْهِمْ اِبْلِيْسُ ظَنَّهٗ

شیطان نے ان پر اپنا گمان سچ کر دکھایا

فَاتَّبَعُوْهُ اِلَّا فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۲۰﴾

سوائے ایمان داروں کے ایک فریق کے سب اس کے تابع ہوگئے۔

وَمَا كَانَ لَهٗ عَلَيْهِمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ اِلَّا

حالاں کہ اس کا ان پر کچھ زور بھی نہ تھا مگر

لِنَعْلَمَ مَنْ يُّؤْمِنُ بِالْاٰخِرَةِ

یہی کہ ہم کو معلوم کرنا تھا کہ کون آخرت پر ایمان لاتا ہے

مِمَّنْ هُوَ مِنْهَا فِيْ شَكٍّ ۭ

اور کون اس سے شک میں پڑا ہوا ہے

وَرَبُّكَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ

اور آپ کا رب ہر شے کا

حَفِيْظٌ ﴿۲۱﴾ ع

نگہبان ہے۔

ع ۲ ۱۲ ۸

ف مزق جامہ پارہ کردن مزقناہم کل ممزق محاورہ ہے کہ ہم نے تباہ و پریشان کرنے والوں کو تباہ و برباد کردیا۔ حقانی

# ترکیب

اٰیۃ اسم کان وجنتٰن بدل منہا او خبر مبتدا۔ محذوف و قرئی بالنصب علی المدح۔ والمراد جماعتان من البساتین بلدۃ اے ہذہ بلدۃ ورب اے وربکم رب غفور وقد یقرء بلدۃ وربا بالالف شاذا علی انہ مفعول اشکروا العرم جمع عرمۃ وہو ما یمسک الماء من بناء وغیرہ اے وقت حاجۃ (بند) خمط فی الصراح خمط نوعے از اراک کہ میوہ دارد۔ و التقدیر اکل اکل خمط فحذف المضاف اے الاکل الثانی لان الخمط شجر والاکل ثمرۃ واقیم المضاف الیہ مقامہ اسے خمط فی کونہ بدلا من الاکل الاول او عطف بیان للاکل الاول ویقرء بالاضافۃ وہو ظاہر۔ بٰعد وبعد علی السوال و یقرء بعد علی لفظ الماضی۔ ممزق مصدر او مکان صدق بالتخفیف والتشدید۔ ابلیس فاعلہ و ظنہ مفعول من بمعنی الذی فینتصب بنعلم ویجوز ان یکون استفہاما فی موضع رفع علی الابتداء منہا اما للتبیین اے الشک منہا واما للحال من شک۔

# تفسیر

شکر کرنے والے بندوں کے ذکر کے بعد ناشکری کرنے والوں اور ان کی مصیبت کا ذکر کرتا ہے اس لیے سبا کا ذکر کرتا ہے۔

# قصہ سبا

فقال لقد کان لسبا الخ ان آیات کی تفسیر ایک تاریخی واقعہ کے متعلق ہے جس کا خلاصہ یہ ہے۔

یمن کے ملک میں جو عرب کا جنوبی حصہ سمندر سے ملا ہوا ہے قحطان بن عامر بادشاہ ہوا اس کے بعد اس کا بیٹا یعرب ہوا اس کے بعد اس کا بیٹا یشجب ہوا۔ ابن سعید مغربی کہتے ہیں اسی کو سبا کہتے ہیں اور مورخین کے نزدیک سبا اس کے بیٹے کا نام ہے۔ اسی کے نام سے اس کی اولاد نام زد ہوگئی اس تمام خاندان یا قبیلہ کو سبا کہتے تھے۔ یہ لوگ متعدد مقامات میں بستے تھے۔ ان کی بستیوں کو اب مآرب کہتے ہیں شہر صنعاء سے تین دن کے فاصلہ پر۔ احمد وعبد بن حمید وطبرانی وحاکم وابن مردویہ وغیرہ نے ابن عباسؓ سے نقل کیا ہے کہ کسی نے پوچھا سبا ملک ہے یا کسی عورت کا نام ہے؟ فرمایا نہ ملک کا نام ہے نہ عورت کا بلکہ وہ ایک مرد تھا جس کے دس بیٹے تھے چھ تو ان میں سے ملک یمن میں رہے اور چار شام میں جا رہے۔ یمن میں جو بسے ان کے یہ نام ہیں ازد۔ اشعر۔ حمیر۔ کندہ مذحج۔ انمار اور شام والوں کے یہ نام ہیں۔ لخم۔ جذام۔ غسان۔ عاملہ۔ ہر ایک کی اولاد اسی کے نام سے مشہور ہے اور ان کے قبیلوں کے یہی نام ہوگئے۔

بخاری اور مسلم میں بھی اسی طرح آیا ہے۔ حمیر کے خاندان میں ملک یمن کی سلطنت رہی۔ شداد بن الماطاط بن سبا بھی اس ملک کا بادشاہ ہوا جو بڑا جبار تھا۔ اس کے بعد اس کا بھائی لقمان بن عاد ہوا (بعض نے اسی کو وہ لقمان کہا جس کا سورہ لقمان میں ذکر ہے) اس کے بعد اس کا دوسرا بھائی ذوسدد تخت نشین ہوا۔ اس کے بعد اس کا بیٹا حارث الرائش بادشاہ ہوا یہی تبع اول ہے اس کے بعد اس کا بیٹا صعب ہوا یہی ذو القرنین ہے اس کے بعد اس کا بیٹا ذو المنار ابرہ ہوا اس کے بعد اس کا بیٹا افریقس بادشاہ ہوا اس کے بعد اس کا بھائی ذو الاذعار اس کے بعد اس کا بھائی شرحبیل اس کے بعد اس کا بیٹا الہدہاد ہوا اس کے بعد اس کی بیٹی بلقیس بادشاہ ہوئی جو حضرت سلیمان علیہ السلام کے پاس آئی تھی (ابو الفداء)

سبا کی اولاد میں سے جو یہ سلاطین گزرے ہیں ان میں بعض خدا پرست اور نیک بھی تھے جیسا کہ تبع اور

ذوالقرنین اور بعض بت پرست۔ اور بعض کی سلطنت عرب سے تجاوز کر کے مصر اور شام اور ایران اور ہند تک پھیلی تھی۔ ان شاہان تبع کی یادگار عمارات غمدان وغیرہ اب باقی ہیں من جملہ ان کے ایک یہ بند ہے جس کی مفصل کیفیت مسلمانوں کی کتب جغرافیہ میں دیکھو۔ کتاب المسالک و الممالک اور کتاب البلدان اور احسن التقاسیم فی معرفۃ الاقالیم اور مسالک الممالک وغیرہ کو دیکھو۔

اسی بند کی مجمل کیفیت یہ ہے کہ انہیں سلاطین میں سے کسی نے (کہ جس کو بعض بلقیس کہتے ہیں بعض ذوالقرنین) برسات کا پانی روکنے کے لیے ایک مستحکم بند[1] تیار کیا تمام برساتی نالوں کا پانی یہاں سال بھر جمع رہتا تھا پھر اس میں سے چھوٹی چھوٹی نہریں نکالیں جن سے ملک میں کھیتیاں اور باغ سیراب ہوتے تھے اور سیدھے راستوں کے دو طرفہ باغ تھے اور پاس پاس بستیاں آباد تھیں اور یہ آبادی اور شادابی منزلوں تک تھی سفر بھی ان بستیوں کی وجہ سے بڑے آرام سے ہوتا تھا اور امن عام بھی تھا۔ اس نعمت کو لوگوں نے ایک معمولی بات سمجھنا شروع کیا اور بدکاری اور کفر بکنے میں دلیر ہوئے۔ خدا تعالیٰ کے انتقام کا وقت آگیا ایک بار اس بند سے پانی ٹوٹا اور تمام آبادیوں اور باغوں اور کھیتیوں کو غرق کر دیا سب باغ برباد ہو گئے اور یہ حادثہ حضرت عیسیٰ اور محمد علیہما السلام کے درمیان کے زمانہ میں گزرا ہے پھر بجائے باغوں کے جھاؤ کے دیگر نکمے جھاڑ جھنکاڑ درخت رہ گئے۔

اب ہم آیات کی تفسیر کرتے ہیں لقد کان لسبا فی مسکنھم اٰیۃ کہ قوم سبا کے لیے ان کے مسکن یعنی وطن یا بستیوں میں اللہ کی طرف سے ایک بڑی نشانی تھی وہ کیا؟ جنّٰتٰن عن یمین و شمال۔ کہ ان کے رستوں کے دائیں اور بائیں باغوں کی دو قطاریں تھیں۔ اس لیے ان کو اجازت تھی کلوا من رزق ربکم واشکروا لہ اپنے رب کی عطا کی ہوئی روزی کھاؤ اور اس کا شکر کرو بلدۃ طیبۃ ورب غفور شہر کہ جس میں تم رہتے ہو پاک ہے نہ اس میں کوئی بیماری ہے نہ اور کوئی پسو کھٹمل، دشمن، وبا وغیرہ کی مصیبت ہے اور رب تمہارا معاف کرنے والا ہے تمہاری خطاؤں اور قصوروں پر تم پر کوئی بلا نہیں بھیجتا ہے۔ یہ نہیں معلوم کہ اس عہد میں کون نبی تھا اور کس شریعت پر عمل تھا۔

فاعرضوا پھر انہوں نے شکر گزاری سے اعراض کیا بجائے طاعت و نیکوکاری کے کفر و بدکاری میں مبتلا ہو گئے کم بخت انسان کی عادت ہے کہ جب سختی کے بعد ان پر کوئی راحت آتی ہے تو چند روز کے بعد بھول جاتے ہیں اس عیش و آرام میں پڑ کر بدکاری کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں اور اس نعمت کو ایک معمولی بات اور اپنے باپ دادا کی میراث سمجھ لیتے ہیں۔

ہندستان کے امراء اور ان کی بدکاری کو دیکھ لو، اس پر جو برباد ہو گئے ہیں اس سے عبرت نہیں بلکہ اور بھی غفلت ہے توبہ توبہ۔

جب ان کا یہ حال ہوا تو فارسلنا علیھم سیل العرم[2] ان پر ہم نے بند کا پانی چھوڑا اور بند کو توڑ کر سخت رو آئی جس سے سیکڑوں ڈوب گئے اور باغ جن میں انگور اور طرح طرح کے میوے تھے برباد ہو گئے۔

وبدلنٰھم بجنّتیھم جنّتین ذواتی اکل خمط و

---

[1] جس کا نام عرم ہے جو اب تک بے مرمت موجود ہے بڑے بڑے مربع ترشے ہوئے پتھروں سے بنا ہے چونے اور لوہے کی میخوں سے پتھروں کو جمایا ہے کئی میل تک طول اور تخمیناً اسی ہاتھ بلند ہے اور پندرہ بیس گز کا عرض ہے اس میں کھڑکیاں اوپر نیچے رکھی ہوئی ہیں کہ پانی کے اتار چڑھاؤ سے وہ کھولی جاتی تھیں ۱۲ منہ

[2] قال السدی العرم السد قال عطاء العرم اسم الوادی قال ابن الاعرابی العرم السیل الذی لا یطاق وروی عنہ العرم من اسماء الفار۔ قال مجاہد العرم ماء احمر ارسلہ اللہ فی السد فشقہ و ہدمہ

تفسیر ۱۲ منہ

اثل وشیٔ من سدر قلیل اور ان کے ان دو رویہ باغوں
کے بدلہ میں ہم نے ان کو اور دو رویہ کڑوے بے مزہ اور جھاؤ
اور کچھ بیریوں کے درخت دیے۔ یعنی ایسے نکمے درخت اُگے۔
اور ان پیڑوں کو باغ تہکم اور مشاکلت کے طریق پر فرمایا جیسا
ہمارے محاورے میں کہتے ہیں پلاؤ قورمے کی دعوت کے بدلے
جوتیوں اور لکڑیوں کی دعوت کی۔ اثل جھاؤ۔ بعض کہتے ہیں
فراش

سدر بیری۔ اور اس کی دو قسم ہیں۔ ایک بیری جو
باغوں میں لگائی جاتی ہے اس کے بیر عمدہ چیز ہوتے ہیں۔ ایک
جنگلی بیری جس کو جھاڑی، بوٹی یا جھڑ بیری کہتے ہیں اس کے
بیر کسیلے اور بے مزہ ہوتے ہیں۔ اس جگہ یہی مراد ہے اور اسی لیے
سدر کے بعد قلیل کا لفظ آیا۔

ذلک جزینٰہم بما کفروا۔ ہم نے یہ سزا ان کو ان کے
کفر اور ناشکری کے بدلہ میں دی۔ وھل نجازی الا الکفور
اور ہم کافروں اور ناشکروں ہی کو ایسی سزا دیا کرتے
ہیں۔

اس بات کا تجربہ ہو گیا ہے کہ جب خدا تعالیٰ کی کسی نعمت
کی ناشکری کی گئی وہ نعمت اس سے چھین لی گئی، خواہ
جلدی خواہ دیر میں۔ تاریخ کھول کر دیکھ جاؤ کہ اس ناشکری
اور بدکاری کے سبب دنیا میں کتنے خاندان برباد ہوئے۔
حال ہی میں شاہان دہلی اور ان کے عیاش امراء کو دیکھ لو
کہ کیا انجام ہوا؟ جن محلوں میں رقص اور زناکاری اور شراب
خواری کی محفلیں ہوتی تھیں ان کو اُکھیڑ کر بنیادوں سمیت
گرا دیا گیا اور ان کی نحوست سے اور بھی برباد ہو گئے۔ ان
کے ننگ و ناموس برباد ہوئے نان شبینہ سے محتاج ہوئے
بے رحمی سے مارے گئے۔

اس کے بعد ان کی آبادی اور سیر اور امن کی کیفیت
بیان فرماتا ہے اور اس پر ان کی سرکشی سے جو بلا نازل ہوئی
اس کا بھی ذکر کرتا ہے۔

فقال وجعلنا بینہم وبین القری التی برکنا فیھا
قری ظاہرۃ کہ ہم نے ان کے وطن سے لے کر ان بستیوں تک
کہ جن میں میووں اور باغوں کی وجہ سے برکت دے رکھی ہے
درمیان میں ظاہر بستیاں آباد کر دی تھیں۔ یعنی یہاں سے
لے کر وہاں تک درمیان میں آباد گاؤں تھے جو ایک گاؤں
سے دوسرا گاؤں دکھائی دیتا تھا آس پاس اور کثرتِ آبادی کی
وجہ سے۔

اکثر مفسر بین القری التی برکنا فیھا سے مراد شام
کی بستیاں لیتے ہیں کہ یمن سے شام تک جو وہ تجارت کے
لیے جاتے تھے تو رستہ میں قریب قریب گاؤں پڑتے تھے
مگر عرب کا نقشہ اور جغرافیہ سامنے رکھنے سے یہ معلوم ہوتا
ہے کہ بیچ میں ریگستان کے جنگل اور خشک پہاڑ بھی
منزلوں تک ہیں جہاں آبادی کے نام و نشان بھی نہیں
اور نہ وہاں آبادی ہو سکتی ہے۔ ہاں یہ ممکن ہے کہ اس زمانہ
میں آب پاشی کی وجہ سے وہاں ایسی آبادی ہو گئی ہو۔ مگر
القری سے شام ہی کے قریٰ مراد لینا ایک رائے ہے
ممکن ہے کہ اس سے مسقط وغیرہ کے وہ گاؤں مراد لیے جاویں
جہاں کثرت سے باغات اور شادابی ہے پس مآرب سے
لے کر وہاں تک ایسی آبادی کا ہونا قرین قیاس ہے۔

ان کو زبانِ حال سے حکم ہوا تھا سیروا فیھا لیالی و
ایاما آمنین کہ ان بستیوں میں رات دن بے خوف پھرا کرو
کسی رہزن قزاق کا خطرہ نہ تھا۔ مگر انہوں نے اس نعمت
کی قدر نہ کی۔

فقالوا ربنا بٰعد بین اسفارنا وظلموا انفسھم
تو کہنے لگے اے رب ہمارے سفروں میں درازی کر دے۔
سفر کا مزہ نہیں ملتا۔ سفر میں دھوپ پیاس منزلوں بیابان
دشمن اور درندے کا خوف نہ ہو تو کیا لطفِ سفر ہے؟
اور طرح طرح کی بدکاری بھی شروع کی۔

فجعلنٰھم احادیث ومزقنٰھم کل ممزق پھر ہم نے

ان کو غارت کر دیا کہ صرف ان کے تذکرے افسانے اور قصے کہانیاں ہی لوگوں کی زبان پر باقی رہ گئیں اور ان کو پریشان کر دیا۔

ان فی ذلک لاٰیٰت لکل صبار شکور اس میں صبر کرنے والوں شکر کرنے والوں کے لیے بڑی نشانیاں اور عبرت ہے

ولقد صدق علیھم ابلیس ظنہ الخ کہ شیطان کو جو ان کی نسبت ظن تھا کہ میں بہکاؤں گا تو میرے بہکانے میں آجاویں گے تو اس نے اپنے گمان کے مطابق پایا۔ الا فریقا من المؤمنین مگر ایمان داروں کی جماعت اس کے داؤں میں نہ آئی۔

وما کان لہ علیھم من سلطن الخ اور شیطان کی ان پر کچھ زبردستی نہ تھی اس کو صرف امتحان کے لیے چھوڑا گیا کہ کون آخرت پر ایمان لا کر ثابت قدم رہتا ہے اور کون شک کرتا ہے۔ اور اللہ ہر چیز کا محافظ ہے۔

قُلِ ادْعُوا الَّذِينَ زَعَمْتُم مِّن
اے رسول کہہ دو جن کا اللہ کے سوا تم کو گھمنڈ ہے

دُونِ اللَّهِ لَا يَمْلِكُونَ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ
ان کو پکارو وہ نہ تو آسمان ہی میں ذرہ بھر

فِي السَّمَاوَاتِ وَلَا فِي الْأَرْضِ وَمَا لَهُمْ
اختیار رکھتے ہیں اور نہ زمین میں اور نہ

فِيهِمَا مِن شِرْكٍ وَمَا لَهُ مِنْهُم مِّن
ان کا ان میں کچھ حصہ ہے اور نہ ان میں سے خدا کا کوئی

ظَهِيرٍ ﴿٢٢﴾ وَلَا تَنفَعُ الشَّفَاعَةُ عِندَهُ
مددگار ہے اور اس کے نزدیک کسی کی سفارش کچھ فائدہ نہیں دیتی

إِلَّا لِمَنْ أَذِنَ لَهُ حَتَّىٰ إِذَا فُزِّعَ
مگر اس کو کہ جس کے لیے اجازت دے یہاں تک کہ جب ان کے دل سے

عَن قُلُوبِهِمْ قَالُوا مَاذَا قَالَ رَبُّكُمْ
گھبراہٹ دور ہو جاتی ہے تو پوچھتے ہیں کہ تمہارے رب نے کیا فرمایا

قَالُوا الْحَقَّ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيرُ ﴿٢٣﴾
وہ کہتے ہیں سچی بات فرمائی اور وہ بڑا بلند مرتبہ ہے

قُلْ مَن يَرْزُقُكُم مِّنَ السَّمَاوَاتِ وَ
پوچھو وہ کون ہے جو تم کو آسمان اور زمین سے روزی

الْأَرْضِ قُلِ اللَّهُ وَإِنَّا أَوْ إِيَّاكُمْ
دیا کرتا ہے کہہ دو اللہ۔ اور ہم یا تم (دونوں میں سے)

لَعَلَىٰ هُدًى أَوْ فِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ ﴿٢٤﴾
ضرور ایک نہ ایک تو راہ راست پر ہے یا صریح گمراہی میں پڑا ہوا ہے

قُل لَّا تُسْأَلُونَ عَمَّا أَجْرَمْنَا وَلَا
کہہ دو ہمارے گناہوں سے تم نہ پوچھے جاؤ گے اور نہ جو

نُسْأَلُ عَمَّا تَعْمَلُونَ ﴿٢٥﴾ قُلْ يَجْمَعُ
کچھ تم کرتے ہو اس سے ہم ہی پوچھے جائیں گے کہہ دو ہم کو

بَيْنَنَا رَبُّنَا ثُمَّ يَفْتَحُ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ
ہمارا رب جمع کرے گا پھر ہم میں انصاف سے فیصلہ کر دے گا

وَهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيمُ ﴿٢٦﴾ قُلْ أَرُونِيَ
اور وہ فیصلہ کرنے والا خبردار ہے کہو جن کو تم نے

الَّذِينَ أَلْحَقْتُم بِهِ شُرَكَاءَ كَلَّا
اس سے ملا رکھا ہے (شریک بنا کر) ایسے مجھے بھی تو دکھاؤ

بَلْ هُوَ اللَّهُ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ﴿٢٧﴾
بلکہ وہی اللہ زبردست حکمت والا ہے

وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا كَافَّةً لِّلنَّاسِ
اور آپ کو جو ہم نے بھیجا ہے تو صرف سب لوگوں کو

بَشِيرًا وَنَذِيرًا وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ
خوشی اور ڈر سنانے کے لیے لیکن اکثر لوگ

لَا یَعْلَمُوْنَ ﴿۲۸﴾ وَیَقُوْلُوْنَ مَتٰی
جانتے بھی نہیں　اور کہتے ہیں　کب ہے
هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ﴿۲۹﴾
یہ　وعدہ　اگر　تم　سچے　ہو
قُلْ لَّكُمْ مِّیْعَادُ یَوْمٍ لَّا تَسْتَاْخِرُوْنَ
کہہ دو　تمہارے لیے　ایک دن کا وعدہ ہے　کہ جس سے نہ ایک ساعت
عَنْهُ سَاعَةً وَّلَا تَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿۳۰﴾
تم پیچھے ہو سکتے ہو　اور نہ آگے بڑھ سکتے ہو۔

## ترکیب

زعمتم ای زعمتموہم آلھۃ وہما مفعولا زعم حذف الاول لطول الموصول بصلتہ والثانی لقیام صفتہ مقامہ۔ قالوا قال القول الحق۔ لمن اذن یتعلق بالشفاعۃ۔ فزع لم یسم فاعلہ۔ عن قلوبھم قائم مقام الفاعل۔ او ایاکم معطوف علی اسم ان وانا الخبر فیجب ان یکون مکررا[1] کقولک ان زیدا او عمرا قائم۔

## تفسیر

شکر اور ناشکری کے نتائج بیان فرما کر عرب خصوصاً اہلِ مکہ کی ناشکری کا رد کرتا ہے۔ انسان کے لیے اس سے زیادہ اور کیا ناشکری ہے کہ وہ اپنے معبودِ حقیقی اور منعم کے ساتھ اوروں کو بھی شریک کرے۔

فقال قل ادعوا الذین زعمتم کہ بت پرستوں سے کہو کہ جن کو تم اس کا شریک سمجھتے ہو ان کو پکارو دیکھیں وہ تمہاری کہاں تک مدد کر سکتے ہیں؟

## اقسامِ شرک

مشرکوں کے اپنے معبودوں کی نسبت کئی طرح کے خیال تھے

(۱) بعض یہ سمجھتے تھے کہ آسمانوں اور زمین کو پیدا تو اللہ ہی نے کیا ہے مگر ان میں تصرفات کے اختیارات ہمارے معبودوں کو دے رکھے ہیں اس لیے ہم ان کی دہائی دیتے نذر و نیاز کرتے ہیں۔ عموماً مشرکین اسی خیالِ باطل میں مبتلا ہیں۔ اس کے رد میں فرماتا ہے لا یملکون مثقال ذرۃ فی السموٰت ولا فی الارض کہ ان کا آسمانوں اور زمین میں کچھ بھی اختیار نہیں۔

(۲) بعض یہ سمجھتے تھے کہ آسمان تو خدا تعالیٰ نے خود بنائے ہیں اور زمین اور وہاں کی چیزیں کواکب کی حرکات اور طوالع کے وسیلہ سے بنائی ہیں۔ اسی کے قریب قریب حکماء یونان کا خیال ہے کہ اس نے عقلِ اول کو بنایا پھر اسی کے وسیلہ سے اور چیزیں بنائیں۔ اس کے رد میں فرماتا ہے وما لھم فیھما من شرک سو ان کا ان میں کچھ بھی حصہ نہیں۔

(۳) بعض یہ خیال کرتے تھے کہ ملائکہ اور علویات اور ارواحِ عالیہ خدا تعالیٰ کے پیدا کرنے اور روزی دینے اور مارنے وغیرہ حوادث میں مددگار ہیں ان کی اعانت کی اس کو حاجت پڑتی ہے اس لیے ان چیزوں کے نام سے تانبے اور پیتل اور پتھر اور دیگر فلزات کے بت بنا رکھے تھے اور ان کی پرستش اور نذر و نیاز کے دستورات بھی قائم کر رکھے تھے۔ ان کے رد میں فرماتا ہے وما لہ منھم من ظھیر کہ اس کو کسی کی مدد کی حاجت نہیں نہ کوئی اس کا مددگار ہے سب

ع ۹ ۳
النصف

[1] تقدیرہ ان زیدا قائم او ان عمرا قائم فعلیٰ ہذا لعلیٰ ھدی خبرالاول و او فی ضلٰل معطوف علیہ خبر الثانی وخبران محذوف دل علیہ المذکور ۱۲ ابو محمد عبدالحق۔

کچھ آپ ہی کرتا ہے۔
(۴) بعض یہ سمجھتے تھے کہ یہ لوگ بلند مرتبہ ہیں۔ خدا تعالیٰ سے کہہ کر ہماری حاجات کو روا کروا دیتے ہیں اس لیے ان کی نذر و نیاز اور پکارنا ضروری ہے اس کے رد میں فرماتا ہے ولا تنفع الشفاعۃ عندہ الا لمن اذن لہ کہ اس کی اجازت بغیر کوئی سفارش بھی نہیں کر سکتا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو قیامت کے دن شفاعت کبریٰ کی اجازت ہو چکی اور وہاں پھر بھی ہوگی۔

فرماتا ہے کہ جن ملائکہ اور روحانیات کو تم اس کے گھر کا مختار سمجھتے ہو ان کی خود خوف کے مارے یہ حالت ہے کہ وہ جب کوئی حکم صادر ہوتا ہے تو گھبرا جاتے ہیں۔ اذن کے منتظر رہتے ہیں۔ جب وہ گھبراہٹ دور ہو جاتی ہے تو ایک دوسرے سے پوچھتا ہے کیا حکم صادر ہوا۔ ان میں سے بعض بتلاتے ہیں کہ حق بات کا حکم ہوا یعنی فلاں حکم۔

بخاری و ابوداؤد و ترمذی و ابن ماجہ نے روایت کیا ہے کہ جب آسمانوں پر کوئی حکم صادر ہوتا ہے تو ڈر کے مارے فرشتے پر جھاڑنے لگتے ہیں جب گھبراہٹ دور ہوتی ہے تو پوچھتے ہیں کیا حکم ہوا؟ فرشتے کہتے ہیں حق۔ اکثر مفسرین اس بات کو ملاء اعلیٰ اور ملائکہ کے بارے میں کہتے ہیں اور بعض کہتے ہیں شافع و مشفوع کے بارے میں ہے قیامت کے روز۔

قل من یرزقکم یہاں سے یہ بات سب مشرکوں کو بتاتا ہے کہ کسی کی عبادت اور نذر و نیاز کا کم تر فائدہ یہ ہے کہ رزق دے سو یہ بھی اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ جس قدر روزی کے اسباب آسمانی یا زمینی ہیں سب اسی کے ہاتھ میں ہیں۔ بارش کا برسانا، گرمی و سردی کا بدلنا۔

حجت تمام کر کے جاہل مخاطبوں کو قائل کرنے کا طریقہ ارشاد فرماتا ہے وانا او ایاکم لعلی ھدی او فی ضلل مبین مخاطب کو اگر یوں کہا جاوے کہ تو غلطی میں ہے تو اس کو جوش آ جاوے اور حق بات کی تحقیق چھوڑ کر مقابلہ کو آمادہ ہو جاوے۔ برخلاف اس کے جب اس کو یوں کہا جاوے کہ ہم میں سے ایک نہ ایک تو ضرور غلطی پر ہے اور ہمیشہ غلطی میں پڑا رہنا اچھا نہیں، اس لیے غور کرنا چاہیے۔ ایسی بات سے امید ہے کہ وہ غور کرے اور حق پر آ جائے۔ اس کو حسن کلام کہتے ہیں۔ اس بات پر اللہ نے اپنے رسول کو مامور کیا کہ ان سے یوں کہو۔ باوجودیکہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے ہادی و مہتدی ہونے میں کوئی بھی شبہ نہ تھا۔

قل لا تسئلون عما اجرمنا الخ یہ کلام اور بھی مخاطب کو نرم کرتا ہے اس لیے جرم کو اپنی طرف منسوب کیا۔ اور یہ کہہ دیا کہ ہر ایک کو اپنے اعمال کی جواب دہی کرنی پڑے گی پس حق کے تلاش کرنے میں اور بھی کوشش کرنی چاہیے۔

قل یجمع بیننا الخ یہ کلام اور بھی مخاطب کو حق کی طلب پر آمادہ کرتا ہے۔ صرف غلطی سے بچنا ہی مقصود نہیں جو ایک عمدہ بات ہے بلکہ قیامت کے دن خدا کے سامنے فیصلہ بھی ہونا ہے۔

قل ارونی الذین الخ پھر اصل مدعا کی طرف متوجہ کرتا ہے۔ غیر اللہ کو یا دفعِ ضرر کے لیے پوجتے ہیں، سو اس کا رد پہلے کر دیا تھا بقولہ قل ادعوا الذین کہ کوئی ضرر دور نہیں کر سکتا، یا امیدِ نفع کے لیے سو اس کا ابطال بھی کر دیا قل من یرزقکم کہ کوئی نافع نہیں۔ اور بعض لوگ محض مستحقِ عبادت ہونے کی وجہ سے پوجتے ہیں۔ سو ان کا رد اس جگہ کرتا ہے کہ مجھے دکھاؤ وہ کون مستحق عبادت ہے؟

وما ارسلنٰک الخ توحید کا مسئلہ تمام کر کے یہاں سے مسئلہ رسالت شروع کرتا ہے۔ آپ کو ہم نے برائی بھلائی بتلانے کو بھیجا ہے پھر جو آپ سے الجھتا ہے نادان ہے۔ کافۃ اے ارسالۃ کافۃ عامۃ لجمیع الناس[1]۔ او

---

1. حاشیہ بر صفحہ آیندہ۔

یقال کافۃ تکف الناس انت من الکفر والمعاصی الھاء للمبالغۃ۔

مسئلہ رسالت کے بعد مسئلہ حشر کا بیان کرتا ہے و یقولون متی ھذا الوعد الخ کہ وہ جو اس دن کو پوچھتے اور جلدی کرتے ہیں کہہ دیجیے وہ وقت مقرر ہے ضرور آوے گا پھر جلدی کرنا بے فائدہ ہے اس کے لیے کچھ تیاری کرو۔

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ بِهٰذَا

اور کافروں نے کہہ دیا کہ ہم ہرگز اِس قرآن پر ایمان

الْقُرْاٰنِ وَلَا بِالَّذِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ ؕ وَ

لائیں گے اور نہ اُس پر جو اس سے پہلے تھا اور

لَوْ تَرٰٓى اِذِ الظّٰلِمُوْنَ مَوْقُوْفُوْنَ

اگر آپ دیکھیں کہ جب کہ ظالم اپنے رب کے پاس

عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ يَرْجِعُ بَعْضُهُمْ اِلٰى

کھڑے کیے جائیں گے ایک دوسرے کی بات کا جواب

بَعْضِ ۨالْقَوْلَ ۚ يَقُوْلُ الَّذِيْنَ

دے رہا ہوگا کمزور سرکشوں

اسْتُضْعِفُوْا لِلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا

سے کہیں گے کہ

لَوْلَآ اَنْتُمْ لَكُنَّا مُؤْمِنِيْنَ ۝۳۱

اگر تم نہ ہوتے تو ہم ایمان دار ہو جاتے

قَالَ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا لِلَّذِيْنَ

متکبر (جواب میں) کمزوروں سے

اسْتُضْعِفُوْٓا اَنَحْنُ صَدَدْنٰكُمْ

کہیں گے کیا جب کہ تمہارے پاس ہدایت

عَنِ الْهُدٰى بَعْدَ اِذْ جَآءَكُمْ بَلْ

آئی اس کے بعد ہم نے تم کو اس سے روکا تھا ؟ بلکہ

كُنْتُمْ مُّجْرِمِيْنَ ۝۳۲ وَقَالَ الَّذِيْنَ

تم خود ہی مجرم تھے اور کمزور

اسْتُضْعِفُوْا لِلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا

متکبروں سے کہیں گے

بَلْ مَكْرُ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ اِذْ تَاْمُرُوْنَنَآ

بلکہ تمہاری شب و روز کی تدابیر نے باز رکھا جب کہ تم ہم کو

اَنْ نَّكْفُرَ بِاللّٰهِ وَنَجْعَلَ لَهٗٓ اَنْدَادًا ؕ

اللہ کا انکار کرنے اور اس کے لیے شریک بنانے کا حکم دیا کرتے تھے

وَاَسَرُّوا النَّدَامَةَ لَمَّا رَاَوُا الْعَذَابَ ؕ

اور دل میں یہ بڑے پشیمان ہوں گے جب یہ عذاب کو سامنے دیکھیں گے۔

وَجَعَلْنَا الْاَغْلٰلَ فِيْٓ اَعْنَاقِ الَّذِيْنَ

اور منکروں کی گردنوں میں ہم طوق ڈال

كَفَرُوْا ؕ هَلْ يُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كَانُوْا

دیں گے جو کچھ وہ کیا کرتے تھے اسی کا تو بدلہ

يَعْمَلُوْنَ ۝۳۳ وَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْ قَرْيَةٍ

پا رہے ہیں۔ اور ہم نے جس کسی بستی میں کوئی ڈرسنانے والا

مِّنْ نَّذِيْرٍ اِلَّا قَالَ مُتْرَفُوْهَآ ۙ اِنَّا

ایسا بھیجا تو وہاں کے دولتمندوں نے یہی کہا کہ تم

بِمَآ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ۝۳۴ وَ

جو لے کر آئے ہو ہم تو اس کو مانتے ہی نہیں اور

قَالُوْا نَحْنُ اَكْثَرُ اَمْوَالًا وَّاَوْلَادًا ۙ

یہ بھی کہا کہ ہم تم سے مال اور اولاد میں بڑھ کر ہیں

(حاشیہ صفحہ گزشتہ) بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے کہ مجھ کو پانچ چیزیں دی گئی ہیں جو مجھ سے پہلے کسی کو نہیں دی گئیں من جملہ ان کے ایک یہ ہے کہ میں تمام خلق کا نبی کیا گیا ہوں اور پہلے نبی ایک قوم کے نبی ہوتے تھے ۱۲ منہ

وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِيْنَ ﴿۳۵﴾ قُلْ اِنَّ
اور ہم کو (آخرت میں بھی) عذاب نہیں ہوگا کہہ دو میرا
رَبِّيْ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ
رب جس کے لیے چاہتا ہے روزی فراخ کر دیتا ہے (اور جس کے لیے چاہتا ہے)
وَيَقْدِرُ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ
اندازے سے دیتا ہے لیکن اکثر آدمی
لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۶﴾ ع ۴ ۶ ۱۰
جانتے نہیں۔

## تفسیر

وقال الذین کفروا الخ یہاں سے یہ بات بتلاتا ہے کہ تیاری اور زاد آخرت حاصل کرنا تو درکنار وہ اس کی جگہ کفر بکتے ہیں کہ قرآن تو کیا ہم اس سے پہلی کسی کتاب کو بھی نہیں ماننے۔ یہ مشرکینِ مکہ کا قول تھا جہالت اور جوش میں آکر کہتے تھے۔

ولو تری اذ الظلمون الخ سے حشر کے دن پیش آنے والی مصیبت کا بیان کرتا ہے۔

وما ارسلنا فی قریۃ سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دیتا ہے کہ یہ انکار کوئی نئی بات نہیں ہر نبی سے پیٹ بھرے ایسا ہی کرتے آئے ہیں۔ جو اپنے حق پر ہونے کی دلیل دنیاوی جاہ وحشم بیان کرتے ہیں کہہ دو یہ قبولیت کی دلیل نہیں۔ یہ کم زیادہ مصلحت سے ہر ایک کو ملتا ہے۔

وَمَآ اَمْوَالُكُمْ وَلَآ اَوْلَادُكُمْ
اور تمہارے مال اور اولاد ایسے نہیں کہ
بِالَّتِيْ تُقَرِّبُكُمْ عِنْدَنَا زُلْفٰٓى اِلَّا
جو ہمارے نزدیک تمہارے لیے تقرب کا درجہ بڑھا دیں مگر
مَنْ اٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَاُولٰٓئِكَ لَهُمْ
وہ جو ایمان لایا اور اس نے نیک کام بھی کیے سو انہیں کو ان کے
جَزَآءُ الضِّعْفِ بِمَا عَمِلُوْا وَهُمْ فِي
عمل کا دوچند بدلہ ہے اور وہی بہشت
الْغُرُفٰتِ اٰمِنُوْنَ ﴿۳۷﴾ وَالَّذِيْنَ
کے دریچوں میں اطمینان سے بیٹھے ہوں گے اور وہ جو
يَسْعَوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا مُعٰجِزِيْنَ اُولٰٓئِكَ
ہماری آیتوں کے رد کرنے میں کوشش کرتے پھرتے ہیں وہ
فِي الْعَذَابِ مُحْضَرُوْنَ ﴿۳۸﴾ قُلْ اِنَّ
عذاب میں پکڑ کر حاضر کیے جاویں گے کہو میرا
رَبِّيْ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ
رب اپنے بندوں میں سے جس کے لیے چاہتا ہے رزق فراخ کرتا ہے (اور جس
عِبَادِهٖ وَيَقْدِرُ لَهٗ ۭ وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ
کے لیے چاہتا ہے) اندازے سے دیتا ہے اور جو کچھ تم خرچ کرتے ہو (راہِ خدا
شَيْءٍ فَهُوَ يُخْلِفُهٗ ۚ وَهُوَ خَيْرُ
میں) اس کے بدلے میں وہ اور دیتا ہے اور وہ سب سے بہتر
الرّٰزِقِيْنَ ﴿۳۹﴾ وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ جَمِيْعًا
روزی دینے والا ہے اور جس دن کہ وہ سب کو جمع کرے گا
يَقُوْلُ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اَهٰٓؤُلَآءِ اِيَّاكُمْ
پھر فرشتوں سے پوچھے گا کیا یہ لوگ تمہیں کو
كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ ﴿۴۰﴾ قَالُوْا سُبْحٰنَكَ
پوجا کرتے تھے؟ وہ کہیں گے تو پاک ذات ہے
اَنْتَ وَلِيُّنَا مِنْ دُوْنِهِمْ ۚ بَلْ
تو ہی ہمارا کارساز ہے نہ وہ لوگ بلکہ
كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ الْجِنَّ ۚ اَكْثَرُهُمْ
وہ جنوں کو پوجا کرتے تھے ان میں سے بڑا

بهم مؤمنون ﴿۴۱﴾ فاليوم لا يملك
انہیں پر ایمان لائے ہیں پھر آج تم میں سے کوئی کسی کے
بعضكم لبعض نفعا ولا ضرا ط
نفع نقصان کا مالک نہیں
ونقول للذين ظلموا ذوقوا
اور ہم ظالموں سے کہیں گے تم اس آگ کا
عذاب النار التي كنتم بها
عذاب چکھو کہ جس کو تم
تكذبون ﴿۴۲﴾ وإذا تتلى عليهم
جھٹلایا کرتے تھے اور جب ان کو ہماری کھلی ہوئی
آياتنا بينات قالوا ما هذا إلا رجل
آیتیں سنائی جاتی ہیں تو کہتے ہیں یہ ہے کیا مگر ایک ایسا شخص
يريد أن يصدكم عما كان
کہ جو تم کو اس کی عبادت سے روکنا چاہتا ہے کہ جس کو تمہارے
يعبد آباؤكم وقالوا ما هذا
باپ دادا پوجا کرتے تھے اور یہ بھی کہتے ہیں کیا ہے یہ قرآن
إلا إفك مفترى وقال الذين
مگر جھوٹ بنایا ہوا اور کافروں نے جب کہ
كفروا للحق لما جاءهم إن
حق ان کے پاس آگیا تو کہہ دیا یہ تو
هذا إلا سحر مبين ﴿۴۳﴾ وما آتيناهم
کچھ بھی نہیں مگر صریح جادو اور ہم نے ان
من كتب يدرسونها وما
(مشرکین عرب) کو کتابیں نہیں دی کہ جن کو وہ پڑھتے اور نہ آپ
أرسلنا إليهم قبلك من نذير ﴿۴۴﴾
سے پہلے ان کے پاس کوئی ڈرسنانے والا بھیجا تھا

وكذب الذين من قبلهم لا و
اور ان سے پہلے لوگ جھٹلا چکے ہیں
ما بلغوا معشار ما آتيناهم
حالانکہ ان کو اس کا دسواں حصہ بھی نہیں دیا گیا جو ہم نے ان کو دیا تھا
فكذبوا رسلي قف فكيف
پھر انہوں نے ہمارے رسولوں کو جھٹلایا پھر کیسا
كان نكير ﴿۴۵﴾ ع
عذاب ہوا

ع ۵/۹

# تفسیر

اور مال و اولاد کہ جس پر تم کو تفاخر ہے اللہ کے نزدیک ان سے تمہارا کوئی مرتبہ بلند نہیں ہو جاتا ہے۔ ایماندار اس دنیا میں مسافر ہے اس کا گھر اور ہے اس کا عیش و آرام اور اس کی زینت و تجمل کی ہمیشہ رہنے والی چیزیں وہیں ہیں اس کی طرف اس جملہ میں اشارہ فرماتا ہے الا من آمن وعمل صالحا الخ اور وہ اس غرور میں آکر یسعون فی آیتنا معجزین ہماری آیات کے ابطال میں کوشش کرتے ہیں وہ وہاں عذاب دائمی میں گرفتار رہیں گے یہ مال و اولاد کچھ کام نہ آوے گا۔

اور یہ بھی خیال نہ کرو کہ کفر کرنے سے دنیا ملتی ہے اور نیکوں کو یہاں کچھ ملتا ہی نہیں بلکہ کہہ دیجیے ان ربی یبسط الرزق لمن یشاء الخ میرا رب جس کو چاہتا ہے دنیا میں روزی رزق زیادہ دیتا ہے جس کو چاہے کم۔ اس میں کافروں کی کوئی خصوصیت نہیں۔ بہت سے ایمانداروں کو دنیا میں وہ کچھ دیا ہے کہ جس کا حساب نہیں، داؤد و سلیمان کو دیکھو۔ اور برخلاف تمہارے ایماندار جو اللہ کی راہ میں صرف کرتے ہیں وہ اس کے بدلے انہیں دنیا میں بھی اور زیادہ دیتا ہے۔

صحیح بخاری میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے ابن آدم خرچ کر کہ تجھ پر خرچ کیا جاوے گا یعنی دے تجھے اور ملے گا۔

اور صحیح بخاری میں یہ بھی آیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ہر صبح کو دو فرشتے نازل ہوتے ہیں ایک کہتا ہے یا اللہ دینے والے کو دے دوسرا کہتا ہے یا اللہ ہاتھ روکنے والے کو برباد کر۔

اس بات کا بارہا تجربہ راقم الحروف نے بھی کیا ہے کہ جب تنگ دستی آئی اور اللہ کی راہ میں کچھ دیا گیا خدا تعالیٰ نے اس کو دفع کر دیا۔ یہ میرا عمل مجرب ہے جو چاہے تجربہ کر دیکھے۔

ویوم یحشرھم یہاں سے لے کر تکذبون تک حشر کی کیفیت بیان فرماتا ہے کہ جو لوگ دنیا میں ملائکہ کو شفاعت کی غرض سے پوجتے ہیں وہ وہاں صاف انکار کر جائیں گے اور کہیں گے ہم کو نہیں بلکہ جنوں یا ارواح جنیہ کو پوجتے تھے اور انہیں پر اکثر کا ایمان تھا۔

واذا تتلی علیھم ایتنا بینٰت الخ یہاں سے مشرکین عرب کی ہٹ دھرمی اور حماقت کا اظہار کرتا ہے کہ جب ان کو آیات بینات سنائی جاتی ہیں کہ جن میں ذرا سا غور کرنے سے یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ یہ برحق باتیں ہیں تو اس کے جواب میں نہ کوئی دلیل عقلی پیش کرتے ہیں بلکہ جاہلانہ طور سے یہ کہتے ہیں کہ یہ رسول ہم کو ہمارے باپ دادا کے طریقہ سے روکنا چاہتا ہے اور یہ جھوٹا ہے۔ اور یہ قرآن اور اس نبی کے معجزات صریح سحر ہیں۔ اور نہ کوئی دلیل نقلی ان کے پاس ہے۔ کس لیے کہ نہ ان کے پاس کوئی آسمانی کتاب ہے اور نہ کوئی رسول آیا ہے۔ اور نقلی دلیل کتاب اللہ یا رسول کے قول پر مبنی ہوا کرتی ہے ایسے معاملات ہیں۔ وکذب الذین یہ ان کا انکار کوئی نئی بات نہیں ہے ان سے پہلے بھی بی

جھٹلائے جا چکے ہیں حالانکہ ان کو اس قدر ثروت و عمر ملی تھی کہ اس کا دسواں حصہ بھی ان کو نہیں ملا۔ پھر ان پر رسولوں کے جھٹلانے سے کیا بلا آئی۔ پھر یہ تو کیا چیز ہیں؟ یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ ان مشرکین عرب کو قرآن و معجزات ایسے دلائل دیے گئے ہیں جو اگلوں کو اس کا دسواں حصہ بھی نہیں ملا تھا پھر انکار سے ان پر بلا آئی ان پر تو بدرجہ اولیٰ آئے گی۔

قُلْ اِنَّمَآ اَعِظُكُمْ بِوَاحِدَةٍ ۚ اَنْ
کہو میں تو تم کو ایک ہی بات کی نصیحت کرتا ہوں کہ
تَقُوْمُوْا لِلّٰهِ مَثْنٰى وَفُرَادٰى ثُمَّ
تم خدا کے لیے دو دو ایک ایک کھڑے ہو کر
تَتَفَكَّرُوْا ۫ مَا بِصَاحِبِكُمْ مِّنْ
فکر تو کرو کہ تمہارے اس دوست کو کچھ
جِنَّةٍ ۭ اِنْ هُوَ اِلَّا نَذِيْرٌ لَّكُمْ بَيْنَ
جنون تو نہیں یہ تو صرف تم کو ایک بڑی آفت کے
يَدَيْ عَذَابٍ شَدِيْدٍ ﴿۴۶﴾ قُلْ مَا
آنے سے پہلے متنبہ کرنے والا ہے کہو اس پر
سَاَلْتُكُمْ مِّنْ اَجْرٍ فَهُوَ لَكُمْ ۭ اِنْ
جو کچھ میں نے تم سے اجرت مانگی ہو تو وہ تمہارے ہی پاس رہے میری
اَجْرِيَ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ ۚ وَهُوَ عَلٰي كُلِّ
مزدوری تو اللہ ہی پر ہے اور وہ ہر
شَيْءٍ شَهِيْدٌ ﴿۴۷﴾ قُلْ اِنَّ رَبِّيْ
چیز پر گواہ ہے کہو میرا رب تو
يَقْذِفُ بِالْحَقِّ ۚ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ﴿۴۸﴾
سچ کو ظاہر کر رہا ہے (اور) وہ غیب کی باتیں خوب جانتا ہے

ع ۶ ۹ ۱۲

قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَمَا يُبْدِئُ الْبَاطِلُ

کہو حق ظاہر ہوگیا اور جھوٹے دین سے نہ تو اول کی کچھ کشود کار ہوا ہے

وَمَا يُعِيدُ ﴿٤٩﴾ قُلْ إِنْ ضَلَلْتُ فَإِنَّمَآ

نہ آیندہ ہوگا کہو اگر میں گمراہ ہوگیا تو محض

أَضِلُّ عَلَىٰ نَفْسِي ۖ وَإِنِ اهْتَدَيْتُ

اپنے نقصان کے لیے اور اگر میں راہِ راست پر ہوں

فَبِمَا يُوحِي إِلَيَّ رَبِّي ۚ إِنَّهُ سَمِيعٌ

تو اس سبب سے کہ میرا رب میری طرف وحی بھیجتا ہے بے شک وہ سننے والا

قَرِيبٌ ﴿٥٠﴾ وَلَوْ تَرَىٰ إِذْ فَزِعُوا فَلَا

نزدیک ہے اور کاش آپ اس وقت دیکھیں کہ جب وہ گھبرائے گھبرائے پھریں گے اور بھاگ کر

فَوْتَ وَأُخِذُوا مِنْ مَكَانٍ قَرِيبٍ ﴿٥١﴾

نہ جاسکیں گے اور پاس ہی سے پکڑے آئیں گے

وَقَالُوا آمَنَّا بِهِ وَأَنَّىٰ لَهُمُ التَّنَاوُشُ

اور کہیں گے ہم اس پر ایمان لائے اور اس دور دراز سے ایمان کو

مِنْ مَكَانٍ بَعِيدٍ ﴿٥٢﴾ وَقَدْ كَفَرُوا

کہاں حاصل کرسکیں گے حالانکہ پہلے سے تو

بِهِ مِنْ قَبْلُ ۖ وَيَقْذِفُونَ بِالْغَيْبِ

اس کا انکار کرتے رہے اور دور سے غیب کے گولے

مِنْ مَكَانٍ بَعِيدٍ ﴿٥٣﴾ وَحِيلَ بَيْنَهُمْ

پھینکتے رہے اور ان میں اور ان کی

وَبَيْنَ مَا يَشْتَهُونَ كَمَا فُعِلَ

خواہش میں آڑ کردی جائے گی جیسا کہ ان کے

بِأَشْيَاعِهِمْ مِنْ قَبْلُ ۚ إِنَّهُمْ كَانُوا

ہم جنسوں کے ساتھ پہلے کیا گیا کیوں کہ وہ بھی

فِي شَكٍّ مُرِيبٍ ﴿٥٤﴾

بڑے قوی شک میں پڑے ہوئے تھے

# تفسیر

دلائل قائم کرکے ہٹ دھرم مخاطبوں کو اب ایک اور طریقہ سے ہدایت کی طرف بلاتا ہے فقال قل انما اعظکم بواحدۃ کہ میں تم کو ایک ہی بات کہتا ہوں نصیحت اور خیر خواہی کے طور پر۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ آپ ان کو صرف ایک ہی حکم پر مامور کرتے تھے توحید وغیرہ کہ پھر باقی احکام اسکی قرار دی جاویں جیسا کہ تفسیر کبیر میں ہے بلکہ یہ ایک محاورہ کی بات ہے جیسا کہ کہا کرتے ہیں لو اب تم ایک کام کرو۔

ان تقوموا للہ کہ ایک ایک تنہا ہوکر اور باہم مل کر خدا کے لیے یہ تو سوچو کہ تمہارے صاحب کو یعنی مجھے کچھ جنون تو ہے نہیں۔ یہ رسالت کے اثبات میں کلام ہے کہ خوب غور کرو کہ میں دیوانہ نہیں ہوں۔ جب دیوانہ نہیں تو کون عاقل ایسی جھوٹی بات کا مدعی بن سکتا ہے کہ جس کے سبب دنیا کا کوئی فائدہ نہ ہو بلکہ سیکڑوں مصائب کا سامنا ہو۔ پس یہی ہے کہ نذیر لکم بین یدی عذاب شدید میں تم کو ایک سخت عذاب آنے والے سے خبردار کرنے والا ہوں۔ انسان کی دو حالت ہیں ایک تنہا فکر کرنا دوسرے چند اشخاص کا باہم مجتمع ہوکر فکر کرنا اس لیے ان دونوں باتوں کا ذکر کیا۔ ان تقوموا سے مراد یہ نہیں کہ کھڑے ہوکر فکر کرو بلکہ یہ کہ آمادہ ہوجاؤ۔ یہ بھی ایک محاورہ کی بات ہے۔

قل ما سالتکم من اجر جب تم کو غور کرنے سے یہ معلوم ہوگیا کہ میں دیوانہ نہیں اور یہ بھی ہے کہ میں تم سے کچھ مانگتا

ؔ اشیاع جمع شیع وہو جمع شیعۃ فالاشیاع جمع الجمع وشیعۃ الرجل اتباعہ وانصارہ۔ مریب من الریب ای الشک فہو کعجب عجیب وشعر شاعر ۱۲ منہ

نہیں، کہ میرا وعظ و پند کسی طمع دنیاوی پر محمول کیا جاوے بلکہ میری اجرت اللہ کے ذمہ ہے جو ہر بات کو دیکھ رہا ہے پھر ایسے شخص کو جھوٹا کہنا اور اس سے نفرت کرنا کیسی بے عقلی کی بات ہے۔

حقیقت میں جب کوئی واعظ محض دردمندی سے وعظ کرتا ہے اور دنیاوی طمع بھی نہیں کرتا اس کا وعظ ضرور اثر کرتا ہے۔

قل ان ربی یقذف بالحق اب اگر کوئی کہے کہ محمدا تجھے اس خیر خواہی اور دردمندی سے کیا غرض؟ اس کا جواب دیتا ہے کہ میں مامور الٰہی ہوں عالم بالا اور حق سبحانہ کا ہی یہ منشأ ہے کہ حق بات کو ظاہر کرے اندھوں کی آنکھیں کھولے بیماروں کو شفا دے وہ علام الغیوب ہے جس قدر پیش آنے والی باتوں کی خبر دی ہے بجا ہے۔ انبیاء سابقین بھی خبریں دیتے چلے آئے ہیں کہ اخیر زمانہ تاریک ہو جائے گا اللہ ایک نبی کو برپا کرے گا وہ عالم کو منور کریگا اب پھر وہی زمانہ آگیا ہے۔ ان سے کہہ دے جاء الحق حق ظاہر ہو گیا

ومایبدئ الباطل ومایعید بہت دنوں دنیا میں بت پرستی ہو چکی اب نہ سرے سے شروع ہوگی نہ وہ زمانہ لوٹ کر آوے گا۔

پھر ان کو تسلی دیتا ہے کہ ان ضللت فانما اضل علی نفسی اگر میں تمہارے خیال کے بموجب گمراہی پر ہوں تو تمہارا کیا حرج اس کا وبال مجھ ہی پر ہے وان اھتدیت فبما یوحی الی ربی اور اگر میں راہ راست پر ہوں (اور ضرور ہوں) تو یہ وحی الٰہی کا سبب ہے وہ مجھ سے قریب ہے، میری بات سنتا ہے مجھے مطلع فرماتا ہے۔

مسئلہ رسالت کے بعد پھر حشر کا مسئلہ بیان کرتا ہے کہ بوقت مرگ یا قیامت میں ان کا کیا حال ہوگا جبکہ وہ گھبراویں گے۔ فلا فوت پھر کہاں جا سکتے ہیں واخذوا من مکان قریب اور دور نہیں جا سکیں گے وہیں سے پکڑے جاویں گے اور کہیں گے ہم ایمان لائے وانّی لہم التناوش اور اس بات کو کہاں حاصل کر سکیں گے۔ التناوش من التوش الذی ہو التناول۔ من مکان بعید ایمان لانے کی جگہ جو دنیا تھی بہت دور رہ گئی اس دور دراز جگہ میں یہ مراد کہاں ملتی ہے۔ دنیا میں کفر اختیار کر چکے اور یہ عالم وہاں سے بہت دور تھا۔ یہاں کی بابت غیب کی باتیں بے تکی کیا کرتے تھے اب یہ مراد نہیں حاصل ہو سکتی جیسا کہ ان سے پہلوں کو حاصل نہ ہوگی اور نہ ہوئی۔ دنیا میں وہ شک میں تھے۔

---

# سورہ فاطر

مکیہ ہے اس میں پینتالیس آیات
اور پانچ رکوع ہیں

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ
سب تعریف اللہ کے لیے جو آسمانوں اور زمین کا بنانے والا ہے

جَاعِلِ الۡمَلٰٓئِکَۃِ رُسُلًا اُولِیۡۤ اَجۡنِحَۃٍ
فرشتوں کو پیغام بر بنانے والا ہے جن کے

مَّثۡنٰی وَ ثُلٰثَ وَ رُبٰعَ ؕ یَزِیۡدُ فِی الۡخَلۡقِ
دو دو تین تین چار چار بازو ہیں مخلوق کی بناوٹ میں جو چاہے

مَا یَشَآءُ ؕ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ
زیادہ کر سکتا ہے بے شک اللہ ہر بات پر (برابر)

قَدِیۡرٌ ① مَا یَفۡتَحِ اللّٰہُ لِلنَّاسِ مِنۡ
قادر ہے اللہ بندوں کے لیے جو رحمت

رَّحۡمَةٍ فَلَا مُمۡسِكَ لَهَا ۚ وَمَا يُمۡسِكۡ ۙ

کھولتا ہے تو کوئی اس کو بند نہیں کر سکتا اور جس کو وہ بند کرے

فَلَا مُرۡسِلَ لَهٗ مِنۡۢ بَعۡدِهٖ ؕ وَهُوَ

تو اس کے بعد کوئی کھولنے والا نہیں اور وہ

الۡعَزِيۡزُ الۡحَكِيۡمُ ۲

زبردست حکمت والا ہے۔

## ترکیب

فاطر السموٰت الاضافۃ معنویۃ لانہ بمعنی الماضی فصح وقوع فاطر صفۃ للہ وکذلک جاعل الملٰئکۃ قال الطیبی ان جاعل باعتبار انہ یدل علی المضی یصلح کونہ صفۃ للمعرفۃ وباعتبار انہ یدل علی الحال والاستقبال یصلح للعمل فرسلا مفعول ثانٍ - و اولی بدل من رسل او لغت لہ ویجوز ان یکون جاعل بمعنی خالق فیکون رسلا حالا مقدرۃ ومثنی لغت للاجنحۃ یزید فی الخلق مستانف۔ مایفتح اللہ ما شرطیۃ فی موضع نصب ومن رحمۃ بیان لذلک۔

## تفسیر

قرطبی کہتے ہیں سب کے نزدیک یہ سورت مکہ میں نازل ہوئی ہے اور بخاری وغیرہ نے بھی ابن عباسؓ سے یہی روایت کی ہے۔ اور جو سورتیں الحمد کے ساتھ شروع ہوئی ہیں یہ ان کا خاتمہ ہے۔ ہم پہلے بھی بیان کر چکے ہیں کہ حمد بیشتر کسی نعمت پر ہوا کرتی ہے اور نعماء الٰہی دو قسم پر ہیں۔ ایک عاجلہ دوسری آجلہ یعنی بعد میں آنے والی۔ پھر ہر ایک کی دو قسمیں ہیں ایک پیدا کرنا۔ دوسرا اس کو باقی رکھنا اور وقتاً فوقتاً اس کی ضروریات کو بہم پہنچا دینا۔ اس سورت میں ہر ایک قسم کی نعمت پر حمد ہے فاطر السموٰت والارض میں ایجاد اور بقاء اول کی طرف اشارہ ہے کس لیے کہ آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا جس طرح اس کے یعنی حضرت انسان کی ایجاد کے لیے ہے اگر آسمان و زمین پہلے سے نہ ہوتے تو انسان بھی موجود نہ ہوتا اسی طرح اس کی بقاء اور عیش وآرام کا بھی یہی چیزیں باعث ہیں۔ اس کی زندگی کے سب سامان ہیں سے بہم پہنچتے ہیں۔ فطر کے لغت میں معنی ابتداء واختراع کے ہیں فاطر السموٰت۔ آسمانوں کا بنانے والا بغیر کسی نمونہ اور بغیر مادہ کے

جاعل الملٰئکۃ رسلا اس سے نعمت بقاء کی طرف اشارہ ہے۔ بقاء دنیوی وبقاء اخروی۔ بقاء دنیاوی اس لیے کہ ملائکہ کا رسول بنانا اور ان کے ذریعہ سے انبیاء علیہم السلام کے پاس وحی بھیجنا اور تمام قوانین انتظامی کا جاری کرنا نوع انسانی کے قیام وتحفظ کے لحاظ سے بڑی نعمت قابل حمد وشکر ہے۔ اور پھر انہیں کے ذریعہ سے دار آخرت اور سعادت اور حیات ابدی کے متعلق باتیں تلقین فرمانا بقاء اخروی کے اعتبار سے بڑی نعمت ہے۔ سب ملائکہ کو رسول نہیں بنایا گیا بلکہ بعض کو۔ ملائکہ میں سے رسول جبرئیل ومیکائیل واسرافیل وعزرائیل علیہم السلام ہیں

اولی اجنحۃ جمع جناح یہ ملائکہ کی صفت ہے کہ وہ بازو رکھتے ہیں۔ کسی کے دو ہیں کسی کے تین کسی کے چار اور اسی میں حصر نہیں بلکہ یزید فی الخلق مایشاء۔ اس سے بھی زیادہ یہاں تک کہ بعض کے چھ سو تک بھی ہیں وہ جو چاہے پیدا کر سکتا ہے

ف خدا تعالیٰ مادے اور مادیات سے بالکل پاک وصاف ہے اور انسان مادی ہے اس درمیان میں کوئی واسطہ ضروری ہے وہ فرشتے ہیں جن کے ذریعہ سے فیض واحکام پہنچتے ہیں۔ جب یہ عالم امر میں سے عالم خلق کے لیے وارد ہوئے تو تعمیل حکم کے لیے ان میں سرعت بھی ضروری ہے اس سرعت سیر ونفاذ کو بطور استعارہ (باقی برصفحہ آئندہ)

يَرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ط
جو تم کو آسمان و زمین سے روزی دیتا ہو
لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ز فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ﴿۳﴾
اس کے سوا کوئی بھی معبود نہیں پھر تم کہاں بہکے چلے جارہے ہو
وَاِنْ يُّكَذِّبُوْكَ فَقَدْ كُذِّبَتْ
اور اگر وہ آپ کو جھٹلا رہے ہیں تو آپ سے پیشتر بہت
رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ ط وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ
سے رسول جھٹلائے گئے ہیں اور اللہ ہی کی طرف ہر بات رجوع
الْاُمُوْرُ ﴿۴﴾ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّ وَعْدَ
کرتی ہے (اسی کے بس میں ہے) لوگو! اللہ کا وعدہ
اللّٰهِ حَقٌّ فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وقفہ
برحق ہے پھر ایسا نہ ہو کہ دنیا کی زندگی تم کو دھوکہ میں ڈال دے
وَلَا يَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ ﴿۵﴾
اور ایسا نہ ہو کہ شیطان دھوکہ باز تم کو اللہ سے دھوکہ میں ڈال دے
اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمْ عَدُوٌّ فَاتَّخِذُوْهُ
بے شک شیطان تمہارا دشمن ہے سو تم اس کو دشمن
عَدُوًّا ط اِنَّمَا يَدْعُوْا حِزْبَهٗ لِيَكُوْنُوْا
ہی سمجھو اپنی جماعت کو وہ اسی لیے بلاتا ہے کہ
مِنْ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ﴿۶﴾ اَلَّذِيْنَ
وہ جہنمی ہو جاویں جن لوگوں نے

بعض مفسرین کہتے ہیں کہ ملائکہ کبوتر یا اور کسی پرندکے مانند نہیں ہیں جو ان کے لیے بھی اسی طرح بازو اور پر ہیں۔ بلکہ جناح سے مراد جہت ہے۔ پھر کوئی ذوجنتین ہے کہ ایک جہت اللہ سے نعماء حاصل کرنے کی ہے' دوسری مخلوق میں پہنچانے کی۔ جیسا کہ خود فرماتا ہے نزل بہ الروح الامین۔ علمہ شدید القویٰ۔ فالمدبرات امرا۔ اور بعض چار اور ملائکہ کے واسطہ سے کار کرتے ہیں ان کے متعدد جہات ہیں۔ یا یہ ملائکہ کی صفاتِ متعددہ کی طرف اشارہ ہے اور مدبرات امر کے لیے ضروری بات ہے۔ واللہ اعلم۔

ملائکہ کے رسل اور واسطہ بنانے میں وہم جاسکتا تھا کہ خدا تعالیٰ بغیر ان کے کچھ نہیں کرسکتا۔ اس کا دفع کرتا ہے۔ ان اللہ علی کل شیءٍ قدیر کہ وہ ہر بات پر قادر ہے عاجز نہیں۔ ان نعمتوں کے بعد عام طور سے بتلاتا ہے کہ ہم بندوں پر نعمت کے دروازے کھولتے ہیں تو ان کو کوئی بند نہیں کرسکتا۔ من جملہ ان کے کتاب اور رسول کا بھیجنا ہے اور جو بند کرتے ہیں تو کوئی کھول نہیں سکتا۔ وہ زبردست حکمت والا ہے۔

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ
لوگو! تم اللہ کے اُس احسان کو یاد کرو جو
عَلَيْكُمْ ط هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَيْرُ اللّٰهِ
تم پر ہے بھلا اللہ کے سوا کوئی اور بھی خالق ہے

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) بازو اور پروں سے تعبیر کیا ہے کیوں کہ طیور کی سرعت سیر انہیں پر موقوف ہے اور تشبیہ طیور سے ہے اس لیے بہ لحاظ مراتب سرعت کسی کے دو دو کسی کے تین تین کسی کے چار چار بازو ثابت کیے۔ حضرت جبرئیل امین چوں کہ ان کے بادشاہ ہیں ان کے لیے چھ سو بازو ثابت کیے جیسا کہ احادیث صحیحہ میں آیا ہے۔ بعض ناعاقبت اندیش کا اس بات کو نہ سمجھ کر یہ اعتراض کر دینا کہ بازو اور پروں کے جانور پیغمبر علیہ السلام کے قلب تک کیوں کر پہنچ سکتے ہیں۔ پھر اس پر پھکڑ بازی کرنا سراسر جہالت و سفاہت ہے جو خدا پرستوں کی شان سے نہایت بعید ہے۔ خود قرآن نے تصریح کر دی ہے کہ جبرئیل قرآن کو لے کر نبی علیہ السلام کے قلب تک آئے۔ حقانی

كَفَرُوا لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيدٌ ۖ وَ
انکار کیا ہے ان کے لیے سخت عذاب ہے اور
الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ
جو ایمان لائے اور انہوں نے اچھے کام بھی کیے ان کے لیے
مَّغْفِرَةٌ وَّأَجْرٌ كَبِيرٌ ۝
بخشش اور بڑا اجر ہے۔

# ترکیب

غیر اللہ یقرأ بالرفع وفیہ وجہان احدہما ہو صفۃ لخالق علی الموضع وخالق مبتدا والخبر محذوف تقدیرہ لکم او للاشیاء والثانی ان یکون فاعل اے ہل یخلق غیر اللہ شیئا و یقرء بالجر علی الصفۃ لفظا یرزقکم یجوز ان یکون مستانفا ویجوز ان یکون صفۃ لخالق الذین کفروا یجوز ان یکون مبتدا وما بعدہ الخبر وان یکون صفۃ لحزبہ اوبدلا منہ وان یکون فی موضع جر صفۃ لاصحٰب السعیر من التبیان۔

# تفسیر

اس کے بعد خدا تعالیٰ اپنی نعماء کو یاد دلاتا ہے۔ فقال یایہا الناس اذکروا نعمت اللہ کہ لوگو میری نعمتوں کو یاد کرو۔ پھر ان نعمتوں کی تفصیل کرتا ہے ھل من خالق غیر اللہ کہ اللہ کے سوا کوئی اور بھی پیدا کرنے والا ہے؟ اس میں نعمت ایجاد ابتدائی کی طرف اشارہ ہے۔ یرزقکم من السماء والارض کہ تم کو آسمان اور زمین سے روزی دلوے؟ آسمان سے روزی دینا مینھ برسانا، زمین سے روزی دینا میوے اور غلہ پیدا کرنا۔ اس میں نعمت بقاء کی طرف اشارہ ہے اس استفہام کے بعد آپ ہی جواب دیتا ہے لا الٰہ الا ھو کہ اس کے سوا اور کوئی نہیں فانی تؤفکون پھر کہاں بہکے چلے

جاتے ہو۔ اور اس کے ساتھ اوروں کو بھی شریک کرتے ہو الافك بالفتح الصرف پھرنا بہکنا وبالکسر الکذب لانہ مصروف عن الصدق۔

اصل اول توحید کے بعد دوسری اصل رسالت کو ثابت کرتا ہے فقال وان یکذبوك فقد كذبت رسل من قبلك کہ اے نبی اگر ان لوگوں نے آپ کو جھٹلا دیا ہے تو اس سے رنج نہ کر آپ سے پہلے بھی انبیاء جھٹلائے گئے ہیں۔ رسالت اللہ کی نعمت ہے اور نعمت کی ناشکری انسان کی عادت ہے والی اللہ ترجع الامور اور ہر بات اللہ ہی طرف رجوع کرتی ہے اس کا فیصلہ بھی اسی کے پاس ہے پس اس نے ان منکروں کا برا انجام کیا۔

اس کے بعد تیسری اصل کو ثابت کرتا ہے یایہا الناس ان وعد اللہ حق فلا تغرنکم الحیوۃ الدنیا ولا یغرنکم باللہ الغرور لوگو! اللہ کا وعدہ مرنے اور مرکر دوبارہ زندہ ہونے اور جنت و دوزخ میں جانے کا برحق ہے۔ اور دنیا کی زندگانی پر فریفتہ ہو کر حق سے غافل نہ ہو۔ انسان موت کو بالطبع مکروہ سمجھتا ہے لوگوں کو مرتے ہوئے دیکھ کر مرنا مرنا کہتا ہے مگر دنیاوی لذات وشہوات کے نشہ میں اس کو اپنے مرنے کا خیال بھی نہیں آتا اس لیے آخرت سے غافل ہو کر شب و روز دنیا اور اس کے لذائذ کی طلب میں رہتا ہے۔ یہ ہے دھوکا کھانا۔ بعض کم عقل ضعیف الذہن بدرائے ہوتے ہیں۔ ادنیٰ سی بات میں دھوکا کھا جاتے ہیں۔ اور بعض اس سے ذرا بہتر ہوتے ہیں وہ دوسرے کے فریب میں ڈالنے سے فریب میں آجاتے ہیں۔ اس لیے اول مرتبہ کے لحاظ سے فلا تغرنکم الحیوۃ الدنیا فرمایا اور

ف الغرور بفتح الغین المبالغ فی الغرور وہو الشیطان ابن السکیت وابو حاتم

ع ۷ ۱۳

دوسرے کے لحاظ سے لا یغرنکم باللہ الغرور ارشاد ہوا۔ وقری بضم الغین قال ابن السکیت الغرور بالضم ما یغر من متاع الدنیا وقیل مصدر غرہ کاللزوم۔

پھر فرماتا ہے ان الشیطن لکم عدو الخ کہ شیطان تمہارا دشمن ہے تم کو فریب دیا کرتا ہے سو اس کو دشمن ہی جان کر اس کا کہنا نہ مانو اور جو اس کا کہا مانتا ہے تو پھر جہنم کی طرف لے جاتا ہے منکر بنا دیتا ہے پھر منکروں کو سخت عذاب ہے۔ اور جو اس کے فریب میں نہیں آتے ایمان لاتے اور نیک کام کرتے ہیں ان کے لیے دارِ آخرت ہے بخشش اور بہتر بدلہ جناتِ ابدی اور سرورِ جاودانی۔

اَفَمَنْ زُيِّنَ لَهٗ سُوْٓءُ عَمَلِهٖ فَرَاٰهُ
بھلا جس کے بُرے کام بھلے کر دکھائے گئے ہوں پھر وہ ان کو اچھا بھی جانتا ہو

حَسَنًا ۭ فَاِنَّ اللّٰهَ يُضِلُّ مَنْ يَّشَاۗءُ وَ
(نیک کے برابر ہو سکتا ہے) پھر اللہ جس کو چاہتا ہے گمراہ کرتا ہے اور

يَهْدِيْ مَنْ يَّشَاۗءُ ڮ فَلَا تَذْهَبْ
جس کو چاہتا ہے ہدایت کرتا ہے پھر آپ ان پر افسوس

نَفْسُكَ عَلَيْهِمْ حَسَرٰتٍ ۭ اِنَّ اللّٰهَ
کھا کھا کر ہلاک نہ ہو جائیں کیوں کہ اللہ

عَلِيْمٌۢ بِمَا يَصْنَعُوْنَ (۸) وَاللّٰهُ الَّذِيْٓ
خوب جانتا ہے جو کچھ کہ وہ کر رہے ہیں اور اللہ ہی ہے جو

اَرْسَلَ الرِّيٰحَ فَتُثِيْرُ سَحَابًا فَسُقْنٰهُ
ہوائیں چلاتا ہے پھر وہ بادل اٹھاتی ہیں پھر ہم اس کو مرے ہوئے

اِلٰى بَلَدٍ مَّيِّتٍ فَاَحْيَيْنَا بِهِ الْاَرْضَ
شہروں کی طرف رواں کرتے ہیں پھر ہم اس سے زمین کو زندہ کرتے ہیں

بَعْدَ مَوْتِهَا ۭ كَذٰلِكَ النُّشُوْرُ (۹)
ان کے مرنے کے بعد اسی طرح مر کر جی اٹھنا ہے

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعِزَّةَ فَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ
جو کوئی عزت چاہتا ہے (تو اللہ کی طرف رجوع کرے) کیوں کہ عزت تو سب

جَمِيْعًا ۭ اِلَيْهِ يَصْعَدُ الْكَلِمُ
اللہ ہی کے پاس ہے کلمہ طیب (عمدہ باتیں) اسی کی طرف چڑھ کر

الطَّيِّبُ وَالْعَمَلُ الصَّالِحُ يَرْفَعُهٗ ۭ
جاتا ہے اور نیک کام اس کو بلند کرتا ہے

وَالَّذِيْنَ يَمْكُرُوْنَ السَّيِّاٰتِ
اور وہ جو برائیوں کے لیے داؤ کرتے ہیں

لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ۭ وَمَكْرُ
تو ان کو سخت عذاب ہے اور ان کا مکر

اُولٰۗىِٕكَ هُوَ يَبُوْرُ (۱۰) وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ
بھی برباد ہو جائے گا اور اللہ نے تم کو

مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ جَعَلَكُمْ
خاک سے بنایا پھر نطفہ سے پھر تم کو جوڑے

اَزْوَاجًا ۭ وَمَا تَحْمِلُ مِنْ اُنْثٰى وَ
جوڑے کر دیا اور کوئی مادہ بھی بغیر اس کی خبر کے نہ پیٹ

لَا تَضَعُ اِلَّا بِعِلْمِهٖ ۭ وَمَا يُعَمَّرُ
رکھتی ہے نہ جنتی ہے اور نہ کوئی معمر

مِنْ مُّعَمَّرٍ وَّلَا يُنْقَصُ مِنْ عُمُرِهٖٓ
عمر پاتا ہے اور نہ کسی کی عمر میں کمی کی جاتی ہے

اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ ۭ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَي
مگر سب کتاب میں لکھا ہوتا ہے البتہ یہ بات

اللّٰهِ يَسِيْرٌ (۱۱)
اللہ پر آسان ہے۔

## ترکیب

افمن الخ ہذہ الجملۃ مستانفۃ لتقریر ما سبق بین ذکر التفاوت بین عاقبتی الفریقین ومن فی موضع رفع بالابتداء وخبرہ محذوف قال الزجاج تقدیرہ کمن ہداہ وقیل کمن لم یزین لہ۔ فلا تذھب نفسک علیھم حسرات تذہب بضم التاء وکسر الھاء من الاذہاب ونصب نفسک علیھم حسرات مفعول لہ و علیھم صلۃ تذہب کما یقال ہلک علیہ حیا ومات علیہ حزنا۔ ویجوز ان ینتصب حسرات علی الحال کما روی عن سیبویہ وقال المبرد انہا تمیز وقری تذہب بفتح التاء والھاء من الذہاب ونفسک مرفوعا ومعناہ فلا تہلک نفسک علیھم للحسرات علی غیھم یرفعہ الفاعل ضمیر العمل والھاء للکلم ای العمل الصالح یرفع الکلم ومکر اولئک مبتدأ والخبر یبور وھو فصل او توکید ویجوز ان یکون مبتدأ ویبور الخبر والجملۃ خبر مکر

## تفسیر

یہاں سے شیطان کے فریب کا ذکر کیا جاتا ہے کہ اس کے فریب دبے ہوئے ایسے بھی ہیں کہ بری باتوں کو اچھا سمجھتے ہیں۔ بت پرستی کو نجات کا باعث جانتے ہیں پیغمبر کی عداوت کو ثواب سمجھتے ہیں۔ معاذاللہ انسان جب ایسا تیرہ باطن ہو جاتا ہے تو اس پر تاریکی ضلالت کے بڑے گہرے پردے پڑ جاتے ہیں

فرماتا ہے بھلا ایسا شخص اس کے برابر ہو سکتا ہے کہ جس کو خدا ان اندھیریوں کی موجوں سے نکال کر روشنی میں لایا ہو اس کو نیک و بد میں کامل تمیز ہو؟ ہرگز دونوں برابر نہیں پس ایسی حالت میں بجز مایوسی کے اور کچھ نہیں۔ اس لیے فرماتا ہے فان اللہ یضل من یشاء الخ کہ اللہ ہی اگر چاہے تو ہدایت ہو سکتی ہے اور اگر وہ نہ چاہے تو اسی گمراہی میں پڑا رہنے دے۔ اس پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دیتا ہے کہ جب ان کی یہ حالت ہے تو آپ ان پر افسوس کچھ نہ کھائیں۔

واللہ الذی الخ یہاں سے پھر اصل مطلب یعنی اثبات حشر میں کلام شروع ہوتا ہے اور ہوائیں چلانا اور ان سے بادلوں کا اٹھانا پھر بادلوں کو بلد میت یعنی خشک شہر یا زمین کی طرف روانہ کر کے مینھ برسانا اور اس کو شاداب کر دینا اپنے عجائب قدرت ذکر فرما کر اس کو قیامت برپا کرنے کا نمونہ بتلاتا ہے چند وجوہ سے۔ اول یہ کہ جس طرح اس مردہ زمین نے اپنے قابل حیات قبول کر لی اسی طرح اعضا بھی قبول کریں گے۔ دوم یہ کہ جو قادر مطلق ہوا سے ابر کو جمع کر لیتا ہے اسی طرح اعضاء انسانیہ کو بھی۔ سوم یہ کہ اسی طرح سے ہم روح کو جسم کی طرف رواں کریں گے

مشرکین اپنے بتوں کو اس لیے بھی پوجتے ہیں کہ عزت و حرمت حاصل ہو۔ یعنی ہر بات میں ان کی پرستش سے کامیاب رہیں۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے من کان یرید العزۃ فللہ العزۃ الخ کہ جو عزت کا طالب ہے تو عزت بھی اللہ ہی کے ہاں ہر طرح کی موجود ہے۔ پھر اس عزت حاصل کرنے کی ترکیب بتلاتا ہے۔

الیہ یصعد الکلم الطیب کہ اچھی باتیں یعنی کلمہ توحید و تمجید و تہلیل امر بالمعروف و نہی عن المنکر اللہ کی طرف بلند ہو کر جاتی ہیں یعنی مقبول ہوتے ہیں اور عزت حاصل کرتے ہیں جس کی وجہ سے بندے کو بھی عزت ہوتی ہے یعنی نیک بات سے انسان کا بول بالا ہوتا ہے والعمل الصالح یرفعہ اور نیک کام بندے کو بلند مرتبہ کرتا ہے۔ یا یہ معنی کہ نیک کام سے کلمہ طیب بلند ہوتا ہے۔ کوئی نیک بات بغیر نیک کام کے مقبول نہیں ہوتی۔ زبانی جمع خرچ کچھ کام نہیں آتا۔ حسن۔ مجاہد۔ سعید بن جبیر۔ قتادہ۔ ابو العالیہ۔ ضحاک

والذین یمکرون السیئات الخ اور جو برے کام کرتے ہیں اور بری تدبیر کرتے ہیں وہ سب تدبیریں رد ہو جاتی ہیں۔

ذلت دلاتی ہیں۔

واللہ خلقکم الخ یہاں سے پھر دلائل توحید شروع کرتا ہے۔ ولا ینقص من عمرہ کی ضمیر معمر کی طرف نہیں پھرتی۔ اس کے یہ معنی ہیں کہ ہر انسان کی عمر کا دراز ہونا اور کسی کی عمر کا طبعی عمر سے کم ہونا سب علم ازلی میں ہے۔

وَمَا يَسْتَوِي الْبَحْرَانِ هَذَا عَذْبٌ

اور دو دریا برابر نہیں کہ یہ ایک تو

فُرَاتٌ سَائِغٌ شَرَابُهُ وَهَذَا مِلْحٌ

شیریں اس کا پانی خوشگوار ہے اور یہ ایک دوسرا کھاری

أُجَاجٌ وَمِنْ كُلٍّ تَأْكُلُونَ لَحْمًا

کڑوا ہے حالانکہ ہر ایک میں سے تم تازہ گوشت (مچھلیاں) بھی

ع ۲ / ۱۴

طَرِيًّا وَتَسْتَخْرِجُونَ حِلْيَةً تَلْبَسُونَهَا

کھاتے ہو اور زیور (موتی) مونگا بھی نکالتے ہو کہ جس کو پہنا کرتے ہو

وَتَرَى الْفُلْكَ فِيهِ مَوَاخِرَ لِتَبْتَغُوا

اور (اے مخاطب) تو دریا میں پانی کو پھاڑتے ہوئے جہاز بھی چلتے دیکھتا ہے تاکہ تم اس کی عنایت کردہ

مِنْ فَضْلِهِ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ﴿۱۲﴾

روزی تلاش کرو اور تاکہ تم شکر کرو

يُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَيُولِجُ النَّهَارَ

وہی رات کو دن میں اور دن کو رات میں

فِي اللَّيْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ

داخل کرتا ہے اور آفتاب اور ماہتاب کو بس میں رکھا ہے

كُلٌّ يَجْرِي لِأَجَلٍ مُسَمًّى ذَلِكُمُ

کہ ہر ایک بندھے ہوئے وقتوں پر چلتا ہے یہ ہے

اللَّهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ وَالَّذِينَ

اللہ تمہارا رب اسی کی بادشاہی ہے اور جن کو

تَدْعُونَ مِنْ دُونِهِ مَا يَمْلِكُونَ

تم اس کے سوا پکارتے ہو وہ کھجور کے چھلکے کے

مِنْ قِطْمِيرٍ ﴿۱۳﴾ إِنْ تَدْعُوهُمْ لَا

بھی مالک نہیں اگر تم ان کو پکارو تو

يَسْمَعُوا دُعَاءَكُمْ وَلَوْ سَمِعُوا

وہ تمہارے پکارنے کو بھی نہیں سنتے اور جو سنیں بھی

مَا اسْتَجَابُوا لَكُمْ وَيَوْمَ الْقِيَامَةِ

تو تمہیں جواب نہیں دے سکتے اور قیامت کے دن تو

يَكْفُرُونَ بِشِرْكِكُمْ وَلَا يُنَبِّئُكَ

تمہارے شرک کا انکار ہی کر دیں گے۔ اور (اے مخاطب) تجھ کو اللہ

مِثْلُ خَبِيرٍ ﴿۱۴﴾

خبردار کی طرح تو اور کوئی بتا دیگا ہی نہیں۔

## ترکیب

سائغ علی فاعل شرابہ مرفوع لاعتمادہ علی ماقبلہ لتبتغوا اللام متعلقۃ بمواخر ویجوزان یتعلق بما دل علیہ الافعال المذکورۃ۔ یولج جملہ مستانفۃ ذلکم مبتدا اللہ خبرہ ربکم خبر ثان لہ الملک الجملۃ خبر ثالث و الذین مبتدا ما یملکون خبر من قطمیر بیان لمفعول ما یملکون ای لا یملکون شیئا من قطمیر۔

## تفسیر

مایستوی البحران یہاں سے ان دونوں شخصوں کی تمثیل بیان کرتا ہے یعنی اس کی کہ جس کو شیطان نے اندھا کیا بلکہ برعکس میں کر دیا۔ اور اس کی جو سیدھے رستہ پر چلا جاتا ہے کہ جس طرح شیریں اور کھاری دریا برابر نہیں گو دونوں میں سے تازہ گوشت مچھلیاں اور زیور پہننے کا موتی

اور مونگا نکالتے ہیں اور ہر ایک میں کشتیاں بھی جاری ہیں کہ جن سے روزی حاصل ہوتی ہے تجارت کے ذریعہ سے اور یہ شکر گزاری کا موقع بھی ہے۔ اور نیز اس تفاوت میں قادر مختار کی قدرت کا بھی اظہار ہے۔ اسی طرح مومن و کافر بھی برابر نہیں گو بہت سے اوصاف میں دونوں مشترک ہیں۔ اور دو دریاؤں کے ذکر سے اس طرف بھی اشارہ ہے کہ انسانی خیالات دریا کی طرح رواں ہیں پر دونوں میں فرق ہے مومن کا دریا جو موج زن ہے تو اس میں شیرینی ہے۔ کافر کے دریا میں انجام کار تلخی۔

یولج الیل الخ یہاں سے اختلافِ زمانہ سے اپنے قادر ہونے پر استدلال کر کے یہ فرماتا ہے ذلکم اللہ ربکم یہ ہے اللہ تمہارا رب، اسی کے قبضہ میں زمین و آسمان رات دن چاند سورج ہیں جو چاہتا ہے کرتا ہے۔

والذین تدعون الخ اور جن کو کہ تم اس کے سوا پکارتے ہو ان کا رب اور خالق ہونا تو درکنار ان کو کچھ بھی اختیار نہیں۔ اے شیطان کے فریب میں ڈالے ہوؤ! تم ان بتوں سے کیا عزت ڈھونڈتے ہو۔ اول تو ان کو کچھ اختیار ہی نہیں۔ دوم ان تدعوھم لا یسمعوا دعاءکم اگر تم ان کو پکارو بھی تو وہ تمہارا پکارنا نہیں سنتے کس لیے کہ جمادات بے حس و حرکت ہیں۔ سوم ولو سمعوا ما استجابوا لکم اگر فرض کیا جاوے کہ سنتے ہیں تو بھی کچھ فائدہ نہیں، کس لیے کہ وہ جواب نہیں دے سکتے اور تمہارا کہا نہیں کر سکتے۔

ویوم القیمۃ یکفرون بشرککم اور قیامت کے دن تمہارے شرک کرنے کا انکار کریں گے اور کہیں گے ماکنتم ایانا تعبدون۔ اور ممکن ہے کہ اس جملہ میں ملائکہ اور جن اور شیاطین اور انبیاء علیہم السلام مراد ہوں کہ جن کو لوگ دنیا میں پوجتے اور پکارتے ہیں۔

ولا ینبئک مثل خبیر۔ یہ پیش آنے والی کہ قیامت کو وہ ان کے برخلاف ہو جاویں گے غیب کی باتیں ہیں تجھ کو

اللہ خبردار نے بتلائیں اور اس خبردار کے برابر کون بتلا سکتا ہے۔

**ف** فرات بالضم آبِ خوش۔ یقال ماء فرات و میاہ فرات۔ سائغ سوغ آسان بگلو فرو شدنِ آب و فرو بردن۔ ملح بالکسر نمک۔ ماء ملیح لغت منہ ولا یقال مالح الا فی لغۃ ردیۃ۔ ماء اجاج بالضم آبِ شور۔ اجوج بالضم مصدر منہ۔ طرو۔ طری تازہ۔ طراوۃ و طراۃ تازگی۔ قطمیر بالکسر پوستک تنک دانہ خرما یا نقطہ سپید بر پشت دانہ کہ خرما از وے روید۔ صراح

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَى
لوگو! تم ہی اللہ کے محتاج
اللّٰهِ ۚ وَاللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿۱۵﴾
ہو اور اللہ ہی بے پروا سب خوبیوں والا ہے
اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ وَيَاْتِ بِخَلْقٍ
اگر چاہے تو تم کو مٹا کر اور نئی مخلوق
جَدِيْدٍ ﴿۱۶﴾ وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ
لے آوے اور یہ اللہ پر کچھ بھی
بِعَزِيْزٍ ﴿۱۷﴾ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ
مشکل نہیں اور (قیامت کے دن) کوئی کسی کا بوجھ نہ
اُخْرٰى ۭ وَاِنْ تَدْعُ مُثْقَلَةٌ اِلٰى
اٹھاوے گا اور اگر جس پہ بارِ گناہ ہو وہ کسی کو اپنا بوجھ اٹھانے کو
حِمْلِهَا لَا يُحْمَلْ مِنْهُ شَيْءٌ وَّلَوْ
بلاوے تو اس کا کچھ بھی بوجھ نہ بٹایا جاوے گا گو
كَانَ ذَا قُرْبٰى ۭ اِنَّمَا تُنْذِرُ الَّذِيْنَ
وہ رشتہ دار ہی کیوں نہ ہو آپ تو صرف انہیں کو ڈر سناتے ہو جو

يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ وَأَقَامُوا

بن دیکھے اپنے رب سے ڈرتے ہیں اور نماز

الصَّلٰوةَ ۚ وَمَنْ تَزَكّٰى فَإِنَّمَا يَتَزَكّٰى

پڑھتے ہیں اور جو کوئی سدھرتا ہے تو اپنے ہی بھلے کو

لِنَفْسِهٖ ۚ وَإِلَى اللّٰهِ الْمَصِيرُ ﴿۱۸﴾ وَ

سدھرتا ہے اور اللہ ہی کے پاس پھر کر جانا ہے اور

مَا يَسْتَوِي الْأَعْمٰى وَالْبَصِيرُ ﴿۱۹﴾

برابر نہیں ہو سکتے اندھا اور آنکھوں والا

وَلَا الظُّلُمٰتُ وَلَا النُّورُ ﴿۲۰﴾ وَلَا

اور نہ اندھیریاں اور نہ روشنی (برابر ہیں) اور نہ

الظِّلُّ وَلَا الْحَرُورُ ﴿۲۱﴾ وَمَا يَسْتَوِي

سایہ اور نہ دھوپ (برابر ہیں) اور برابر نہیں

الْأَحْيَاءُ وَلَا الْأَمْوَاتُ ۚ إِنَّ اللّٰهَ

زندے اور مردے اللہ جس کو

يُسْمِعُ مَنْ يَشَاءُ ۖ وَمَا أَنْتَ بِمُسْمِعٍ

چاہتا ہے سنواتا ہے اور قبر کے مردوں کو تو

مَنْ فِي الْقُبُورِ ﴿۲۲﴾ إِنْ أَنْتَ إِلَّا

آپ سنا نہیں سکتے آپ تو صرف ایک

نَذِيرٌ ﴿۲۳﴾

ڈر سنانے والے ہیں۔

## ترکیب

ان شرطیہ یشاء شرط مفعولہ محذوف۔ یذھبکم جواب الشرط ویأت معطوف علیہ و لذا قری مجزوما وزر اخری مفعول ولا تزر مثقلۃ قال الفراء ای نفس مثقلۃ بالذنوب قال وھذا یقع للمذکر و المؤنث الحمل بالکسر ما یحمل علی الظھر ونحوہ والجمع احمال و حمول۔ والحمل بالفتح ما کان فی البطن او علی راس شجرۃ۔ یقال امرأۃ حامل وحاملۃ اذا کانت حبلی۔ قال الازھری ولو وصلیۃ تتعلق بلا یحمل۔ انما تنذر استانفۃ۔ ولا الحرور فعول من الحر غلب علی السموم وقیل السموم ما یھب نہارا والحرور ما یکون باللیل خاصۃ وقیل عکسہ۔ و لا لتاکید نفی الاستواء وتکریرھا لمزید التاکید۔

## تفسیر

جب کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے کفار کو ہدایت پر بلانے میں اصرار ہوا اور مخالفوں کی طرف سے سخت انکار ہوا تو کفار کہنے لگے شاید خدا کو ہماری طاعت وعبادت کی سخت ضرورت ہے کہ جس پر مامور کرتا ہے اور ترک کرنے پر عذاب سے ڈراتا ہے۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے یا ایھا الناس انتم الفقراء الخ کہ اے لوگو! تمہیں اللہ کے محتاج ہو اور اللہ جو ہے تو بے پرواہ ہے اور سب خوبیوں والا ہے۔ اس کو کسی کی عبادت وطاعت کی کچھ پروا نہیں تمہارے ہی بھلے کو تم کو عبادت کا حکم دیا جاتا ہے جس پر تم کو اس قدر غرور اور سرکشی ہے اور تم کیا غرور کرتے ہو۔ ان یشا یذھبکم ویأت بخلق جدید اگر اللہ چاہے تو تم کو نیست ونابود کرکے اور نئی خلق پیدا کردے اور یہ بات اللہ پر کچھ بھی مشکل نہیں۔ اور نبی علیہ السلام کو بھی تم سے کوئی غرض و مطلب نہیں۔ کس لیے کہ ولا تزر وازرۃ وزر اخری۔ قیامت کو کوئی کسی کا بار گناہ نہ اٹھاوے گا، تم جو کروگے آپ بھگتوگے اور قیامت کے دن کوئی گناہ گار اپنے بار گناہ کے اٹھانے کو کسی سے کہے گا تو کوئی نہ اٹھاوے گا گو وہ اہل قرابت ہی کیوں نہ ہوں نفسی نفسی کا بازار گرم ہوگا۔ اس میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ کوئی اپنی برادری اور کسی فرضی معبود پر گھمنڈ نہ کرے وہاں کوئی کسی کے کام نہیں آوے گا۔

عیسائیوں کا بھی یہی عقیدہ ہے کہ ہمارے گناہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اٹھالے گئے اور ہمارے عوض آپ معاذ اللہ تین روز جہنم میں رہے اس کا بھی ابطال کر دیا کہ یہ خیال غلط ہے۔ کسی کے جرم میں کوئی کیوں پکڑا جاوے؟ اور یہ آیت اس آیت کے مخالف نہیں ولیحملن اثقالہم واثقالا مع اثقالہم کیوں کہ اس میں جو اوروں کا بوجھ اٹھانا آیا ہے تو وہ بھی دراصل انہیں کا بوجھ ہے کہ انہوں نے لوگوں کو گمراہ کر دیا تھا۔

انما تنذر الذین الخ فرماتا ہے اے نبی! (علیک السلام) آپ کا وعظ و پند سنانا انہیں کو نافع اور کارآمد ہے جو غائبانہ اپنے اللہ سے ڈرتے ہیں اور نماز پڑھتے ہیں۔ اور یہ بھی یاد رہے کہ من تزکّٰی الخ جو کوئی اصلاح پذیر ہوتا ہے اور نیک بختی اختیار کرتا ہے تو اس کا فائدہ اسی کے لیے ہے اللہ اور نبی کو کوئی فائدہ نہیں۔

والی اللہ المصیر۔ اور اللہ ہی کے پاس لوٹ کر جانا ہے۔ ہر شخص اپنے کیے کا بدلہ وہاں پائے گا۔ اور یہ گمراہ اپنی گمراہی پر کیا نازاں ہیں کافر و مومن برابر نہیں ہو سکتے جیساکہ اندھا اور آنکھوں والا اور روشنی اور اندھیرا اور سایہ اور دھوپ اور مردہ اور زندہ برابر نہیں۔ یہ کافر و مومن کی مثالیں ہیں۔

پھر فرماتا ہے ان اللہ یسمع من یشاء الخ کہ یہ ہدایت اور گمراہی اللہ کی طرف سے ہے اللہ جس کو چاہے سنا دے یعنی ہدایت دے اور اے نبی تو مُردوں کو نہیں سنا سکتا۔ یعنی کفار بمنزلہ مُردوں کے ہیں۔ ان میں ہدایت کا مادہ ہی نہیں مگر اتمام حجت کے لیے تیرا کام ہر ایک کو متنبہ کر دینا ہے۔ ان انت الا نذیر۔

إِنَّا أَرْسَلْنَاكَ بِالْحَقِّ بَشِيرًا وَنَذِيرًا ۚ

(اے رسول) ہم نے آپ کو دینِ حق دے کر خوشی اور ڈر سنانے کے لیے بھیجا ہے

وَإِن مِّنْ أُمَّةٍ إِلَّا خَلَا فِيهَا نَذِيرٌ ﴿٢٤﴾

اور کوئی فرقہ ایسا نہیں کہ جس میں کوئی نذیر نہ آیا ہو۔

وَإِن يُكَذِّبُوكَ فَقَدْ كَذَّبَ

اور اگر وہ آپ کو جھٹلا رہے ہیں تو ان سے پہلے بھی

الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ جَاءَتْهُمْ رُسُلُهُم

جھٹلا چکے ہیں ان کے پاس بھی

بِالْبَيِّنَاتِ وَبِالزُّبُرِ وَبِالْكِتَابِ

ان کے رسول نشانیاں اور صحیفے اور روشن کتاب

الْمُنِيرِ ﴿٢٥﴾ ثُمَّ أَخَذْتُ الَّذِينَ كَفَرُوا

لے کر آئے تھے پھر میں نے منکروں کو پکڑ لیا

ع ۳ ۱۲ ۱۵ فَكَيْفَ كَانَ نَكِيرِ ﴿٢٦﴾

پھر میری ناراضی کا انجام (دیکھا) کیسا ہوا میرا عذاب۔

## ترکیب

بالحق متعلق بارسلنا ویمکن ان یکون حالا ای متلبسا بالحق۔ وکذا بشیرا ونذیرا حالان ویمکن ان یکونا مفعولا لاجلہ وان یکذبوک شرط وجوابہ محذوف ای فاصبر کما صبر الانبیاء فقد کذب الخ دلیل لہ زبر۔ جمع زبور بالفتح۔ قال فی الصراح زبر بالکسر نبشتہ زبور بضم ج و بالفتح نبشتہ و ہو فعول بمعنی مفعول و کتاب داؤد علیہ السلام انتہی۔

## تفسیر

جب کہ یہ فرمایا تھا کہ ان انت الا نذیر اس کے بعد یہ بھی فرمایا انا ارسلنٰک بالحق بشیرا ونذیرا کہ اے نبی! آپ اپنی طرف سے نذیر نہیں بن گئے ہیں بلکہ ہم نے آپ کو

ف البینٰت معجزات۔ زبر صحیفے۔ جیساکہ (باقی بر صفحہ آئندہ)

بشیر و نذیر بنا کر بھیجا ہے اور یہ کوئی نئی بات نہیں ہے و
ان من امۃ الا خلا فیھا نذیر ایسا کوئی گروہ اور کوئی قوم
نہیں کہ جس میں نذیر یعنی نبی بنا کر نہ بھیجا ہو۔ وہ قومیں بھی اپنے
انبیاء سے اسی طرح سے پیش آئی ہیں۔ جلالین میں ہے نذیر نبی
ینذرہا۔ بیضاوی فرماتے ہیں من نبی او عالم ینذر عنہ والاکتفاء
بذکرہ للعلم بان النذارۃ قرینۃ البشارۃ۔ اور کئی جگہ قرآن مجید
میں اسی مضمون کی آیتیں آئی ہیں انما انت منذر ولکل
قوم ھاد۔ ولقد بعثنا فی کل امۃ رسولا۔ وما کنا
معذبین حتی نبعث رسولا۔

## ہر ملک میں نبی آئے ہیں

ان آیات اور باعث ارسال رسل پر نظر کر کے اہل حق
قاطبۃ اس بات کے قائل ہیں کہ بنی اسرائیل اور ملک شام
کی کچھ خصوصیت نہیں۔ ہر ملک اور ہر قوم اور ہر زمانے میں
خدا تعالیٰ کی طرف سے داعی موجود رہا ہے یا وہ خود نبی ہو یا
اس کے جانشین اور علماء اور کتاب ہو۔ عام ہے کہ وہ نبی کے
پیرو اس کے مذہب کے داعی اسی خاص طریقہ پر ہوں یا
زمانے کے انقلابات سے ان میں کچھ افراط و تفریط ہوگئی ہو
جس کو تحریف و تبدیل کہتے ہیں۔ ہاں جب وہ تحریف و
تبدیل اس درجہ کو پہنچ گئی ہو کہ اصل منشاء نبوت کو پورا
کرنے سے قاصر ہوگئی تب دوسرا نبی یا کوئی مجدد بھی خدا
کی طرف سے مبعوث کیا گیا ہے اور ایسے ہی انتظار
کے وقت کو زمانہ فترت کہتے ہیں یعنی وحی کے بند ہو جانے
کا زمانہ۔ کل امۃ و کل قوم کا لفظ یہ چاہتا ہے کہ ایک
زمانہ میں ایک ملک میں ہر ہر قوم کا ایک ایک جدا
نبی ہو گو ایسا بھی ہوا ہو اور اسی لیے ایک قوم میں ایک
زمانے میں کئی کئی نبی پائے گئے ہیں۔ مگر نبی اور ہاد کا لفظ
خاص نبی ہی کے لیے مختص نہیں جیسا کہ بیضاوی نے تعمیم
کر دی ہے بلکہ اس کے پیرؤوں کو بھی شامل ہے۔ البتہ
اس بات سے یہ ماننا پڑے گا کہ گو نبی صاحب شریعت و
کتاب صدہا برسوں تک اور بہت سی قوموں اور ملکوں
کے لیے ایک ہی ہو مگر ہر قوم میں اس کے پیرو داعی
ضرور بھیجے گئے ہیں۔ اب ان کا ہم کو علم ہو یا نہ ہو۔ پس جس
قدر انبیاء علیہم السلام کا قرآن و احادیث میں ذکر آگیا ہے
ان کی تصدیق تو یقینی و تعینی طور پر واجب ہے اور باقی کو
اجمالاً برحق کہنا شیوہ اسلام ہے۔ اس میں ہند، فارس،
روم، عرب کوئی ملک کیوں نہ ہو۔ اب رہے ان ملکوں
کے مشاہیر اکابر ان کی نسبت ان کے طریقے کو دیکھ کر
بشرطیکہ وہ انہیں کا مروج طریقہ ہو ہم خیال ظاہر کریں گے
ورنہ علم الٰہی کے سپرد کریں گے۔ ہاں ان کے اس طریقے
میں جو مروج ہو رہا ہے اور ان کے پیرو ان کی طرف
منسوب کرتے ہیں اگر کچھ خرابی ہے تو ضرور کہیں گے کہ یہ
طریقہ من جانب اللہ نہیں، خواہ محرف ہو جانے کے سبب
سے یا اس سبب سے کہ در اصل ہی خود تراشیدہ ہے
مگر خاتم المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد یہ سلسلہ بند ہو گیا
صرف آپ کے مجدد ہی نذیر اور ہر قوم کے ہادی اور داعی رہیں گے
واللہ اعلم۔

وان یکذبوک الخ اس میں آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کو تسلی اور منکروں کو تہدید ہے کہ پہلے لوگوں کے
پاس بھی ان کے انبیاء معجزات اور صحیفے اور بڑی کتابیں
لے کر آئے، لوگوں نے جھٹلایا اس سے ان پر عذاب
آیا۔

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) ادریس و ابراہیم و دیگر انبیاء علیہم السلام
کو چھوٹی چھوٹی کتابیں حسب ضرورت دی گئیں۔ الکتب المنیر بڑی کتاب
جس میں شریعت بھی ہو جیسا کہ توریت تھی ۱۲ منہ

الم تر ان اللہ انزل من السماء ماء ج

اے بندے کیا تو نے اس بات کو نہیں دیکھا کہ اللہ نے آسمان سے پانی اتارا

فَاَخْرَجْنَا بِهٖ ثَمَرٰتٍ مُّخْتَلِفًا اَلْوَانُهَا ؕ

پھر اس سے مختلف رنگ کے پھل پیدا کیے

وَمِنَ الْجِبَالِ جُدَدٌۢ بِيْضٌ وَّحُمْرٌ

اور پہاڑوں میں مختلف رنگتوں کے کچھ تو سفید اور کچھ سرخ

مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهَا وَغَرَابِيْبُ سُوْدٌ ﴿۲۷﴾

اور کالے بھجنگ ہیں

وَمِنَ النَّاسِ وَالدَّوَآبِّ وَالْاَنْعَامِ

اور اسی طرح آدمیوں اور زمین پر چلنے والے جانوروں اور چارپایوں

مُخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ كَذٰلِكَ ؕ اِنَّمَا

کی بھی مختلف رنگتیں ہیں اللہ سے

يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا ؕ

تو اس کے بندوں میں سے صرف علم والے ڈرتے ہیں

اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ غَفُوْرٌ ﴿۲۸﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ

بے شک اللہ زبردست معاف کرنے والا ہے جو لوگ کہ

يَتْلُوْنَ كِتٰبَ اللّٰهِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ

اللہ کی کتاب پڑھتے اور نماز ادا کرتے

وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّ

اور ہمارے دیے میں سے چھپا کر اور ظاہر کر کے

عَلَانِيَةً يَّرْجُوْنَ تِجَارَةً لَّنْ

دیتے ہیں وہ ایک ایسے سودے کی آس لگائے بیٹھے ہیں کہ جس میں

تَبُوْرَ ﴿۲۹﴾ لِيُوَفِّيَهُمْ اُجُوْرَهُمْ وَ

کبھی گھاٹا ہی نہیں کیونکہ اللہ ان کو ان کا پورا بدلہ دے گا اور

يَزِيْدَهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ؕ اِنَّهٗ غَفُوْرٌ

اپنے فضل سے اور بھی بڑھ کر دے گا بے شک وہ بخشنے والا

شَكُوْرٌ ﴿۳۰﴾ وَالَّذِيْۤ اَوْحَيْنَاۤ اِلَيْكَ

قدر دان ہے اور (اے رسول) وہ کتاب کہ جو ہم نے آپ کی

مِنَ الْكِتٰبِ هُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا

طرف وحی کی ہے وہ سر تا سر ٹھیک ہے اپنے سے پہلی

لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِعِبَادِهٖ

(کتابوں کی) تصدیق کرتی ہے البتہ اللہ اپنے بندوں کے حال سے

لَخَبِيْرٌۢ بَصِيْرٌ ﴿۳۱﴾ ثُمَّ اَوْرَثْنَا الْكِتٰبَ

خبردار ہے (اور) ان کو دیکھ رہا ہے پھر ہم نے اپنی کتاب کا ان کو وارث کیا

الَّذِيْنَ اصْطَفَيْنَا مِنْ عِبَادِنَا ۚ

کہ جن کو ہم نے اپنے بندوں میں سے برگزیدہ کر لیا

فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ ۚ وَمِنْهُمْ

پھر ان میں سے کچھ تو اپنے ہی برا کرنے والے ہیں (یعنی گنہ گار) اور کچھ ان میں سے

مُّقْتَصِدٌ ۚ وَمِنْهُمْ سَابِقٌۢ بِالْخَيْرٰتِ

درمیانی حال پر ہیں اور کچھ ان میں سے اللہ کے حکم سے نیکیوں کے کرنے میں

بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيْرُ ﴿۳۲﴾

پیش قدمی کرنے والے ہیں یہی تو خدا کا بڑا فضل ہے

# ترکیب

الوانہا مرفوع بمختلف۔ وجدد بفتح الدال جمع جدۃ و ہی الطریقۃ و بیض ابیضہا و ہو جمع جدید کسریر و سرر قال الجوہری الجدۃ الخطۃ التی فی ظہر الحمار تخالف لونہ والجدۃ الطریق و الجمع جدد و جدائد۔ قال المبرد طرائق وخطوط وغرابیب سود عطف علی بیض وعلی جدد کانہ قیل ومن الجبال ذو جدد مختلفۃ اللون ومنہا غرابیب متحدۃ اللون ۔ وغرابیب جمع غربیب ہو الشدید السواد الذی یشبہ لونہ لون الغراب والغرابیب تابع و تاکید لسود وحق التاکید التاخیر فقیل فی جوابہ ہو تاکید مضمر یفسرہ سود کما جاء فی قول النابغۃ ؎ المؤمن العائذات الطیر یمسحہا والطیر عطف بیان للعائذات وہو الشاہد۔ ومن الجبال

؎ (ترجمہ) قسم ہے امن دینے والے کی پناہ مانگنے والے (باقی برصفحہ آئندہ)

مستانفہ کانہ قال و اخرجنا بالماء ثمرات مختلفۃ الالوان و فی الاشیاء الکائنات من الجبال جدد دالۃ علی قدرتہ ویمکن ان یکون معطوفا کذٰلک فی موضع نصب ای اختلافا مثل ذٰلک العلماء مرفوع لکونہ فاعلا لیخشی۔ یرجون خبر ان الذین۔ لیوفیھم یتعلق بیرجون۔

# تفسیر

یہ ایک اور دلیل اس کی وحدانیت پر ہے فقال الم تران اللہ انزل من السماء ماء۔ کذٰلک تک۔ اوپر سے پانی برسنا اور اس سے مختلف رنگتوں کے پھل پیدا ہونا مخاطبین کے نزدیک ایک یقینی اور ظاہر بات تھی جس لیے الم تر استفہام تقریری کے ساتھ کلام شروع کیا۔ ایک پانی سے جو آسمان سے نازل ہوتا ہے مختلف رنگتوں کے میوے ہونا صریح دلیل ہے کہ یہ کسی قادرِ مطلق کی گل کاری ہے ورنہ طبیعت اور مادہ سب میں یکساں ہے اور علتِ فاعلیہ بھی ایک ہے پر یہ اختلاف کیوں ہوگیا؟ اگر کوئی یہ کہے کہ یہ اختلافات زمین کی وجہ سے ہیں دیکھو کہیں نباتات پیدا نہیں ہوتے اور کہیں بکثرت پیدا ہوتے ہیں اس کا جواب دیتا ہے و من الجبال جدد بیض وحمر مختلف الوانہا وغرابیب سود کہ اچھا یہ زمین میں اختلاف کس کی وجہ سے پیدا ہوا، کس نے زمین کے ٹکڑوں میں مختلف تاثیریں بخشیں؟ زمین کے ایک بڑے سخت حصہ پہاڑوں کو دیکھو جو اپنی صلابت کی وجہ سے دوسرے کے اثر کو بمشکل قبول کرتے ہیں۔ وہ

کس کا یدِ قدرت ہے کہ جس نے رنگ برنگ کی ان بلند پہاڑوں میں دھاریاں ڈالیں کہ کہیں ایک سفید دھاری چلی آتی ہے اوپر سے لے کر نیچے تک سفید پتھروں کی تہہ چُنی ہوئی ہے۔ جہاں تک کھودتے چلے جاؤ گے وہی سفید نکلتا چلا آوے گا۔ اور اس کے آس پاس اور رنگ کا پہاڑ ہے۔ اسی طرح سے کہیں سرخ رنگ ہے اور کہیں نہایت سیاہ پھر یہ اختلاف کس نے کیا؟ اور جمادات اور نباتات پر کیا موقوف ہے حیوانات میں بھی یہی اختلافات ہیں۔

حیوانات میں اشرف المخلوقات انسان کو دیکھو دو بھائی ایک ماں ایک باپ ایک ملک پھر ایک گورا ایک کالا۔

والدواب اور زمین پر چلنے والوں کو یعنی کیڑے مکوڑے سانپ وغیرہ کو دیکھو کہ ایک ہی قسم کے جانوروں کی کیسی مختلف رنگتیں ہیں کوئی سانپ سیاہ ہے کوئی زرد کوئی کوڑیالا۔ ایک ہی میں کئی رنگتیں اور کئی دھاریاں پڑی ہوئی ہیں۔

اور اسی طرح الانعام چارپایوں کا حال ہے کوئی بیل سفید کوئی سرخ کوئی سیاہ پھر ایک ہی میں کئی رنگتیں، کان سفید تو تمام سیاہ کسی کی کمر سرخ باقی سیاہ علی ہذا القیاس۔ وہ کون ہے کہ جس نے ان پر مختلف رنگوں کی گوچیاں پھیری ہیں۔ پس جو ان باتوں میں غور کرتے ہیں تو وہ خدا تعالیٰ ہی کا یدِ قدرت دیکھتے ہیں اور اس کی قدرت و جبروت کا خیال کر کے ڈرتے ہیں۔

انما یخشی اللہ من عبادہ العلمٰؤا کے یہ معنی ہیں جو اس کو قادر مختار جانتے ہیں وہ اس سے ڈرتے اور اس کا احسان مانتے ہیں کہ اس نے ہم کو انسان بنایا اور ایسا بنایا۔ چاہتا تو گدھا بنا دیتا اور انسان ہی بناتا تو لولا لنگڑا کر دیتا یا ناسمجھ پیدا کر دیتا اور وہ جو چاہے کر دے۔ پھر جو اللہ سے ڈرتے ہیں اللہ ان پر فضل کرتا ہے۔ کس لیے کہ ان اللہ عزیز غفور۔

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) پرندوں کو۔ شاعر عذر کرتا ہے کہ مجھے اس اللہ کی قسم کہ جو مکہ میں کبوتروں کو پناہ دیتا ہے جو حرم میں سواروں کے پاس رہتے ہیں میں نے فلاں جرم نہیں کیا۔ اور اس کا اخیر مصرعہ یہ ہے رکبان مکۃ بین الغیل و السند ۱۲ ابو محمد عبدالحق


۱؎ بر صفحہ آئندہ

وہ کون لوگ ہیں ان الذین یتلون کتٰب اللّٰہ و اقاموا الصلوٰۃ وانفقوا مما رزقنٰھم سرا وعلانیۃ یرجون تجارۃ لن تبور وہ ہیں جو اللہ کی کتاب قرآن مجید پڑھتے ہیں اور اس پر عمل کرتے ہیں اور من جملہ اعمال کے بدنی عبادات میں سے سب کا اصل الاصول نماز ہے اس کو دل سے ادا کرتے ہیں اور مالی عبادت بھی ادا کرتے ہیں سب مال نہیں بلکہ اس میں سے ایک حصہ اللہ کی راہ میں دیتے ہیں چھپا کر بھی اور ظاہر کرکے بھی۔ چھپا کر دینا بہتر ہے اور اگر ریاکاری کا اندیشہ نہیں تو ظاہر کرکے دینے میں بھی کچھ مضائقہ نہیں۔ اور ممکن ہے کہ چھپا کر دینے سے اشارہ صدقۂ نافلہ کی طرف ہو اور ظاہر کرکے دینے سے مراد زکوٰۃ ہو کیونکہ یہ ظاہر کرکے دی جاتی ہے (کرخی)

یہ لوگ ایک ایسا سودا یا تجارت کر رہے ہیں کہ جس میں کبھی نقصان نہ ہوگا کیوں کہ ایسے اعمال کی جزاء خیر کا اللہ نے قطعی وعدہ کر لیا ہے۔ کما قال تعالیٰ لیوفیھم اجورھم یہ اس لیے کہ اللہ ان کو ان کے کاموں کا پورا بدلہ دے گا، بلکہ ویزیدھم من فضلہ اپنے فضل وکرم سے اور بھی بڑھ کر دے گا محنت سے زیادہ اجر دے گا کس لیے انہ غفور شکور وہ بخشنے والا ہے اور بڑا قدر دان ہے۔ کوئی اخلاص کے ساتھ نیکی کرتا ہے اس کا نہ صرف اس کو بلکہ اس کے متعلقین کو بھی بدلہ دیتا ہے، بڑی غریب پرور قدر دان سرکار ہے۔ جن لوگوں نے اللہ کی راہ میں کوششیں کی ہیں آج تک ان کو تو کیا ان کی ذریت کو بھی عزت کی نگاہوں سے دیکھا جاتا ہے۔

دونوں آیتوں میں بڑی حکمت رکھی گئی ہے انما یخشی اللّٰہ میں عمل قلب کی طرف اشارہ ہے جو جمیع حسنات کا اصل الاصول ہے۔ اور ان الذین یتلون میں عمل زبان کی طرف اشارہ ہے کہ ان کی زبان ذکر الٰہی سے تر رہتی ہے۔ اور اقاموا الصلوٰۃ میں عبادت بدنی کی طرف اشارہ ہے جس میں تمام اعضاء اور روح بھی شریک ہے۔ اور انفقوا میں مالی عبادت کی طرف اشارہ ہے۔ اور تمام حسنات کی دو ہی جانب ہیں۔ ایک اللہ کی تعظیم، دوسری خلق خدا پر احسان کرنا۔ سو ان جملوں میں دونوں آگئیں

اس کے بعد مسئلہ رسالت کو ثابت کرتا ہے اور رسالت کی عمدہ تر چیز کتاب اللہ ہے اس لیے فرماتا ہے والذی اوحینا الیک من الکتٰب ھو الحق کہ وہ کتاب جو ہم نے تیرے پاس اے محمد بھیجی ہے یعنی قرآن مجید وہ برحق کتاب ہے۔ پھر جو اس میں وعدے کیے گئے ہیں وہ بھی برحق ہیں اس سے اس تجارت کے نافع ہونے کا بھی وثوق دلایا گیا ہے۔ الحق کا لفظ ایک بڑی قوی دلیل کی طرف اشارہ ہے جو قرآن کے کتاب آسمانی ہونے پر قائم کی جاتی ہے کہ اس کے تمام مطالب عالیہ پر غور کر جاؤ پھر اس کی خوبی آپ ظاہر ہو جاوے گی۔

آفتاب آمد دلیل آفتاب

مصدقا لما بین یدیہ یہ دوسری دلیل ہے کہ اگلی کتابوں کے کوئی بات برخلاف نہیں پھر اُمّی شخص جو اگلی کتابیں نہ پڑھا ہو بغیر الہام الٰہی کے ان کے مطابق کلام کر سکتا ہے؟

امام رازیؒ ساتویں جلد کے صفحہ ۵۴ میں فرماتے ہیں ف[2]

ف[1] حکماء کا قوس قزح کے اختلاف الوان بیان کرنے میں ہی ناطقہ بند ہے۔ پھر دیکھیں وہ ایک ہی پھول میں مختلف الوان کی کوئی شافی وجہ تو بیان کر دیں۔ ۱۲ منہ

ف[2] امام رازیؒ توریت وانجیل موجودہ کو غیر معتبر کہتے ہیں۔ ۱۲ منہ

وجواب عن سوال الکفار وھی انھم کانوا یقولون بان التوراۃ ورد فیھا کذا والانجیل ذکر فیہ کذا وکانوا یفترون من التثلیث وغیرہ وکانوا یقولون بان القرآن فیہ خلاف ذلک فقال التوراۃ والانجیل لم یبق جھما وثوق بسبب تغیرکم فھذا القرآن ما ورد فیہ ان کان فی التوراۃ فھو حق وباق علی ما نزل وان لم یکن فیہ اویکون فیہ خلافہ فھو لیس من التوراۃ فالقرآن مصدق للتوراۃ۔ خلاصہ یہ کہ موجودہ انجیل وتورات قابلِ اعتبار نہیں۔ اگر قرآن کے موافق ہے تو ٹھیک ہے اور جہاں مخالف ہے وہ غلط ہے اور محرف ہے اسی پر جمہور اہلِ اسلام کا اتفاق ہے۔ پس وہ جو جواب تفسیر حقانی میں ایک مخفی عیسائی یہ کہتا ہے کہ توریت وانجیل موجودہ حرفاً حرفاً برحق ہے اور اس بات کو امام رازی کی طرف منسوب کرتا ہے محض غلط اور سخت دھوکا ہے۔

کتاب اللہ کی خوبی بیان کرکے جو لوگ نبی کے بعد اس کتاب کے وارث ہوئے ان کی کیفیت بیان فرماتا ہے ثم اورثنا الکتٰب الذین اصطفینا من عبادنا فمنھم ظالم لنفسہ ومنھم مقتصد ومنھم سابق بالخیرات باذن اللہ کہ پھر ہم نے اپنے برگزیدہ بندوں کو قرآن کا وارث کیا یعنی ایمان داروں کو بے شک ایمان لانے والے کافروں کے لحاظ سے برگزیدہ ہوتے ہیں پھر ایمان داروں کی تین قسم ہیں۔ بعض گنہ گار ہیں کہ اپنی جان پر کبائر وصغائر کرکے ظلم کررہے ہیں۔ یعنی اس کتاب پر ایمان تو ہے عمل نہیں کرتے۔ اور بعض ان میں سے درمیانی حالت میں ہیں عامل تو ہیں مگر پورے عامل نہیں۔ اور بعض کامل ہیں ایمان بھی ہے اور عمل بھی پورا ہے ہر ایک نیک کام میں پیش قدمی کرتے ہیں مقاتل اور نسفی اور ابو یوسف اور جمہور کا یہی قول ہے

اور ابن عباسؓ بھی یہی فرماتے ہیں۔ احمد اور ترمذی نے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس آیت کی شرح میں فرمایا کہ یہ سب جنت میں داخل ہوں گے۔ اس کے اسناد میں دو راوی مجہول ہیں۔ اور احمد و ابن ابی حاتم وطبرانی وحاکم نے روایت کیا ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس آیت کو پڑھ کر فرمایا کہ سابق بالخیرات وہ لوگ ہیں کہ جنت میں بغیر حساب داخل ہوں گے۔ اور مقتصد وہ ہیں جو کسی قدر حساب دے کر جاویں گے۔ اور ظالم لنفسہ وہ ہیں جو محشر میں روک دیے جاویں گے پھر اللہ ان کو اپنی رحمت سے جنت میں لے جاوے گا۔ اور بھی روایات ہیں۔ اور لغوی معنی کے لحاظ سے مفسرین کے اور بھی اقوال ان تینوں کے بیان میں آئے ہیں۔

مگر بعض مفسرین یہ بھی کہتے ہیں کہ کتاب سے مراد جنسِ کتاب ہے اور الذین اصطفینا سے مراد انبیاء اور فمنھم سے مراد ان کی امتِ دعوت ہے کہ ان میں سے ظالم یعنی کافر بھی ہوئے اور مقتصد نیک بھی اور یہ سابق بالخیرات اعلیٰ درجہ کے لوگ بھی تھے۔ لیکن قوی تر اول قول ہے اور سیاقِ کلام اسی کو ترجیح دیتا ہے۔

فرماتا ہے ذلک ھو الفضل الکبیر کہ یہ کتاب کا وارث ہونا اور نیک ہونا بڑا فضل الٰہی ہے۔

جَنّٰتُ عَدْنٍ یَّدْخُلُوْنَهَا یُحَلَّوْنَ

ان کے لیے ہمیشہ رہنے کے باغ ہوں گے جن میں داخل ہوں گے وہاں ان کو سونے

فِیْهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَّ

کے کنگن اور موتی پہنائے

لُؤْلُؤًا ۚ وَلِبَاسُهُمْ فِیْهَا حَرِیْرٌ ﴿۳۳﴾

جائیں گے اور وہاں ان کی ریشمی پوشاک ہوگی

ع ١١ ١٦

وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيٓ أَذْهَبَ
اور وہ کہیں گے شکر ہے اللہ کا کہ جس نے ہم سے
عَنَّا الْحَزَنَ ۭ إِنَّ رَبَّنَا لَغَفُورٌ
غم دور کر دیا بے شک ہمارا رب معاف کرنے والا
شَكُورُ ۝ الَّذِيٓ أَحَلَّنَا دَارَ
قدر دان ہے وہ کہ جس نے اپنے فضل سے
الْمُقَامَةِ مِنْ فَضْلِهِ ۚ لَا يَمَسُّنَا فِيهَا
ہم کو سدا رہنے کی جگہ (میں) اُتارا کہ جہاں ہم کو نہ کوئی رنج
نَصَبٌ وَّلَا يَمَسُّنَا فِيهَا لُغُوبٌ ۝٣٥
پہنچتا ہے اور نہ کوئی تکلیف
وَالَّذِينَ كَفَرُوا لَهُمْ نَارُ جَهَنَّمَ ۚ
اور وہ جو منکر ہوگئے ہیں ان کے لیے جہنم کی آگ ہے
لَا يُقْضٰى عَلَيْهِمْ فَيَمُوتُوا وَلَا
نہ ان پر قضا آئے گی کہ مر چکیں اور نہ
يُخَفَّفُ عَنْهُمْ مِّنْ عَذَابِهَا ۭ كَذٰلِكَ
ان کے عذاب ہی میں کچھ کمی کی جائے گی ہم ہر ایک
نَجْزِيْ كُلَّ كَفُورٍ ۝٣٦ وَهُمْ
ناشکر کو اسی طرح سے سزا دیا کرتے ہیں اور وہ
يَصْطَرِخُونَ فِيهَا ۚ رَبَّنَآ أَخْرِجْنَا
دوزخ میں پڑے چلائیں گے کہ اے رب ہم کو نکال
نَعْمَلْ صَالِحًا غَيْرَ الَّذِي كُنَّا
تاکہ ہم (دنیا میں جاکر) جو کچھ کیا کرتے تھے اس کے سوا اور اچھے
نَعْمَلُ ۭ أَوَلَمْ نُعَمِّرْكُمْ مَّا يَتَذَكَّرُ
کام کریں (ہم کہیں گے) کیا ہم نے تم کو اتنی عمر نہ دی تھی کہ جس میں
فِيهِ مَنْ تَذَكَّرَ وَجَآءَكُمُ النَّذِيرُ ۭ
سمجھنے والا سمجھ سکتا تھا اور تمہارے پاس ڈر سنانے والا آیا
فَذُوقُوا فَمَا لِلظّٰلِمِينَ مِنْ نَّصِيرٍ ۝٣٧
پھر مزہ چکھو ظالموں کا کوئی مددگار نہیں
إِنَّ اللّٰهَ عَالِمُ غَيْبِ السَّمٰوٰتِ وَ
بے شک اللہ آسمانوں اور زمین کی پوشیدہ چیزیں
الْأَرْضِ ۭ إِنَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ۝٣٨
جانتا ہے البتہ وہ دلوں کی باتیں بھی (خوب) جانتا ہے

## تفسیر

پھر اس فضلِ کبیر کا نتیجہ بیان فرماتا ہے جنّٰت عدن الیٰ قولہ تعالیٰ لغوب کہ ان کے لیے ہمیشہ رہنے کے باغ ہوں گے جہاں وہ آرائش اور تجمل کے ساتھ رہا کریں گے۔ عمدہ لباس پہنیں گے اور اللہ کی تعریف کریں گے کہ اس نے ہماری دنیاوی تکالیف کو دور کر دیا ہمارا رب معاف کرنے والا قدر دان ہے اس نے ہم کو ہمیشہ رہنے کی جگہ یعنی جنت میں جگہ دی کہ جہاں نہ ہم کو کوئی تکلیف ہے نہ مشقت نہ وہاں بیماری اور بڑھاپے کا ڈر نہ موت کا خطرہ نہ معیشت کا فکر نہ کوئی رنج۔

والذین کفروا الخ یہاں سے منکرین کا حال بیان فرماتا ہے کہ دوزخ کی آگ میں ڈالے جاویں گے جہاں نہ ان کو موت آوے گی کہ مر کر چھوٹ جاویں نہ ان کے عذاب میں کمی ہوگی، وہ وہاں روئیں گے چلائیں گے دانت پیسیں گے اور کہیں گے اے رب اب کے ہم کو یہاں سے نکال دے دنیا میں بھیج دے کہ وہاں جاکر نیک کام کریں گے اس کے جواب میں ملائکہ کہیں گے کہ کیا تم کو سمجھنے کے قابل عمر نہ دی تھی پھر اتنی عمر تک وہاں رہ کر نہ سمجھے اور اس پر بھی بس نہ کی بلکہ تمہارے پاس خوف دلانے والے بھی بھیجے پھر اب تم ان کا مزہ چکھو تمہارا کوئی حمایتی نہیں۔

هُوَ الَّذِيْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ فِي الْاَرْضِ ط
وہی ہے کہ جس نے تم کو ملک میں اگلوں کا جانشین کیا
فَمَنْ كَفَرَ فَعَلَيْهِ كُفْرُهٗ ط وَلَا يَزِيْدُ
پھر (اس پر بھی) جس نے ناشکری کی سو اس ناشکری کا وبال اُسی پر ہے اور کافروں کا کفران کے
الْكٰفِرِيْنَ كُفْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ اِلَّا
رب کے نزدیک ناراضی کے سوا اور کچھ نہیں زیادہ
مَقْتًا ج وَلَا يَزِيْدُ الْكٰفِرِيْنَ كُفْرُهُمْ
کرتا اور کافروں کا کفر بجز نقصان کے اور کچھ نہیں
اِلَّا خَسَارًا ﴿۳۹﴾ قُلْ اَرَءَيْتُمْ شُرَكَآءَكُمُ
زیادہ کرتا کہو بھلا تم نے اپنے ان معبودوں کو
الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ط
بھی دیکھا کہ جن کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو
اَرُوْنِيْ مَاذَا خَلَقُوْا مِنَ الْاَرْضِ
وہ مجھے دکھلاؤ کہ انہوں نے زمین میں کیا کچھ پیدا کیا ہے
اَمْ لَهُمْ شِرْكٌ فِي السَّمٰوٰتِ ج اَمْ
یا ان کا کچھ حصہ آسمانوں میں بھی ہے یا
اٰتَيْنٰهُمْ كِتٰبًا فَهُمْ عَلٰى بَيِّنَتٍ
ان کو ہم نے کوئی کتاب دی ہے کہ وہ اس کی سند رکھتے
مِّنْهُ ج بَلْ اِنْ يَّعِدُ الظّٰلِمُوْنَ
ہیں (کچھ بھی نہیں) بلکہ ظالم آپس میں ایک
بَعْضُهُمْ بَعْضًا اِلَّا غُرُوْرًا ﴿۴۰﴾
دوسرے کو محض فریب دیا کرتے ہیں
اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَ
بے شک اللہ ہی آسمانوں اور زمین کو تھام
الْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ج وَلَئِنْ زَالَتَآ
رہا ہے کہ ٹل نہ جاویں اور اگر وہ ٹل جاویں
اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ ط
تو اس کے بعد اور کوئی تھام نہیں سکتا
اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ﴿۴۱﴾
البتہ وہ تحمل والا معاف کرنے والا ہے

## ترکیب

علم غیب قرء الجمہور بالاضافۃ وقری بالتنوین ونصب غیب خلٰئف جمع خلیفہ ویقال للمستخلف خلیفۃ وخلیف ویجمع الاول علی خلائف والثانی علی خلفاء۔ ارونی بدل اشتمال من ارایتم۔ ارونی ای شیٔ خلقوا من الارض وقیل ارایتم وارونی تنازعانی الفعل وقد اعمل الثانی علی قول البصریین۔ ام لہم وام اٰتینٰہم الضمیر یعود الی الشرکاء وام فی الموضعین منقطعۃ بمعنی بل والہمزۃ فہو اضراب عن استفہام وشروع فی استفہام آخر ان تزولا ای عن ان تزولا ویجوز ان یکون مفعولا لہ ای مخالفۃ ان تزولا۔

## تفسیر

کافر جو دوزخ میں کہیں گے ہم کو بار دگر دنیا میں بھیج دیجیے کہ اچھے کام کریں گے اس کے جواب میں فرماتا ہے ان اللہ علم غیب السمٰوٰت الخ خدا تعالیٰ آسمان و زمین کے اندر کی سب چیزیں جانتا ہے دلوں کے حالات و خیالات سے بھی بخوبی واقف ہے یعنی وہ ہر بات کو خوب جانتا ہے اگر تم بار دگر دنیا میں جاؤ گے تو پھر بھی وہی بدکام کرو گے جیسا کہ ایک جگہ فرمایا ہے ولو ردوا لعادوا لما نھوا عنہ اور اس میں اس شبہ یا اعتراض کا بھی جواب ہے کہ جرم کا ارتکاب تو دنیا کی عمر تک ہوا جو پچاس ساٹھ برس یا کم زیادہ کی تھی پھر ہمیشہ جہنم میں رکھ کر سزا دینا جزاء سیئۃ مثلہا کے برخلاف ہے جواب یہ ہے کہ وہ علام الغیوب ہے

جانتا ہے اگر تم ہمیشہ زندہ رہتے تو ہمیشہ اسی کفر پر رہتے ۔

هوالذی جعلکم سے الا خسارا تک یہ بات بیان فرماتا ہے کہ دنیا میں کون سی بات تم کو نہیں دی گئی تھی تم کو خلیفہ بنایا گیا تمام خلق پر تم کو حکومت دی گئی تھی دنیا کے کاروبار خوب سمجھتے تھے، صناعی و حرفت و دیگر فنون میں بڑے استاد اور عقلِ کل تھے پھر خدا تعالیٰ کی توحید اور رسول کی رسالت اور دارِ آخرت کا مسئلہ سمجھ میں نہ آیا، نفسِ امارہ پر حکومت نہ کی گئی اس کو بدخواہشوں سے نہ روکا گیا ؟ اب تمہارے کفر کا وبال تمہیں پر ہے اور تمہارے کفر نے تمہارا ہی نقصان کیا ہمارا کیا بگاڑا ؟

قل ارایتم شرکاءکم الخ یہاں سے پھر توحید کا مسئلہ شروع کرتا ہے اور مشرکوں کو صریح الزام دیتا ہے کہ ان سے دریافت کرو کہ تمہارے ان معبودوں نے آسمانوں اور زمین میں سے کون سی چیز بنائی ہے ؟ یا ان کا کوئی حصہ ہے یا تمہارے پاس کوئی آسمانی سند ہے کہ اللہ نے کتاب آسمانی میں یہ بات بتلادی ہو ؟ صرف تمہارے ڈھکوسلے ہیں کہ حضرت مسیح علیہ السلام خدا کے بیٹے تھے بلکہ خدا یا مہادیو اور بشن اور برہما دنیا کے پیدا کرنے میں شریک تھے ۔ یا یہ کہ رزق روزی فلاں دیتا ہے، بیماری فلاں دفع کرتا ہے ۔ بلکہ ان اللہ یمسک السموٰت والارض اللہ ہی اپنے یدِ قدرت سے آسمانوں اور زمین کو تھامے ہوئے ہے اور اگر وہ بگڑ جاویں یا اپنی جگہ سے ٹل جاویں تو پھر کون ان کو قائم کر سکتا ہے ۔ وہ حلیم ہے تمہاری ان باتوں پر صبر و برداشت کرتا ہے اور تمہاری بیہودہ باتوں سے درگزر کرتا ہے ۔

لَئِنْ جَآءَهُمْ نَذِيْرٌ لَّيَكُوْنُنَّ اَهْدٰى
کہ اگر ان کے پاس کوئی بھی ڈرسنانے والا آیا تو وہ ضرور ہر ایک امت سے
مِنْ اِحْدَى الْاُمَمِ فَلَمَّا جَآءَهُمْ
زیادہ ہدایت پر ہوں گے پھر جب ان کے پاس ڈرسنانے
نَذِيْرٌ مَّا زَادَهُمْ اِلَّا نُفُوْرًا ﴿٤٢﴾
والا آیا تو اس سے ان کو اور بھی نفرت بڑھ گئی
اِسْتِكْبَارًا فِي الْاَرْضِ وَمَكْرَ
کہ ملک میں سرکشی اور بری بری تدبیریں کرنے
السَّيِّئِ وَلَا يَحِيْقُ الْمَكْرُ السَّيِّئُ
لگ گئے اور بری تدبیر تو تدبیر کرنے والے ہی پر
اِلَّا بِاَهْلِهٖ فَهَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا
الٹ پڑا کرتی ہے پھر کیا وہ اس (برتاؤ) کے منتظر ہیں جو
سُنَّتَ الْاَوَّلِيْنَ فَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّتِ
پہلے لوگوں سے برتا گیا آپ خدا کے برتاؤ میں کبھی
اللّٰهِ تَبْدِيْلًا ۚ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّتِ
بھی تغیر نہ پائیں گے اور آپ اللہ کے دستور میں کبھی کوئی
اللّٰهِ تَحْوِيْلًا ﴿٤٣﴾ اَوَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي
رد و بدل نہ پائیں گے کیا وہ ملک میں پھر کر
الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ
نہیں دیکھتے کہ ان سے پہلوں کا
عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَكَانُوْٓا
کیا انجام ہوا ؟ حالانکہ وہ
اَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً ۗ وَمَا كَانَ اللّٰهُ
ان سے بھی بڑھ کر قوت والے تھے اور اللہ کچھ ایسا بھی نہیں

وَاَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ
اور وہ اللہ کی بڑی بڑی قسمیں کھا کر کہا کرتے تھے
لِيُعْجِزَهٗ مِنْ شَيْءٍ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا
کہ اس کو آسمانوں اور زمین کی کوئی بھی چیز

فِي الْأَرْضِ ۚ إِنَّهُ كَانَ عَلِيمًا قَدِيرًا ﴿٤٤﴾

ہرا سکے　کیوں کہ وہ　خبردار　قدرت والا ہے

وَلَوْ يُؤَاخِذُ اللَّهُ النَّاسَ بِمَا كَسَبُوا

اور اگر　اللہ　لوگوں کو　ان کے　کرتوتوں　پر　پکڑتا

مَا تَرَكَ عَلَىٰ ظَهْرِهَا مِن دَابَّةٍ وَ

تو　روئے　زمین پر　کسی جان دار کو　نہ　چھوڑتا

لَٰكِن يُؤَخِّرُهُمْ إِلَىٰ أَجَلٍ مُّسَمًّى ۖ

لیکن　وہ　ان کو　ایک وقتِ مقرر تک　مہلت دے رہا ہے

فَإِذَا جَاءَ أَجَلُهُمْ فَإِنَّ اللَّهَ كَانَ

پھر جب ان کا وقت آئے گا　تو اللہ کی نظروں میں اس کا ہر ایک

بِعِبَادِهِ بَصِيرًا ﴿٤٥﴾

بندہ ہے (ہر ایک کے عمل کے موافق برتاؤ کرے گا)

ع ۵　۱۷

# ترکیب

استکبارا مفعول لہ وکذا مکر السیئ اے لاجل الاستکبار ولاجل مکر العمل السیئ وقولہ تعالیٰ ما زادھم جواب لما وقیل مکر السیئ اصلہ ان مکر والمکر السیئ فحذف الموصوف ای المکر استغناء بوصفہ اے السیئ ثم بدل ان مع الفعل بالمصدر ثم اضیف (بیضاوی)

# تفسیر

توحید کے بعد انکار رسالت کی کیفیت بیان فرماتا ہے کہ وہاں تو یوں کہیں گے اور یہاں توحید میں بھی ناقص ہیں۔ اور رسالت کے اس درجہ منکر ہیں فقال واقسموا باللہ جھد ایمانھم الخ۔

ابن ابی حاتم نے ابن ابی ہلال سے نقل کیا ہے وہ کہتے ہیں کہ قریش کہا کرتے تھے اگر اللہ ہم میں سے کسی نبی کو بھیجے گا تو ہم اس کی اور اس کی کتاب کی ایسی اطاعت اور پابندی کریں گے کہ کسی امت نے کسی نبی کی ایسی نہ کی ہوگی پھر جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ظاہر ہوئے تو سخت منکر ہو گئے اور دشمنی پر کمر باندھ لی۔ اسی بات کو قرآن مجید میں کئی جگہ یاد دلاتا ہے۔ ایک جگہ فرمایا وان کانوا لیقولون لو ان عندنا ذکرا من الاولین ایک جگہ آیا ہے ولو انا انزلنا علیک الکتٰب لکنا اھدیٰ منھم اور یہاں یہ آیا ہے کہ پہلے سخت قسمیں کھا کھا کر کہتے تھے کہ اگر ہمارے پاس کوئی نذیر آیا تو ہم اس کا اتباع کر کے ہر ایک گروہ یہود و نصاریٰ سے اچھے اور ہدایت والے ہو جاویں گے فلما جاءھم نذیر الخ پھر جب ان کے پاس نذیر آیا یعنی محمد علیہ السلام تو تکبر اور مکاری کے سبب اس سے نفرت کرنے لگے اور اس مکاری کا انجام بد انہیں پر پڑے گا۔

فھل ینظرون پھر کیا وہ پہلوں کے دستور کے منتظر ہیں کہ ان کے ساتھ بھی ویسا ہی کیا جاوے کیونکہ خدا کا دستور بدلتا نہیں۔

اولم یسیروا الخ پھر کیا انہوں نے شام اور عراق اور یمن میں جا کر نہیں دیکھا کہ عاد و ثمود کے ساتھ کیا معاملہ گزرا ہے حالانکہ وہ لوگ ان سے زیادہ قوی اور مال دار تھے پھر خدا تعالیٰ پر کون غالب آسکتا ہے اس کے مقابلہ میں کوئی تدبیر کارگر نہیں ہوتی۔

کوتاہ اندیش کہتے تھے کہ اگر یہی اللہ کا دستور ہے کہ وہ منکروں کو غارت کر دیا کرتا ہے تو ہم کو کس لیے غارت نہیں کر دیتا۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے۔

ولو یؤاخذ اللہ الخ کہ اگر اللہ بندوں کے گناہوں پر جاوے اور ادنیٰ گناہ پر پکڑ لے یا جلدی سزا دینے پر آمادہ ہو جاوے تو ما ترک علیٰ ظھرھا من دابۃ روئے زمین پر کسی چلنے والے جان دار کو بھی زندہ نہ چھوڑے

انسان کی نحوست اوروں پر بھی اثر کر جاوے مثلاً بارش بند کرے، نباتات پیدا نہ ہوں کوئی جانور بھی نہ بچے جو انسان کے کارآمد ہیں۔ بعض کہتے ہیں دابۃ سے مراد انسان ہے لیکن اللہ تعالیٰ کو دنیا آباد رکھنی منظور ہے ایک وقت مقرر تک چھوڑ رکھا ہے پھر جب اجل آجاوے گی تو اللہ جانتا بوجھتا ہے مجرموں کو کامل سزا دے گا۔ واللہ اعلم۔

---

# سورہ یٰس

مکیہ ہے اس میں تراسی ۸۳ آیات پانچ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

یٰسٓ ① وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ② اِنَّکَ
یٰسٓ قسم ہے قرآن پُرحکمت کی کہ بے شک

لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ③ عَلٰی صِرَاطٍ
(اے محمد) آپ بھی رسولوں میں سے سیدھے رستہ پر

مُّسْتَقِیْمٍ ④ تَنْزِیْلَ الْعَزِیْزِ الرَّحِیْمِ ⑤
ہو قرآن زبردست مہربان کی طرف سے

لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُھُمْ
اس لیے نازل کیا گیا ہے کہ آپ اس قوم کو (عذاب الٰہی سے) ڈرائیں کہ جن کے باپ دادے ڈرائے گئے

فَھُمْ غٰفِلُوْنَ ⑥ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ
سو وہ غافل ہیں ان میں اکثر پر تو فرمودۂ خدا

عَلٰٓی اَکْثَرِھِمْ فَھُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ ⑦
پورا ہو چکا اس لیے وہ ایمان نہ لائیں گے

اِنَّا جَعَلْنَا فِیْٓ اَعْنَاقِھِمْ اَغْلٰلًا
ہم نے ان کی گردنوں میں طوق ڈال دیے ہیں

فَھِیَ اِلَی الْاَذْقَانِ فَھُمْ مُّقْمَحُوْنَ ⑧
سو وہ ٹھوڑیوں تک اَڑ گئے جس لیے ان کے سر اوپر کو اٹھے رہ گئے

وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ سَدًّا وَّ
اور ہم نے ان کے آگے ایک دیوار اور ان کے پیچھے بھی

مِنْ خَلْفِھِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰھُمْ
ایک دیوار قائم کر دی ہے پھر ہم نے ان کو اوپر سے ڈھانک بھی دیا ہے

فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ⑨ وَسَوَآءٌ
اس لیے وہ دیکھ بھی نہیں سکتے اور ان کو تیرا

عَلَیْھِمْ ءَاَنْذَرْتَھُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْھُمْ
ڈر سنانا یا نہ سنانا دونوں برابر ہیں

لَا یُؤْمِنُوْنَ ⑩ اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ
وہ ایمان نہ لاویں گے تُو تو اُسی کو ڈر سناتا ہے کہ جو

اتَّبَعَ الذِّکْرَ وَخَشِیَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَیْبِ
سمجھانے پر چلے اور بے دیکھے رحمٰن سے ڈرے

فَبَشِّرْہُ بِمَغْفِرَۃٍ وَّاَجْرٍ کَرِیْمٍ ⑪
سو اس کو معافی اور عمدہ بدلہ کا مژدہ سنا

اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی وَنَکْتُبُ
ہم ہیں جو مُردوں کو زندہ کریں گے اور جو انہوں نے آگے بھیجا

مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَھُمْ وَکُلَّ
اور جو پیچھے چھوڑا اس کو لکھتے ہیں اور ہر

شَیْءٍ اَحْصَیْنٰہُ فِیْٓ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ ⑫
چیز کو ہم نے کھلی کتاب میں شمار کر رکھا ہے۔

وقف غفران ع ۸

## ترکیب

یٰسٓ کالٓمٓ فی الاعراب واختلف فی معناہ۔ فقال ابن عباسؓ یا انسان بلغۃ طی اقتصر علی شطرہ لکثرۃ

النداء. والمراد بہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم وقال ابوبکر الوراق معناہ یا سید البشر. وقیل ہو اسم من اسماء النبی صلی اللہ علیہ وسلم وقیل حروف اختصرت من الفاظ معدودۃ ابتدرت بہا فی مفاتح السور لرموز یعلمہا اللہ تعالیٰ وقد مر الکلام فی سورۃ البقرۃ. قرء الجمہور بسکون النون. والقراٰن الحکیم بالجر علی انہ مقسم بہ ابتداء. وقیل ہو معطوف علی یٰسٓ علی تقدیر کونہ مجرورا باضمار القسم والاصح ان الواو للقسم. انک لمن جواب القسم علی صراط خبر آخر لان تنزیل قرء ابن عامر وحفص والکسائی بالنصب باضمار اعنی او علی انہ مفعول مطلق ای نزل اللہ ذلک تنزیل العزیز وقریٔ بالرفع علیٰ انہ خبر مبتدأ محذوف بالجر علی البدل من القرآن.

# تفسیر

اس سورت میں بیاسی یا تراسی آیتیں ہیں. قرطبی کہتے ہیں بالاتفاق یہ سورت مکہ میں نازل ہوئی ہے. ابن عباسؓ اور عائشہؓ سے بھی یہی منقول ہے.

# فضائل

دارمی و ترمذی و محمد بن نصر و بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر شے کا دل ہوتا ہے قرآن کا دل یٰسٓ ہے جو کوئی ایک بار اس کو پڑھے گا دس بار قرآن مجید پڑھنے کا ثواب ملے گا. ترمذی نے اس کے اسناد میں کلام کیا ہے. مگر اسی حدیث کو ابوبکر صدیقؓ سے حکیم ترمذی نے نوادر الاصول میں اور ابوہریرہؓ سے ابوبکر بزار نے اور دوسری سند سے روایت کیا ہے. اور حافظ ابویعلی نے ابوہریرہؓ کے واسطے سے اور ابن حبان نے اپنی صحیح میں جندب بن عبداللہؓ کے ذریعہ سے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو کوئی شب کے وقت اللہ کے لیے اس سورت کو پڑھے گا صبح کو گناہوں سے پاک ہو کر اٹھے گا یعنی اس کے گناہ معاف ہو جاویں گے اس کی برکت سے. امام احمد نے بھی اس بارے میں ایک حدیث نقل کی ہے جس میں یہ بھی ہے کہ اس کے پڑھنے سے گناہ معاف ہوتے ہیں اور اس کو اپنے مُردوں پر پڑھا کرو. اور اسی طرح نسائی نے فی الیوم واللیلۃ میں نقل کیا ہے اور ابوداؤد و ابن ماجہ نے بھی.

اسی لیے بزرگانِ دین نے فرمایا ہے کہ ہر سختی کے وقت یٰسٓ پڑھنا چاہیے. اس کی برکت سے وہ سختی دفع ہوتی ہے حاجت پوری ہوتی ہے. اور موت کے وقت پڑھنے سے میت کی روح آسانی سے نکلتی ہے اور ایمان نصیب ہوتا ہے. اور بہت سی مہمات کے لیے اس سورۂ مبارکہ کا پڑھنا اکسیر کا حکم رکھتا ہے بارہا تجربہ میں آیا ہے. جب کلمات سحر میں اثر ہو تو اس میں ہونا کیا تعجب کی بات ہے؟ خصوصاً ان کے مطالب عالیہ نفس کو خوابِ غفلت سے بیدار کرنے اور دنیا اور اس کے مزخرفات سے بیزار کرنے اور خدا تعالیٰ کی عجیب قدرت یاد دلانے میں عجب اثر پیدا کرتے ہیں.

عرب کے سخت منکروں کو مختلف دلائل و براہین سے قائل کیا مگر اس پر بھی وہ انکار و اصرار سے پیش آتے رہے لیکن یہ جانتے تھے کہ جھوٹی قسم کھانے والا فلاح نہیں پاتا بلکہ برباد ہو جاتا ہے اس لیے اب قسم کے ساتھ کلام کو شروع کیا اور طرزِ سخن کو بدل دیا اس لیے یٰسٓ کہہ کر قسم کھاتا ہے کہ والقراٰن الحکیم کہ ہم کو اپنے اس حکمت سے مالا مال قرآن کی قسم ہے کہ اے محمد! تو ضرور ہمارے رسولوں میں کا ایک رسول ہے علیٰ صراط مستقیم سیدھے رستہ پر ہے.

یٰسٓ سے اگر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہیں جیسا کہ بعض مفسرین کا قول ہے. خواہ اس وجہ سے کہ

یہ انسان کا مخفف ہے اور انسان سے انسانِ کامل مراد ہے جس کا مصداق آپؐ ہیں یا اس وجہ سے کہ یہ آپؐ کا نام ہے تو عبارت کے یہ معنی ہوئے اے محمد! ہم کو قرآن حکیم کی قسم آپ رسول ہیں اور سیدھے رستہ پر ہیں۔

اور قرآن کی قسم اس لیے کھائی کہ متکلم کے نزدیک جو چیز عزیز وقابلِ قدر ہوتی ہے جب تک اس کی قسم نہیں کھائی جاتی مخاطب کو اعتبار نہیں ہوتا۔ اور لطف یہ ہے کہ یہ کلام بظاہر تو قسم ہے مگر یہ بھی ایک برہان ہے جو لفظِ حکیم سے سمجھی جاتی ہے۔ جو کتاب حکمتِ الٰہیہ سے پُر ہو تہذیب واخلاق وسیاستِ مدن، تزکیۂ نفس، معاد ومعاش کی اصلاح سب کچھ اس میں ہو ایسے شخص سے ایسے ملک میں ظاہر ہونا دلیلِ قوی ہے کہ یہ اللہ تعالےٰ کی طرف سے ہے اس لیے اس کے بعد میں اس کی تشریح فرماتا ہے۔

تنزیل العزیز الرحیم یہ قرآن زبردست کا اُتارا ہوا ہے جو تمام بنی آدم کو اپنے اس قانون پر چلنے کے لیے مجبور کر سکتا ہے اور نہ صرف تحکم اور جابرانہ طور پر بلکہ رحیم کا نازل کیا ہوا ہے اس میں سراسر بہتری رکھی ہے جس طرح حکیمِ مشفق یا مادرِ مہربان مریض کو دوا پینے پر مجبور کرتے ہیں اسی طرح اس کی رحمت تم سے چمٹ رہی ہے۔

لتنذر قوما ما انذر اباؤھم فھم غٰفلون تاکہ اے محمد! تو ان عرب کی جاہل قوموں کو متنبہ کرے جن کے باپ دادا بھی متنبہ نہیں کیے گئے کس لیے مدت سے نبی برپا نہیں ہوا تھا، تاریکی جہالت میں ٹکراتے پھرتے تھے اور غفلت میں پڑے ہوئے تھے۔

اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ آپؐ صرف عرب ہی کے لیے رسول تھے کس لیے کہ ایک قوم کا ذکر کرنا جو مخاطب بالذات تھے دوسری کی نفی پہ دلالت نہیں کرتا

دوم اس میں بھی تمام دنیا شریک تھی کیوں کہ گو اول اُن کے پاس انبیاء آئے جیسا کہ یہود ونصاریٰ مگر گمراہ ہونے کے بعد ان کے پاس یا ان کے باپ دادا کے پاس کوئی ہادی نہیں آیا تھا۔ اس میں اشارہ ہے کہ عرصہ سے عالم میں تاریکی کی گھٹا چھائی ہوئی تھی جیسا کہ تاریخ سے معلوم ہوتا ہے۔

سوم عمومِ بعثت کے لیے بہت سی آیات واحادیث آئی ہیں جیسا کہ قل یاایھا الناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا پھر جو اس شمعِ ہدایت یا آفتابِ رہنمائی کی روشنی میں نہیں آتا اور اس سے فیض نہیں اٹھاتا تو جان لو کہ وہ جنم کا اندھا اور ازلی بدنصیب ہے اسی بات کو ان آیات میں ظاہر فرماتا ہے۔

فقال لقد حق القول علیٰ اکثرھم فھم لا یؤمنون کہ ان پر ازلی نوشتہ پورا ہو گیا جس لیے وہ ایمان نہیں لاتے۔ ازلی دفتر میں لکھا گیا تھا کہ وہ ایمان نہ لاویں گے، سو اس لیے نہیں لاتے اور عالمِ اسباب میں اس کا یہ باعث ہوا۔

انا جعلنا فی اعناقھم اغلالا فھی الی الاذقان فھم مقمحون کہ ہم نے ان کی گردن میں ازلی بدبختی کے طوق ڈال دیے جو ٹھوڑیوں تک اڑے ہوئے ہیں اس لیے ان کی آنکھیں اوپر کو رہ گئیں راہِ حق نہیں دیکھ سکتے۔ اقماح سر اٹھانا آنکھ بند کر لینا۔ دراصل ان کے گلوں میں طوق نہیں پہنائے گئے تھے بلکہ یہ کلام بطور تشبیہ کے ہے ان کے حال کو تشبیہ دی گئی ہے اس کے حال کے ساتھ کہ جس کے گلے میں طوق ڈال دیا ہو۔

وجعلنا من بین ایدیھم سدا ومن خلفھم سدا یعنی آگے اور پیچھے ہر طرف سے بدبختی اور ازلی گمراہی کی دیواریں کھڑی ہیں فاغشینٰھم فھم لا یبصرون کہ جنہوں نے ان کو چاروں طرف سے ڈھانک لیا جس لیے وہ کچھ حق وباطل میں تمیز نہیں کرتے۔ یہ بھی بطور تمثیل کے

ہے۔ محاورہ کی بات ہے۔ کہا کرتے ہیں ہمارے اس کے درمیان دیواریں کھڑی ہوگئیں یعنی آڑ اور حجاب رنج پیدا ہوگئے۔

پھر فرماتا ہے سواء علیھم الخ کہ اے محمد! آپ کا وعظ کرنا نہ کرنا ان کے حق میں یکساں ہے ان کو کچھ فائدہ نہ دے گا۔ ان آیات میں مکہ کے سخت بداندیش اور سرکش کفار کی طرف اشارہ ہے جیساکہ ابوجہل وابی بن خلف تھا۔ اور یہ طوق اور یہ دیواریں ازلی بدبختی اور گمراہی اور توہماتِ باطلہ وشہوات ولذاتِ فاسد حبِ جاہ ومال کی دیواریں اور طوق ہیں۔

انما تنذر من الخ تیرا وعظ خداترس لوگوں کو نفع دیتا ہے سو آپ ان کو مغفرت اور اجرِ عظیم کا مژدہ سُنا دیں۔ اس مژدہ کے مطابق بدلہ پانے کی جگہ کا بیان فرماتا ہے کہ وہاں یا یہاں کس جگہ اجرِ کریم ملے گا اور کیوں کر؟

فرماتا ہے انا نحن نحی الموتی الخ کہ کامل بدلہ پانے کا گھر دارِ آخرت ہے اور وہ اس طرح سے ہے کہ ہم مُردوں کو زندہ کریں گے اور جو کچھ لوگ کرتے ہیں نیک و بد اعمال ان کو ہم دفترِ غیب میں لکھتے ہیں اور جو کچھ مرنے کے بعد وہ دنیا میں نیک و بد بات بُرا بھلا اثر پہنچانے والی چھوڑ کر جاتے ہیں اس کو بھی ہم لکھتے جاتے ہیں اور ہمارے دفتر میں ہر ہر بات لکھی ہوتی ہے پس اس کے مطابق وہاں بدلہ دیں گے۔

وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْيَةِ

اور ان سے بستی والوں کا حال مثال کے طور پر بیان کرو

اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۱۳﴾ اِذْ اَرْسَلْنَآ

جب کہ ان کے پاس رسول آئے جب کہ ان کے پاس

اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا فَعَزَّزْنَا

ہم نے دو کو بھیجا تو ان کو انہوں نے جھٹلایا پھر ہم نے تیسرے

بِثَالِثٍ فَقَالُوْٓا اِنَّآ اِلَيْكُمْ مُّرْسَلُوْنَ ﴿۱۴﴾

سے مدد کی پھر تینوں رسولوں نے کہا کہ ہم تمہاری طرف بھیجے گئے ہیں

قَالُوْا مَآ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ۙ وَمَآ

وہ کہنے لگے تم ہو کیا چیز مگر ہمارے جیسے آدمی اور رحمن

اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ شَيْءٍ ۙ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا

نے تو کچھ بھی نہیں نازل کیا ہے تم تو بڑا جھوٹ

تَكْذِبُوْنَ ﴿۱۵﴾ قَالُوْا رَبُّنَا يَعْلَمُ اِنَّآ

بولتے ہو رسولوں نے کہا ہمارا رب جانتا ہے کہ ہم

اِلَيْكُمْ لَمُرْسَلُوْنَ ﴿۱۶﴾ وَمَا عَلَيْنَآ اِلَّا

تمہاری طرف بھیجے ہوئے آئے ہیں اور ہم پر کچھ نہیں مگر

الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ﴿۱۷﴾ قَالُوْٓا اِنَّا تَطَيَّرْنَا

صاف حکم پہنچا دینا ہے اور بس وہ کہنے لگے ہم نے تو تم کو منحوس

بِكُمْ ۚ لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهُوْا لَنَرْجُمَنَّكُمْ

پایا اگر تم (وعظ و پند سے) باز نہ آئے تو ہم تم کو سنگسار کر ڈالیں گے

وَلَيَمَسَّنَّكُمْ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۸﴾

اور ہماری طرف سے تم پر بڑی مار پڑے گی

قَالُوْا طَآئِرُكُمْ مَّعَكُمْ ۭ اَئِنْ ذُكِّرْتُمْ ۭ

انہوں نے کہا تمہاری نحوست تو تمہارے ساتھ ہے کیا اس سے نحوست آئی کہ تم کو سمجھایا

بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ﴿۱۹﴾ وَجَآءَ

جاتا ہے کچھ نہیں بلکہ خود تم بے ہودہ لوگ ہو اور شہر کے

مِنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ رَجُلٌ يَّسْعٰى

پرلے کنارے سے ایک آدمی دوڑتا ہوا آیا (آکر)

قَالَ يٰقَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۲۰﴾ اتَّبِعُوْا

کہنے لگا اے قوم رسولوں کے کہے پر چلو ان کا کہنا مانو

مَنْ لَّا يَسْئَلُكُمْ اَجْرًا وَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿۲۱﴾

جو تم سے کچھ بھی اُجرت نہیں مانگتے اور وہ خود ہدایت یافتہ ہیں۔

# ترکیب

اصحب القریۃ معناہ واضرب لہم مثلا مثل اصحاب القریہ فترک المثل واقیم الاصحاب مقامہ فی الاعراب کقولہ و اسئل القریۃ کشاف۔ وقیل المعنی اجعل اصحاب القریۃ لہم مثلا علی ان یکون مثلا و اصحب القریۃ مفعولین لاضرب اویکون اصحب القریۃ بدلا من مثلا فعلی ہذا اضرب بمعنی مثل وہو یتعدی الی مفعولین لتضمنہ معنی الجعل و ہما مثلا اصحب القریۃ علی حذف مضاف اذ جاء بدل من اصحب القریۃ بدل الاشتمال ائن ذکرتم شرط وجوابہ محذوف مثل تطیرتم۔

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا انک لمن المرسلین اور اس کے بعد یہ بھی فرمایا تھا کہ ازلی گمراہ رسولوں کو نہیں مانتے ان کے آگے اور پیچھے دیواریں حائل ہیں۔ اس جگہ بطور مثال کے اصحب القریۃ کا قصہ بیان کرتا ہے جس سے یہ غرض ہے کہ رسولوں کا آنا اور منکروں کا انکار کوئی نئی بات نہیں اس سے پیشتر بھی ایسا ہو چکا ہے۔

قریہ سے مراد باتفاق جمہور مفسرین شہر انطاکیہ ہے جس کو سکندر رومی کے بعد انٹیوکس نے آباد کیا تھا۔ اس شہر کے لوگ بت پرست تھے اور جوپٹر دیوی کی پرستش کیا کرتے تھے۔ رومی لوگوں کا مدت سے یہی مذہب تھا۔ یہ شہر ایشیاء کوچک میں ہے آج کل سلطانِ روم کی عمل داری میں ایک چھوٹا سا شہر ہے۔ اس کے خرابات دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کبھی بڑی شان و شوکت کا شہر ہوگا۔

اس قصہ کا مختصراً بیان یہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد ان کے حواری دین پھیلانے کو اطراف و جوانب میں پہنچے تو دو حواری اس شہر میں بھی آئے خدا تعالیٰ کی توحید کا بیان کیا، خرقِ عادت دکھائے لوگوں نے ان کی تکذیب کی اور ان کے مارنے کے درپے ہوگئے۔ ان دونوں کے بعد ایک اور تیسرا حواری بھی آکر شامل ہوگیا۔ اسی عرصہ میں ایک شخص اور بھی آیا اور ان کی تصدیق کرنے لگا اور لوگوں سے بڑی خوبی کے ساتھ کلام کیا اس کو لوگوں نے شہید کر ڈالا۔ مرنے کے بعد اس نے آرزو کی کہ کاش میری بخشش کا حال اور نعمت کا میری قوم کو بھی معلوم ہو جاتا۔

اب اس میں مفسرین کا اختلاف ہے کہ وہ دو حواری کون تھے اور تیسرا ان کے بعد کون آیا تھا اور وہ شخص جو شہر کے پرلے کنارے سے دوڑتا ہوا آیا تھا جس کو شہید کر ڈالا کون تھا؟ قیل ادخل الجنۃ قال یلیت قومی یعلمون سے مفسرین نے یہ بات سمجھی ہے کہ اس کو شہید کر دیا تھا۔ بعض کہتے ہیں ممکن ہے کہ اپنی موت سے مرا ہو اور مرکر اس نے یہ آرزو کی ہو۔ قرآن مجید اور احادیثِ صحیحہ میں ان باتوں کی کچھ بھی تفصیل نہیں صرف مؤرخین کے اقوال ہیں جن کو ہم نقل کرتے ہیں۔ قریہ کا نام بھی احادیث میں نہیں آیا۔

اب ہم عیسائیوں کی کتاب کو دیکھتے ہیں کہ اس میں بھی اس قصہ کا کچھ پتہ ملتا ہے؟ کتاب اعمال کو جو دیکھا تو اس میں یہ قصہ مذکور ہے کمی بیشی کے ساتھ۔ اور یہ کچھ تعجب کی بات نہیں۔ کتاب التواریخ و کتاب سموئیل و توریت، سفر پیدائش و کتاب السلاطین کو کسی خاص تذکرہ میں ملا کر دیکھیے بہت کچھ کمی بیشی پاؤ گے۔

کتاب اعمال کے گیارہویں باب ۲۷ ورس میں لکھا ہے۔ "انہیں دنوں کئی ایک نبی یروشلم سے انطاکیہ میں آئے۔"

واضرب لہم مثلا اصحب القریۃ اذ جاءھا المرسلون مرسلون سے بعض نے یہ سمجھا ہے کہ حواری رسول تھے مگر یہ استدلال رسالت نہیں ثابت کرتا

کس لیے کہ مرسلون کا اطلاق بھیجے ہوؤں پر ہوا کرتا ہے ۔ عام ہے کہ وہ رسول ہوں یا رسول کے نائب جو اس کی طرف سے یا اس کے حکم سے بھیجے گئے ہوں یا فرشتے ہوں جو خدا کی طرف سے بھیجے گئے جیسا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو وہ فرشتے دکھائی دیے جو قوم لوط کو غارت کرنے آئے تھے ان کو بھی مرسلون کہا ہے قال فما خطبکم ایھا المرسلون اور سلیمان علیہ السلام کے پاس جانے والے ایلچیوں پر بھی اس کا اطلاق ہوا ہے جو بلقیس کی طرف سے بھیجے گئے تھے وانی مرسلۃ الیھم بھدیۃ فنظرۃ بم یرجع المرسلون (سورۂ نمل) اس شہر میں پہلے دو حواری آئے تھے جیسا کہ کتاب اعمال کے آٹھویں باب سے ثابت ہے کہ فیلبوس اور شمعون پطرس استیفان کی شہادت کے بعد سامریہ میں وعظ کہنے کو گئے اور باب کے اخیر جملہ سے پایا جاتا ہے کہ وہ قیصریہ تک پہنچے تھے" اور گزرتے ہوئے سب شہروں میں جب تک قیصریہ میں نہ آیا خوش خبری دیتا رہا" اور پطرس کا ساتھ میں ہونا اسی باب سے پایا جاتا ہے اذ ارسلنا الیھم اثنین فکذبوھما ۔ اور کتاب اعمال کے گیارہویں باب میں اسی مضمون کی پوری تصدیق ہے قولہ" پھرتے پھرتے فینکی و کپرس اور انطاکیہ میں پہنچے الخ ۲۰ "اور ان میں سے کئی ایک کپرسی اور قرینی تھے جنہوں نے انطاکیہ میں آکے الخ" "تب ان لوگوں کی خبر یروشلم کے کلیسیا کے کان میں پہنچی اور انہوں نے برنباس کو بھیجا کہ انطاکیہ کو جاوے (فعززنا بثالث) وہ پہنچ کے اور خدا کا فضل دیکھ کے خوش ہوا اور ان سب کو نصیحت کی" پھر جو ان کی باہم قیل و قال ہوئی ہے اس کو قرآن مجید نے مفصل بیان کر دیا ۔ فقالوا انا الیکم مرسلون الی قولہ البلٰغ المبین ۔ حواریوں کے آنے کے بعد اس شہر میں سخت قحط پڑا جیسا کہ اسی باب کے ۲۷ درس سے معلوم ہوتا ہے کہ رسولوں نے خبر دی تھی کہ سخت قحط پڑے گا ۔ اس پر وہاں کے لوگ کہنے لگے انا تطیرنا بکم تمہارا آنا بڑا نحس ہوا اگر اب بھی تم اپنی نصیحت سے باز نہ آؤ گے تو تم پر پتھراؤ کر دیا جاوے گا ۔ رسولوں نے کہا یہ قحط تمہارے گناہوں کی نحوست سے پڑا ہے قالوا طائرکم معکم ہم تم کو نصیحت کرنے اور سدھارنے آئے ہیں نہ بگاڑنے ۔ ائن ذکرتم نصیحت کرنے کا یہی بدلہ ہے؟ بل انتم قوم مسرفون تم بڑے بدکار لوگ ہو ۔

وجاء من اقصا المدینۃ رجل یسعٰی اکثر مفسرین کے نزدیک یہ شخص[۱] جو شہر کے کنارے سے دوڑتا ہوا رسولوں کی مدد کو آیا تھا حبیب نجار تھا ۔ یہ ایک جذامی تھا حواریوں کی دعا سے تن درست ہوا تھا اور ایمان لایا تھا اس نے رسولوں کی تائید میں یہ تقریر پُر اثر بیان کی جس پر ان کو غصہ آیا اور اس کو مار ڈالا ۔ مرنے کے بعد اس کو اللہ نے جنت میں داخل کیا وہاں بھی اس نے قوم کی ہدایت کی خواہش ظاہر کی ۔ مگر کتاب اعمال میں اس کا ذکر نہیں ۔

بعض کہتے ہیں وجاء من اقصا المدینۃ رجل سے مراد کوئی چوتھا شخص نہیں بلکہ وہ تیسرا ہی شخص ہے جو ان دونوں حواریوں کی مدد کو آیا تھا ۔ اس کے قصہ کو جداگانہ اس کے جداگانہ پُر اثر وعظ کے سبب بیان فرما دیا کہ باہر سے آکر تو یوں کہے اور شہر والے ایسے بدنصیب کہ انکار کریں اور قرآن مجید سے اس کا شہید ہونا ثابت نہیں ہوتا کس لیے کہ فاسمعون سے اس نے حواریوں سے خطاب کیا کہ تم گواہ رہو میں تصدیق کرتا ہوں ۔ یہ بھی فن وعظ کے متعلق ایک عمدہ بات ہے

ف۱ بعض نے دو رسولوں سے مراد شمعون پطرس اور یوحنا اور تیسرے سے پولس لیا ہے مگر پولس غلطی ہے وہ فیلبوس ہے کس لیے کہ پولس باتفاق محققین اسلام حواری نہ تھا بلکہ دین عیسوی کا محرف کر دینے والا تھا ۱۲ منہ

ف۲ بعض کہتے ہیں کہ رجل سے مراد استیفان ہے جس کو یہود نے یروشلم میں شہید کیا اور قریہ سے یروشلم مراد ہے اور پہلے دو رسول شمعون اور یوحنا آکر وعظ کہنے لگے تیسرا ان کی مدد کو برنباس قائم ہوا ۔ یہ شہر شہزادہ طیطس کے حادثہ میں برباد ہوا ۔ اور یہی صحیح ہے جو جوانمردوں کی للکار تھی جب اس کا محاصرہ کر رکھا تھا ۱۲ منہ

# تفسیر حقانی

## پارہ ۲۳

# ومالی

وَمَالِيَ لَآ اَعۡبُدُ الَّذِيۡ فَطَرَنِيۡ وَاِلَيۡهِ
اور مجھے کیا ہوا جو اس کی بندگی نہ کروں کہ جس نے مجھ کو بنایا حالانکہ اسی کے پاس
تُرۡجَعُوۡنَ ﴿۲۲﴾ ءَاَتَّخِذُ مِنۡ دُوۡنِهٖۤ اٰلِهَةً
لوٹا کر لائے جاؤ گے (مرنے کے بعد) کیا میں اُس کے سوا اور معبودوں کو اختیار کروں
اِنۡ يُّرِدۡنِ الرَّحۡمٰنُ بِضُرٍّ لَّا تُغۡنِ عَنِّيۡ
اگر رحمٰن مجھے کچھ ضرر دینا چاہے تو ان کی سفارش
شَفَاعَتُهُمۡ شَيۡـًٔا وَّلَا يُنۡقِذُوۡنِ ﴿۲۳﴾
میرے کچھ بھی کام نہ آئے اور نہ وہ مجھے چھڑا سکیں ۔
اِنِّيۡۤ اِذًا لَّفِيۡ ضَلٰلٍ مُّبِيۡنٍ ﴿۲۴﴾ اِنِّيۡۤ
تب تو میں صریح گمراہی میں جا پڑوں میں تو
اٰمَنۡتُ بِرَبِّكُمۡ فَاسۡمَعُوۡنِ ﴿۲۵﴾
تمہارے رب پر ایمان لا چکا سو مجھ سے سن لو۔ (آخر کار اس کو شہید کر ڈالا)

قِيۡلَ ادۡخُلِ الۡجَنَّةَ ؕ قَالَ يٰلَيۡتَ قَوۡمِيۡ
(اس کو) حکم ہوا کہ بہشت میں داخل ہو جا اس نے کہا اے کاش میری قوم بھی
يَعۡلَمُوۡنَ ﴿۲۶﴾ بِمَا غَفَرَ لِيۡ رَبِّيۡ وَ
جان لیتی کہ میرے رب نے مجھے بخشدیا (کن کاموں کے سبب)
جَعَلَنِيۡ مِنَ الۡمُكۡرَمِيۡنَ ﴿۲۷﴾ وَمَاۤ
اور مجھ کو عزت داروں میں سے کر دیا اور اس کے بعد
اَنۡزَلۡنَا عَلٰى قَوۡمِهٖ مِنۡۢ بَعۡدِهٖ مِنۡ
ہم نے اس کی قوم پر آسمان سے کوئی
جُنۡدٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَمَا كُنَّا مُنۡزِلِيۡنَ ﴿۲۸﴾
لشکر نہیں اُتارا اور نہ ہم بھیجنے والے تھے
اِنۡ كَانَتۡ اِلَّا صَيۡحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمۡ
صرف ایک ہی چیخ تھی کہ جس سے وہ

خَامِدُوْنَ ﴿۲۹﴾ یٰحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ ۚ

بجھ کر رہ گئے　اے افسوس ہے　بندوں پر

مَا يَأْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ

ان کے پاس ایسا کوئی بھی رسول نہیں آیا کہ جس سے انہوں نے

يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۳۰﴾ اَلَمْ يَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا

ہنسی نہ کی ہو　کیا یہ نہیں بجھ چکے کہ ہم نے ان سے پہلے

قَبْلَهُمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ اَنَّهُمْ اِلَيْهِمْ لَا

کتنی قوموں کو غارت کر دیا　وہ ان کے پاس

يَرْجِعُوْنَ ﴿۳۱﴾ وَاِنْ كُلٌّ لَّمَّا جَمِيْعٌ

پھر کر نہیں آئے　اور سب کے سب

لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿۳۲﴾ ع ۲

ہمارے پاس حاضر ہیں۔

# ترکیب

لما جمیع قری مشددا و مخففا قال الفراء من شدد جعل لما بمعنی الا و ان بمعنی ما۔

# تفسیر

قیل ادخل الجنة یہ اس کے لیے دخولِ جنت کی بشارت ہے۔ تفسیر کبیر میں ہے لیس المراد القول فی وجهه بل هو الفضل یعنی وہ اس شہادت سے جنت کا مستحق ہو گیا اور اسی طرح اس کا قول یلیت قومی ہے گویا اس کی تمنا ہے کہ اس شہادت سے سرور اور قلبی نور جو موجبِ غفران و اکرام ہے مجھے حاصل ہوا ہے کاش میری قوم کو بھی ہوتا۔

وما انزلنا علی قومه من بعده من جند من السماء الخ فرماتا ہے اس شخص کے بعد ہم کو اس کی سرکش قوم کو ہلاک کرنے کے لیے آسمانی لشکر کی حاجت نہ پڑی اور نہ پڑنی چاہیے۔ صرف چیخ ان کے ہلاک کرنے کو بس ہو گئی اس شہر پر آفت آئی، لوگ برباد ہوئے۔

فرماتا ہے یحسرة علی العباد بندوں پر افسوس ہے ان کے پاس جب کوئی رسول آیا تو اس کے ساتھ تمسخر سے پیش آئے اور یہ نہیں جانتے کہ دنیا میں سدا کوئی نہیں رہا ہے پہلے لوگ کہاں گئے کوئی پھر کر نہیں آتا۔ پس وہ سب کے سب خدا تعالیٰ کے پاس حاضر ہو جاتے ہیں اور وہاں اپنے کیے کا بدلہ پاتے ہیں۔

بعض مفسرین جیسا کہ ابن کثیر ہے اس تفسیر پر معترض ہیں بچند وجوہ۔

(۱) یوں کہ اگر قریۃ سے مراد انطاکیہ اور مرسلون سے مراد حضرت عیسیٰؑ کے حواری ہوتے تو وہ خود کہتے کہ ہم عیسیٰ علیہ السلام کی طرف سے رسول ہو کر آئے ہیں اور خدا تعالیٰ اذ ارسلنا نہ فرماتا۔

(۲) انطاکیہ عیسائیوں کے چار کلیسا[1] میں سے ایک عمدہ کلیسا ہے جہاں ان کے اسقوف رہا کرتے ہیں وہاں کے لوگ ایمان لائے کبھی یہ شہر فرشتے کی آواز یا چنگھاڑ سے ہلاک نہیں ہوا۔ بلکہ قریۃ سے مراد کوئی اور شہر ہے جہاں اول بار خدا تعالیٰ کے دو رسول آئے پھر ان کی مدد کو تیسرا آیا پھر شہر کے کنارے سے ایک ایمان دار دوڑتا ہوا ان کی مدد کو آیا اور بہت عمدہ تقریر کی جس پر لوگوں نے خفا ہو کر اس کو مار ڈالا۔ خدا تعالیٰ نے اس کی مغفرت کی اور جنت میں جگہ دی اس کے بعد یہ شہر بلائے آسمانی سے ہلاک ہوا۔ زمانِ گزشتہ میں کسی جگہ یہ واقعہ گزرا ہے جس کی مفصل خبر ہم کو نہیں دی گئی۔ تنبیہ کے لیے اسی قدر بیان کافی تھا۔

[1] ایک انطاکیہ میں دوسرا یروشلم میں تیسرا رومیہ میں چوتھا اسکندریہ میں تھا۔ یہ بڑے مواقع ہیں اور اس کے بعد اور بھی تھے ۱۲ سعد بن بطریق۔

اول اعتراض کا جواب یہ ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کی طرف سے بھیجا جانا خدا تعالیٰ کی طرف سے بھیجا جانا ہے۔ دوسرے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ بلاء ناگہانی اس شہر پر آئی ہے اس کے خرابات شاہد عدل ہیں۔ کتب تاریخ دیکھ لو۔ علیٰ قومہ کی ضمیر خاص اہل انطاکیہ کی طرف نہ پھرے بلکہ عموماً منکرین مراد ہوں اور صیحۃ سے مراد بلاء آسمانی۔

وَاٰیَةٌ لَّهُمُ الْاَرْضُ الْمَیْتَةُ ۚۖ اَحْیَیْنٰهَا

اور ان کے لیے خشک زمین بھی ایک نشانی ہے جس کو ہم نے زندہ کیا

وَاَخْرَجْنَا مِنْهَا حَبًّا فَمِنْهُ یَاْكُلُوْنَ ﴿۳۳﴾

اور اس سے اناج نکالا کہ جس کو وہ کھاتے ہیں

وَجَعَلْنَا فِیْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِیْلٍ وَّ

اور اس میں ہم نے کھجوروں اور انگوروں کے

اَعْنَابٍ وَّفَجَّرْنَا فِیْهَا مِنَ الْعُیُوْنِ ﴿۳۴﴾

باغ بنائے اور ان میں چشمے جاری کیے

لِیَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ ۙ وَمَا عَمِلَتْهُ

کہ اس کے پھل کھائیں اور یہ چیزیں ان کے ہاتھوں کی

اَیْدِیْهِمْ ؕ اَفَلَا یَشْكُرُوْنَ ﴿۳۵﴾

بنائی ہوئی تو ہیں نہیں پھر کیوں شکر نہیں کرتے

سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا

پاک ذات ہے وہ کہ جس نے زمین سے اُگنے والی چیزوں کو

مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ

گوناگوں بنایا اور خود ان میں سے بھی

وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ ﴿۳۶﴾ وَاٰیَةٌ لَّهُمُ الَّیْلُ ۖۚ

اور ان چیزوں میں سے بھی کہ جن کو وہ جانتے بھی نہیں اور ان کے لیے رات بھی ایک نشانی ہے

نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ فَاِذَا هُمْ مُّظْلِمُوْنَ ﴿۳۷﴾

کہ ہم اس میں دن کو کھینچ لیتے ہیں پھر تب ہی وہ اندھیرے میں رہ جاتے ہیں

وَالشَّمْسُ تَجْرِیْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ؕ ذٰلِكَ

اور آفتاب ہے کہ اپنے ٹھکانے پر چلا کرتا ہے یہ

تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ﴿۳۸﴾ وَالْقَمَرَ

اندازہ کیا ہوا ہے زبردست خبردار کا اور چاند کے لیے

قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ حَتّٰی عَادَ كَالْعُرْجُوْنِ

ہم نے منزلیں مقرر کر دی ہیں یہاں تک کہ پرانی[1] شاخ کی طرح سے پھر

الْقَدِیْمِ ﴿۳۹﴾ لَا الشَّمْسُ یَنْۢبَغِیْ لَهَاۤ

نکل آتا ہے نہ آفتاب کی مجال ہے کہ چاند کو

اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ وَلَا الَّیْلُ سَابِقُ

جا پکڑے اور نہ رات ہی دن سے پہلے

النَّهَارِ ؕ وَكُلٌّ فِیْ فَلَكٍ یَّسْبَحُوْنَ ﴿۴۰﴾

آسکتی ہے اور ہر ایک ایک آسمان میں تیرتا پھرتا ہے

وَاٰیَةٌ لَّهُمْ اَنَّا حَمَلْنَا ذُرِّیَّتَهُمْ فِی الْفُلْكِ

اور ان کے لیے یہ بھی ایک نشانی ہے کہ ہم نے ان کی نسل کو بھری کشتی میں

الْمَشْحُوْنِ ﴿۴۱﴾ وَخَلَقْنَا لَهُمْ مِّنْ مِّثْلِهٖ

سوار کیا اور ان کے لیے اسی طرح کی اور بھی چیزیں بنا دی ہیں

مَا یَرْكَبُوْنَ ﴿۴۲﴾ وَاِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ

کہ جن پر وہ چڑھے پھرتے ہیں ہم چاہتے تو ان کو ڈبو دیتے

فَلَا صَرِیْخَ لَهُمْ وَلَا هُمْ یُنْقَذُوْنَ ﴿۴۳﴾

پھر نہ ان کا کوئی فریاد رس ہوتا اور نہ وہ بچائے جاتے

اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا وَمَتَاعًا

مگر ہم نے اپنی مہربانی سے اور ایک وقت تک

اِلٰی حِیْنٍ ﴿۴۴﴾

برتنے کے لیے بچا یا۔

لہ باریک اول رات کا چاند۔ اس کے باریک ہونے اور خم دار ہونے میں پرانی شاخ کے ساتھ تشبیہ ہے ۱۲ منہ

## ترکیب

وآیۃ مبتدأ لھم الخبر والارض مبتدأ احیینٰھا الخبر والجملۃ تفسیر للآیۃ وقیل الارض مبتدأ آیۃ خبر مقدم واحییناھا تفسیر الآیۃ ولھم صفۃ الآیۃ من العیون علی قول الاخفش من زائدۃ وما عملتہ ما بمعنی الذی او نکرۃ موصوفۃ وعلی الوجہین ہی فی موضع جر عطفا علی ثمرہ واما نافیۃ والقمر بالرفع مبتدأ قدرنٰہ الخبر وبالنصب علی فعل مضمر ای قدرنا القمر العرجون فعلول فالنون اصل وقیل زائدۃ۔

## تفسیر

وآیۃ لھم الارض الخ امم ماضیہ کے سرکش لوگوں کا حال بیان فرما کر جو توحید کے انکار سے برباد ہوئے تھے توحید کے دلائل بیان فرماتا ہے۔ ان میں سے پہلی دلیل خشک زمین ہے اس کا حال بیان فرماتا ہے کہ خشک زمین کو خدا تر وتازہ کرتا ہے اس میں کھیتیاں اور باغ اور چشمے پیدا کرتا ہے تمہارے لیے۔ اور یہ چیزیں نہ تمہاری بنائی ہوئی تھیں نہ تمہارے معبودوں کی پھر بھی تم شکر نہیں کرتے خاص اللہ کی عبادت نہیں کرتے اللہ کے ساتھ اوروں کو ملاتے ہو۔ حالانکہ وہ پاک ہے اس نے زمین کے نباتات ہر قسم کے پیدا کیے اور تمہارے جوڑے بنائے مرد وعورت، اور بہت سی چیزوں کے جوڑے کہ جن کو تم نہیں جانتے۔ یعنی خدا کے سوا جو کچھ ہے اس کا مثل اور جوڑا ہے مگر اس کا کوئی مثل اور جوڑا نہیں پس پرستش کے لایق وہی ہے۔

وآیۃ لھم الیل یہ دوسری دلیل ہے کہ رات اندھیری ہوتی ہے اس میں سے ہم دن کو نکالتے ہیں جس سے اندھیرا ہو جاتا ہے یعنی دن میں سے رات پیدا کر کے دنیا کو اندھیری کر دیتے ہیں۔ آفتاب اپنی خاص چال پر چلتا ہے جو اس کی چال مقرر کر دی ہے اس کا خلاف نہیں کر سکتا۔ اور اسی طرح چاند کے لیے منزلیں مقرر کر دی ہیں مہینے بھر میں دورہ تمام کر کے پھر پتلی سوکھی خم دار ٹہنی کی طرح برآمد ہوتا ہے۔ عرجون بالضم درخت خرما شاخ ہائے بریدہ۔ (صراح) چاند کو کھجور کی سوکھی ہوئی ٹہنی سے تشبیہ دی ہے اس کے باریک ہونے اور ٹیڑھے ہونے میں۔ آفتاب ماہتاب کو نہیں پکڑ سکتا نہ وہ اس کو۔ نہ ایک دوسرے سے آگے بڑھ سکتا ہے۔ نہ رات دن سے پہلے آ سکتی ہے۔ ہر ایک ستارہ اپنی اپنی جگہ پر اس طرح سے حرکت کرتا ہے کہ گویا دریا میں مچھلیاں تیرتی پھرتی ہیں۔ آسمان بمنزلہ دریا کے ہے یہ بھی اسی کا کام ہے اس میں کسی کی شرکت نہیں۔

وآیۃ لھم انا حملنا ذریتھم فی الفلک المشحون یہ تیسری دلیل ہے کہ پانی کی سطح پر جو سیکڑوں گز گہرا ہے ہم تم کو کس طرح سے کشتی میں سوار کر کے پھراتے ہیں۔ ذریتھم کی ضمیر عباد کی طرف پھرتی ہے اور ذریت سے مراد بچے ہیں۔ یہ زیادہ تعجب کی بات ہے کہ کمزور بچے یوں پانی پر سفر کریں۔

واحدی کہتے ہیں ذریت کا اطلاق آبا پر بھی ہوتا ہے تب یہ معنی ہوں گے کہ ان کے باپ دادا کو نوح کی کشتی میں سوار کیا اور اس کے بعد اور اسی طرح کی کشتیاں بنانی سکھائیں۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں بھری کشتیوں سے مراد حاملہ عورتوں کے پیٹ ہیں تشبیہ کے طور سے اور ان میں بنی آدم کی ذریت یعنی بچوں کو خدا سوار کرتا ہے اور لطف سے حفاظت کرتا ہے۔

وخلقنا لھم من مثلہ ما یرکبون سے مراد بعض کے نزدیک اونٹ وغیرہ دیگر بارکش چیزیں ہیں جن کو خشکی کی کشتی کہنا چاہیے جس میں چھکڑے اور ریل گاڑی بھی آ گئی۔ یہ سب اس کی عنایت ورحمت ہے۔

وَإِذَا قِيلَ لَهُمُ اتَّقُوا مَا بَيْنَ أَيْدِيكُمْ

اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ اپنے سامنے اور پیچھے آنے والے عذاب

وَمَا خَلْفَكُمْ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ﴿۴۵﴾ وَ

سے ڈرو تاکہ تم پر رحم کیا جائے (تو ہنسی اڑاتے ہیں) اور

مَا تَأْتِيهِمْ مِنْ آيَةٍ مِنْ آيَاتِ رَبِّهِمْ

ان کے پاس ان کے رب کی نشانیوں میں سے ایسی کوئی بھی نشانی نہیں آتی

إِلَّا كَانُوا عَنْهَا مُعْرِضِينَ ﴿۴۶﴾ وَإِذَا قِيلَ

کہ جس سے وہ منہ نہ موڑ لیتے ہوں اور جب ان سے کہا جاتا

لَهُمْ أَنْفِقُوا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللَّهُ

ہے کہ اللہ کے دیے میں سے کچھ خرچ کیا کرو

قَالَ الَّذِينَ كَفَرُوا لِلَّذِينَ آمَنُوا

تو کافر ایمان والوں سے کہتے ہیں کہ

أَنُطْعِمُ مَنْ لَوْ يَشَاءُ اللَّهُ أَطْعَمَهُ

کیا ہم اس کو کھلا دیں کہ اگر اللہ چاہتا تو آپ اس کو کھلا سکتا تھا

إِنْ أَنْتُمْ إِلَّا فِي ضَلَالٍ مُبِينٍ ﴿۴۷﴾ وَ

تم جو ہو تو صاف گمراہی میں ہی پڑے ہوئے ہو اور

يَقُولُونَ مَتَىٰ هَٰذَا الْوَعْدُ إِنْ كُنْتُمْ

کہتے ہیں کب ہے یہ وعدہ اگر تم

صَادِقِينَ ﴿۴۸﴾ مَا يَنْظُرُونَ إِلَّا

سچے ہو وہ صرف ایک چیخ ہی کا

## ترکیب

یخصمون بالتشدید اصلہ یختصمون نقلت حرکۃ التاء الی الخاء وادغمت فی الصاد۔

## تفسیر

واذا قیل لھم۔ یہاں سے ان کی سرکشی بیان ہوتی ہے ما بین ایدیکم سے مراد دنیاوی مصائب جو سرکشوں پر آیا کرتے ہیں۔ وما خلفکم سے دارِ آخرت کے مصائب (یہ سفیان کا قول ہے)

واذا قیل لھم انفقوا یہ ان کی دوسری بدخاصیت بیان کی ہے کہ جب ان سے اللہ کی راہ میں دینے کو کہا جاتا ہے تو طعن کی راہ سے کہتے ہیں کہ اس کو اللہ ہی نے نہ دیا تو ہم کیوں دیں۔ اگر دینا ہوتا تو وہ خود نہ دیتا۔ یعنی ان میں نہ تقویٰ ہے۔ جو تعظیم امر اللہ ہے نہ رحم بر خلق اللہ ہے باایں ہمہ دلیری یہ ہے کہ پوچھتے ہیں متیٰ ھٰذا الوعد کہ قیامت کب آوے گی؟

اس کے جواب میں فرماتا ہے ما ینظرون الخ وہ جب آوے گی تو کچھ دیر نہ لگے گی صرف اسرافیل کی ایک ہی چیخ ہوگی نفخۂ اولیٰ جس میں بے ہوش ہو کر گر پڑیں گے۔ نہ کچھ اپنے دل کی کہہ سکیں گے نہ گھر تک جا سکیں گے جو کوئی جس حال میں ہوگا اس آواز کے سنتے ہی بے ہوش ہو کر مر جاوے گا۔ پھر رفتہ رفتہ تمام دنیا فنا ہو جاوے گی۔

صَيْحَةً وَاحِدَةً تَأْخُذُهُمْ وَهُمْ

انتظار کر رہے ہیں کہ ان کو آلے گی اور وہ

يَخِصِّمُونَ ﴿۴۹﴾ فَلَا يَسْتَطِيعُونَ تَوْصِيَةً

جھگڑتے ہی رہیں گے پھر ان کو نہ تو کچھ کہہ مرنے کی قدرت ہوگی

وَلَا إِلَىٰ أَهْلِهِمْ يَرْجِعُونَ ﴿۵۰﴾

اور نہ اپنے گھروں میں واپس آسکیں گے۔

وَنُفِخَ فِي الصُّورِ فَإِذَا هُمْ مِنَ

اور صور پھونکا جاوے گا تو وہ فوراً اپنی قبروں سے نکل کر

الْأَجْدَاثِ إِلَىٰ رَبِّهِمْ يَنْسِلُونَ ﴿۵۱﴾

اپنے رب کی طرف دوڑے چلے آئیں گے

ف اجداث جمع جدث۔ جدث اور جدث قبر کو کہتے ہیں۔ نسل ونسلان دوڑنا۔

ع ۳ ۱۸ ۲

قَالُوْا يٰوَيْلَنَا مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا ۜ

کہیں گے ہائے کم بختی ہم کو کس نے ہماری خواب گاہوں سے اٹھا دیا (فرشتے

هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ

کہیں گے) یہ وہی وقت ہے جس کا رحمٰن نے وعدہ کیا تھا اور رسول سچ

الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۵۲﴾ اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً

کہتے تھے وہ تو صرف ایک ہی زور کی

وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿۵۳﴾

آواز ہوگی پھر تو وہ سب ہمارے سامنے حاضر کیے جائیں گے

فَالْيَوْمَ لَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا وَّلَا

پس اس دن کسی پر کچھ بھی ظلم نہ کیا جائے گا اور

تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۵۴﴾

اسی کا بدلہ پاؤ گے جو کیا کرتے تھے۔

اِنَّ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ الْيَوْمَ فِيْ شُغُلٍ

بے شک بہشت کے لوگ اس دن مزے سے دل

فٰكِهُوْنَ ﴿۵۵﴾ هُمْ وَاَزْوَاجُهُمْ فِيْ

بہلا رہے ہوں گے وہ اور ان کی بیویاں

ظِلٰلٍ عَلَى الْاَرَآئِكِ مُتَّكِـُٔوْنَ ﴿۵۶﴾

سایوں میں تختوں پر تکیہ لگائے ہوئے بیٹھے ہوں گے

لَهُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّلَهُمْ مَّا يَدَّعُوْنَ ﴿۵۷﴾

وہاں ان کے لیے میوے ہوں گے اور جو کچھ وہ طلب کریں گے وہ بھی موجود ہوگا

سَلٰمٌ ۣ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ﴿۵۸﴾

خدا رحیم کی طرف سے سلام کہا جائے گا

وَامْتَازُوا الْيَوْمَ اَيُّهَا الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۵۹﴾

اور (دوزخیوں سے کہا جائے گا) آج اے مجرمو! (جنتیوں سے) الگ ہو جاؤ۔

اَلَمْ اَعْهَدْ اِلَيْكُمْ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ

اے اولاد آدم کیا ہم نے تم سے یہ تاکید نہ کر دی تھی

اَنْ لَّا تَعْبُدُوا الشَّيْطٰنَ ۚ اِنَّهٗ لَكُمْ

کہ شیطان کی عبادت نہ کرنا کیونکہ وہ تمہارا

عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿۶۰﴾ وَّاَنِ اعْبُدُوْنِيْ ۚ

صریح دشمن ہے اور یہ کہ میری ہی عبادت کرنا

هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ﴿۶۱﴾

(کیونکہ) یہ سیدھا راستہ ہے۔

ف ظلال جمع ظل سایہ۔ آرائک جمع اریکہ چھپر کھٹ یا مسہری ۱۲ منہ

## ترکیب

ھٰذا مبتدا۔ ما وعد الرحمٰن خبرہ وما مصدریۃ او موصولۃ محذوفۃ العائد ویمکن ان یکون ھٰذا صفۃ لمرقدنا وما وعد خبر مبتدا محذوف او یکون مبتدا و خبرہ حق محذوف ھم مبتدا وازواجھم معطوف علیٰ ھم للمشارکۃ فی النعماء۔ فی ظلل حال من المعطوف علیہ متکئون خبر علی الارائک صلۃ لہ ما یدعون من باب الافتعال من الدعاء وما موصولۃ او موصوفۃ بالابتداء۔ لھم خبرہا سلٰم بدل منہا او صفۃ اخریٰ قولا منصوب علی انہ مصدر لفعل محذوف ای قال لھم اللہ ذلک قولا۔

## تفسیر

کس لطف کے ساتھ مبدا کے بعد مسئلہ معاد کا ذکر کیا ہے۔

ونفخ فی الصور یہاں سے نفخۂ ثانیہ کا ذکر ہے کہ دنیا کے فنا ہونے کے بعد پھر اسرافیل صور پھونکیں گے جس کی آواز سے ہر ایک مردہ قبروں سے نکل کر میدانِ حشر میں حساب کی جگہ تختِ رب العالمین کی طرف دوڑتا ہوا چلا آوے گا۔ قالوا یٰویلنا من بعثنا من مرقدنا

عذاب دیکھ کر حیران ہوں گے اور کہیں گے کس نے ہم کو خواب گاہوں سے بیدار کر دیا۔ کفار کو مرنے کے بعد حشر تک قبر میں عذاب ہے جیسا کہ احادیثِ صحیحہ میں آیا ہے۔ اور اسی پر اہلِ سنت کا اتفاق ہے۔ پھر خواب سے جگا دینا جو کفار کہیں گے یا تو اس وجہ سے کہ ان کے حواس پریشان ہوں گے اس بدحواسی میں وہ قبروں میں رہنے کو خواب سمجھیں گے یا عذابِ حشر کے مقابلہ میں قبر کا عذاب راحت اور خواب معلوم ہوگا۔ ابی بن کعب و ابن عباس و مجاہد و قتادہ کہتے ہیں کہ نفخۂ اولیٰ سے لے کر نفخۂ ثانیہ کے زمانے میں ان سے عذاب دور کر دیا جائے گا تب وہ آرام سے سوتے ہونگے پھر جب حشر برپا ہوگا صور پھنکے گا تو یہ کہیں گے۔

فرشتے یا اہلِ نجات کہیں گے ھٰذا ما وعد الرحمٰن وصدق المرسلون یہ وہ دن ہے کہ جس کا اللہ نے تم سے وعدہ کیا تھا اور اپنی رحمت سے بتلا دیا تھا اور اس خبر میں رسول سچے تھے۔

فرماتا ہے ان کانت الا صیحۃ الخ کہ قیامت برپا ہونے میں کچھ بھی دیر نہ لگے گی صرف اسرافیلؑ کا صور پھونکنا ہوگا کہ برپا ہو جاوے گی اور سب حاضر ہو جاویں گے۔

فالیوم لا تظلم الخ اس دن کسی پر کچھ ظلم نہ ہوگا اپنے کیے کا پورا بدلہ پاوے گا۔ آگے بدلہ کا بیان ہے اور سب سے پہلے نیک لوگوں کا بدلہ ذکر کرتا ہے۔

فقال ان اصحٰب الجنۃ الخ کہ نیک لوگ بہشت میں عیش و آرام کریں گے۔ یہ جنتِ جسمانی کی طرف اشارہ تھا۔

سلٰم قولا من رب رحیم یہ روحانی جنت کی طرف اشارہ ہے کہ اللہ کی طرف سے ان کو سلام پہنچے گا ان پر تجلّی ہوگی اور دیدار سے سرفرازی بخشی جاوے گی جو سرورِ ابدی ہے۔ اس کے بعد بدوں کا حال بیان فرماتا ہے۔

وامتازوا الیوم الخ کہ مجرموں کو سزا دینے کے لیے جماعت سے الگ کر دینے کا حکم ہوگا اور ان کو ملامت کی جاویگی کہ دیکھو ہم نے تم سے کہلا بھیجا تھا کہ شیطان کا کہنا نہ ماننا وہ تمہارا صریح دشمن ہے اور خاص میری عبادت کرنا یہ سیدھا رستہ ہے مگر تم نے نہ مانا آج اس بلا میں گرفتار ہوئے۔

وَلَقَدْ أَضَلَّ مِنكُمْ جِبِلًّا كَثِيرًا ۖ

اور البتہ اس نے تو تم میں سے بہت مخلوق کو گمراہ کیا تھا

أَفَلَمْ تَكُونُوا تَعْقِلُونَ (۶۲) هَٰذِهِ

پھر کیا تم کو عقل نہ تھی یہ ہے

جَهَنَّمُ الَّتِي كُنتُمْ تُوعَدُونَ (۶۳)

وہ دوزخ کہ جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا تھا

اصْلَوْهَا الْيَوْمَ بِمَا كُنتُمْ

آج اس میں بیٹھو اس سبب سے کہ تم

تَكْفُرُونَ (۶۴) الْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلَىٰ

انکار کیا کرتے تھے آج ہم ان کے مونہوں پر

أَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَا أَيْدِيهِمْ

مہر کر دیں گے اور ہم سے ان کے ہاتھ کلام کریں گے

وَتَشْهَدُ أَرْجُلُهُم بِمَا كَانُوا

اور ان کے پاؤں جو کچھ یہ کیا کرتے تھے اس کی

يَكْسِبُونَ (۶۵) وَلَوْ نَشَاءُ لَطَمَسْنَا

گواہی دیں گے اور اگر ہم چاہتے تو ان کی

عَلَىٰ أَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ

آنکھیں پٹ کر ڈالتے پھر وہ راستہ کو ٹٹولتے پھرتے

فَأَنَّىٰ يُبْصِرُونَ (۶۶) وَلَوْ نَشَاءُ لَمَسَخْنَاهُمْ

سو کہاں دیکھ سکتے تھے اور اگر ہم چاہتے تو ان کے گھروں ہی پر

عَلٰی مَکَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِیًّا

ان کی صورتیں مسخ کر دیتے    کہ پھر وہ نہ آگے بڑھ سکتے

ع ۱۷ ۴ ۳

وَّلَا یَرْجِعُوْنَ ﴿۶۷﴾

اور نہ پیچھے ہٹ سکتے۔

## ترکیب

اللام موطئة للقسم والجملة مستانفة للتوبیخ ای واللہ لقد اضل۔ جبلا فیہا لغات متعددۃ وہی جمع جبلة بمعنی الخلق وقیل الجبلة والجبل واحد افلم الہمزۃ للتوبیخ والفاء للعطف علی مقدر ای کنتم تشاہدون اما کنتم تعقلون ولو کلمة الشرط نشاء شرط مفعولہ محذوف ای ان نطمس لطمسنا جوابہ ای اذہبنا اعینہم ای اعینا ہم فاستبقوا معطوف علی لطمسنا وکذا قولہ تعالیٰ ولو نشاء لمسخنھم وسیظہر لک المعنی فی التفسیر۔

## تفسیر

ولقد اضل سے لے کر یکسبون تک اسی گفتگو کا تتمہ ہے جو قیامت کے روز منکرین سے بطور الزام کے کی جاوے گی کہ تم میں سے یہ شیطان بہت خلق کو گمراہ کر چکا تھا، جن کی گمراہی اور بدکاری سے دنیا میں بھی ان پر بلا آئی۔ پھر بھی تم نہ سمجھے اب تمہارے لیے یہ جہنم تیار ہے اس کا تم سے وعدہ کیا جاتا تھا اور تم جھوٹ جانتے تھے آج اپنے اعمال کے سبب اس میں گرو۔

منکرین آخرت میں بھی اس الزام کے بعد خدا تعالیٰ سے جھوٹ بولیں گے اور قسمیں کھا کر کہیں گے کہ ہم بتوں کو نہیں پوجتے تھے۔ اس بات پر خدا تعالیٰ فرماوے گا الیوم نختم کہ اُس روز ہم تمہارے منہ پر مہر کر دیں گے یعنی بند کر دیں گے اور تمہارے ہاتھ پاؤں تمہارے اعمال کی گواہی دیں گے۔

یعنی تمہارے اعمال کی گواہی دیں گے۔ یعنی ان کے ہاتھ پاؤں گواہ ہو جاویں گے۔ اس گواہی کی حقیقت اور ہاتھ پاؤں کی گویائی اسی کو معلوم ہے اور یہ سب اس کی قدرت میں ہے کوئی مشکل بات نہیں سنتِ مطہرہ میں بھی اس کی تشریح ہے۔

ولو نشاء لطمسنا علی اعینھم سے شبہ ہوتا تھا کہ خدا تعالیٰ نے ان پر ہاتھ پاؤں کی شہادت لے کر سزا دی۔ اور آپ ہی یہ بھی فرمادیا تھا کہ ہم نے ان کے آگے اور پیچھے گمراہی کی دیواریں کھڑی کر دیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ خدا تعالیٰ نے اپنے بندوں کو آپ عذاب کے لیے مجبور کر دیا تھا ان کو ہدایت پانے کا کچھ اختیار نہیں دیا تھا۔ اس آیت میں اس بات کا جواب ایک عجب برہان قائم کر کے دے دیا کہ اگر ہم یوں چاہتے تو ان کی آنکھیں اندھی کر دیتے پھر وہ رستہ کو ٹٹولتے اور رستہ نہ پاتے حالانکہ ہم نے ایسا نہیں کیا ان کی ظاہری آنکھیں اور رستہ ظاہری پانا اس کی دلیل ہے کہ جس طرح ہم نے ظاہری آنکھیں دی ہیں ہر ایک کو باطنی آنکھیں بھی عطا کی ہیں لیکن وہ نہیں دیکھتے شیطان نے ان کی آنکھوں پر شہوات و لذاتِ فانیہ کے حجاب ڈال رکھے ہیں۔

پھر اس کی اور بھی تائید کرتا ہے فقال ولو نشاء لمسخنھم علی مکانتھم فما استطاعوا مضیا ولا یرجعون اس کو جانے دو اپنے چلنے پھرنے کی قوت کو دیکھو تم کو ہر طرح سے چلنے پھرنے پر قادر کیا ہے اسی طرح قویٰ باطنیہ بھی ہر قسم کے تم کو عطا کیے ہیں لیکن تم نے ان کو معطل کر رکھا ہے اگر ہم چاہتے تو تم کو اپنی جگہ پتھر کی طرح بے حس و حرکت کر کے ڈال دیتے پھر تم آنے جانے سے عاجز ہو جاتے حالانکہ ایسا نہیں کیا پھر جب تم کو یہ قوتیں عطا کی ہیں اور تم آپ گمراہی میں گرتے ہو پھر کیا وجہ کہ جہنم تمہارے سامنے نہ آئے اور تمہارے ہاتھ پاؤں تم پر گواہی

نہ دیں جن کے تم حاکم بنے ہوئے تھے۔

مضیا بضم المیم وفتحہا وکسرہا والمعنی لا یستطیعون رجوعا یقال مضی یمضی مضیا اذا ذہب فی الارض ورجع یرجع رجوعا اذا عاد من حیث جاء۔ جبر وقدر کے بارہ یک راز کو خدا تعالیٰ نے ان آیات میں کس خوبی کے ساتھ ظاہر کیا ہے کہ جس کا بیان نہیں ہو سکتا۔ واللہ اعلم بالصواب۔

ولو نشاء الخ آیات میں یہ بات ثابت کی گئی تھی کہ ہم نے ہر ایک بات سمجھنے کی قوت دی تھی اس پر یہ خیال گزرتا تھا کہ ہم کو غور کرنے کا بھی موقع دینا چاہیے تھا، بڑی عمر عطا کرنی تھی کہ تجربہ ہوتے ہوتے اسرار پر بھی آگاہی ہو جاتی اس کا جواب دیتا ہے۔

وَمَنْ نُّعَمِّرْهُ نُنَكِّسْهُ فِي الْخَلْقِ

اور جس کی ہم بڑی عمر کرتے ہیں تو اس کو دنیا میں الٹا کر دیتے ہیں

أَفَلَا يَعْقِلُونَ ﴿٦٨﴾ وَمَا عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ

پھر وہ کیوں نہیں سمجھتے اور نہ ہم نے نبی کو شعر سکھایا

وَمَا يَنْبَغِي لَهٗ إِنْ هُوَ إِلَّا ذِكْرٌ

اور نہ یہ اس کے لائق ہی تھے یہ تو صرف نصیحت

وَّقُرْاٰنٌ مُّبِيْنٌ ﴿٦٩﴾ لِّيُنْذِرَ مَنْ

اور صاف صاف قرآن ہے تاکہ جو زندہ ہے اس کو

كَانَ حَيًّا وَّيَحِقَّ الْقَوْلُ عَلَى

ڈر سنائے اور کافروں پر الزام ثابت

الْكٰفِرِيْنَ ﴿٧٠﴾ أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّا خَلَقْنَا

ہو جائے کیا انہوں نے نہیں دیکھا کہ ہم نے ان کے

لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ أَيْدِيْنَا أَنْعَامًا

لیے اپنے ہاتھوں سے چارپائے بنائے

فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ ﴿٧١﴾ وَذَلَّلْنٰهَا

کہ جن کے وہ مالک بن رہے ہیں اور ان کو ان کے بس میں

لَهُمْ فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا

کر دیا ہے پھر ان میں سے کسی پر چڑھتے ہیں اور کسی کو

يَأْكُلُوْنَ ﴿٧٢﴾ وَلَهُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ

کھاتے ہیں اور ان کے لیے ان میں اور بہت سے فائدے ہیں

وَمَشَارِبُ أَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ﴿٧٣﴾

اور خاص کر پینے کی چیز پھر کیوں نہیں شکر کرتے ؟

وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً

اور اللہ کے سوا انہوں نے اور معبود بنا رکھے ہیں

لَّعَلَّهُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿٧٤﴾ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ

تاکہ وہ ان کی مدد کیا کریں اور وہ خود تو اپنی مدد کر نہیں سکتے

نَصْرَهُمْ وَهُمْ لَهُمْ جُنْدٌ مُّحْضَرُوْنَ ﴿٧٥﴾

(اور کی کیا کریں گے) اور یہ ان کا لشکر حاضر کیا جائے گا۔

وقف لازم

فَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ إِنَّا نَعْلَمُ مَا

پھر آپ ان کی بات سے برا نہ مانیں کیونکہ ہم جانتے ہیں جو کچھ

يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ﴿٧٦﴾

وہ چھپاتے اور جو کچھ ظاہر کرتے ہیں۔

## تفسیر

ومن نعمرہ ننکسہ فی الخلق کہ بڑی عمر سے کیا زیادہ سمجھ آجاوے گی؟ سمجھنے کے لیے تو عمر کا ایک معتدبہ حصہ کافی ہے جیسا کہ پہلے فرمایا تھا اولم نعمرکم ما یتذکر فیہ من تذکر اور زیادہ عمر ہونے کی آرزو بےکار ہے کس لیے کہ جب عمر زیادہ ہو جاتی ہے تو اعضاء انسانی اور قویٰ مدرکہ بھی ضعیف ہو جاتے ہیں۔ زجاج کہتے ہیں کہ اس کے یہ معنی ہیں کہ جس کی ہم عمر زیادہ کرتے ہیں تو اس کو پیدائشی باتوں میں الٹا کر دیتے ہیں۔ قوت کے بعد ضعف، جوانی کے بعد بڑھاپا آجاتا ہے سیدھا قد ٹیڑھا ہو جاتا ہے۔

افلا یعقلون اس پر بھی وہ عقل نہیں کرتے۔ اس جملہ میں ایک اور بات کی طرف بھی اشارہ ہے کہ دنیا میں ممکنات کے جس قدر کمالات ہیں طاقت و قوت حسن وجمال علم و دانش حتیٰ کہ ہستی سب ہماری دی ہوئی ہے اور اس دنیا میں چند روز کے لیے ہے آخر فنا ہے چند روز کی بہار ہے جس پر تم اس قدر بھولے ہوئے ہو اور محسنِ اصلی اور منزلِ اصلی کو بھولے ہوئے ہو اپنے ہی آپ کو دیکھو عمر زیادہ ہونے میں وہ جوانی کہاں رہتی ہے۔ کہاں گئی وہ قوتِ حافظہ اور کس جگہ چلی گئی وہ قوتِ ہاضمہ۔ کہاں ہے وہ قوتِ باصرہ و سامعہ۔ کہاں ہے وہ رنگ و روغن حسن و جمال، قد جو سرو رواں تھا جھک گیا سب چیزیں تم سے لی جاتی ہیں ایک یہ ہستی بھی چھین لی جائے گی اس پر بھی تم عقل نہیں کرتے۔

ان باتوں کو سن کر کفار عرب کہتے تھے کہ یہ نصیحت آمیز باتیں محمد جو سناتا ہے تو شاعر ہے شاعر بھی ایسا کلام کیا کرتے ہیں۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے وما علمنہ الشعر کہ ہم نے محمد کو شعر نہیں سکھایا وماینبغی لہ اور نہ یہ آپ کے لائق ہے۔ یہ اس لیے کہ الہام اور وحی تو خداوند تعالیٰ کا ایک خاص فیضان ہے جو جبرئیل کے وسیلہ سے روح پر نازل ہوتا ہے قویٰ ملکوتیہ کو ابھارتا اور بہیمیہ کو پست کرتا ہے اور شعر تخیلات کی روانی اور زبان کی لفاظی ہے اس میں کہیں عمدہ باتیں بھی ہوتی ہیں اور بیشتر تو توہمات و تخیلات ہوتے ہیں جو قویٰ شہوانیہ کو جوش میں لاتے ہیں اور اسی لیے شعر کی بابت علماء اسلام نے فیصلہ کر دیا ہے کہ حمد و ثنا وعظ و پند کے شعر اچھے ہیں اور برے مضامین کے برے ہیں۔ اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اتفاقیہ کوئی شعر موزوں ہو گیا تو اس سے شاعر نہیں کہے جا سکتے۔

ان ھو الا ذکر و قرآن مبین کہ یہ قرآن جو ہے جو سراسر نصیحت آسمانی ہے۔

لینذر من کان حیا یہ اس لیے نازل ہوا ہے کہ جو زندہ دل ہیں ان کو خوف دلائے اور منکروں پر خدا کی حجت پوری ہو جاوے، یہ نہ کہیں کہ دنیا میں ہم کو کسی نے نہیں سمجھایا۔

اولم یروا الخ سے بت پرستوں کو اپنی نعمتیں یاد دلاتا ہے کہ ہم نے ان کے لیے چارپائے پیدا کیے اور ان کو بس میں کر دیا جس لیے ان سے طرح طرح کے فائدے اٹھاتے ہیں سوار ہوتے ہیں ذبح کر کے کھاتے ہیں ان کے بچوں اور بالوں سے نفع لیتے ہیں دودھ پیتے ہیں پھر بھی شکر نہیں کرتے اللہ کے تابع نہیں ہوتے بلکہ منعم حقیقی کو چھوڑ کر اور معبود بنا رکھے ہیں کہ وہ ان کی مدد کریں حالانکہ وہ ایسے بے بس ہیں کہ خود اپنی مدد نہیں کر سکتے بلکہ قیامت کو پکڑے ہوئے آویں گے۔ یا یہ معنی کہ کفار ان بتوں کا لشکر بن کر ان کے آگے حاضر رہتے ہیں ان کی مدد کر رہے ہیں۔ یا یہ معنی کہ کفار ان کو اپنی مدد کے لیے لشکر جانتے ہیں۔

فلا یحزنک قولھم الخ نبی کو تسلی دیتا ہے کہ ان کی باتوں سے برا نہ مانو۔

اَوَلَمْ یَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ

کیا آدمی نہیں جانتا کہ ہم نے اس کو منی کے ایک قطرہ سے

نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِیْمٌ مُّبِیْنٌ ﴿۷۷﴾

بنایا ہے پھر وہ کھلم کھلا دشمن بن کر جھگڑنے لگا۔

وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّنَسِیَ خَلْقَهٗ ط

اور ہماری نسبت باتیں بنانے لگا اور اپنا پیدا ہونا بھول گیا

قَالَ مَنْ یُّحْیِ الْعِظَامَ وَهِیَ رَمِیْمٌ ﴿۷۸﴾

کہنے لگا بوسیدہ ہڈیوں کو کون زندہ کر سکتا ہے؟

قُلْ یُحْیِیْهَا الَّذِیْۤ اَنْشَاَهَاۤ اَوَّلَ مَرَّةٍ ط

کہہ دو ان کو وہی زندہ کرے گا کہ جس نے ان کو اول بار پیدا کیا تھا

وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيمٌ ﴿٧٩﴾ الَّذِي

اور وہ سب کچھ بنانا جانتا ہے وہ کہ جس نے

جَعَلَ لَكُم مِّنَ الشَّجَرِ الْأَخْضَرِ نَارًا

تمہارے لیے سبز درخت میں سے آگ پیدا کر دی

فَإِذَا أَنتُم مِّنْهُ تُوقِدُونَ ﴿٨٠﴾ أَوَلَيْسَ

کہ تم جھٹ پٹ اس سے آگ سلگانے لگتے ہو کیا وہ کہ

الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ

جس نے آسمانوں اور زمین کو بنایا اس پر

بِقَادِرٍ عَلَىٰ أَن يَخْلُقَ مِثْلَهُم ط

قادر نہیں کہ ان جیسے اور بنائے ؟

بَلَىٰ وَهُوَ الْخَلَّاقُ الْعَلِيمُ ﴿٨١﴾ إِنَّمَا

کیوں نہیں وہ بہت کچھ بنانے والا ماہر ہے اس کی تو یہ

أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئًا أَن يَقُولَ لَهُ

شان ہے کہ جب وہ کسی چیز کا ارادہ کرتا ہے تو اتنا ہی فرما دیتا ہے

كُن فَيَكُونُ ﴿٨٢﴾ فَسُبْحَانَ الَّذِي

کہ ہو سو وہ ہو جاتی ہے پس پاک ہے وہ ذات کہ جس کے

بِيَدِهِ مَلَكُوتُ كُلِّ شَيْءٍ وَ

ہاتھ میں ہر چیز کا کامل اختیار ہے اور

إِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ﴿٨٣﴾

اسی کے پاس پھر تم لائے جاؤ گے ۔

## ترکیب

فاذا ھی الجملۃ معطوفۃ علی الجملۃ المنفیۃ قبلھا داخلۃ معھا فی حیز الانکار المفھوم من الاستفھام والمعنی العجب من ہذا المخاصم الذی یجادل الجبار القھار ونسی اصلہ وخلقہ من ای شئ خلق وکیف صار۔ اولیس الھمزۃ للانکار والواو للعطف علی مقدر من نظائرہ رمیم فعیل بمعنی مفعول یستوی فیہ المذکر والمؤنث۔

## تفسیر

اولم یر الانسان الخ یہاں سے ثبوتِ حشر پر دلائل قائم کرتا ہے اور منکرینِ حشر کو انہیں کی ذات میں اپنی قدرت وکمال کا نمونہ دکھاتا ہے کہ انسان یقیناً جانتا ہے کہ خدا نے مجھ کو ایک قطرہ پانی سے پیدا کیا ہے جو متشابہ الاجزاء ومتحد الحقیقۃ والاسم ہے پھر اس میں سے ہڈی اور گوشت اور پوست اور سر پاؤں دل ودماغ آنکھ ناک کیسے مختلف الاسم والحقیقۃ اجزاء پیدا کر دیے اور ہر ایک میں جداگانہ قوت وتاثیر رکھی اور اس کے تمام کیل پرزے جوڑ کر اس کو بڑا گویا اور فہیم بنا دیا۔ یہ گویا ہوتے ہی بڑے دشمن، بڑے مقرر منکرِ حشر بن گئے طرح طرح کی حجتیں نبیوں اور اس کے کلام کے مقابلہ میں کرنے لگے۔ وضرب لنا مثلا ونسی خلقہ اور ہمارے لیے دنیا کے لوگوں کی مثال بیان کی کہ جس طرح دنیا کے لوگ بعض اشد کاموں میں عاجز ہیں وہ بھی ہے یعنی مخلوق کی قدرتوں اور طاقتوں کے قیاس کر کے ہماری قدرت کو بھی محدود سمجھ لیا کہ وہ مرنے کے بعد زندہ نہیں کر سکتا اور طرفہ یہ ہے کہ ہماری قدرتِ غیر محدود کا نمونہ اسی کے پیدا کرنے میں موجود ہے اس کو بھول گیا۔ یعنی اس میں غور نہیں کرتا۔ پھر اس مثل کا بیان کرتا ہے۔

ع ۵ ۱۴

قال من یحی العظام وھی رمیم کہ انسان کہتا ہے کہ بوسیدہ اور ریزہ ریزہ ہوئی ہڈیوں کو کون زندہ کر سکتا ہے؟ انسان سے مراد عموماً منکرینِ حشر ہیں۔ گو یہ بات جیسا کہ ابن عباسؓ نے فرمایا ہے عاص بن وائل نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہی تھی۔ ابن جریر وابن المنذر وابن ابی حاتم نے اس کو اپنی معجم میں نقل کیا ہے۔

خدا تعالیٰ اس کا جواب دیتا ہے قل یحییھا الذی انشاھا اول مرۃ اے محمدؐ کہہ دے ان بوسیدہ ہڈیوں کو وہی زندہ کرے گا کہ جس نے ان کو اول بار بنایا تھا اور ان کا کچھ بھی وجود نہ تھا پھر بار دیگر بنانا اس کو کیا نہیں آتا؟

حالانکہ وہ ہر چیز مخلوقات کی جانتا ہے کوئی ذرہ اجزاء بدن کا اس سے مخفی نہیں بار دیگر سب کو ملا دے گا اور روح ڈال دے گا۔ یا یوں کہو وہ ہر طرح سے پیدا کرنا جانتا ہے۔ فالخلق مصدر وعلی الاول بمعنی المخلوق۔

اس کے بعد اور دلیل بیان فرماتا ہے الذی جعل لکم من الشجر الاخضر نارا لخ کہ اللہ تو وہ قادرِ مطلق ہے کہ سبز درخت میں سے آگ نکال دیتا ہے۔ بن میں جب بانس کی ٹہنیاں ہوا سے آپس میں رگڑ کھاتی ہیں تو اس سے آگ نکلتی ہے جس سے بن میں خود بخود آگ لگ جاتی ہے اور عرب میں دو درخت ہیں ایک کو مرخ دوسرے کو عفار کہتے ہیں اور زند اور زندہ بھی۔ جب آگ سلگانی منظور ہوتی ہے تو دونوں کی ہری ٹہنیاں توڑ کر ایک کو دوسرے پر مارتے ہیں آگ پیدا ہو جاتی ہے۔ پھر آگ اور سبز درخت کو دیکھیے جو پانی اور رطوبت کی پوٹ ہو دونوں ضدوں کو جمع کر دیا۔ پھر جس نے اضداد کو جمع کر دیا کیا وہ اجزاء بدنِ انسانی کو جمع نہیں کر سکتا؟ بے شک کر سکتا ہے۔

اس کے بعد ایک اور دلیل بیان کرتا ہے اولیس الذی خلق السموٰت والارض بقدر علی ان یخلق مثلھم کہ کیا وہ شخص کہ جس نے آسمانوں اور زمین کو بنایا اس بات پر قادر نہیں کہ ان کو بارِ دیگر پیدا کرے؟ بیشک پیدا کر سکتا ہے۔ مثلھم اے مثل ہولاء الاناسی الذین ماتوا والمراد ہم علی سبیل الکنایۃ نحو مثلک لایبخل والمراد انت۔ آپ ہی اس استفہام کا جواب دیتا ہے بلیٰ وھو الخلّٰق العلیم کیوں نہیں وہ خلاق ہر چیز پیدا کر سکتا ہے

اور علیم بھی ہے ہر قسم کے علوم اس کے آگے حاضر ہیں قدرت بھی ثابت کی گئی علم بھی۔

اب کلام میں کوئی جگہ مخالف کے لیے باقی نہیں کس لیے کہ جو شخص خدا تعالیٰ کے وجود کو مانتا ہے اور اس کو آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنے والا بھی جانتا ہے تو اس بات کا ماننا اس کو ضرور ہے کہ وہ بارِ دیگر بھی پیدا کر سکتا ہے کیونکہ بارِ دگر پیدا کرنا اول بار کے پیدا کرنے سے عقلاً کوئی زیادہ بات نہیں اور مشرکین کہ جن کے مقابلہ میں یہ کلام ہو رہا ہے خدا کے بھی قائل تھے اور اُس کو خالق آسمان و زمین بھی جانتے تھے حشر کے منکر تھے۔ یہودیوں میں بھی ایک فرقہ منکر حشر کا تھا۔

اس کے بعد ایک اور دلیل بیان فرماتا ہے انما امرہ اذا اراد شیئا ان یقول لہ کن فیکون اس میں ان کی تمثیل کا بھی بطلان ہے کہ وہ کہتے تھے کوئی بھی حشر پر قادر نہیں۔ غائب کا حاضر پر قیاس کرتے تھے، فرماتا ہے اللہ تعالیٰ کو مخلوق پر قیاس نہ کرو کس لیے کہ مخلوق میں سے جو کوئی کسی چیز کو بنانا چاہتا ہے تو وہ چند باتوں کا محتاج ہوتا ہے اول اپنی قوت و طاقت کا ہونا۔ دوم آلات بدنیہ سوم دیگر آلات۔ چہارم اس چیز کا مادہ موجود ہونا۔ پنجم زمانہ کا درمیان۔ ششم موانع کا دور ہونا۔ مثلاً کوئی معمار کسی مکان کے بنانے کا ارادہ کرے تو اس میں قوت و طاقت فن معماری کا علم ہونا چاہیے پھر اس کے ہاتھ پاؤں اعضاء بدنیہ بھی درست ہونے چاہییں پھر اس کے اوزار و آلات بھی ضروری ہیں پھر اس مکان کا مادہ اینٹ پتھر لکڑی گارا چونا لوہا وغیرہ بھی کہ جن سے وہ مکان بنے گا پھر یہ بھی ضروری ہے کہ وہ مکان دفعۃً نہیں بنے گا زمانے میں تیار ہوگا ایک ساعت سے لے کر دس برس بیس برس کا کسی قدر ہو زمانہ ضرور ہوگا ان سب کے بعد یہ بھی کہ کوئی مانع پیش نہ آوے اگر کسی زبردست نے بننے سے روک دیا تو رک جاوے گا

یا بارش آندھی کوئی بات پیش آجائے تب بھی رک جاوے گا۔ برخلاف خدا تعالیٰ کے کہ وہ ان چیزوں میں سے کسی کا بھی محتاج نہیں۔ ہمہ وقت اس کے لیے سب سامان مہیا ہیں پھر اس کو مخلوق پر قیاس کرنا کیسی بے عقلی ہے۔ اس بات کو خدا تعالیٰ اس آیت میں بیان کرتا ہے کہ وہ جب کسی چیز کا ارادہ کرتا ہے تو صرف یہی بات ہوتی ہے کہ اس کو کہتا ہے کُن یعنی ہو جا سو وہ فوراً موجود ہو جاتی ہے۔ امر سے مراد امرِ تکوینی ہے اور قول اور کن سے بھی قول اور کن تکوینی مراد ہے تو یہ کہ اس معدوم چیز سے خطاب کیا جاتا ہے کہ تو ہو جا، کس لیے کہ وہ تو اس وقت معدوم ہوتی ہے قابلِ خطاب ہی نہیں ہوتی اور جو موجود ہو تو پھر موجود کو موجود کرنے کے کیا معنی؟ بلکہ مراد یہ ہے کہ اس کے علم میں ہر شے ہے خواہ وہ خارج میں موجود ہو یا معدوم اور یہ علم اس کا علم ازلی ہے جب سے وہ ہے اسی کے ساتھ اس کی ذات بابرکات میں تمام چیزوں کا علم ان چیزوں کے پیدا کرنے سے پیشتر ہی رکھا ہوا ہے پھر جب وہ کسی چیز کے پیدا کرنے کا قصد کرتا ہے تو اس موجود علمی سے یہ فرما دیتا ہے یعنی ارادہ کر لیتا ہے کہ ہو جا سو وہ فوراً موجود ہو جاتی ہے ذرا بھی دیر نہیں لگتی۔

اس تقریر سے معتزلہ اور کرامیہ کا خیال بھی باطل ہو گیا کہ معدوم کو بھی شے کہتے ہیں اور یہ کہ اس کا ارادہ حادث ہے۔ اس آیت میں اس نے اپنی بے انتہا قدرت کا ثبوت کر دیا اور راسخ الاعتقاد اور سلیم الطبع کو کامل یقین دلایا اور دعوے کو دلیل کر دکھایا۔

اس لیے اس کے بعد اس بحث کے نتیجہ کو کن عمدہ پیرائے اور اسلوب سے بیان فرماتا ہے کہ جو اصل الاصول مطالب کو گھیرے ہوئے ہے۔ فقال سبحٰن الذی بیدہ ملکوت کل شیٔ والیہ ترجعون اور اس تمام سورت میں اصل الاصول تین ہی باتیں ہیں۔ توحید، اقرارِ رسالت، اعتقادِ حشر۔ رسالت کو تو کئی مقام پر اس سورت میں ثابت کر دیا ہے۔ ایک بار اول ہی میں فرمایا والقرآن الحکیم انک لمن المرسلین اور اس کو سب سے اول اس لیے ذکر کیا کہ جب تک انسان رسولوں پر ایمان نہیں لاوے گا اس کے کہنے سے حشر اور اس کی صفات کا کب قائل ہوگا۔ کس لیے کہ یہ باتیں تجربہ اور حس سے باہر ہیں اور براہینِ عقلیہ میں باہم تعارض ہو جاتا ہے اور وہم خلل اندازی کرتا ہے ان باتوں کا کامل یقین تو اس کے فرستادہ یعنی رسول کے کہنے سے ہو سکتا ہے۔ اور ایک بار اخیر رکوع میں ثابت کیا بقولہ وما علمنٰہ الشعر الخ۔

اب رہیں دو باتیں توحید اور حشر پر ایمان لانا، سو اٰیۃ لہم سے شروع کر کے چند دلائل سے اس کو ثابت کر دیا اور حشر کے مسئلہ کو اخیر میں بڑے زور سے ان کا انکار نقل کر کے وضرب لنا مثلا ونسی خلقہ قال من یحی العظام وھی رمیم ثابت کیا۔ اور اخیر میں اس لیے کہ حشر بھی دنیا کا اخیر ہی ہوتا ہے اور اس بات کے اثبات میں اپنی قدرت غیر متناہی کے جتلانے کے لیے دلائل بیان کرتا چلا آتا ہے اس لیے ختمِ کلام کے موقع پر ان دونوں باتوں کو نتیجہ کے طور پر ثابت کرتا ہے۔ فسبحٰن الذی بیدہ ملکوت کل شیٔ والیہ ترجعون میں توحید کو ثابت کیا۔ اول تو لفظ سبحٰن ہی اس کی تنزیہ و تقدیس پر دلالت کرتا ہے کہ وہ شریک و سہیم و مثل و نظیر اور عجز و حدوث، والد و مولود سب نقصان کی چیزوں سے پاک ہے نہ اس کو جورو کی حاجت نہ بیٹے کی ضرورت نہ کسی جسم میں حلول کرنے کی احتیاج نہ کسی مددگار کی پروا۔ کس لیے کہ بیدہ ملکوت کل شیٔ اس کے ہاتھ میں یعنی قبضہ میں ہر شے کی حکومت ہے۔

یہ جملہ تنزیہ کے لیے بھی دلیل ہے اور آئندہ دوسری بات حشر برپا کرنے کے لیے بھی دلیل ہے کیوں کہ جب اس کے قبضہ میں ہر چیز کی حکومت ہے تو مکرر بارِ دگر زندہ کرنے پر بھی

وہ قادر ہے اس لیے اس کے بعد والیہ ترجعون فرمایا کہ اسی کے پاس پھر جاؤ گے یعنی حشر برپا ہوگا مرکر زندہ ہو کے خدا تعالیٰ کے سامنے کھڑا ہونا ہوگا۔

اور الیہ جار کو مقدم کیا جس میں اشارہ ہے کہ اس کے پاس پھر جانا ہے نہ کہ کسی اور کے پاس کہ جس کو تم اس کے ساتھ شریک کرتے اور اس کی خدائی کا حصہ دار یا کار مختار سمجھتے ہو اس پر اور لطف یہ ہے کہ ترجعون مضارع کا صیغہ کا استعمال ہوا اس میں اشارہ ہے کہ حشر قائم ہونے کے بعد تو خدا کے پاس جانا ہی ہے جیسا کہ معنی استقبال مضارع میں پائے جاتے ہیں حال میں بھی تم اسی کے پاس چلے جا رہے ہو۔ یہ عمر تمہارا ایک سفر ہے جس قدر برس گزرتے ہیں یا جس قدر دن گزرتے ہیں گویا تمہارے سفر کی اسی قدر منزلیں طے ہوتی ہیں آخر ایک روز یہ سفر تمام ہوگا موت آوے گی کیا بلکہ سامنے کھڑی ہے پس تمہاری روح کو اس کے سامنے جانا ہوگا اب ہر وقت تم اسی کے پاس سفر طے کرکے جا رہے ہو اور اس پر لطف یہ کہ مضارع مجہول کا صیغہ آیا تاکہ یہ معلوم ہو کہ تم از خود نہیں بلکہ کوئی اور تم کو لیے جا رہا ہے۔ اور سچ بھی ہے کہ ہم بے اختیار منازل عمر طے کر رہے ہیں۔ اسی بات کو کئی ایک جگہ قرآن مجید میں ذکر کیا ہے فقال یاایھا الانسان انک کادح الی ربک کدحا فملٰقیہ۔

امام احمدؒ نے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے یٰس قرآن مجید کا دل ہے جو کوئی اس کو خالصاً لوجہ اللہ پڑھے گا اس کو خدا بخش دے گا۔ اس کو دل اسی لیے کہا کہ اس سورت میں اعتقادیات ہی ہیں جو دل میں رہا کرتے ہیں۔ یا یوں کہو قرآن مجید کے امہات المطالب یہی تین باتیں ہیں اور ان کے مہتمم یا محافظ یا فروع ہیں اور یہی باتیں لب لباب ہیں اور اعلیٰ تر ہیں۔ اور عمدہ اور اعلیٰ چیز کو انسان کے دل سے تشبیہ دی جایا کرتی ہے کہ وہ بھی بدن میں سب سے عمدہ اور اعلیٰ اور سردار ہوتا ہے۔

## سورۃ صٰفٰت

مکیہ ہے اس میں ایک سو بیاسی آیات
اور پانچ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۝١ فَالزّٰجِرٰتِ
قسم ہے صف باندھ کر کھڑے ہونے والوں کی پھر ڈانٹنے والوں کی

زَجْرًا ۝٢ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۝٣
دھمکا کر پھر ذکر الٰہی میں تلاوت کرنے والوں کی

اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۝٤ رَبُّ
البتہ تمہارا معبود تو ایک ہی ہے وہ آسمانوں

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا
اور زمین اور اس کے اندر کی سب چیزوں کا

وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۝٥ اِنَّا زَيَّنَّا
اور مشرقوں کا رب ہے ہم نے نیچے کے

السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ ۝٦
آسمانوں کو ستاروں سے سجایا ہے

وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝٧
اور اس کو ہر ایک شیطان سرکش سے محفوظ رکھا ہے

ف آفتاب برس دن تک ایک جگہ خاص سے طلوع کرتا ہے دوسری خاص جگہ سے غروب۔ ہر روز نیا مطلع ہے اس لیے رب المشارق والمغارب کہتے ہیں اور گرمی و سردی کے دو مطلع قرار دے کر رب المشرقین ورب المغربین بھی کہتے ہیں ۱۲ منہ

لَا يَسَّمَّعُونَ إِلَى الْمَلَإِ الْأَعْلَىٰ

کہ وہ عالم بالا کے لوگوں کی باتوں کی طرف کان بھی نہیں لگا سکتے

وَيُقْذَفُونَ مِن كُلِّ جَانِبٍ ۝٨

ان پر ہر طرف سے کھدیڑنے کے لیے انگارے شہاب

دُحُورًا ۖ وَلَهُمْ عَذَابٌ وَاصِبٌ ۝٩

پھینکے جاتے ہیں اور ان کے لیے ہمیشہ کا عذاب ہے

إِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَأَتْبَعَهُ

مگر جو کوئی بات لے بھاگتا ہے تو اس کے پیچھے

شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝١٠ فَاسْتَفْتِهِمْ

دہکتا ہوا انگارا پڑتا ہے پس (اے رسول) ان سے پوچھو کہ ان کا

أَهُمْ أَشَدُّ خَلْقًا أَم مَّنْ خَلَقْنَا ۚ إِنَّا

بنانا بڑی بات ہے یا ان چیزوں کا کہ جن کو ہم نے بنایا ان کو تو ہم نے

خَلَقْنَاهُم مِّن طِينٍ لَّازِبٍ ۝١١ بَلْ

لیس دار گارے سے بنایا ہے بلکہ

عَجِبْتَ وَيَسْخَرُونَ ۝١٢ وَإِذَا ذُكِّرُوا

آپ تو (ان کی احمقانہ باتوں پر) تعجب کرتے ہیں اور وہ ٹھٹھا کرتے ہیں۔ اور جب سمجھائے جاتے ہیں

لَا يَذْكُرُونَ ۝١٣ وَإِذَا رَأَوْا آيَةً

تو سمجھتے نہیں اور جب کوئی قدرت کی نشانی دیکھتے ہیں

يَسْتَسْخِرُونَ ۝١٤ وَقَالُوا إِنْ هَٰذَا

تو ہنسی کرتے ہیں اور کہتے ہیں یہ تو

إِلَّا سِحْرٌ مُّبِينٌ ۝١٥

محض صریح جادو ہے۔

## ترکیب

والصّٰفّٰت الواو للقسم وجوابہ ان الٰھکم۔ رب السمٰوٰت بدل من واحد۔ بزینۃ الکواکب من اضافۃ النوع الی الجنس کقولک باب جدید والزینۃ کواکب حفظا ای حفظنا یا حفظا من یتعلق بالفعل المحذوف۔ لا یسمعون الجملۃ فی موضع الجر علی الصفۃ او مستانف دحورا یجوز ان یکون مصدرا من معنی یقذفون او مفعولا لہ الا استثناء من الجنس ای لا یسمعون الملائکۃ الا مخالسۃ ثم یتبعون بالشہب فی خطف۔

## تفسیر

ابن عباسؓ فرماتے ہیں یہ سورت مکہ میں نازل ہوئی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی جمعہ کے روز یٰس اور صٓفّٰت پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے کوئی حاجت طلب کرے گا اللہ اس کی حاجت روا کرے گا۔ رواہ ابوداؤد فی فضائل القرآن۔

مشرکین مکہ بت پرستی کرتے تھے ستاروں کو بھی قضا و قدر میں شریک جانتے تھے اس لیے ان کی پرستش بھی کرتے تھے اور جنوں اور شیطانوں کو بھی مانتے تھے شیاطین کچھ خبریں بھی جھوٹ ملا کر لوگوں کو دیا کرتے تھے جس پر وہ غیب دانی کا دعویٰ کرتے تھے اور ان شیاطین کی نذر و نیاز کروایا کرتے تھے اور قیامت کے بھی منکر تھے۔ ان سب باتوں کا رد اس سورت میں کرتا ہے اور پہلے دلائل سے رد کر چکا تھا مگر مخاطبین کو وثوق دلانے کے لیے کلام کو قسم کے ساتھ شروع کرتا ہے۔

فقال والصّٰفّٰت صفا الخ تین چیزوں کی قسم کھاتا ہے اول صٓفّٰت یعنی صف باندھنے والے۔ دوسرے زٰجرٰت زجر کرنے والے ڈانٹنے اور روکنے والے۔ تیسرے تٰلیٰت ذکرا ذکر کرنے والے۔ اب یا تو ان تینوں چیزوں سے ایک شے مراد ہے یہ تینوں اس کے وصف ہیں یا تین چیزیں جدا جدا۔ اول صورت میں علماء کے کئی قول ہیں۔

اول یہ کہ ملائکہ مراد ہیں کیونکہ وہ آسمانوں میں عبادت کے لیے صف بستہ کھڑے رہتے یا حکمِ الٰہی کی تعمیل کے لیے صف بستہ رہتے ہیں اور ملائکہ ہی بادلوں کو ہانکتے اور ڈانٹتے ہیں۔ یا یہ کہ شیاطین کو بنی آدم کے تکلیف دینے سے ڈانٹتے ہیں۔ یا یہ کہ الہامات کے طور پر ملائکہ کو قلوبِ بنی آدم تک تاثیرات ہیں وہ ان کو معاصی سے روکتے ہیں جس طرح کہ شیاطین آمادہ کرتے ہیں اور وہی ذکرِ الٰہی میں مصروف رہا کرتے ہیں۔ یا اس سے نیک لوگ مراد ہیں جو جہاد و جماعت میں صف باندھ کر کھڑے ہوتے ہیں اور کفار کو گمراہی سے روکتے اور مخالفین کو ڈانٹتے ہیں اور تلاوتِ قرآن کرتے ہیں۔

دوسری صورت میں بھی کئی احتمال ہیں۔ ان چیزوں کی قسم کھا کر فرماتا ہے ان الٰھکم لواحد کہ تمہارا ایک ہی رب ہے وہی آسمانوں اور زمین کا رب ہے۔ ستارے رب نہیں بلکہ انا زیّنا ان کو تو ہم نے آسمان کی زینت بنا دیا ہے اور وہ شیاطین کے لیے اوپر جانے سے محافظ بھی ہیں۔

اسی قسم کا مضمون قرآن مجید میں کئی ایک جگہ آیا ہے ایک جگہ آیا ہے ولقد زیّنا السماء الدنیا بمصابیح و جعلناھا رجوما للشیطین ایک جگہ ہے وحفظناھا من کل شیطٰن رجیم الا من استرق السمع فاتبعہ شھاب مبین سورۂ جن میں آیا ہے وانا لمسنا السماء فوجدنٰھا ملئت حرسا شدیدا وشھبا ؐ وانا کنا نقعد منھا مقاعد للسمع فمن یستمع الاٰن یجد لہ شھابا رصدا ۵

اور احادیثِ صحیحہ میں بھی یہی مضمون منقول ہے بخاری نے ابوہریرہؓ سے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب آسمانوں پر کوئی حکم ہوتا ہے تو خوف کے مارے ملائکہ تھرّا جاتے ہیں۔ پھر ایک دوسرے سے دریافت کرتا ہے یعنی اوپر کے طبقہ سے لے کر نیچے کے طبقہ والے ملائکہ تک درجہ بدرجہ وہ بات پہنچتی ہے۔ نیچے کے طبقہ والوں سے شیاطین کوئی بات اُڑا لے جاتے ہیں اور اس کو جادوگروں یا بھتنیوں والوں کو پہنچاتے ہیں وہ ایک میں سو جھوٹی باتیں ملا کر مشہور کرتے ہیں پھر کبھی یا اکثر ستارہ ان کے پیچھے دوڑتا ہے اور جلا دیتا ہے اور کبھی وہ کلمہ جادوگر کو پہنچا دیتا ہے۔ اور اسی کے قریب قریب ابن عباسؓ سے مسلم نے روایت کیا ہے اور جمہور مفسرین اس پر متفق ہیں اور اہلِ سنت کا یہی اعتقاد ہے۔

اوپر رات کو جو کچھ چمکتا ہوا نظر آتا ہے اس کو عرف میں بجز نیرین کے ستارہ کہتے ہیں کہ وہ ثوابت ہوں یا تھوڑی دیر کے بعد مٹ جاویں جیسا کہ کرۂ ارض سے ادخنہ جو اوپر کو صعود کرتے ہیں اور کرۂ نار میں پہنچنے کے بعد ان میں آگ لگ جاتی ہے پھر وہ مادہ مشتعل رات کو مختلف صورتوں میں روشن ہوتا ہوا دکھائی دیتا ہے کبھی دُم دار ستارہ معلوم ہوتا ہے اور جس قدر وہ مادہ ہوتا ہے اُتنا ہی اس کو قیام رہتا ہے حتیٰ کہ مہینوں تک۔ خدا تعالیٰ بندوں کو اپنے عجائب مخلوقات میں قدرتیں دکھاتا ہے کہ یہ جو اوپر رات کو تمہیں ستارے معلوم ہوتے ہیں ان سے آسمان کی زینت ہوتی ہے۔ اندھیرے میں نورانی قندیلیں مختلف صورتوں میں لٹکی ہوئی نظر آ رہی ہیں یہ تو ثوابت ہیں اور بعض جو تم کو تارے معلوم ہوتے ہیں (جس کو تم شہابِ ثاقب کہتے ہو یعنی ادخنہ ارضیہ اور جس کو تم دیکھتے ہو کہ آسمان سے ٹوٹتا ہے یا کوئی پھینک کر دوسری طرف مارتا ہے) ان سے ملائکہ سماوات کام لے رہے ہیں کہ شیاطین اوپر یعنی عالمِ بالا کی باتیں اور وہاں کے روزمرہ جاری ہونے والے حوادث کی خبریں سننے جاتے ہیں ان کو ان سے مارتے ہیں اور گو شیاطین اور جن بھی ناری ہیں ان کا غالب مادہ آتش ہے مگر آگ کے درجے متفاوت ہیں قوی ضعیف میں اثر کرتی ہے اسی لیے ان کو جلا دیتی ہے جیسا کہ انسان کا

غالب مادہ خاک ہے مگر پتھر کے مارنے سے جو وہ بھی خاکی ہے مرجاتا ہے۔ اس تقریر پر تمام شبہات دور ہو گئے عقل و نقل میں موافقت ہو گئی۔

اب ہم آیات کی تفسیر کرتے ہیں کہ یہ جن و شیاطین کہ جن کو تم پوجتے اور غیب داں جانتے ہو ان کی تو عالم بالا تک رسائی بھی نہیں اور جو کوئی وہاں تک جانے کا قصد کرتا ہے تو ملائکہ ہر طرف سے ان پر کھدیڑنے کے لیے ستاروں کے انگارے مارتے ہیں اور جو کوئی بات سن کر بھاگتا ہے تو اس کو شہاب ثاقب جا لیتا ہے۔

فاستفتھم یہاں سے منکرین حشر کا رد کرتا ہے کہ ہم نے ان کو طین لازب یعنی چپکتے ہوئے گارے سے پیدا کیا ہے کیوں کہ انسان کا غالب مادہ مٹی ہے جو تر ہو کر اس کے اعضا بنانے میں کام آئی ہے نہ صرف تر بلکہ اس کے کئی خمیر ہوئے ہیں پھر خمیروں کا عطر لیا گیا ہے۔ پھر حشر برپا کرنا ہمیں کیا مشکل ہے۔

بل عجبت اے محمدؐ تو اس جہل و انکار سے تعجب کرتا ہے اور وہ ہیں کہ تمسخر کر رہے ہیں اور سمجھانے سے سمجھتے نہیں جب کوئی نشانی دیکھتے ہیں تو ٹھٹھوں میں اڑاتے اور اس کو جادو بتاتے ہیں۔ تمسخر حمقا کا کام ہے۔

ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا
(کہتے ہیں) کیا جب ہم مر گئے اور مٹی اور ہڈیاں ہو گئے
ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿۱۶﴾ اَوَاٰبَآؤُنَا
تو کیا ہم پھر اٹھائے جائیں گے اور کیا ہمارے اگلے
الْاَوَّلُوْنَ ﴿۱۷﴾ قُلْ نَعَمْ وَاَنْتُمْ دَاخِرُوْنَ ﴿۱۸﴾
باپ دادا بھی کہہ ضرور اور اس وقت تم بے بس ہو گے
فَاِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ فَاِذَا هُمْ
پھر قیامت تو ایک ہی کڑک ہو گی پھر تو فوراً (زندہ

يَنْظُرُوْنَ ﴿۱۹﴾ وَقَالُوْا يٰوَيْلَنَا هٰذَا
ہو کر) راہ تکیں گے اور کہیں گے ہائے کم بختی یہ تو
يَوْمُ الدِّيْنِ ﴿۲۰﴾ هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ
جزا کا دن ہے یہ ہے فیصلہ کا دن
الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ﴿۲۱﴾ ع ۲۱ ۵
کہ جس کو تم جھٹلایا کرتے تھے
اُحْشُرُوا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَاَزْوَاجَهُمْ
(حکم ہوگا) ظالموں کو اور ان کی بیویوں[1] کو
وَمَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ ﴿۲۲﴾ مِنْ دُوْنِ
اور ان سب کو بھی کہ جن کو وہ اللہ کے سوا پوجا کرتے تھے
اللّٰهِ فَاهْدُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطِ الْجَحِيْمِ ﴿۲۳﴾
حاضر کرو پھر ان کو جہنم کے رستہ کی طرف ہانک کر لے جاؤ
وَقِفُوْهُمْ اِنَّهُمْ مَّسْئُوْلُوْنَ ﴿۲۴﴾ مَا
اور ان کو کھڑا کرو کہ ان سے دریافت کرنا ہے تم کو
لَكُمْ لَا تَنَاصَرُوْنَ ﴿۲۵﴾ بَلْ هُمُ
کیا ہوا کہ آپس میں ایک دوسرے کی مدد نہیں کرتے بلکہ آج
الْيَوْمَ مُسْتَسْلِمُوْنَ ﴿۲۶﴾ وَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ
کے دن وہ سر جھکائے کھڑے ہوں گے اور ایک دوسرے کی طرف
عَلٰى بَعْضٍ يَّتَسَآءَلُوْنَ ﴿۲۷﴾ قَالُوْٓا
متوجہ ہو کر پوچھے گا کہیں گے
اِنَّكُمْ كُنْتُمْ تَاْتُوْنَنَا عَنِ
تم ہی تو ہم پر چل چل کر دائیں[2] طرف سے
الْيَمِيْنِ ﴿۲۸﴾ قَالُوْا بَلْ لَّمْ تَكُوْنُوْا
آیا کرتے تھے وہ جواب دیں گے کہ تم خود ہی ایمان

[1] وہ بیویاں جو اپنے مشرک خاوند کے مذہب پر تھیں ۱۲ منہ
[2] یمین یعنی حق دین میں سد راہ ہوتے تھے (زجاج)۔ (باقی بر صفحہ آئندہ)

مُؤْمِنِيْنَ ۞۲۹ وَمَا كَانَ لَنَا عَلَيْكُمْ

نہیں لاتے تھے　اور ہمارا تم پر کوئی زور

مِّنْ سُلْطٰنٍ بَلْ كُنْتُمْ قَوْمًا طٰغِيْنَ ۞۳۰

بھی نہ تھا　بلکہ خود تم ایک گمراہ قوم تھے

فَحَقَّ عَلَيْنَا قَوْلُ رَبِّنَا ۤ اِنَّا

پھر ہم سب ہی پر ہمارے رب کا قول[1] پورا ہو گیا کہ ہم سب کو

لَذَآئِقُوْنَ ۞۳۱ فَاَغْوَيْنٰكُمْ اِنَّا

عذاب چکھنا ہے　پھر ہم نے تم کو بھی گمراہ کیا　ہم

كُنَّا غٰوِيْنَ ۞۳۲ فَاِنَّهُمْ يَوْمَئِذٍ

خود بھی گمراہ تھے　پھر اُس روز　عذاب میں

فِى الْعَذَابِ مُشْتَرِكُوْنَ ۞۳۳ اِنَّا

وہ سب　یکساں ہوں گے　ہم

كَذٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ ۞۳۴

گنہ گاروں کے ساتھ ایسا ہی (برتاؤ) کیا کرتے ہیں

اِنَّهُمْ كَانُوْٓا اِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَآ اِلٰهَ

کیوں کہ　جب ان سے　لا الٰہ الا اللہ

اِلَّا اللّٰهُ يَسْتَكْبِرُوْنَ ۞۳۵ وَيَقُوْلُوْنَ

کہا جاتا تھا تو اکڑا کرتے تھے　اور کہتے تھے

اَئِنَّا لَتَارِكُوْٓا اٰلِهَتِنَا لِشَاعِرٍ مَّجْنُوْنٍ ؕ

کیا ہم ایک شاعر[2] دیوانہ کے لیے اپنے معبودوں کو چھوڑ دیں گے؟

بَلْ جَآءَ بِالْحَقِّ وَصَدَّقَ الْمُرْسَلِيْنَ ۞۳۷

بلکہ (نہ وہ شاعر ہی نہ دیوانہ) دینِ حق لے کر آیا ہے اور خدا کے رسولوں کی تصدیق کی

اِنَّكُمْ لَذَآئِقُوا الْعَذَابِ الْاَلِيْمِ ۞

البتہ تم کو عذاب الیم چکھنا ہے

وَمَا تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۞۳۹

اور تم کو وہی بدلہ دیا جاوے گا کہ جو تم کیا کرتے تھے۔

# تفسیر

ءاذا متنا وکنا ترابا یہاں سے پھر منکرینِ حشر کا قول نقل کر کے اس کا رد کرتا ہے کہ وہ کہتے ہیں کیا جب ہم مر جاویں گے اور مر کر خاک ہو جاویں گے؟ ہم اور ہمارے باپ دادا زندہ ہوں گے؟ اس بات کو وہ اپنے نزدیک خدا تعالیٰ کی قدرت سے بعید جانتے ہوں گے۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے قل نعم کہہ دے ہاں زندہ کیے جاؤ گے اور اپنے کفر و بدکاری کی وجہ سے تم ذلیل ہو گے۔ اور اسی لیے جرم کی سزا سے بچنے کے لیے تم انکار کرتے ہو۔

پھر حشر برپا ہونے کی کیفیت اور حشر کے بعد جرموں کی سزا پانے کی کیفیت اور وہاں بتوں سے ناامیدی اور اس بت پرستی کی باز پرس اور آپس کی گمراہ کرنے والوں اور ان کے مریدوں کی نہ کا فضیحتی کا وما تجزون الا ما کنتم تعملون تک ذکر کرتا ہے۔

اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ۞۴۰ اُولٰٓئِكَ

لیکن اللہ کے خاص بندے　کہ ان کے

لَهُمْ رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ ۞۴۱ فَوَاكِهُ ۚ

لیے خوان مقرر ہیں　میووں کے

ف: اور سچی بات لے آیا اور رسولوں کو سچا کر دیا

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) واحدی کہتے ہیں کہ ان کے گمراہ کرنے والوں نے قسمیں کھائی تھیں کہ جو ہم کہتے ہیں وہ حق ہے یعنی تم قسم کے سبب سے کہتے تھے۔ اور دائیں طرف سے آنا عرب میں عزت کے ساتھ آنے سے محاورہ ہے یعنی زور میں آتے تھے ۱۲ منہ

[1] یعنی قسمت کا لکھا پیش آیا ہم کیا کریں ۱۲ منہ

[2] شاعر دیوانہ جاہل کو کہتے تھے ۱۲ منہ

وَهُمْ مُّكْرَمُوْنَ ﴿۴۲﴾ فِيْ جَنّٰتِ
اور وہ نعمت کے باغوں میں ان کے سامنے
النَّعِيْمِ ﴿۴۳﴾ عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ ﴿۴۴﴾
تختوں پر عزت و احترام سے بیٹھے ہوں گے
يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِكَاْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ ﴿۴۵﴾
ان میں صاف شراب کا دور چل رہا ہوگا
بَيْضَآءَ لَذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ ﴿۴۶﴾ لَا فِيْهَا
جو سفید (اور) پینے والوں کے لیے مزہ دے گی نہ اس میں
غَوْلٌ وَّلَا هُمْ عَنْهَا يُنْزَفُوْنَ ﴿۴۷﴾ وَ
بہکنا ہوگا اور نہ ان کو اس سے نشہ ہوگا اور
عِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ عِيْنٌ ﴿۴۸﴾
ان کے پاس نیچی نگاہ رکھنے والی بڑی آنکھوں والی عورتیں ہوں گی
كَاَنَّهُنَّ بَيْضٌ مَّكْنُوْنٌ ﴿۴۹﴾ فَاَقْبَلَ
گویا کہ وہ ڈبے میں چھپے ہوئے موتی ہیں پھر ان میں سے
بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَّتَسَآءَلُوْنَ ﴿۵۰﴾
ایک دوسرے کی طرف ملتفت ہو کر باتیں پیش کرے گا
قَالَ قَآئِلٌ مِّنْهُمْ اِنِّيْ كَانَ لِيْ قَرِيْنٌ ﴿۵۱﴾
ان میں سے ایک کہنے والا کہے گا کہ (دنیا میں) میرا ایک ساتھی تھا
يَّقُوْلُ اَئِنَّكَ لَمِنَ الْمُصَدِّقِيْنَ ﴿۵۲﴾
وہ کہا کرتا تھا کہ کیا تو بھی ان میں سے ہے جو رسول کو سچ جانتے ہیں ؟
ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا
کہ کیا جب ہم مر جاویں گے اور مٹی اور ہڈی ہو جاویں گے
ءَاِنَّا لَمَدِيْنُوْنَ ﴿۵۳﴾ قَالَ هَلْ اَنْتُمْ
کیا ہم کو جزاء ملے گی وہ کہے گا کیا تم بھی
مُّطَّلِعُوْنَ ﴿۵۴﴾ فَاطَّلَعَ فَرَاٰهُ فِيْ
دیکھنا چاہتے ہو ؟ پھر وہ جھانک کر دیکھے گا تو اس کو دوزخ کے

سَوَآءِ الْجَحِيْمِ ﴿۵۵﴾ قَالَ تَاللّٰهِ اِنْ
بیچوں بیچ پڑا دیکھے گا وہ کہے گا بخدا کہ
كِدْتَّ لَتُرْدِيْنِ ﴿۵۶﴾ وَلَوْلَا نِعْمَةُ
تو نے تو مجھے ہلاک ہی کیا ہوتا اور اگر میرے رب کی
رَبِّيْ لَكُنْتُ مِنَ الْمُحْضَرِيْنَ ﴿۵۷﴾
عنایت نہ ہوتی تو میں بھی (گرفتار عذاب ہو کر) حاضر کیا جاتا
اَفَمَا نَحْنُ بِمَيِّتِيْنَ ﴿۵۸﴾ اِلَّا مَوْتَتَنَا
پھر کیا ہم جنتی ایسے ہیں کہ جو ایک بار مرنا تھا سو مر چکے
الْاُوْلٰى وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِيْنَ ﴿۵۹﴾
اب نہ ہم کو موت ہے اور نہ ہم کو کوئی تکلیف ہونی ہے
اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۶۰﴾
بے شک یہ بڑی کامیابی کی بات ہے
لِمِثْلِ هٰذَا فَلْيَعْمَلِ الْعٰمِلُوْنَ ﴿۶۱﴾
ایسی ہی کامیابی کے لیے عمل کرنے والوں کو عمل کرنا چاہیے
اَذٰلِكَ خَيْرٌ نُّزُلًا اَمْ شَجَرَةُ الزَّقُّوْمِ ﴿۶۲﴾
کیا یہ مہمانی بہتر ہے یا تھوہر کا درخت ؟

## تفسیر

الا عباد اللہ المخلصین سے لے کر خالص بندوں اہل توحید وطاعت کی جزاء دار آخرت بیان فرماتا ہے کہ وہاں ان کو ہر قسم کی نعیم و ناز اور طرح طرح کی ابدی نعمتیں ملیں گی۔

فاقبل بعضھم علی بعض یتساءلون سے یہ بات بیان فرماتا ہے کہ ایک جنتی اپنے کسی دوسرے دوست سے دنیا کا تذکرہ کرے گا کہ دنیا میں میرا ایک دوست آخرت کا منکر تھا۔ تو پھر وہ اپنے احباب اہل جنت سے کہے گا کہ کیا آپ اس کو دیکھنا چاہتے ہیں کہ اب وہ کس حال میں ہے ؟

پس جھانک کر دیکھے گا تو اس کو جہنم میں پڑا ہوا پاوے گا اور اس سے کہے گا کہ اگر میں تیرے کہنے میں آجاتا تو میں بھی اسی طرح ہلاک ہوتا اللہ نے اپنے فضل سے بچا لیا۔ اب دیکھ ہم کو وہی ایک موت تھی جو ہو چکی اب حیات ابدی ہے اور سرور دائمی یہ بڑی کامیابی ہے۔ لمثل ھٰذا سے لے کر آخر تک اسی کا کلام ہے۔

بعض کہتے ہیں یہ جملہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے کہ لوگوں کو ایسا کام کرنا چاہیے کیوں کہ اس نیک کام کا بدلہ جنت ہے اور اس کا جہنم جو دونوں برابر نہیں۔

قال قائل سے بعض کے نزدیک ایک خاص مؤمن مراد ہے اور کہتے ہیں عام ہے۔ اس میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ بار دگر جینا کوئی نئی زندگی نہ ہوگی، بلکہ اسی زندگی کا اعادہ ہوگا۔ گویا یہ زندگی خواب ہے وہ بیداری اور اسی لیے من بعثنا من مرقدنا کہیں گے۔

اِنَّا جَعَلْنٰهَا فِتْنَةً لِّلظّٰلِمِیْنَ ﴿۶۳﴾

ہم نے اس تھوہر کو ظالموں کے لیے فتنہ بنا دیا ہے

اِنَّهَا شَجَرَةٌ تَخْرُجُ فِیْۤ اَصْلِ الْجَحِیْمِ ﴿ۙ﴾

وہ ایک درخت ہے کہ جو دوزخ کے قعر میں سے اُگتا ہے

طَلْعُهَا كَاَنَّهٗ رُءُوْسُ الشَّیٰطِیْنِ ﴿۶۵﴾

اس کا خوشہ ایسا ہے کہ جیسے شیطانوں کے سر

فَاِنَّهُمْ لَاٰكِلُوْنَ مِنْهَا فَمَالِـُٔوْنَ

پھر وہ اس میں سے کھائیں گے پھر وہ اس سے

مِنْهَا الْبُطُوْنَ ﴿۶۶﴾ ثُمَّ اِنَّ لَهُمْ

پیٹ بھریں گے پھر اس پر ان کو

ک الشوب الخلط قال الفراء یقال شاب طعامه وشرابه اذا خلطهما بشئ ۱۲ منہ

عَلَیْهَا لَشَوْبًا مِّنْ حَمِیْمٍ ﴿ج﴾ ثُمَّ

کھولتا ہوا پانی (پیپ وغیرہ سے) ملا ملا کر دیا جائے گا پھر

اِنَّ مَرْجِعَهُمْ لَاۡاِلَى الْجَحِیْمِ ﴿۶۸﴾

وہ دوزخ کی طرف لوٹ کر آئیں گے

اِنَّهُمْ اَلْفَوْا اٰبَآءَهُمْ ضَآلِّیْنَ ﴿۶۹﴾

کس لیے کہ انہوں نے اپنے باپ دادا کو گمراہ پایا تھا

فَهُمْ عَلٰۤى اٰثٰرِهِمْ یُهْرَعُوْنَ ﴿۷۰﴾

پھر وہ ان کے پیچھے دوڑتے چلے گئے

وَلَقَدْ ضَلَّ قَبْلَهُمْ اَكْثَرُ الْاَوَّلِیْنَ ﴿ۙ﴾

اور البتہ ان سے پہلے بہت سے اگلے لوگ گمراہ ہو چکے ہیں

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا فِیْهِمْ مُّنْذِرِیْنَ ﴿۷۲﴾

اور البتہ ہم نے انہیں ڈر سنانے والے بھیجے تھے

فَانْظُرْ كَیْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُنْذَرِیْنَ ﴿ۙ﴾

پھر دیکھو جن کو ڈر سنایا گیا تھا ان کا کیا انجام ہوا

اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِیْنَ ﴿۷۴﴾

مگر اللہ کے خالص بندے (محفوظ رہے)

# تفسیر

اہل جنت کے درجات و لذات بیان فرما کر یہ فرمایا تھا کہ عمل کرنے والوں کو ایسا عمل کرنا چاہیے۔ پھر فرمایا تھا کہ دیکھو یہ درجات و نعماء بہتر ہیں یا تھوہر (سینڈھ کا پیڑ)؟ اب اس تھوہر کے پیڑ کی کیفیت بیان فرماتا ہے۔

انا جعلنٰها فتنة للظٰلمین کہ ہم نے اس کو ظالموں کے لیے فتنہ بنایا ہے۔ فتنہ کے معنی آزمائش کے بھی ہیں اور تکلیف کے بھی۔ پہلے معنی کے لحاظ سے بعض مفسرین یہ کہتے ہیں کہ کفار کو یہ بات سن کر اور بھی تعجب ہوا کہ جہنم میں پیڑ ہوگا، آگ تو پیڑ کو کھا جایا کرتی ہے نہ کہ پیڑ اُگاتی ہے

(ابن جریر عن قتادہ) اب فتنہ ہونے کے یہ معنی ہوئے کہ دیکھیں کون باور کرتا ہے اور کون انکار کرتا ہے؟ اور اس معنی کی تائید یہ آیت بھی کرتی ہے وماجعلنا الرؤیا التی اریناک الا فتنۃ للناس والشجرۃ الملعونۃ فی القرآن ونخوفھم فما یزیدھم الا طغیانا کبیرا۔

اور بعض کہتے ہیں معنی ثانی مراد ہیں کہ جہنمیوں کے کھانے میں بجائے عمدہ چیزوں کے یہ پیڑ آوے گا جو سخت تکلیف دینے والی چیز ہے۔ ترمذی و نسائی نے روایت کیا ہے کہ اگر اس کا ایک قطرہ دنیا کے دریاؤں میں مل جاوے تو لوگوں کو جینا مشکل پڑ جاوے۔ پھر اس پیڑ کی اور بھی کیفیت بیان فرماتا ہے۔

انھا شجرۃ تخرج فی اصل الجحیم وہ جہنم کی تہ میں سے اُگے گا۔ مفسرین کہتے ہیں کہ جس طرح جنت میں طوبےٰ کا سایہ ہر ایک گھر میں ہوگا اسی طرح تمام اہلِ جہنم کے لیے یہ ایک درخت کافی ہوگا ہر جگہ اس کی شاخیں پھیلی ہوئی ہوں گی۔ یہ کچھ تعجب کی بات نہیں۔ آگ میں ایک کیڑا پیدا ہوتا ہے جس کو سمندر کہتے ہیں اور آگ ہی اس کی غذا ہے۔ اس کا مشاہدہ ہو چکا ہے پھر وہ تو حیوان ہو کر آگ میں رہتا ہے۔ پس پیڑ جو جسمِ نباتی ہے اس کی نسبت سخت ہے بدرجۂ اولیٰ رہ سکتا ہے۔ اس کی قدرت کی عجائب رنگینیاں ہیں۔

حیوان کی زندگی تنفس یعنی سانس لینے پر ہے سیکڑوں کیڑے مٹی میں ایسے دبے ہوئے رہتے ہیں جہاں ہوا کا گزر بھی نہیں اور ہزاروں جانور پانی میں رہتے ہیں جہاں ہوا کا وجود نہیں۔

ہم ایک اور بات سناتے ہیں جس سے اس پیڑ کی کیفیت پوری سمجھ میں آجاوے گی۔ بحر شور یعنی سمندر میں جہاں پانی صاف ہوتا ہے تہ میں عمدہ عمدہ جھاڑ ہوتے ہیں پتھر کے۔ ان کی شاخیں بھی ایسی ہی ہوتی ہیں جیسا کہ زمین کے جھاڑوں کی ہوتی ہیں۔ ان میں نمو بھی ہے اور باہر لائی جاتی ہیں تو تجربت معلوم ہوتی ہے اسی طرح اس شجرۂ زقوم کو جہنم کی آگ سے مناسبت ہو تو کیا تعجب ہے۔ ہاں ابوجہل جیسا کوئی بدعقل اور کوڑھ مغز تعجب کرے تو کچھ تعجب نہیں۔

طلعھا کانہ رءوس الشیاطین۔ طلع شگوفہ نخستیں بر درختِ خرما (صراح) اس کا گابھا ایسا ہوگا کہ جیسا شیطان کا سر۔ عرف میں بری چیز کو شیطان سے تشبیہ دیا کرتے ہیں۔ اس لیے کہ اذہانِ بنی آدم میں شیطان نہایت مکروہ چیز ہے یعنی اس پیڑ کی صورت بھی نہایت مکروہ ہوگی۔ جہنم میں جب کھانے کو اور کچھ نہ ملے گا تو بھوکا مرتا کیا نہ کرتا اسی کو کھاویں گے۔ فانھم لاکلون منھا اور بھوک کے مارے ایسا کھاویں گے کہ فمالئون منھا البطون کہ پیٹ بھر لیں گے پھر اس کی سوزش سے پانی کے لیے محتاج ہوں گے۔ ثم ان لھم تو کھولتا ہوا گرم پانی دیا جائے گا اس کے بعد پھر جہنم کی کوٹھڑیوں میں بند کر دیے جاویں گے۔ یہ ہیں اس آیت کے معنی۔

ثم ان مرجعھم لالی الجحیم یہ ان کے اعمال ہیں جن کو وہ رات دن عمل میں لاتے تھے اور باز نہ آتے تھے جس کی تفصیل خدا تعالیٰ آپ کرتا ہے۔

انھم الفوا الخ کہ بے سوچے سمجھے اپنے باپ دادا کے خراب طریقے پر دنیا میں چلا کرتے تھے رسولوں کا کہنا نہ مانتے تھے۔ الاہراع الاسراع الشدید۔

فرماتا ہے ولقد ضل الخ ان سے پہلے بھی بہت لوگ گمراہ ہو چکے تھے جن کی ہدایت کو ہم نے رسول بھیجے تھے پھر دیکھو دنیا میں بھی ان کا کیا انجام ہوا لیکن اچھے لوگ بچے رہے۔

وَلَقَدْ نَادٰىنَا نُوْحٌ فَلَنِعْمَ الْمُجِيْبُوْنَ ﴿۷۵﴾

اور البتہ نوح نے ہم کو (مدد کے لیے) پکارا تو ہم نے ان کی مدد کی) ہم عمدہ فریاد رس ہیں

وَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ﴿۷۶﴾
کہ ہم نے ان کو اور ان کے کنبہ کو بڑی بے چینی سے بچا لیا
وَجَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهٗ هُمُ الْبٰقِيْنَ ﴿۷۷﴾
اور اس کی نسل کو باقی رہنے والا بنایا
وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْاٰخِرِيْنَ ﴿۷۸﴾
اور آنے والی نسلوں کو نوح پر
سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ﴿۷۹﴾
دنیا بھر میں سلام بھیجنے والا کر دیا
اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۸۰﴾
ہم نیکوں کو یوں بدلہ دیا کرتے ہیں
اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۸۱﴾
بے شک نوح ہمارے ایمان دار بندوں میں سے ہے
ثُمَّ اَغْرَقْنَا الْاٰخَرِيْنَ ﴿۸۲﴾ وَاِنَّ
پھر ہم نے اوروں کو غرق کر دیا اور البتہ
مِنْ شِيْعَتِهٖ لَاِبْرٰهِيْمَ ﴿۸۳﴾ اِذْ
نوح کے طریق پر چلنے والوں میں سے ابراہیم بھی تھے جب کہ
جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ﴿۸۴﴾ اِذْ
وہ پاک دل سے اپنے رب کی طرف رجوع ہوئے جب کہ
قَالَ لِاَبِيْهِ وَقَوْمِهٖ مَاذَا تَعْبُدُوْنَ ﴿۸۵﴾
اس نے اپنے باپ اور اپنی قوم سے کہا کہ کیا ہے جس کو تم پوجتے ہو
اَئِفْكًا اٰلِهَةً دُوْنَ اللّٰهِ تُرِيْدُوْنَ ﴿۸۶﴾
کیا خدا کو چھوڑ کر جھوٹ موٹ کے معبودوں کو چاہ رہے ہو
فَمَا ظَنُّكُمْ بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۸۷﴾
تم نے دنیا بھر کے پروردگار کو کیا سمجھ رکھا ہے
فَنَظَرَ نَظْرَةً فِي النُّجُوْمِ ﴿۸۸﴾ فَقَالَ
پھر اس نے ستاروں میں ایک نگاہ کر کے کہہ دیا

اِنِّيْ سَقِيْمٌ ﴿۸۹﴾ فَتَوَلَّوْا عَنْهُ
کہ میں بیمار ہوں پھر وہ لوگ ان کو چھوڑ کر
مُدْبِرِيْنَ ﴿۹۰﴾ فَرَاغَ اِلٰٓى اٰلِهَتِهِمْ
چل دیے پھر ابراہیم ان کے بت خانہ میں جا بیٹھے
فَقَالَ اَلَا تَاْكُلُوْنَ ﴿۹۱﴾ مَا لَكُمْ
(اور بتوں سے) کہنے لگے تم (اس چڑھاوے کو) کھاتے کیوں نہیں ہو۔ تمہیں کیا ہوا
لَا تَنْطِقُوْنَ ﴿۹۲﴾ فَرَاغَ عَلَيْهِمْ
جو بولتے بھی نہیں پھر تو ابراہیم بڑے زور سے ان کے
ضَرْبًا بِالْيَمِيْنِ ﴿۹۳﴾ فَاَقْبَلُوْٓا اِلَيْهِ
توڑنے پر چل پڑے پھر جب بت پرست ابراہیم کے پاس
يَزِفُّوْنَ ﴿۹۴﴾ قَالَ اَتَعْبُدُوْنَ مَا
دوڑتے ہوئے آئے ابراہیم نے کہا کیا تم اپنے ہاتھ کے تراشے ہوئے
تَنْحِتُوْنَ ﴿۹۵﴾ وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ
بتوں کو پوجتے ہو حالانکہ اللہ نے تم کو اور تمہارے بنائے ہوئے
وَمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿۹۶﴾ قَالُوا ابْنُوْا لَهٗ
بتوں کو بنایا ہے۔ (بت پرست خجل ہو کر) کہنے لگے ابراہیم کے لیے
بُنْيَانًا فَاَلْقُوْهُ فِي الْجَحِيْمِ ﴿۹۷﴾
ایک بھٹی چنو پھر اس کو دہکتی ہوئی آگ میں ڈال دو

ف روغ روغان میل کردن۔ کما یقال فراغ الی اہلہ۔ و روے آوردن بسرکشی قولہ تعالیٰ فراغ علیہم ضربا بالیمین ای اقبل ۱۲ منہ

ف اَئِفْكًا منصوب بتریدون الہۃ بدل منہ والتقدیر عبادۃ الہۃ وقیل افکا مفعول لہ الہۃ مفعول تریدون ضربا مصدر من فراغ لان معناہ ضرب۔ یزفون بالتشدید الکسر وفیہ لغات آخر ماضیۃ زف مثل وعد المعنی سواء کان مخففا او مشددا الاسراع تنحتون من النحت بمعنی تراشیدن۔ الجحیم من الجحمۃ وہی شدۃ تلہب النار
۱۲ منہ

فَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ
پھر انہوں نے ان سے داؤ کرنا چاہا (مگر) ہم نے انہیں کو
الْاَسْفَلِيْنَ ﴿۹۸﴾ وَقَالَ اِنِّيْ ذَاهِبٌ
زیر کر دیا　اور (ابراہیم نے) (جب ان کے باپ نے گھر سے نکال دیا تھا) کہا
اِلٰى رَبِّيْ سَيَهْدِيْنِ ﴿۹۹﴾ رَبِّ
کہ میں خدا کی طرف جاتا ہوں سو وہ مجھے عنقریب رستہ بتادے گا۔ (اور یہ دعا کی) اے رب!
هَبْ لِيْ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿۱۰۰﴾ فَبَشَّرْنٰهُ
مجھ کو نیک (فرزند) عطا کر　پھر ہم نے اس کو
بِغُلٰمٍ حَلِيْمٍ ﴿۱۰۱﴾
بردبار لڑکے کی خوش خبری دی۔

# تفسیر

فرمایا تھا ولقد ارسلنا فیھم منذرین اب اس جگہ بعض اولوالعزم منذرین کی تشریح کرتا ہے تاکہ ان کی امتوں کی سرکشی اور ان پر بلا نازل ہونے اور دنیا و آخرت میں برباد ہونے کا حال سُن کر نبی علیہ السلام کے زمانے کے سرکش کفار کو عبرت حاصل ہو اور ان کے حادثہ کو پیش نظر رکھیں۔ ان منذرین میں سے دو شخص بڑے اولوالعزم کا حال بیان فرماتا ہے۔

اول حضرت نوح علیہ السلام کا۔ ان کے قصہ کو حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے یہ مناسبت ہے کہ جس طرح نوح علیہ السلام کے عہد میں عالم میں گمراہی پھیلی ہوئی تھی جس کے علاج کے لیے نوح علیہ السلام مبعوث کیے گئے اور جب لوگوں نے نہ مانا تو غرق ہوئے صرف چند ایماندار کشتی میں بچ رہے اور پھر انہیں کی نسل باقی ہے اور نوح کو ہمیشہ لوگ نیکی سے یاد کریں گے سلام بھیجیں گے۔ اسی طرح محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ بعثت میں تمام عالم کفر و بت پرستی اور ہر ایک طرح کی بدکاری سے پُر تھا، توہمات باطلہ کی پرستش ہوا کرتی تھی۔ ان کے علاج کو ایک ایسا زبردست حکیم بھیجا کہ جس کے علاج نے بہت جلد اثر کیا۔ نوح کے عہد میں عالم غرق ہوا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں غرق سے بچا کر منور کر دیا گیا۔ نوح کا فیض کشتی میں سوار ہونے والوں کو پہنچا۔ آپ کا تمام عالم کو۔ اسی طرح آپ کے عہد کے سرکش بھی ہلاک ہوئے اور آپ اور آپ کے تصدیق کرنے والے جلد سرسبز ہوئے۔ نوح کی کشتی لکڑیوں کی تھی آپ کی کشتی عترت پاک اور قرآن مجید ہے جو قیامت تک رہے گا۔

دوسرا قصہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا ہے جو بوجوہ متعددہ آپ کے حال سے نہایت مناسب ہے اور دونوں قصوں کو ایک اور بھی مناسبت ہے کہ اے قریش اور اے سرکش عرب و نصاریٰ و یہود تم ذرا اپنے جدامجد کو تو دیکھو کہ وہ کیسے موحد اور بت شکن تھے تم اُلٹے ان کی اولاد اور متبع کہلا کر بت پرست بن گئے اور یہی الزام تمام عالم پر خدا تعالیٰ کا حضرت نوح علیہ السلام کی نسل ہونے کے سبب سے عائد ہوتا ہے۔

نوح علیہ السلام پہلے تھے اس لیے ان کا قصہ پہلے بیان ہوا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام بعد میں تھے ان کا قصہ بعد میں بیان فرمایا کہ ان کی قوم اور ان کا خاندان باپ تک بت پرست تھے اور ستاروں کی بھی پرستش کیا کرتے تھے ابراہیم علیہ السلام نے کس حجت سے ان کو ملزم کیا مگر بجائے اس کے کہ خدا پرستی اختیار کرتے ان کی ایذاء کے درپے ہوگئے آگ میں ڈالنے کا سامان کیا اللہ نے ان کو بچا لیا اس پر انہوں نے وہ وطن چھوڑ دیا شام کی طرف آئے۔ پردیس میں آکر انسان کو قوت اعوانیہ کی زیادہ ضرورت ہوتی ہے اس لیے نیک اولاد کی دعا کی۔ اللہ نے آپ کو حلیم لڑکے کا مژدہ دیا۔ حلیم کے لفظ میں یہ بات بھی بتلائی گئی کہ وہ جوان بھی

ہوگا یعنی عمر بھی اچھی ہوگی، کس لیے کہ بچے کو حلیم نہیں کہتے۔
آخر خدا تعالیٰ کے فضل سے فرزند ارجمند پیدا ہوا۔

فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ يٰبُنَيَّ اِنِّيْٓ
پھر جب وہ لڑکا ابراہیم کے ساتھ چلنے پھرنے لگا تو ابراہیم نے کہا بیٹا! میں نے

اَرٰى فِي الْمَنَامِ اَنِّيْٓ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ
خواب میں دیکھا کہ میں تجھ کو ذبح کرتا ہوں پھر تو کہہ

مَاذَا تَرٰى ۭ قَالَ يٰٓاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۡ
تیری کیا رائے ہے اس نے کہا ابا جان! جو کچھ حکم ہوا ہے اس کو بجا لائیے

ع ۳ سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَاۗءَ اللّٰهُ مِنَ
آپ مجھ کو ان شاء اللہ صابر ہی

الصّٰبِرِيْنَ ۱۰۲ فَلَمَّآ اَسْلَمَا وَتَلَّهٗ
پائیں گے پھر جب دونوں تیار ہوگئے اور اس کو ابراہیم نے

لِلْجَبِيْنِ ۱۰۳ وَنَادَيْنٰهُ اَنْ يّٰٓاِبْرٰهِيْمُ ۱۰۴
منہ کے بل گرایا تو ہم نے اس کو آواز دی کہ اے ابراہیم!

قَدْ صَدَّقْتَ الرُّءْيَا ۚ اِنَّا كَذٰلِكَ
تو نے خواب سچ کر دکھایا ہم نیک بختوں کو

نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ۱۰۵ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ
اسی طرح سے بدلہ دیا کرتے ہیں البتہ یہ

الْبَلٰۗؤُا الْمُبِيْنُ ۱۰۶ وَفَدَيْنٰهُ بِذِبْحٍ
صریح آزمائش ہے اور ہم نے بڑی قربانی کو

عَظِيْمٍ ۱۰۷ وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي
اس کا فدیہ بنایا اور ہم نے آنے والی نسلوں میں ان کا ذکر خیر

الْاٰخِرِيْنَ ۱۰۸ سَلٰمٌ عَلٰٓي اِبْرٰهِيْمَ ۱۰۹
باقی رکھا (کہ سب اصل پرست کہتے ہیں) کہ ابراہیم پر سلام ہو

كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ۱۱۰
ہم نیک بندوں کو ایسا ہی نیک بدلہ دیا کرتے ہیں

اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ ۱۱۱ وَ
کیونکہ وہ ہمارے ایمان دار بندوں میں سے ہے اور

بَشَّرْنٰهُ بِاِسْحٰقَ نَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ۱۱۲
ہم نے اس کو (دوسرے فرزند) اسحٰق کی بھی خوشخبری دی کہ وہ نبی (اور) نیک لوگوں میں سے ہوگا۔

وَبٰرَكْنَا عَلَيْهِ وَعَلٰٓي اِسْحٰقَ ۭ وَ
اور ہم نے ابراہیم اور اسحٰق پر برکتیں نازل کیں اور

مِنْ ذُرِّيَّتِهِمَا مُحْسِنٌ وَّظَالِمٌ
ان دونوں کی اولاد میں سے کچھ نیک بھی ہیں اور کچھ اپنے اوپر

لِّنَفْسِهٖ مُبِيْنٌ ۱۱۳
صریح ظلم بھی کر رہے ہیں

## ترکیب

فلما اسلما جوابہ محذوف ظہر صبرہما او صدقہما او نحوہ ہذا عند البصریین وعند الکوفیین جوابہ نادینہ والواو زائدۃ وتلہ صرعہ واسقطہ فی القاموس تلہ تلا من باب قتل فہو متلول وتلیل صرعہ یقال تللت الرجل اذا القیتہ واتل الصرع۔

## تفسیر

ان آیات میں قابل بحث دو ہی باتیں ہیں۔

اول یہ کہ یہ بیٹے کے ذبح کرنے کا واقعہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کس طرح سے پیش آیا؟ اس کی بابت ہمارے مفسرون کا یہ بیان ہے کہ خدا تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو چھیاسی برس کی عمر میں ہاجرہ مصری کے پیٹ سے ان کی بڑی منت والتجا کے بعد پہلوٹھا بیٹا اسمٰعیل علیہ السلام عطا کیا جس کی نسبت یوں فرماتا ہے اور اسمٰعیل کے حق میں میں نے تیری سنی، دیکھ میں اُسے

برکت دوں گا۔ اور اسے آبرومند کروں گا اور اسے بہت بڑھاؤں گا اور اس سے بارہ سردار پیدا ہوں گے اور میں اس سے بڑی قوم بناؤں گا (توریت سفر پیدائش ۱۷ باب ۲۰ ورس)

خدا تعالیٰ نے حضرت ابراہیمؑ کو خلیل بنایا اور طرح طرح سے امتحان کیا۔ اذ ابتلیٰ ابراھیم ربہ بکلمٰت فاتمھن وہ سب باتوں میں پورے نکلے۔ ایک بڑی آزمائش یہ تھی کہ خواب میں الہام کے طور پر فرمایا کہ اگر ہماری محبت میں تو صادق ہے تو اپنے پیارے فرزند کی قربانی کر۔ حضرت نے اس کی تعمیل کی۔ اس خواب سے جو بیدار ہوئے تو سمجھے کہ امتحان مقصود ہے۔ خیال کیا کہ اگر یوں ہی بیٹے کو قربانی کرتا ہوں تو خاص اپنے ہی فرضِ منصبی سے ادا ہوتا ہوں بیٹے سے بھی پوچھ کر آزمانا چاہیے کہ وہ میرا سچا جانشین ہے کہ نہیں۔ اگر اس نے بھی اس حکم کو مان لیا تو میرا پورا نمونہ ہے، دونوں خدا تعالیٰ کے عاشقوں میں داخل ہوئے وہ بھی اس سعادت میں شریک ہو ورنہ خیر میں تو حاضر ہوں۔ اور یہ بھی مصلحت ہو گی کہ کوئی حضرت پر قتلِ فرزند کا الزام نہ لگا دے۔ اس لیے ان سے خواب کا معاملہ بیان کر کے پوچھا۔

فانظر ماذا تریٰ کہ اب تیری کیا مرضی ہے؟ آخر وہ بھی مقبولِ کبریا۔ اور ایسے باپ کے خلف الصدق تھے، فوراً کہہ دیا یابت افعل ما تؤمر۔ کہ آپ اس حکم کو بجا لائیے میں حاضر ہوں صبر کروں گا شکوہ بھی زبان پر نہ لاؤں گا۔

بیٹے کو ساتھ لے کر قربان گاہ میں ذبح کرنے چلے۔ وہاں جا کر فرزند دلبند کو ذبح کے لیے زمین پر ڈالا۔ چاہتے تھے کہ چھری پھیر دیں۔ خداوند تعالیٰ نے آواز دی اے ابراہیم! اے ابراہیم! بس بس خواب تیرا سچا ہو گیا تو نے قربانی کر دی۔ اس کے صلہ میں دونوں کو دارین کی سعادت و برکات عطا ہوئیں۔ انا کذٰلک نجزی المحسنین اور ہم نیکوں اور صادقوں کو یوں ہی بدلہ دیا کرتے ہیں۔ درحقیقت ان ھٰذا لھو البلٰٓؤا المبین یہ بڑی ہی آزمائش تھی۔

بیٹا تو بڑی چیز ہے اور وہ بھی بڑھاپے کا بیٹا اور اکلوتا بیٹا اور ایسا لائق اور خوب صورت بیٹا۔ مال و آبرو بھی اس کے لیے قربان کرنا بڑے جواں مردوں کا کام ہے۔ مگر وہ بھی بڑی سرکار عالی ہے کسی کی جان اور مال لیتے نہیں صرف دیکھتے ہیں۔

وفدینٰہ بذبح عظیم اس کی جگہ خدا نے ایک مینڈھا موٹا تازہ دکھا کر حکم دیا کہ اس کو ذبح کر دو چنانچہ اس کو کیا اور فرزند سلامت آیا۔ آخرت کے درجات دنیا کی ابد تک نیک نامی ذکر جمیل اس کے بدلے میں حاصل کیا۔

وترکنا علیہ فی الاٰخرین سلٰم علیٰ ابراھیم پچھلی امتوں کے لوگ ہمیشہ ان پر سلام بھیجتے ہیں اور قیامت تک بھیجا کریں گے۔ اور کچھ ان پر موقوف نہیں کذٰلک نجزی المحسنین ہم ہمیشہ نیکوں کے ساتھ ایسا ہی سلوک کیا کرتے ہیں۔

ایک بیٹے کو ذبح کرنے چلے تھے اس کو بھی خدا نے سلامت رکھا اور ان کے خلوص کے بدلہ میں وبشرنٰہ باسحٰق نبیا من الصٰلحین اور دوسرے بیٹے اسحاق کا مژدہ بھی دیا جو نبی اور نیک بختوں میں سے تھے۔ چنانچہ حضرت اسحاق حضرت سارہ کے پیٹ سے پیدا ہوئے جن کی نسل سے سیکڑوں بادشاہ اور ہزاروں نبی نکلے اور ان کو خدا نے برکت دی۔ یہ ہے توحید و اخلاص و ایمان کا نتیجہ۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم زمانہ لوگوں عرب و یہود و نصاریٰ وغیرہم کو جو ان کی

ذریت کہلانے کا فخر حاصل کرتے ہیں یہ سناتا ہے ومن ذریتہما محسن و ظالم لنفسہ مبین کہ ان کی نسل کے لوگوں میں سے نیک بھی ہیں جیسا کہ جناب محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے پیرو۔ اور ظالم بھی ہیں اور وہ ظلم انہیں کے لیے ہے اس کا وبال انہیں پر پڑے گا، بت پرستی بدکاری کا وہی نتیجہ پاویں گے۔ اس جملہ میں تعریض ہے کہ جو ابراہیم و اسحٰق و اسمٰعیلؑ کے طریقے پر نہیں وہ ان کی نسل سے ہونے کے فخر کو محض بے کار جانے نہ وہ اس برکت کے وعدہ کا شریک ہے۔ ان کے بیٹے نے تو باپ کی (راہ حق میں) یہاں تک اطاعت کی کہ جان دینے پر آمادہ ہو گئے پھر یہ جو ابراہیم علیہ السلام کی اتنی بات بھی نہیں مانتے (کہ خدا پرستی اختیار کریں، بدکاری کو چھوڑیں اس کی نسل کے مقدس رسول آخر الزماں علیہ السلام کے کہنے پر چلیں) تو کیسے فرزند ہیں؟ یہی مقصود ہے اس قصہ سے۔

دوسری بات قابل بحث یہ ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کے ان دونوں بیٹوں میں سے کون سے کے لیے ذبح کا حکم ہوا تھا؟ عمر و علی و عباس بن عبدالمطلب و ابن مسعود و کعب احبار و قتادہ و سعید بن جبیر و مسروق و عکرمہ و زہری و سدی و مقاتل رضی اللہ عنہم کہتے ہیں کہ اسحٰق علیہ السلام کے ذبح کا حکم ہوا تھا اور یہود و نصاریٰ بھی اسی کے قائل ہیں اور توریت سفر پیدائش کے بائیسویں باب میں بھی یہی ہے۔

اور ابن عباس و ابن عمر و سعید بن المسیب و حسن بصری و شعبی و مجاہد و کلبی وغیرہم علماء کا ایک جم غفیر یہ کہتا ہے کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے ذبح کا حکم ہوا تھا۔ مفسرین نے فریقین کے دلائل کو نقل کیا ہے۔ ابن جریر مفسر نے پہلے قول کی تائید کی ہے اور ابن کثیر نے اپنی تفسیر میں دوسرے قول کی بڑی تائید کی ہے۔

فریقین نے دلائل میں قرآن مجید کے قرائن اور احادیث و اقوال سلف کو پیش کیا ہے۔ قرآن مجید کی بابت ہماری یہ رائے ہے کہ اس سے دوسرے قول کی تائید نکلتی ہے جیسا کہ ابھی ہم بیان کریں گے۔ اور احادیث کی بابت ہمارا یہ فیصلہ ہے کہ جہاں تک ہم نے فریقین کی احادیث پیش کردہ پر نظر ڈالی یہ بات ثابت ہوئی کہ کسی صحیح حدیث میں اس بات کی تصریح نہیں کہ وہ اسمٰعیل علیہ السلام تھے یا اسحاق علیہ السلام۔

اب ہم وہ دلائل بیان کرتے ہیں کہ جن سے یہ ثابت ہو جاوے کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام ہی مراد ہیں۔

اول یہی آیات ثابت کر رہی ہیں کس لیے کہ یہاں یہ ہے رب ہب لی من الصلحین کہ الٰہی مجھے نیک لڑکا عطا کر۔ جس کے بعد فرمایا فبشرنہ بغلم حلیم کہ ہم نے اس کو حلیم لڑکے کا مژدہ دیا پھر اسی حلیم لڑکے کا یہ تذکرہ ہے کہ فلما بلغ معہ السعی الخ کہ وہ ہوشیار ہوا تو ابراہیم علیہ السلام نے اس سے خواب بیان کیا کہ میں نے تجھ کو خواب میں ذبح ہوتے دیکھا ہے پھر سب قصہ اسی غلام حلیم کا ہے اور اس کے بعد فرمایا وبشرنہ باسحٰق نبیا من الصلحین کہ ہم نے اسحٰق کے پیدا ہونے کا مژدہ دیا۔ اور اسحٰق کو نبی صالح کے وصف سے یاد کیا جیسا کہ اس کو حلیم کے وصف سے یاد کیا تھا۔ یہ صاف قرینہ ہے کہ وہ غلام حلیم کوئی اور لڑکا تھا اسحٰق کے سوا۔ ورنہ پھر بار دگر اس کے اعادہ کی کیا ضرورت تھی؟ اور یہ سب کے نزدیک مسلم ہے کہ اسحاقؑ سے پہلے بجز اسمٰعیلؑ کے حضرت ابراہیمؑ کا کوئی لڑکا نہ تھا۔ یہی بڑے تھے اور حضرت اسحاق سے تخمیناً چودہ برس بڑے تھے۔ ہم اسی پر بس کرتے ہیں۔

فریق ثانی کی طرف سے اس پر ایک بڑا قوی شبہ ہوتا ہے وہ یہ کہ توریت سفر پیدائش کے ۲۲ باب سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اسمٰعیل نہیں بلکہ اسحٰق کے ذبح کا حکم ہوا تھا

اور موریہ پہاڑ پر قربان گاہ میں ذبح کر کے آگ میں جلانے لے گئے تھے۔ اس کا جواب بہت آسان ہے وہ یہ کہ بارہا دلائل سے ہم ثابت کر چکے ہیں کہ یہود و نصاریٰ کے پاس جو بالفعل ایک کتاب توریت کے نام سے موجود ہے یہ وہ موسیٰ علیہ السلام کی توریت نہیں بلکہ ایک مجموعہ ہے اس کے مضامین و دیگر قصص و حکایات دستورات کا پھر وہ بھی تحریف سے خالی نہیں ہے اس کے بھی اہل کتاب کے محققین مقر ہیں۔ پھر اس کتاب پر خصوصاً ان مواقع میں جہاں بنی اسرائیل کے مقابلہ میں اسماعیل علیہ السلام کی فوقیت ثابت ہو کسی طرح سے اعتبار نہیں ہو سکتا اور جب کہ ہم بہت سے تاریخی واقعات میں غلطی دیکھتے ہیں پھر کیونکر وثوق کریں۔

موابی لوگوں کا بنی اسرائیل سے جھگڑا رہا کرتا تھا ان کو ولد الحرام بنانے کے لیے توریت میں یہ بھی لکھ مارا کہ لوط علیہ السلام نے شراب پی کر اپنی بیٹیوں سے زنا کیا اس سے یہ لوگ پیدا ہوئے (معاذ اللہ)

اسی طرح حضرت خاتون ہاجرہ کو جو حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی والدہ تھیں لونڈی لکھ دیا، حالانکہ نہ ان کی کہیں بیع ثابت ہے نہ ان کا جہاد میں آنا۔ شاہ مصر نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو دیا تھا ان کی بزرگی کا معتقد ہو کر۔ اور دراصل وہ شاہِ مذکور کی بیٹی تھی۔ قدیم زمانے میں ہند کے راجوں میں بھی یہی دستور تھا۔ اب اس سے ان کو لونڈی سمجھ لیا۔ حالانکہ قطورہ لونڈی کی اولاد کے لیے کوئی بھی توریت میں برکت کا وعدہ نہیں اور طرّہ یہ کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی تجہیز و تکفین میں دونوں بھائی اسمٰعیل و اسحٰق علیہما السلام کا شریک ہونا بھی لکھا ہے۔

اب غور کرو کہ انہیں یہود میں سے ایک فریق سامری ہے ان کے پاس بھی ایک توریت ہے اور بیت المقدس کے مقابلہ میں انہوں نے بھی اپنی ایک ہیکل تعمیر کی تھی اور اپنی توریت میں اپنی ہی ہیکل کے لیے الفاظ بنائے جس پر وہ یہود کو ملزم کرتے ہیں۔

قرین قیاس یہی ہے کہ یہ ذبح کا واقعہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے ساتھ ہوا تھا کیونکہ یہ بڑے بیٹے تھے اور برکت کا وعدہ بھی تھا اور بڑے کا حق ہمیشہ سے ملحوظ رہا ہے اور اس وقت تک یہی بیٹے تھے اور کوئی نہ تھا۔ رہی یہ بات کہ ان کو مکہ میں آکر ذبح کرنا چاہا تھا سو یہ ظاہر ہے کہ آپ یہیں تشریف لائے تھے اور بارہا آمد و رفت رہتی تھی۔ اسمٰعیل علیہ السلام بھی شام میں آتے جاتے تھے۔ یہ ذبح کا واقعہ بمقام منیٰ مکہ کے پاس ہوا ہے جس کی یادگار قربانی چلی آتی ہے واللہ اعلم۔

وَلَقَدْ مَنَنَّا عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿۱۱۴﴾

اور البتہ ہم نے موسیٰ اور ہارون پر (بارہا) احسان کیا

وَنَجَّيْنٰهُمَا وَقَوْمَهُمَا مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ﴿۱۱۵﴾

اور ہم نے ان کو اور ان کی قوم کو بڑی مصیبت سے نجات دی

وَنَصَرْنٰهُمْ فَكَانُوْا هُمُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿۱۱۶﴾

اور ان کی مدد کی پھر تو وہی غالب رہے

وَاٰتَيْنٰهُمَا الْكِتٰبَ الْمُسْتَبِيْنَ ﴿۱۱۷﴾

اور ان دونوں کو واضح کتاب دی (توریت)

وَهَدَيْنٰهُمَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ﴿۱۱۸﴾

اور ان کو سیدھا راستہ دکھایا

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِمَا فِي الْاٰخِرِيْنَ ﴿۱۱۹﴾

اور ان کے لیے آیندہ نسلوں میں یہ باقی رکھا (کہ لوگ کہتے ہیں)

سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿۱۲۰﴾

موسیٰ اور ہارون پر سلام

اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي

ہم نیکوں کو ایسا ہی بدلہ

الْمُحْسِنِينَ ﴿١٢١﴾ إِنَّهُمَا مِنْ عِبَادِنَا

دیا کرتے ہیں کیوں کہ وہ دونوں ہمارے ایماندار

الْمُؤْمِنِينَ ﴿١٢٢﴾ وَإِنَّ إِلْيَاسَ لَمِنَ

بندوں میں سے ہیں۔ (اے نبی) اور بے شک الیاس بھی

الْمُرْسَلِينَ ﴿١٢٣﴾ إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ

رسولوں میں سے ہیں جب کہ انہوں نے اپنی قوم سے کہا

أَلَا تَتَّقُونَ ﴿١٢٤﴾ أَتَدْعُونَ بَعْلًا

کہ تم کیوں نہیں ڈرتے کیا تم بعل کو پکارتے ہو

وَتَذَرُونَ أَحْسَنَ الْخَالِقِينَ ﴿١٢٥﴾

اور سب سے بہتر پیدا کرنے والے کو چھوڑتے ہو

اللَّهَ رَبَّكُمْ وَرَبَّ آبَائِكُمُ

اللہ کو جو کہ تمہارا اور تمہارے اگلے باپ دادا کا

الْأَوَّلِينَ ﴿١٢٦﴾ فَكَذَّبُوهُ فَإِنَّهُمْ

رب ہے پھر انہوں نے اس کو جھٹلایا تو وہ

لَمُحْضَرُونَ ﴿١٢٧﴾ إِلَّا عِبَادَ اللَّهِ

عذاب میں گرفتار کیے گئے مگر اللہ کے خالص

الْمُخْلَصِينَ ﴿١٢٨﴾ وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ

بندے (محفوظ رہے) اور پچھلی امتوں میں ہم نے

فِي الْآخِرِينَ ﴿١٢٩﴾ سَلَامٌ عَلَىٰ

ان پر یہ چھوڑا کہ الیاس پر

إِلْ يَاسِينَ ﴿١٣٠﴾ إِنَّا كَذَٰلِكَ نَجْزِي

سلام ہو ہم نیکوں کو ایسا ہی بدلہ

الْمُحْسِنِينَ ﴿١٣١﴾ إِنَّهُ مِنْ عِبَادِنَا

دیا کرتے ہیں کیونکہ وہ ہمارے ایماندار

الْمُؤْمِنِينَ ﴿١٣٢﴾

بندوں میں سے ہیں۔

# تفسیر

## حضرت موسٰی اور ہارون کا قصہ

تیسرا[3] قصہ حضرت موسیٰ و ہارون علیٰ نبینا و علیہما السلام کا ہے جو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حال سے نہایت مناسبت رکھتا ہے۔ اس جگہ ان دونوں بھائیوں کی نسبت صرف یہی بتانا مقصود تھا کہ ان دونوں کو اور ان کی برکت سے ان کی قوم کو بڑی مصیبت سے رہائی دی وہ شاہِ مصر کی قید اور سخت تکلیف میں مبتلا تھے، اور نہ صرف بلا سے بچایا بلکہ فرعونیوں کے مقابلہ میں ان کی مدد کر کے غالب کر دیا کہ ان کا داؤ نہ چلا۔ صاف ملکِ مصر سے مصریوں کا مال و زیورات لے کر نکل آئے۔ اور اے عرب تمہاری بہتری بھی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع میں ہے تم بھی انہیں کی برکت سے ملکوں کے مالک ہو جاؤ گے۔ اور ان دونوں کو روشن کتاب یعنی توریت دی تھی۔ جس طرح محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن دیا اور ان کو راہِ راست کی ہدایت کی جس طرح کہ حضرتؐ کو۔ اور دنیا میں ابد تک ان کا ذکرِ جمیل باقی چھوڑا پچھلی امتیں ان پر سلام بھیجتی ہیں اور نیکوں کا یہی بدلہ ہوا کرتا ہے۔

## الیاس کا قصہ

وان الیاس لمن المرسلین یہ چوتھا[4] قصہ حضرت الیاس علیہ السلام کا ہے۔ کتاب السلاطین کے سترہویں باب سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ جلعاد شہر کے رہنے والے تھے جو ملکِ شام میں ہے اور اخی اب بادشاہ بنی اسرائیل والی شہر سمرون کے عہد میں تھے۔ حضرت مسیحؑ سے تخمیناً نو سو دس ۹۱۰ برس پیشتر۔ یہ یا ہو نبی کے بعد مبعوث ہوئے تھے۔ دوسری کتاب السلاطین کے

پہلے باب میں یہ ہے اخزیاہ اخی آب کے بیٹے نے چند قاصد بھیجے کہ جاؤ عقرون کے معبود بعل زبوب سے پوچھو کہ میں اس بیماری سے چنگا ہوں گا کہ نہیں۔ اُس دم خدا نے حضرت الیاس کو حکم بھیجا کہ ان قاصدوں سے کہہ دے کہ تو نے خدا کو چھوڑ کر بعل سے پوچھا تو اپنے بستر پر مرے گا۔ قاصد بادشاہ کے پاس آئے اور کہا ایک شخص نے ہمیں یہ کہہ کر واپس بھیجا ہے۔ بادشاہ نے اس کی شکل پوچھی تو انہوں نے کہا کہ وہ بہت بالوں والا آدمی تھا اور چمڑے کے تسمے سے اپنی کمر کسے ہوئے۔ تب اس نے کہا وہ تشبیہی ایلیاہ تھا۔

ان حضرت نے اخی آب کے عہد میں ایک سخت قحط پڑنے کی خبر بھی دی تھی اور ان کو وادی کریت میں رہنے کا حکم ہوا تھا جو یردن ندی کے سامنے ہے اور صبح و شام کوئی ان کے لیے گوشت و روٹی لاتے تھے اور نالہ کا پانی پیتے تھے جب نالہ بھی خشک ہوا تو ان کو حکم ہوا کہ اٹھ اور شہر صیدا کے صارپت کو جا وہاں ایک بیوہ تیری پرورش کرے گی۔ سو یہ آئے اور بیوہ سے کھانے پینے کو کچھ مانگا۔ اس نے کہا مٹکے میں تھوڑا سا آٹا اور لوٹے میں کچھ تیل ہے جس سے ایک ٹکیہ تلی جا سکتی ہے۔ آپ نے فرمایا میرے پاس لا وہ لائی آپ کی برکت سے قحط کے دنوں تک وہ آٹا اور تیل کم نہ ہوا۔ پھر اس بیوہ کا بیٹا مر گیا تھا ان کی دعا سے زندہ ہوا۔ (کتاب السلاطین ۱۷ باب)

اخی آب شاہ سمرون نے سیکڑوں نبی قتل کروا ڈالے تھے۔ عبدیاہ دیوان نیک تھا صرف اس نے چند کو بچایا۔ الیاس کی تلاش تھی۔ خدا کا حکم ہوا کہ اخی آب سے مل۔ یہ ملے اور باہم گفتگو ہوئی۔ آخر ان میں اور بعل کے کئی سو پجاریوں میں امتحان کی ٹھہری کہ دیکھیں کس کا معبود قدرت دکھاتا ہے؟ آخر حضرت ایلیاہ غالب آئے۔ یہ معرکہ کرمل پہاڑ کی چوٹی پر گزرا تھا اور ان پجاریوں کو ایلیاہ نے وادی قیسون میں لا کر قتل کیا اور بارش کی دعا مانگی خدا تعالیٰ نے قحط دور کیا۔ مگر اس پر بھی ایزبل اس شاہ کے شریر اور بت پرست وزیر نے ایلیاہ کی ہلاکت کا قصد کیا۔ ایلیاہ وہاں سے بیرسبع آئے پھر وہاں سے جنگل میں چلے گئے پھر حورب پہاڑ کے کسی غار میں جا چھپے۔ وہاں کچھ دنوں کے بعد ان کو حکم ہوا کہ دمشق کو جا اور حزئیل کو ممسوح کر کہ وہ ارام کا بادشاہ ہووے اور نمسی کے بیٹے یاہو کو ممسوح کر کہ اسرائیل کا بادشاہ ہووے اور سفط کے بیٹے الیسع کو ممسوح کر کہ تیری جگہ نبی ہووے۔ چنانچہ ایسا ہی کیا۔ پھر الیسع کو ساتھ لے کر یردن پار اترے اور باتیں کرتے جاتے تھے کہ ایک آتشی رتھ آتشین گھوڑے جتے ہوئے نمودار ہوا اس میں سوار ہو کر ایلیاہ آسمان پر چلے گئے۔ (۲۔ کتاب السلاطین ۲۔ باب)

ان کو ایلیاہ بھی کہتے ہیں اور الیاس بھی اور عرب کے لوگ الیاسین بھی کہہ دیتے ہیں۔ جیسا کہ کوہ سینا۔ کوہ سینین بعض کہتے ہیں جب ان کے اتباع کا لحاظ کرتے ہیں تو الیاسین کہتے ہیں ورنہ الیاس۔

اُس زمانے میں بعل[1] ایک بت تھا کسی عورت یا کسی اور چیز کے نام کا، بہت لوگ اسی کی پرستش کیا کرتے تھے اسرائیل کا بے ایمان بادشاہ بھی اسی بلا میں گرفتار تھا۔ بعلبک شہر جو اب تک موجود ہے اسی کے نام سے نامزد ہے۔

[1] یہ بیس ہاتھ کا بت سونے کا یا کسی عمدہ دھات کا تھا۔ چار سو پچاس پجاری تھے جو نبی کہلاتے تھے۔ لوگوں کو غیب کی خبریں دیا کرتے تھے۔ خلقت ان سے مدد مانگنے آتی تھی نذریں چڑھاتی تھی۔ ایک بڑی پُر تکلف درگاہ بنا رکھی تھی اور اس کی تعظیم ادب کے قاعدے مقرر کر رکھے تھے۔ یہ بدبخت مجاور نئی نئی اس کی کرامات و حکایات لوگوں کو سناتے تھے کہ فلاں کی یہ مراد بعل نے دی فلاں نے نذرانہ ادا نہ کیا تھا اس کو یوں برباد کیا۔ سجدہ کیا کرتے تھے اس کے آگے قربانی ہوتی تھی باجے بجاتے تھے ایک عجب ٹھاٹ بنا رکھا تھا جو حضرت الیاس علیہ السلام کے ہاتھ سے منہدم ہو گیا ۱۲ منہ

وَاِنَّ لُوْطًا لَّمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۱۳۳﴾

اور البتہ لوط بھی رسولوں میں سے ہے

اِذْ نَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗٓ اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۳۴﴾

جب کہ ہم نے اس کو اور اس کے سب کنبہ کو بچا لیا

اِلَّا عَجُوْزًا فِي الْغٰبِرِيْنَ ﴿۱۳۵﴾ ثُمَّ

مگر ایک بڑھیا جو پیچھے رہ جانے والوں میں سے تھی پھر

دَمَّرْنَا الْاٰخَرِيْنَ ﴿۱۳۶﴾ وَاِنَّكُمْ

اور سب کو ہم نے ہلاک کر دیا اور البتہ تم

لَتَمُرُّوْنَ عَلَيْهِمْ مُّصْبِحِيْنَ ﴿۱۳۷﴾ وَ

ان کی بستیوں پر سے صبح ہوتے اور

ع ۴ / ۲۵ / ۸

بِالَّيْلِ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿۱۳۸﴾ وَاِنَّ

رات کو بھی گزرتے ہو پھر کیوں نہیں سمجھتے اور البتہ

يُوْنُسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۱۳۹﴾ اِذْ

یونس رسولوں میں سے ہے جب کہ

اَبَقَ اِلَى الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ﴿۱۴۰﴾

وہ بھاگ کر بھری کشتی کی طرف آیا

فَسَاهَمَ فَكَانَ مِنَ الْمُدْحَضِيْنَ ﴿۱۴۱﴾

پھر ان کے نام کا قرعہ نکلا تو دریا میں پھینک دیے گئے

فَالْتَقَمَهُ الْحُوْتُ وَهُوَ مُلِيْمٌ ﴿۱۴۲﴾

پھر ان کو مچھلی نگل گئی اور وہ بہت ہی شرمندہ تھے۔

فَلَوْلَآ اَنَّهٗ كَانَ مِنَ الْمُسَبِّحِيْنَ ﴿۱۴۳﴾

پھر اگر وہ تسبیح کرنے والوں میں سے نہ ہوتے

النصف

لَلَبِثَ فِيْ بَطْنِهٖٓ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿۱۴۴﴾

تو اس کے پیٹ میں حشر تک پڑے رہتے

فَنَبَذْنٰهُ بِالْعَرَاۗءِ وَهُوَ سَقِيْمٌ ﴿۱۴۵﴾

پھر ہم نے اس کو چٹیل میدان میں ڈال دیا اور وہ بیمار تھے

وَاَنْۢبَتْنَا عَلَيْهِ شَجَرَةً مِّنْ يَّقْطِيْنٍ ﴿۱۴۶﴾

اور اس پر ہم نے کدو کا ایک پیڑ اُگا دیا

وَاَرْسَلْنٰهُ اِلٰى مِائَةِ اَلْفٍ اَوْ يَزِيْدُوْنَ ﴿۱۴۷﴾

اور اس کو لاکھ آدمیوں بلکہ اس سے بھی زیادہ کی طرف بھیجا

فَاٰمَنُوْا فَمَتَّعْنٰهُمْ اِلٰى حِيْنٍ ﴿۱۴۸﴾

پھر وہ ایمان لائے تو ان کو ایک وقت تک رسا یا بسایا۔

# تفسیر

وان لوطا لمن المرسلین یہ پانچواں قصہ حضرت لوط علیہ السلام کا ہے جو حضرت ابراہیم علیہ السلام کے حقیقی بھتیجے تھے۔ بحیرہ مردار کے پاس چند بستیاں تھیں سدوم عمورہ وغیرہ وہاں حضرت رہتے تھے۔ ان لوگوں کو بدفعلی کی عادت تھی لڑکوں کے ساتھ لواطت کیا کرتے تھے حضرت نے بہت کچھ سمجھایا آخر نہ مانا خدا نے ان کو ہلاک کیا۔ لوط علیہ السلام اور ان کا خاندان بجز بیوی کے سب بچے۔ باقی سب برباد ہو گئے وہ بستیاں الٹی گئیں۔

وانکم لتمرون قریش شام کے ملک میں تجارت کے لیے آیا جایا کرتے تھے یہ الٹی ہوئی بستیاں ان کو رستے میں ملتی تھیں کبھی قافلہ کو رات وہاں پڑتی تھی کبھی صبح ہوتے قافلہ وہاں سے نکلتا تھا۔ یہ ہیں معنی مصبحین و باللیل کے۔ فرماتا ہے افلا تعقلون تم پھر بھی عبرت نہیں کرتے پیغمبر کی مخالفت سے باز نہیں آتے۔

وان یونس الخ یہ چھٹا قصہ حضرت یونس علیہ السلام کا ہے جس کا مفصل بیان ہم سورہ یونس میں کر آئے ہیں یہ حضرت بھی بنی اسرائیل میں سے ایک نبی تھے۔ عبرانی میں ان کو یونہ کہتے ہیں متی ان کے والد کا نام ہے۔ مسیح علیہ السلام سے تخمیناً آٹھ سو باسٹھ ۸۶۲ برس آگے ان کو حکم ہوا کہ شہر نینوہ میں جا کر منادی کرو۔ انہوں نے سمجھا کہ خداتع

حلیم وغفار ہے جس عذاب کا میں ان سے وعدہ کر دوں گا اس کے موافق شاید ان پر بلا نہ پہنچے تو میں جھوٹا پڑوں اس لیے وہاں سے بھاگ کر شہر ترسیس کو چلے اور یافہ سے جو جہاز ترسیس جانے کو تھا اس میں سوار ہو گئے۔ رستہ میں سخت طوفان آیا قرعہ ڈالا گیا کہ کس کے سبب سے یہ بلا آئی ہے؟ انہیں کا نام نکلا۔ ملاحوں نے ان کو سمندر میں ڈال دیا مچھلی نے لقمہ کر لیا۔ اس کے پیٹ میں جا کر خدا تعالیٰ سے دعا کی اور تسبیح و تقدیس کی جس کے سبب ان کو مچھلی نے کنارے پر اُگل دیا۔ اگر یہ دعا و تسبیح نہ کرتے تو وہیں مر کر رہ جاتے قیامت تک سمندر ہی میں رہتے۔ مچھلی کے اندر تین رات دن رہنے سے بیمار ہو گئے تھے بدن کی کھال گل گئی تھی خدا تعالیٰ نے اپنے فضل سے ان پر چھاؤں کرنے کو کدو کی قسم سے ایک پیڑ اُگا دیا۔ یقطین۔ یفعیل من قطن بالمکان اذ قام بہ والاکثر علی انہا کانت الدبا غطتہ باوراقہا عن الذباب (بیضاوی)

پھر ان کو حکم ہوا کہ اٹھ اس بڑے شہر نینوہ کو جا اور وہاں اس بات کی منادی کر جس کا میں تجھے حکم دیتا ہوں تب یونس نینوہ گئے۔ نینوہ کا احاطہ یا شہر پناہ تین دن کی راہ تھی اس میں لاکھ آدمی سے زیادہ رہتے تھے مائۃ الف او یزیدون یہ تخمینہ دیکھنے والے کے محاورہ کے مطابق ہے کہ اس کو دیکھنے والا یہ خیال کرتا تھا ورنہ خدا کو اصلی تعداد معلوم تھی اور ہے۔ شہر میں جا کر وعظ کیا اور بت پرستی کی سزا میں عذاب الٰہی نازل ہونے کی خبر دی۔ لوگوں نے اور وہاں کے بادشاہ نے توبہ کی اور سب نے روزہ رکھا یہاں تک کہ حیوان کے بچوں کو بھی کھانے پینے سے باز رکھا اور سب گریہ وزاری میں مصروف ہو گئے خدا نے عذاب ٹال دیا۔ مگر یونس علیہ السلام سخت رنجیدہ ہوئے کہ میں لوگوں کی نظروں میں جھوٹا ٹھہرا۔ اور عرض کیا کہ خداوندا میں تجھے پہلے ہی سے جانتا تھا کہ تو رحیم و کریم ہے غصہ کرنے میں بڑا دھیما ہے اس لیے میں نینوہ آنا پسند نہیں کرتا تھا اور ترسیس کو بھاگا تھا۔

یونس علیہ السلام شہر کے باہر ایک جھونپڑی بنا کر شہر کا حال دیکھنے کے لیے بیٹھ گئے۔ ان پر سایہ کرنے کو ایک ارنڈی کا پیڑ اُگا۔ اگلے دن اس کو کیڑے نے کاٹ دیا وہ سوکھ گیا جس سے یونس علیہ السلام کو رنج ہوا۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا تجھے ایک درخت پر رحم آیا جو تیری محنت سے نہ پیدا ہوا تھا۔ پھر میں ایسے شہر پر کیوں رحم نہ کرتا؟

یہ بھاگنا اور نینوہ آنے سے انکار کرنا اور عذاب نہ آنے سے رنجیدہ ہونا خدا تعالیٰ اور اس کے نبی میں راز و نیاز کی باتیں ہیں یہ معصیت نہیں۔ اگر یہ گناہ ہے تو انہیں کی شان کے خلاف بات ہونے کے لحاظ سے گناہ ہے جس پر وہ استغفار کرتے اور معافی چاہتے تھے قانون شریعت کے برخلافی کے گناہ نہ تھے۔

---

ف۱ لے لصار بطن الحوت لہ قبراً الی یوم البعث ۱۲ منہ

ف۲ شہر موصل کے قریب یہ شہر آباد تھا ۱۲ منہ

ف۳ ایک لاکھ بیس ہزار سے زیادہ (کتاب یونہ باب۴ ورس۱۱) ابی بن کعبؓ کہتے ہیں کہ میں نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اویزیدون کے معنی پوچھے۔ آپؐ نے فرمایا بیس ہزار۔ (ترمذی) بعض روایات میں آیا ہے تیس ہزار ایک لاکھ ۱۲ منہ

ف۴ بعض کہتے ہیں او بمعنی و یعنی لاکھ اور اس سے زیادہ ۱۲ منہ

فساھم المساھمۃ الاقتراع قرعہ انداختن۔

المدحضین المغلوبین یقال دحضت حجتہ وادحضھا اللہ واصلہ الزلق من مقام الظفر۔

ملیم۔ نادم۔ شرمندہ۔ من الملامۃ۔

• العراء۔ الصحراء۔ میدان۔ جنگل چٹیل۔ بحر روم کا کنارہ جہاں بجز ریت کے اور کچھ نہیں تھا۔

فَاسْتَفْتِهِمْ أَلِرَبِّكَ الْبَنَاتُ وَلَهُمُ

پس (اے نبی) ان سے پوچھو کہ کیا آپ کے رب کے لیے بیٹیاں ہیں اور ان کے لیے

الْبَنُونَ ﴿۱۴۹﴾ أَمْ خَلَقْنَا الْمَلَائِكَةَ

بیٹے ؟ کیا ہم نے فرشتوں کو عورتیں

إِنَاثًا وَهُمْ شَاهِدُونَ ﴿۱۵۰﴾ أَلَا إِنَّهُمْ

بنایا ہے اور وہ دیکھ ہی تو رہے تھے دیکھو یہ

مِنْ إِفْكِهِمْ لَيَقُولُونَ ﴿۱۵۱﴾ وَلَدَ اللَّهُ

جھوٹ کہتے ہیں کہ اللہ نے اولاد جنی ہے

وَإِنَّهُمْ لَكَاذِبُونَ ﴿۱۵۲﴾ أَصْطَفَى

اور بے شک وہ جھوٹے ہیں کیا اس نے

الْبَنَاتِ عَلَى الْبَنِينَ ﴿۱۵۳﴾ مَا لَكُمْ

بیٹیوں کو بیٹوں سے زیادہ پسند کیا ہے ؟ تمہیں کیا ہوا

كَيْفَ تَحْكُمُونَ ﴿۱۵۴﴾ أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ﴿۱۵۵﴾

تم کیسا حکم لگاتے ہو پھر تم کیوں نہیں سمجھتے

أَمْ لَكُمْ سُلْطَانٌ مُبِينٌ ﴿۱۵۶﴾ فَأْتُوا

کیا تمہارے پاس کوئی کھلی ہوئی سند ہے اگر

بِكِتَابِكُمْ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ﴿۱۵۷﴾

تم سچے ہو تو اپنی کتاب تو پیش کرو

وَجَعَلُوا بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْجِنَّةِ نَسَبًا

اور انہوں نے اللہ میں اور جنوں میں رشتہ قائم کر دیا ہے

وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ إِنَّهُمْ لَمُحْضَرُونَ ﴿۱۵۸﴾

حالانکہ جن خود جان چکے ہیں کہ یہ پکڑ کر لائے جائیں گے (قیامت کے دن)

سُبْحَانَ اللَّهِ عَمَّا يَصِفُونَ ﴿۱۵۹﴾ إِلَّا

اللہ پاک ہے ان باتوں سے جو وہ بناتے ہیں مگر

عِبَادَ اللَّهِ الْمُخْلَصِينَ ﴿۱۶۰﴾ فَإِنَّكُمْ

اللہ کے خالص بندے (جو کہتے ہیں ٹھیک کہتے ہیں) پھر تم

وَمَا تَعْبُدُونَ ﴿۱۶۱﴾ مَا أَنْتُمْ عَلَيْهِ

اور جن کو تم پوجتے ہو خدا سے کسی کو گمراہ

بِفَاتِنِينَ ﴿۱۶۲﴾ إِلَّا مَنْ هُوَ صَالِ

نہیں کر سکتے مگر اسی کو جو خود جہنم میں

الْجَحِيمِ ﴿۱۶۳﴾

جانے والا ہے۔

# تفسیر

فاستفتھم الربک البنات ولھم البنون انبیاء علیہم السلام کے قصے بیان فرما کر مذاہب مشرکین اور اس کے قبح کی طرف رجوع کرتا ہے۔ ضحاک کہتے ہیں ابن عباسؓ نے فرمایا ہے کہ عرب خصوصاً قریش کے چند قبائل سلیم، خزاعہ، جہینہ فرشتوں کو خدا تعالیٰ کی بیٹیاں سمجھ کر ان سے مدد مانگتے تھے اور ان کے نام کے بت بنا کر پرستش کرتے تھے۔ ان کے رد میں فرماتا ہے کہ ان سے یہ تو پوچھو کہ بیٹیوں کا ہونا تم پسند نہیں کرتے ہو بیٹوں کے مقابلہ میں پھر خدا کیوں پسند کرنے لگا؟

دوم خود فرشتوں کا اناث ہونا ان کو یا تو حس سے معلوم ہوا سو وہ بھی غلط ہے کس لیے کہ ان لوگوں نے ان کو دیکھا نہیں چہ جائے کہ پیدا ہونے کے وقت دیکھا ہو اس بات کو اس آیت میں بیان فرماتا ہے ام خلقنا الملئکۃ اناثا وھم شاھدون

یا کسی کی خبر سے کہ کسی مخبر صادق نے ان کو اس بات کی خبر دی ہو سو یہ بھی نہیں۔ اس بات کو اس جملہ میں بیان فرماتا ہے الا انھم من افکھم لیقولون ولد اللہ وانھم لکذبون کہ وہ محض جھوٹ کہتے ہیں از خود گھڑ کر۔ کسی نے ان کو یہ خبر نہیں دی ہے۔ یعنی توہم باطل وخیالِ فاسد ہے۔

یا کسی دلیلِ عقلی سے ثابت ہوا ہو سو یہ بھی نہیں کیوں کہ اللہ تعالیٰ تمام موجودات میں اکمل ہے اور اکمل خسیس کو نہیں پسند کیا کرتا ہے بلکہ اپنے لیے عمدہ چیز پسند کرتا ہے اس بات کو اس جملہ میں بیان فرماتا ہے اصطفی البنات علی البنین مالکم کیف تحکمون افلا تذکرون۔

یہ تو ان کے خلاف میں دلیلِ عقلی تھی۔ اب ان سے دلیلِ عقلی ان کے مطلب پر طلب کرتا ہے ام لکم سلطٰن مبین الخ کہ اب تم کوئی دلیلِ صحیح ہو تو لاؤ اگر سچے ہو اور دلیل ان کے پاس کوئی بھی نہیں پس ثابت ہوا کہ وہ صریح غلطی میں ہیں۔

مجوس کے مذہب کے بھی بعض قبائل عرب معتقد تھے ان کا مذہب ہے کہ شیطان خدا کا بھائی ہے۔ پس جو نور و خیرِ محض ہے وہ اللہ ہے جس کو یزداں کہتے ہیں۔ اور جو ظلمت و شر ہے اس کا نام اہرمن ہے۔ اس بات کو اس آیت میں رد کرتا ہے وجعلوا بینہ وبین الجنۃ نسبا الخ کہ ان لوگوں نے اللہ میں اور جنوں میں رشتہ برادری قائم کیا ہے۔ حالانکہ جنوں کو خود معلوم ہے کہ اس بات کے کہنے والے محضرون پکڑے جاویں گے۔ یعنی جن بھی ان کو جھوٹا جانتے ہیں۔ یا یہ معنی کہ جن جانتے ہیں کہ ہم خدا تعالیٰ کے رشتہ دار نہیں بلکہ محکوم و مخلوق ہیں اس کے آگے یا اس کے حکم قضا و قدر کے آگے وہ محضرون ہیں عاجز ہیں۔

بعض مفسرین کہتے ہیں کہ الجنۃ سے مراد فرشتے ہیں۔ عرب کے بعض قبائل یہ خیال کرتے تھے کہ خدا نے جنیوں کو جورو بنایا اور ان سے فرشتے پیدا ہوئے ہیں۔ ہنود بھی دیوی اور دیوتاؤں کی نسبت ایسے ہی خیالاتِ فاسدہ پکائے ہوتے ہیں۔ اور غیر محسوس چیزوں کی نسبت خیالاتِ عامہ ایسی ہی باتیں بنایا کرتے ہیں۔

اس کے بعد خدا تعالیٰ ان کے خیالاتِ فاسدہ سے اپنی پاکیزگی اور برأت بیان فرماتا ہے فقال سبحٰن اللہ عما یصفون کہ اللہ تعالیٰ ان کی ان باتوں سے جو وہ بناتے ہیں کہ فرشتے اس کی بیٹیاں ہیں وغیرہ پاک ہے الا عباد اللہ المخلصین استثنا منقطع ہے۔ بمعنی لیکن اللہ کے مخلص یعنی خاص اور خالص بندے ایسی باتیں نہیں بناتے۔

اس کے بعد کفار کی طرف متوجہ ہوتا ہے کہ فانکم وما تعبدون ما انتم علیہ بفاتنین کہ تم اور تمہارے معبود کہ جن کو تم خیر و شر کا مالک جان کر پوجتے ہو ان بیہودہ باتوں سے کسی کو گمراہ نہیں کر سکتے مگر اسی کو کہ جس کی تقدیر میں دوزخ لکھا ہے۔ فاتنین مضلین یقال فتنت الرجل وافتنہ ویقال فتنۃ علی الشیٔ وبالشیٔ یقال فتنۃ فلان علی فلان امرأتہ ای افسدہا علیہ فالفتنۃ ہٰہنا بمعنی الاضلال والافساد۔ صالِ جمہور نے بکسر لام پڑھا ہے کیونکہ ناقص اور مضاف ہے۔ تی التقاء ساکنین کی وجہ سے حذف ہو گئی۔

وَمَا مِنَّآ اِلَّا لَهٗ مَقَامٌ مَّعْلُوْمٌ ﴿۱۶۴﴾

(فرشتے کہتے ہیں) اور ہم میں سے ایسا کوئی بھی نہیں کہ جس کے لیے ایک درجہ معین [۱] نہ ہو

وَّاِنَّا لَنَحْنُ الصَّآفُّوْنَ ﴿۱۶۵﴾ وَاِنَّا

اور ہم ہی تو عبادت کے لیے صف بستہ کھڑے رہتے ہیں　اور ہم

لَنَحْنُ الْمُسَبِّحُوْنَ ﴿۱۶۶﴾ وَاِنْ كَانُوْا

اس کی تسبیح کیا کرتے ہیں　اور البتہ عرب کے کافر

لَيَقُوْلُوْنَ ﴿۱۶۷﴾ لَوْ اَنَّ عِنْدَنَا ذِكْرًا

کہا کرتے تھے کہ　اگر ہمارے پاس پہلے لوگوں کا

مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۱۶۸﴾ لَكُنَّا عِبَادَ اللّٰهِ

کوئی تذکرہ ہوتا　تو ہم اللہ کے خالص بندے

[۱] ہر ایک اپنے اپنے مقام پر کھڑا رہتا ہے۔ آگے نہیں بڑھ سکتا ۱۲ منہ

الْمُخْلَصِيْنَ ﴿١٦٩﴾ فَكَفَرُوْا بِهٖ فَسَوْفَ

ہو جاتے ۔ پھر وہ اس سے منکر ہو گئے پھر ابھی

يَعْلَمُوْنَ ﴿١٧٠﴾ وَلَقَدْ سَبَقَتْ كَلِمَتُنَا

معلوم کر لیں گے ۔ اور البتہ ہمارے بندوں کے لیے

لِعِبَادِنَا الْمُرْسَلِيْنَ ﴿١٧١﴾ اِنَّهُمْ لَهُمُ

ہمارا حکم پہلے سے ہو چکا ہے کہ انہیں کی

الْمَنْصُوْرُوْنَ ﴿١٧٢﴾ وَاِنَّ جُنْدَنَا

مدد کی جاوے گی ۔ اور ہمارا لشکر ہی

لَهُمُ الْغٰلِبُوْنَ ﴿١٧٣﴾ فَتَوَلَّ عَنْهُمْ

غالب رہے گا ۔ پھر آپ ان سے ایک وقت تک

حَتّٰى حِيْنٍ ﴿١٧٤﴾ وَّاَبْصِرْهُمْ فَسَوْفَ

منہ موڑے رہیے ۔ اور ان کو دیکھتے رہیے سو وہ خود بھی

يُبْصِرُوْنَ ﴿١٧٥﴾ اَفَبِعَذَابِنَا يَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿١٧٦﴾

دیکھ لیں گے ۔ پھر کیا وہ ہمارے عذاب کے لیے جلدی کر رہے ہیں

فَاِذَا نَزَلَ بِسَاحَتِهِمْ فَسَآءَ صَبَاحُ

پھر جب وہ ان کے میدان میں اترے گا تو جن کو ڈر سنایا جا چکا ہے

الْمُنْذَرِيْنَ ﴿١٧٧﴾ وَتَوَلَّ عَنْهُمْ حَتّٰى

ان کی کیا ہی منحوس صبح ہو گی ۔ اور ان سے ایک وقت تک منہ موڑے

حِيْنٍ ﴿١٧٨﴾ وَّاَبْصِرْ فَسَوْفَ يُبْصِرُوْنَ ﴿١٧٩﴾

رہیے ۔ اور دیکھتے رہیے سو وہ بھی دیکھ لیں گے (کیا نتیجہ ملتا ہے)

سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا

آپ کا رب جو رب العزت ہے جو کچھ وہ کہتے ہیں ان سے

يَصِفُوْنَ ﴿١٨٠﴾ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ﴿١٨١﴾

پاک ہے ۔ اور رسولوں پر سلام

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٨٢﴾ ع ۵ ۹

اور سب تعریف اللہ کے لیے ہے جو تمام جہان کا رب ہے

## تفسیر

اس کے بعد خدا تعالیٰ ملائکہ کی وہ صفات ان کی زبانی اقرار کے موافق بیان فرماتا ہے کہ جن سے ان کا بندہ اور اس کی مخلوق ہونا ثابت ہو جاوے۔ اور مشرکین کا خیال رد ہو جاوے۔

فقال (۱) وما منا الا له مقام معلوم (۲) وانا لنحن الصافون (۳) وانا لنحن المسبحون یہ تین صفت ملائکہ کی ہیں کہ وہ یہ تین باتیں آپ کہتے ہیں ان کا اقرار کرتے ہیں۔

پہلی صفت یہ کہ ہر ایک فرشتہ کا درجہ معین ہے اس سے تجاوز نہیں کر سکتا۔ عام ہے کہ وہ درجہ تصرفات عالم سفلی و علوی کا ہو یا عبادت و تقرب کا ہو۔ جو کام جس کو اور جو مرتبہ جس کو دیا گیا ہے اس سے بڑھ کر کچھ نہیں کر سکتا۔

دوسری صفت کے یہ معنی ہیں کہ ملائکہ حکم الٰہی بجالانے کے لیے یا عبادت کے لیے ہر گھڑی صف بستہ کھڑے رہتے ہیں کسی بات میں کچھ بھی سرتابی نہیں کر سکتے پھر جب ان کا یہ حال ہے تو وہ بیٹی اور بیٹے کیوں کر ہوئے؟ اور کسی کو بغیر حکم الٰہی کے کیا نفع و نقصان دے سکتے ہیں؟

تیسری صفت کے یہ معنی ہیں کہ ملائکہ ہر وقت خدا تعالیٰ کی تسبیح و تقدیس کیا کرتے ہیں سبحان اللہ وبحمدہ کہتے ہیں۔ تسبیح کے معنی ہیں اللہ تعالیٰ کا بری باتوں سے پاک ہونا بیان کرنا، اور دل میں اس کا عقیدہ رکھنا۔ اگر ان تینوں صفتوں کو ملایا جاوے تو یہ معنی پیدا ہوتے ہیں کہ ہر ایک فرشتہ کے لیے بارگاہ رب العزت میں ایک مقام معین ہے اس سے آگے نہیں بڑھ سکتا اسی حد پر صف باندھے ہوئے تسبیح و تقدیس کرتے ہیں۔ وانا لنحن کلمات حصر اس بات کی طرف اشارہ کر رہے ہیں کہ ملائکہ کی تسبیح و تہلیل عبادت و معرفت کے

مقابلہ میں بندوں کی معرفت محدود بلکہ کالعدم ہے۔ (تفسیر کبیر)۔

وان کانوا لیقولون الخ مشرکین کے خیالات باطلہ کا رد کرکے ان کی نبی علیہ السلام کے مبعوث ہونے سے پہلے جو تمنا تھی اس کو بیان کرکے ان کو نادم کرتا ہے کہ پہلے تو وہ یہود و نصاریٰ کی سرکشی و ہلاکت کا حال سن کر یہ کہتے تھے کہ اگر پہلوں کی کتابوں میں کی کوئی کتاب توراۃ و انجیل جیسی ہمارے پاس ہوتی تو ہم بھی اللہ کے خالص بندے ہوجاتے اس پر خوب عمل کرتے۔ پھر جب وہ کتاب یعنی قرآن مجید اور نبی کریمؐ ان کے پاس آئے تو اس کے منکر ہوگئے اب اس انکار کا نتیجہ ان کو بہت جلد معلوم ہوجاوے گا جو کچھ ہم نے رسولوں کی معرفت فرمایا ہے وہ سچ ہوکر رہے گا اور ہمارا گروہ غالب رہے گا۔

اس کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دیتا ہے فتول عنھم حتی حین وہ کس لیے عذاب کی جلدی کرتے ہیں اور ہمارا عذاب جب کسی قوم پر آتا ہے تو ان کا برا دن اور ان کی صبح بری صبح ہوتی ہے۔ اے محمد! تو تھوڑے زمانے تک ان سے اعراض کر اور صبر کر اور دیکھتا رہ وہ آپ دیکھ لیں گے۔ اس میں فتح بدر و دیگر فتوحات کی طرف بھی اشارہ ہے اور نیز مرنے کے بعد جو کچھ بلا پیش آنے والی ہے اس کی طرف بھی۔

اس کے بعد خدا تعالیٰ سورت کو کن عمدہ مطالب کی طرف اشارہ کرکے تمام کرتا ہے فقال سبحٰن ربک رب العزۃ عما یصفون ۝ وسلم علی المرسلین ۝ والحمد للہ رب العٰلمین ۝ عاقل کے لیے تین باتوں کی معرفت اور علم اعلیٰ درجہ کا کام ہے۔

(۱) خدا تعالیٰ اور اس کی صفات کا جاننا حق المقدور اور اس کی صفات تین قسم کی ہیں۔ اوّل تمام عیوب و نقص سے اس کو پاک جاننا اس کے لیے لفظ سبحٰن آیا دوم اس کے لائق صفاتِ الوہیت سے واقف ہونا اس کے لیے ربک رب العزۃ آیا۔ ربوبیت حکمت و رحمت علم و قدرت پر دال ہے۔ عزۃ کمال قدرت و جبروت پر۔ سوم یہ کہ وہ اپنی خدائی میں شریک ہونے سے پاک ہے اس کے لیے عما یصفون آیا۔

(۲) یہ کہ دنیا میں کن لوگوں کا طریقہ ایسا ہے کہ جس کے اختیار کرنے سے سعادتِ دارین حاصل ہو اور سلامتی اور ذکر جمیل کے قابل ٹھیرے؟ سو وہ رسولوں کا طریقہ ہے اس کی طرف وسلم علی المرسلین میں اشارہ ہوا کہ ان پر سلامتی ہے۔

(۳) مرنے کے بعد کیا ہوگا اور کیا پیش آوے گا؟ اس بات کی طرف الحمد للہ رب العٰلمین میں اشارہ کیا کہ جو شخص ہر ایک ستائش کے قابل ہے اور وہ تمام عالم کا مربّی اور خیر محض ہے مرنے کے بعد رسولوں کے مطیع کو اس کی ربوبیت و رحمت حیات ابدی و سرور سرمدی عطا کریگی۔ الٰہی ہم کو بھی نصیب کر۔

# سُوْرَۃُ صٓ

مکیہ ہے اس میں اٹھاسی آیات پانچ رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِی الذِّكْرِ ۝ ①

قسم قرآن کی جو سراسر نصیحت ہے (ہمارا نازل کیا ہوا ہے)

بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ عِزَّةٍ وَّشِقَاقٍ ۝ ②

پر منکر سرکشی اور مقابلہ میں پڑے ہیں

كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ قَرْنٍ

ان سے پیشتر ہم بہت سی قوموں کو ہلاک کرچکے ہیں

فَنَادَوْا وَّلَاتَ حِيْنَ مَنَاصٍ ﴿۳﴾ وَ

پھر وہ چلانے لگے (مگر بے سود کیونکہ) رہائی کا وقت نہ رہا تھا اور

عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ ۡ وَ

منکر تعجب کرنے لگے کہ انہیں میں کا ایک شخص ڈرانے والا آیا۔ اور

قَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا سٰحِرٌ كَذَّابٌ ﴿ج﴾

منکر کہہ اٹھے کہ یہ تو جادوگر بڑا جھوٹا ہے

اَجَعَلَ الْاٰلِهَةَ اِلٰهًا وَّاحِدًا ۚ اِنَّ

کیا اس نے سب معبودوں کو ایک معبود کر دیا البتہ

هٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ ﴿۵﴾ وَانْطَلَقَ الْمَلَاُ

یہ تو بڑے تعجب کی بات ہے اور ان میں سے سردار یہ

مِنْهُمْ اَنِ امْشُوْا وَاصْبِرُوْا عَلٰٓى

کہتے ہوئے چل پڑے کہ اٹھ چلو اور اپنے معبودوں پر

اٰلِهَتِكُمْ ۚ اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ يُّرَادُ ﴿ج﴾

جمے رہو یہ تو ایک فریب کی بات ہے۔

مَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِي الْمِلَّةِ الْاٰخِرَةِ ۚ

یہ بات تو ہم نے پچھلے دین میں بھی نہیں سنی تھی

اِنْ هٰذَآ اِلَّا اخْتِلَاقٌ ﴿۷﴾ ءَاُنْزِلَ

یہ تو ایک بنائی ہوئی بات ہے کیا ہم میں سے

عَلَيْهِ الذِّكْرُ مِنْۢ بَيْنِنَا ؕ

اسی پر نصیحت اُتاری گئی ؟

## ترکیب

ص قرأ الجمہور باسکان الدال وقرئ بکسرہا لالتقاء الساکنین اولکونہ امرا من صادی الشئ قابلہ وعارضہ ای عارض بعملک القرآن وقرئ بالفتح للتحریک و القرآن الواو للقسم وقیل معطوف علی القسم وہو صاد وجواب القسم محذوف لقد جاءکم الحق او ماینا سب المقام۔ ولات التاء زیدت علی لا کما تزاد علی رُبّ وثُمّ رُبّتہ وثُمّتہ واکثر العرب تحرک ہذہ التاء بالفتح واما فی حالۃ الوقف فبعضہم یقف بالتاء لان الحروف لیست موضع تغیر وبعضہم بالہاء حین علی مذہب سیبویہ خبر لات و اسمہا محذوف لانہا عملت عمل لیس ای الحین حین ہرب وعند الاخفش ہی العاملۃ فی باب النفی فحین اسمہا و خبرہا محذوف ای لاحین مناص لہم والجملۃ حال من فاعل نادوا ای استغاثوا والحال انہ لم یبق وقت الہرب۔

## تفسیر

ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ یہ سورت مکہ میں نازل ہوئی ہے (قالہ القرطبی) ترمذی ونسائی واحمد وابن ابی شیبہ وعبد بن حمید وحاکم وبیہقی وابن جریر وابن المنذر وغیرہ نے نقل کیا ہے کہ جب ابوطالب بیمار ہوئے تو کفار قریش کہ جن میں ابوجہل بھی تھا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شکایت کرنے آئے کہ محمد ہمارے معبودوں کی ہجو کیا کرتے ہیں۔ ابو طالب نے ان کے سامنے آپ سے پوچھا۔ آپ نے فرمایا کہ میں ایک ہی بات ان سے کہتا ہوں اگر مان لیں تو عرب ان کا مطیع ہوجاوے اور عجم جزیہ دیوے لوگوں نے کہا ایک کیا دس بات ایسی ہوں تو مان لیتے ہیں۔ فرمائیے وہ ایک بات کیا ہے؟ آپ نے فرمایا لا الٰہ الا اللہ یہ سنتا تھا کہ کپڑے جھاڑتے ہوئے خفا ہوکر یہ کہتے ہوئے اٹھے کہ سب معبودوں کا ایک معبود کر دیا۔ یہ عجب بات ہے۔

ف مناص مصدر من ناص ینوص نوصا ومناصا ای فرو راغ یقال ناص عن قرنہ ۱۲ منہ

ف اصلہ نوص من ناص ینوص معناہ گریختن وخویشتن باز کشیدن ولات حین مناص ای بس وقت تاخر وفرار ۱۲ منہ

اس پر یہ سورۃ ص نازل ہوئی لما یذوقوا العذاب تک۔

ص حروف مقطعات میں سے ہے ان کے متعلق ہم کئی جگہ بحث کر چکے ہیں۔ قرآن مجید کی قسم کھا کر اور اس کا معزز اور نصیحت ہونا (ذی الذکر) ثابت کر کے یہ فرماتا ہے کہ توحید ہی کا مسئلہ برحق ہے بت پرستی باطل ہے بل الذین کفروا فی عزۃ وشقاق توحید و خدا پرستی میں کوئی شک و تردد کی گنجائش نہیں بلکہ منکر لوگ تکبر اور ضد کی راہ سے نہیں مانتے۔ اور تکبر اور ضد ہمارے مقابلہ میں کیا وجود رکھتی ہے۔

کم اھلکنا من قبلھم من قرن ان سے پہلے ہم بہت سی قوموں کو غارت کر چکے ہیں جنہوں نے رسولوں سے مقابلہ کیا تھا زور میں آکر۔ پھر جب ان پر بلا آئی تو نادوا الغیاث الغیاث کے نعرے بلند کرنے لگے چیخنے چلانے لگے مگر کیا فائدہ کوئی بھاگنے کا وقت نہ رہا تھا۔ آخر غارت ہوئے عاد و ثمود و قوم لوط وغیرہم۔

وعجبوا ان جاءھم الخ یہ کفار اس بات سے تعجب کرتے ہیں کہ انہیں کی قوم اور جنس میں سے ایک شخص خدا کا رسول کیوں کر ہو گیا (یعنی محمدؐ) اور اس کو جادوگر اور جھوٹا بتاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ بہت سے معبودوں کو چھوڑ کر ایک معبود یعنی اللہ کی عبادت کا حکم دیتا ہے ان بہت سے معبودوں کے مقابلہ میں اور ان کی جگہ ایک کو قائم کرتا ہے یہ تعجب کی بات ہے ایک شخص تمام کاروبار مخلوق کی نگرانی کار برآری کیوں کر کر سکتا ہے؟ یہ کہہ کر کفار کی جماعت اٹھ کھڑی ہوئی کہ اٹھ چلو اور اپنے معبودوں کو پوجے جاؤ یہ ایک نئی بات ہے پہلے ہم نے کسی سے نہیں سنی۔ نہ کوئی پہلوں میں سے کہتا تھا۔ اور کیا وجہ کہ ہم میں سے ذکر یعنی پیغمبری اور قرآن اسی ایک پر نازل ہوا؟

کفار نے جو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کاذب بلکہ کذاب ٹھہرایا تھا ان کا تین شبہات پر مدار تھا جن کو اللہ تعالیٰ نے نقل کیا ہے۔

(۱) الوہیت کی بابت تھا وہ کہتے تھے اجعل الالھۃ الھا واحدا ان ھذا الشیٔ عجاب یہ شبہ ان کو دو وجہ سے تھا۔ اول یوں کہ ان کو نظر و استدلال کی عادت نہ تھی صرف ان کے اوہام محسوسات کے تابع تھے۔ محسوسات میں دیکھا کہ ایک شخص کی قدرت بہت سی خلقت کی محافظت و علم کے لیے کافی نہیں اس پر انہوں نے اس کو بھی قیاس کر لیا جو ان کے حواس سے پرے اور اوہام سے باہر ہے۔ دوسرے یوں کہ ان کے اسلاف باوجودے کہ عاقل تھے اور ایک دو نہیں سینکڑوں تھے سب شرک میں مبتلا تھے پھر ان کے مقابلہ میں یہ ایک شخص کیوں کر صادق ہو سکتا ہے۔ عجاب ہیں عجیب سے زیادہ مبالغہ ہے جیسا کہ طوال میں طویل سے زیادہ مبالغہ ہے اسی طرح عریض و عراض و کبیر و کبار۔

(۲) نبوت کی بابت تھا جس کو خدا تعالیٰ ان الفاظ میں نقل کرتا ہے اؤنزل علیہ الذکر من بیننا بل ھم فی شک من ذکری الخ یہ شبہ کئی ایک جگہ قرآن مجید میں بیان ہوا ہے ءالقی الذکر علیہ من بیننا بل ھو کذاب اشر یہ قوم صالح نے کہا تھا ولولا نزل ھذا القراٰن علی رجل من القریتین عظیم یہ حضرت کی نسبت کہا گیا۔

| |
|---|
| بَلْ هُمْ فِي شَكٍّ مِّن ذِكْرِي ۚ |
| بلکہ ان کو تو میری نصیحت میں بھی شک ہے |
| بَل لَّمَّا يَذُوقُوا عَذَابِ ⑧ أَمْ |
| بلکہ انہوں نے ابھی میرا عذاب بھی نہیں چکھا کیا |
| عِندَهُمْ خَزَائِنُ رَحْمَةِ رَبِّكَ |
| ان کے پاس خدائے غالب و فیاض کے |

الْعَزِيزِ الْوَهَّابِ ﴿٩﴾ أَمْ لَهُم مُّلْكُ
خزانے ہیں کیا آسمانوں اور زمین میں
السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا
اور جو کچھ ان کے بیچ میں ہے ان کی حکومت ہے
فَلْيَرْتَقُوا فِي الْأَسْبَابِ ﴿١٠﴾ جُندٌ
پھر توان کو سیڑھیاں لگا کر اوپر چڑھ جانا چاہیے (کہ جا کر خدا سے لڑیں) وہاں
مَّا هُنَالِكَ مَهْزُومٌ مِّنَ الْأَحْزَابِ ﴿١١﴾
ان کے لشکر شکست پائیں گے۔
كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوحٍ وَعَادٌ
ان سے پہلے قوم نوح اور عاد اور
وَفِرْعَوْنُ ذُو الْأَوْتَادِ ﴿١٢﴾ وَثَمُودُ
میخوں والا فرعون اور ثمود
وَقَوْمُ لُوطٍ وَأَصْحَابُ الْأَيْكَةِ
اور لوط کی قوم اور ایکہ والے بھی جھٹلا چکے ہیں
أُولَٰئِكَ الْأَحْزَابُ ﴿١٣﴾ إِن كُلٌّ
یہ ہیں وہ (شکست یافتہ) لشکر ہر ایک ہی نے
إِلَّا كَذَّبَ الرُّسُلَ فَحَقَّ عِقَابِ ﴿١٤﴾ ع ١٠
تو رسولوں کو جھٹلایا تھا پھر تو میرا عذاب آموجود ہوا
وَمَا يَنظُرُ هَٰؤُلَاءِ إِلَّا صَيْحَةً وَاحِدَةً
اور یہ (کفار مکہ) ایک ہی چیخ کے منتظر ہیں (آواز صور)
مَّا لَهَا مِن فَوَاقٍ ﴿١٥﴾
جس کو کچھ دیر نہ لگے گی

## ترکیب

جند مبتدا۔ وما للابھام کقولہ جئت لامرما۔ و من الاحزاب صفت لجند و مھزوم جز ھنالك یجوز ان یکون صفۃ لجند لے جند ثابت ھنالک و یجوز ان یکون متعلقا بمھزوم معناہ ان الجند من الاحزاب مھزوم ھنالک ای فی ذلک الموضع۔

## تفسیر

اس شبہ کا جواب خدا تعالیٰ کئی طرح سے دیتا ہے اول بل ھم فی شك من ذکری بل لما یذوقوا عذاب ذکری سے مراد دلائل کہ انہوں نے دلائل نبوت میں غور وفکر نہ کیا ورنہ یہ شبہ زائل ہو جاتا۔ اور غور و تامل نہ کرنا یوں ہی شک کر لینا ان کو اس لیے ہوا کہ ابھی میرا عذاب نہیں چکھا۔ یعنی دنیا میں کوئی اس کی سزا ان کو نہیں ملی۔ اگر ایسا ہو تو شک جاتا رہے انسان یوں ہی بے جا حجتیں کیا کرتا ہے مگر جب اس کو شاہی شوکت اور مار پیٹ دکھائی جاتی ہے تو ٹھیک ہو جاتا ہے۔ یا کہو ذکر سے مراد وہ نصیحت ہے جو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کو کرتے تھے وہ اس میں غور نہ کرتے تھے اور عذاب الٰہی سے بھی ڈرانے تھے جب دنیا میں وہ ان پر ابھی نہیں آیا تو اور بھی دلیر ہو گئے۔

ام عندھم خزائن رحمۃ ربك العزیز الوھاب یہ دوسرا جواب ہے کہ خدا زبردست بڑے بخشنے والے کے

---

سلہ اوتاد جمع وتد میخ۔ یہ استعارہ ہے عزت اور ملک کے لیے۔ عرب اس کلمہ کو بڑے ذی عزت پر اطلاق کرتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں وہ مجرموں کو چومیخا کیا کرتا تھا اس لیے ذو الاوتاد کہلایا۔ بعض کہتے ہیں اس لیے کہ اس کے گھوڑوں کی سونے کی میخیں تھیں ۱۲ منہ

سلہ فواق سکون یا رجوع ۱۲ منہ

خزائن رحمت ان کے ہاتھ میں نہیں ہیں کہ جس کو وہ دنیاوی مال واسباب کی وجہ سے معزز جانیں اسی کو نبوت کا مرتبۂ جلیلہ دیویں بلکہ اللہ کے ہاتھ میں ہے وہ جس کو اس کے لائق دیکھتا ہے عطا کرتا ہے خواہ غنی ہو خواہ فقیر۔ لفظ وہاب اور عزیز اس کی خود اختیاری اور بے انتہا بخشش کی طرف اشارہ کرکے یہ بتلا رہا ہے کہ دنیا کی عزت اس کی بخشش کو احاطہ نہیں کرسکتی۔

ام لھم ملک السموٰت والارض وما بینھما فلیرتقوا فی الاسباب یہ تیسرا جواب ہے کہ خزائن اگر ان کے پاس نہیں تو آسمانوں اور ان کے درمیان کی حکومت بھی ان کو نہیں کہ جس کو ان کی مرضی ہو یہ عہدہ ملے۔ اگر ان کو یہ بات حاصل ہے تو فلیرتقوا فی الاسباب تو ان سیڑھیوں پر چڑھ کر کہ جن کے ذریعہ سے پہنچنا ممکن ہو چڑھیں اور عرش تک پہنچیں اور تدبیر عالم اور ملکوت کریں اور جس کے پاس چاہیں وہاں سے وحی بھجوا دیں بلکہ جند ماھنالک الخ ان کے لشکروں کو شکست ہے، سلطنتِ آسمانی تو کیسی۔ فتح مکہ یا فتح بدر کی طرف اشارہ ہے۔

کذبت الخ اس کے بعد اگلے لوگوں کی شکست اور ان کے انکارِ رسل سے پستی و ہلاکت بیان فرماتا ہے وماینظر کہ یہ لوگ بھی عذاب اور ہلاکت کے منتظر ہیں۔ صیحۃ سے مراد ناگہانی ہلاکت۔ کوئی شاعر کہتا ہے

؎

صاح الزمان بآل برمک صیحۃ
خروا لشدتھا علی الاذقان

بعض کہتے ہیں قیامت کے دن نفخ صور کی چیخ کے منتظر ہیں۔

وَقَالُوْا رَبَّنَا عَجِّلْ لَّنَا قِطَّنَا قَبْلَ يَوْمِ
اور (مسخرے) کہتے ہیں کہ اے پروردگار ہمارا حصہ ہم کو حساب کے دن سے پہلے ہی

الْحِسَابِ (۱۶) اِصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ
دے چکھ (اے نبی) ان کی ان باتوں پر صبر کیجیے
وَاذْكُرْ عَبْدَنَا دَاوٗدَ ذَا الْاَيْدِ
اور ہمارے بندے داؤد کو یاد کیجیے جو باوجود قدرت وحشمت کے ہماری
اِنَّهٗٓ اَوَّابٌ (۱۷) اِنَّا سَخَّرْنَا الْجِبَالَ
طرف بڑے رجوع تھے ہم نے ان کے لیے پہاڑوں کو بھی تابع کر دیا
مَعَهٗ يُسَبِّحْنَ بِالْعَشِيِّ وَالْاِشْرَاقِ (۱۸)
تھا جو اس کے ساتھ شام اور صبح تسبیح کیا کرتے تھے
وَالطَّيْرَ مَحْشُوْرَةً ۭ كُلٌّ لَّهٗٓ اَوَّابٌ (۱۹)
اور پرندوں کو بھی (تابع کر دیا تھا) جو پرا باندھے رہتے تھے ہر ایک اس کے تابع تھا
وَشَدَدْنَا مُلْكَهٗ وَاٰتَيْنٰهُ الْحِكْمَةَ
اور ہم نے اس کی سلطنت کو مضبوط کر دیا تھا اور ان کو حکمت اور فیصلہ
وَفَصْلَ الْخِطَابِ (۲۰) وَهَلْ اَتٰىكَ
کرنے والا سلیقہ بھی عطا کیا تھا۔ اور (اے نبی) کیا آپ کو دو
نَبَؤُا الْخَصْمِ ۘ اِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ (۲۱)　وقف لازم
جھگڑنے والوں کی خبر بھی پہنچی جب کہ وہ دیوار پھاند کر آئے
اِذْ دَخَلُوْا عَلٰى دَاوٗدَ فَفَزِعَ مِنْهُمْ
جب کہ وہ داؤد کے پاس داخل ہوئے تو وہ ان سے گھبرا گئے
قَالُوْا لَا تَخَفْ ۚ خَصْمٰنِ بَغٰى بَعْضُنَا
انہوں نے کہا مت ڈرو ہم دو جھگڑنے والے ہیں کہ ہم میں سے ایک نے دوسرے پر
عَلٰى بَعْضٍ فَاحْكُمْ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ وَ
زیادتی کی ہے پس آپ انصاف سے ہم میں فیصلہ کر دیں اور
لَا تُشْطِطْ وَاهْدِنَآ اِلٰى سَوَاۗءِ
بے انصافی نہ کریں اور ہم کو سیدھا رستہ
الصِّرَاطِ (۲۲) اِنَّ هٰذَآ اَخِيْ ۣ لَهٗ
بتا دیں یہ میرا بھائی ہے اس کے پاس

تِسۡعٌ وَّتِسۡعُوۡنَ نَعۡجَةً وَّلِيَ نَعۡجَةٌ
ننانوے ۹۹ دنبیاں ہیں اور میرے پاس ایک ہی
وَّاحِدَةٌ قف فَقَالَ اَكۡفِلۡنِيۡهَا وَ
دنبی ہے پھر اس نے کہا کہ اس کو بھی میرے حوالے کر دے اور
عَزَّنِيۡ فِي الۡخِطَابِ ۞ ۲۳ قَالَ لَقَدۡ
مجھ سے کلام میں بڑ زبانی بھی کی ہے داؤد نے کہا البتہ
ظَلَمَكَ بِسُؤَالِ نَعۡجَتِكَ اِلٰى نِعَاجِهٖ ط
اس نے تجھ پر ظلم کیا جو تیری دنبی کو اپنی دنبیوں میں ملانے کا سوال کیا
ع ۲ ۱۲ ۱۱ وَاِنَّ كَثِيۡرًا مِّنَ الۡخُلَطَآءِ لَيَبۡغِيۡ
اور اکثر شریک ایک دوسرے پر
بَعۡضُهُمۡ عَلٰى بَعۡضٍ اِلَّا الَّذِيۡنَ
زیادتی کیا کرتے ہیں مگر وہ جو
اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَقَلِيۡلٌ
ایمان لائے اور انہوں نے نیک کام بھی کیے (زیادتی نہیں کرتے) اور وہ
مَّا هُمۡ ط وَظَنَّ دَاوٗدُ اَنَّمَا فَتَنّٰهُ
بہت ہی کم ہیں اور داؤد سمجھ گئے کہ ہم نے ان کو آزمایا ہے
فَاسۡتَغۡفَرَ رَبَّهٗ وَخَرَّ رَاكِعًا وَّ
پھر اس نے اپنے رب سے معافی مانگی اور سجدے میں گر پڑے اور
اَنَابَ ۞ ۲۴ فَغَفَرۡنَا لَهٗ ذٰلِكَ ط وَ
توبہ کی پھر ہم نے ان کو وہ معاف کر دیا اور
اِنَّ لَهٗ عِنۡدَنَا لَزُلۡفٰى وَحُسۡنَ
ان کے لیے ہمارے پاس مرتبہ اور اچھی
مَاٰبٍ ۞ ۲۵ يٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلۡنٰكَ السجدة
منزلت ہے (ہم نے کہا) اے داؤد ہم نے تجھ کو زمین
خَلِيۡفَةً فِي الۡاَرۡضِ فَاحۡكُمۡ بَيۡنَ
میں بادشاہ بنایا پس تم لوگوں میں

النَّاسِ بِالۡحَقِّ وَلَا تَتَّبِعِ الۡهَوٰى
انصاف سے فیصلہ کیا کرو اور خواہش نفس پر نہ چلنا
فَيُضِلَّكَ عَنۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ ط اِنَّ
کہ وہ تم کو اللہ کے رستہ سے گمراہ کر دے گی جو
الَّذِيۡنَ يَضِلُّوۡنَ عَنۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ
لوگ اللہ کے رستہ سے بھٹکتے ہیں
لَهُمۡ عَذَابٌ شَدِيۡدٌۢ بِمَا نَسُوۡا
تو ان کے لیے سخت عذاب ہے اس لیے کہ وہ
يَوۡمَ الۡحِسَابِ ۞ ۲۶
حساب کے دن کو بھول گئے تھے

## ترکیب

القط النصیب والحظ حصہ۔ والطیر معطوف علی الجبال۔ محشورۃ حال من الطیر الخصم فی الاصل مصدر ولذا لایثنی ولایجمع وجمع الضمیر فی تسوروا الاثنین جائز و اذ الاولی ظرف لنبأ والثانیۃ بدل منہا الا الذین استثناء متصل۔

## تفسیر

(۳) شبہ معاد کی بابت تھا جس کو خدا تعالیٰ نقل کرتا ہے۔

وقالوا ربنا عجل لنا الخ کہ وہ قیامت کے قائم ہونے کو نہایت مستبعد سمجھ کر پیغمبر علیہ السلام سے کہتے ہیں کہ جو کچھ قیامت کے روز عذاب و ثواب کا آپ ہمارے لیے وعدہ کرتے ہیں وہ ہمارا حصہ جلد ہم کو دنیا ہی میں دے دیجیے۔ اس پر آپ کو تسلی دی جاتی ہے کہ اصبر علیٰ ما یقولون ان کی ان بے ہودہ باتوں پر صبر کر اور آپ کی تسلی کے لیے چند انبیاء اولوا العزم کا تذکرہ کرتا ہے

کہ دنیا میں غموم و ہموم و مصائب پر وہ بھی برداشت کرتے آئے ہیں اور ان کو بھی اپنی امت کے بے سمجھ اور جاہلوں سے سابقہ پڑا ہے۔ من جملہ ان کے حضرت داؤد علیہ السلام کا تذکرہ فرماتا ہے واذکر عبدنا داؤد کہ ہمارے بندے داؤد کو یاد کر جس کو یہ فضیلتیں حاصل تھیں (۱) وہ قوت والا تھا جسمانی قوت کے سوا سلطنت کی بھی قوت دی گئی تھی اور اس پر روحانی قوت بھی تھی (۲) بااین ہمہ وہ خدا کی طرف رجوع کرنے والے تھے ان لوگوں جیسے نہ تھے جو ذرا سی دولت و قوت میں بے ہوش ہو گئے (۳) پہاڑ اور پرند صبح و شام اس کے ساتھ تسبیح میں شریک ہوتے تھے اس کی شرح پہلے ہو چکی ہے۔ (۴) اس کی حکومت و سلطنت کو بھی ہم نے مستحکم کیا تھا بہت سے بادشاہ فرات سے لے کر مصر تک اس کے مطیع تھے (۵) اس کو حکمت عطا ہوئی تھی ہر ایک قسم کے علوم نظریہ و عملیہ (۶) اس کو گویائی بھی بڑی دی گئی تھی فصل الخطاب بڑے فصیح و بلیغ اور پُر گو تھے۔ اس کے بعد ان پر جو ایک عجیب و غریب واقعہ گزرا ہے اس کو بطور استفہام کے شوق دلانے کے لیے بیان فرماتا ہے۔

فقال وھل اتٰک نبؤ الخصم یہ واقعہ موافق عبارت قرآنیہ کے یوں ہے کہ دو شخص داؤد کے پاس محراب یعنی خلوت خانہ میں دیوار پھاند کر آئے (یقال تسورت تسوّرا اذا علوتہ ای اتوہ من سورہ وھو اعلاہ و المحراب المراد منہ البیت الذی کان داؤد یدخل فیہ و یشتغل بطاعۃ ربہ وسمی بالمحراب لاشتمالہ علی المحراب کما یسمی الشیٔ باشرف اجزائہ۔ کبیر ۲) داؤد گھبرائے۔ یہ اس لیے کہ یہ دن کسی کے آنے کا نہ تھا دروازے پر پاسبان تھے۔ اس سے سمجھے کہ دشمن ہوں کیوں کہ ان دنوں داؤد علیہ السلام سے فلسطانیوں کی لڑائی جاری تھی اس لیے انہوں نے عرض کیا کہ ہم دو شخص اہل مقدمہ ہیں فیصلہ کے لیے آپ کے پاس آئے ہیں لاتخف آپ ہم کو دشمن جان کر نہ ڈریں۔ اس کے بعد مقدمہ شروع کیا چونکہ فرصت کا وقت جان کر خلاف قاعدۂ شاہی دیوار پھاند کر آئے تھے جس پر داؤد کے دل میں خطرہ پیدا ہوا ہو اور غصہ بھی آیا ہو جس پر انہوں نے تسلی دی۔ تب ایک نے کہا میں اور یہ میرا دوست جھگڑتے ہوئے آئے ہیں ایک نے دوسرے پر زیادتی کی ہے۔ فاحکم بیننا بالحق ولا تشطط آپ غصہ کو جانے دیجیے اور بے انصافی نہ کیجیے۔ یہ بات انہوں نے یا تو داؤد کا غصہ دیکھ کر کہی یا جس طرح عام جاہل لوگ حکام سے مقدمات کے وقت اپنے خیالات کے بھروسہ پر ایسے بے باکانہ الفاظ کہہ دیا کرتے ہیں کہ ظلم نہ کرنا وغیرہ وغیرہ۔

اب قضیہ بیان کرنے لگے ان ھذا اخی الخ کہ اس بھائی کے پاس ننانوے دُنبیاں ہیں اور میرے پاس صرف ایک، پھر یہ اس کو بھی مجھ سے مانگتا ہے وعزنی فی الخطاب اور سخت گوئی اور بدزبانی بھی کرتا ہے۔ داؤد نے سُن کر کہا اس نے تجھ پر اس خواہش میں ظلم کیا اور اکثر باہمی شریک ایسا ہی کیا کرتے ہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ دونوں باہم شریک ہوں گے۔ اس ایک والے کا حصہ کم ہوگا یا کوئی ایسی شرط ہوگی کہ جس سے بڑا حصہ دار اس کو ایک دنبی کا بھی مالک نہ خیال کرتا ہوگا نوکر جانتا ہوگا۔

وظن داؤد انما فتنٰہ۔ اور داؤد سمجھ گئے کہ اس میں خدا نے میرے حلم و انصاف کا امتحان کیا ہے کہ ان دو شخصوں کے بے قاعدہ آنے اور سخت زبانی کرنے پر بھی انصاف کرتا ہوں یا شاہی زور میں غصہ کر کے ان کو نکلوا دیتا ہوں۔ اور بادشاہوں کی عادت ہے کہ جو بے موقع اور گستاخانہ ان سے دادخواہی کے لیے آتا ہے تو گستاخی کی سزا دیتے ہیں۔

فاستغفر ربہ وخر راکعا و اناب اس پر داؤد نے اپنے رب سے معافی مانگی اور اللہ کی طرف رجوع ہوئے۔ معافی اس پر مانگی کہ دل میں بے قاعدہ آنے اور بے باکانہ بات چیت کرنے پر کچھ جوش آیا ہوگا جو مقتضائے بشریت و حکومت ہے۔

فغفرنا لہ ذلک ہم نے داؤد کی یہ بات معاف کر دی۔

وان لہ عندنا لزلفیٰ وحسن ماٰب اور ان کے لیے ہمارے نزدیک مرتبہ اور عمدہ ٹھکانا ہے کہ ذرا سی بات پر بھی سجدہ میں گر پڑے اور اس کو بڑا گناہ سمجھ کر خدا سے معافی مانگی اور روئے۔ اچھے لوگ ذرا سی بات کو بھی پہاڑ سمجھا کرتے ہیں۔ اس امتحان میں پورا نکلنے کے سبب داؤد نے ثابت کر دیا کہ میں خلافت اور انصاف کی کرسی پر بیٹھنے کے لائق ہوں اس لیے اللہ تعالیٰ نے بھی ان کو اس عہدہ کے لیے ممتاز فرمایا اور کہہ دیا یاداؤد انا جعلناک خلیفۃ فی الارض کہ ہم نے تم کو زمین پر اپنی طرف سے خلیفہ حاکم یا نائب کیا ہے فاحکم بین الناس بالحق پس آپ لوگوں کے درمیان انصاف سے فیصلے کیا کیجیے۔ ولا تتبع الھویٰ اور اپنی خواہش پر نہ چلیے جو لازمۂ سلطنت ہے۔ کیوں کہ جو اپنی مرضی پر چلتے ہیں قانونِ الٰہی کا اتباع نہیں کرتے ان کو قیامت کے دن سخت عذاب ہوگا۔

یہ ہے وہ واقعہ اور قرآن مجید کے الفاظ اسی پر چسپاں ہیں اور اسی کے تمام اہلِ حق قائل ہیں۔ امام رازی و بیضاوی و صاحب شرح مواقف وغیرہ جمہور مفسرین۔ اس میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بتلایا جاتا ہے کہ آپ ان جاہلوں سرکشوں کی بدزبانی اور بے ہودہ گوئی کا خیال نہ کریں جو آپ کو ساحر کذاب وغیرہ کہتے ہیں داؤد کو دیکھو کہ باوجود سلطنت و شوکت کے ان سے جاہلوں نے کیا معاملہ کیا جس پر انہوں نے صبر کیا۔

مگر دوسری کتاب صموئیل کے گیارہویں باب میں یوں لکھا ہے کہ ایک روز داؤد بادشاہی محل کی چھت پر ٹہلتے تھے۔ انہوں نے ایک نہایت خوبصورت عورت کو نہاتے دیکھا اس کا نام بنت سبع الیعام کی بیٹی اور حتی اوریاہ کی جورو تھی، اس کو بلوایا اور اس سے صحبت کی جس سے وہ حاملہ ہوگئی اور اپنے گھر چلی گئی۔ اس عرصہ میں اس کا خاوند بھی جنگ سے یروشلم میں آیا اور داؤد نے اس کے ہاتھ اس کے افسر یواب کے لیے خط دے کر پھر لشکر میں بھیج دیا۔ اس میں یواب کو لکھ دیا تھا کہ اوریاہ کو جنگ میں ایسے موقع پر آگے کرنا کہ مخالف سے بچ کر نہ آوے۔ چنانچہ یواب نے ایسا ہی کیا۔ اور اوریاہ قتل ہوگیا۔ اس کی خبر داؤد کو ملی۔ چند روز عدت کے گزر جانے کے بعد داؤد نے اس عورت کو اپنے گھر میں ڈال لیا۔

پھر اس کتاب کے بارہویں باب میں لکھا ہے کہ خدا تعالیٰ نے ناتن نبی کو داؤد کے پاس بھیجا انہوں نے جا کر داؤد سے پوچھا کہ ایک شہر میں دو شخص تھے ایک بڑا مال دار بے شمار بھیڑ بکری رکھتا تھا، دوسرا کنگال کہ جس کے پاس بجز ایک بھیڑ کے اور کچھ نہ تھا جو اس نے پالی تھی اور اس کی گود میں سوتی تھی۔ اس مال دار نے اپنے مہمان کے لیے اس کی بھیڑ کو لے کر ذبح کر ڈالا۔ داؤد نے سن کر کہا وہ شخص واجب القتل ہے۔ تب ناتن نے کہا وہ شخص تو ہی تو ہے خدا فرماتا ہے میں نے تجھ کو سب کچھ دیا اور اور بھی دیتا مگر تو نے اوریاہ کو قتل کر دیا اور اس کی جورو کو لے لیا خدا فرماتا ہے تیرے گھر سے تلوار نہ اٹھے گی اور تیری جوروؤں کو تیرے سامنے کھلے میدان میں تمام بنی اسرائیل کے سامنے تیرے ہمسایوں سے خراب کراؤں گا۔ اس کے بعد داؤد اپنے گناہ کے مقر ہوئے۔ ناتن نے کہا تیرا گناہ خدا نے بخش دیا۔ پھر وہ لڑکا جو زنا سے پیدا ہوا تھا مر گیا اور اس کے بعد اس سے سلیمان پیدا ہوا۔ انتہیٰ ملخصاً۔

بعض بے ہودہ گو قصہ خوانوں نے اس قصہ کو حضرت داؤد علیہ السلام کے اس واقعہ کی تفسیر میں چسپاں کر دیا کہ جو آیات مذکورہ میں تھا۔ مگر قدماء اسلام اس کے سخت منکر تھے۔ اور ہیں۔ چنانچہ سعید بن المسیب و حارث اعور نے حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ آپ نے فرمایا جو شخص داؤد علیہ السلام کی نسبت اس قصہ کو نقل کرے گا میں اس کو ایک سو ساٹھ کوڑے ماروں گا جو انبیاء پر بہتان باندھنے کی سزا ہے۔ (ابن کثیر)

قاضی عیاض فرماتے ہیں کہ اس قصہ کا ہر گز اعتبار نہ کرنا چاہیے۔ کیوں کہ نہ قرآن مجید میں اس کی تصریح ہے نہ کسی صحیح حدیث میں۔ مؤرخین کی باتیں ہیں جن کو بعض مفسرین نے تفسیر میں لکھ دیا۔ انتہیٰ

امام رازی فرماتے ہیں کہ آیات میں واقعہ کے اول میں بھی داؤد علیہ السلام کی مدح ہے اور بعد میں بھی، پھر کیوں کر عقل میں آسکتا ہے کہ جس نے ناحق ایک دین دار کو قتل کرایا اور اس کی جورو چھین لی جس سے بڑھ کر شرک کے بعد اور کیا گناہ ہوگا خدا تعالیٰ اس کی مدح کرے۔

اور اس پر طرہ یہ کہ جو لوگ خصمان سے مراد دو فرشتے لیتے ہیں کہ وہ آدمیوں کی صورت میں آئے تھے وہ معاذ اللہ فرشتوں کو بھی جھوٹ بولنے کا مرتکب بناتے ہیں۔ انبیاء علیہم السلام سے ایسی باتوں کا ظہور میں آنا خلاف عقل و نقل ہے وہ پاک دامن اور معصوم تھے۔ رہی کتاب صموئیل جس کی تقلید بعض حمقاء اسلام نے کی ہے سو آج تک پورا پتہ اہل کتاب کو بھی نہیں ملتا کہ اس کا کون مصنف ہے؟ وہ ایک تاریخ کی کتاب یہود میں مروج تھی جس کو یہود و نصاریٰ نے خواہ مخواہ الہامی فرض کر لیا۔

اس کے علاوہ خود انہیں کی کتابوں میں کہ جن کو وہ الہامی مانتے ہیں حضرت داؤد علیہ السلام کی بہت مواضع میں مدح اور پاکیزگی اور باخدا ہونا اور ان پر برکت نازل ہونا وغیرہ باتیں لکھی ہیں پھر نہیں معلوم کہ ایسے شخص کی مدح کس نے لکھ دی۔ اور جو مدح ٹھیک ہے تو قطعاً یہ قصہ کسی دشمن نے لکھ دیا۔

وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا

اور ہم نے آسمان اور زمین کو اور جو کچھ ان کے بیچ میں ہے

بَيْنَهُمَا بَاطِلًا ۭ ذٰلِكَ ظَنُّ الَّذِيْنَ

نکما تو پیدا کیا ہی نہیں یہ گمان تو ان کا ہے جو

كَفَرُوْا ۚ فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنَ

کافر ہیں پھر کافروں کی خرابی ہے جو

النَّارِ ۝٢٧ اَمْ نَجْعَلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

آگ سے کیا جو ایمان لائے

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَالْمُفْسِدِيْنَ

اور انہوں نے نیک کام بھی کیے ہم ان کو برابر کر دیں گے ان کے

فِي الْاَرْضِ ۡ اَمْ نَجْعَلُ الْمُتَّقِيْنَ كَالْفُجَّارِ ۝٢٨

جو ملک میں فساد کرتے پھرتے ہیں کیا ہم پرہیزگاروں کو بدکاروں کے برابر کر دیں گے؟

كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ مُبٰرَكٌ

(نہیں یہ قرآن) ایک بابرکت کتاب ہے جس کو ہم نے آپ کی طرف نازل کیا

لِّيَدَّبَّرُوْٓا اٰيٰتِهٖ وَلِيَتَذَكَّرَ

تاکہ عقل مند اس کی آیتوں میں غور کریں

اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝٢٩ وَوَهَبْنَا لِدَاوٗدَ

اور سمجھیں اور ہم نے داؤد کو

سُلَيْمٰنَ ۭ نِعْمَ الْعَبْدُ ۭ اِنَّهٗٓ اَوَّابٌ ۝٣٠

سلیمان عطا کیا اچھا بندہ خدا کی طرف رجوع ہونے والا تھا

اِذْ عُرِضَ عَلَيْهِ بِالْعَشِيِّ الصّٰفِنٰتُ

جب ان کے سامنے شام کے وقت تیز رو گھوڑے حاضر کیے گئے

الجِیَادُ ﴿۳۱﴾ فَقَالَ إِنِّیْ أَحْبَبْتُ

(یہاں تک کہ ان کے معائنہ میں نماز سے غافل ہوگئے) تو کہنے لگے کہ میں نے مال کی

حُبَّ الخَیْرِ عَنْ ذِکْرِ رَبِّیْ ج

محبت کو یادِ الٰہی سے عزیز سمجھا

حَتّٰی تَوَارَتْ بِالحِجَابِ ﴿۳۲﴾ وقفہ

یہاں تک آفتاب غروب ہوگیا (حکم دیا)

رُدُّوْهَا عَلَیَّ ج فَطَفِقَ مَسْحًا م

ان گھوڑوں کو میرے پاس لوٹا لاؤ۔ پھر ان کی ٹانگوں اور

بِالسُّوْقِ وَالأَعْنَاقِ ﴿۳۳﴾

گردنوں پر ہاتھ پھیرنے لگے۔

ف ذکرِ الٰہی سے

## تفسیر

کفار نے استہزاء و تمسخر کے طور پر کہا تھا ربنا عجل لنا قطنا ان کی غرض اس سے حشر کا انکار تھا مگر یہ گفتگو جاہلانہ تھی اس لیے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو صبر کرنے کا حکم دیا اور آپ کی تسلی کے لیے داؤد کا قصہ سنایا کہ جس سے داؤد کا باوجود فضائلِ مذکورہ کے جاہلوں کی بے باکی پر برداشت کرنا ثابت ہوتا تھا۔ اس کے بعد حشر کا اثبات ایک اور طریقہ سے کرنا شروع کیا اور یہ کمال حسنِ بلاغت ہے۔

فقال وما خلقنا السماء الی قولہ کالفجار پہلے بطور تمہید کے یہ بیان کیا کہ ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور ان کے اندر کی چیزوں کو عبث اور بے کار پیدا نہیں کیا ہے اس بات کو ہر ذی عقلِ سلیم تسلیم کر سکتا ہے کہ وہ قادر فعلِ مختار حکیم ہے۔ حکیم کا کوئی کام عبث نہیں ہوتا مگر جو کور باطن ہیں جن کو کافر کہا جاتا ہے وہ ایسا گمان کرتے ہیں تو ان کی اس کوڑھ مغزی پر پھٹکار اور جہنم کی مار ہے۔ پس جب یہ ثابت ہوا تو دریافت کرنا چاہیے کہ اس مخلوق کے پیدا کرنے سے اس نے کیا غایت ٹھہرائی ہے۔ وہ یہ کہ انسان جو عقل و ادراک کے لحاظ سے سب مخلوق میں اشرف ہے اور آسمان و زمین اس کے قیام و نفع کے لیے ہیں اس کے بنانے سے یہ مقصود ہے کہ وہ اپنے خالق کو پہچان کر نیکی اور اطاعت کرے بری باتوں سے ڈرے۔ اور یہ عالم نیکی اور بدی کی جزاء و سزا کامل کا گھر نہیں ہے یہ بھی ظاہر ہے کس لیے کہ سیکڑوں کفار خالق کے منکر بدکردار بدذات ظالم فریبی عمر بھر دنیا میں عیش و آرام سے رہے ہیں اور بہت سے نیک ہر قسم کی تکالیف میں مبتلا رہے ہیں۔ پھر اگر کوئی دوسری جگہ دار الجزاء نہ ہو تو دونوں برابر ہو جاویں بلکہ برے فائدے میں رہیں اور ایسا کام اس حکیم کی شان سے بعید ہے کہ جس نے آسمانوں اور زمین کو بے کار پیدا نہیں کیا ہے بلکہ ہر ایک کو نہایت حکمت اور مصلحتیں ملحوظ رکھ کر بنایا پس ثابت ہوا کہ ایک اور جگہ دار الجزاء ہے اور وہ عالمِ آخرت ہے۔

ام نجعل الذین آمنوا الخ میں خدا تعالیٰ اسی مطلب کو نہایت اختصار اور بلاغت کے ساتھ بیان فرماتا ہے۔ اس لیے اس قرآن مجید کی کہ جس میں ان خوبیوں کے ساتھ یہ مطالب نفیسہ بیان کیے گئے ہیں خوبی بیان فرماتا ہے کتٰب انزلنٰہ الیک مبٰرک الخ کہ یہ کتاب جو ہم نے اے محمد تجھ پر نازل کی ہے بڑی بابرکت کتاب ہے سمجھنے اور غور کرنے کے لیے بھیجی کہ دانش مند غور کر کے ہدایت پاویں۔ اس میں مسئلہ نبوت کو بھی دوسرے پہلو سے ثابت کر دیا اور قرآن کا کتابِ الٰہی ہونا ثابت کر دکھایا اسی کی خوبیوں سے۔

اولوالالباب کے بعد حضرت سلیمان علیہ السلام کا تذکرہ کر کے یہ بات بتلاتا ہے کہ ایسی سمجھ اور عقل والوں پر

خدا دنیا میں بھی فضل و کرم کیا کرتا ہے داؤد علیہ السلام جو بڑی عقل کامل رکھتے تھے جس کے سبب خدا پرستی کرتے تھے ان کو فرزند بھی ایسا ہی لائق اور عقلمند عطا کیا یعنی سلیمان جو خدا کی طرف رجوع رہتے تھے۔ اس میں بتلایا گیا ہے کہ یہ لوگ اولوا الالباب ہیں اور امتِ محمدیہ کے اولوا الالباب قرآن سے فیض یاب ہوتے ہیں اور داؤد کے تذکرہ کی تکمیل بھی ہے۔ سلیمان کو اوّاب فرمایا تھا اب اس کا ایک تذکرہ اور بھی کرتا ہے جس سے ان کا اوّاب ہونا پایا جاوے۔

فقال اذ عرض علیہ بالعشی العشی عصر کے وقت سے لے کر غروب تک کے زمانے کو کہتے ہیں۔ صافن اسپ بر سہ پائے استادہ و سرِ سم چہارم بر زمین نہادہ و ایضاً القائم الذی یصف قدمیہ صفون بالضم مصدر منہ (صراح) قال المبرد الجیاد جمع جواد تیز رو گھوڑا یعنی وہ گھوڑے جو کھڑے ہوں تو بانکپن اور نزاکت اور خوبی سے اور چلیں تو ہوا سے باتیں کریں۔ توارت کی ضمیر شمس کی طرف پھرتی ہے جو العشی سے سمجھا جاتا ہے اور ردوھا کی الصفنت کی طرف۔ یعنی میں ان گھوڑوں کے بلاحظہ میں یہاں تک مصروف ہوا کہ آفتاب غروب ہو گیا۔ یادِ الٰہی سے غافل ہو گیا ان گھوڑوں کو میرے سامنے پھر لاؤ اور ذبح کر ڈالو۔ عامہ مفسرین اسی طرف گئے ہیں کہ ان کو ذبح کر ڈالا کونچیں کاٹ ڈالیں صلوٰۃ عصر فوت ہونے کے بدلہ میں۔

مگر صحیح تر بیان اس واقعہ کا الفاظِ قرآنیہ کے مطابق یہ ہے اور اسی کو تفسیر سمجھنا چاہیے۔ وہ یہ کہ گھوڑوں کا پالنا اور تیار کرنا دشمنوں کے مقابلہ اور جہاد کے لیے جیسا کہ دینِ محمدی علیہ الصلوٰۃ والسلام میں عمدہ اور افضل کام ہے ایسا ہی حضرت سلیمان علیہ السلام کے عہد میں تھا، کیوں کہ فلسطی اور مصری اور بابل کے بت پرست بادشاہوں کا چاروں طرف سے نرغہ تھا۔ حضرت سلیمانؑ نے بیٹھ کر ایک بار ان کا جائزہ لینا چاہا اور پہلے یہ فرمادیا انی احببت حب الخیر عن ذکر ربی کہ میں ان کو دنیا کے لیے نہیں دوست رکھتا ہوں بلکہ ذکرِ رب اور دین کے لیے ان کو پسند اور محبوب رکھتا ہوں عن ذکر ربی لاجل ذکر ربی پھر سامنے لانے کا حکم دیا اور ان کے سامنے سے وہ گھوڑے جن پر لوگ سوار تھے دوڑاتے ہوئے نکلے حتی توارت بالحجاب یہاں تک کہ نظروں سے غائب ہو گئے (التواری الاستتار عن الابصار و الحجاب ما یحجبہا عن الابصار) پھر حکم دیا ردوھا علیّ کہ ان کو پھر لوٹ کر لاؤ میرے پاس۔ گھوڑے کی روانی دیکھنے کا یہی طریقہ ہے کہ ایک بار دوڑاتے ہوئے لے جاتے ہیں بارِ دگر پھر لاتے ہیں تاکہ آنے جانے میں سب حسن و قبح معلوم ہو جاوے۔ گھوڑے آپ کو پسند آئے۔

فطفق مسحا بالسوق والاعناق (قال ابو عبیدۃ طفق یفعل لان خبر طفق لایکون الا فعلا مضارعا وانتصاب مسحا علی المصدریۃ بفعل مقدر ای یمسح مسحا والسوق جمع ساق ٹانگ۔ والاعناق جمع عنق گردن) تو آپ پیار کی راہ سے ان کی گردنوں اور ٹانگوں پر ہاتھ پھیرنے لگے۔ گردن اور پٹھے پر ہاتھ پھیرنے کا عام طریقہ ہے۔ یا ان کے عیوب دیکھتے ہوں گے۔ اکثر ہاتھ پھیر کر دیکھا کرتے ہیں جس طرح دوڑا کر دیکھا کرتے ہیں۔ اس میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ لوگوں کو خصوصاً سلیمان کے دشمنوں کو معلوم ہو جاوے کہ سلیمان کو لشکر اور سواروں کے بارے میں بڑی مستعدی ہے یہ بھی دشمن پر اثر ڈالا کرتا ہے کہ وہ غافل نہیں ہے۔

ابن عباسؓ نے بھی مسح کے یہی معنی بیان کیے ہیں جیسا کہ اپنی تفسیر میں ابن جریر نے بروایت علی بن طلحہ نقل کیا ہے۔ امام رازی رحمہ اللہ نے انہیں معنی کو جو ہم نے آیات کے

بیان کیے ہیں پسند کیا ہے اور یہ بھی فرمادیا کہ یہی معنی آیات کے الفاظ کے نہایت مطابق ہیں اور خوب موافق ہیں۔

ع ۳ ۱۴ ۱۲ اور اس تقریر پر کوئی الزام بھی عائد نہیں ہوتا اور مجھ کو لوگوں پر سخت تعجب آتا ہے کہ کس لیے انہوں نے ان بیہودہ باتوں کو مان لیا کہ جن کو عقل و نقل رد کرتی ہے۔

وَلَقَدۡ فَتَنَّا سُلَيۡمٰنَ وَ اَلۡقَيۡنَا عَلٰى

اور ہم نے سلیمان کو آزمایا اور اس کے تخت پر

كُرۡسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ﴿۳۴﴾

ایک جسم ڈال دیا پھر وہ رجوع بخدا ہوئے (اور)

قَالَ رَبِّ اغۡفِرۡ لِىۡ وَهَبۡ لِىۡ

دعا کی کہ اے رب مجھے بخشدے اور مجھے ایسی بادشاہت

مُلۡكًا لَّا يَنۡۢبَغِىۡ لِاَحَدٍ مِّنۡۢ بَعۡدِىۡ

عطا کر کہ جو میرے بعد اور کسی کو سزاوار نہ ہو

اِنَّكَ اَنۡتَ الۡوَهَّابُ ﴿۳۵﴾ فَسَخَّرۡنَا

بےشک تو جو ہے تو بہت دینے والا ہے پھر ہم نے ان کے

لَهُ الرِّيۡحَ تَجۡرِىۡ بِاَمۡرِهٖ رُخَآءً حَيۡثُ

لیے ہوا کو تابع کر دیا جو ان کے حکم سے جہاں وہ چاہتے تھے نرم نرم

اَصَابَ ﴿۳۶﴾ وَالشَّيٰطِيۡنَ كُلَّ

چلا کرتی تھی اور شیاطین کو بھی (تابع کیا) جو ہر ایک

بَنَّآءٍ وَّغَوَّاصٍ ﴿۳۷﴾ وَّاٰخَرِيۡنَ

عمارت بنانے والا اور غوطہ لگانے والا تھا اور بھی تابع کر دیے تھے جو

مُقَرَّنِيۡنَ فِى الۡاَصۡفَادِ ﴿۳۸﴾ هٰذَا

بیڑیوں میں جکڑے رہا کرتے تھے یہ ہے

عَطَآؤُنَا فَامۡنُنۡ اَوۡ اَمۡسِكۡ بِغَيۡرِ

ہماری بے حساب بخشش خواہ آپ کسی کو دیں یا

حِسَابٍ ﴿۳۹﴾ وَاِنَّ لَهٗ عِنۡدَنَا

نہ دیں اور البتہ سلیمان کے لیے ہمارے پاس

لَزُلۡفٰى وَحُسۡنَ مَاٰبٍ ﴿۴۰﴾ ع

مرتبہ اور عمدہ مقام ہے

## تفسیر

ولقد فتنا سلیمٰن یہ حضرت سلیمان کا دوسرا واقعہ بیان فرماتا ہے کہ ہم نے سلیمان کو آزمائش میں ڈالا تھا۔ پھر اس آزمائش کی قدرے تفصیل کرتا ہے۔

والقینا علیٰ کرسیہ جسدا ثم اناب اور اس کی کرسی یعنی تخت پر ہم نے ایک جسم ڈال دیا پھر وہ رجوع ہوا۔ بعض کہتے ہیں یہ دو واقعے ہیں ولقد فتنا ایک اور القینا دوسرا۔ قرآن مجید میں اور کسی حدیث میں جہاں تک تلاش کیا ان دونوں واقعوں کی کوئی بھی تفصیل نہیں کہ آزمائش سلیمان کی کس بات میں تھی اور ان کے تخت پر جسم ڈالنے اور سلیمان کے رجوع ہونے سے کیا مراد ہے۔ ہاں مفسروں نے بعض اہل کتاب کے قصہ گوؤں سے دو قصے ضرور نقل کیے ہیں گو ان قصوں کو ان اہل کتاب کے قصہ گوؤں سے بعض محدثین نے احتیاط اور سند متصل سے نقل کیا ہے جس لیے بعض ناواقف مفسر اس کو صحیح حدیث سمجھ گئے مگر پھر بھی وہ قصے ہی رہے جو قصہ گوؤں کے منہ سے نکلے ہوئے ہیں نہ کہ مشکوٰۃ نبوت سے ظاہر ہوئے۔ پہلا قصہ یہ ہے کہ سلیمان کے محل میں شاہ مصر وغیرہ بت پرست قوموں کی بیٹیاں تھیں جن کو بیویاں بنا رکھا تھا اور ان پر عاشق تھے ان کی خاطر سے ان کی پرستش کے لیے بت خانے بھی تعمیر کرا دیے تھے اور آپ بھی شریک ہوتے تھے۔ اس پر خدا نے ان کی سرزنش کی۔ یہ بات اول کتاب السلاطین کے گیارہویں

باب میں لکھی ہوئی ہے۔

دوسرے قصہ کی بابت یوں نقل کیا ہے کہ سلیمان کے پاس ایک انگوٹھی تھی جس کے سبب اس کی سلطنت قائم تھی۔ حمام میں جاتے وقت اس کو اُتار کر کسی خادمہ کو دیدیتے تھے جس کا نام بعض نے امینہ بتلایا ہے۔ ایک بار جو حمام میں گئے اور انگوٹھی اس کو دی تو ایک جن جس کو صخر کہتے تھے سلیمان کی شکل میں نمودار ہوا اور امینہ سے انگوٹھی لے کر تخت پر آبیٹھا سلیمان کو لوگوں نے دھکے دے کر نکال دیا۔ پھر جو چند روز بعد اس کی کمینی باتوں سے پہچانا کہ یہ سلیمان نہیں تو وہ بھاگا اور سمندر میں انگوٹھی پھینک گیا۔ ادھر سلیمان ماہی گیروں کے ہاں نوکر ہوگئے۔ ایک مچھلی کے پیٹ میں سے وہ انگوٹھی برآمد ہوئی۔ اس کو پہنا تھا کہ پھر اقبال لوٹ آیا سب لوگ مطیع ہوگئے۔

اس خرافات کا کچھ ٹھکانا ہے۔ اگر یوں ہی جن و شیاطین انبیاء علیہم السلام تو کیا اور بھی کسی کی شکل میں ظاہر ہوا کریں تو دنیا کے تمام کاربار معطل ہوجاویں اور کچھ بھی کسی کا اعتبار نہ رہے۔

ہمارے نزدیک یہ دو قصے نہیں ہیں ایک ہی واقعہ کی طرف اشارہ ہے۔ ہرچند اہلِ کتاب کی الہامی کتابیں صحیح و غلط کا مجموعہ ہیں مگر تاہم غور کرنے سے ان میں سے اصل بات بھی نکل آتی ہے۔ اصل بات اس قدر معلوم ہوتی ہے کہ خدا تعالیٰ نے حضرت سلیمان علیہ السلام کو دنیا کے بے شمار سامان و اسباب عطا کیے تھے اور ان کی سلطنت کا زمانہ بنی اسرائیل اور آس پاس کے بادشاہوں کے لیے بڑے امن و چین کا زمانہ تھا۔ ان کے عہد میں جنگ و جدل کی بہت کم نوبت آتی تھی سونا چاندی اور گھوڑے اور جواہرات بکثرت تھے۔ بادشاہوں کی بیٹیاں بھی آپ کے پاس آئیں سبا کی شہزادی و شاہِ مصر کی بیٹی وغیرہ ۱۵ ور یہ عورتیں سب ایک مذہب کی نہ تھیں ان میں سے بعض بت پرست بھی ہوں گی اور اسی مصلحت کے لیے خدا نے بنی اسرائیل کے سرداروں کو غیر قوموں کی عورتوں کے رکھنے کی ممانعت کردی تھی۔ کچھ عجب نہیں کہ ان میں سے کسی نے کوئی بت بھی بنا لیا ہو جس کی سلیمان علیہ السلام کو بعد میں خبر ہوئی اور انہوں نے توڑ ڈالنے کا حکم دیا مگر ان کے گھر میں گو ان کی بے خبری سے ہوا ہو ایسا ہونا بھی ان کی شانِ نبوت کے برخلاف ہے۔ البتہ یہ باتیں سلیمان کے حق میں آزمائش کی تھیں۔ اور حقیقت میں کثرتِ مال و اسباب زن و فرزند انسان کے لیے بڑی آزمائش ہے اور بڑا فتنہ کما قال تعالیٰ انما اموالکم و اولادکم فتنۃ سلیمان کی ذرا بھی غفلت ان کے لیے بڑی قابلِ عتاب بات تھی جس پر متنبہ کرنے کے لیے رودمی ہدہد کو سلیمان کے مقابلہ میں اُبھارا جس نے شاہِ مصر کی مدد سے سلیمان کا مقابلہ کیا اور خوب لڑتا رہا اور اسی طرح الیدع کے بیٹے روزن کو ابھارا اور وہ بھی مخالفِ تخت ہوگیا۔ تیسرا شخص بربعام مخالف کھڑا ہوگیا جو سلیمان کا نوکر تھا (کتاب السلاطین ۱۱۔ باب)۔

تخت کے برخلاف ایسے شخصوں کا کھڑا ہونا جنہوں نے ملک کو تہ و بالا کر دیا ہوگا بے شک تخت پر جسم یعنی بوجھ پڑ جانے کا باعث ہے۔ جسم ڈالنا محاورہ ہے ان کے بوجھل اور کمزور ہونے سے۔

ثم اناب مگر حضرت سلیمان متنبہ ہوئے۔ خدا سے گریہ وزاری کی۔ خدا نے اس کے دشمنوں کو پامال کر دیا۔ اس حادثہ کے بعد سلیمان نے یہ دعا کی رب اغفرلی کہ میری غفلت کو معاف کر دے وھب لی ملکا لاینبغی لاحد من بعدی انك انت الوھاب۔ کہ مجھے ایسی بادشاہت عطا کر کہ میرے بعد جو میرے جانشین ہوں ان سب سے بڑھ کر ہو اور ایسا ہوا بھی کہ سلیمان کے بعد پھر کوئی بنی اسرائیل میں سے ایسا بادشاہ نہ ہو بلکہ سب

عہدِ سلیمانی کو یاد کرتے رہے۔ یہ حسد کے طور پر نہیں کہا کہ مجھے الیبا دے اور کو نہ دے بلکہ آپ سمجھ گئے کہ اس قسم کی سلطنت کا میرے بعد کوئی متحمل نہ ہوگا۔ یا یہ معنی کہ میرے بعد اور کوئی اس پر دستِ تطاول دراز نہ کرے یعنی پھر کوئی معارض نہ کھڑا ہو (ابو السعود)

امام رازی اس واقعہ کے متعلق یوں تفسیر کرتے ہیں کہ سلیمان سخت بیمار ہو گئے تھے اور تخت پر گویا ان کا دھڑ بے جان کے بٹھایا جاتا تھا اور عرب ضعیف کو کہتے ہیں لحم علیٰ وضم وجسم بلا روح۔ یہ ان کی آزمائش تھی اور تخت پر جسم ڈالنے کے یہ معنی ہیں۔ ثم اناب اے رجع الی حال الصحۃ کہ پھر تندرست ہو گئے۔ تندرست ہو کر سمجھ گئے کہ دنیا سدا کسی کے پاس نہیں رہتی ایک دوسری جگہ جاتا ہے اس لیے مغفرت کی دعا کی اور پھر سلطنتِ ابدی کی دعا مانگی ملکا لا ینبغی لاحد من بعدی ای ملکا لا یمکن ان ینتقل عنی الی غیری کہ وہ سلطنت جو مجھ سے کبھی غیر کی طرف منتقل ہو کر نہ جاوے۔

اور یہ بھی ممکن ہے کہ الہام کے طور پر آپ کو وہ حوادث جو اُن کے بعد غیروں سے پیش آنے والے تھے بتلائے گئے جیسا کہ یربعام کا ان کے بعد ملک کے اکثر حصوں پر قابض ہونا اس لیے آپ نے دعا کی کہ کسی اور غیر کو میری سلطنت سزاوار نہ ہو وہ ملک عطا کر۔

فرماتا ہے فسخرنا لہ الریح کہ ہم نے درحقیقت اس کو ایسی سلطنت عطا کی جو پھر اس کے بعد اور کو نہ دی کہ ہوا کو بھی اس کے تابع کر دیا تھا اور شیاطین اس کے حکم کے مسخر تھے کہ کچھ ان میں سے کارِ تعمیر میں مصروف تھے اور کچھ غوطہ لگا کر موتی نکالا کرتے تھے اور باقی قید میں پڑے ہوئے تھے اصفاد جمع صفد طوق۔

ھٰذا عطاؤنا سلیمان سے کہہ دیا تھا یہ ہماری بے حساب نعمت ہے خواہ آپ کسی کو دیں یا نہ دیں ہر طرح سے آپ کو مختار کیا گیا اور اس پر موقوف نہیں آخرت میں بھی سلیمان کے لیے ہمارے پاس بلند مرتبہ اور عمدہ ٹھکانا ہے یعنی جنتِ جسمانی و روحانی۔

جو لوگ وجودِ جن اور خرقِ عادات کے قائل نہیں وہ ہوا کے مسخر ہونے کے یہ معنی کہتے ہیں کہ سلیمان نے دریائے قلزم کے کنارے پر جو ادوم کی سرزمین ہے جہازوں کی بحر بنائی اور حیرام نے اس بحر میں اپنے جا کر ملاح جو سمندر کے حال سے آگاہ تھے ان کے ساتھ بھجوائے وہ اوفیر جا کر سونا لاتے تھے۔ جہاز ہوا سے چلا کرتے تھے اور ہوا سلیمان کے ارادے کے موافق جہازوں کو لے کر آتی جاتی تھی۔ اور شیاطین و جن وہ غیر قوموں کے لوگ جو تعمیر وغیرہ کاموں میں لگے ہوئے تھے اور سرکش قید میں پڑے تھے استعارہ کے طور پر ان کی بد دینی و سرکشی کی وجہ سے ان کو شیاطین و جن سے تعبیر کیا گیا وفیہ ضعف ظاہر۔

وَاذْكُرْ عَبْدَنَآ اَيُّوْبَ ۘ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗٓ

اور ہمارے بندے ایوب کو یاد کرو　جب اس نے اپنے رب کو پکارا

اَنِّىْ مَسَّنِىَ الشَّيْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّ

کہ مجھے بیماری اور تکلیف دینے کے لیے شیطان نے

عَذَابٍ ۝۴۱ اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ ۚ هٰذَا

چھو لیا ہے۔ (ہم نے حکم دیا) کہ (زمین پر) لات مار (جس سے چشمہ نکل آیا ہم نے فرمایا)

مُغْتَسَلٌۢ بَارِدٌ وَّشَرَابٌ ۝۴۲ وَوَهَبْنَا

تمہارے نہانے اور پینے کے لیے یہ سرد چشمہ بہہ رہا ہے (جس میں نہانے سے ان کو شفا ہوئی) اور ہم نے ان کو

ف شیطان کی طرف نسبت کرنے کا یہ باعث کہ ایوب کے امتحان کا وہی باعث ہوا تھا کہ ایوب کا خالص بندہ ہونا جب معلوم ہو کہ اس پہ بلا آوے اور نیز شیطان نے بحکم ربی ان کو چھوا بھی تھا جو ان کے جذام کا باعث ہو گیا ۱۲ منہ

لَهٗۤ اَهْلَهٗ وَمِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ رَحْمَةً

ان کے اہل و عیال اور اتنے ہی اور بھی اپنی مہربانی سے عنایت

مِّنَّا وَذِكْرٰى لِاُولِى الْاَلْبَابِ ﴿۴۳﴾

فرمائے (تاکہ) عقل مندوں کے لیے یادگار رہے

وَخُذْ بِيَدِكَ ضِغْثًا فَاضْرِبْ بِّهٖ وَ

اور (حکم دیا کہ) اپنے ہاتھ میں جھاڑو کا مٹھا لے کر مارو اور

لَا تَحْنَثْ اِنَّا وَجَدْنٰهُ صَابِرًا

قسم میں جھوٹے نہ بنو اور ہم نے ایوب کو صابر پایا

نِعْمَ الْعَبْدُ اِنَّهٗۤ اَوَّابٌ ﴿۴۴﴾

وہ بڑے اچھے بندے خدا کی طرف رجوع کرنے والے تھے

# ترکیب

واذکر. جملہ مستانفۃ۔ بنصب قرء الجمہور بضم النون وسکون الصاد فقیل ہو جمع نصب بفتحتین کاسد واسد و قیل لا وقال ابوعبیدۃ ان النصب بفتحتین التعب والاعیاء وعلی بقیۃ القرات الشر والبلاء۔

# تفسیر

واذکر عبدنا ایوب یہ تیسرا قصہ صبر دلانے کے لیے حضرت ایوب علیہ السلام کا ہے۔ جب وہ زیادہ بیمار ہوئے تو شیطان نے ان کی بیوی سے کہا میں طبیب ہوں اگر ایوب کو شفا ہو جاوے تو کہنا میں نے شفا دی (احمد) اس بات کی ایوب اللہ تعالیٰ سے شکایت کرتے ہیں کہ اس نے مجھے دکھ دیا۔ حکم ہوا کہ پاؤں مار۔ اس کے مارنے سے سرد چشمہ نمودار ہوا جس میں نہانے سے وہ تندرست ہو گئے اور ان کی مردہ اولاد زندہ ہو گئی اور بھی پیدا ہوئے۔ ایوب نے قسم کھائی کہ تندرست ہو کر اس بیوی کو سَو کوڑے ماروں گا۔ کس لیے اس نے شیطان کی بات سنی۔ خدا تعالیٰ نے حکم دیا کہ تو قسم میں بھی جھوٹا نہ ہو اور عورت بھی بے خطا ہے تیری خدمت گزار ہے جھاڑو لے کہ جس میں سَو تیلیاں ہوں وہ مار دو قسم پوری ہو جاوے گی[1]

خدا تعالیٰ ایوب کی صبر کی تعریف کرتا ہے اور ان کی مدح کرتا ہے کہ بڑے صابر تھے۔

وَاذْكُرْ عِبٰدَنَآ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ وَ

اور ہمارے بندوں ابراہیم اور اسحٰق اور

يَعْقُوْبَ اُولِى الْاَيْدِىْ وَالْاَبْصَارِ ﴿۴۵﴾

یعقوب کو بھی یاد کرو جو ہاتھوں اور آنکھوں والے تھے

اِنَّاۤ اَخْلَصْنٰهُمْ بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى

ہم نے ان کو ایک خاص بات کے لیے جو دار آخرت کا یاد کرنا ہے

الدَّارِ ﴿ج﴾ وَاِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ

منتخب کر لیا تھا اور وہ ہمارے نزدیک

الْمُصْطَفَيْنَ الْاَخْيَارِ ﴿ط﴾ وَاذْكُرْ

برگزیدہ اور نیک لوگوں میں سے تھے اور

اِسْمٰعِيْلَ وَالْيَسَعَ وَذَا الْكِفْلِ ط

اسمٰعیل اور الیسع اور ذوالکفل کو بھی یاد کرو

وَكُلٌّ مِّنَ الْاَخْيَارِ ﴿۴۸﴾ هٰذَا

اور (یہ) سب نیک لوگوں میں سے تھے یہ

[1] امام شافعیؒ کے نزدیک اور بھی جو کوئی اس طرح کی قسم کھائے تو اس کے لیے بھی سَو کوڑوں کی جگہ سَو تیلیوں کی جھاڑو مار دینا کافی ہے۔ اور علماء کہتے ہیں یہ ایوب کے ساتھ مخصوص تھا ۱۲ منہ

ذِكْرٌ ۚ وَإِنَّ لِلْمُتَّقِينَ لَحُسْنَ مَآبٍ ﴿۴۹﴾

نصیحت ہے اور البتہ پرہیزگاروں کے لیے عمدہ مقام ہے

جَنّٰتِ عَدْنٍ مُّفَتَّحَةً لَّهُمُ الْاَبْوَابُ ﴿۵۰﴾

جنت عدن جس کے دروازے (پہلے ہی) ان کے لیے کھلے ہوئے ہوں گے

مُتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا يَدْعُوْنَ فِيْهَا

وہ وہاں تکیہ لگا کر بیٹھیں گے وہاں بہت سے میوے

بِفَاكِهَةٍ كَثِيْرَةٍ وَّشَرَابٍ ﴿۵۱﴾

اور شراب طلب کریں گے۔

وَعِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ اَتْرَابٌ ﴿۵۲﴾

اور ان کے پاس نیچی نگاہوں والی ہم عمر عورتیں ہوں گی

هٰذَا مَا تُوْعَدُوْنَ لِيَوْمِ الْحِسَابِ ﴿۵۳﴾ الثلثۃ

(مسلمانو!) جس کا تم سے قیامت کے لیے وعدہ کیا جاتا ہے

اِنَّ هٰذَا لَرِزْقُنَا مَا لَهٗ مِنْ

یہ نعمتیں ہیں جو کبھی نبڑنے ہی

نَّفَادٍ ۚ هٰذَا

کی نہیں۔ یہ بات ہے

# تفسیر

واذکر عبدنا ابراہیم واسحٰق ویعقوب جنہوں نے عبدنا جمع کے صیغہ سے پڑھا ہے تب ابراہیم و اسحاق و یعقوب عطف بیان ہوگا۔ اور بعض نے مفرد کا صیغہ پڑھا ہے تب ابراہیم عطف بیان اور مابعد کا عبدنا پر عطف ہوگا نہ ابراہیم پر۔ یہ ان تین بزرگوار انبیاء اولوالعزم کا ذکر ہے کہ وہ بڑے قوت والے تھے عبادت و نصیحت کے لیے ان کے دل بڑے قوی تھے اور بڑے بینائی والے بھی تھے ہر بات سے عمدہ نتائج نکالتے تھے آیاتِ الٰہی میں غور و فکر کرتے تھے علمی اور عملی دونوں قوتیں ان کو حاصل تھیں۔ انا اخلصنٰہم بخالصۃ ہم نے ان کو خالصہ یعنی اخلاص کے لیے خاص کر لیا تھا (علی انہا مصدر بمعنے الاخلاص فیکون ذکری منصوبا بہ او بمعنی الخلوص فیکون ذکری مرفوعا بہ) یا یہ معنی کہ ان کو خالصہ خاص بات کے لیے مخصوص کیا تھا (علیٰ انہا اسم فاعل علیٰ بابہ و ذکری مصدر الدار مفعول بہ او ظرف علی الاتساع او علیٰ اسقاط الخافض۔ ذکری الدار بدل من خالصۃ) وہ خاص بات کیا ہے یہ کہ وہ دارِ آخرت کو یاد رکھتے تھے دنیا پر ان کی نظر نہ تھی۔

وانہم عندنا الخ اور وہ ہمارے نزدیک برگزیدہ اور نیک تھے باایں ہمہ ان پر قوم سے کیا کیا تکلیفیں پڑیں اور انہوں نے صبر کیا دل میں تنگی پیدا نہ ہوئی۔ اس جملہ سے ثابت ہوا کہ حضرات انبیاء معصوم تھے پس وہ جو بے ہودہ قصے ان کی طرف منسوب ہیں محض جھوٹ ہیں۔

واذکر اسمٰعیل والیسع وذاالکفل پھر ان تین اور بزرگوار انبیاء کا ذکر کرتا ہے اول حضرت اسمٰعیل کا دوسرے الیسع کا تیسرے ذی الکفل کا۔ ان کا بھی سورہ انبیاء میں ذکر ہو چکا ہے کفار مکہ نے انکارِ حشر میں ربنا عجل لنا قطنا تمسخر کے طور پر کہا تھا۔ اس کے بعد خدا تعالیٰ نے چند انبیاء اولوالعزم کا ذکر کیا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کے صبر کا حال سن کر تسلی ہو اور یہ بھی معلوم ہو کہ یہ لوگ دارِ آخرت کے مستحق اور مشتاق تھے اور باوجود عقل و علم و ثروت کے وہ دارِ آخرت کے نہایت طالب رہے۔ پھر وہ کوئی احمق یا بے وقوف تو نہ تھے جو دارِ آخرت نہ ہو اور وہ اس کا فرضی شوق پیدا کر کے اس کے لیے دنیا میں بے شمار مصائب اٹھاویں نہیں نہیں دارِ آخرت برحق ہے۔ گویا یہ دلیل نقلی تھی، اس کے بعد وان للمتقین سے لے کر من نفاد تک صاف صاف دارِ آخرت اور وہاں کی نعمتوں کا ذکر کرتا ہے اور ذکر کو تمام کرنے کے لیے عرب میں ہٰذا کہہ دیا کرتے ہیں کہ اس بات کو یاد رکھو۔ یا یہ کہ اصل بات یہ ہے۔ یا یہ کہ نیکوں کا انجام یہ ہے۔

ع ۴ ۲۴ ۱۳

وَاِنَّ لِلطّٰغِيْنَ لَشَرَّ مَاٰبٍ ﴿۵۵﴾ جَهَنَّمَ
اور سرکشوں کا بُرا ٹھکانا ہے جہنم کہ

يَصْلَوْنَهَا فَبِئْسَ الْمِهَادُ ﴿۵۶﴾ هٰذَا
جس میں ان کو گرنا ہوگا پھر کیا ہی بُرا ٹھکانا ہے یہ ہے

فَلْيَذُوْقُوْهُ حَمِيْمٌ وَّغَسَّاقٌ ﴿۵۷﴾
پھر وہ اس کو چکھیں جو کھولتا ہوا پانی اور پیپ ہے

وَّاٰخَرُ مِنْ شَكْلِهٖٓ اَزْوَاجٌ ﴿ط﴾ هٰذَا
اور اس شکل کی اور بھی طرح طرح کی چیزیں ہوں گی یہ

فَوْجٌ مُّقْتَحِمٌ مَّعَكُمْ لَا مَرْحَبًا
(فرشتے کفار کے سرغنوں سے کہیں گے تمہیں اکیلے نہیں بلکہ) تمہارے ساتھ تمہارے پیرو دن کا ایک گروہ ہے۔ ان پر خدا کی

بِهِمْ اِنَّهُمْ صَالُوا النَّارِ ﴿۵۹﴾ قَالُوْا
مار جو تمہارے ساتھ جہنم میں گھسنے والا ہے۔ (ان کے پیرو سرغنوں سے) کہیں گے

بَلْ اَنْتُمْ لَا مَرْحَبًا بِكُمْ ﴿ط﴾ اَنْتُمْ
بلکہ تمہیں پر خدا کی مار تمہیں تو

قَدَّمْتُمُوْهُ لَنَا ﴿ج﴾ فَبِئْسَ الْقَرَارُ ﴿۶۰﴾
اس بلا کو ہمارے سامنے لائے ہو جو بہت ہی بُرا ٹھکانا ہے۔

قَالُوْا رَبَّنَا مَنْ قَدَّمَ لَنَا هٰذَا
پیرو کہیں گے کہ اے ہمارے رب جو اس بلا کو ہمارے آگے لایا

فَزِدْهُ عَذَابًا ضِعْفًا فِى النَّارِ ﴿۶۱﴾
اُس کو آگ میں دوگنا عذاب دے

وَقَالُوْا مَا لَنَا لَا نَرٰى رِجَالًا كُنَّا
اور (دوزخی جہنم میں جاکر) کہیں گے کہ جن لوگوں کو ہم دنیا میں بُرا سمجھا کرتے تھے

نَعُدُّهُمْ مِّنَ الْاَشْرَارِ ﴿ط﴾ اَتَّخَذْنٰهُمْ
ہم کو دکھائی کیوں نہیں دیتے ؟ کیا ان کو ہم نے

سِخْرِيًّا اَمْ زَاغَتْ عَنْهُمُ الْاَبْصَارُ ﴿۶۳﴾
(ناحق) ذلیل سمجھ رکھا تھا (جو جہنم میں نہیں آئے) یا ہماری آنکھیں ہی چندھیا گئی ہیں (جو اُن کو دیکھ نہیں سکتیں)

اِنَّ ذٰلِكَ لَحَقٌّ تَخَاصُمُ اَهْلِ النَّارِ ﴿ع﴾
بے شک جہنمیوں کا باہم جھگڑا ہونا برحق ہے

## ترکیب

جهنم بدل من شر ویصلونها حال والعامل الاستقرار فی قوله للطغین۔ هذا مبتدا، فی الخبر وجهان احدهما فلیذوقوه وفیه مافیه والثانی عذاب وقیل حمیم واٰخر علی الجمع فهو مبتدء ومن شکله نعت ازواج خبره و علی الافراد هو معطوف علی جهنم۔

## تفسیر

جب کہ فرماں برداروں کا ثواب ذکر کیا تو نافرمانوں کا عذاب بھی ذکر کرنا مناسب ہوا تاکہ ترغیب کے بعد ترہیب اور وعدہ کے بعد وعید مذکور ہو کر دار الجزاء کا پورا بیان ہو جاوے یہاں دوزخیوں کے حق میں چند باتیں بیان فرمائیں (۱) وان للطغین الخ کہ سرکشوں کے لیے بُرا ٹھکانا ہے۔ یعنی جہنم کہ جس میں وہ داخل ہوں گے جو بہت ہی بری جگہ ہے۔ دوزخ کی زمین کو بچھونے کے ساتھ تشبیہ دے کر مہاد فرمایا کہ وہ آگ کے بستر پر بیٹھیں گے۔ دنیا کی سرکشی اور شہوات آگ ہو کر سامنے آویں گے۔

(۲) هذا فلیذوقوه الخ حمیم گرم کھولتا ہوا پانی۔ غساق بالتشدید والتخفیف یقال غسقت العین اذا سال دمعها۔ ابن عمر کہتے ہیں یہ دوزخیوں کے زخموں کی پیپ ہوگی جو گرم پانی کے ساتھ دوزخیوں کی غذا ہوگی جیسا کہ مکان تھا ویسی ہی غذا۔ کہا جاوے گا کہ لو اس کو چکھو۔ شکله ازواج جمہور نے اٰخر کو مفرد کا صیغہ پڑھا ہے اور بعض نے اس کو اُخری کی جمع سمجھ کر آخر بضم ہمزہ پڑھا ہے۔ یعنی اس قسم کی یا ان اقسام کی ان کو اور بھی چیزیں ملیں گی جن کے کھانے پینے سے

قُلْ اِنَّمَآ اَنَا مُنْذِرٌ ۖ وَّمَا مِنْ اِلٰهٍ
اے نبی کہہ دو میں جو ہوں تو ایک ڈر سنانے والا ہوں (اور اعلان کرنے والا) کہ خدا واحد
اِلَّا اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۝۶۵ رَبُّ
قہار کے سوا کوئی معبود نہیں جو
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا
آسمانوں اور زمین کا اور جو کچھ ان میں ہے سب کا
الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ ۝۶۶ قُلْ هُوَ نَبَؤٌا
زبردست بخشنے والا پروردگار ہے کہہ یہ ایک بڑی
عَظِيْمٌ ۝۶۷ اَنْتُمْ عَنْهُ مُعْرِضُوْنَ ۝۶۸
خبر ہے تم ہو کہ اس سے منہ پھیرے لیتے ہو
مَا كَانَ لِيَ مِنْ عِلْمٍۢ بِالْمَلَاِ الْاَعْلٰٓى
جب کہ عالم بالا کے لوگ آپس میں بحث کر رہے تھے تو مجھے
اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ ۝۶۹ اِنْ يُّوْحٰٓى اِلَيَّ اِلَّآ
ان کی کچھ بھی خبر نہ تھی مجھے تو یہی وحی کیا گیا ہے کہ
اَنَّمَآ اَنَا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۝۷۰
میں تم کو صاف صاف ڈر سناؤں ۔

## ترکیب

انما قرء الجمھور بفتح ہمزۃ انما علی انہا ومافی حیزہا فی محل رفع لقیامہا مقام الفاعل ای مایوحی الا الانذار او الا کونی نذیرا مبینا وقرء ابوجعفر بکسر الھمزۃ لان فی الوحی معنی القول ۔

سخت تکلیف ہوگی بدمزہ بدبو بداثر سب کچھ ہوگا۔ یہاں تک نوان کے مکان اور کھانے پینے کا ذکر تھا۔ اب ان کے دنیاوی رفیقوں کی کیفیت بیان فرماتا ہے۔

(۴) ھذا فوج مقتحم معکم ملائکہ دوزخ کے ان سے سے کہیں گے جو دنیا میں گمراہوں کے سردار اور پیشوا تھے کہ تمہیں اکیلے نہیں تمہارے ساتھ یہ تمہاری فوج بھی داخل ہو رہی ہے۔ الاقتحام در انگندن بسختی دھکا پیل ہو کر آنا۔ یہ سن کر وہ کہیں گے لامرحبا بھم ان کو خوش وقتی نصیب نہ ہو۔ یعنی یہ سردار اپنے متبعین کے لیے ناخوش ہو کر یہ بددعا کا کلمہ کہیں گے۔ محاورۂ عرب میں یہ کوسنا ہے۔ جس طرح ہمارے محاورے میں کہتے ہیں خدا کی مار۔ اور اچھے اور خوشی کے موقع پر مرحبا کہتے ہیں بُرے موقع پر لامرحبا کہتے ہیں۔ یا فرشتے ہی کہیں گے۔ انھم صالوا النار یہ کم بخت بھی آگ میں آرہے ہیں۔ ان سرداروں کی یہ دل خراش بات سن کر ان کے پیرو جواب میں کہیں گے بل انتم لامرحبا بکم کہ تمہیں پر خدا کی مار تمہیں نے تو ہم کو اس بُری جگہ پہنچایا دنیا میں بری باتیں الحاد و کفر کی تعلیم کرتے تھے۔ اس کے بعد خدا تعالیٰ سے التجا کر کے کہیں گے من قدم لنا کہ خدایا جس نے ہم کو یہاں پہنچایا اس کو دو چند عذاب دے ایک اس کے گمراہ کرنے کا ایک خود اس کی گمراہی کا۔

(۵) وقالوا مالنا لانری رجالا یہ ایک اور بڑی حسرت کی بات ہوگی کہ جن غریب مسلمانوں سے یہ متکبر ملحد تمسخر کیا کرتے اور ان کو احمق اور بدراہ کہتے تھے ان کو اپنے ساتھ جہنم میں نہ دیکھیں گے تو آپس میں کہیں گے وہ کہاں ہیں جو ہم کو نظر نہیں آتے۔ وہ جنت میں ہوں گے ان کو کیوں نظر آنے لگے تھے، تب اور بھی رنج ہوگا۔ یہ روحانی جہنم ہے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ان ذلک لحق کہ جہنم میں ان کا باہم جھگڑنا برحق ہے قطعاً ہوگا۔

---

ف۵ یختصمون کے یہ معنی نہیں کہ عالم بالا کے لوگ یعنی ملائکہ مقربین آپس میں جھگڑا کرتے ہیں تُو تُو میں میں ہوا کرتی ہے جیسا کہ بعض حمقاء معترضین سمجھ گئے۔ بلکہ باہمی گفتگو اس کے اسرار و اسباب کے متعلق اور تنفیذ احکام کی بابت گفتگو امر الٰہی کے موافق۔ (باقی بر صفحہ آئندہ)

# تفسیر

اب یہاں سے پھر اصل مطالب کی طرف رجوع کرتا ہے۔ کلام کا دوسرا اسلوب بدل کر۔ اول سورت میں تین باتوں کا اثبات شروع کیا تھا اور انہیں کی تائید میں انبیاء علیہم السلام کے مختصر تذکرے آگئے تھے اس کے بعد دارِ آخرت کی کچھ کیفیت بیان کر دی تھی کہ نیکوں کے لیے وہاں یہ ہے اور بدوں کے لیے یہ۔ تاکہ نفوسِ بشریہ میں اثر پیدا ہو۔ اور وہ تین باتیں یہ ہیں توحید، رسالت حشر۔

اس لیے فرماتا ہے قل انما انا منذر ان سے کہہ دو کہ میں تو صرف خبردار کر دینے والا ہوں آگے تم کو اختیار ہے جیسا کرو گے ویسا بدلہ پاؤ گے۔ اس میں اثباتِ نبوت ہے اور اسی کے ضمن میں حشر کا بھی ثبوت ہے کہ جس دن کے لیے میں تمہیں خبردار کر رہا ہوں وہ دن سر پر آنے والا ہے۔

رہی توحید اس کے لیے فرماتا ہے وما من الٰہ الا اللہ الواحد القہار کہ اس ایک اللہ کے سوا جو اکیلا اور زبردست ہے اور کوئی معبود نہیں ہے وہی جو چاہتا ہے کرتا ہے ہر ایک اس کے حکم و قدرت کے آگے سرنگوں ہے پھر جب یہ ہے تو اور کوئی خدا بھی نہیں اور یہی دلیل ہے اس کے واحد ہونے پر۔

اور نہ صرف وہ واحد قہار ہے بلکہ رب السمٰوٰت والارض وما بینھما جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے اور خود آسمانوں اور زمین کا بھی وہی رب یعنی پرورش کرنے والا ہے۔ موجودات میں سے کوئی چیز بھی ایسی نہیں جو اس کی ہر وقت دست نگر نہ ہو۔ اس میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ اور کوئی خالق نہیں نہ کوئی مربی و حاجت روا ہے کہ خدا تعالیٰ زبردستی سے اس کے ملک پر قبضہ کر بیٹھا ہو بلکہ وہی مالک و خالق اور پرورش کرنے والا بھی ہے اسی کی شان قہر و جبروت ہے اسی کی صفت ربوبیت ہے کہ سامع کو ہیبت کے بعد اس کی طرف رغبت پیدا ہوتی ہے۔

برخلاف ادیانِ باطلہ کے کہ انہوں نے ان صفات کا ایک ذات میں مجتمع ہونا محال خیال کر کے تین شخص جدا جدا بنائے برہما پیدا کرنے والا۔ بشن پرورش کرنے والا۔ مہیش مہادیو قہار۔ یہ عام ہنود کا خیال ہے۔ خاص خاص فریق کا نہ ہو نہ ہی۔ عیسائیوں نے بھی تین اقنوم گھڑ کر ایک خدا بنایا ہے اب، ابن، روح القدس۔ بلکہ وہی عزیز اور غفار ہے ستر برس بھی کوئی نافرمانی کر کے رجوع کرتا ہے تو وہ بخشدیتا ہے۔

اس کے بعد پھر دوسری طرح سے کلام شروع کرتا ہے قل ہو نبؤا عظیم انتم عنہ معرضون ان سے کہہ دو کہ یہ کوئی ہلکی اور ذرا سی بات نہیں ہے بلکہ بڑی بھاری بات غور طلب ہے یعنی نبوت و توحید و حشر کی خبر اور تم اس سے انکار کرتے ہو کچھ بھی فکر و تامل نہیں کرتے تقلید آبائی میں لکیر کے فقیر بنے ہوئے انکار اور تکرار کرتے ہو ما کان لی من علم

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) ہر امر کے لیے پہلے وہاں گفتگو ہو لیتی ہے تب وہ بات دنیا میں ظہور کرتی ہے۔ چنانچہ ترمذی وطبرانی وعبدالرزاق وحاکم واحمد نے حدیث نقل کی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں شب کو خواب میں اللہ نے مجھ سے پوچھا کہ ملاء اعلیٰ کس بات میں گفتگو کر رہے ہیں؟ مجھے معلوم ہوگیا تو عرض کیا کفارات میں یعنی ان باتوں میں کہ جن سے بندوں کے گناہ مٹ جاویں وہ جماعت کے لیے آنا، نماز کا منتظر رہنا، اچھا وضو کرنا ۱۲ منہ

اب بتلاتا ہے کہ یہ بڑی خبریں نے تم کو آپ سے بنا کر نہیں دی ہے بلکہ مجھے وحی نے خبر دینے پر مجبور کیا ہے کس لیے کہ جب ملأ اعلیٰ یعنی عالم بالا کے ملائکہ جو کچھ انسان کے بعد ہونے کی بابت اور اس کے اسباب سعادت و شقاوت کی بابت خصوصًا دنیا میں نبی آخر الزماںؐ کے بھیجنے کی بابت جو کچھ گفتگو ہوئی تھی یا آئندہ امور پر ہونی ہے اس کی مجھے کیا خبر ہے۔ البتہ مجھے وہاں سے وحی ہوتی ہے کہ میں لوگوں کو کہہ دوں کہ میں خبردار کرنے والا نبی ہوں۔

إِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلَائِكَةِ إِنِّي
جب کہ تیرے رب نے فرشتوں سے کہا کہ میں

خَالِقٌ بَشَرًا مِّن طِينٍ ﴿٧١﴾ فَإِذَا
ایک انسان مٹی سے پیدا کرنے والا ہوں پھر جب

سَوَّيْتُهُ وَنَفَخْتُ فِيهِ مِن رُّوحِي
میں اس کو پورے طور سے بنا چکوں اور اس میں اپنی روح پھونک دوں

فَقَعُوا لَهُ سَاجِدِينَ ﴿٧٢﴾ فَسَجَدَ الْمَلَائِكَةُ
تو اس کے لیے سجدے میں گر پڑنا پھر سب کے سب

كُلُّهُمْ أَجْمَعُونَ ﴿٧٣﴾ إِلَّا إِبْلِيسَ
فرشتوں نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے نہ کیا

اسْتَكْبَرَ وَكَانَ مِنَ الْكَافِرِينَ ﴿٧٤﴾
غرور کیا اور وہ منکروں میں سے تھا

قَالَ يَا إِبْلِيسُ مَا مَنَعَكَ أَن تَسْجُدَ
فرمایا اے ابلیس تجھ کو کس نے منع کیا اس کے سجدہ کرنے سے

لِمَا خَلَقْتُ بِيَدَيَّ أَسْتَكْبَرْتَ
کہ جس کو میں نے اپنے ہاتھوں سے بنایا کیا تو نے غرور کیا

أَمْ كُنتَ مِنَ الْعَالِينَ ﴿٧٥﴾ قَالَ
یا تو بلند مرتبہ تھا ؟ اس نے عرض کیا

أَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ خَلَقْتَنِي مِن نَّارٍ
میں اس سے بہتر ہوں مجھ کو تو نے آگ سے بنایا

وَخَلَقْتَهُ مِن طِينٍ ﴿٧٦﴾ قَالَ فَاخْرُجْ
اور اس کو مٹی سے بنایا فرمایا پھر تو یہاں سے

مِنْهَا فَإِنَّكَ رَجِيمٌ ﴿٧٧﴾ وَإِنَّ عَلَيْكَ
نکل جا کیوں کہ تو راندا گیا اور تجھ پر

لَعْنَتِي إِلَىٰ يَوْمِ الدِّينِ ﴿٧٨﴾ قَالَ
میری لعنت ہے روزِ جزا تک اس نے عرض کیا

رَبِّ فَأَنظِرْنِي إِلَىٰ يَوْمِ يُبْعَثُونَ ﴿٧٩﴾
کہ اے رب پھر مجھے مہلت دے مُردوں کے زندہ ہونے کے دن تک

قَالَ فَإِنَّكَ مِنَ الْمُنظَرِينَ ﴿٨٠﴾ إِلَىٰ
فرمایا پس تجھ کو مہلت ہے وقتِ

يَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُومِ ﴿٨١﴾ قَالَ
معین کے دن تک عرض کیا

فَبِعِزَّتِكَ لَأُغْوِيَنَّهُمْ أَجْمَعِينَ ﴿٨٢﴾
تیری عزت کی قسم میں ان سب کو گمراہ کر دوں گا

إِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِينَ ﴿٨٣﴾
مگر ان میں سے تیرے خالص بندے

قَالَ فَالْحَقُّ وَالْحَقَّ أَقُولُ ﴿٨٤﴾ لَأَمْلَأَنَّ
فرمایا حق بات یہ ہے اور میں حق بات ہی کہا کرتا ہوں کہ میں تجھ سے

جَهَنَّمَ مِنكَ وَمِمَّن تَبِعَكَ مِنْهُمْ أَجْمَعِينَ ﴿٨٥﴾
اور انؔ میں سے جو تیرے تابع ہوئے ہوں گے جہنم بھر دوں گا سب سے

ف ابلاس نومید شدن از رحمت حق و منہ مسمی ابلیس و اندوہ گیں و شکستہ گردیدن۔ صراح

لہ یعنی آدم کی اولاد میں سے ۱۲ منہ

## ترکیب

فقعوا امر من وقع یقع الا ابلیس استثناء متصل علی تقدیر انہ کان متصفا بصفات الملائکۃ فغلبوا علیہ او منقطع لما ما مصدریۃ او موصولۃ و قری لما بالتشدید مع فتح اللام استکبرت استفہام توبیخ و انکار ام کنت ام متصلہ ای ترکت السجود لاستکبار الحادث ام لاستکبار القدیم فالحق والحق قرء الجمہور بنصب الحق فی الموضعین علی انہ مقسم بہ حذف حرف الجر و قری برفعہا۔

## تفسیر

اب اس جگہ ملأ اعلیٰ کے ملائکہ کی وہ گفتگو بیان فرماتا ہے جو آدم کے پیدا ہونے سے پیشتر کی تھی۔ اس ذکر سے پہلی یہ چند باتیں بتلانی مقصود ہیں۔

(۱) یہ کہ آدم کو ہم نے زمین کا خلیفہ بنانے کے لیے فرشتوں سے کہا۔ انہوں نے آدم کی سرشت کو دیکھ کر یہ کہا کہ اس کے بنانے میں بجز اس کے کہ دنیا میں فساد پھیلاوے گا اور کیا حکمت ہے؟ مگر اللہ تعالیٰ کو وہ حکمت معلوم تھی اس کو بنایا۔ اس سے بنی آدم کو شرم دلائی جاتی ہے کہ تم نیکی اختیار کرو تاکہ ملأ اعلیٰ کا تم پر اعتراض صحیح نہ ہو۔

(۲) یہ کہ ملائکہ نے باوجود اس کہنے کے پھر بھی حکم الٰہی کو مانا، آدم کو سجدہ کرنے پر آمادہ ہوگئے۔ مگر تمرد و سرکشی سے ابلیس نے نہ مانا راندۂ درگاہ ہوا۔ اس میں بھی بندوں کو غیرت دلائی جاتی ہے کہ تم کس باپ کے بیٹے ہو کہ جس کو فرشتوں نے بھی سجدہ کیا مگر پھر بھی تم ہمارے احسان کو نہیں مانتے سرکشی کرتے ہو کیسے ناخلف ہو۔

(۳) جو کوئی منشاء الٰہی و حکم آسمانی کے برخلاف کرتا ہے وہ خود رسوا ہوتا ہے مگر آسمانی حکم جاری ہو کر رہتا ہے جیسا کہ شیطان نے خلاف کیا راندۂ درگاہ ہوا۔ اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث کر کے دنیا میں توحید و مکارم اخلاق شائع کرنا منشاء الٰہی ہے جو کوئی سرتابی کرے گا آپ رسوا ہوگا۔ اس کا حسد و تکبر شیطان کی طرح خود اسی کو برباد کرے گا۔

(۴) شیطان بنی آدم کا دشمن ہے اور اس نے ان کے برباد کرنے کا بیڑا اٹھایا ہے مگر بنی آدم کے حال پر افسوس ہے کہ پھر اسی دشمن کے کہنے پر چلتے ہیں۔

یہ قصہ سورۂ بقر میں کمال توضیح کے ساتھ بیان ہو چکا ہے اُن ابحاث کا اعادہ بے کار ہے۔ اس جگہ صرف بعض الفاظ کی تفسیر کی جاتی ہے۔

وکان من الکفرین اور وہ علم الٰہی میں کافر ٹھیر چکا تھا۔ یعنی ہم جانتے تھے کہ یہ انکار کرے گا۔ یا یہ معنی کہ دراصل وہ جن کی قوم سے تھا جو کافر تھے۔ عبادت کر کے فرشتوں میں جا ملا تھا آخر اپنی رذالت پر آگیا۔

خلقت بیدی خدا تعالیٰ ہاتھ پاؤں اعضاء بدن سے پاک ہے۔ بیدی سے مراد قدرت کاملہ ہے۔ یعنی بغیر ماں باپ کے۔ قدرت کاملہ سے اس کو ہم نے بنایا اور اس کے بنانے کو اپنی طرف تعظیم کے لیے مضاف کیا جیسا کہ روحی کو کما قال من روحی اور جیسا کہ ناقۃ اللہ و مساجد اللہ و بیت اللہ و روح اللہ

شیطان نے بجائے معذرت کے یہ کہا خلقتنی من نار وخلقتہ من طین کہ مجھے آپ نے آگ سے بنایا جو جوہر نورانی ہے شیطان کا غالب مادہ یہی ہے اور آدم کو گارے سے بنایا جو ظلماتی چیز ہے۔ شیطان نے اپنی ذات پر فخر کیا وہاں سے عتاب ہوا۔

فاخرج منہا جنت یا زمرۂ ملائکہ سے نکل جا۔ تجھ پر قیامت تک میری پھٹکار پڑے گی دنیا میں ہمیشہ لعنت پڑے گی آخرت میں عذاب ہوگا۔

قال رب فانظرنی الی یوم یبعثون عرض کیا کہ اُس دن تک

کہ لوگ مرکر حساب کے لیے زندہ ہوں مجھے مہلت دے۔ غرض یہ تھی کہ پھر تو موت ہے ہی نہیں موت سے بچ جاؤں گا اور خوب گمراہ بھی کرلوں گا۔ خدا تعالیٰ پر کوئی بات مخفی نہیں۔ فرمایا الیٰ یوم الوقت المعلوم کہ وقتِ معلوم کے دن تک تجھے مہلت ہے۔ یعنی نفخِ صور تک۔ پھر شیطان نے بڑے دعوے سے کہا تیری عزت کی قسم میں سب کو گمراہ ہی کرکے رہوں گا۔ مگر تیرے خالص بندے مجھ سے گمراہ نہ ہوں گے۔ یعنی ایمان دار نیک کردار۔ ع ۵ ۲۴ ۱۴

اللہ تعالیٰ نے فرمایا فالحق والحق اقول کہ یہ حق بات ہے اور میں حق ہی بات کہا بھی کرتا ہوں کہ تجھ سے اور جو تیرا کہا مانے گا ان سب سے جہنم بھر دوں گا مجھے کیا پروا ہے؟

اس میں بنی آدم کو سنایا جاتا ہے کہ تمہارے دشمن نے تمہارے بہکانے کی قسم کھائی ہے اور میں جہنم بھرنے کا وعدہ کرچکا ہوں خبردار ہوشیار اس کے کہنے میں نہ آنا نبیوں کے کہنے پر چلنا۔ شیطان کا پیدا کرنا اور اس کو مہلت دینا بندے کے اختیارات کی آزمائش کے لیے ہے۔ اس سے خدا تعالیٰ کی ذات پر کسی قسم کا اعتراض نہیں ہوسکتا کہ آپ ہی گمراہ کرنے کے لیے شیطان کو چھوڑا اور آپ ہی گمراہ ہونے کی سزا دے گا۔

شیطان ایک قسم کا جن ہے اور اس کی ذریات بھی بہت ہے وہ کبھی متشکل ہوکر بھی بہکانے آتا ہے اور ملمع کرکے دکھاتا ہے اور بنی آدم میں سے بھی بہت سے اس کے جانشین اور چیلے چانٹے ہیں وہ بھی بہکاتے ہیں اور ہر رنگ میں آتے ہیں فقیروں میں مولویوں میں رندوں میں عورتوں میں، شہوات میں غصے میں۔ اور بیشتر تو یہ انسان کے دل میں وسوسہ ڈالا کرتا ہے اور قوتِ بہیمیہ اس کا بدن انسانی میں گھوڑا، غصہ اور شہوات کوڑا ہے۔

قُلْ مَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ وَّ

(اور اے رسول) کہہ دو میں اس پر تم سے کچھ مزدوری تو نہیں مانگتا اور

مَآ اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ ﴿٨٦﴾ اِنْ

نہ میں جھوٹ بات بنانے والا ہوں یہ

هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿٨٧﴾ وَ

قرآن تو تمام جہان کے لیے نصیحت ہے اور

لَتَعْلَمُنَّ نَبَاَهٗ بَعْدَ حِيْنٍ ﴿٨٨﴾ ع

اس کا حال تم کو تھوڑے زمانے کے بعد آپ معلوم ہو جائے گا

## تفسیر

اس تذکرے کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتا ہے کہ قل ما اسئلکم علیہ من اجر کہ کہہ دو کار بار نبوت پر میں تم سے کوئی اُجرت نہیں مانگتا ہوں۔ یعنی اس میں میری کوئی ذاتی غرض نہیں پھر تم کو کیوں بدگمانی ہے۔

وما انا من المتکلفین اور نہ میں تصنع اور بناوٹ کرنے والا ہوں کہ تم کو جھوٹ کا شبہ ہو۔ ہر بات میں بناوٹ اور تکلف و تصنع ممنوع ہے۔

ان ھو الا ذکر للعلمین یہ قرآن صرف جہان کے سمجھانے اور بھلائی کے لیے ہے۔

ولتعلمن نباہ بعد حین اور اس کی صداقت تم کو موت کے بعد معلوم ہو جاوے گی۔

---

## سورۂ زمر

مکیہ ہے اس میں پچھتر آیتیں، اور آٹھ رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ

اس کتاب کا نازل کرنا اللہ زبردست

الْحَكِيْمِ ① اِنَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ

حکمت والے کی طرف سے ہے ہم نے آپ کی طرف کتاب

الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ فَاعْبُدِ اللّٰهَ مُخْلِصًا

برحق نازل کی ہے پس اب اللہ کی عبادت خاص

لَّهُ الدِّيْنَ ② اَلَا لِلّٰهِ الدِّيْنُ

اسی کی طرف جھک کر کیے جاؤ دیکھو اللہ ہی کے واسطے خالص

الْخَالِصُ وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ

عبادت ہے اور جنھوں نے کہ اللہ کے سوائے اور حمایتی

دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ مَا نَعْبُدُهُمْ

بنا رکھے ہیں (وہ کہتے ہیں کہ) ان کی اسی لیے عبادت

اِلَّا لِيُقَرِّبُوْنَآ اِلَى اللّٰهِ زُلْفٰى اِنَّ

کرتے ہیں کہ وہ ہم کو اللہ سے قریب کر دیں گے بے شک

اللّٰهَ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ فِيْ مَا هُمْ

جن باتوں میں وہ اختلاف کر رہے ہیں اللہ آپ

فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۥ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِيْ

ان کا فیصلہ کر دے گا بے شک جو جھوٹا ناشکرا

مَنْ هُوَ كٰذِبٌ كَفَّارٌ ③

ہے اللہ اس کو ہدایت نہیں کرتا

## ترکیب

قال الفراء والزجاج تنزیل مبتدأ من اللہ الخ خبرہ الدین منصوب بمخلص و مخلصا حال الذین اتخذوا مبتدا خبرہ محذوف ای یقولون زلفی مصدر و حال موکدۃ والجملۃ مانعبدھم فی محل النصب بتقدیر یقولون۔

## تفسیر

حسن و عکرمہ و جابر بن زید وغیرہم کہتے ہیں یہ سورت مکہ میں نازل ہوئی ہے۔ مگر بعض کہتے ہیں کہ قل یعبادی تین آیتیں مدینہ میں نازل ہوئی ہیں وحشی قاتل حمزہ رضی اللہ عنہ کی شان میں۔ لیکن یہ قول معتبر نہیں کیوں کہ بخاری و مسلم نے ابن عباسؓ سے نقل کیا ہے کہ مشرکوں نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے آکر عرض کیا کہ ہم نے زنا و قتل کیا ہے اب اس کی کیا صورت ہوگی؟ تب یہ آیت نازل ہوئی اس سے ثابت ہوا کہ مکہ میں نازل ہوئی اور مدینہ میں وحشی کا قصہ پیش آیا اس پر یہ آیت نازل شدہ پڑھی گئی۔ جس سے راوی نے نازل ہونا سمجھ لیا۔

ان آیات میں خدا تعالیٰ دو باتوں کا اثبات کرتا ہے اول قرآن مجید کا کلام الٰہی اور منزل من اللہ ہونا، سو اس کو سب سے اول تنزیل الکتب الخ میں بیان فرماتا ہے کہ یہ قرآن محمدؐ نے از خود نہیں بنا لیا ہے بلکہ یہ اللہ کی طرف سے نازل ہوا ہے اور اللہ کی یہ دو صفت ہیں۔ ایک یہ کہ وہ عزیز یعنی زبردست و قادر ہے۔ اپنا فرمان اپنے بندوں کے پاس محمدؐ کی معرفت بھیجتا ہے اس کو تمہارے انکار و اصرار کی کچھ پروا نہیں اس کی دنیا میں ضرور اشاعت ہوگی۔ کسی کے بند کرنے سے بند نہ ہوگی (اس میں تہدید شاہانہ ہے) دوسرے یہ کہ وہ حکیم ہے قرآن مجید میں سراسر حکمت ہے۔ اگر غور و نظر ہے تو دیکھ لو اس میں تمہارا فائدہ ہے۔ اس میں طرز حکیمانہ ہے۔

پھر اسی بات کو دوسرے پہلو سے بیان فرمایا ہے انا انزلنا الیک الکتب بالحق کہ ہم نے اے محمدؐ!

آپ کی طرف قرآن کو سچائی کے ساتھ نازل کیا ہے اس میں جو کچھ ہے حق اور مطابق واقع ہے۔ پھر جب یہ ہے تو پہلا حکم یہ ہے۔

اعبد اللہ مخلصا لہ الدین کہ خالص اللہ کی عبادت کرو۔ دین کے معنی طاعت و عبادت کے ہیں نہ اس میں شرک ہو نہ ریاکاری یا کوئی دنیاوی غرض۔ قتادہ کہتے ہیں دین خالص کلمہ شہادت ہے۔ یہ وہ دوسری بات ہے جس کا اثبات ان آیات میں مقصود ہے۔ فرماتا ہے کہ اخلاص کی عبادت کا مستحق بھی اللہ ہی ہے مگر جو مشرک ہیں اور اللہ کے سوائے انہوں نے اور بھی معبود بنا رکھے ہیں وہ یہ کہتے ہیں ما نعبدھم الخ ان کی عبادت اس لیے کرتے ہیں کہ یہ اللہ کے نزدیک ہمارا مرتبہ پیدا کر دیں گے۔ یعنی ان کو وسیلۂ حاجات سمجھتے ہیں۔

اس بات کو رد کرتا ہے ان اللہ کہ اس بات کا قیامت کا دن وہ آپ فیصلہ کر دے گا۔ یعنی ان کا یہ کہنا غلط ہے۔ اور ایسے عذرات کرنے والوں کو جو ازلی بدبخت ہوتے ہیں اللہ سیدھا راستہ نصیب نہیں کرتا وہ عمر بھر اسی گمراہی میں بھٹکتے رہتے ہیں۔

الَّيْلَ عَلَى النَّهَارِ وَيُكَوِّرُ النَّهَارَ عَلَى
دن پر لپیٹ لیتا ہے اور دن کو رات پر لپیٹتا

الَّيْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۖ كُلٌّ
ہے اور آفتاب اور چاند کو محکوم کر دیا ہر ایک

يَّجْرِي لِأَجَلٍ مُّسَمًّى ۗ أَلَا هُوَ الْعَزِيزُ
اپنے اندازے سے چلتا ہے سنو وہی ہے زبردست

الْغَفَّارُ ﴿۵﴾ خَلَقَكُم مِّن نَّفْسٍ
معاف کرنے والا تم کو ایک شخص (آدم) سے

وَاحِدَةٍ ثُمَّ جَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا
پیدا کیا پھر اسی سے اس کا جوڑا بنایا

وَأَنزَلَ لَكُم مِّنَ الْأَنْعَامِ ثَمَانِيَةَ
اور چارپایوں میں سے تمہارے لیے آٹھ جوڑے

أَزْوَاجٍ ۚ يَخْلُقُكُمْ فِي بُطُونِ أُمَّهَاتِكُمْ
اُتارے وہ تم کو تمہاری ماؤں کے پیٹوں میں

خَلْقًا مِّن بَعْدِ خَلْقٍ فِي ظُلُمَاتٍ
ایک طرح کے بعد دوسری طرح تین اندھیریوں میں

ثَلَاثٍ ۚ ذَٰلِكُمُ اللَّهُ رَبُّكُمْ لَهُ
بناتا ہے یہ ہے تمہارا اللہ تم کو پرورش کرنے والا اسی کے لیے

لَّوْ أَرَادَ اللَّهُ أَن يَتَّخِذَ وَلَدًا لَّاصْطَفَىٰ
اگر اللہ بیٹا ہی بنانا چاہتا تو اپنی مخلوقات

مِمَّا يَخْلُقُ مَا يَشَاءُ ۚ سُبْحَانَهُ ۖ هُوَ
میں سے جس کو چاہتا برگزیدہ کر لیتا (لیکن) وہ پاک ہے وہ

اللَّهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ﴿۴﴾ خَلَقَ
اکیلا خدا زبردست ہے اس نے

السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ ۖ يُكَوِّرُ
آسمانوں اور زمین کو درستی سے بنایا رات کو

الْمُلْكُ ۖ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ ۖ فَأَنَّىٰ
بادشاہی ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں پھر تم کدھر

تُصْرَفُونَ ﴿۶﴾
بہکے جا رہے ہو؟

## ترکیب

ان یتخذ مفعول اراد لاصطفیٰ جواب الشرط
مایشاء مفعول لاصطفیٰ مما یخلق حال سبحنہ جملہ معترضہ

بالحق حال من فاعل خلق۔

## تفسیر

لواراد اللہ ان آیات میں خدا تعالیٰ اس ذلفیٰ کا رد کرتا ہے۔

کفار و مشرکین جو غیر اللہ کو پوجتے تھے تو ان کو وسیلہ جانتے تھے اور وجہ وسیلہ ہونے کی یہ کہتے تھے کہ یہ ہمارے معبود خدا کے بیٹے ہیں اور باپ بیٹے میں بڑا رابطہ ہوتا ہے۔ بیٹا باپ سے کہہ کر ہماری حاجتیں روا کروا دیتا ہے۔ مکہ کے مشرک فرشتوں کو پوجتے اور ان کو اللہ کی بیٹیاں کہتے تھے اسی طرح جنوں کو بھی۔ اور رومن کیتھولک عیسائی بلکہ آج کل کے پراٹسٹنٹ بھی حضرت عیسیٰ مسیح علیہ وعلیٰ نبینا الصلوٰۃ والسلام کو خدا تعالیٰ کا بیٹا کہتے ہیں۔ علیٰ ہذا القیاس بہت سی قوموں نے اللہ کے بیٹے اور بیٹیاں بنا رکھی تھیں۔ یونانی ستاروں زہرہ و مشتری کو ایک دوسرے کا خاوند اور بیوی اور اولاد بناتے بناتے خدا تعالیٰ سے نسب نامہ ملا دیتے تھے۔ ہنود میں بھی اس کے قریب قریب خیالاتِ فاسد ہیں اور پہلے بھی تھے۔

اس بات کو اللہ تعالیٰ رد کرتا ہے کہ اگر اللہ کو بیٹا ہی بنانا ہوتا تو وہ اپنی مخلوق میں سے عمدہ اور بہتر ہی کو نہ پسند کر لیتا، تمہارے معبودوں میں کیا بات ہے؟ سبحٰنہ لیکن وہ ان باتوں سے پاک ہے وہ اکیلا ہے زبردست ہے۔ بیٹا ہو تو اس کے ساتھ جنس قریب یا بعید یا نوع میں شریک ہو اور بیٹے کا محتاج سمجھا جاوے حالانکہ اس کے ساتھ کسی کو کسی بات میں بھی شرکت نہیں نہ اس کو کسی کی کسی بات میں حاجت ہے۔

خلق السمٰوٰت الخ آسمان و زمین چاند اور سورج اور سب ستارے اور جملہ مخلوقات اس کی پیدا کی ہوئی ہے اور تمام عالم میں اسی کا یدِ قدرت تصرفات کرتا ہے۔ وہی رات دن کی اُلٹ پلٹی کیا کرتا ہے ہر ایک ستارہ اسی کے حکم کا پابند اُسی اندازہ سے حرکت کرتا ہے کہ جس پر اس نے اس کو معین کر دیا ہے۔ وہی زبردست ہے وہی گناہ معاف کرتا ہے۔ یعنی اس کے تمام کاروبار اسی کے ہاتھ ہیں۔ خلاصہ یہ کہ بیٹا تو وہ چاہتا ہے کہ جو پیری و ضعف میں اس کو کارآمد یا اپنے بعد وارث سمجھتا ہو اللہ ان سب باتوں سے مبرا ہے۔

اس کے بعد اپنی قدرتِ کاملہ پر اور اس بات پر کہ توالد و تناسل کا سلسلہ تم انسانوں اور حیوانات میں ہے اور وہ بھی ہمارے حکم سے جاری ہے نہ خدا تعالیٰ میں۔

فقال خلقکم من نفس الخ کہ تم سب کو ایک شخص یعنی آدم سے بنایا اور اسی سے اس کا جوڑا یعنی بیوی بھی بنائی اور حیوانات میں سے بھی تمہارے لیے بھیڑ، بکری اونٹ گائے کے آٹھ جوڑے نر و مادہ پیدا کیے اور تمہاری شکلیں تمہاری ماؤں کے پیٹوں میں بناتا ہے تین اندھیریوں میں ایک پیٹ کی دوسری رحم کی تیسری جھلی کی جس کو مشیمہ کہتے ہیں (مجاہد و عکرمہ) پس تمہارا معبود تو یہ ہے۔ اُسی کی بادشاہی ہے اس کو چھوڑ کر تم کہاں بہکے جاتے ہو۔

اِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنْكُمْ

اگر تم ناشکری کرو گے تو بے شک اللہ کو بھی تمہاری پروا نہیں

وَلَا يَرْضٰى لِعِبَادِهِ الْكُفْرَ ۚ وَاِنْ

اور وہ اپنے بندوں کی ناشکری پسند نہیں کرتا اور اگر

تَشْكُرُوْا يَرْضَهُ لَكُمْ ۗ وَلَا تَزِرُ

تم شکر کرو گے تو وہ تم سے خوش ہوگا اور کوئی

وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۗ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ

کسی کا بوجھ نہیں اٹھائے گا پھر تم کو اپنے رب کے

مَّرْجِعُكُمْ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ

پاس جانا ہے پھر وہ تم کو بتلا دے گا جو تم

تَعْمَلُوْنَ ؕ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝۷
کیا کرتے تھے کیونکہ وہ دلوں کی باتیں جانتا ہے۔

وَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ دَعَا رَبَّهٗ
اور جب انسان کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو اپنے رب کو پکارتا ہے

مُنِيْبًا اِلَيْهِ ثُمَّ اِذَا خَوَّلَهٗ نِعْمَةً مِّنْهُ
اسی کی طرف رجوع ہو کر پھر جب اس کو اپنی نعمت عطا کرتا ہے

نَسِيَ مَا كَانَ يَدْعُوْٓا اِلَيْهِ مِنْ
تو جس کے لیے پہلے پکارتا تھا اس کو بھول

قَبْلُ وَجَعَلَ لِلّٰهِ اَنْدَادًا لِّيُضِلَّ
جاتا ہے اور اس کے لیے شریک بناتا ہے تاکہ لوگوں کو بھی

عَنْ سَبِيْلِهٖ ؕ قُلْ تَمَتَّعْ بِكُفْرِكَ
اس کے رستہ سے بہکائے کہہ دو اپنے کفر کے اور چند روز

قَلِيْلًا ۖ اِنَّكَ مِنْ اَصْحٰبِ النَّارِ ۝۸
مزے اڑالے (پھر) تو آگ میں رہے گا۔

## تفسیر

دلائل توحید بیان فرما کر یہ فرمایا تھا کہ انی تصرفون کہاں بہکے جا رہے ہو۔ یعنی اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر ادھر ادھر کیوں بھٹکتے پھرتے ہو۔ اس پر ایسے لوگوں کا گمان جا سکتا تھا کہ اللہ تعالیٰ کو ہماری بڑی ضرورت اور ہمارے ایمان و شکر گزاری کی بڑی حاجت ہے جو ہم کو بلاتا ہے۔ اس کا دفعیہ کرتا ہے۔

ان تکفروا الخ کہ اگر تم ناشکری کرو گے تو اللہ کا کچھ بھی نہیں بگڑے گا اور اس کو تمہاری شکر گزاری کی حاجت بھی نہیں۔ ہاں یہ ہے کہ اگر بندے اس کی ناشکری و کفران نعمت کرتے ہیں تو وہ اس کو پسند نہیں کرتا، ناخوش ہوتا ہے اور جو کوئی شکر کرتا ہے تو وہ اس کو پسند کرتا ہے خوش ہوتا ہے۔

اس آیت سے معتزلہ نے استدلال کیا ہے کہ بدی کا بندہ خالق ہے۔ کوئی بدی خدا کی خواہش اور ارادے سے نہیں، نہ خدا کسی کو گمراہ کرنا چاہتا ہے۔ مگر اہل سنت و جماعت اس میں فرق کرتے ہیں کہ دنیا میں جو کچھ ہو رہا ہے اور ہوگا نیک و بد سب کا اللہ کو ازل میں علم تھا کہ فلاں وقت فلاں شخص یہ کرے گا۔ پھر دنیا میں بھی گو بندے کو اس کے افعال میں اختیار و قدرت عطا کی ہے جس پر برے کاموں سے مواخذہ ہوتا ہے۔ مگر ان قدرتوں اور قلبی خطرات کا سلسلہ جو اس کے محرک ہیں اللہ ہی کے اختیار میں ہے اور اسی کے ارادے سے وابستہ ہے۔ کیونکہ وہ عالم پیدا کر کے نکما اور بے اختیار نہیں ہو بیٹھا ہے۔ جیسا کہ بعض ہنود کا وہم ہے۔ پس اس لیے جو کچھ دنیا میں ہوتا ہے نیک یا بد سب اس کے ارادے اور مشیت سے علم ازلی کے مطابق ہو رہا ہے اور اس آیت میں کفر پر نارضامندی ظاہر کی ہے۔ رضامندی اور چیز ہے ارادہ اور مشیت اور چیز ہے۔ رضامندی نہ ہونے سے ارادہ کا نہ ہونا نہیں ثابت ہوتا۔

مگر اس پر بھی ناسمجھ یہ کہا کرتے ہیں کہ جب سب کچھ اسی کی قدرت و مشیت سے ہے تو اول دن سے جس طرح اس نے ہمارے باپ دادا کے لیے طریقہ اور مذہب بنا دیا ہے ہم اسی کے پابند ہیں ہمارا کیا گناہ ہے ہماری گمراہی کے بھی وہی ذمہ دار ہیں۔ اس کا جواب دیتا ہے[۱]۔

ولا تزر وازرۃ وزر اخریٰ کہ جب ہم نے ہر ایک کو

[۱] اس سے بعض نے ثابت کیا ہے کہ عاقلہ پر دیت نہیں کیونکہ جو کرے وہی بھرے۔ اگر کسی نے خطأً کسی کو مار ڈالا تو عاقلہ (اس کی قوم و کنبہ) کیوں ذمہ دار کیے جانے لگے ۱۲ منہ

ع ۹ ۱۵

عقل و شعور، نیک و بد کی شناخت، ارادہ و قدرت دے دی ہے تو پھر اپنی نیکی بدی کا ہر شخص آپ ہی ذمہ دار ہے باپ دادا نہیں۔ کوئی کسی کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔ کل نفس بما کسبت رھینۃ ایک روز تم کو خدا کے پاس پھر جانا ہے وہ تمہارے کاموں کا نیک و بد نتیجہ تمہیں بتاوے گا اس سے کوئی کام مخفی نہیں۔ کام تو کیا وہ علیم بذات الصدور دلی خطرات بھی تو جانتا ہے۔ نیت کا حال معلوم ہے۔

واذا مس الانسان کہ اس بت پرستی کا بوجھ جو تم اپنے باپ دادا پر دھرتے اور یہ عذر کرتے ہو سو یہ بھی غلط ہے کس لیے کہ جب تم پر کوئی مصیبت پڑتی ہے تو بے اختیار ہو کر اللہ ہی کو پکارتے ہو اور جب عیش و آرام تم کو دیتا ہے تو اس وقت اس کو بھول جاتے ہو اور اپنے فرضی معبودوں کی طرف اس نعمت کو منسوب کرنے لگتے ہو۔ آپ تو برباد ہوتے ہو اوروں کو بھی رغبت دلا کر گمراہ کرتے ہو۔ پس معلوم ہوا کہ یہ بت پرستی و بدکاری تمہاری خرمستی ہے۔ اب چند روز دنیا کے مزے لے لو خرمستیاں کر لو۔ انجام تو جہنم ہے جو برے کاموں کا لازمی اثر ہے۔

أَمَّنْ هُوَ قَانِتٌ آنَاءَ اللَّيْلِ سَاجِدًا

(کیا وہ ناشکرا بہتر ہے) یا وہ کہ جو رات کے اوقات میں سجدہ اور قیام کر کے

وَقَائِمًا يَحْذَرُ الْآخِرَةَ وَيَرْجُو

عبادت کرتا آخرت سے ڈرتا اور اپنے رب کی

رَحْمَةَ رَبِّهِ ۗ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي

رحمت کی امید کرتا ہے کہہ کیا علم والے

الَّذِينَ يَعْلَمُونَ وَالَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ ۗ

اور بے علم برابر ہو سکتے ہیں؟

إِنَّمَا يَتَذَكَّرُ أُولُو الْأَلْبَابِ ⑨

سمجھتے تو وہی ہیں جو عقل والے ہیں

قُلْ يَا عِبَادِ الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا رَبَّكُمْ ۚ

اے رسول میری طرف سے کہہ دو کہ اے میرے ایمان دار بندو! اپنے رب سے ڈرتے رہو

لِلَّذِينَ أَحْسَنُوا فِي هَٰذِهِ الدُّنْيَا

جنہوں نے نیکی کی ہے اس دنیا میں

حَسَنَةٌ ۗ وَأَرْضُ اللَّهِ وَاسِعَةٌ ۗ

ان کے لیے اچھا بدلہ ہے اور اللہ کی زمین فراخ ہے

إِنَّمَا يُوَفَّى الصَّابِرُونَ أَجْرَهُمْ

صبر کرنے والوں ہی کو ان کا بدلہ

بِغَيْرِ حِسَابٍ ⑩

بے حساب دیا جائے گا

## ترکیب

امن بالتشدید ام متصلۃ دخلت علی من الموصولۃ وادغمت المیم فی المیم۔ واتصالہا بمحذوف تقدیرہ آالکافر خیر امن ہو قانت و قیل ام منقطعۃ مقدرۃ ببل الھمزۃ ای بل امن ہو قانت کالکافر۔ وقرء بالتخفیف فالھمزۃ للاستفہام امن ہو قانت لغد کمن ہو کافر والخبر محذوف لدلالۃ قولہ قل ہل یستوی وقال الفراء الھمزۃ للنداء ومن منادی ای یا من ہو قانت قل ہل الخ ساجداً قائماً حالان۔

## تفسیر

اشرار و کفار کی سیرت بیان فرما کر ان کے مقابلہ میں ابرار و اخیار کی صفت بیان فرماتا ہے کہ ایک تو وہ لوگ ہیں کہ جو اللہ کے لیے شریک بناتے ہیں۔ ایک

وہ بھی نیک بندے ہیں جو رات کے وقتوں میں اللہ کی عبادت کرتے ہیں سجدہ و قیام کے ساتھ اور آخرت کے عذاب سے ڈرتے ہیں اور اللہ کی رحمت کی امید رکھتے ہیں کیا یہ دونوں برابر ہیں؟ آپ ہی حکم دیتا ہے کہ کہہ دو علم والے اور جاہل کہیں برابر ہو سکتے ہیں۔ یعنی وہ جاہل ہیں یہ عالم ہیں القنوت الطاعۃ عبادۃ۔

اناء الیل جمع انی بکسر الہمزۃ کمعی و امعاء۔ وقیل واحدہا آنو اس سے مراد رات کی گھڑیاں اور اس کے اوقات بعض کہتے ہیں مغرب سے عشاء تک کا زمانہ۔ بعض کہتے ہیں اول وقت اور درمیانی اور آخر۔ اس میں تہجد کی نماز بھی آگئی۔ رات میں ریاکاری بھی نہیں تخلیہ بھی ہوتا ہے شور و شغب بھی نہیں ہوتا اور نیز آرام کا وقت ہے نفس پر اس وقت عبادت کرنا شاق گزرتا ہے۔ اس لیے رات کی عبادت افضل قرار پائی۔ انبیاء و صالحین رات میں زیادہ عبادت کیا کرتے تھے۔

انما یتذکر اولوا الالباب ان باتوں کو اس آیت میں کہ عجائب اسرار ہیں عمل سے شروع کیا ساجدًا و قائمًا سے اشارہ کر کے اور علم پر ختم کیا الذین یعلمون الخ سے اشارہ کر کے اور قانتا اور اناء الیل اور ساجدا و قائما میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ اس کام پر اوقات مختلفہ میں مداومت کرنا چاہیے۔ اس سے اول مرتبہ میں مقام قہر منکشف ہوتا ہے جیسا کہ یحذر الآخرۃ میں اشارہ ہے اور بعد میں اس پر مقام رحمت و انس منکشف ہوتا ہے جیسا کہ یرجوا رحمۃ ربہ اس پر دال ہے۔ پھر اقسام اقسام کے مکاشفات حاصل ہوتے ہیں جیسا کہ ھل یستوی الذین یعلمون دلالت کرتا ہے۔

اس کے بعد ایمان داروں کے لیے اپنے رسول کو چند نافع باتیں تعلیم کرنے کا حکم دیتا ہے۔

(۱) قل یعباد الذین الخ کہ میرے ایمان دار بندوں سے کہہ دو کہ اپنے رب سے ہمیشہ ڈرتے رہا کریں۔ یعنی ایمان کے ساتھ تقویٰ و پرہیزگاری بھی ضروری ہے۔ پھر اس تقویٰ کے منافع بیان کرتا ہے للذین احسنوا فی ھٰذہ الدنیا کہ جو اس دنیا میں نیکی کرتا ہے اُس کے لیے حسنۃ آخرت میں نیکی اور بھلائی ہے یعنی جنت۔ بعض کہتے ہیں فی ہٰذہ حسنۃ سے متعلق ہے یعنی نیکوں کو اس دنیا میں بھی بھلائی ہے عافیت صحت فراغ بالی دشمنوں پر غلبہ برکت و راحت و عزت۔

پھر فرماتا ہے کہ اگر تمہارے وطن میں کوئی نیکی کرنے سے مانع ہو تو ارض اللّٰہ واسعۃ خدا کی زمین فراخ ہے اور کہیں چلے جاؤ۔ اس میں اہل مکہ کو ہجرت کی ترغیب ہے۔ ہجرت میں جو تکالیف پیش آویں ان پر صبر کرو صبر کرنے والوں کو بے حساب اجر ملے گا۔

قُلْ اِنِّیْٓ اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ اللّٰهَ

(اور یہ بھی کہو) مجھ کو تو یہی حکم ہوا ہے کہ میں اللہ کی خالص اُسی کا

مُخْلِصًا لَّهُ الدِّیْنَ ﴿۱۱﴾ وَاُمِرْتُ

ہو کر اللہ کی عبادت کیا کروں اور مجھے یہ بھی حکم دیا گیا ہے

لِاَنْ اَكُوْنَ اَوَّلَ الْمُسْلِمِیْنَ ﴿۱۲﴾

کہ میں سب سے پہلے فرماں برداری کروں

قُلْ اِنِّیْٓ اَخَافُ اِنْ عَصَیْتُ رَبِّیْ

کہو میں بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں اگر اپنے

عَذَابَ یَوْمٍ عَظِیْمٍ ﴿۱۳﴾ قُلِ اللّٰهَ

رب کی نافرمانی کروں (اور) کہو میں اللہ

اَعْبُدُ مُخْلِصًا لَّهُ دِیْنِیْ ﴿۱۴﴾ فَاعْبُدُوْا

کی عبادت کرتا ہوں خالص اللہ ہی کا ہو کر پھر تم اس کے

مَا شِئْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ قُلْ اِنَّ

سوا جس کی چاہو عبادت کرو کہو ٹوٹے میں تو

الْخٰسِرِیْنَ الَّذِیْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ
وہ ہیں کہ جنہوں نے اپنی جان اور گھر
وَاَهْلِیْهِمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ ؕ اَلَا ذٰلِكَ
اہل و عیال کو قیامت کے روز خسارے میں ڈال دیا دیکھو یہی
هُوَ الْخُسْرَانُ الْمُبِیْنُ ﴿۱۵﴾ لَهُمْ
صریح ٹوٹا ہے ان کے
مِّنْ فَوْقِهِمْ ظُلَلٌ مِّنَ النَّارِ وَ
اوپر بھی آگ کی تہیں ہوں گی اور
مِنْ تَحْتِهِمْ ظُلَلٌ ؕ ذٰلِكَ یُخَوِّفُ
ان کے نیچے بھی یہ ہے کہ جس کا
اللّٰهُ بِهٖ عِبَادَهٗ ؕ یٰعِبَادِ فَاتَّقُوْنِ ﴿۱۶﴾
اللہ اپنے بندوں کو خوف دلایا کرتا ہے اے میرے بندو مجھ سے ڈرو

## ترکیب

ان اعبد اللہ مفعول لامرت مخلصا حال من الضمیر الفاعل فی اعبد الذین منصوب بمخلص لان اللام زائدۃ والجملۃ مفعول مالم یسم فاعلہ لامرت ویمکن ان یکون المفعول ضمیرا فی امرت ای انا ولان متعلق بامرت واول المسلمین خبر اکون. عذاب الخ مفعول لاخاف ان عصیت بی شرط وجوابہ محذوف الذین خسروا خبران یوم القیمۃ منصوب بخسروا ظلل جمع ظلۃ مبتدء لھم خبرہ من فوقھم حال من ظلل ای کائنۃ من فوقھم من النار نعت لھا۔

## تفسیر

(۲) دوسری بات جس کے کہنے کا رسول کو حکم دیا یہ ہے قل انی امرت ان اعبد اللہ اول تو انسان کی درستی کے لیے ناز یبا باتوں کا ترک لازم ہے تاکہ آئینہ دل نقش و نگار سے صاف ہو جاوے تب اس پر مرغوب نقش ہو گا۔ اس لیے تقویٰ کا حکم دیا تھا اس کے بعد عمدہ باتوں کا عمل میں لانا ہے۔ عمدہ باتوں میں سب سے مقدم عبادت ہے۔ پھر اس کے دو رکن ہیں ایک عملِ قلب یعنی اخلاص و حسنِ عقیدت جس میں ریا کاری و شرک کی بو بھی نہ ہو۔ اس لیے اس کو اس جملہ میں بیان فرمایا کہ کہہ دے مجھے عبادتِ الٰہی کا نہ اور کسی کا حکم ہوا اور وہ بھی اخلاص کے ساتھ اس کو ایمان بھی کہتے ہیں یہ اعلیٰ رکن ہے اس لیے اس کو مقدم کیا۔ دوسرا رکن ہاتھ پاؤں اعضاء کو کام میں لانا اس کو بعد میں بیان کیا۔ فقال وامرت لان اکون اول المسلمین کہ مجھے یہ بھی حکم ہوا ہے کہ میں سب سے اول اوامرِ الٰہی کو بجالاؤں۔ الاسلام گردن نہادن۔ یعنی فرماں برداری کرنا۔

## ایمان و اسلام کے معنی

شرع میں گو ایمان و اسلام دونوں لفظوں سے ایک ہی بات سمجھی جایا کرتی ہے مگر لغوی معنی کے لحاظ سے دونوں میں فرق ہے۔

ایمان اعتقادِ صحیح اللہ اور رسول اور قیامت اور ملائکہ اور کتابوں کو برحق جاننا۔

اور اسلام نماز و زکوٰۃ و حج و روزہ ادا کرنا۔ زبان سے توحید و رسالت کا اقرار کرنا جیسا کہ صحیحین میں آیا ہے کہ جبرئیل نے لوگوں کے سکھانے کے لیے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ایمان و اسلام کے معنی پوچھے۔ اور آپ نے بھی جواب دیا۔

(۳) ان احکام میں اس بات کا بھی احتمال ہو سکتا ہے کہ ایسا کرنا بھی بہتر ہے اگر نہ کرے تو کوئی حرج بھی نہیں۔ اس بات کو اس جملہ میں کھول دیا قل انی اخاف الخ کہ ان سے کہہ دے کچھ تمہارے لیے نہیں بلکہ مجھے بھی خوف ہے کہ اگر میں ان احکام میں نافرمانی کروں گا تو بڑے دن یعنی

قیامت میں عذاب ہوگا۔ یعنی یہ امر وجوب کے لیے ہے۔

**ف** رسول کو ان باتوں میں مامور کرنے سے یہ بات بتلائی گئی کہ اور بادشاہوں کی طرح سے معاملہ نہیں کہ اوروں کے لیے حکم کریں اور آپ عمل نہ کریں۔ اور یہ بھی ہے کہ جو آپ عمل نہیں کرتا اوروں کو کہتا ہے اس کی بات کی تاثیر نہیں ہوتی اور نیز مخاطب کو دغدغہ باقی رہتا ہے اور خود کرنے میں اور سب سے پہلے کرنے میں اطمینان ہو جاتا ہے۔ اور نیز اس میں ادنیٰ و اعلیٰ کا فرق بھی اٹھا دیا گیا۔

(۴) حکم دینے کے بعد رسول کی زبان سے اقرار کرنے کا بھی حکم دیا کہ قل اللہ اعبد الخ میں تو خاص اللہ کی عبادت کرتا ہوں، بموجب حکم الٰہی۔ تمھیں اختیار ہے جس کی چاہو کرو نیک و بد بتلا دیا گیا۔

(۵) قل ان الخسرین الخ ان سے کہہ دے ان باتوں پر عمل کرنے سے کوئی خرابی و نقصان نہیں بلکہ نقصان اور خسارہ ان کو ہے کہ جنھوں نے اس پر نہ آپ عمل کیا نہ اپنے لوگوں کو کرنے دیا۔ قیامت کے دن آپ بھی نقصان میں پڑا اور اپنے اہل و عیال کو بھی ڈالا یہ بڑا خسارہ ہے۔ ان پر اس روز آگ چاروں طرف سے محیط ہو کر سایہ کرے گی۔ یہی تو وہ بات ہے کہ جس سے اللہ اپنے بندوں کو ڈراتا ہے لے میرے بندو! ڈرو اور بچو۔

وَالَّذِیْنَ اجْتَنَبُوا الطَّاغُوْتَ

اور جو لوگ بتوں کی عبادت کرنے سے

اَنْ یَّعْبُدُوْهَا وَاَنَابُوْٓا اِلَى اللّٰهِ

بچ گئے اور اللہ کی طرف رجوع ہوئے

لَهُمُ الْبُشْرٰى ۚ فَبَشِّرْ عِبَادِ ﴿۱۷﴾ الَّذِیْنَ

ان کو خوش خبری ہے پھر میرے ان بندوں کو خوشخبری سنا دو کہ جو

یَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَیَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ ؕ

بات سنتے ہیں پھر اس میں سے اچھی بات پر چلتے بھی ہیں

اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ هَدٰىهُمُ اللّٰهُ وَ

یہی ہیں کہ جن کو اللہ نے ہدایت کی ہے اور

اُولٰٓئِكَ هُمْ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿۱۸﴾

یہی عقل والے بھی ہیں

اَفَمَنْ حَقَّ عَلَیْهِ كَلِمَةُ الْعَذَابِ ؕ

پھر کیا جس کو عذاب کا حکم ہو چکا (نجات پانے والے کے برابر ہے)

اَفَاَنْتَ تُنْقِذُ مَنْ فِی النَّارِ ﴿ج﴾

پھر کیا آپ اس کو آگ میں پڑے ہوئے کو نکال لیں گے

لٰكِنِ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ لَهُمْ

لیکن وہ جو اپنے رب سے ڈرے ان کے لیے

غُرَفٌ مِّنْ فَوْقِهَا غُرَفٌ مَّبْنِیَّةٌ ۙ

جنت میں جھروکے ہیں کہ جن پر اور جھروکے بنائے گئے ہیں

تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ؕ وَعْدَ

ان کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی اللہ کا وعدہ

اللّٰهِ ؕ لَا یُخْلِفُ اللّٰهُ الْمِیْعَادَ ﴿۲۰﴾

ہو چکا اللہ وعدہ خلاف نہیں کرتا۔

## ترکیب

الطاغوت کالرحموت والغطموت بناء مبالغة فی المصدر۔ ویونث۔ قیل اعجمی کطالوت و جالوت وقیل عربی من الطغیان الان فیہا قلباً بتقدیم اللام علی العین و المراد بہا الاوثان والشیطان وقیل الکاہن۔ ان یعبدوہا فی محل نصب علی البدل من الطاغوت بدل اشتمال و انابوا معطوف علی اجتنبوا لہم البشری الجملۃ خبر و

الذین افمن من موصولۃ فی محل رفع بالابتداء والخبر محذوف ای کمن یخاف اوشرطیۃ افانت جوابہ۔

# تفسیر

بت پرستوں کی برائی اور ان پر پیش آنی والی مصیبت کے ذکر کے بعد ان سے بچنے والوں اور خدا کی طرف رجوع ہونے والوں کے خصائل اور ان کے نتائج بیان فرماتا ہے گویا یہ بیان سابق کا تتمہ ہے۔

فقال والذین اجتنبوا الطاغوت الخ کہ جو لوگ بتوں اور شیطانی طریقے اور ان کی پرستش سے بچتے ہیں اور صرف یہی کافی نہیں بلکہ اس کے ساتھ انابوا الخ اللہ کی طرف بھی رجوع ہوتے ہیں ان کے لیے خوش خبری ہے موت کے وقت اور قبر میں اور وہاں سے نکلنے کے وقت اور میدان حشر میں ملائکہ ان کو جنت اور مغفرت کا مژدہ دیں گے بلکہ دنیا میں بھی خدا پرستوں کو نہ صرف مصائب کے وقت بلکہ ہر لحظہ روحانی طور پر مژدہ اور خوش حالی حاصل رہتی ہے پھر اس خوشخبری کو اپنی رحمت عامہ سے عام کرنے کے لیے اپنے رسول کو حکم دیتا ہے۔

فبشر عباد الذین کہ میرے ان بندوں کو خوش خبری اور مژدہ دے جو بات سنتے ہیں اور جو اچھی بات ہوتی ہے اس پر عمل کرتے ہیں۔

یستمعون القول سے مراد بعض نے یہ لیا ہے کہ وہ قرآن وسنت نبی کی باتیں سنتے ہیں پھر جو محکم ہے اس پر عمل کرتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں القول سے مراد عام ہے کہ اچھی بری سب باتیں سنتے ہیں مگر بری باتوں پر نہیں بلکہ اچھی باتوں پر چلتے ہیں اور انصاف وعقل کا فتویٰ بھی یہی ہے کہ جو کوئی نیک بات کہے اس پر عمل کرے۔

ایسے لوگوں کی جزا بیان فرماتا ہے اولئک الذین کہ یہی وہ لوگ ہیں کہ جن کو اللہ نے ہدایت کی ہے اور یہی عقل مند بھی ہیں۔ نہ وہ کہ حق بات کو ہرگز نہیں مانتے کوئی لاکھ سمجھائے مگر دل پر اثر ہی نہیں۔ یہ وہ ہیں کہ جن کے لیے تقدیر الٰہی میں عذاب مقرر ہو چکا ہے۔ افمن حق علیہ کلمۃ العذاب کے یہ معنی ہیں۔

پھر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دیتا ہے کہ اس میں آپ کا کیا ہے کیا آپ کسی کو جہنم سے باہر نکال سکتے ہیں کہ جو ازلی نوشتہ سے جہنمی ہو چکا ہے۔

اس کے بعد ان نیک لوگوں کی جزا بیان فرماتا ہے جو مرنے کے بعد ان کو ملے گی۔ لکن الذین اتقوا ربھم کہ اللہ سے ڈرنے والوں کے لیے جنت میں وہ بالاخانے عطا ہوں گے کہ جو ایک کے اوپر دوسرا بنتا چلا گیا ہے اور ان میں کھڑکیاں لگی ہوئی ہیں اور ان مکانوں کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی، آب رواں پر ایسے خوش قطعہ مکانات کا عجب لطف ہوتا ہے فرماتا ہے وعد اللہ ان باتوں کا اللہ نے وعدہ کر لیا ہے۔ اور وہ اپنے وعدہ کے خلاف نہیں کیا کرتا۔

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً
(اے مخاطب) کیا تو نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے آسمان سے پانی اُتارا

فَسَلَكَهٗ يَنَابِيْعَ فِى الْاَرْضِ ثُمَّ
پھر اس کو زمین کے چشموں سے بہایا پھر

يُخْرِجُ بِهٖ زَرْعًا مُّخْتَلِفًا اَلْوَانُهٗ ثُمَّ
اس سے رنگ برنگ کی کھیتی نکالتا ہے پھر

يَهِيْجُ فَتَرٰىهُ مُصْفَرًّا ثُمَّ يَجْعَلُهٗ
جب وہ پک جاتی ہے تو اس کو زرد ہوئی دیکھتا ہے پھر اس کو چورا

حُطَامًا ؕ اِنَّ فِىْ ذٰلِكَ لَذِكْرٰى
چورا کر ڈالتا ہے البتہ اس میں عقل مندوں کے واسطے

ع ۲ ۱۲ لِاُولِى الْاَلْبَابِ ﴿۲۱﴾ اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ
بڑی عبرت ہے پھر کیا وہ شخص کہ جس کا

صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ فَهُوَ عَلٰى نُوْرٍ

اللہ نے اسلام کے لیے سینہ کھول دیا پھر وہ اپنے رب کی طرف سے روشنی پر بھی ہو

مِّنْ رَّبِّهٖ ۭ فَوَيْلٌ لِّلْقٰسِيَةِ قُلُوْبُهُمْ

(اس کے برابر ہے کہ جس کے دل گمراہی کی طرف ہے؟) پھر خرابی ہے ان کو کہ جن کے دل

مِّنْ ذِكْرِ اللّٰهِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ فِيْ

یادِ الٰہی سے سخت ہیں وہی صریح

ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۲۲﴾

گمراہی میں ہیں۔

## ترکیب

ان اللہ الخ الجملۃ سد مسد المفعولین ینابیع جمع ینبوع وہو یفعول من نبع ینبع وہی منصوب بنزع الخافض لان التقدیر فسلکہ فی ینابیع۔ یھیج ای یجف وییبس یقال ہاج النبت یہیج ہیجا اذا تم جفافہ او یخضر۔ والحطام ما یتفتت ویکسر۔

## تفسیر

جب کہ خداتعالیٰ دارِ آخرت کی وہ صفات بیان فرما چکا کہ جن سے اس کی طرف رغبت ہو تو اس کے بعد دنیا کی بے ثباتی بیان کرکے اس سے نفرت دلاتا اور اسی بات کو حشر برپا ہونے کا نمونہ بتاتا ہے۔

فقال الم تر ان اللہ انزل من السماء ماء کہ اے نبی یا اے ہر مخاطب کیا تو نہیں دیکھتا کہ اللہ اوپر سے پانی بارش کا برساتا ہے پھر اس کو زمین میں پیوست کر دیتا ہے زمین اس کو پی جاتی ہے پھر اس سے مختلف رنگتوں کی کھیتیاں اُگتی ہیں زرد سبز سفیدی مائل یا گیہوں دھان وغیرہ۔ پھر وہ پک کر تیار اور خشک ہو جاتی پھر زرد نظر آنے لگتی ہے پھر کٹ کر روندی جاتی ہیں اور چُورا چُورا ہو جاتی ہیں۔ اس میں عقل مندوں کے لیے بڑی سمجھ کی جگہ ہے۔ وہ یہ کہ اسی طرح آدمی کا حال ہے۔ پانی کے قطرے سے پیدا ہوتا ہے مختلف صورتوں میں ظاہر ہوتا ہے کوئی گورا کوئی کالا کوئی خوبصورت کوئی بدصورت۔ مگر اٹھتی اور لہلہاتی جوانی اور اس کی امنگیں بڑی دل فریب اور خوش آیند ہوتی ہیں جس میں سب کچھ بھول جاتا ہے پھر بوڑھا ہو جاتا ہے زرد پڑ جاتا ہے وہ تمام خوبیاں اور اُچھل کُود رخصت ہو کر بدمنظر ہو جاتا ہے اور اپنی جان بھی وبال ہو جاتی ہے نہ وہ آنکھوں کی روشنی اور دانتوں کی چمک، چہرے کی دمک ہاتھ پاؤں کا کس بل باقی رہتا ہے۔ نہ وہ حوصلہ۔ پھر ایک روز مر جاتا ہے پھر چند روز کے بعد تمام جسم چُور چُور ہو کر ہوا میں ذرے ہو کر اُڑتا پھرتا ہے۔ وہ چند روزہ عیش و نشاط جاہ و عزت شادی و غم خواب و خیال ہو جاتا ہے۔ پھر جس طرح وہ قادرِ مطلق اگلے سال پھر انہیں کھیتوں میں کھیتیاں اُگاتا ہے اور پھر وہی بہار دکھاتا ہے اسی طرح مرنے کے بعد انسان قیامت میں پھر اسی بدن سے کھڑا ہو کر اس چند روزہ زیست کے اعمال نیک و بد کا نتیجہ بھگتے گا۔ عبرت عبرت۔

ان بیانات کے بعد جو اللہ کی طرف متوجہ ہونے اور دنیا سے نفرت کرنے پر دلالت کرتے ہیں اس آیت افمن شرح اللہ صدرہ للاسلام الخ میں یہ بات بتلاتا ہے کہ ان بیانات سے وہی لوگ نفع اٹھاتے اور ہدایت پاتے ہیں کہ جن کے اللہ نے سینے کھول دیے اور دل روشن کر دیے ہیں۔

شرحِ صدر۔ خدا نے جواہر نفوس کو مختلف الماہیۃ پیدا کیا۔ پس بعض تو نورانی شریف الہیات سے مائل، روحانیات میں ملنے کے راغب ہیں۔ اور بعض خسیس ظلمانی جسمانیات کی طرف مائل ہیں لذاتِ حسیہ کی طرف حریص۔ پس یہ اعلیٰ درجہ کی استعداد جو ادنیٰ محرک سے قوت کے مرتبہ سے فعلیت کی طرف آنے کے لیے آمادہ ہے اسی کا نام شرحِ صدر ہے۔ جیسا کہ گندھک یا بارود ذرا سی

آگ سے بھڑک اٹھنے کے لیے تیار ہے برخلاف گیلی لکڑیوں کے۔ پس جن میں یہ استعداد ہے انہیں کو نورِ الٰہی نصیب ہے اور صحتِ روحانیہ کے لیے ذکرِ الٰہی سے بڑھ کر اور کوئی دوا نہیں۔ پس جس کو اس سے بھی شفا نہیں تو اب اس کے علاج کی کوئی توقع نہیں اس لیے اللہ تعالیٰ اس جملہ میں اس کو ذکر کرتا ہے فویل للقسیۃ قلوبھم من ذکر اللہ اولئک فی ضلل مبین۔

ترمذی و بیہقی نے نقل کیا ہے کہ بغیر ذکر اللہ کے بہت کلام نہ کیا کرو کیوں کہ اس سے دل سخت ہوتا ہے اور جو سخت دل ہے وہ اللہ سے بہت دور ہے۔ اس معنی میں کسی نے کیا خوب کہا ہے ؎

دل ز پُر گفتن بمیرد در بدن
گرچہ گفتارش بود دُرِّ عدن

اَللّٰهُ نَزَّلَ اَحْسَنَ الْحَدِيْثِ كِتٰبًا
اللہ نے عمدہ کلام نازل کیا جو

مُّتَشَابِهًا مَّثَانِيَ تَقْشَعِرُّ مِنْهُ جُلُوْدُ
ملتی جلتی ہوئی (مضامین میں) دوہری کتاب ہے جس سے خدا ترس

الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ ثُمَّ تَلِيْنُ
لوگوں کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں پھر ان کے

جُلُوْدُهُمْ وَقُلُوْبُهُمْ اِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ
رونگٹے اور دل یادِ الٰہی کی طرف راغب ہو جاتے ہیں

ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ يَهْدِيْ بِهٖ مَنْ
یہ (قرآن) اللہ کی ہدایت ہے جس کو چاہتا ہے راہ راست

يَّشَآءُ ؕ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ
دکھاتا ہے اور جس کو اللہ گمراہ کرتا ہے پھر تو اس کے لیے

مِنْ هَادٍ ﴿۲۳﴾ اَفَمَنْ يَّتَّقِيْ بِوَجْهِهٖ
کوئی ہدایت کرنے والا نہیں پھر کیا وہ شخص جو اپنے چہرہ کو قیامت کے دن کے بڑے عذاب

سُوْٓءَ الْعَذَابِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ وَقِيْلَ
روکتا ہے (نجات پانے والے کے برابر ہے) اور ظالموں

لِلظّٰلِمِيْنَ ذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ
سے کہا جاوے گا جو کچھ تم کیا کرتے ہو

تَكْسِبُوْنَ ﴿۲۴﴾
اس کا مزہ چکھو

## ترکیب

اللہ مبتدء نزل خبرہ کتٰبا بدل من احسن الحدیث او حال منہ متشابھا صفۃ لکتاب ای یشبہ بعضہ بعضا فی الحسن والاحکام مثانی صفۃ اخری لکتاب و ھو جمع مثنی او مثنی من التثنیۃ بمعنی التکریر تقشعر صفۃ لکتاب او حال منہ۔ اقشعرار موئے بر تن خاستن۔ پُھریری۔

## تفسیر

چونکہ قرآن مجید بھی اُس خبیث مرض سے شفا حاصل ہونے کا بڑا قوی نسخہ ہے اور دل میں نور پیدا کرنے کے لیے نہایت روشن شمع ہے۔ اس لیے قرآن مجید کے بعض فضائل اور اس کا منزل من اللہ ہونا بیان فرماتا ہے۔

فقال اللہ نزل احسن الحدیث یعنی قرآن مجید کو جو سب کلاموں سے عمدہ کلام ہے اس کو اللہ نے نازل کیا ہے۔ کلام میں ایک شان ہوتی ہے جو خود بتلا دیا کرتی ہے کہ یہ کس کا کلام ہے اسی لیے یہ مقولہ مشہور ہے "کلام الملوک ملوک الکلام"۔

اب قرآن مجید کو بغور دیکھو کہ وہ کیا بتلاتا ہے۔ کلام میں دو حسن ہوا کرتے ہیں ایک ظاہری وہ کیا فصاحت و بلاغت جو طباع البشریہ کو اپنے مقناطیسی جذب سے اپنی طرف

کھینچتی ہے۔

دوسرا معنوی وہ کیا اس کے مطالب کی عمدگی جو انسانی حالات اور اس کے جذبات اور اس کے تمام مقاصد کو، جو دارِ آخرت سے تعلق رکھتے ہوں حاوی ہو اُنہیں طریقوں سے جو شاہنشاہوں کے کلام میں ہونے چاہییں۔ پس یہ دونوں باتیں قرآن مجید میں اس خوبی کے ساتھ ہیں کہ جس کی نظیر نہیں اور اس کا ثبوت ہم متعدد مقامات میں کر آئے ہیں اس لیے خداتعالیٰ نے بھی یہاں ایک ہی لفظ میں اشارہ کر دیا یعنی احسن الحدیث میں۔

دوسرا وصف اس کا یہ ہے کہ وہ متشابھا ہے کہ جس آیت کو دیکھیے ایک دوسرے سے اس خوبی میں مشابہ ہے۔ یہ نہیں کہ دس پانچ مقامات میں تو الٰہیات کا جلوہ نمودار ہو اور دوسرے مقامات میں شہوت انگیز اور سلف میں عیب لگانے والے قصے اور بے ہودہ افسانے اور توہمات کی شاعرانہ طور پر بندشیں جیسا کہ توریت و اناجیل موجودہ اور وید و دساتیر کے ملاحظہ سے ظاہر ہے۔ اور نیز یہ بھی ہے کہ احکام و تذکیر میں کتب سابقہ منزل من اللہ کے مشابہ ہے۔ پہلے جو احسن القول کا ذکر تھا یہاں بتلایا گیا کہ وہ قرآن مجید ہے۔

تیسرے مثانی اس میں قصص و مواعیظ و احکام لوگوں کے سمجھانے کے لیے مکرر یعنی بار بار نئے نئے اسلوب سے مذکور ہوئے ہیں مگر پھر بھی کمال بلاغت ہے۔ یا یہ مراد کہ قرآن بار بار پڑھا جاتا ہے اس کی حلاوت مکرر پڑھنے کی طرف مجبور کرتی ہے اور دل پر گراں نہیں گزرتا۔ اور کلاموں میں یہ بات نہیں۔ ایک بار پڑھ کر دوبارہ پڑھنے کو دل نہیں چاہتا۔ برخلاف قرآن مجید کے۔ یا یہ مراد کہ قرآن میں ہر بیان دوہرا ہے امر ہے تو نہی بھی، جنت کا ذکر ہے تو دوزخ کا بھی ہے وقس علیہ۔

چوتھے تقشعر منہ اس کے پڑھنے سے دل پر خوف طاری ہوتا ہے۔ بدن پر خدا ترسوں کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ قوتِ بہیمیہ پست ہوتی ہے ملکیت کو غلبہ ہوتا ہے ایسے وقت میں انقلاب کا اثر جسم پر بھی ہوتا ہے۔ یہ روحانی اور معنوی صفت ہے جو کلامِ الٰہی کو لازم ہے۔

ثم تلین جلودھم وقلوبھم الیٰ ذکر اللہ اس کے بعد ذکرِ الٰہی اور اس کے اُنس سے ان کے دل نرم ہوتے ہیں یعنی اطمینان ہوتا ہے۔ جلال کے مشاہدہ سے جس طرح خوف تھا اسی طرح جمال کے مشاہدہ سے سکون پیدا ہوتا ہے۔

ذٰلک یہ قرآن اللہ کی ہدایت ہے اس سے جس کو چاہتا ہے ہدایت کرتا ہے اور جس کو اس سے بدنصیبی ہے اس کو کوئی نہیں ہدایت دے سکتا۔

اس کے بعد یہ بتلاتا ہے کہ جو قرآن سے نفع اٹھاتا ہے آتشِ جہنم کو اپنے منہ سے روکتا ہے یعنی دور کرتا ہے۔ قیامت کے روز پھر کیا وہ برابر ہے اس کے جو عذاب میں گرفتار ہوگا اور ان ظالموں کو کہا جاوے گا کہ اپنے بدعمل کا مزہ چکھو۔

كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَاَتٰىهُمُ

ان سے پہلوں نے بھی جھٹلایا تھا پھر

الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿۲۵﴾

ان پر اس طرح عذاب آیا کہ ان کو خبر بھی نہ ہوئی

فَاَذَاقَهُمُ اللّٰهُ الْخِزْيَ فِي الْحَيٰوةِ

پھر ان کو اللہ نے دنیا کی زندگی ہی میں رُسوائی کا مزہ

الدُّنْيَا ۚ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ

چکھایا اور آخرت کا عذاب تو اور بھی زیادہ ہے

لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿۲۶﴾ وَلَقَدْ ضَرَبْنَا

اگر وہ جانتے اور البتہ لوگوں کے لیے

لِلنَّاسِ فِیْ ھٰذَا الْقُرْاٰنِ مِنْ کُلِّ
ہم نے اس قرآن میں ہر ایک طرح کی مثالیں بیان

مَثَلٍ لَّعَلَّھُمْ یَتَذَکَّرُوْنَ ۲۷
کر دی ہیں تاکہ وہ سمجھیں

قُرْاٰنًا عَرَبِیًّا غَیْرَ ذِیْ عِوَجٍ لَّعَلَّھُمْ
وہ عربی زبان کا بے عیب قرآن ہے تاکہ وہ

یَتَّقُوْنَ ۲۸ ضَرَبَ اللّٰہُ مَثَلًا رَّجُلًا
پرہیزگاری کریں اللہ نے ایک مثال بیان کی کہ ایک شخص (غلام)

فِیْہِ شُرَکَآءُ مُتَشٰکِسُوْنَ وَ
تو ایسا ہے کہ جس میں اور بھی برابر حصہ دار ہوں اور

رَجُلًا سَلَمًا لِّرَجُلٍ ھَلْ یَسْتَوِیٰنِ
ایک غلام خالص ایک ہی شخص کا ہو کیا دونوں کی حالت

مَثَلًا اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ بَلْ اَکْثَرُھُمْ
برابر ہے سب تعریف اللہ کے لیے ہے بلکہ ان میں اکثر

لَا یَعْلَمُوْنَ ۲۹ اِنَّکَ مَیِّتٌ وَّاِنَّھُمْ
جانتے بھی نہیں بے شک تم کو بھی مرنا ہے اور ان کو بھی

مَّیِّتُوْنَ ۳۰ ثُمَّ اِنَّکُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ
مرنا ہے پھر تم سب قیامت کے دن

عِنْدَ رَبِّکُمْ تَخْتَصِمُوْنَ ۳۱
اپنے رب کے سامنے آپس میں جھگڑو گے۔

## ترکیب

قرآنًا حال موکدۃ من ھذا وتسمی حالًا موطئۃ لان الحال فی الاصل ھو عربیا و قرآنا توطئۃ لہ نحو جاء نی زید رجلا صالحا ھذا قول الاخفش ویمکن ان ینتصب علی المدح رجلا قال الکسائی منصوب لکونہ تفسیر المثل وقیل منصوب بنزع الخافض ای ضرب اللہ مثلا برجل وقیل رجلا مفعول اول ومثلا مفعول ثان فیہ شرکاء الجملۃ صفۃ لرجل و فی تتعلق بمتشاکسون. سلما بفتح السین وکسرہا و سالما مصدر وصف بہ للمبالغۃ والتشاکس التخالف۔

## تفسیر

جب کہ خدا تعالیٰ قاسی القلب لوگوں کے عذاب آخرت کی کیفیت بیان فرما چکا تو دنیا میں بھی ان پر عذاب نازل ہونے کی کیفیت بیان فرماتا ہے:۔ فقال کذب الذین کہ ان سے پہلے لوگوں نے جو بڑے سخت دل تھے ہمارے انبیاء اور آیات کو جھٹلایا تھا پھر ان پر اس طرح سے عذاب آیا کہ ان کو اس کا گمان بھی نہ تھا۔ آرام سے پڑے سوتے تھے کہ بلا آگئی۔ پھر یہی نہیں کہ وہ ہلاک ہو گئے بلکہ فاذاقھم اللہ الخزی فی الحیٰوۃ الدنیا ان کو دنیا میں رسوائی اور ذلت کا بھی خوب مزہ چکھایا۔ اور مطلب اس کے ذکر سے یہ ہے کہ پورا عذاب اور کامل بلا وہ ہے کہ جس میں رسوائی اور ذلت اور رنج و غم بھی ہو۔ اور غرض اس سے یہ ہے کہ مخاطبین بھی سن کر خبردار رہیں۔

پھر فرماتا ہے کہ دنیا ہی کی رسوائی اور عذاب پر بس نہیں بلکہ ولعذاب الاخرۃ اکبر آخرت کا عذاب اس سے بھی زیادہ سخت ان کے لیے مہیا ہے لوکانوا یعلمون۔
ع ۳ ۱۰ ۱۷ اگر وہ اس بات کو خوب جانتے اور عمل کرتے تو ایمان لاتے مگر ان کو کب باور ہوتا تھا تمسخر ہی کرتے رہ گئے کہ بلا میں گرفتار ہو گئے

ان بیانات منافیہ اور فوائد متکاثرہ اور مناسب نفیسہ کے بیان کے بعد یہ ظاہر کرتا ہے کہ یہ بیانات حد کمال کو پہنچ گئے فقال ولقد ضربنا للناس فی ھذا القرآن من کل مثل کہ قرآن میں ان باتوں کو ہم نے خوب کھول دیا ہے۔ ہر ایک بیان کو مثال کی طرح واضح کر دیا ہے لعلھم یتذکرون تاکہ لوگ سمجھیں اور خوب غور کریں پھر

جو اس پر بھی نہ سمجھے تو یہ سمجھو کہ اس سے خدا ہی سمجھے گا وہ ازلی بدبخت ہے۔

اور جب کہ یہ بیان کیا کہ قرآن میں ایسے ایسے نفیس بیانات ہیں تو ضرور ہوا کہ کچھ اوصاف قرآن مجید کے بھی بیان کیے جاویں۔

فقال قرآنا عربیا کہ یہ کتاب قرآن ہے۔ یعنی پڑھا جاتا ہے۔ طبائع بشر یہ سلیمہ اس کی تلاوت سے لذت اٹھاتے ہیں اور عجب لطف پاتے ہیں۔ یہاں تک کہ جو اس کے معنی بھی نہیں سمجھتے وہ بھی ایک کیفیت پاتے ہیں۔ اس میں اشارہ ہے کہ قیامت تک یہ کتاب لوگوں کی زبان پر ہوگی سو ایسا ہی ہے برخلاف اور ادیان اور ان کی کتابوں کے۔

دوسری صفت یہ کہ عربیا عرب کی شیریں اور نہایت فصیح بولی چال میں اُتارا گیا ہے کسی اور ملک کی سخت اور پیچیدہ زبان میں نہیں جو زبان پر ثقیل ہو۔ اگرچہ ہر ملک کے لوگ اپنی زبان پر قادر ہوتے ہیں اور اسی کے کلمات ان پر سہل ہوتے ہیں مگر اس سے قطع نظر فی نفسہ بھی زبانوں میں تفاوت ہے کہ کوئی نہایت سلیس اور شیریں اور سہل الوصول ہوتی ہے اور کوئی لٹھ یا سنگِ خارا۔

تیسری صفت غیر ذی عوج کہ قرآن میں کوئی کجی نہیں، کوئی مضمون اور کوئی مطلب ایسا نہیں کہ جس سے طبیعت سلیمہ انکار کرے اور اس کو مستبعد جانے اور نہ الفاظ و عبارت میں کوئی کجی ہے۔ کتابِ الٰہی کے لیے یہ دونوں باتیں ضرور ہیں اور انہیں لحاظ سے کلام اپنے قائل کی شان بتایا کرتا ہے۔

لعلھم یتقون یہ سب کچھ اس لیے ہے کہ لوگ خدا سے ڈریں تقویٰ اور پرہیزگاری اختیار کریں۔ پہلے یتذکرون فرمایا تھا کہ سمجھنے کے بعد تقویٰ حاصل ہوا کرتا ہے۔

منکرین پر آنے والی بلاؤں کے بیان کرنے کے بعد مناسب ہوا کہ کچھ ان کے طریقے کی بھی بُرائی بیان کرے کہ جس کے سبب ان پر یہ بلائیں دنیا و آخرت میں آنے والی ہیں۔

فقال ضرب اللہ مثلا رجلا فیہ شرکاء متشاکسون ورجلا سلما لرجل الخ کہ اللہ تعالیٰ تم سے ایک مثال بیان کرتا ہے کہ ایک شخص کے تو چند باہمی ضدی اور مساوی شریک ہیں۔ ان میں سے اگر ایک کسی کام کو کہتا ہے تو دوسرا اس کے برخلاف حکم دیتا ہے۔ یا ایک اس کے لیے کوئی چیز دینا چاہتا ہے تو دوسرا روک لیتا ہے۔ اور ایک شخص ایک ہی کا ہے۔ یہ دونوں برابر نہیں ہو سکتے۔ پہلا بڑی حیرانی و سرگردانی میں ہے۔ دوسرا نہیں۔ یہی حال مشرک کا ہے کہ جو کئی معبودوں کا بندہ بنا ہوا ہے۔ اور موحد ایک ہی معبود کو مانتا ہے۔ یعنی اللہ کو۔ یہ شرک اور مشرکوں کی برائی میں مثال بیان ہوئی ہے۔

الحمد للہ جب اور کوئی معبود نہیں تو سب انعامات و افضال جو بندے پر ہیں ایک ہی شخص کی طرف سے ہیں۔ یعنی اللہ کی طرف سے۔ پس جس کے انعام و نعماء ہیں وہی حمد و ستائش کا مستحق ہے اور کوئی نہیں۔ پس اسی کی حمد اور اسی کا شکر کرنا چاہیے۔

بل اکثرھم لا یعلمون لیکن اکثر وہ مشرک اس بات کو جانتے نہیں۔

اور ممکن ہے کہ جس طرح مطالب ثابت کرنے کے بعد کلمات حمد و ثنا مستدل زبان پر اظہارِ مسرت کے لیے اور دشمنوں پر فتح یابی ظاہر کرنے کے لیے لایا کرتا ہے

اسی طرح الحمدللہ یہاں آیا ہو۔

اِن بیانات کو تمام کر کے اللہ تعالیٰ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی اور اطمینان دیتا ہے۔

فقال انک میت و انھم میتون کہ دنیا چند روزہ ہے۔ ایک روز اے نبی علیک السلام تجھے بھی مرنا ہے اور اُن کو بھی مرنا ہے۔ مر کر خدا تعالیٰ کے پاس جانا ہے۔

ثم انکم یوم القیمۃ عند ربکم تختصمون پھر تم وہاں اللہ کے پاس جھگڑو گے۔ حق و باطل وہاں ظاہر ہو جاوے گا۔ گو اب دنیا میں یہ انکار کرتے ہیں اور دلائلِ حقہ میں غور نہیں کرتے، نہ کریں مرنے کے بعد سب حال معلوم ہو جاوے گا۔

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت جو مرنے کا لفظ اطلاق ہوا حالانکہ آپؐ شہیدوں سے رتبے میں کہیں بڑھ کر ہیں اور شہیدوں کی نسبت فرمایا تھا ولا تحسبن الذین قتلوا فی سبیل اللہ امواتا کہ ان کو مردہ نہ سمجھ بل احیاء بلکہ وہ زندہ ہیں۔ اور اپنے رب کے پاس روزی کھایا کرتے ہیں۔ ان دونوں باتوں میں کچھ تعارض نہیں۔ کس لیے کہ وہ حیات اور ہے جس کو حیاتِ ابدی کہنا چاہیے۔ اور یہ موت عرفی ہے جسم سے روح کی مفارقت۔ اس مسئلہ کی ہم اس آیت کی تفسیر میں تشریح کر چکے ہیں۔

الحمدللہ کہ تیئیسویں پارے کی تفسیر تمام ہوئی۔



# تفسیر حقانی

## پارہ ۲۴

# فَمَنْ اَظْلَمُ

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَذَبَ عَلَى اللّٰهِ
پھر اس سے زیادہ کون ظالم ہوگا کہ جس نے اللہ پر جھوٹ بولا

وَكَذَّبَ بِالصِّدْقِ اِذْ جَآءَهٗ ؕ
اور سچی بات کو جب اس کے پاس پہنچی جھٹلا دیا

اَلَيْسَ فِيْ جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْكٰفِرِيْنَ ﴿۳۲﴾
کیا دوزخ میں منکروں کا ٹھکانا نہیں ؟

وَالَّذِيْ جَآءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ
اور جو سچی[ا] بات لے کر آیا اور جس نے اس کو سچا

بِهٖٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ﴿۳۳﴾ لَهُمْ
جانا وہی پرہیزگار ہیں ان کے لیے

مَّا يَشَآءُوْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ ذٰلِكَ
جو کچھ وہ چاہیں گے ان کے رب کے پاس موجود ہوگا یہ

جَزٰٓؤُا الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۳۴﴾ ج صلے لِيُكَفِّرَ اللّٰهُ
بدلہ ہے نیک بختوں کا تاکہ اللہ ان کے

عَنْهُمْ اَسْوَاَ الَّذِيْ عَمِلُوْا وَيَجْزِيَهُمْ
بُرے عملوں کو ان سے مٹا دے اور ان کو اُن

اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ الَّذِيْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۳۵﴾
اچھے کاموں کا جو وہ کیا کرتے تھے بدلہ دے۔

## ترکیب

اذ جاء ظرف لكذب بالصدق اى كذب القرآن فى وقت مجيئه اى من غير تدبر و تفكر مثوى المقام من ثوى يثوى ثواء وثويا مثل مضى مضاء ومضيا اذا اقام به الذى جاء الموصول فى موضع رفع بالابتداء. اولئك الجملة خبره والمبتداء



[ا] ای من حق ۱۲ منہ

وان کان مفردا لفظا ولکنہ فی معنی الجمع لانہ یراد بہ الجنس لیکفر
اللام متعلقہ بمحذوف اسوأ اسم تفضیل وقیل بمعنی السیٔ و
یجزی معطوف علی یکفر باحسن اضافۃ الشئی الی بعضہ
للتوضیح۔

## تفسیر

قیامت میں خصومت اور فیصلہ ہونے کا بیان فرما کر نیک و بد دونوں فریقوں کا حال بیان فرماتا ہے کہ کون حق پر اور مستحق نجات و درجات ہے اور کون ناحق پر اور قابلِ عذاب ہے۔

فقال فمن اظلم ممن کذب کہ اس سے بڑھ کر کون ظالم اور ناحق پرست ہے کہ جو اللہ پر جھوٹ باندھے کہ اس کے بیٹا ہے اور جورو ہے اور فرشتے اور جن بیٹیاں ہیں اور فلاں فلاں کو اس نے اپنے کارخانۂ قضا و قدر کا اختیار دے کر ان کی پرستش کی اجازت دی ہے یا فلاں باتیں حرام اور فلاں حلال کی ہیں حالانکہ اس نے ایسا حکم نہیں دیا (یہ مشرکوں کی عادت کا بیان ہے)۔

وکذب بالصدق اور سچی بات کو جھٹلاوے کتاب اللہ اور اس کے رسول کا انکار کرے اور وہ بھی بے سوچے سمجھے جیسا کہ کفارِ مکہ کی عادت تھی یا اور جہلاء آباء و اجداد و رسم رواج کے بندے ایسا کرتے ہیں۔ ثابت ہوا کہ جس کی یہ صفت ہے وہ ناحق پر ہے اس کی سزا جہنم ہے۔

الیس فی جھنم مثوی للکفرین استفہام کے طور پر سزا کا بیان کرنا اس بات کا اظہار ہے کہ مخاطب کے نزدیک بھی ایسے نالائقوں کے جہنمی ہونے میں کوئی کلام نہیں۔ گویا ان کے منہ سے اقرار کرا دیا۔ الزام اس کو کہتے ہیں۔

والذی جاء بالصدق الخ یہاں سے دوسرے فریق یعنی اہلِ حق کا بیان کرتا ہے کسی کا نام لے کر نہیں بلکہ انہیں اوصاف کا ذکر کر کے کہ جن کی بابت منکرین کو کلام تھا۔ کہ جو حق بات لایا اور حق کی تصدیق کی۔

بعض مفسرین کہتے ہیں ان الفاظ میں خاص خاص شخصوں کی طرف اشارہ ہے۔ پھر بعض کہتے ہیں جاء بالصدق سے مراد نبی علیہ السلام ہیں کہ وہ حق بات دینِ اسلام اور قرآن دنیا میں خدا کی طرف سے لائے وصدق بہ سے مراد ابوبکرؓ یا تمام اہلِ اسلام یا حضرت علیؓ ہیں۔ مگر صحیح تر یہی ہے کہ آیت عام ہے گو اس میں یہ حضرات بھی بطریق اولیٰ داخل ہیں بلکہ جو کوئی کلمۂ توحید کی طرف بلاوے اور احکام الٰہی بتاوے اور جو کوئی اس کو قبول کرے۔

اولئك هم المتقون وہی لوگ پرہیزگار خداترس ہیں۔ یہ صاف صاف ان کے اہلِ حق ہونے کی شہادت دی گئی۔ اور اس طرح پر کہ جس کو ہر صاحبِ طبع سلیم مان سکتا ہے۔ آیت میں صرف اعتقادیات کی درستی پر متقی ہونے کا حکم نہیں دیا گیا ہے بلکہ اس میں عملیات بھی داخل ہیں کس لیے کہ کامل تصدیق اور پورا حق کا لانا بغیر اس کے نہیں کہ ان باتوں پر عمل بھی کرے۔

لهم ما يشاءون الخ یہ ان کی جزا بیان ہوتی ہے جو مرنے کے بعد ملے گی کہ وہ جو چاہیں گے پاویں گے۔ اس میں سب چیزیں آگئیں۔

ذلك جزاء المحسنين یہ بدلہ ہے نیکوں کا۔ اور یہ بدلہ اس لیے دیا کہ لیکفر اللہ اللہ ان سے جو کچھ بشریت سے خطائیں ہوگئیں معاف کرے۔ اور لفظ اسوأ اشارہ کرتا ہے کہ بڑے گناہ بھی معاف کر دے گا اور ان کے اچھے کاموں کا بدلہ دے گا ان کو برباد نہ کرے گا۔ یہ قطعی فیصلہ سنا دے گا۔

أَلَيْسَ اللَّهُ بِكَافٍ عَبْدَهُ وَيُخَوِّفُونَكَ

کیا اللہ اپنے بندے کے لیے کافی نہیں اور آپ کو ان معبودوں سے ڈراتے

بِالَّذِينَ مِن دُونِهِ وَمَن يُضْلِلِ اللَّهُ

ہیں جو اللہ کے سوا ہیں اور جس کو اللہ گمراہ کرتا ہے

فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ۚ وَمَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ
پھر اس کے لیے کوئی بھی ہدایت کرنے والا نہیں اور جس کو اللہ ہدایت کرتا ہے
فَمَا لَهٗ مِنْ مُّضِلٍّ ؕ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِعَزِيْزٍ
پھر اس کے لیے کوئی بھی گمراہ کرنے والا نہیں کیا اللہ زبردست
ذِي انْتِقَامٍ ﴿۳۷﴾ وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ
بدلہ لینے والا نہیں ؟ اور اگر آپ ان سے پوچھیں کہ
مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ
کس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے تو ضرور کہیں گے کہ
اللّٰهُ ؕ قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ
اللہ نے کہو بھلا دیکھو تو سہی جن کو کہ تم اللہ کے سوا
دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِيَ اللّٰهُ بِضُرٍّ
پکارا کرتے ہو اگر اللہ مجھے کوئی تکلیف دینا چاہے
هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖٓ اَوْ اَرَادَنِيْ
تو کیا وہ اس کی تکلیف کو دور کر سکتے ہیں یا وہ مجھ پر
بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ
مہربانی کرنا چاہے تو کیا وہ اس کی مہربانی کو روک سکتے ہیں
قُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ؕ عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ
کہو مجھ کو اللہ کافی ہے اسی پر توکل کرنے والے
الْمُتَوَكِّلُوْنَ ﴿۳۸﴾ قُلْ يٰقَوْمِ اعْمَلُوْا
توکل کیا کرتے ہیں کہو اے قوم تم
عَلٰى مَكَانَتِكُمْ اِنِّيْ عَامِلٌ ۚ فَسَوْفَ
اپنی جگہ پر کام کیے جاؤ میں بھی کر رہا ہوں پھر تم کو
تَعْلَمُوْنَ ﴿۳۹﴾ مَنْ يَّاْتِيْهِ عَذَابٌ
آپ معلوم ہو جائے گا کہ کس پر عذاب آتا ہے اس کے رسوا
يُّخْزِيْهِ وَيَحِلُّ عَلَيْهِ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ﴿۴۰﴾
کرنے کو اور کس پر دائمی عذاب اترتا ہے۔

# تفسیر

کفارِ مکہ کا اپنے معبودوں کی نسبت اعتقاد بڑھا ہوا تھا ان کو نافع وضار جانتے تھے اور یہ بھی سمجھتے تھے کہ جو ان کو نہیں مانتا اس کو برباد کر دیں گے۔ عامہ ہنود کا بھی کالی بھوانی وغیرہما کی نسبت اب تک یہی اعتقاد ہے اس لیے وہ اپنے معبودوں کی برائی سن کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ڈرایا کرتے تھے۔ چنانچہ عبدالرزاق نے معمر سے نقل کیا ہے کہ مجھ سے ایک شخص نے بیان کیا ہے کہ مشرکین نے حضرتؐ سے کہا تھا یا تو ہمارے معبودوں کی برائی سے باز آؤ، ورنہ ہم ان سے کہہ دیں گے وہ تم کو سڑی کر دیں گے۔

اس لیے اللہ تعالیٰ اس خیال کے غلط کرنے کو اول اپنی مدد اور حمایت کا بھروسہ دلاتا ہے فقال الیس اللّٰہ بکاف عبدہٗ کہ کیا خدا اپنے بندے کی مدد کو کافی نہیں؟ یعنی کافی ہے ہر مہمات اور ہر بات ہیں وہی بس کرتا ہے اس پر بھروسہ کرنا چاہیے۔

اس کے بعد ان کی تخویف کا ذکر کرتا ہے۔ فقال ویخوفونک بالذین من دونہ کہ اے نبی تجھ کو اللہ کے سوا اور معبودوں سے ڈراتے ہیں۔ حالاں کہ یہ ڈرانا ان کی گمراہی اور خیالاتِ فاسدہ کا نتیجہ ہے جو خدا کی تقدیرِ ازلی سے ان کو دی گئی ہے۔ اس بات کو اس جملہ میں بیان فرماتا ہے۔ ومن یضلل اللّٰہ فما لہ من ھاد کہ ان کو خدا نے گمراہ کر دیا ہے پھر کون ہدایت دے سکتا ہے؟ اور اہلِ ایمان کو اللہ نے ہدایت دی ہے وہ اپنے حقیقی معبود پر بھروسہ رکھتے ہیں اس کو نافع وضار سمجھتے ہیں ومن یھد اللّٰہ فما لہ من مضل اور اللہ جس کو ہدایت دے اس کو کون گمراہ کر سکتا ہے۔

الیس اللّٰہ بعزیز ذی انتقام کیا اللہ زبردست

بدلہ لینے والا نہیں ہے؟ کیوں نہیں پھر اس کے دوستوں کو کوئی کیا تکلیف دے سکتا ہے۔ وہ انہیں کو غارت کر دے گا۔

اس کے بعد ان کے اس اعتقادِ فاسد کی خرابی بیان کرتا ہے۔ فقال ولئن سالتھم من خلق السموٰت والارض الخ کہ اگر تو اے نبی یا اے مخاطب! ان سے یہ پوچھے کہ آسمانوں اور زمین کو کس نے بنایا تو وہ کہیں گے اللہ نے۔ (یہ اس لیے کہ اس بات کا علم ان کی فطرت میں تھا) اس بات سے ان کو سمجھایا گیا ہے کہ جب اللہ آسمانوں اور زمین کا خالق ہو تو اس کے سوا اور کون ہے جو نفع و نقصان دے سکے۔ پھر ان سے کیوں ڈرتے اور نبی کو کیوں ڈراتے ہو۔؟

دوسری دلیل اس بات پر ان کے روزمرہ کے حالات سے بیان فرماتا ہے قل افرایتم ماتدعون الخ کہ ان سے یہ پوچھ کہ اگر خدا تعالیٰ مجھے کوئی ضرر دینا چاہے تو تمہارے معبودوں میں سے وہ کون ہے جو اُس کو دور کر دے گا؟ کس لیے کہ وہ سب پر غالب اور سب پر اسی کا حکم نافذ ہے۔ یا وہ مجھے کوئی بھلائی دینی چاہے تو کون اس کو روک سکتا ہے۔

حجت تمام کر کے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیتا ہے کہ قل حسبی اللہ کہہ دے مجھے اللہ بس کرتا ہے علیہ یتوکل المتوکلون اسی پر توکّل کرنے والے توکل یعنی بھروسہ اور اعتماد کرتے ہیں۔ توکل اللہ پر بھروسہ کرنا اسی کو کارساز جاننا۔ عام ہے کہ اسباب کو عمل میں لایا جاوے یا نہیں۔

اس کے بعد قوم کو آیندہ آنے والی مصیبت سے متنبہ کرتا ہے قل یقوم الخ کہہ دو اے قوم اپنی جگہ پر جو کرتے ہو کرو میں بھی جو کرتا ہوں کر رہا ہوں۔ تم کو ابھی معلوم ہو جاوے گا کہ کس پر دنیا میں رسوا کرنے والا عذاب آتا ہے۔ (چنانچہ کفار پر قحط اور بدر کا واقعہ آیا) اور کس پر مرنے کے بعد

ع ۱۰

عذاب دائمی اُترتا ہے۔

اِنَّآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ لِلنَّاسِ
ہم نے آپ پر لوگوں کے لیے برحق کتاب نازل
بِالْحَقِّ ۚ فَمَنِ اهْتَدٰى فَلِنَفْسِهٖ ۚ وَ
کی ہے　پھر جو کوئی راہ پر آیا تو اپنے بھلے کے لیے اور
مَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيْهَا ۚ وَ
جو کوئی گمراہ ہوا تو وہ صرف اپنے خرابی کے لیے گمراہ ہوتا ہے　اور
مَآ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ ﴿٤﴾
اے رسول آپ کچھ ان کے ذمہ دار نہیں۔

## ترکیب

للناس متعلق بانزلنا۔ بالحق حال من الفاعل اوالمفعول بہ ای متلبسا بالحق۔ فمن شرطیہ وجوابہ فلنفسہ ومن موصولۃ مبتدء فانما یضل الجملۃ خبر۔ وما انت جملۃ مستانفۃ ویمکن ان یکون حالا من فاعل یضل۔

## تفسیر

پچھلی آیتوں میں خدا تعالیٰ نے مشرکین کے مذہب کو کبھی تو دلائل و بیّنات سے باطل کیا کبھی امثال بیان کر کے اس کی خرابی ظاہر فرمائی اور کبھی دنیا و آخرت میں بلائیں اور عذاب کی سزا سے ڈرایا۔ مگر اس پر بھی وہ کور باطن نہ مانتے تھے اور نبی کو ہمدردی کا جوش جو ان کو جہنم میں گرتے دیکھتا تھا اور آپ کو سخت رنج ہوتا تھا اس لیے اللہ تعالیٰ اس آیت میں آپ کو اطمینان دلاتا ہے۔ فقال انا انزلنا الخ کہ ہم نے اے نبی! آپ پر لوگوں کی رہنمائی

کے لیے دنیا میں کتاب نازل کر دی ہے۔ یعنی قرآن مجید جو سعادت و شقاوت بیان کرنے میں صاف صاف ہے اور جمیع ضروریات کے لیے دستور العمل آسمانی ہے۔ اور قرآن بھی کیسا نازل کیا بالحق سچائی اور خوبی کے ساتھ کہ ہر عقل مند غور کر کے کہہ سکتا ہے کہ یہ آسمانی کتاب ہے اور تمام اگلے نوشتوں کا لب لباب ہے۔ اب اس کے بعد جو کوئی رستے پر آوے اور نیک روی اختیار کرے تو اپنے فائدے کے لیے کرتا ہے اور جو کوئی نہ مانے گمراہی اور کج روی اختیار کرے تو اپنے لیے، آپ برباد ہوگا۔

وما انت علیھم بوکیل اور اے نبی! آپ ان کے ذمہ دار نہیں ہیں آپ کا کام صرف تبلیغ ہے سو آپ بخوبی کر چکے اور کر رہے ہیں۔ اسی قسم کے مضامین اور کئی جگہ قرآن مجید میں آئے ہیں۔ فلعلك باخع نفسك علی اثارھم ان لم یؤمنوا۔ وقال لعلك باخع نفسك الا یکونوا مؤمنین وقال فلا تذھب نفسك علیھم حسرات۔

**ف** بعض مفسرین کہتے ہیں یہ آیت منسوخ ہے آیت سیف سے۔ کیوں کہ آیت سیف میں اللہ نے اپنے رسول کو حکم دیا ہے کہ جب تک لوگ توحید و رسالت کا اقرار نہ کریں۔ یعنی دنیا میں آسمانی سلطنت قائم کر لیں تلوار سے کام لیں۔ یعنی حقوق الٰہی کا مطالبہ بالجبر کریں۔ مگر تحقیق یہ ہے کہ دونوں آیتوں میں کوئی تعارض نہیں پھر خواہ مخواہ نسخ کا قائل ہونا ایک بے کار خیال ہے کس لیے کہ آیت سیف میں قتال کا حکم بجائے خود ہے اور یہاں اس کی ممانعت نہیں صرف آپ کی تسلی ہے اور ان کی بدبختی کا اظہار ہے۔

پہلے آیا تھا ومن یضلل اللہ فما لہ من مضل جس سے ثابت ہوتا تھا کہ اللہ تعالیٰ گمراہ کرتا ہے۔ اور یہاں آیا ہے جو کوئی آپ گمراہ ہوتا ہے۔ اس کا جواب ہم کئی جگہ مفصلاً دے چکے ہیں کہ اللہ کی طرف ہدایت و ضلالت کی نسبت کرنا باعتبار حکم ازلی و نوشتہ قضا و قدر کے ہے اور بندے کی طرف اس کے کسب اور اسباب ہدایت و ضلالت عمل میں لانے کی وجہ سے۔ اور اسی طرح ہدایت و ضلالت کبھی اس کے اسباب کی طرف بھی نسبت کی جاتی ہے۔ کہتے ہیں قرآن یا نبی یا فلاں عالم نے ہدایت دی۔ شیطان یا فلاں ملحد و کافر نے گمراہ کر دیا۔

اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ حِيْنَ مَوْتِهَا وَ
اللہ ہی موت کے وقت روحوں کو قبضہ میں کر لیتا ہے　اور

الَّتِيْ لَمْ تَمُتْ فِيْ مَنَامِهَا ۚ فَيُمْسِكُ
جو مرتے نہیں ان کی روحوں کو خواب میں قبضہ میں کر لیتا ہے　پھر جن پر موت کا حکم

الَّتِيْ قَضٰى عَلَيْهَا الْمَوْتَ وَيُرْسِلُ
ہو چکتا ہے تو ان کو روک رکھتا　ہے　اور دوسروں کو

الْاُخْرٰٓى اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ۭ اِنَّ فِيْ
چھوڑ دیتا ہے　ایک مقرر وقت تک　بے شک اس

ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿۴۲﴾
میں　غور کرنے والوں کے لیے (بڑی بڑی) نشانیاں ہیں۔

## تفسیر

ہدایت کو حیات سے مشابہت ہے اور گمراہی کو موت سے۔ اب اس بات کو ثابت کرتا ہے کہ حکم قضا و قدر کے ہاتھ میں ہدایت و ضلالت ہے جیسا کہ موت و حیات۔ جس طرح اللہ تعالیٰ نفوس کو موت کے وقت ورنہ خواب کے وقت اپنے ہاتھ میں لے لیتا ہے پھر جس کو چاہتا ہے بیدار کرتا ہے حیات دیتا ہے جس کو چاہتا ہے سونے ہی میں موت دیتا ہے۔ اسی طرح ہدایت بھی اسی کے قبضہ میں ہے اس لیے ان آیات میں اللہ یتوفی الانفس فرمایا۔ یا یوں کہو جس طرح اور دلائل سے اپنی خداوندی و

جبروت کا ثبوت کیا تھا اس جگہ انسان کی روزمرہ حالتِ خواب و بیداری سے اپنی قدرتِ کاملہ کا ثبوت کرتا ہے اور اس میں حشر و نشر کا نمونہ اور دنیا کا خواب و خیال ہونا بتلاتا ہے۔

فقال اللہ یتوفی الانفس حین موتھا کہ موت کے وقت اللہ ہی روحوں کو قبض کرتا ہے اور بدن سے نکالتا ہے۔

والتی لم تمت اور جو مرے نہیں ان کو فی منامھا ان کے خواب کے وقت قبض کرتا ہے تصرفِ ظاہری نہیں کرنے پاتے کھانا پینا دیکھنا چلنا لینا دینا کچھ ان سے نہیں ہوتا مردے کی طرح پڑے رہتے ہیں۔

فیمسک التی قضی علیھا الموت پھر جن پر موت کا حکم لگ چکا ہے ان کو روک لیتا ہے پھر اس بدن کی طرف دنیا میں آنے نہیں پاتے۔

ویرسل الاخریٰ الی اجل مسمًّی اور دوسروں کو (یعنی جن کو خواب میں قبض کیا تھا) ایک وقتِ معین تک چھوڑتا ہے یعنی بدن سے تصرفات کرنے لگتے ہیں بیدار ہو کر وقتِ خاص تک یعنی موت تک۔

واضح ہو کہ نفسِ انسانی ایک جوہر نورانی روحانی ہے جب اس کا بدن سے تعلق ہوتا ہے تو اس کی روشنی تمام بدن کے اجزا میں پھیلتی ہے اور اس کو زندگی یا حیات کہتے ہیں۔ اور جب اس کا بدن سے بالکل تعلق منقطع ہو جاتا ہے ظاہر اور باطن سے تو وہ نورانیت جمیع اجزاء بدن سے منقطع ہو جاتی ہے اس کو موت کہتے ہیں اور خواب کے وقت اس کی روشنی صرف ظاہر بدن سے منقطع ہو جاتی ہے مگر باطن میں رہتی ہے۔ صرف موت اور خواب میں اتنا فرق ہے کہ موت میں انقطاع کلّی ہو جاتا ہے اور خواب میں انقطاعِ ناقص ہوتا ہے بعض وجوہ سے۔ اس لیے کہتے ہیں کہ سویا مرا برابر ہوتا ہے۔ اس سے ثابت ہوا کہ اس قادر عالم حکیم نے نفس کا بدن کے ساتھ تین طرح پر تعلق قائم کیا ہے۔

(۱) یہ کہ اس کی روشنی ظاہر و باطن میں برابر پہنچے اس کو بیداری کہتے ہیں۔

(۲) یہ کہ صرف ظاہر میں بعض وجوہ سے روشنی نہ ہو اس کو نوم یا خواب کہتے ہیں۔

(۳) یہ کہ اس کی روشنی بالکل منقطع ہو جاوے اس کو موت کہتے ہیں۔

اور ایسی تدبیرِ عجیب کا صدور بجز قادر علیم حکیم کے اور سے ناممکن ہے اور یہی مراد ہے اس قول سے ان فی ذٰلک لاٰیٰت لقوم یتفکرون پس ایسے کی پرستش کرنی چاہیے نہ اس کی کہ جو خود بے حس و بے قدرت ہو۔

لاٰیٰت میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ شب کو سناٹا ہو جاتا ہے گویا تمام شہر مرگیا جدھر دیکھو سنسان ہے صبح کو صبحِ حشر کی طرح پھر وہی ہا، وہو، شور ہو جاتا ہے۔ اور نیز اس طرف بھی کہ انسان اپنے مرنے کے وقت کو ایسا سمجھے کہ جیسا خواب میں باتیں کرتے کرتے آنکھ بند ہو جاتی ہے اسی طرح جن اشغال میں ہوتا ہے انہیں میں موت آجاتی ہے۔ اور نیز احادیثِ صحیحہ میں اُن دعاؤں کا پڑھنا آیا ہے جو اس کی موت کو یاد دلاتے ہیں۔ اور توبہ و استغفار بھی ضروری ہے اور اس طرف بھی کہ یہ زندگی ایک خواب سا ہے ؎

وائے محرومی کہ وقتِ مرگ یہ ثابت ہوا
خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ تھا

اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ شُفَعَآءَ ؕ

کیا انہوں نے اللہ کے سوا اور حمایتی بنا رکھے ہیں؟

ل اور کبھی مجازاً یہ توفی ملائکہ کی طرف بھی نسبت کی جاتی ہے جیسا قل یتوفّٰکم ملک الموت۔ کیوں کہ یہ تدبیر و تصرفِ عالم کے لیے موکل ہیں اس علاقہ سے ان کی طرف اسناد مجازی ہوا ۱۲ منہ

قُلْ اَوَلَوْ كَانُوْا لَا يَمْلِكُوْنَ شَيْئًا

کہو اگر وہ کچھ بھی اختیار نہ رکھتے ہوں

وَّلَا يَعْقِلُوْنَ ﴿۴۳﴾ قُلْ لِّلّٰهِ الشَّفَاعَةُ

اور کچھ بھی عقل نہ رکھتے ہوں تو بھی (حمایتی بناؤگے) کہو ہر طرح کی حمایت اللہ ہی کے

جَمِيْعًا ۭ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ

اختیار میں ہے اس کے لیے آسمان و زمین کی بادشاہت ہے

ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۴۴﴾ وَاِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ

پھر تم اسی کے پاس لوٹا کر لائے جاؤ گے اور جب اکیلے اللہ کا نام

وَحْدَهُ اشْمَاَزَّتْ قُلُوْبُ الَّذِيْنَ

لیا جاتا ہے تو جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے تو

لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ ۚ وَاِذَا ذُكِرَ

ان کے دل بھچنے لگتے ہیں اور جب اس کے سوا

الَّذِيْنَ مِنْ دُوْنِهٖٓ اِذَا هُمْ يَسْتَبْشِرُوْنَ ﴿۴۵﴾

اوروں کا ذکر کیا جاتا ہے تو فوراً خوش ہو جاتے ہیں

قُلِ اللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

کہو اے اللہ آسمانوں اور زمین کے بنانے والے

عٰلِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ

چھپے اور کھلے کے جاننے والے تو ہی اپنے بندوں کی

بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْ مَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ﴿۴۶﴾

ان باتوں کا کہ جن میں وہ جھگڑ رہے ہیں فیصلہ کرے گا

وَلَوْ اَنَّ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مَا فِي الْاَرْضِ

اور اگر ظالموں کے پاس جو کچھ زمین میں ہے

جَمِيْعًا وَّمِثْلَهٗ مَعَهٗ لَافْتَدَوْا بِهٖ

سب ہو اور اسی قدر اس کے ساتھ اور بھی ہو تو قیامت کے برے

مِنْ سُوْٓءِ الْعَذَابِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ وَ

عذاب کے معاوضہ میں دے کر چھوٹنا چاہیں گے اور

بَدَا لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مَا لَمْ يَكُوْنُوْا

اللہ کی طرف سے ان کو وہ پیش آئے گا کہ جس کا ان کو

يَحْتَسِبُوْنَ ﴿۴۷﴾ وَبَدَا لَهُمْ سَيِّاٰتُ

گمان بھی نہ تھا اور برے کاموں کی برائی ان پر

مَا كَسَبُوْا وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا

ظاہر ہو جاوے گی اور ان کو وہ عذاب کہ جس پر وہ ہنسی

بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۴۸﴾

کیا کرتے تھے پکڑے گا۔

# ترکیب

ام منقطعة بمعنی بل۔ اولو کان الهمزة للانکار والواو للعطف علی محذوف مقدر ای یشفعون ولو کانوا الخ وجواب لو وان کانوا بهذه الصفة تتخذونهم۔ جمیعًا حال من الشفاعة والشفاعة مصدر یطلق علی الواحد والکثیر ولهذا صح وقوع الحال بجمیع منه وحده انتصابه علی الحال عند یونس وعلی المصدر عند الخلیل وسیبویه اشمازت الاشمئزاز النفور والانقباض فاطر السموٰت منصوب علی النداء. عٰلم الغیب بدل منه او صفة للذین خبر ان ما فی الارض اسمها جمیعًا حال منه ومثله معطوف علی ما ولذا انتصب لافتدا وجواب لو۔

# تفسیر

بیانِ سابق کے بعد مشرکین یہ کہتے تھے کہ ہم ان بتوں کو یا وہ کہ جن کے نام کے بت ہیں خدا اور خالق و مالک سمجھ کر نہیں پوجتے بلکہ ان کو شفیع اور کارکن جان کر اور اکثر مشرکوں کا مخلوق پرستی کے لیے یہی حیلہ ہوا کرتا ہے۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے ام اتخذوا من دون اللّٰہ شفعاء الخ کہ کیا ان کو شفیع سمجھ لیا ہے۔ کہہ اگر وہ ذی روح ہیں تو لا یملکون شیئًا

ان کے بس میں کچھ بھی نہیں۔ اس کی اجازت بغیر کوئی کچھ بول بھی نہیں سکتا۔ اور اگر وہ بت ہیں تو لا یعقلون وہ بے حس وحرکت و بے عقل ہیں اور ہر قسم کی شفاعت اللہ کے اختیار میں ہے اور حمایت بھی اسی کے بس میں ہے۔ اسی کے بس میں اور قبضہ اور ملک میں آسمان و زمین ہے اور سب کو اسی کے پاس جانا ہے پھر اسی کو پکارو پوجو۔

واذا ذکر اللّٰہ وحدہٗ یہ مشرکوں کی بدعادت اور بے انصافی کا بیان ہے کہ جب صرف اللہ کا ذکر کیا جاتا ہے تو آخرت کے منکر بھنچتے ہیں اور رُکتے ہیں اور جب اوروں کا یعنی ان کے معبودوں کا ذکر کیا جاتا ہے تو اسی وقت خوش ہوجاتے ہیں۔ ان کے اس اصرار و جہل پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ معاملہ خدا کے سپرد کرنے کا حکم دیا۔ دعا اور اس کے اوصاف حمیدہ کے پیرایہ میں۔

فقال قل اللّٰھم فاطر السمٰوٰت کہ کہہ دے اے اللہ! تو آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنے والا چھپی اور کھلی چیزوں کا جاننے والا ہے دلوں کے راز تجھ پر آشکارا ہیں۔ آج جس بات میں تیرے بندے جھگڑتے ہیں ان کا تو فیصلہ کر دے گا کہ موحد برحق ہے یا مشرک اس میں بھی مخالف کے دل پر اپنا وثوق جتلانے کے ذریعہ سے بڑا اثر ہوتا ہے۔ آخرت کے فیصلہ کا حوالہ دینے کے بعد وہاں جو کچھ ان پر پیش آوے گا اس کا ذکر کرتا ہے۔

ولو ان للذین الخ کہ ظالموں کے پاس اگر تمام دنیا کی نعمتیں ہوں اور ان کے ساتھ اسی قدر اور بھی ہوں تو ان سب کو دے کر عذاب قیامت سے چھٹنا غنیمت جانیں گے۔

وبدا لھم الخ اور اللہ کی طرف سے ان کے لیے وہ مصیبت ظاہر ہوگی کہ جس کا ان کو گمان بھی نہ تھا۔

وبدا لھم سیئات الخ اور ان کی حرکات ناشائستہ کی برائی ان کے پیش آوے گی۔ اور جس عذاب جہنم اور آخرت

کے معاملات پر وہ ہنسی کیا کرتے تھے وہ ان پر نازل ہوگا۔

فَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ دَعَانَا ثُمَّ
پھر جب آدمی پر کوئی مصیبت آپڑتی ہے تو ہم کو پکارتا ہے پھر
اِذَا خَوَّلْنٰهُ نِعْمَةً مِّنَّا قَالَ اِنَّمَآ
جب ہم اس کو اپنی نعمت عطا کرتے ہیں تو کہتا ہے یہ تو
اُوْتِيْتُهٗ عَلٰي عِلْمٍ بَلْ هِيَ فِتْنَةٌ وَّ
مجھ کو میری عقل سے ملی ہے بلکہ یہ نعمت آزمائش ہے و
لٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ (۴۹)
لیکن ان میں سے اکثر جانتے نہیں
قَدْ قَالَهَا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَمَآ
یہی بات ان سے پہلے لوگوں نے بھی کہی تھی پھر جو کچھ
اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ (۵۰)
وہ کیا کرتے تھے ان کے کچھ بھی کام نہ آیا
فَاَصَابَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا ط
پھر اُن پر اُن کے اعمال کی برائی آپڑی
وَالَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْ هٰٓؤُلَاۗءِ
اور جو ان لوگوں میں سے ظالم ہیں
سَيُصِيْبُهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا
ان پر بھی ابھی ان کے اعمال کی برائی آپڑتی ہے
وَمَا هُمْ بِمُعْجِزِيْنَ (۵۱) اَوَلَمْ يَعْلَمُوْٓا
اور وہ ہم کو کچھ بھی ہرا نہ سکیں گے کیا وہ نہیں جانتے
اَنَّ اللّٰهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَ
کہ اللہ جس کے لیے چاہتا ہے روزی فراخ کرتا ہے (اور جس کے لیے چاہتا ہے)
۵ ع ۱۱ ۲ يَقْدِرُ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ (۵۲)
تنگ کرتا ہے بے شک اس میں ایمان داروں کے لیے (بڑی) نشانیاں ہیں۔

# ترکیب

نعمۃ نصبہا علی الحال ای نعمۃ کائنۃ منا اوتیتہ الضمیر یرجع الی النعمۃ وہی مؤنث لفظا ولکن یراد بہا الشئ ہذا علی ان تکون ما فی انما کافۃ وعلی علم حال من المرفوع او المنصوب وان جعلت ما موصولۃ فالضمیر الی ما الموصولۃ وعلی علم خبرہ قد قالہا الضمیر الی الجملۃ وہی قولہ انما الخ۔

# تفسیر

یہاں سے مشرکین کی ایک اور عادت بیان فرماتا ہے فقال فاذا مس الانسان الخ کہ جب ان میں سے کسی کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے بیماری یا رزق کی تنگی وغیرہ تو خدائے تعالیٰ کو پکارتا ہے اور جب خدا اس پر فضل کرتا ہے اور راحت آسائش دیتا ہے تو اس کو اپنی دانائی یا تدابیر اور کوشش کی طرف منسوب کرتا ہے۔

فرماتا ہے بل ھی فتنۃ بلکہ یہ اس کے حق میں خدائے تعالیٰ کی طرف سے آزمائش ہے لیکن اکثر جانتے نہیں۔

فرماتا ہے قد قالھا الذین الخ کہ یہ کوئی نئی بات نہیں ان سے پہلے لوگ بھی جو نعمت دیے گئے تھے اور خدا تعالیٰ سے تکبر کرتے اور ناشکری میں مبتلا تھے ایسا کہہ چکے ہیں قارون فرعون وغیرہ۔

فما اغنی عنھم پھر ان پر ان کی ناشکری سے بلا نازل ہوئی جس کا دفعیہ ان کی تدبیر و دانش کہ جس کی طرف وہ نعمت کو منسوب کیا کرتے تھے کچھ بھی نہ کر سکی۔

آخر فاصابھم سیات ما کسبوا ان کے بدکام کا برا نتیجہ ان کے سامنے آیا نہ وہ رہے اور نہ ان کا ملک و مال نہ جاہ و سلطنت برے کام اور بدکاری مصیبتوں کے لباس میں پیش آئی ان کی سب تدبیریں الٹ گئیں۔

اور زمانہ حال کے لوگ یہ خیال نہ کریں کہ یہ ان پہلے لوگوں کے لیے ہوا اور ان کے قصوں کو افسانے سمجھ کر غافل ہو جاویں۔

بلکہ والذین ظلموا من ھؤلاء ان میں سے جو بدکار ستمگار ہیں ان پر بھی ان کے اعمال بد کا برا اثر پڑے گا اور ان کا کوئی زور نہ چلے گا۔

انسان جو کام کرتا ہے اس کا ضرور ایک اثر ہوتا ہے۔ خواہ نیک خواہ بد۔ اگر اس نے بدکام کو توبہ و ندامت و استغفار کے صابن سے نہ دھویا، یا اس کی مکافات میں کوئی عمدہ اور خدا پسند کام نہیں کیا جو اس برے کام کے اثر کو روکے تو ضرور اس پر اس کام کا برا نتیجہ کسی مصیبت کی شکل میں ظہور کرے گا، کسی قدر دنیا میں اور زیادہ تر آخرت میں یہ بڑی مجرب بات ہے اس میں ذرا بھی شبہ نہیں۔

اولم یعلموا یہاں سے یہ بات بتلاتا ہے کہ وہ ناسپاس جو اس نعمت کو جو در اصل ان کے حق میں فتنہ ہے اپنی تدبیر اور دانش کا نتیجہ اور خدائے تعالیٰ کی خوشنودی کا باعث جانتے ہیں غلط خیال ہے۔ کیونکہ وہ خود جانتے ہیں کہ رزق و دولت کی کشایش ان باتوں پر موقوف نہیں ہے۔ بہت سے عاقل اور صاحب کمالات اور بہت سے باخدا دنیا میں عسرت کے ساتھ زندگی بسر کر گئے ہیں اور بہت سے حمقاء اور بے علموں اور بدکاروں کو مال و دولت و سلطنت و ثروت دی گئی ہے۔ ؎

اگر روزی بدانش بر فزودے
ز ناداں تنگ تر روزی نبودے

اس میں ایمان داروں کے لیے اس کی قدرت کے بڑے نشان ہیں۔

قُلْ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى
(اے نبی میری طرف سے) کہہ دے کہ اے میرے گناہ گار

اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ؕ
بندو! اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہو جاؤ

اِنَّ اللّٰہَ یَغۡفِرُ الذُّنُوۡبَ جَمِیۡعًا ؕ اِنَّہٗ

کیوں کہ اللہ سب گناہ معاف کر دیتا ہے بے شک

ہُوَ الۡغَفُوۡرُ الرَّحِیۡمُ ﴿۵۳﴾ وَ اَنِیۡبُوۡۤا

وہ بڑا معاف کرنے والا (اور) مہربان ہے اور اپنے رب کی طرف

اِلٰی رَبِّکُمۡ وَ اَسۡلِمُوۡا لَہٗ مِنۡ قَبۡلِ

رجوع کرو اور اس کی اس سے پہلے فرماں برداری کرو

اَنۡ یَّاۡتِیَکُمُ الۡعَذَابُ ثُمَّ لَا

کہ تم پر عذاب آجاوے پھر تمہاری

تُنۡصَرُوۡنَ ﴿۵۴﴾ وَ اتَّبِعُوۡۤا اَحۡسَنَ مَاۤ

مدد نہ کی جاوے اور اس عمدہ بات پر چلو جو

اُنۡزِلَ اِلَیۡکُمۡ مِّنۡ رَّبِّکُمۡ مِّنۡ

تمہارے رب کے ہاں سے تمہارے پاس بھیجی گئی ہے اُس دن سے

قَبۡلِ اَنۡ یَّاۡتِیَکُمُ الۡعَذَابُ بَغۡتَۃً

پہلے کہ تم پر یکایک عذاب آجاوے

وَّ اَنۡتُمۡ لَا تَشۡعُرُوۡنَ ﴿۵۵﴾ اَنۡ تَقُوۡلَ

اور تم کو خبر بھی نہ ہو (یہ اس لیے کہ کل) کوئی نہ کہنے کہ

نَفۡسٌ یّٰحَسۡرَتٰی عَلٰی مَا فَرَّطۡتُّ فِیۡ

ہائے افسوس میں نے اللہ کی طرف سے

جَنۡۢبِ اللّٰہِ وَ اِنۡ کُنۡتُ لَمِنَ

بڑی کوتاہی کی اور میں تو ہنسی ہی

السّٰخِرِیۡنَ ﴿۵۶﴾ اَوۡ تَقُوۡلَ لَوۡ اَنَّ اللّٰہَ

کرتا رہ گیا یا یہ کہنے لگے کہ اگر اللہ

ہَدٰىنِیۡ لَکُنۡتُ مِنَ الۡمُتَّقِیۡنَ ﴿۵۷﴾

مجھے ہدایت کرتا تو میں بھی پرہیزگار ہو جاتا

اَوۡ تَقُوۡلَ حِیۡنَ تَرَی الۡعَذَابَ لَوۡ

یا عذاب دیکھتے وقت یہ کہنے لگے اے کاش

اَنَّ لِیۡ کَرَّۃً فَاَکُوۡنَ مِنَ

مجھے بار دیگر دنیا میں بھیجا جائے تو پھر میں بھی

الۡمُحۡسِنِیۡنَ ﴿۵۸﴾ بَلٰی قَدۡ جَآءَتۡکَ

نیک ہو جاؤں۔ (جواب ملے گا) ہاں تیرے پاس میری

اٰیٰتِیۡ فَکَذَّبۡتَ بِہَا وَ اسۡتَکۡبَرۡتَ

آیتیں آئیں پھر تو نے ان کو جھٹلایا اور تکبر کیا

وَ کُنۡتَ مِنَ الۡکٰفِرِیۡنَ ﴿۵۹﴾

اور منکر ہو گیا

## ترکیب

ان تقول۔ مفعول لہ ای کراہۃ ان تقول۔ وقال الکوفیون۔ لئلا تقول۔ حسرتی الالف مبدل من یاء المتکلم۔ وان کنت ان مخففۃ من الثقیلۃ ای انی۔

## تفسیر

وعید کے بعد اپنے بندوں سے مغفرت کا وعدہ فرماتا ہے جیسا کہ قرآن مجید کی عادت ہے۔

فقال قل یعبادی الذین اسرفوا الخ کہ اے محمدؐ! میرے اِن بندوں سے کہہ دے کہ جنہوں نے اپنے لیے زیادتی کی ہے یعنی گناہ کیے ہیں کہ وہ اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہوویں کیوں کہ وہ سب گناہ بخش دیتا ہے وہ بڑا معاف کرنے والا مہربان ہے۔

بعض مفسرین کہتے ہیں اس کے یہ معنی ہیں کہ گناہ گار یہ نہ سمجھیں کہ اب کسی طرح سے ہمارے گناہوں کی خدائے تعالیٰ کے یہاں معافی ہی نہیں بلکہ وہ غفار ہے جو کوئی گناہ کر چکا صغیرہ یا کبیرہ کفر و شرک سب کو توبہ کے بعد وہ معاف کر دیتا ہے۔

بعض کہتے ہیں عبادی سے مراد ایماندار ہیں ان کے

گناہوں کو خدا بغیر توبہ کے بھی بخش دے گا۔ یا تو بالکل سزا نہ دے نہ دنیا میں نہ آخرت میں یا کچھ سزا دے کر پھر گناہوں سے مراد کبائر ہیں۔

بخاری نے روایت کیا ہے کہ چند مشرکوں نے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ ہم نے زنا و قتل کیا اور بہت کچھ کیا پھر تیرے دین کو اختیار کر لیتے اگر ہمارے گناہوں کا کفارہ ہوتا تب یہ آیت والذین لایدعون الخ اور یہ آیت قل یعبادی الخ نازل ہوئی۔

اس لیے اس کے بعد ان کو خدائے تعالیٰ کی طرف رجوع کرنے اور فرماں بردار ہونے کا حکم ہوتا ہے۔

وانیبوا الیٰ ربکم الخ کہ اپنے رب کی طرف رجوع کرو اور اس کا حکم مانو عذاب آنے سے پہلے اور قرآن کی عمدہ باتوں اور احکام محکمہ پر چلو اس دن سے پہلے کہ
دفعۃً تم پر عذاب آجاوے اور تم کو خبر بھی نہ ہو اور پھر ع ٦ (١١) ٣
حسرت و ندامت کرنے لگو کہ افسوس ہیں نے اللہ کی طرف سے بڑی کوتاہی کی اور میں تمسخر ہی کرتا رہا (الجنب والجانب بمعنی جہۃ الشئ واطلاقہ علی الطاعۃ مجاز) یا یہ کہنے لگے کہ اگر مجھے اللہ ہدایت کرتا تو پرہیزگار ہو جاتا یا قیامت کے دن اور مرنے کے بعد عذاب دیکھ کر کہنے لگے کہ اگر مجھے بارِ دگر دنیا میں بھیجا جائے تو نیکی کروں اور اس کے جواب میں اس کو یہ کہا جائے بلیٰ قد جاءتک الخ کہ تیرے پاس ہماری آیتیں آئیں تو نے ان کو جھٹلایا اور سرکشی کی اور انکار کیا کفر بکا اب تیرا کوئی عذر مسموع نہیں نہ تجھ کو کوئی عذر کرنے کی جا ہے۔

وَيَوْمَ الْقِيَامَةِ تَرَى الَّذِينَ كَذَبُوا

اور (اے مخاطب) جن لوگوں نے اللہ پر جھوٹے بہتان باندھے ہیں

عَلَى اللَّهِ وُجُوهُهُم مُّسْوَدَّةٌ ۚ أَلَيْسَ

تو ان کو قیامت کے دن روسیاہ دیکھے گا کیا جہنم میں

فِي جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْمُتَكَبِّرِينَ ﴿٦٠﴾

غرور کرنے والوں کا ٹھکانا نہیں ؟

وَيُنَجِّي اللَّهُ الَّذِينَ اتَّقَوْا بِمَفَازَتِهِمْ

اور اللہ ان کی پرہیزگاری کے سبب نجات دے گا

لَا يَمَسُّهُمُ السُّوءُ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ﴿٦١﴾

کہ کوئی ان کو تکلیف نہ پہنچے گی اور نہ وہ غمگین ہوں گے

اللَّهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ ۖ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ

اللہ ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے اور وہی ہر چیز کا

شَيْءٍ وَكِيلٌ ﴿٦٢﴾ لَّهُ مَقَالِيدُ السَّمَاوَاتِ

نگہبان ہے آسمانوں اور زمین کی کنجیاں اسی کے

وَالْأَرْضِ ۗ وَالَّذِينَ كَفَرُوا بِآيَاتِ اللَّهِ

ہاتھ میں ہیں اور جو اللہ کی آیتوں کے منکر ہوئے

أُولَٰئِكَ هُمُ الْخَاسِرُونَ ﴿٦٣﴾ (ع)

وہی نقصان میں پڑے ہیں۔

# ترکیب

وجوههم مبتدء مسودة خبر والجملة فی موضع الحال۔ ہذا قول الاخفش ہذا علی تقدیر ان تکون تری من الرؤیۃ ابصریۃ وان کانت قلبیۃ فہی مفعول ثان۔ بمفازتہم قرء الجمہور علی الافراد قال المبرد والمفازۃ مفعلۃ من الفوز وہو السعادۃ، مصدر میمی من الفوز وہو الظفر وقری بمفازاتہم جمع مفازۃ کسعادۃ وسعادات لاعتبار الانواع والمعنی ینجیہم بفوزہم ای بنجاتہم من النار وفوزہم بالجنۃ لایمسہم الجملۃ مفسرۃ بمفازتہم او منصوبۃ علی الحال من الذین اتقوا لہ مقالید جملۃ مستانفۃ قال الجوہری الاقلید المفتاح والمقالید جمع وقیل لا واحد لہ۔

# تفسیر

یہ ان کی ایک اور سزا بیان فرماتا ہے ویوم القیامۃ الخ کہ اللہ پر جھوٹ بولنے والوں کا قیامت میں منہ سیاہ ہوگا۔ کذب کہتے ہیں خلافِ واقع کوئی خبر دینا۔ بعض کہتے ہیں اس میں یہ بھی شرط ہے کہ قصداً ہو۔ اللہ پر جھوٹ بولنے سے مراد خدا کی مرضی اور اصل واقعہ کے برخلاف اس کی نسبت کوئی خبر دینا کہ اس کے بیٹا ہے یا جورو ہے یا اس نے فلاں چیز حلال فلاں حرام کی ہے حالانکہ ایسا نہیں کیا۔ جیسا کہ اہلِ ادیانِ باطلہ و مشرکین کہا کرتے تھے اور کہتے ہیں۔

پھر فرماتا ہے الیس فی جھنم الخ کہ روسیاہی پر بس نہیں بلکہ ان کا جہنم ٹھکانا ہے۔

اس کے بعد نیک لوگوں کا حال بیان فرماتا ہے وینجی اللہ الخ کہ پرہیزگاروں کو اللہ ان کی فلاح کاری اور سعادت کے سبب نجات دے گا کہ لا یمسھم السوء کہ نہ ان کو کوئی تکلیف پہنچے گی اور نہ ان کو کوئی رنج و غم پیش آئے گا ہمیشہ شاداں و فرحاں رہیں گے۔ اتقوا سے مراد شرک و معاصی سے بچنے والے جو شرک و کبائر سے بچے متقی ہے اور جو صغائر سے بھی بچے وہ تو کامل متقی ہے۔ بعض کہتے ہیں اس جگہ پر صرف اللہ پر جھوٹ بولنے سے بچنا مراد ہے مشرکین بڑا اللہ پر جھوٹ یہ بولتے تھے کہ اس کے بیٹا اور بیوی ہے اور فلاں فلاں اس کے کارخانۂ قدرت کے مختار ہیں۔ اس لیے اس خیال کے رد کرنے کے لیے فرماتا ہے اللہ خالق کل شیء کہ اللہ نے ہر چیز کو پیدا کیا ہے اور بیٹے جورو و مالک و مختار اس کے پیدا کیے نہیں ہوتے کہ جس کے وہ بیٹے یا جورو یا مختار ہیں۔ پھر اگر وہ اللہ کے پیدا کیے ہیں تو بیٹے جورو نہیں اور اگر از خود پیدا ہوئے ہیں تو یہ بھی غلط ہے کیوں کہ پھر تو وہ برابر کے خدا ہیں بیٹا اور جورو اور مختار بن کر کم مرتبہ ہونے کی کیا وجہ؟ اور نہیں تو بتلاؤ کہ وہ اور کون ہے کہ جس نے ان کو پیدا کیا ہے۔

سبحان اللہ کیا عمدہ دلیل ہے۔ اس آیت سے اہلِ سنت معتزلہ کے مقابلے میں یہ ثابت کرتے ہیں کہ بندے کے افعالِ نیک و بد کا بھی اللہ خالق ہے وہ کل شیء میں داخل ہیں ہاں بندہ کاسب ہے اور مباشر جو فی الجملہ اختیارِ خداداد کی وجہ سے سزا اور جزا کا مستوجب ٹھیرتا ہے۔ بعض کا یہ بھی خیال تھا کہ وہ بیٹے جورو تو نہیں پر اس نے اپنے سب معاملات ان کے سپرد کر دیے ہیں اور آپ کچھ نہیں کرتا۔ اس کے رد میں فرماتا ہے وھو علی کل شیء وکیل کہ سب کاروبار و ہر چیز اسی کی سپردگی میں ہے۔ بعض سمجھتے ہیں کہ ہماری روزی رزق ان کے ہاتھ ہے۔ اس کے رد میں فرماتا ہے:-

لہ مقالید السموٰت والارض کہ اسی کے ہاتھ آسمان اور زمین کی کنجیاں یا خزانے ہیں۔ مقالید کنایہ ہے تصرفات و تدبیر سے کہ سب رزق و روزی اور سب سامان اسی کے قبضہ میں ہیں۔

والذین کفروا۔ فرماتا ہے وہ جو آیاتِ الٰہیہ کے منکر ہیں اور ان باتوں پر اعتقاد نہیں رکھتے وہی نقصان میں ہیں دنیا میں حیرانی و تشویش اور مفت کی غلامی، آخرت میں عذاب ہے۔

قُلْ اَفَغَيْرَ اللّٰهِ تَاْمُرُوْٓنِّيْٓ اَعْبُدُ اَيُّهَا

کہو اے جاہلو! کیا مجھے اللہ کے سوا اور کی عبادت کرنے کا

الْجٰهِلُوْنَ ﴿۶۴﴾ وَلَقَدْ اُوْحِيَ اِلَيْكَ وَ

حکم دیتے ہو؟ حالانکہ آپ کو بھی اور آپ سے پہلے ان (انبیاء)

اِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ لَئِنْ اَشْرَكْتَ

کو بھی وحی کے ذریعہ سے مطلع کر دیا گیا ہے کہ اگر آپ نے شرک کیا

لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُونَنَّ مِنَ
تو ضرور آپ کے عمل برباد ہوجائیں گے اور آپ خسارہ میں
الْخٰسِرِيْنَ ﴿٦٥﴾ بَلِ اللّٰهَ فَاعْبُدْ وَ
پڑ جاویں گے　بلکہ اللہ کی عبادت کیا کرو اور
كُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿٦٦﴾ وَمَا قَدَرُوا
شکر کرنے والوں میں ہوکر رہو　اور لوگوں نے اللہ کی قدر
اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ ۖ وَالْاَرْضُ جَمِيْعًا
نہ کی جیسا کہ اس کی قدر کرنی چاہیے تھی　اور (وہ ایسا ہی ہے) کہ سب زمین
قَبْضَتُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ
قیامت کے روز اس کی ایک مٹھی میں ہوگی　اور آسمان
مَطْوِيّٰتٌۢ بِيَمِيْنِهٖ ۭ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى
اس کے دائیں ہاتھ میں لپیٹے ہوئے ہوں گے　وہ پاک　اور بلند ہے
عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿٦٧﴾
ان کے شرک کرنے سے

## ترکیب

الاستفہام لانکار والفاء للعطف علی مقدر افغیر اللہ منصوب باعبد و تامرونی اعتراض ومعناہ افغیر اللہ اعبد بامرکم ۔ ویمکن ان یکون منصوبا بتامرونی واعبد بدلا منہ و التقدیر قل افتامرونی بعبادۃ غیر اللہ وہذا من بدل الاشتمال ومن باب امرتک الخیر و یجوز ان یکون منصوبا بالفعل محذوف ای افتلزمونی غیر اللہ وفسرہ ما بعدہ ۔ ولقد اللام دالۃ علی قسم مقدر لئن جواب القسم وہذا اللام ایضا دالۃ علی قسم ۔ لیحبطن ۔ ولتکونن وہاتان اللامان واقعۃ فی جواب القسم الثانی والثانی وجوابہ جواب الاول وجواب الشرط محذوف لدلالۃ جواب القسم علیہ والارض مبتدء وقبضتہ الخبر وجمیعا حال من الارض قبضتہ مقبوضۃ لہ ای فی ملکہ وتصرفہ والسموٰت لا مبتدء وخبر بیمینہ متعلق بالخبر و یجوز ان یکون حالا من الضمیر فی الخبر و ان یکون خبرا ثانیا۔

## تفسیر

دلائل توحید بیان کرنے کے بعد بھی جب وہ ہٹ دھرم اپنی کج بحثی سے باز نہ آئے اور بت پرستی کو ترجیح دینے لگے تو اب اور طرح سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کلام کرنے کا حکم دیا۔

فقال قل افغیر اللہ تامرونی الخ کہ اے نادانو! کیا تم مجھے اللہ کے سوا کسی اور کی عبادت کا حکم کرتے ہو۔ یعنی ایسا ہرگز نہ ہوگا۔

اور پھر اس حکم کو مؤکد کرتا ہے ولقد اوحی الیک و الی الذین من قبلک الخ کہ اے محمدؐ! تیری طرف اور تجھ سے پہلے انبیاء کی طرف ہم یہ حکم بھیج چکے ہیں کہ اگر تو اے محمدؐ! بالفرض یا تجھ سے پہلے انبیاء فرضاً شرک کریں تو ان کے نیک کام اکارت ہوجائیں اور بڑی بربادی میں پڑیں۔ یہ کلام جلالی اور شاہنشاہی رعب کے قاعدہ پر ہے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اگلے انبیاء سے شرک سرزد ہونا محال تھا کیوں کہ انبیاء علیہم السلام معصوم ہیں مگر مخاطب کے سنانے کو ایسا پُرزور حکم سنا دیا کہ یہ نکوہیدہ کام کسی کو بھی معاف نہیں۔

ؔ اخفش کہتے ہیں کلام عرب میں یمین کے معنی قدرت و قبضہ کے بھی آتے ہیں جیسا کہ اس آیت میں اوما ملکت ایمانکم وقولہ لاخذنا منہ بالیمین ای بالقدرۃ و القوۃ ۔ والطی ضد النشر ۔ اور مراد اس سے فنا کرنا ہے۔ کہتے ہیں انطوی عنا ما کنا فیہ و جاءنا غیرہ انطوی عنا بمعنی المضی والذہاب ۱۲ منہ

بل اللہ فاعبد وکن من الشکرین بلکہ خاص اللہ کی عبادت کرو اور تمام نعماء اسی کی طرف سے سمجھ کر شکر کیا کرو۔

وماقدروا اللہ حق قدرہ اب پھر بندوں کی ناسپاسی کا شکوہ کرتا ہے کہ افسوس انہوں نے جیسا کہ اللہ کی قدر و منزلت عزت و عظمت کرنی چاہیے تھی ویسی نہ کی کہ اس کے سوا اس کی مخلوق کو بھی اس کے ساتھ ملانے اور نافع اور ضار سمجھنے لگے اور نالائق اوصاف سے اس کو متصف بنانے لگے۔ حقیقت میں اللہ کی قدردانی جیسا کہ چاہیے تھی ہم بندوں سے نہ ہو سکی۔ سیکڑوں راحتوں اور نعمتوں پر ذرا بھی کوئی تکلیف پیش آتی ہے تو کلمات شکوے کے منہ پر آجاتے ہیں۔ اور ہم اپنی اوقات عزیز کو اس کی یاد سے غافل ہو کر دنیا۔ فانی اور خواہش نفسانی حاصل کرنے میں جو آنی و فانی ہے کس طرح سے صرف کررہے ہیں۔ یہ یہ پوری قدردانی صاحبان خدا کا کام ہے۔

اس کے بعد اپنی عظمت و جلال کبریائی ظاہر فرماتا ہے والارض جمیعا قبضتہ الخ کہ قیامت کے روز تمام زمین اس کے قبضہ قدرت میں ہوگی اور آسمان اس کے داہنے ہاتھ میں لپٹے ہوئے ہوں گے۔

معتزلہ آیت کے یہ معنی لیتے ہیں کہ قبضہ سے مراد تصرف ہے۔ نہ مٹھی میں ہونا۔ اور داہنے ہاتھ میں آسمانوں کے لپٹنے سے مراد اس کی قدرت میں ہونا۔

اہل سنت کا یہ مذہب ہے کہ ید اور یمین کے حقیقی معنی یہاں مراد نہیں ہو سکتے کس لیے کہ وہ اعضاء جسمانی سے پاک ہے پس اس کے الفاظ پر ایمان ہے اور ان کی حقیقت وہی جانتا ہے۔ جو یمین اور قبضہ اس کی ذات کے لائق ہے نہ یہ کہ جو جسمانیت کے لائق ہو اور تائید کرتی ہے اس کی وہ حدیث کہ جس کو بخاری و مسلم نے نقل کیا ہے کہ قیامت کے روز اللہ زمین کو ایک مٹھی میں لے لیگا اور آسمان کو داہنے ہاتھ میں اور کہے گا "کہاں گئے جبار و متکبر، کہاں گئے زمین کے بادشاہ میں بادشاہ ہوں۔" مطلب یہ کہ اُس روز قدرت کا اظہار کرے گا۔

وَنُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِی
اور صور پھونکا جاوے گا پھر آسمانوں اور زمین کے
السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ
رہنے والے بے ہوش ہو جاویں گے مگر جس کو
شَآءَ اللّٰهُ ثُمَّ نُفِخَ فِیْهِ اُخْرٰی
اللہ چاہے گا پھر دوبارہ اس میں پھونکا جاوے گا
فَاِذَا هُمْ قِیَامٌ یَّنْظُرُوْنَ ﴿۶۸﴾ وَ
پھر تو سب کھڑے ہوئے دیکھتے راہ تکیں گے اور
اَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا وَ
زمین اپنے رب کے نور سے روشن ہو جائے گی اور
وُضِعَ الْكِتٰبُ وَجِایْٓءَ بِالنَّبِیّٖنَ
نامہ اعمال (لاکر) رکھے جائیں گے اور نبیوں اور
وَالشُّهَدَآءِ وَقُضِیَ بَیْنَهُمْ بِالْحَقِّ
گواہوں کو بلایا جائے گا اور ان کا انصاف سے فیصلہ ہوگا
وَهُمْ لَا یُظْلَمُوْنَ ﴿۶۹﴾ وَوُفِّیَتْ
اور (کچھ بھی) ان پر ظلم نہ کیا جاوے گا اور ہر شخص کو
كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ وَهُوَ اَعْلَمُ
جو کچھ اس نے کیا تھا پورا پورا بدلہ دیا جاوے گا اور وہ خوب جانتا ہے
بِمَا یَفْعَلُوْنَ ﴿۷۰﴾ ع ۷
جو کچھ وہ کرتے تھے۔

## ترکیب

# تفسیر

آسمانوں کے لپیٹنے یعنی فنا کرنے کا ذکر آگیا تھا اس طرح پر کہ اللہ کی قدر نہ کی اور اللہ ایسا جلیل و جبار ہے کہ آسمانوں و زمین دنیا کو فنا کر دے گا قیامت کے روز اس مناسبت سے حشر کی مجملہ کیفیت بیان فرماتا ہے۔

نفخ فی الصور کہ صور پھونکا جائے گا۔ صور تر ہی یا بگل کی قطع کی ایک چیز ہوگی کہ جس کو زور سے اسرافیلؑ بجاویں گے اس میں پھونک مار کر۔ بعض کہتے ہیں ان کے ساتھ جبرئیلؑ بھی ہوں گے جیسا کہ حدیث ابن ماجہ اور ابو داؤد سے پایا جاتا ہے۔ صور کئی بار پھنکے گا یہ اول بار پھونکنے کا ذکر ہے۔

فصعق من فی السمٰوٰت ومن فی الارض الا من شاء اللہ اس کے پھونکنے سے آواز کی کڑک اور تیزی ہوگی جس سے آسمانوں کے فرشتے اور زمین کے جان دار بے ہوش ہو جاویں گے مگر وہ نہ ہوں گے جن کو اللہ چاہے گا۔ حسن کہتے ہیں جبرئیل و میکائیل اور رضوان اور حوران جنت اور حاملان عرش بے ہوش نہ ہوں گے۔ بعض کہتے ہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام بھی بے ہوش نہ ہوں گے جیسا کہ بخاری و مسلم کی حدیث سے پایا جاتا ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے سب سے اول میں قیامت کو اٹھوں گا پھر دیکھوں گا کہ موسیٰ عرش کا پایہ پکڑے ہوئے کھڑے ہیں مجھے علم نہ ہوگا کہ وہ مجھ سے پہلے اٹھ کھڑے ہوئے تھے۔ بعض کہتے ہیں شہداء بھی بے ہوش نہ ہونگے جیسا کہ بیہقی اور سعید بن منصور و ابو یعلی و دار قطنی و حاکم نے روایت کیا ہے۔

بعض نے اس پر اشکال وارد کیا ہے کہ یہ استثناء نفخہ صعق کے بعد ہوگا اور یہ پہلا نفخہ ہے کہ جس میں سب مر جاویں گے۔ اس کے جواب میں بعض مفسرین نے بڑی قیل و قال کی ہے۔ مگر مطلب صاف ہے کس لیے کہ صعقہ اول میں خدائے تعالیٰ بعضوں کا بے ہوشی سے محفوظ رہنا بیان فرماتا ہے پس ملائکہ اور روحانیات پر خصوصاً ارواح طیبات پر جو دوسرے عالم میں ہوں گی فنا۔ دنیا کے صور سے کوئی بے ہوشی نہ ہوگی ان میں حضرت موسیٰؑ اور ابراہیمؑ اور عیسیٰؑ بھی شریک ہیں۔ یہ بے ہوشی اہل دنیا پر طاری ہوگی اور آسمانوں کے ملائکہ پر بھی کس لیے کہ آسمان بھی تو فنا ہوں گے۔ مگر وہاں کے بعض ملائکہ جو تجرد اور نورانیت میں عالم قدس میں ملحق ہیں محفوظ رہیں گے۔

ثم نفخ فیہ اخری فاذا ھم قیام ینظرون۔ پھر دوسری بار صور پھونکا جائے گا تو تمام لوگ قبروں سے نکل کر کھڑے اور انتظار کرتے ہوں گے کہ فیصلہ کب ہوگا؟ یہ دوسرا نفخہ ہے قرآن شریف سے دو ہی بار صور پھونکنا ثابت ہے اور ان دونوں میں چالیس روز یا مہینوں یا برسوں کا فاصلہ ہوگا۔ جیسا کہ بخاری و مسلم کی اس حدیث سے پایا جاتا ہے جو ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ جمہور کہتے ہیں کہ تین بار صور پھونکا جاوے گا۔ اول گھبراہٹ اور بے ہوشی کا کما قال ونفخ فی الصور ففزع دوسرا موت کا تیسرا بار دیگر زندہ ہونے کا۔

واشرقت الارض بنور ربھا۔ اور زمین نور رب سے منور ہو جائے گی یہ اور نئی زمین اور نیا آسمان ہوگا۔ کما قال تعالیٰ یوم تبدل الارض غیر الارض اللہ تخت رب العالمین رکھا جائے گا۔ چوں کہ وہ نور ہے اس کا وہاں جلوہ اور تجلی ہوگی نہ یہ کہ خدا انسانوں کی طرح مجسم ہو کر تخت پر بیٹھے گا۔

ووضع الکتٰب اور نامہ اعمال رکھے جائیں گے اور انبیاء اور گواہ لائے جاویں گے اور کسی پر کچھ بھی ظلم نہ ہوگا اور ہر شخص کو اس کے اعمال کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا اور اللہ کو لوگوں کے اعمال خوب معلوم ہیں یعنی کامل انصاف ہوگا۔

وسیق الذین کفروا الی جهنم
اور منکر گروہ کے گروہ جہنم کی طرف ہانکے

زمرا حتی اذا جاءوها فتحت
جائیں گے یہاں تک کہ جب وہاں آویں گے تو اس کے دروازے

ابوابها وقال لهم خزنتها الم
کھول دیے جاویں گے اور اس کے داروغہ ان سے کہیں گے کہ کیا تمہارے پاس

یاتکم رسل منکم یتلون علیکم
تمہاری قوم کے رسول نہ آتے تھے جو تم کو تمہارے رب کی

ایت ربکم وینذرونکم
آیتیں سنایا کرتے اور آج کے دن کے پیش

لقاء یومکم هذا قالوا بلی
آنے سے تمہیں خوف دلایا کرتے تھے وہ کہیں گے ہاں

ولکن حقت کلمة العذاب
لیکن عذاب کا حکم (علم ازلی میں) منکروں پر

علی الکفرین ﴿۷۱﴾ قیل ادخلوا
ہو چکا تھا کہا جائے گا جہنم کے

ابواب جهنم خلدین فیها
دروازے میں گھسو جس میں تم کو سدا رہنا ہوگا

فبئس مثوی المتکبرین ﴿۷۲﴾
پھر کیا بری جگہ ہے غرور کرنے والوں کی

وسیق الذین اتقوا ربهم الی
اور جو اپنے رب سے ڈرا کرتے تھے وہ ان کے غول کے غول

الجنة زمرا حتی اذا جاءوها
جنت کی طرف روانہ کیے جاویں گے یہاں تک کہ وہ جب وہاں پہنچیں گے

وفتحت ابوابها وقال لهم
اور اس کے دروازے کھول دیے جائیں گے اور وہاں کے پاسبان ان سے

خزنتها سلم علیکم طبتم
کہیں گے تم پر سلام تم اچھے لوگ ہو

فادخلوها خلدین ﴿۷۳﴾ وقالوا
چلو اس میں ہمیشہ کے لیے داخل ہو جاؤ اور وہ کہیں گے

الحمد لله الذی صدقنا وعده
شکر ہے اللہ کا جس نے ہم سے اپنا وعدہ سچا کر دیا

واورثنا الارض نتبوا من
اور ہم کو اس زمین کا مالک بنا دیا اس بہشت میں جہاں

الجنة حیث نشاء فنعم اجر
چاہیں رہا کریں پھر کیا خوب بدلہ ہے

العملین ﴿۷۴﴾ وتری الملئکة
عمل کرنے والوں کا اور (اے رسول) آپ فرشتوں کو عرش

حافین من حول العرش یسبحون
کے اردگرد حلقہ باندھے ہوئے دیکھیں تسبیح کرتے ہوں گے

بحمد ربهم وقضی بینهم
اپنے رب کی تعریف کے ساتھ اور ان میں انصاف سے

بالحق وقیل الحمد لله رب
فیصلہ ہوگا اور کہا جائے گا الحمد للہ رب

العلمین ﴿۷۵﴾
العلمین

ع ۸

# ترکیب

زمرا جمع زمرة وہی الجماعة - حال فی الموضعین وفتحت الواو زائدة عند قوم لان الکلام جواب حتی اذا ولیست زائدة عند قوم فالجواب محذوف ای دخلوها۔ نتبوا حال من الفاعل او المفعول و حیث

مفعول بہ حافین حال من الملئکۃ یسبحون حال منہا۔

## تفسیر

فیصلہ ہونے کے بعد کا نتیجہ بیان فرماتا ہے کہ کفار کی جماعتیں جہنم کی طرف ہانکی جاویں گی، وہاں فرشتے ان سے ملامت کے طور پر پوچھیں گے کہ کیا تمہارے پاس دنیا میں رسول نہ آئے تھے جو آیات الٰہی سنایا کرتے اور اس روز کے پیش آنے سے ڈرایا کرتے تھے۔ وہ کہیں گے ہاں آئے تھے مگر تقدیر میں یہی تھا۔ فرشتے کہیں گے تو جہنم میں گرد کہ ہمیشہ وہاں رہا کرو گے جو بری جگہ ہے۔ اور پرہیزگاروں کو جنت کی طرف روانہ کریں گے جب وہاں آویں گے تو اس کے دروازے کھلے پاویں گے اور فرشتے ان سے سلام کہیں گے اور ان کو ہمیشہ رہنے کا مژدہ دیں گے۔ اور جنتی وہاں خدائے تعالیٰ کی حمد کریں گے کہ اس نے ہم سے وعدہ سچ کر دکھایا اور جنت کی زمین کا مالک کیا جہاں چاہیں رہیں۔ اللہ فرماتا ہے پھر کیا عمدہ اجر ہے عمل کرنے والوں کا یعنی جس نے دنیا میں اچھے عمل کیے ان کا اجر وہاں بہت عمدہ ہے۔

اس کے بعد پھر عرصات کا بیان فرماتا ہے وتری الملئکۃ کہ اے محمدؐ! تو دیکھے گا کہ تختِ رب العالمین کے اردگرد فرشتے حلقہ باندھے ہوئے اس کی حمد و تقدیس و تسبیح کرتے ہوں گے اور لوگوں کا انصاف کے ساتھ وہ فیصلہ کر دے گا اور فیصلہ کے بعد ایماندار اور ملائکہ مل کر کہیں گے الحمد للہ رب العلمین اور دربار برخاست ہوگا۔ یہ ایسا ہے کہ جیسا کسی عمدہ کام کرنے والے کو تمام کرنے پر کلمات تحسین سے یاد کیا جاتا اور اس کا آوازہ بلند کیا جاتا ہے۔

بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے پہلی جماعت جو جنت میں جاوے گی ان کے چہرے چودھویں رات کے چاند جیسے منہ روشن ہوں گے اور جو اُن کے بعد والے ہیں وہ روشن ستارے کے مانند ہوں گے۔

اس مختصر سے بیان میں حشر سے پہلی کیفیت کہ صور پھنکے گا لوگ بے ہوش ہو کر گر پڑیں گے پھر مرجائیں گے پھر دوبارہ صور پھنکے گا تو میدانِ عدالت میں حاضر ہوں گے اور وہاں تختِ رب العالمین اس شان سے رکھا جائے گا، اور نیکوں کا یہ اور بدکاروں کا یہ انجام ہوگا۔ حقیقت میں اعجاز اسی کا نام ہے۔ والحمد للہ۔

---

# سورہ مؤمن

مکیہ ہے اس میں پچاسی آیات نو رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

حٰمٓ ۞ ۱ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ
حٰمٓ　کتاب کا　نازل کرنا　اللہ

الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۞ ۲ غَافِرِ الذَّنْبِ وَ
زبردست دانا کی طرف سے ہے　جو گناہ کا معاف کرنے والا　اور

قَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ
توبہ قبول کرنے والا　سخت سزا دینے والا

ذِي الطَّوْلِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ
مقدور والا ہے　جس کے سوا اور کوئی معبود نہیں　اسی کے پاس

الْمَصِيْرُ ۞ ۳ مَا يُجَادِلُ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ
پھر جانا ہے　اللہ کی آیتوں میں تو وہی جھگڑا کیا کرتے ہیں

إِلَّا الَّذِينَ كَفَرُوا فَلَا يَغْرُرْكَ تَقَلُّبُهُمْ
جو منکر ہیں پھر آپ کو اُن کا شہروں میں (اترا کر) پھرنا
فِي الْبِلَادِ ۝۴ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ
دھوکے میں نہ ڈال دے ان سے پہلے نوح کی قوم اور ان کے بعد
قَوْمُ نُوحٍ وَالْأَحْزَابُ مِنْ بَعْدِهِمْ
اور فرقے بھی جھٹلا چکے ہیں
وَهَمَّتْ كُلُّ أُمَّةٍ بِرَسُولِهِمْ
اور ہر ایک امت نے اپنے رسول کے پکڑنے کا
لِيَأْخُذُوهُ وَجَادَلُوا بِالْبَاطِلِ
ارادہ کیا تھا اور غلط باتوں کے ساتھ بحث کرتے تھے
لِيُدْحِضُوا بِهِ الْحَقَّ فَأَخَذْتُهُمْ
تاکہ اس سے دین حق کو مٹا دیں پھر ہم نے ان کو پکڑ لیا
فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ ۝۵ وَكَذَٰلِكَ
پھر کیسی سزا ہوئی اور اسی طرح
حَقَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى الَّذِينَ
منکروں پر اللہ کا کلام
كَفَرُوا أَنَّهُمْ أَصْحَابُ النَّارِ ۝۶
پورا ہوا کہ وہ جہنمی ہیں ۔

# ترکیب

حٰم تنزیل الکتب مثل الٓمٓ تنزیل الکتب غافر الذنب و قابل التوب صفۃ قال الاخفش التوب جمع توبۃ کدوم و دومۃ وادخال الواو فی ہذا الوصف لافادۃ الجمع للمذنب التائب بین قبول توبتہ و محو حوبتہ او لتغائر الوصفین اذ ربما یتوہم الاتحاد۔ بیضاوی۔ شدید العقاب نکرۃ لان التقدیر شدید عقابہ فیکون بدلا ویجوز ان یکون شدید بمعنی مشدد فیتعرف ذی الطول بالفتح المن (الجوہری) صفۃ لا الٰہ الخ صفۃ ویمکن ان تکون مستانفا۔

# تفسیر

اس سورت کا نام سورۂ غافر اور سورۂ مؤمن بھی ہے۔ قرطبی کہتے ہیں کہ یہ سورت مکہ میں نازل ہوئی ہے اور یہی قول عطاو جابر و عکرمہ کا ہے۔ حسن کہتے ہیں مگر یہ قول و سبح بحمد ربک کس لیے کہ نماز مدینہ میں فرض ہوئی ہے۔ قتادہ کہتے ہیں یہ دو آیتیں ان الذین یجادلون فی آیت اللہ الخ مدینہ میں نازل ہوئیں۔ ابن عباس رضؓ کہتے ہیں یہ سورت مکہ میں نازل ہوئی۔ اور سمرہ بن جندب رضؓ کہتے ہیں کہ سب حوامیم مکہ میں نازل ہوئیں اور یہی بات ٹھیک ہے۔

بیہقی نے نقل کیا ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حٰم سات ہیں اور جہنم کے بھی سات دروازے ہیں تو ہر دروازے پر حٰم ہوگی کہے گی یا اللہ جس نے مجھ کو پڑھا اور مجھ پر ایمان لایا اس کو اس دروازے سے نہ داخل کیجیو۔

اس سورت کا من جانب اللہ ہونا بیان کر کے اللہ تعالیٰ کے چند اوصاف بیان فرمائے تاکہ ناظرین کو واضح ہو جائے کہ یہ زبردست علم والے کا کلام ہے کہ جس میں بندوں کی تمام مصلحتیں رکھی گئی ہیں اور نہ صرف علم والا بلکہ زبردست بھی ہے جو نہ مانے تو اس کو سزا بھی دے سکتا ہے اور عمل کرنے پر انعام و اکرام بھی بے حد کر سکتا ہے۔ گناہ بھی معاف کر دیتا ہے۔ پھر اس کے پاس پھر کر بھی جانا ہے بار دگر بھی اس سے کام پڑتا ہے۔ پس ان صفات کے لحاظ سے عاقل کو اس بات کے تسلیم کرنے میں کوئی بھی خطرہ باقی نہیں رہتا۔ وہ صفات یہ ہیں:۔

(۱) عزیز زبردست۔

(۲) علیم تمام علوم اور حکمتیں اس کے آگے حاضر ہیں۔
(۳) غافر الذنب گناہ بھی معاف کر دیتا ہے اطاعت کرنے والوں کے۔ اہلِ سنت کے نزدیک بے توبہ کے بھی معاف کر دیتا ہے۔
(۴) قابل التوب توبہ کرنے والوں کی توبہ بھی قبول کر لیتا ہے۔
(۵) شدید العقاب مگر سرکشوں کو سخت سزا بھی دے دیا کرتا ہے گردن کشوں کی گردنیں توڑ ڈالتا ہے۔
(۶) ذی الطول بڑی بخشش بھی کیا کرتا ہے اس کے ہاں کسی چیز کی کمی نہیں۔
(۷) لا الٰہ الخ کہ وہ خدا یکتا ہے کوئی اس کا شریک نہیں جو اس کو کسی بات سے روک سکے۔
(۸) الیہ المصیر اس کے پاس پھر بھی جانا ہے مرکر بھی اس کی طرف حاجت باقی رہتی ہے۔ ایسی کتاب اور ایسے نازل کرنے والے کا جو انکار و تکرار کرتے ہیں سو وہ کافر ہیں۔ دنیا میں وہ جو پھرتے اور مکہ سے شام تک تجارت کے لیے شہروں میں پھرتے ہیں اس سے اے محمدؐ آپ یہ نہ خیال کیجیے کہ یہ ہمارے قابو سے نکل گئے ان کو پہلے نوح کی قوم اور دیگر اقوام نے اپنے انبیاء سے ایسا کیا تھا، برباد ہوئے یہی حال ان کا ہونا ہے۔

اَلَّذِیْنَ یَحْمِلُوْنَ الْعَرْشَ وَمَنْ حَوْلَهٗ
وہ ملائکہ جو عرش کو اٹھائے ہوئے ہیں اور وہ جو اس کے آس پاس ہیں
یُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَیُؤْمِنُوْنَ
اپنے رب کے لیے تعریف کے ساتھ تسبیح (وتقدیس) کرتے رہتے ہیں اور ایمان داروں کے
بِهٖ وَیَسْتَغْفِرُوْنَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ۚ
لیے بخشش کے لیے دعائیں مانگا کرتے ہیں اور اس پر ایمان بھی رکھتے ہیں اور
رَبَّنَا وَسِعْتَ كُلَّ شَیْءٍ رَّحْمَةً
ایمان داروں کے لیے دعا مانگتے ہیں کہ اے ہمارے رب تیری رحمت اور تیرا علم

وَّعِلْمًا فَاغْفِرْ لِلَّذِیْنَ تَابُوْا وَاتَّبَعُوْا
سب پر حاوی ہے پھر جن لوگوں نے توبہ کی ہے اور تیرے رستے پر چلتے ہیں
سَبِیْلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِیْمِ ﴿۷﴾
ان کو بخش دے اور ان کو دوزخ کے عذاب سے بچا لے
رَبَّنَا وَاَدْخِلْهُمْ جَنّٰتِ عَدْنِ ِالَّتِیْ
اور اے رب ان کو اس جنتِ عدن میں داخل کر کہ جس کا
وَعَدْتَّهُمْ وَمَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ
تو نے ان سے وعدہ کیا ہے اور ان کے باپ دادا اور بیبیوں اور اولاد
وَاَزْوَاجِهِمْ وَذُرِّیّٰتِهِمْ ؕ اِنَّكَ
میں جو کوئی نیک ہو گیا ہو ان کو بھی کیوں کہ
اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ﴿۸﴾ وَقِهِمُ
تو جو ہے تو زبردست حکمت والا ہے اور ان کو
السَّیِّاٰتِ ؕ وَمَنْ تَقِ السَّیِّاٰتِ یَوْمَئِذٍ
برائیوں سے بچا اور جس کو تو نے اس دن برائیوں سے بچایا
فَقَدْ رَحِمْتَهٗ ؕ وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ
تو اس پر مہربانی کی اور یہ ہے وہ بڑی
ع ۱ الْعَظِیْمُ ﴿۹﴾
کامیابی۔

# ترکیب

الذین مبتدء و من مرفوع عطفا علی الذین یسبحون خبرہ یؤمنون ویستغفرون معطوف علیہ ربنا وسعت صدرہ محذوف ای یقولون والجملۃ حال رحمۃ و علما تمیز والاصل وسع کل شیٔ و علمک و من صلح معطوف علی الضمیر فی ادخلھم ای وادخل من صلح وقیل معطوف علی الضمیر فی وعدتھم ھی فی محل النصب من اٰبائھم بیان لمن صلح وازواجھم

وذریتھم علی الجمع عطف علی آبائھم

# تفسیر

پہلے بیان ہوا تھا کہ ایسی کتاب میں (جو ایسے زبردست علیم کی نازل کی ہوئی ہے) کافر ناحق کے جھگڑے مچاتے ہیں تاکہ اس کو پست کریں اور اس آفتاب کی شعاعوں کو روکیں۔ سو یہ ان کی رذالت و دنائتِ جبلی کا مقتضٰی ہے اب یہاں بیان فرماتا ہے کہ دیکھو ملائکہ اور ان میں سے بھی وہ جو تختِ رب العالمین کو اٹھائے رہتے ہیں اور وہ جو اس کے آس پاس ہیں یعنی اعلیٰ رتبہ کے ملائکہ وہ خدا کی تسبیح و تحمید کرتے ہیں اور وہ باوجودے کہ تخت کے پاس ہیں اور تخت پر کسی مجسم چیز کو بیٹھے ہوئے نہیں دیکھتے پھر بھی اللہ پر ایمان رکھتے ہیں اور ایمان داروں کے لیے خدا سے دعا کرتے ہیں کہ ان کو جنتِ عدن میں داخل کر اور جہنم سے بچا۔

فقال الذین یحملون العرش الخ اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ یہ اراذل جو ایمان داروں کی عداوت میں ایسے بڑھے ہوئے ہیں کہ کچھ ٹھکانا نہیں ان کی کچھ پروا نہ کرنی چاہیے۔ حاملانِ عرش اور حاضرانِ بارگاہِ قدس دل سے اظہارِ مسرت و محبت کر رہے ہیں اور اس طرف اشارہ ہے کہ ان کے مٹائے سے یہ کتاب و دین کیا مٹ سکتا ہے بارگاہِ قدس کا منشا اس کے پھیلانے کا ہے۔ اور اس طرف بھی کہ انسان کا تو یہ حال ہے کہ وہ اپنی فائدہ بخش چیز کا دشمن ہو رہا ہے باوجودے کہ سخت محتاج ہے اور اس پر اس کی سرتابی سے بلا نازل ہونے والی ہے اور حاملانِ عرش کہ جو گناہوں سے پاک ہیں خدا تعالیٰ کی تسبیح و تقدیس میں مصروف ہیں اور اس طرف بھی کہ وہ ملائکہ جو انسان کے پیدا ہونے کے وقت یہ کہتے تھے کہ یہ دنیا میں فساد و گناہ کرے گا اب وہ اس کے لیے استغفار و معافی کے خواستگار ہیں انسان کو شرم چاہیے۔

**ف** (۱) تسبیح، اللہ تعالیٰ کو جو اس کے لائق نہیں ان سے بری ثابت کرنا۔ تحمید، اس کے منعمِ حقیقی اور محسن علی الاطلاق ہونے کا اقرار کرنا پس تسبیح جلال کی طرف اور تحمید کمال کی طرف اشارہ ہے۔

(۲) ملائکہ کے حال میں تسبیح و تحمید کے بعد یہ فرمایا و یؤمنون بہ کہ وہ اس پر ایمان رکھتے ہیں۔ حالانکہ تسبیح و تحمید وہی کیا کرتا ہے جو اس پر ایمان لایا ہوتا ہے۔ پھر اس لفظ کے ذکر کرنے سے یہ مقصود ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ عرش پر ان کو عیاناً و مشاہدۃً بیٹھا ہوا دکھائی دیتا تو ان کا ایمان لانا اس پر چنداں مدح و ثنا کی بات نہ ہوتی کس لیے کہ حاضر اور مشاہدہ اور معائنہ کی چیز کا اقرار کرنا کوئی قابلِ تعریف بات نہیں۔ اگر کوئی آفتاب کو دیکھ کر اس کے روشن اور نورانی ہونے کا اقرار کرے تو کیا تعریف کی بات ہے؟

اس سے معلوم ہوا کہ ملائکہ نے خدائے تعالیٰ کو تخت پر بیٹھے نہیں دیکھا غائبانہ اس پر ایمان رکھتے ہیں۔ صاحبِ کشاف نے یہ نکتہ بیان کیا ہے اور امام رازی نے اس کو ازحد پسند کیا ہے۔

(۳) اس سے یہ شبہ بھی اٹھ گیا کہ اگر خدا تعالیٰ کے تخت کو فرشتے اٹھائے ہوئے ہیں اور وہ تخت پر بیٹھا ہے تو وہ خدا تعالیٰ کے محافظ قرار پاتے اور خدائے تعالیٰ محدود مانا جاتا۔ حالانکہ وہ ان باتوں سے پاک ہے اور شبہ یوں اٹھ گیا کہ خدا تعالیٰ عرش پر اس طرح نہیں بیٹھا ہے کہ جس سے یہ شبہات پیدا ہوں بلکہ جس کو تختِ رب العالمین کہتے ہیں اس کی حقیقت تو وہی جانتا ہے مگر وہ اس کی تجلی کی جگہ ہے جس کی کیفیت احاطۂ بیان سے باہر ہے۔ اور یہی مذہب تمام اہلِ سنت والجماعت کے

سلف و خلف محدثین و فقہاء و متکلمین کا ہے اور اس بارے میں جو احادیثِ صحیحہ وارد ہیں ان سے یہی مراد ہے نہ وہ کہ جو ظاہر الفاظ سے بعض نے سمجھ کر مجسمہ کا مذہب اختیار کر کے اس کو اہلِ حدیث کا مذہب قرار دیا ہے اور لوگوں کو خطرے میں ڈالا ہے اور اسلام کو موردِ طعنِ ملاعین بنایا ہے ایاک ثم ایاک ۔

(۴) ملائکہ کے حق میں یہ بھی فرمایا ویستغفرون للذین اٰمنوا یہ بھی ان کی ایک خوبی ہے کس لیے کہ کمالِ سعادت دو باتوں میں ہے ایک تعظیم امر اللہ دوسرے شفقت بر خلقِ خدا۔ پس یسبحون بحمد ربھم میں تو پہلی بات ثابت کی۔ ویستغفرون میں دوسری۔ للذین اٰمنوا کی قید اس لیے لگائی کہ خدا کے دشمنوں پر قہرِ الٰہی ہے ایسے موقع پر مالک کے مخالفوں کی کون خیر خواہی کر سکتا ہے ؟ ۔ اب ملائکہ کے استغفار کا تو یہ اثر ہوتا ہے کہ مسلمان بندے کو توبہ کی توفیق عطا ہوتی ہے۔ یا اللہ اس کے گناہ معاف کر دیتا ہے۔ اور عام ہے کہ عموماً ایمان داروں کے لیے معافی مانگتے ہیں یا خاص خاص نیک بندوں کا نام بھی لیتے ہوں۔ اس میں یہ بھی اشارہ ہے کہ کفار جو ملائکہ کو خدا تعالیٰ کی بیٹیاں سمجھ کر پوجتے ہیں تو وہ ان کے لیے دینا لینا مراد برلانا تو درکنار خدا تعالیٰ سے ان کے حق میں معافی بھی نہیں مانگتے۔ معافی بھی مانگتے ہیں تو صرف ایمان والوں کے لیے اور دعا بھی کرتے ہیں تو انہیں کے لیے۔

(۵) ربنا وسعت کل شیٔ رحمۃ وعلما یہ ان کی خدا تعالیٰ سے دعا ہے ایمان داروں کے لیے۔ مگر دعا سے پہلے اس کی تسبیح و تحمید کرنا جو داعی کے لیے نورانیت اور اجابت کا مستحق ثابت کرتی ہے اور جس سے دعا کی جاتی ہے اس کو متوجہ کرتی ہے اور پھر اس کو بلفظِ ربنا شروع کرنا اور مقصود سے پہلے بھی اس کی رحمت کا ذکر کرنا اور اس کے علم کا ذکر کرنا جو اپنی حاجت اور اخلاص کا یاد دلانا ہے دعا کے لیے رکن یا شرط یا عمدہ وصف ہے۔ گویا بندوں کو یہ بتلا دیا کہ دعا مانگنے کا یہ طریقہ ہے اور حاملانِ عرش یوں مانگا کرتے ہیں گستاخانہ سوال رد ہو جایا کرتا ہے۔ دعا سے پہلے کوئی عملِ خیر ذکر الٰہی وغیرہ باعثِ قبولیتِ دعا ہے رحمت کو علم سے مقدم اس لیے کیا کہ غرضِ اصلی تو اس کی رحمت کا اظہار ہے جو مدعا برآری کا باعث ہے اور علم کا بعد میں ذکر محض اس لیے آیا ہے کہ آپ ہر حاجت مند کی حاجت اور دردمند کے درد سے واقف ہیں۔ سو یہ عارضی بات ہے اس لیے مؤخر ہوئی۔

(۶) فاغفر للذین تابوا واتبعوا سبیلک اول وہ ان لوگوں کے لیے کہ جو شرک و کفر سے تائب ہو کر دینِ الٰہی کے تابع ہو گئے ہیں ان کے بعض افعال پر جو از قسمِ معاصی بمقتضائے بشریت ان سے صادر ہو گئے ہیں مغفرت مانگتے ہیں یہ اس یستغفرون کا بیان ہے۔ پھر ان کے لیے عذابِ جہنم سے رستگاری چاہتے ہیں جو ان کے معاصی پر ہونے والا تھا۔ پھر اسی پر بس نہیں بلکہ یہ بھی کہتے ہیں وادخلھم جنّٰت عدن کہ ان کو اس جنتِ عدن میں داخل کر کہ جس کا تو نے انبیاء کی معرفت ان سے وعدہ کیا تھا، اور انہیں پر بس نہیں بلکہ ومن صلح کہ ان کے بزرگوں اور بیبیوں اور اولاد میں سے جو نیک ہوں ان کو بھی ان سے ملا کہ مل کر نہایت محظوظ رہیں، جدائی احباب کا بھی غم نہ رہے۔ باپ اور بیوی اور اولاد کا ذکر اہتمامِ شان کے لیے آیا ہے۔ ورنہ مراد عموماً اہلِ قرابت و محبت ہیں بشرطیکہ وہ نیک ہوں۔

وقھم السیاٰت اور دیگر تکالیف سے بھی ان کو بچا اور جس کو تو نے اُن برائیوں اور تکلیفوں سے اُس روز بچا دیا تو اُس پر بڑی مہربانی فرمائی اور یہ بڑی مراد پانا ہے۔

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا يُنَادَوْنَ لَمَقْتُ

(قیامت کے دن) کافروں کو پکار کر کہہ دیا جائے گا کہ جس طرح (آج) اللہ کو

اللَّهِ أَكْبَرُ مِن مَّقْتِكُمْ أَنفُسَكُمْ

تم سے بیزاری ہے (دنیا میں) اس سے بڑھ کر خود تم کو بیزاری تھی لہ

إِذْ تُدْعَوْنَ إِلَى الْإِيمَانِ فَتَكْفُرُونَ (10)

جب تم کو ایمان کے جیسے بلایا جاتا تھا تو تم انکار کرتے تھے

قَالُوا رَبَّنَا أَمَتَّنَا اثْنَتَيْنِ وَأَحْيَيْتَنَا

وہ کہیں گے اے ہمارے رب تو ہم کو دوبارہ مار چکا اور دوبارہ زندہ

اثْنَتَيْنِ فَاعْتَرَفْنَا بِذُنُوبِنَا فَهَلْ

کر چکا پس ہم نے اپنے گناہوں کا اقرار کر لیا پھر

إِلَىٰ خُرُوجٍ مِّن سَبِيلٍ (11) ذَٰلِكُم

اب بھی کوئی نکلنے کی راہ ہے ؟ (کہا جائے گا) یہ عذاب

بِأَنَّهُ إِذَا دُعِيَ اللَّهُ وَحْدَهُ كَفَرْتُمْ

اس لیے ہوا کہ جب تم کو اکیلے اللہ کی طرف بلایا جاتا تو تم انکار کرتے تھے

وَإِن يُشْرَكْ بِهِ تُؤْمِنُوا فَالْحُكْمُ لِلَّهِ

اور جب اس کے ساتھ اور ملایا جاتا تھا تو ایمان لاتے تھے پھر اب حکم اللہ ہی کے ہاتھ ہے

الْعَلِيِّ الْكَبِيرِ (12)

جو بلند شان (اور) بہت بڑا ہے

## ترکیب

من مقتکم مصدر مضاف الی الفاعل و انفسکم منصوب بہ اذ تدعون ظرف لفعل محذوف تقدیرہ مقتکم اذ تدعون۔ المقت دشمن گرفتن یقال مقتہ فہو مقیت و ممقوت (صراح) اثنتین نعتان لمصدر محذوف ای امتنا اماتتین اثنتین واحییتنا احیاتین اثنتین ذٰلکم مبتدء خبرہ محذوف العذاب بانہ ای بسبب انہ وحدہ مصدر فی موضع الحال من اللہ ای دعی مفردًا۔

## تفسیر

ایمان داروں کی حالت بیان کرنے کے بعد کہ ان کے بیچ آخرت کے امر میں ملائکہ یوں دعا کرتے ہیں جو مستجاب ہوگی اور وہ وہاں جنت عدن میں اپنے صلحاء اقارب کے ساتھ جاویں گے مصائب آخرت سے محفوظ رہیں گے کفار کا حال بیان فرماتا ہے۔

ان الذین کفروا ینادون لمقت اللہ اکبر من مقتکم انفسکم الخ کہ قیامت کے روز کفار کو پکار کر سنا دیا جاوے گا جب کہ وہ جہنم اور وہاں کی سختیاں دیکھ کر ناخوش اور ناراض اور غصہ ہوں گے کہ دنیا میں جب کہ تم کو ایمان لانے کے لیے کہا جاتا تھا اور تم انکار کرتے تھے اس وقت خداتعالیٰ کو تم پر غصہ اور ناخوشی ہوتی تھی سو وہ غصہ اس کا تمہارے آج کے غصہ سے جو تم کو اپنے اوپر آ رہا ہے بڑھ کر تھا تم نے اس کے غصہ کی پروا نہ کی اب وہ تمہاری ناراضگی اور دل تنگی اور غصہ کی بھی کچھ پروا نہیں کرتا۔

یہ سن کر کفار عذر کریں گے قالوا ربنا امتنا کہ اے رب تو نے ہم کو دوبار موت اور دوبارہ زندگی دی اس سے ہم کو تیری قدرت اور حشر پر یقین آگیا، دنیا میں نہ آیا تھا اب ہم اپنے گناہوں کے مقر ہو گئے پھر اب بھی کوئی رستگاری کارستہ اور چھٹکارے اور رہائی کی کوئی صورت ہے؟

اول موت سے مراد عدم کا زمانہ ہے کہ جس میں انسان نہ تھا۔ یا وہ تھا مگر ماں کے پیٹ میں گوشت و پوست کا ایک پتلا تھا اس میں جب تک روح نہ پڑی تھی اور ماں کا پیٹ اس کی گور تھا۔ کیوں کہ اماتت کے معنی کسی شے کا معدوم الحیات کر دینا ہے عام ہے کہ ابتداء میں ہو یا بعد میں کر دیا جاوے اس لیے کہتے ہیں سبحان من صغر البعوض وکبر الفیل۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ مچھر پہلے بڑا تھا پھر اس کو

لہ صحیح ترجمہ یوں ہے: "البتہ (آج) اللہ کو تم سے جو بیزاری ہے وہ اس بیزاری سے کہیں بڑھ کر ہے جو خود تم کو اپنے آپ سے ہے"۔ علامہ حقانی نے آگے تفسیر بھی اسی ترجمہ کے مطابق بیان فرمائی ہے۔ (م)

چھوٹا کر دیا بلکہ ابتداءً چھوٹا پیدا کیا اور دوسری موت بھی عرفی موت ہے کہ جس وقت انسان کی روح اس کے بدن سے الگ ہو جاتی ہے۔ اسی طرح پہلی زندگی سے مراد دنیاوی زندگی دوسری دوسری بار زندہ کرنے سے، مراد آخرت کی زندگی کہ جس کی ابتداء قبر ہے جیسا کہ جمہور اہل سنت کا مذہب ہے اور احادیث صحیحہ اس پر دال ہیں۔ اور عذاب و ثواب قبر پر یہ شبہ کرنا (کہ وہ کسی کو دکھائی نہیں دیتا ہے) غلط ہے کس لیے کہ انسان کچھ اس ہیکل مخصوص ہی کا نام نہیں ہے بلکہ وہ جسم نورانی کا نام ہے جو اس بدن میں سرایت کیے ہوئے ہے پس وہ تم کو نظر نہیں آتا نہ اُس کا عذاب و ثواب۔

یہ دو موت اور دو زندگی سب کے لیے ہیں۔ اور سورۂ صٰفّٰت میں جو مؤمنین کا قول نقل ہے اس کے منافی نہیں اور وہ یہ ہے افما نحن بمیتین الا موتتنا الاولیٰ کس لیے کہ ان کی مراد موت یا اماتت سے وہ ہے جو زندہ ہونے کے بعد طاری ہوئی تھی سو وہ ایک ہی تھی اور اس کے بعد سے ان کو حیات ابدی نصیب ہوگئی۔ اور جگہ بھی یہ مضمون آیا ہے فقال فی سورۃ البقرۃ کیف تکفرون باللہ وکنتم امواتاً فاحیاکم ثم یمیتکم ثم یحییکم۔

کفار کو جواب ملے گا ذٰلکم بانہ الخ کہ تمہاری یہ سزا تمہارے شرک کی وجہ سے ہے پس ہر حکم اللہ کے ہاتھ ہے وہ تم کو بار دگر دنیا میں نہیں بھیجے گا جو دو بار مرنے اور جینے سے تم نے اس کی خواہش کی ہے۔

هُوَ الَّذِیْ یُرِیْكُمْ اٰیٰتِهٖ وَیُنَزِّلُ

وہی تو ہے جو تم کو اپنی نشانیاں دکھایا کرتا ہے اور آسمان سے

لَكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ رِزْقًا ؕ وَمَا یَتَذَكَّرُ

تمہارے لیے روزی اُتارتا ہے اور سمجھتا وہی ہے جو

اِلَّا مَنْ یُّنِیْبُ ۝۱۳ فَادْعُوا اللّٰهَ

(اللہ کی طرف) رجوع کرتا ہے پھر اللہ کو پکارو

مُخْلِصِیْنَ لَهُ الدِّیْنَ وَلَوْ كَرِهَ

خاص اسی کے لیے عبادت کو مخصوص کر کے گو ملکر

الْكٰفِرُوْنَ ۝۱۴ رَفِیْعُ الدَّرَجٰتِ

بُرا مانیں وہ بلند مراتب

ذُو الْعَرْشِ ۚ یُلْقِی الرُّوْحَ مِنْ اَمْرِهٖ

تخت کا مالک ہے اپنے حکم سے اپنے بندوں میں سے

عَلٰی مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ لِیُنْذِرَ

جس کے پاس چاہتا ہے وحی بھیجتا ہے تاکہ وہ ملاقات

یَوْمَ التَّلَاقِ ۝۱۵ یَوْمَ هُمْ بٰرِزُوْنَ ۚ

(قیامت) کے دن سے ڈراوے جس دن کہ لوگ قبروں سے باہر آویں گے

لَا یَخْفٰی عَلَی اللّٰهِ مِنْهُمْ شَیْءٌ ؕ لِمَنِ

اللہ پر کوئی بات ان کی مخفی نہ رہے گی کس کی

الْمُلْكُ الْیَوْمَ ؕ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ۝۱۶

حکومت ہوگی آج کے روز؟ ایک اللہ زبردست کی

اَلْیَوْمَ تُجْزٰی كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ ؕ

آج کے روز ہر شخص اپنے کیے کا بدلہ پاوے گا

لَا ظُلْمَ الْیَوْمَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَرِیْعُ الْحِسَابِ ۝۱۷

آج کے روز کچھ ظلم نہ ہوگا اللہ جلد حساب لینے والا ہے

## ترکیب

ھو الذی مبتدء یریکم خبرہ وینزل خبر ثان ولو وصلیۃ یتعلق بادعوا اللہ رفیع الدرجات خبر ثالث ذوالعرش خبر رابع یلقی الروح خبر خامس من امرہ متعلق بیلقی من عبادہ بیان لمن یشاء لینذر فاعلہ الضمیر یرجع الی اللہ

والمفعول محذوف العذاب یوم التلاق مفعول فیہ للعذاب ویمکن ان یکون مفعولا بہ یوم ھم بدل منہ۔

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا کہ مشرکوں کا یہ حال ہے کہ جب صرف اللہ کا نام لیا جاتا ہے تو ناخوش ہوتے ہیں اور جو اس کے ساتھ اوروں کو بھی ملایا جاتا ہے تو خوش ہو جاتے ہیں۔ اب یہاں یہ بات بتلاتا ہے کہ اس کے ساتھ کون شریک ہو سکتا ہے تمام کاروبار اور جمیع منافع انسانیہ دینیہ و دنیویہ اسی کے ہاتھ ہیں

فقال ھو الذی الخ انسان کی دو حاجت ہیں، ایک روحانی کہ اس کی روح کو دلائل وغیبیات کے سبب ورطۂ جہالت سے نکالا جائے اس کی نسبت فرماتا ہے۔ یریکم آیٰتہ کہ وہ تم کو ہر وقت اپنی قدرت کی نشانیاں دکھایا کرتا ہے۔ دوسری حاجت بدنی ہے رزق و روزی تندرستی وغیرہ چیزیں عطا کرنا اس کی نسبت فرماتا ہے وینزل لکم من السماء رزقا کہ وہ آسمان سے تمہارے لیے روزی بھیجتا ہے پانی برساتا اور پسے اور آفتاب و ماہتاب و دیگر ستاروں کی تاثیرات سے کھیتی غلہ میوہ جات پکانا ہواؤں کا بدلنا، سب کام جو صحت و رزق کے اسباب میں سے ہے آسمان سے نازل ہوتا ہے۔

وما یتذکر الا من ینیب مگر ان باتوں کو ہر کوئی نہیں سمجھتا بلکہ وہی جو خدا کی طرف دھیان رکھتے ہیں۔ پس جب تمہارے معبودوں میں سے کوئی بھی ان باتوں میں شریک نہیں تو فادعوا اللہ الخ خاص اللہ ہی کو پکارا کرو نیازمندی اور اخلاص سے گو کافر ناخوش ہوا کریں۔

اس کے بعد اپنے اور چند اوصاف ذکر کرتا ہے جو اس کی شان الوہیت کی دلیل ہیں۔ اول رفیع الدرجٰت رفیع بمعنی رافع اور بمعنی مرتفع بھی ہو سکتا ہے۔ پہلی صورت میں یہ معنی ہونگے کہ وہ انبیاء و اولیاء کے دنیا میں درجے بلند کرتا ہے یا مخلوق کے علم و دولت عقل و صورت سعادت و شقاوت میں درجے بلند کیا کرتا ہے۔ ایک کو ایک سے بالا کرتا ہے نہ کہ تمہارے معبود کرتے ہیں۔ دوسری صورت میں یہ معنی ہوں گے کہ وہ جمیع صفات کمال و جلال میں تمام موجودات سے بلند رتبہ ہے۔ اس کے مرتبہ کو کوئی نہیں پہنچ سکتا نہ کسی کی حیات اس کی حیات کے برابر ہے نہ قدرت و علم اس کے برابر ہے نہ کوئی واجب الوجود ہے بلکہ سب اس کے ذات و صفات میں محتاج ہیں وہ کسی بات میں کسی کا محتاج نہیں

دوم ذو العرش وہ تخت کا مالک ہے۔ تختِ اسی کے لیے ہے اور جو کوئی ہے اس کی رعیت و مطیع ہے۔ وہی انصاف کرتا ہے وہی دیتا لیتا ہے۔ پہلی صفت مراتبِ دنیا کی طرف دوسری آخرت کے مراتب پست و بالا کرنے کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

سوم یلقی الروح کہ اپنے بندوں میں سے وہ جس پر چاہتا ہے روح کا القا کرتا ہے۔ روح سے مراد وحی ہے کہ جس طرح روح سے ابدان کو حیات حاصل ہوتی ہے اسی طرح وحی سے حیاتِ ابدی حاصل ہوتی ہے کما قال وکذلک اوحینا الیک روحا من امرنا اور بعض کہتے ہیں جبرئیلؑ مراد ہیں۔ کما قال نزل بہ الروح الامین علیٰ قلبک مقصد یہ ہے کہ رفع درجات کے لیے یا بندوں کی تدبیرِ آخرت کے لیے اللہ جس پر چاہتا ہے وحی نازل کرتا ہے اس میں تمہارا اختیار نہیں۔ اور وحی کیوں نازل کرتا ہے لینذر الخ کہ اللہ یا اس کا رسول بندوں کو ملنے کے دن سے ڈراوے کہ ایک دن خدا سے ملنے اور جزا و سزا ملنے کا بھی دن آنا ہے۔ وہ کون سا دن ہوگا؟

یوم ھم بارزون۔ کہ جس روز بندے قبروں سے نکل کر ظاہر ہوں گے یا کسی ٹیلے یا پردے کی آڑ نہ ہوگی یا کوئی اور اس کے اعمال نہ چھپیں گے۔ لا یخفی الخ اللہ پر ان کی کوئی بات مخفی

نہ ہوگی،

اُس دن کہا جائے گا کہ آج کس کی حکومت ہے؟ سب کہیں گے اللہ کی، جو اکیلا اور زبردست ہے۔ اُس روز کسی پر ظلم نہ ہوگا ہر ایک اپنے کیے کا بدلہ جلد پاوے گا۔

وَاَنۡذِرۡهُمۡ يَوۡمَ الۡاٰزِفَةِ اِذِ الۡقُلُوۡبُ

اور ان کو قریب آنے والے دن سے ڈرا جس دن کہ دل

لَدَى الۡحَـنَاجِرِ كٰظِمِيۡنَ ؕ مَا لِلظّٰلِمِيۡنَ

گھٹ گھٹ کر گلوں تک آجاویں گے (اُس دن) ظالموں کا نہ کوئی

مِنۡ حَمِيۡمٍ وَّلَا شَفِيۡعٍ يُّطَاعُ ؕ ﴿۱۸﴾ يَعۡلَمُ

بچانے والا ہوگا اور نہ کوئی سفارشی کہ جس کی بات مانی جاوے۔ وہ

خَآئِنَةَ الۡاَعۡيُنِ وَمَا تُخۡفِى الصُّدُوۡرُ ﴿۱۹﴾

آنکھوں کی خیانت اور دل کے بھید جانتا ہے

وَاللّٰهُ يَقۡضِىۡ بِالۡحَـقِّ ؕ وَالَّذِيۡنَ يَدۡعُوۡنَ

اور اللہ انصاف سے فیصلہ کرے گا اور اس کے سوا جن کو وہ

مِنۡ دُوۡنِهٖ لَا يَقۡضُوۡنَ بِشَىۡءٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

پکارتے ہیں کچھ بھی فیصلہ نہ کرسکیں گے البتہ اللہ جو ہے

هُوَ السَّمِيۡعُ الۡبَصِيۡرُ ﴿۲۰﴾

تو سُنتا دیکھتا ہے۔

## ترکیب

کاظمین حال من القلوب وجمع جمع العقلاء للاسناد الیہا مایسند الی العقلاء وقیل باعتبار اہل القلوب لان المعنی اذ قلوب الناس لدی حناجرہم فیکون حالا منہم و الخائنۃ مصدر کالعافیۃ والکاذبۃ والجملۃ خبر آخر عن المبتدا وہو الذی وفیہ تقدیم وتاخیر ای یعلم الاعین الخائنۃ وقیل الاضافۃ بمعنی من ای الخائنۃ من ہیجعنیی۔

## تفسیر

اس جگہ قیامت کا دوسرا وصف بیان فرما کر اس سے ہَول دلاتا ہے۔

فقال وانذرہم یوم الآزفۃ کہ لوگوں کو اُس قریب آنے والے دن سے ڈرا۔ آزفۃ بروزن فاعلۃ من ازف الامر اذا دنا وحضر۔ یہی لفظ اسی معنی میں ایک اور جگہ بھی آیا ہے ازفت الآزفۃ لیس لہا من دون اللہ کاشفۃ کوئی شاعر کہتا ہے ؎

ازف الترحل غیر ان رکابنا
لما نزل برحالنا وکأن قد

یہ محذوف کی صفت ہے ای یوم القیامۃ الآزفۃ۔ اس سے مراد قیامت کا دن ہے لوگوں کی نظروں میں بعید ہے مگر یقیناً آنے والی چیز ہے اور آنے والی چیز بہت قریب بھی جاتی ہے عقلاء کے نزدیک۔ وہ سو کوس پرے کی بلا کو آنکھوں کے سامنے دیکھتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں اس سے مراد موت کا دن ہے جو بہت ہی قریب ہے۔ یہ ابومسلم کا قول ہے۔

ع ۲ ۱۱ پھر اس دن کی کیفیت بیان فرماتا ہے اذ القلوب لدی الحناجر کاظمین کہ وہ بڑی مصیبت اور رنج و محن کا دن ہے کہ دل گھٹ کر گلوں تک آجاویں گے۔ یہ کنایہ ہے شدتِ خوف سے جیسا کہ ہمارے محاورے میں کہتے ہیں ناک میں دم آگیا۔ اور یہ بھی ہوتا ہے کہ شدتِ غم والم کے وقت پھیپھڑا پھول کر اوپر کو اُٹھ آتا ہے اور اسی میں دل بھی۔ یہ ایک محاورے کی بات ہے اس پر اعتراض کرنا جہالت ہے۔

کاظم اس ساکت اور چپ کرنے والے کو کہتے ہیں، جو دل میں تو جوش یا رنج بھرا ہو مگر منہ سے کچھ نہ کہے

ما للظالمین من حمیم ولا شفیع یطاع کہ اُس روز ظالموں کا نہ کوئی حمایتی و مددگار ہوگا اور نہ کوئی سفارشی کہ

جس کی بات ضرور مانی جائے جیسا کہ مشرکین اپنے معبودوں کی طرف گمان کرتے ہیں۔

معتزلہ کہتے ہیں ہر کبیرہ ظلم ہے اور ظالم کا کوئی شفیع نہیں پس ثابت ہوا کہ اہلِ کبائر کے لیے شفاعت نہ ہوگی بلکہ اہلِ صغائر کے لیے بھی کیونکہ یہ بھی ظلم ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ ظلم سے مراد کفر و شرک ہے اور کفار و مشرکین کو ظالمین کہا گیا جیسا کہ سیاق دلالت کرتا ہے۔ البتہ ان کے لیے کوئی سفارشی نہ ہوگا نہ مطاع نہ غیر مطاع۔

یعلم الخ یہ ایک اور دہشتناک بات بیان فرماتا ہے کہ جس حاکم کے سامنے اُس روز ہونا ہوگا وہ ایسا ہے کہ آنکھ کی چوری (چھپا کر بدنظری کرنا جس کا دیکھنا جائز نہیں اس کو چوری سے یا کن انکھیوں سے دیکھنا) اور دل کے خطرات اور ارادات بھی جانتا ہے کوئی عمل اس سے مخفی نہیں ہاتھ پاؤں وغیرہ اعضا کا نہ دل کا۔

اور دوسری بات یہ ہے واللہ یقضی بالحق کہ اُس روز اللہ ہی فیصلہ وانصاف کرے گا نہ اور کوئی اور انصاف بھی کس طرح سے، بے رو و ریا نہ کسی سے رشوت لے گا نہ کسی سے دبے گا عدل کرے گا نہ شریف کی شرافت نہ رذیل کی رذالت کو دیکھا جاوے گا امیر و غریب شاہ و گدا برابر ہوں گے۔

اور تیسری بات یہ ہوگی والذین یدعون من دونہ لا یقضون بشیٔ کہ اللہ کے سوا جن کو یہ لوگ اُس دن کی امید پر پکارتے ہیں کچھ بھی فیصلہ کرنے کے مجاز نہ ہوں گے۔

چوتھی بات یہ ہے کہ ان اللہ ھو السمیع البصیر۔ ہر بات سنتا ہر کام دیکھتا ہے کوئی بات اس سے مخفی نہیں، برخلاف ان کے معبودوں کے۔

أَوَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنظُرُوا
پھر کیا انہوں نے ملک میں پھر کر نہیں دیکھا کہ
كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ كَانُوا
ان سے پہلوں کا کیا انجام
مِن قَبْلِهِمْ ۚ كَانُوا هُمْ أَشَدَّ مِنْهُمْ
ہوا ؟ جو ان سے زیادہ قوت
قُوَّةً وَآثَارًا فِي الْأَرْضِ فَأَخَذَهُمُ
والے اور ملک میں زیادہ نشانیاں باقی چھوڑنے والے تھے پھر اللہ نے ان کو
اللَّهُ بِذُنُوبِهِمْ وَمَا كَانَ لَهُم مِّنَ
ان کے گناہوں سے پکڑ لیا اور ان کو (عذاب) اللہ سے
اللَّهِ مِن وَاقٍ ﴿٢١﴾ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ كَانَت
کوئی نہ بچا سکا یہ اس لیے کہ ان کے پاس
تَّأْتِيهِمْ رُسُلُهُم بِالْبَيِّنَاتِ فَكَفَرُوا
رسول نشانیاں لے کر آیا کرتے تھے سو انہوں نے انکار کیا
فَأَخَذَهُمُ اللَّهُ ۚ إِنَّهُ قَوِيٌّ شَدِيدُ
پھر اللہ نے ان کو پکڑ لیا کیونکہ وہ زبردست سخت سزا
الْعِقَابِ ﴿٢٢﴾ وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مُوسَىٰ
دینے والا ہے اور البتہ ہم نے موسیٰ کو اپنی
بِآيَاتِنَا وَسُلْطَانٍ مُّبِينٍ ﴿٢٣﴾ إِلَىٰ
نشانیاں اور ظاہر حجت دے کر فرعون
فِرْعَوْنَ وَهَامَانَ وَقَارُونَ فَقَالُوا
اور ہامان اور قارون کے پاس بھیجا تھا تو انہوں نے کہدیا
سَاحِرٌ كَذَّابٌ ﴿٢٤﴾ فَلَمَّا جَاءَهُم
کہ جادوگر نرا جھوٹا ہے (الغرض) جب ان کے پاس موسیٰ
بِالْحَقِّ مِنْ عِندِنَا قَالُوا اقْتُلُوا أَبْنَاءَ
ہمارے ہاں سے حق لے کر آئے تو کہہ دیا کہ جو لوگ اس پر ایمان

الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ وَاسْتَحْیُوْا نِسَآءَهُمْ
لائے ہیں ان کے بیٹوں کو مار ڈالو اور ان کی لڑکیوں کو زندہ رہنے دو

وَمَا كَیْدُ الْكٰفِرِیْنَ اِلَّا فِیْ ضَلٰلٍ ﴿۲۵﴾
اور کافروں کے داؤ تو محض غلط ہوا کرتے ہیں

# تفسیر

منکرین کو عذاب آخرت سے متنبہ کر کے دنیاوی مصیبتوں کا خوف دلاتا ہے اس لیے کہ وہ سنگ دل آخرت پر ایمان نہیں رکھتے تھے۔ پھر وہاں کے عذاب سن کر اور بھی تمسخر کرتے تھے۔ اس لیے اب ان کو دنیا کی بلاؤں سے ڈراتا اور اس کا کامل یقین دلاتا ہے۔ ان سے پہلوں کی ہلاکت اور ان کے آثار باقیہ کو یاد دلا کر جو ان کی آنکھوں کے سامنے موجود تھے اس لیے فرماتا ہے۔

اولم یسیروا الخ کہ کیا ان کفار قریش نے جو یمن و شام میں تجارت کے لیے آیا جایا کرتے ہیں پھر کر نہیں دیکھا کہ ان سے پہلے منکروں کا کیا انجام ہوا جو ان سے زیادہ طاقت ور تھے اور بڑے بڑے نشان دنیا میں چھوڑ گئے ہیں ان کے مکانات اور نشانوں سے زیادہ اُن کے نشان تھے جو اب تک مستحکم قلعے اور ان کے آثار شکستہ ان کی یادگار ہیں۔ پھر ان کو اللہ نے ان کے گناہوں کے سبب پکڑ لیا اور ان کو کوئی نہ بچا سکا جیسا کہ قوم عاد و ثمود و قوم لوط۔

ذلک بانھم الخ یہ مصیبت اُن پر صرف اس لیے آئی کہ ان کے رسول ان کے پاس نشانیاں معجزات و آیات لے کر آئے تھے انہوں نے ان کا انکار کیا اور بدی سے باز نہ آئے پس اللہ نے ان کو پکڑ لیا اور وہ بڑا زبردست اور سخت سزا دینے والا ہے۔

عذاب دنیوی سے کفار زیادہ ڈرتے ہیں کس لیے کہ ان کا مقصود اصلی دنیا اور اس کے تجملات ہی ہوتے ہیں، اُن پر مصیبت آنے کا تصور بھی ان پر شاق ہوتا ہے۔

ولقد ارسلنا موسیٰ وہ ایک اجمالی بیان تھا۔ اس کے بعد تفصیل شروع کرتا ہے اور ان سے طاقت اور فرعون کی حقیقت بیان کرتا ہے جو موسیٰ علیہ السلام کے مقابلہ سے کھلی تھی۔ کہ ہم نے موسیٰ کو فرعون اور ہامان اور قارون کی طرف نشانیاں، معجزے اور کھلی ہوئی حجت اور صداقت کی دلیل دے کر بھیجا تھا۔ اگرچہ موسیٰ علیہ السلام سب قوم کی طرف بھیجے گئے تھے مگر یہ ان کے سردار تھے اس لیے ان کا بالتخصیص نام لیا گیا۔

فقالوا سٰحر کذاب۔ تو سب نے جھوٹا جادوگر بتایا۔ قارون گو بنی اسرائیل میں سے تھا اور بظاہر اس نے یہ نہ کہا تھا مگر اس کا مقابلہ کرنا جیسا کہ پہلے بیان ہوا گویا زبانِ حال سے یہ کہہ دینا ہے۔

فلما جاءھم بالحق جب قوم فرعون کے پاس موسیٰ دین حق لے کر آئے تو بجائے اس کے کہ مانتے فرعون نے یہ حکم دے دیا کہ ان بنی اسرائیل کے لڑکوں کو قتل کرو جو موسیٰ پر ایمان لائے ہیں ان کی لڑکیوں کو زندہ رہنے دو کہ فرعونیوں کے کام میں آویں۔ یہ دوبارہ حکم تھا جو موسیٰ علیہ السلام کے دین حق لے کر آنے کے بعد ایمان داروں کے برباد و خراب کرنے کے لیے اس لعین نے دیا تھا مگر اس سے کیا ہوتا۔ کس لیے کہ

وماکید الکٰفرین الا فی ضلٰل۔ کفار کے سب داؤ اور کل تدبیریں خدا تعالیٰ کی مشیت کے مقابلے میں کچھ کام نہیں آتیں سب بے کار اور ضائع جاتی ہیں۔ آخر کار وہی ہوتا ہے جو اللہ چاہتا ہے۔ فرعون اور اس کے سردار اور لشکر غارت ہوا موسیٰ علیہ السلام اور بنی اسرائیل سلامت بچ گئے۔

وَقَالَ فِرْعَوْنُ ذَرُوْنِیْۤ اَقْتُلْ مُوْسٰی
اور فرعون نے کہا مجھے چھوڑو کہ میں موسیٰ کو مار ڈالوں

وَلْيَدْعُ رَبَّهٗ ۚ اِنِّيْٓ اَخَافُ اَنْ يُّبَدِّلَ
اور وہ اپنے رب کو بلاتا رہے (چونکہ) مجھے خوف ہے کہ تمہارا دین
دِيْنَكُمْ اَوْ اَنْ يُّظْهِرَ فِي الْاَرْضِ
بدل دے یا زمین میں فساد
الْفَسَادَ ﴿۲۶﴾ وَقَالَ مُوْسٰٓى اِنِّيْ
برپا کردے اور موسیٰ نے کہا میں تو
عُذْتُ بِرَبِّيْ وَرَبِّكُمْ مِّنْ كُلِّ
اپنے اور تمہارے رب کی ہر ایک متکبر سے جو
مُتَكَبِّرٍ لَّا يُؤْمِنُ بِيَوْمِ الْحِسَابِ ﴿۲۷﴾ ع ۳/۸
حساب کے دن پر ایمان نہیں رکھتا پناہ لے چکا ہوں
وَقَالَ رَجُلٌ مُّؤْمِنٌ ۖ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ
اور فرعون کے خاندان میں سے ایک ایمان دار مرد نے جو اپنا ایمان
يَكْتُمُ اِيْمَانَهٗٓ اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا
مخفی رکھتا تھا (یہ) کہا کہ کیا تم ایک شخص کو اس لیے قتل کرتے ہو
اَنْ يَّقُوْلَ رَبِّيَ اللّٰهُ وَقَدْ جَآءَكُمْ
کہ وہ کہتا ہے کہ میرا رب اللہ ہے حالانکہ وہ تمہارے پاس
بِالْبَيِّنٰتِ مِنْ رَّبِّكُمْ ۭ وَاِنْ يَّكُ
تمہارے رب کی طرف سے نشانیاں بھی لے کر آیا ہے اور اگر وہ
كَاذِبًا فَعَلَيْهِ كَذِبُهٗ ۚ وَاِنْ يَّكُ
جھوٹا ہے تو اس کا جھوٹ اس پر پڑے گا اور اگر وہ
صَادِقًا يُّصِبْكُمْ بَعْضُ الَّذِيْ
سچا ہے تو اس کی ان باتوں میں سے کہ جن کا تم سے وعدہ کرتا ہے تم پر
يَعِدُكُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِيْ مَنْ
کوئی نہ کوئی تو آہی پڑے گی بے شک اللہ اس کو جو بیہودہ جھوٹا ہو
هُوَ مُسْرِفٌ كَذَّابٌ ﴿۲۸﴾ يٰقَوْمِ
ہدایت نہیں کیا کرتا اے قوم!

لَكُمُ الْمُلْكُ الْيَوْمَ ظٰهِرِيْنَ فِي
آج تو تمہاری حکومت ہے تم ملک میں غالب
الْاَرْضِ ۡ فَمَنْ يَّنْصُرُنَا مِنْۢ بَاْسِ
ہو رہے ہو ہماری کون مدد کر سکے گا اگر ہم پر
اللّٰهِ اِنْ جَاۗءَنَا ۭ قَالَ فِرْعَوْنُ مَآ
خدا کا عذاب آپڑے فرعون نے کہا میں تو
اُرِيْكُمْ اِلَّا مَآ اَرٰى وَمَآ اَهْدِيْكُمْ
تم کو وہی سمجھاتا ہوں جو مجھے سوجھی ہے اور میں تو تم کو
اِلَّا سَبِيْلَ الرَّشَادِ ﴿۲۹﴾ وَقَالَ الَّذِيْٓ
سیدھا ہی رستہ بتاتا ہوں اور اس شخص نے جو ایمان لایا تھا
اٰمَنَ يٰقَوْمِ اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ
(یہ) کہا کہ اے قوم! مجھے تو تمہاری نسبت (اگلی) امتوں جیسے
مِّثْلَ يَوْمِ الْاَحْزَابِ ﴿۳۰﴾ مِثْلَ
دن کا اندیشہ ہو رہا ہے جیسا کہ
دَاْبِ قَوْمِ نُوْحٍ وَّعَادٍ وَّثَمُوْدَ وَ
قوم نوح اور عاد اور ثمود اور
الَّذِيْنَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ ۭ وَمَا اللّٰهُ يُرِيْدُ
ان سے پچھلوں کا حال ہوا اور اللہ تو بندوں پر
ظُلْمًا لِّلْعِبَادِ ﴿۳۱﴾
کچھ بھی ظلم کرنا نہیں چاہتا۔

## تفسیر

یہ اسی قصہ کا تتمہ ہے کہ فرعون نے لوگوں کی تسلی اور اپنی شوکت جتلانے کے لیے یہ بھی کہا کہ مجھے چھوڑو کہ میں موسیٰ کو قتل کروں اور وہ اپنے رب کو بلاوے دیکھیں وہ کیا کرتا ہے اور کیوں کر بچاتا ہے (جانتا تھا کہ قتل کروں گا تو

بلا آجاوے گی کس لیے کہ معجزات دیکھ چکا تھا گویا لوگوں نے اس کو قتل سے روک رکھا تھا) یہ اس لیے کہ اگر قتل نہ کروں تو مجھے ڈر ہے کہ تمہارے دین کو بدل دے گا بت پرستی چھڑا کر خداپرستی پر لگا دے گا یا ملک میں فساد برپا کرے گا کہ وہ سرغنہ ہے بہت لوگ اس کے تابع ہو کر سرکشی اور بغاوت پر آمادہ ہو جائیں گے۔

اس کے جواب میں موسیٰ نے یہ کہا انی عذت الخ کہ میں اپنے اور تمہارے رب کی پناہ میں ہوں ہر ایک متکبر سے جو حساب کے دن سے نہیں ڈرتا۔ مطلب یہ کہ میرا محافظ اللہ ہے۔

وقال رجل مؤمن الخ اور فرعون کے خاندان میں سے ایک ایمان دار مرد نے جو کہ موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لے آیا تھا مگر فرعون کے ڈر سے اس کو مخفی رکھتا تھا یہ کہا کہ کہ تم ایک شخص کو کیا اس جرم پر قتل کرنا چاہتے ہو کہ وہ اللہ کو اپنا رب کہتا ہے اور حال یہ ہے کہ وہ تمہارے پاس معجزات و نشانیاں لے کر بھی اپنی صداقت پر آیا ہے۔ یعنی یہ جرم نہیں کہ جس پر قتل کیا جاوے۔ پس اگر وہ جھوٹا ہی تو اس کا وبال اس پر پڑے گا آپ خراب ہو جاوے گا کس لیے کہ جھوٹے کو فلاح نہیں۔ اور اگر وہ سچا ہے تو فرض کرو کہ کل باتیں نہیں مگر بعض تو ضرور تم پر پڑیں گی کہ جن کا وہ تم سے وعدہ کرتا ہے۔ وہ شخص دل میں موسے علیہ السلام کو سچا جانتا تھا مگر ان کے سمجھانے کے لیے اس طریق پر مصلحت آمیز کلام کرتا تھا کہ جو ان کے دل میں اثر کرے بشرطیکہ کچھ عقل سلیم بھی ہو۔

پھر کہا یقوم لکم الملک الیوم الخ کہ آج کے دن تمہاری حکومت اور تم کو غلبہ ہے مگر اس پر گھمنڈ نہ کرنا اگر اللہ کی طرف سے ہم پر اس کے مقابلہ سے کوئی بلا آگئی تو کوئی بھی ہماری مدد کرنے والا نہ ہوگا۔

فرعون نے کہا جو میری رائے ہے تم پر ظاہر کرتا ہوں اور تم کو اچھی اور عمدہ بات اور سیدھا راستہ بتاتا ہوں۔

اس مرد خدا نے کہا انی اخاف الخ کہ اگلی قوموں نے جیسا کہ قوم نوح و عاد و ثمود اور ان کے بعد تھیں برے کام کیے تھے برباد ہو گئیں ویسا ہی حال تمہارا ہونا معلوم ہوتا ہے۔ اللہ کسی پر ظلم نہیں کرتا۔ انسان آپ اپنے پاؤں پر کلہاڑی مارتا ہے۔

وَيٰقَوْمِ اِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ يَوْمَ

اور اے قوم! میں تم پر پکار کے دن سے خوف

التَّنَادِ ﴿۳۲﴾ يَوْمَ تُوَلُّوْنَ مُدْبِرِيْنَ

کھاتا ہوں جس دن کہ تم پیٹھ پھیر کر بھاگو گے (اور)

مَا لَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ عَاصِمٍ وَمَنْ

اللہ سے تم کو کوئی بچانے والا نہ ہوگا اور جس کو

يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ﴿۳۳﴾ وَلَقَدْ

کہ اللہ گمراہ کرتا ہے پھر اس کے لیے کوئی بھی ہدایت کرنے والا نہیں اور اس سے

جَآءَكُمْ يُوْسُفُ مِنْ قَبْلُ بِالْبَيِّنٰتِ

پہلے یوسف تمہارے پاس نشانیاں لے کر آئے تھے

فَمَا زِلْتُمْ فِيْ شَكٍّ مِّمَّا جَآءَكُمْ بِهٖ

پھر جو کچھ کہ وہ تمہارے پاس لے کر آئے تھے تم اس میں (ہمیشہ) شک ہی کرتے رہے

حَتّٰٓى اِذَا هَلَكَ قُلْتُمْ لَنْ يَّبْعَثَ اللّٰهُ

یہاں تک کہ جب وہ مر گئے تو تم نے کہہ دیا کہ اس کے بعد اللہ

مِنْ بَعْدِهٖ رَسُوْلًا كَذٰلِكَ يُضِلُّ

کسی رسول کو نہیں بھیجے گا جو بیہودہ شکی ہوتا ہے

اللّٰهُ مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ مُّرْتَابُ ﴿۳۴﴾

اللہ اسی کو یوں ہی گمراہ کیا کرتا ہے

الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ بِغَيْرِ

کہ ان کے پاس کوئی سند تو آئی ہوئی ہوتی نہیں (یوں ہی) اللہ کی

سُلْطٰنٍ اَتٰىهُمْ ۭ كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ

آیتوں میں جھگڑا کیا کرتے ہیں اللہ اور ایمان والوں کے نزدیک (یہ)

وَعِنْدَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۭ كَذٰلِكَ يَطْبَعُ

بڑی نازیبا بات ہے اللہ ہر ایک متکبر

اللّٰهُ عَلٰي كُلِّ قَلْبِ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ ﴿٣٥﴾

سرکش کے دل پر اسی طرح سے مہر کر دیا کرتا ہے

# تفسیر

یہ اُس مومن کا ایک اور قول ہے یٰقوم انی اخاف علیکم یوم التناد تناد کو جمہور نے تخفیف دال و حذف یاء کے ساتھ پڑھا ہے اور اس کی اصل تنادی ہے باب تفاعل سے نادی ینادی نداء بمعنی آواز سے مشتق ہے۔ کہ اے قوم! مجھے تمہاری نسبت آواز دینے کے دن سے ڈر ہے۔ اس سے مراد قیامت کا دن ہے کہ ملائکہ پکاریں گے اور اہل جنت کو ان کے مقامات کی طرف آنے کو کہیں گے یا ایک دوسرے کو مدد کے لیے پکارے گا جس طرح کہ مصیبت کے وقت پکارا کرتے ہیں اور ممکن ہے کہ اس سے غرض اس کی دنیا میں مصیبت اور ہزیمت کا دن ہو جس کے آنے کی خبر اس کو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دی تھی یا اس کو خود سنت اللہ کو دیکھ کر معلوم ہو گیا ہو کہ انبیاء علیہم السلام سے مقابلہ کرنے والے ایک روز آسمانی بلا میں گرفتار ہوتے ہیں اور اس مصیبت کے وقت اپنے یار و انصار کو پکارا کرتے ہیں ان پر بھی وہ دن آنے والا ہے۔ وہ کون سا دن ہے؟ یوم تولون مدبرین وہ کہ جس روز تم پیٹھ دے کر بھاگو گے اور خدا کے قہر سے تم کو کوئی نہ بچاوے گا (چنانچہ یہ معاملہ بحر قلزم میں غرق ہونے کے دن پیش آیا)

نصیحت تمام کر کے یہ بھی فرما دیا ومن یضلل اللہ فمالہ من ھاد کہ جس کو اللہ گمراہ کرتا ہے اس کو کوئی ہدایت نہیں کر سکتا۔ یعنی اگر تم نے میری نصیحت پر عمل نہ کیا اور نہ کرو گے تمہاری حالت سے معلوم ہوتا ہے تو سمجھ لو کہ تم کو خدا ہی نے گمراہ کر دیا پھر میری ہدایت کیا نفع دے سکتی ہے۔ یہ مایوسی کا کلمہ ہے۔

ولقد جاءکم یوسف من قبل الخ یہ بھی اُسی مومن کا کلام ہے۔ بعض کہتے ہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا۔ کہ موسیٰ کا نبی ہو کر تمہارے پاس آنا کوئی نئی بات نہیں ان سے کئی سو برس پہلے فرعون سابق کے عہد میں حضرت یوسف علیہ السلام تمہارے پاس دلائل و معجزات لے کر آئے تھے انہوں نے بھی مصریوں کو بہت کچھ سمجھایا بت پرستی سے منع کیا مگر نہ مانا آخر جب ان کا انتقال ہو گیا تو کہنے لگے کہ اب ان کے بعد خدا تعالیٰ کسی رسول کو نہ بھیجے گا ان کی زندگی میں تو ان کے منکر رہے اور ان کے بعد اور آیندہ آنے والے رسولوں کے منکر ہو گئے اور سلسلہ رسالت کا ہی انقطاع کر بیٹھے۔ یہ بڑی گمراہی اور سخت سرکشی ہے اور ان پر کیا موقوف ہے کذٰلک یضل اللہ من ھو مسرف مرتاب بلکہ ہر بے ہودہ اور حد سے باہر ہونے والے اور شک کرنے والے کو اللہ تعالیٰ یوں ہی گمراہ کر دیا کرتا ہے۔ ان کو جو یجادلون الخ اللہ کی آیتوں میں بغیر کسی سند اور دلیل کے ناحق جھگڑا کیا کرتے ہیں۔ جو عند اللہ اور عند المؤمنین بڑی نازیبا بات ہے۔ اور اسی طرح سے ان کے دلوں پر مہر بھی کر دیا کرتا ہے، پھر ان کے دلوں میں حق بات نہیں جاتی یہ ان کی سرکشی اور تکبر سے ہوتا ہے۔

اس میں قریشِ مکہ کی طرف اشارہ ہے کہ فرعونیوں پر کیا موقوف ہے تمہارا بھی یہی حال ہے پھر جو اُن کا انجام ہوا تمہارا بھی ہوگا۔ گو قریش بحر قلزم میں نہ ڈوبے مگر قحط اور قتلِ بدر کی بلا کے بحرِ عمیق میں ایسے غرق کیے گئے کہ الٰہی توبہ الٰہی توبہ۔

وَقَالَ فِرْعَوْنُ يٰهَامٰنُ ابْنِ لِيْ صَرْحًا

اور فرعون نے کہا اے ہامان میرے لیے ایک محل تو تیار کر

لَعَلِّیٓ اَبۡلُغُ الۡاَسۡبَابَ ﴿۳۶﴾ اَسۡبَابَ
تاکہ میں اُن رستوں سے جو آسمان کے رستے ہیں پہنچ کر
السَّمٰوٰتِ فَاَطَّلِعَ اِلٰٓی اِلٰہِ مُوۡسٰی وَ
موسیٰ کے خدا کو دیکھ آؤں اور
اِنِّیۡ لَاَظُنُّہٗ کَاذِبًا ؕ وَ کَذٰلِکَ زُیِّنَ
میں تو اس کو جھوٹا ہی سمجھتا ہوں اور اسی طرح فرعون کے بُرے کام
لِفِرۡعَوۡنَ سُوۡٓءُ عَمَلِہٖ وَ صُدَّ عَنِ
اس کی آنکھوں میں بھلے معلوم ہو رہے تھے اور وہ رستہ سے
السَّبِیۡلِ ؕ وَ مَا کَیۡدُ فِرۡعَوۡنَ اِلَّا
روکا گیا تھا اور فرعون کی تدبیریں تو سراسر بربادی
فِیۡ تَبَابٍ ﴿۳۷﴾ وَ قَالَ الَّذِیۡۤ اٰمَنَ
تھیں اور اس ایمان والے نے کہا
یٰقَوۡمِ اتَّبِعُوۡنِ اَہۡدِکُمۡ سَبِیۡلَ
اے قوم میری پیروی کرو کہ میں تم کو سیدھے رستہ پر
الرَّشَادِ ﴿۳۸﴾ یٰقَوۡمِ اِنَّمَا ہٰذِہِ الۡحَیٰوۃُ
لے چلوں اے قوم یہ دنیا کی زندگانی جو ہے تو
الدُّنۡیَا مَتَاعٌ ۫ وَّ اِنَّ الۡاٰخِرَۃَ ہِیَ
کچھ برتنے کے لیے ہے اور آخرت کا گھر ہی
دَارُ الۡقَرَارِ ﴿۳۹﴾ مَنۡ عَمِلَ سَیِّئَۃً
ٹھیرنے کی جگہ ہے جس نے برا کام کیا
فَلَا یُجۡزٰۤی اِلَّا مِثۡلَہَا ۚ وَ مَنۡ عَمِلَ صَالِحًا
تو اُتنی ہی سزا پاوے گا اور جس نے نیک کام کیا
مِّنۡ ذَکَرٍ اَوۡ اُنۡثٰی وَ ہُوَ مُؤۡمِنٌ
خواہ مرد ہو خواہ عورت اور وہ ایمان دار بھی ہو
فَاُولٰٓئِکَ یَدۡخُلُوۡنَ الۡجَنَّۃَ یُرۡزَقُوۡنَ
سو وہ جنت میں داخل ہوں گے جہاں ان کو

فِیۡہَا بِغَیۡرِ حِسَابٍ ﴿۴۰﴾ وَ یٰقَوۡمِ مَا لِیۡۤ
بے حساب روزی ملے گی اور اے قوم میرا بھی عجب حال ہے
اَدۡعُوۡکُمۡ اِلَی النَّجٰوۃِ وَ تَدۡعُوۡنَنِیۡۤ
کہ میں تم کو نجات کی طرف بلاتا ہوں اور تم مجھ کو آگ کی
اِلَی النَّارِ ﴿۴۱﴾ تَدۡعُوۡنَنِیۡ لِاَکۡفُرَ
طرف بلاتے ہو تم مجھے اس بات کی طرف بلاتے ہو کہ میں اللہ کا
بِاللّٰہِ وَ اُشۡرِکَ بِہٖ مَا لَیۡسَ لِیۡ بِہٖ
منکر ہو جاؤں اور اس کے ساتھ اس کو شریک کروں کہ جس کو میں جانتا
عِلۡمٌ ۫ وَّ اَنَا اَدۡعُوۡکُمۡ اِلَی الۡعَزِیۡزِ
بھی نہیں اور میں تم کو زبردست بخشنے والے کی طرف
الۡغَفَّارِ ﴿۴۲﴾ لَا جَرَمَ اَنَّمَا تَدۡعُوۡنَنِیۡۤ
بلاتا ہوں بلاشک تم مجھ کو جس کی طرف
اِلَیۡہِ لَیۡسَ لَہٗ دَعۡوَۃٌ فِی الدُّنۡیَا وَ
بلاتے ہو وہ تو نہ دنیا میں بلانے کے قابل ہے اور
لَا فِی الۡاٰخِرَۃِ وَ اَنَّ مَرَدَّنَاۤ اِلَی اللّٰہِ
نہ آخرت میں اور بے شک ہم کو اللہ کے پاس لوٹ کر جانا ہے
وَ اَنَّ الۡمُسۡرِفِیۡنَ ہُمۡ اَصۡحٰبُ النَّارِ ﴿۴۳﴾
اور بے شک بیہودہ لوگ ہی دوزخی ہیں
فَسَتَذۡکُرُوۡنَ مَاۤ اَقُوۡلُ لَکُمۡ ؕ
پھر تم میری بات کو یاد کرو گے
وَ اُفَوِّضُ اَمۡرِیۡۤ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ
اور میں اپنا معاملہ اللہ کے سپرد کرتا ہوں بے شک اللہ
بَصِیۡرٌۢ بِالۡعِبَادِ ﴿۴۴﴾
بندوں کو دیکھ رہا ہے

النصف

ع ۱۰ ۴ ۹

## ترکیب

اسباب السموٰت بدل مما قبلہ فاطلع بالنصب علیٰ جواب الامر و بالرفع عطفا علیٰ ابلغ وتدعو نبی الجملۃ وما یتصل بھا بدل او تبیین لتدعونی الاولیٰ وافوض الجملۃ حال من الضمیر فی اقول۔

## تفسیر

فرعون نے پہلے کہا تھا وما اھدیکم الا سبیل الرشاد اب اس جگہ اس کی عقل و فہم کی کوتاہی بیان کی جاتی ہے کہ اپنے وزیر یا مصاحب ہامان سے یہ کہا کہ میرے لیے کوئی ایسا بلند مکان بنا کہ جس پر چڑھ کر موسیٰ کے خدا کو دیکھوں اور میں تو اس کو جھوٹا ہی جانتا ہوں حماقت اس میں یہ ہے کہ موسیٰ کے اس کہنے سے کہ اللہ رب السموٰت ہے وہ یہ سمجھ گیا کہ اللہ تعالیٰ آسمانوں پر رہتا ہے جیسا کہ طبائع عامہ فوقیت کے لحاظ سے اس کو آسمانوں پر بتاتے ہیں اور فرقہ مشبہ و مجسمہ فرعون کے قول کو سند میں لاتے ہیں۔

دوسری حماقت یہ تھی کہ اگر ہامان کوئی ایک بلند مکان بھی بنلتا تو غایۃ الامر بڑے سے بڑے پہاڑ کے برابر بنتا پھر اس احمق کو یہ نہ سوجھا کہ پہاڑ پر چڑھنے سے بھی تو یہ بات حاصل نہیں ہوسکتی ہے۔

تیسری حماقت یہ ہے کہ خدا تعالیٰ محسوس نہیں، وہ بلندی پر چڑھ کر کیوں کر دکھائی دے سکتا ہے؟

اسباب السموٰت وہ چیزیں کہ جن سے استمداد کی جاتی ہے رستا وغیرہ۔

ہامان کی بابت اہلِ کتاب کا یہ اعتراض کرنا کہ فرعون کے عہد کے سیکڑوں برس بعد میں ہوا ہے محض غلط ہے۔ کس لیے کتنے اور ہامان ہے۔ اب یہ بات ہے کہ تورات میں اس کا ذکر نہیں سو یہ بھی بے کار ہے۔ تورات میں سیکڑوں باتیں مذکور نہیں پھر کیا ان کا انکار ہوسکتا ہے؟ اور تورات محرف بھی ہو تو پھر اس پر کیوں کر اعتماد ہوسکتا ہے؟

ہامان نے کوئی ایسا محل اس احمق کے کہنے سے بنایا نہ تھا وہ تو اس کی موسیٰ علیہ السلام کی تکذیب کے لیے لوگوں کے سنانے کو ایک بات تھی۔

وکذلک الخ خدا تعالیٰ فرماتا ہے اس پر کیا بس ہے اور بہت سی باتیں غلط اور اعمال فاسدہ فرعون کے نزدیک عمدہ سمجھے جاتے تھے۔ وصد۔ جمہور نے معروف کا صیغہ پڑھا ہے ای صد فرعون الناس عن سبیل اللہ اور کوفیوں نے مجہول کا صیغہ پڑھا ہے صُد اس کا عطف زین پر ہوگا۔ اور بعض نے مصدر پڑھا ہے اس کا عطف سوءِ عملہ پر ہوگا۔

اس کے بعد اخیر تک اُس مردِ مومن کی گفتگو نقل ہے جو اس نے فرعونیوں کے مقابلہ میں کی تھی جس میں دنیا کی بے ثباتی اور دار آخرت کا ذکر اور اپنی نصیحت کا وثوق بیان ہوا ہے۔

فَوَقٰهُ اللّٰهُ سَيِّاٰتِ مَا مَكَرُوْا

پھر اللہ نے اس کو تو ان کے فریبوں کی برائی سے بچایا

وَحَاقَ بِاٰلِ فِرْعَوْنَ سُوْٓءُ الْعَذَابِ ۝

اور خود فرعونیوں پر سخت عذاب آپڑا

اَلنَّارُ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا غُدُوًّا وَّ

وہ صبح و شام آگ کے سامنے لائے جاتے

عَشِيًّا ۚ وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ ۫

ہیں اور جس دن کہ قیامت برپا ہوگی

اَدْخِلُوْٓا اٰلَ فِرْعَوْنَ اَشَدَّ الْعَذَابِ ۝۴۶

(حکم ہوگا) فرعونیوں کو سخت عذاب میں لے جاؤ۔

وَاِذْ یَتَحَآجُّوْنَ فِی النَّارِ فَیَقُوْلُ
اور جب کہ دوزخی دوزخ میں باہم جھگڑیں گے . پھر
الضُّعَفٰٓؤُا لِلَّذِیْنَ اسْتَکْبَرُوْٓا اِنَّا
کمزور سرکشوں سے کہیں گے کہ ہم
کُنَّا لَکُمْ تَبَعًا فَهَلْ اَنْتُمْ مُّغْنُوْنَ
تمہارے پےرو تھے پھر کیا تم ہم سے
عَنَّا نَصِیْبًا مِّنَ النَّارِ ﴿۴۷﴾ قَالَ
کچھ بھی آگ دور کر سکتے ہو ؟ سرکش
الَّذِیْنَ اسْتَکْبَرُوْٓا اِنَّا کُلٌّ فِیْهَآ
کہیں گے ہم تم سبھی اس میں پڑے ہوئے ہیں
اِنَّ اللّٰهَ قَدْ حَکَمَ بَیْنَ الْعِبَادِ ﴿۴۸﴾ وَ
البتہ اللہ اپنے بندوں میں فیصلہ کر چکا اور
قَالَ الَّذِیْنَ فِی النَّارِ لِخَزَنَةِ جَهَنَّمَ
دوزخی جہنم کے . داروغوں سے کہیں گے کہ
ادْعُوْا رَبَّکُمْ یُخَفِّفْ عَنَّا یَوْمًا
تم اپنے رب سے عرض کرو کہ وہ ہم سے کسی روز تو
مِّنَ الْعَذَابِ ﴿۴۹﴾ قَالُوْٓا اَوَلَمْ تَکُ
عذاب ہلکا کر دیا کرے وہ کہیں گے کیا تمہارے پاس
تَاْتِیْکُمْ رُسُلُکُمْ بِالْبَیِّنٰتِ
تمہارے رسول نشانیاں لے کر نہ آئے ؟
قَالُوْا بَلٰی قَالُوْا فَادْعُوْا وَمَا دُعٰٓؤُا
وہ کہیں گے ہاں (لاتے رہے) فرشتے کہیں گے تو پڑے پکارا کرو اور کافروں کا
الْکٰفِرِیْنَ اِلَّا فِیْ ضَلٰلٍ ﴿۵۰﴾
پکارنا محض رائگاں ہوگا .

## تفسیر

اس کے بعد خدا تعالیٰ اُس مومن کے ایمان کا نتیجہ بیان کرتا ہے جو دنیا میں بھی اس کے سامنے آیا اور فرعونیوں کا انجام کا بیان فرماتا ہے۔

فقال فوقتہ اللہ الخ کہ اللہ نے اس مومن کو فرعونیوں کے فریب وایذا سے جو اس کو مؤمن سمجھ کر دینا چاہتے تھے بچا لیا اور خود فرعونیوں پر بڑا عذاب آپڑا کہ وہ اول تو طرح طرح کی مصیبتوں میں جو موسیٰ علیہ السلام کی بددعا سے ان پر آئیں مبتلا ہوئے پھر بحر قلزم میں غرق ہوئے اور مرنے کے بعد ان کا یہ حال ہوا النار یعرضون الخ کہ صبح و شام آتش جہنم کے سامنے کیے جاتے ہیں۔ صبح وشام سے مراد خاص یہی دو وقت نہیں بلکہ دوام مراد ہے اس کو محاورے میں صبح وشام سے تعبیر کیا کرتے ہیں۔ اور آگ کے سامنے لائے جانے سے مراد اس کا دکھایا جانا ہے۔ یا کم تر عذاب ہونا بہ نسبت آخرت کے۔ بعض کہتے ہیں آگ میں داخل ہونا مراد ہے۔ بولتے ہیں عرضھم علی السیف اذا قتلھم۔

## عذاب قبر کا ثبوت

بخاری ومسلم وغیرہ نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ہر میت کو صبح وشام اس کا اصلی ٹھکانا دکھایا جاتا ہے اگر جہنمی ہے تو جہنم۔ اور جنتی ہے تو جنت اور کہہ دیا جاتا ہے قیامت کے روز تیرا یہ ٹھکانا ہوگا۔ یہ عالم برزخ کی سزا وجزا ہے جو ارواح کو ہوتی ہے اور یہ سزا بہ نسبت اصلی سزا کے جو قیامت

ع ۵ (۱۳) ۱۰

کے روز ہوگی کم ہوتی ہے جیسا کہ قید سے پہلے حوالات ہوتی ہے۔ یہ آیت صاف دلیل ہے کہ مرنے کے بعد عذاب قبر ہوگا اور ثواب بھی جیسا کہ اہل سنت و الجماعت کا عقیدہ ہے۔ برخلاف معتزلہ کے وہ حشر کے روز جزا و سزا ہونا کہتے ہیں اور اس درمیانی زمانے کو

خالی قرار دیتے ہیں بدلیل قولہ تعالیٰ من بعثنا من مرقدنا اس کو خواب کا زمانہ کہتے ہیں۔ مرقدنا کے معنی ہم سورۂ یٰس کی تفسیر میں بیان کر آئے ہیں۔ علاوہ اس آیت کے اہل سنت کے عقیدہ کے اثبات کے لیے بے شمار صحیح حدیثیں بھی وارد ہیں۔ اور عذاب و ثواب قبر پر جو نظر نہ آنے کا اعتراض ہے اس کا جواب ہم دے چکے ہیں۔ اور عالم آخرت میں یہ ہوگا۔ ویوم تقوم الساعۃ الخ اور جس دن قیامت برپا ہو گی حکم ہوگا کہ فرعونیوں کو پوری سزا اور سخت عذاب میں لے جاؤ۔

واذ یتحاجون الخ یہاں سے دوزخ میں ان کی باہم تکرار ہونا بیان فرماتا ہے کہ جو دنیا میں کمزور اور تابع تھے، اپنے سرداروں سے کہیں گے ایک دن کے لیے تو ہمارے عذاب کو دفع کر دو تمہاری فرماں برداری کرنا کیا کام آوے گا۔ وہ کہیں گے ہم خود اس میں مبتلا ہیں۔ اور جہنم کے فرشتوں سے ناچار ہو کر تخفیف کی درخواست کریں گے۔ وہ کہیں گے دنیا میں رسول تمہارے پاس نشانیاں لے کر نہ آئے تھے؟ وہ کہیں گے آئے تھے فرشتے کہیں گے اب تم پڑے پکارا کرو تمہاری شنوائی نہیں۔ کافروں کی پکار نہیں سنی جاتی۔ اس سے یہ مراد نہیں کہ دنیا میں کافروں کی دعا نہیں سنی جاتی۔

إِنَّا لَنَنصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِينَ
ہم اپنے رسولوں اور ایمان داروں کے دنیا
آمَنُوا فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَيَوْمَ يَقُومُ
کی زندگی میں بھی مددگار ہیں اور اس روز بھی جب گواہ
الْأَشْهَادُ ﴿۵۱﴾ يَوْمَ لَا يَنفَعُ الظَّالِمِينَ
کھڑے ہوں گے جس روز کہ ظالموں کو ان کا عذر کرنا
مَعْذِرَتُهُمْ وَلَهُمُ اللَّعْنَةُ وَ
کچھ بھی فائدہ نہ دے گا اور ان پر پھٹکار پڑے گی اور
لَهُمْ سُوءُ الدَّارِ ﴿۵۲﴾ وَلَقَدْ آتَيْنَا
ان کے لیے برا گھر ہوگا اور البتہ ہم نے
مُوسَى الْهُدَىٰ وَأَوْرَثْنَا بَنِي
موسیٰ کو ہدایت نامہ (توریت) دی تھی اور بنی اسرائیل کو
إِسْرَائِيلَ الْكِتَابَ ﴿۵۳﴾ هُدًى
اس کتاب کا وارث بنایا تھا جس میں
وَذِكْرَىٰ لِأُولِي الْأَلْبَابِ ﴿۵۴﴾
عقل مندوں کی ہدایت اور نصیحت تھی
فَاصْبِرْ إِنَّ وَعْدَ اللَّهِ حَقٌّ وَاسْتَغْفِرْ
پس صبر کرو کیونکہ وعدہ اللہ کا سچا ہے اور اپنے گناہوں
لِذَنبِكَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ
کی معافی مانگتے رہو اور اپنے رب کی خوبیوں کے ساتھ شام
بِالْعَشِيِّ وَالْإِبْكَارِ ﴿۵۵﴾ إِنَّ الَّذِينَ
اور صبح تسبیح کرتے رہو وہ جو اللہ کی
يُجَادِلُونَ فِي آيَاتِ اللَّهِ بِغَيْرِ سُلْطَانٍ
آیتوں میں بغیر اس کے کہ ان کے پاس کوئی دلیل آئی ہو
أَتَاهُمْ ۙ إِن فِي صُدُورِهِمْ إِلَّا كِبْرٌ
جھگڑتے ہیں اور کچھ نہیں بس ان کے دل میں غرور[۱] اور
مَّا هُم بِبَالِغِيهِ ۚ فَاسْتَعِذْ بِاللَّهِ ۖ
بڑائی کی ہوس ہے جس کو وہ نہ پہنچیں گے سو اللہ سے پناہ مانگو
إِنَّهُ هُوَ السَّمِيعُ الْبَصِيرُ ﴿۵۶﴾
کیوں کہ وہ سنتا دیکھتا ہے۔

## ترکیب

[۱] کہ ہم پیغمبر پر غالب آجائیں گے ۱۲ منہ

والذین فی محل نصب عطفا علیٰ رسلنا ای لننصر رسلنا وننصر الذین آمنوا معھم۔ فی الحیوٰۃ الجار متعلق بننصر ویوم معطوف علیٰ فی الحیوٰۃ ای ننصرہم فی الدنیا وفی الآخرۃ۔ یوم بدل من یوم یقوم الاشہاد ولہم اللعنۃ الجملۃ الاسمیۃ معطوف علیٰ لاینفع ھدی حال من الکتاب قال الزجاج الاشھاد۔ جمع شاہد کصاحب و اصحاب وقال النحاس لایجیٔ جمع فاعل علیٰ افعال بل ہی جمع شہید کشریف واشراف۔

## تفسیر

فرعونیوں کی بربادی اور بنی اسرائیل اور موسےٰ علیہ السلام کی سلامتی کا ذکر کرکے یہ بات بتلاتا ہے کہ کچھ موسیٰ علیہ السلام اور اس کی قوم ہی پر سلامتی اور امداد غیبی موقوف نہیں ہم اپنے سب رسولوں اور ان کے ماننے والوں کو دنیا میں اور آخرت میں (کہ جس دن گواہ کھڑے ہوں گے یعنی عدالت کا تخت بچھے گا اور جس دن کہ ظالموں کی معذرت کچھ نفع نہ دے گی اور ان پر لعنت یعنی خدا کی ناراضگی اور برا گھر یعنی جہنم ہوگا) فتح دیں گے کامیاب کریں گے۔

دنیا میں بھی فتح غلبہ پانے اور لوگوں میں ہمیشہ کے لیے بول بالا رہنے اور نیکی سے یاد کیے جانے اور ان کے دل میں سرور اور فرحت و نور عطا ہونے اور بلاؤں سے نجات پانے اور مخالفوں کے دل میں رعب و دفار پیدا کرنے سے ہوتی ہے اور آخرت میں مغفرت اور جنت اور دوسروں کی سفارش کرنے کا اختیار دینے سے ہوگی۔

اس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو مژدہ دیا جاتا ہے اور کفارِ قریش کے کان کھولے جاتے ہیں خبردار رہو تمہارا زور و شوکت و حشمت و دولت فرعونیوں کی حشمت و دولت سے بہت کم ہے۔ دیکھو ان کا انجام کیا ہوا؟

ولقد اٰتینا موسی الکتٰب الخ نصرت اور مدد انبیا کی ایک خاص بات بیان فرماتا ہے کہ فرعونیوں کو ہلاک کرکے ہم نے موسیٰ کو ہدایت یعنی ہدایت کرنے والی کتاب توراۃ دی جو اس کے دین کے استحکام کی ایک رکنِ اعظم تھی اور ان کے بعد بنی اسرائیل کو اس کتاب کا وارث کیا جو عقل مندوں کے لیے ہدایت و نصیحت ہے۔

اس تذکرہ کے بعد جو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تسلی کے لیے ان کو سنایا گیا، رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کی چند روزہ تکالیف پر برداشت کرنے کا حکم دیتا ہے۔

فاصبر ان وعد اللہ حق کہ صبر کر و اللہ کا وعدہ حق ہے۔ عن قریب تجھ کو اور تیرے رب کے ماننے والوں کو غلبہ ہوتا ہے اور صبر کرکے بے کار نہ بیٹھو نہ اپنی زبان کو ان کے برا بھلا کہنے میں مستعمل کرو۔

بلکہ واستغفر لذنبک خود اپنے خدا تعالیٰ کے روبرو اپنی خطاؤں سے معافی مانگو کیوں کہ اگر بشریت سے ان کی ایذاؤں کے مقابلے میں کوئی بات خلاف اَولیٰ سرزد ہوگئی ہو تو خدا تعالیٰ سے اس کی معافی مانگو تاکہ آپ بالکل بے الزام رہیں۔ بندہ گو کیسا ہی نیکوکار و ابرار ہو اور معصوم بھی ہو مگر مقتضائے عبدیت یہی ہے کہ اپنی نیکی پر گھمنڈ نہ کرے۔

دوسری بات یہ ہے کہ انبیاء اولوالعزم ہر چند صغائر و کبائر سے پاک تھے مگر بشر تھے۔ محبت کے طریقے میں ذرا ذرا سی بات جو خلافِ اولیٰ ہو ان کے نفوسِ قدسیہ کے لیے ایک بڑا گناہ سمجھا جاتا تھا اس لیے استغفار کا حکم ہوا اور بے گناہی پر بھی استغفار کرنا رفع درجات کا باعث ہے۔

اور صرف استغفار ہی نہیں بلکہ وسبح بحمد ربک

ع ۱۰

صبح وشام اپنے رب کی مدح وثنا تسبیح وحمد کیا کرو تاکہ فضلِ الٰہی جلد فتح یاب کرے۔

ان الذین الخ یہاں سے یہ بات بتلاتا ہے کہ وہ جو اللہ کی آیتوں میں بغیر سند کے جاہلانہ حجت کیا کرتے ہیں یہ صرف ان کے دلی غرور کا باعث ہے جو وہ آپ سردار بننے کی خواہش رکھتے ہیں۔

ماھم ببالغیہ یہ ان کو حاصل نہ ہوگا۔ پس اب ان کے مکائد و غرور سے اللہ کی پناہ چاہو وہ سمیع و بصیر ہے۔

لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَكْبَرُ مِنْ
البتہ آسمانوں اور زمین کا بنانا آدمیوں کے بنانے
خَلْقِ النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ
سے بڑھ کر ہے لیکن اکثر لوگ
لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۵۷﴾ وَمَا يَسْتَوِي الْاَعْمٰى
جانتے ہی نہیں اور اندھا اور آنکھوں والا
وَالْبَصِيْرُ ۙ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا
برابر نہیں اور نہ ایمان والے اچھے کام کرنے
الصّٰلِحٰتِ وَلَا الْمُسِيْٓءُ ۭ قَلِيْلًا مَّا
والے بدکاروں کے برابر ہیں تم بہت ہی کم
تَتَذَكَّرُوْنَ ﴿۵۸﴾ اِنَّ السَّاعَةَ لَاٰتِيَةٌ
سمجھتے ہو بے شک قیامت تو ضرور آنے والی ہے
لَّا رَيْبَ فِيْهَا وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ
اس میں کچھ شبہ نہیں لیکن اکثر لوگ
لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۵۹﴾ وَقَالَ رَبُّكُمُ
ایمان نہیں لاتے اور تمہارے رب نے فرمادیا ہے
ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ۭ اِنَّ الَّذِيْنَ
کہ مجھ کو پکارا کرو میں تمہاری دعا قبول کروں گا البتہ وہ جو
يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِيْ
ہماری عبادت سے سرکشی کرتے ہیں
سَيَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دٰخِرِيْنَ ﴿۶۰﴾
وہ ذلیل ہوکر جہنم میں ڈالے جائیں گے۔

## تفسیر

ترغیب و ترہیب کے بعد پھر دلائلِ توحید و اثباتِ حشر کی طرف رجوع کرتا ہے۔

فقال لخلق السمٰوٰت الخ کہ یہ منکرین حشر اس بات سے کیا تعجب کرتے ہیں کہ قیامت کے روز خدا تعالیٰ بندوں کو بار دگر پیدا کرے گا اور اس بات کو کیا محال جانتے ہیں؟ کس لیے کہ اس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے جو انسانوں کے پیدا کرنے سے بڑا کام ہے۔ آسمانوں کی وسعت اور ان میں ایسے ایسے بڑے اجرام نورانی یعنی آفتاب و مہتاب اور ستارے کہ جو زمین سے ہزاروں حصہ بڑے ہیں عاقل کے لیے اس کی قدرتِ کاملہ پر دلیلِ بین ہیں۔[۱]

[۱] بعض نے اسی بات سے یہ خیال پیدا کیا ہے کہ ان اجرام میں سے جنت بھی ایک ایسا ہی جرم سماوی ہے جو بُعد کی وجہ سے نظر نہیں آتا۔ وہاں آرام و آسائش دائمی ہے کیوں کہ سب اجرام کے مادے یکساں نہیں۔ وہ سب میں زیادہ عافیت اور خلود و سرور کی جگہ ہے۔ ارواحِ بشریہ جو نیک ہیں مرنے کے بعد یا قیامت برپا ہونے کے بعد وہاں بھیجی جاتی ہیں اور اس میں آرام سے رہتی ہیں۔ اور جہنم ان میں سے ایک بدتر جرم ہے جو ظلمانی ہے اور زمین سے نیچے ہے وہاں بے شمار تکلیفیں ہیں مشرکین و کفار و گناہ گاروں کی روحیں وہاں جاکر عذاب میں رہتی ہیں اور جسم اسی کرۂ ارضی میں رہ جاتا ہے و فیہ ما فیہ ۱۲ منہ۔

[۲] اس میں کلام یہ ہے کہ اس تقدیر پر جنت و دوزخ (باقی بر صفحہ آئندہ)

فیساغورس حکیم اور اس کے متبعین جو آسمانوں کا وجود ہمارے خیال کے موافق تسلیم نہیں کرتے اور آسمان فضا کو کہتے ہیں ان کے نزدیک اور زیادہ اس کی قدرتِ کاملہ کا ثبوت ہے۔ وہ کہتے ہیں زمین بھی ایک چھوٹا سا تارہ ہے جس میں یہ کچھ کائنات ہے اور دیگر ستاروں کی طرح آفتاب کے گرد لاکھوں کوس کے فاصلہ سے گھومتی ہے۔ اسی طرح زہرہ و مشتری وغیرہ ستارے اس سے بھی بڑے ہیں اور وہ بھی دورہ کرتے ہیں اور آفتاب بھی ایک بڑا جرم ہے وہ بھی دورہ کرتا ہے۔ جو ہم کو نہایت چھوٹے چھوٹے تارے رات کو دکھائی دیتے ہیں وہ بُعد کی وجہ سے چھوٹے دکھائی دیتے ہیں ورنہ وہ زمین سے لاکھوں حصے بڑے ہیں۔

پھر حکماء حال نے یہ بھی ثابت کیا ہے کہ ان میں بھی انسان کی طرح سے حیوانات بستے ہیں اور وہاں روشنی آفتاب یا کسی اور ستارے سے پہنچتی ہے۔ آفتاب کے رہنے والوں کو کسی اور نیر سے آفتاب و ماہتاب کی طرح سے روشنی پہنچتی ہے ان میں رہنے والوں کو زمین بھی ایک چھوٹا سا تارا معلوم ہوتا ہے اور ان لاکھوں کروڑوں ستاروں میں کہ جن میں سے ایک زمین بھی ہے بعض آفتاب سے منور ہیں بعض کسی اور سے۔

پھر ان کی نورانیت اور ظلمت بھی مختلف ہے۔ پھر اس کی قدرت کو دیکھو کہ یہ سب ایک فضا غیر محدود میں کس انداز سے دورہ کر رہے ہیں آپس میں ٹکرا نہیں جاتے نہ ان کے انتظام میں فرق آتا ہے۔ پس ایسے حکیم و قدیر کے نزدیک آدمی کا بارہ دگر پیدا کرنا کیا مشکل ہے؟ مگر اس بات کو آنکھوں والے

یعنی علم و عقل والے جانتے ہیں نہ اندھے۔ اس لیے فرماتا ہے۔ وما یستوی الاعمٰی الخ کہ اندھا اور آنکھوں والا یعنی جاہل و عالم برابر نہیں اور نہ مؤمن نیک کام کرنے والا اور بدکار برابر ہو سکتے ہیں لیکن اے لوگو تم کم سمجھتے ہو۔ اس کے بعد پھر قیامت کے برپا ہونے کی خبر دیتا ہے۔

ان الساعۃ لاٰتیۃ الخ کہ قیامت ضرور آوے گی اس میں کچھ بھی شبہ نہیں یعنی یقیناً آوے گی لیکن اکثر لوگ مانتے نہیں۔

قیامت دارِ آخرت میں جانے اور سرورِ ابدی پانے کا وسیلہ ہے اس لیے جو باتیں اس عالم میں نافع ہیں ان کی تعلیم دیتا ہے۔

فقال وقال ربکم الخ تمہارا رب فرماتا ہے مجھے پکارو میری عبادت کرو میں تم سے غائب نہیں ہوں میں تمہارا کہنا اور پکارنا سنتا ہوں عبادت قبول کرتا ہوں جو میری عبادت سے تکبر کرتے ہیں وہ ذلیل ہو کر جہنم میں داخل ہوں گے۔

اَللّٰہُ الَّذِیۡ جَعَلَ لَکُمُ الَّیۡلَ لِتَسۡکُنُوۡا
اللہ وہ ہے کہ جس نے تمہارے آرام کے لیے رات

فِیۡہِ وَ النَّہَارَ مُبۡصِرًا ؕ اِنَّ اللّٰہَ لَذُوۡ
بنائی اور دیکھنے کو دن بنایا [1] بے شک اللہ لوگوں پر

فَضۡلٍ عَلَی النَّاسِ وَ لٰکِنَّ اَکۡثَرَ
فضل کرتا ہے لیکن اکثر

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) اس عالم جسمانی کی ایک جگہ ٹھیرتی ہے حالانکہ وہ ایک عالم ہے جس کو عالم باقی کہتے ہیں اور انوارِ نبوت سے یہی ہم کو معلوم کرایا گیا ہے۔ اور فیساغورثی قول کی اگر یوں اصلاح کرلی جائے کہ یہ سب ستارے گو کسی فلک میں نہیں جدا گانہ حرکات میں دورہ کرتے ہیں۔ لیکن اس تمام فضا کو جس میں یہ دورہ کرتے ہیں سمٰوٰت احاطہ کیے ہوئے ہیں جس میں ملائکہ تسبیح و تقدیس و تدابیر امور میں مصروف ہیں ۱۲ منہ۔

[1] کہ اس کی روشنی میں ایک دوسرے کو دیکھتا ہے ۱۲ منہ

النَّاسِ لَا يَشْكُرُونَ ﴿٦١﴾ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ
لوگ　شکر نہیں کرتے　وہ ہے　اللہ
رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ ۘ لَا إِلٰهَ
تمہارا رب ہے. جو ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے　اس کے سوا کوئی

وقف لازم

إِلَّا هُوَ ۖ فَأَنّٰى تُؤْفَكُونَ ﴿٦٢﴾ كَذٰلِكَ
معبود نہیں　پھر کہاں بہکے چلے جاتے ہو　اسی طرح وہ
يُؤْفَكُ الَّذِينَ كَانُوا بِآيٰتِ اللّٰهِ
لوگ بھی بہک گئے تھے　جو　اللہ　کی　آیتوں　کا
يَجْحَدُونَ ﴿٦٣﴾ اَللّٰهُ الَّذِي جَعَلَ
انکار کیا کرتے تھے　اللہ وہ ہے کہ　جس نے　تمہارے
لَكُمُ الْأَرْضَ قَرَارًا وَّالسَّمَاءَ بِنَاءً
ٹھیرنے　کو　زمین بنائی　اور آسمان کو چھت بنایا
وَّصَوَّرَكُمْ فَأَحْسَنَ صُوَرَكُمْ
اور تمہاری صورتیں بنائیں　پھر تمہاری اچھی صورتیں　بنائیں
وَرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ ۚ ذٰلِكُمُ
اور پاکیزہ چیزوں سے　تم کو روزی دی　وہ ہے
اللّٰهُ رَبُّكُمْ ۖ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ
اللہ　تمہارا رب ہے　تمام جہان کا پالنے والا بڑا
الْعٰلَمِينَ ﴿٦٤﴾ هُوَ الْحَيُّ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ
با برکت ہے　وہی ہے　زندہ　اس کے سوا کوئی بھی معبود نہیں
فَادْعُوهُ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ ۗ
پھر اُسی کو پکارو　خاص اُسی کی بندگی کرتے ہوئے
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِينَ ﴿٦٥﴾
سب خوبیاں اللہ کو ہیں جو تمام جہان کا پرورش کرنے والا ہے

## تفسیر

جب کہ یہ ارشاد فرمایا کہ اللہ کو پکارا کرو کہ وہ تمہارا کہنا سنتا ہے تمہاری مراد بر دیتا ہے تو مناسب ہوا کہ ان مشرکین کو کہ جن کے مقابلے میں کلام ہو رہا ہے اور جو اوہام باطلہ کی پرستش صرف دنیاوی کامیابیوں کے لیے کرتے تھے دو باتیں بتلائی جائیں۔

اول یہ کہ اللہ تعالیٰ موجود و قادر و معطی بھی ہے کہ نہیں؟ کس لیے کہ اوہام عامہ اس کے محسوس نہ ہونے سے بیشتر تردد میں پڑ جاتے ہیں اور اس لیے اپنے تراشیدہ معبودوں کو جو ان کے سامنے موجود دکھائی دیتے ہیں پوجتے ہیں۔

پس اللہ الذی الخ ان آیات میں دلائل و براہین سے خدا تعالیٰ کا وجود اور متصف بصفات معبودیت ہونا ثابت کیا گیا اور خدا تعالیٰ کے آثار و علامات سے جو کسی کی طرف منسوب نہیں ہو سکتے اس کا موجود ہونا بتایا گیا ہے کیوں کہ پاؤں کے نشانوں سے چلنے والا اور کسی کارے اس کا کاری گر یقیناً ثابت ہو جاتا ہے۔

دوسری بات یہ ثابت کرنی تھی کہ آیا وہ دینا اور فیض بخشی بھی کرتا ہے؟ سو اس کا بھی انہیں آیات میں ثبوت کیا گیا۔

اس لیے ان دونوں باتوں کے لیے چند دلائل بیان فرمائے۔

اول اللہ الذی الخ کہ اللہ وہ ہے کہ جس نے تمہارے آرام و سکون کے لیے رات بنائی اور دیکھنے کے لیے دن بنایا۔ اگر زمین و آفتاب ایک ہی حالت پر رہتے تو یا ہمیشہ رات رہتی یا دن یہ دونوں باتیں انسان کی معاش میں خلل انداز تھیں بلکہ اس کی زندگی بھی مشکل ہو جاتی یہ اس کی بڑی نعمت اور عنایت ہے۔

اس سے ثابت ہوا ان اللہ لذو فضل علی الناس کہ اللہ لوگوں پر بڑی عنایت اور مہربانی کرتا ہے۔

ولکن اکثر الناس لا یشکرون لیکن اکثر آدمی شکر

نہیں کرتے یا تو اس لیے کہ اس نعمت کو ایک معمولی بات سمجھتے ہیں یا وہ اللہ تعالیٰ کے منکر ہیں یا اس کو کسی اور کی طرف منسوب کرتے ہیں اس نعمت کو یاد دلا کر فرماتا ہے۔

ذٰلکم اللہ ربکم یہ اللہ ہے تمہارا رب۔ خالق کل شئ ہر چیز کا پیدا کرنے والا نہ اور کوئی۔ ذٰلك اشارے کا لفظ لا کر اور اس سے پہلے اپنی روزمرہ کی نشانی دکھا کر گویا آنکھ سے خدا تعالیٰ کو دکھا دیا کہ اے اندھو! آنکھیں کھولو اور دیکھو یہ اللہ ہے اور ایسا بخشنے والا ہے۔

فانی تؤفکون پھر کہاں بہکے چلے جاتے ہو اوروں کو پکارتے ہو، ان کی عبادت کرتے ہو ان کو نافع اور ضار سمجھتے ہو۔ اور یہ بہکنا کچھ انہیں پر منحصر نہیں بلکہ کذٰلك یؤفك ان سے پہلے بھی لوگ بہکے ہوئے تھے وہ جو اللہ کی ایسی نشانیوں کا انکار کرتے تھے یعنی یہ بھی اللہ کی نشانیوں کو دیکھتے ہیں اور انکار کرتے ہیں۔

دوم اللہ الذی جعل لکم الارض قرارا و السماء بناء اللہ وہ ہے جس نے زمین کو تمہاری قرارگاہ بنایا کہ اس پر بستے ہو چلتے پھرتے ہو اور آسمان کو چھت بنا دیا کہ تم کو گھیرے ہوئے ہے صدہا نعمتیں چھت پر سے بے مشقت تمہارے گھر میں آ رہی ہیں۔

سوم وصورکم فاحسن صورکم تمہاری صورت اس نے بنائی پھر کیا خوب بنائی اس خوبی کو دیکھو تو معلوم ہو کہ کیسی نعمت تم کو عطا ہوئی ہے۔ تشریح ابدان کے جاننے والے اس کو جانتے ہیں۔

چہارم ورزقکم من الطیبٰت یہی نہیں کہ تم کو عمدہ بنا کر بھوکا مارا بلکہ عمدہ سے عمدہ روزی دی نفیس چیزیں کھلائیں ذٰلکم اللہ ربکم یہ ہے اللہ تمہارا رب۔

فتبٰرك اللہ رب العٰلمین پھر کیا بابرکت رب ہے جو تمام عالم کا رب ہے۔

ھو الحی الخ وہ زندہ معبود ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ جب یہ ثابت ہوا تو فادعوہ اسی کو پکارو، اسی کی عبادت کرو۔ مگر کس طرح سے مخلصین له الدین اسی کے ہو کر۔

مدعا ثابت کر کے کلام ختم کرتا ہے الحمد للہ رب العٰلمین کہ ہر قسم کی ستائش کا مستحق وہی منعم حقیقی ہے۔ نہ کوئی اور۔

قُلْ اِنِّیْ نُهِیْتُ اَنْ اَعْبُدَ الَّذِیْنَ
کہہ دو مجھ کو تو ان چیزوں کی عبادت سے منع کر دیا گیا ہے جن کی
تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَمَّا جَآءَنِیَ
تم اللہ کے سوا عبادت کرتے ہو جب کہ میرے رب کی
الْبَیِّنٰتُ مِنْ رَّبِّیْ٘ وَ اُمِرْتُ اَنْ
طرف سے میرے پاس کھلی کھلی نشانیاں آ چکی تھیں اور مجھے تو یہ حکم دیا گیا ہے کہ
اُسْلِمَ لِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۶۶﴾ هُوَ
میں رب العالمین کے آگے سر جھکاؤں وہی کہ
الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ
جس نے تم کو مٹی سے بنایا پھر
مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ مِنْ عَلَقَةٍ ثُمَّ یُخْرِجُكُمْ
نطفہ سے پھر خون کی پھٹکی سے پھر تم کو لڑکا بنا کر
طِفْلًا ثُمَّ لِتَبْلُغُوْۤا اَشُدَّكُمْ
نکالتا ہے پھر (باقی رکھتا ہے) تاکہ تم اپنی جوانی کو پہنچو
ثُمَّ لِتَكُوْنُوْا شُیُوْخًا ۚ وَ مِنْكُمْ
پھر یہاں تک (باقی رکھتا ہے) کہ تم بوڑھے ہو جاتے ہو کچھ تم میں
مَّنْ یُّتَوَفّٰى مِنْ قَبْلُ وَ لِتَبْلُغُوْۤا اَجَلًا
اس سے پہلے مر جاتے ہیں اور تم کو اور زندہ رکھتا ہے تاکہ تم وقت
مُّسَمًّى وَّ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿۶۷﴾ هُوَ
مقررہ تک پہنچو اور تاکہ تم سمجھو وہی

ع ۵ ۱۲

**الذی یحی ویمیت فاذا قضی**

زندہ کرتا اور مارتا بھی ہے پھر جب وہ کسی کام کا

**امرا فانما یقول لہ کن فیکون ﴿۶۸﴾**

حکم کرتا ہے تو صرف کن کہتا ہے سو وہ ہوجاتا ہے

## ترکیب

لما ظرف لاعبد طفلا حال من ضمیر فی یخرجکم ای المنصوب المتصل اعنی کم ۔ والتوحید لارادۃ الجنس او علی تاویل لکل واحد والمراد اطفالا لتبلغوا اللام متعلقہ بمحذوف ای ثم یبقیکم لتبلغوا وکذافی قولہ ثم لتکونوا شیوخا جمع الشیخ والشیوخ بضم الشین وبکسرہا ولتبلغوا ذلک لتبلغوا اجلا مسمی ۔

## تفسیر

دلائل توحید بیان فرماکر شرک کی برائی مؤکد کرنے کے لیے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتا ہے قل انی نہیت کہ ان سے کہہ دو مجھ کو خدا تعالیٰ کی وحدانیت پر یقین کامل ہو گیا ہے اور شرک کی قباحت منکشف ہوگئی ہے میں ان معبودوں کی عبادت کرنے سے منع کیا گیا ہوں کہ جن کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو کیوں کہ میرے پاس میرے رب کی طرف سے بینات یعنی دلائل یقینیہ آچکے ہیں اور مجھ کو رب العالمین کے آگے سر جھکانے کا حکم ہوا ہے ۔

ھو الذی الخ سے رب العلمین کی توضیح کی جاتی ہے کہ اس کی ربوبیت کی ایک یہ شان ہے کہ اس نے تم کو بذریعہ تمہارے باپ آدم کے خاک سے بنایا کیوں کہ انسان کا غالب مادہ خاک ہے پھر اس کے بعد تمہارے توالد و تناسل کا سلسلہ اس طور پر قائم کیا کہ تم کو منی کے قطرہ سے پیدا کرتا ہے پھر وہ نطفہ منی علقہ ہوجاتی ہے پھر اس میں ہاتھ پاؤں اعضاء نمودار ہوکر جان پڑ جاتی ہے پھر تم کو تمہاری ماؤں کے پیٹوں میں سے بچہ بنا کر باہر نکالتا ہے پھر تم کو باقی رہنے دیتا ہے تمہاری پرورش کرتا ہے تاکہ تم جوان ہوجاؤ پھر اس عمر طبعی میں اور ماں کے پیٹ میں دیکھیے اس نے کیا کیا احسان تمہارے ساتھ کیے ہیں حواس خمسہ صحت وعافیت رزق ودیگر سامان دیے ۔

ومنکم من یتوفی اور بعض تم میں سے اس حد سے پہلے مرجاتے ہیں اور تم کو اجل مقرر تک باقی رکھتا ہے تاکہ تم سمجھو کہ کون معبود برحق ہے کون رب ہے ؟

ھو الذی یحی ویمیت انسان جو کسی کی اطاعت و عبادت کرتا ہے یا تو احسانات سابقہ اور موجودہ کے لحاظ سے ، سو یہ بھی استحقاق خالص اللہ ہی کا ہے ۔ اس بات کو ھو الذی خلقکم میں بیان فرمادیا اس لیے کہ اس سے جان کا خوف اور جان باقی رہنے کی امید ہوتی ہے سو یہ بات بھی اسی کے لیے ہے وہی مارتا ہے وہی زندہ رکھتا ہے اس میں اس کے سوا کسی کو دخل نہیں ۔ یا کسی کاربراری کی امید سے کہ وہ انسان کی اڑی حاجت کو روا کردیتا ہے سو یہ بھی اسی کا کام ہے ۔

اس بات کو اس جملہ میں بیان فرماتا ہے فاذا قضی امرا الخ کہ جب وہ کسی کام کے کرنے کا ارادہ کرتا ہے تو اس کے ہونے میں کوئی بھی دیر نہیں لگتی اس کے کہنے سے فوراً ہوجاتا ہے ۔ جس کو فوراً کرنا چاہتا ہے ۔ اور جس کو بتدریج کرنا چاہتا ہے اس کو بتدریج کرتا ہے مگر اس کو بھی اگر فوراً کرنا چاہے تو فوراً ہوسکتا ہے ۔ یعنی وہ ایسا قادر مطلق ہے ۔ پھر جب یہ ساری باتیں اسی کو حاصل ہیں تو پھر اور کسی کے پکارنے اور پوجنے کی کیا حاجت اور کون ضرورت ؟ پھر ایسے محسن و قادر مطلق کے سوا اور کو پکارنا اگر نمک حرامی نہیں تو اور کیا ہے ؟ اس لیے اس نمک حرامی کی ممانعت کر دی گئی ۔

فَبِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِينَ ﴿٧٦﴾

پھر کیا ہی بُری جگہ ہے غرور کرنے والوں کی۔

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ يُجَادِلُونَ فِي آيَاتِ

کیا آپ نے وہ لوگ نہیں دیکھے جو اللہ کی آیتوں میں جھگڑا مچایا

اللَّهِ أَنَّى يُصْرَفُونَ ﴿٦٩﴾ الَّذِينَ كَذَّبُوا

کرتے ہیں کہاں بہکے چلے جا رہے ہیں یہ وہ ہیں کہ جنہوں نے

بِالْكِتَابِ وَبِمَا أَرْسَلْنَا بِهِ رُسُلَنَا

کتاب کو اور جو کچھ ہم نے رسولوں کو دے کر بھیجا تھا سب کو جھٹلا دیا

فَسَوْفَ يَعْلَمُونَ ﴿٧٠﴾ إِذِ الْأَغْلَالُ

پھر ان کو ابھی معلوم ہوا جاتا ہے جب کہ طوق

فِي أَعْنَاقِهِمْ وَالسَّلَاسِلُ يُسْحَبُونَ ﴿٧١﴾

اور زنجیریں ان کے گلوں میں ڈال کر کھولتے پانی میں

فِي الْحَمِيمِ ثُمَّ فِي النَّارِ يُسْجَرُونَ ﴿٧٢﴾

گھسیٹے جائیں گے پھر آگ میں جھونکے جائیں گے

ثُمَّ قِيلَ لَهُمْ أَيْنَ مَا كُنْتُمْ تُشْرِكُونَ ﴿٧٣﴾

پھر ان سے کہا جائے گا جن کو تم اللہ کے سوا شریک

مِنْ دُونِ اللَّهِ قَالُوا ضَلُّوا عَنَّا بَلْ

بناتے تھے کہاں ہیں؟ وہ کہیں گے وہ ہمارے پاس سے کھوئے گئے بلکہ

لَمْ نَكُنْ نَدْعُو مِنْ قَبْلُ شَيْئًا

ہم پہلے تو کسی کو بھی پکارا نہیں کرتے تھے

كَذَٰلِكَ يُضِلُّ اللَّهُ الْكَافِرِينَ ﴿٧٤﴾

اللہ یوں کافروں کو بچلاوے گا (بدحواس کرے گا)

ذَٰلِكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَفْرَحُونَ فِي الْأَرْضِ

یہ عذاب تم کو اس لیے ہوا کہ تم ملک میں ناحق کی خوشیاں منایا

بِغَيْرِ الْحَقِّ وَبِمَا كُنْتُمْ تَمْرَحُونَ ﴿٧٥﴾

کرتے تھے اور اس لیے بھی کہ تم اترایا کرتے تھے

ادْخُلُوا أَبْوَابَ جَهَنَّمَ خَالِدِينَ فِيهَا

جہنم کے دروازوں میں ہمیشہ رہنے کے لیے گھسو

## ترکیب

اذ الاغلٰل ظرف لیعلمون والمراد المعنی الاستقبال والسلاسل جمع سلسلۃ معطوف علی الاغلال والخبر فی اعناقہم اومبتدا خبرہ یسحبون والعائد محذوف ای یسحبون بہا و ہو علی الاول حال وقریٔ بالنصب ویسحبون بفتح الیاء ای یسحبون السلاسل۔

## تفسیر

آیاتِ الٰہیہ میں جھگڑا کرنے والوں کی پھر مذمت بیان کی جاتی ہے۔

فقال الم تر الی الذین الخ خدا تعالیٰ تعجب کے طور پر ارشاد فرماتا ہے کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کیا آپ نے وہ لوگ نہیں دیکھے جو آیاتِ الٰہیہ میں ناحق بحث کیا کرتے ہیں۔ وہ کہاں بہکے جاتے ہیں۔

پھر فرماتا ہے وہ کون ہیں؟ الذین کذبوا بالکتٰب وہ ہیں کہ جنہوں نے کتاب اللہ کو جھٹلایا۔ عام ہے کہ قرآن مجید ہو یا اگلی کتابیں یا ان میں سے کسی کتاب کا انکار کیا ہو۔ اور رسول جس چیز کو لائے اس کا بھی انکار کیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی بات کو جھٹلانا کفر ہے خواہ صراحۃً یا کنایۃً۔ پھر آخرت میں جو سزا ان کو ہوگی اس کو بیان کرتا ہے۔

اذ الاغلٰل الخ ان کے گلوں میں طوق و زنجیر ڈال کر گرم پانی میں گھسیٹا جائے گا۔ پھر آگ میں ڈالے جائیں گے یعنی طرح طرح سے عذاب ہوگا۔

راغب اصفہانی کہتے ہیں تسلسل الشیٔ اضطراب اس کے معنی ہیں حرکت و اضطراب پایا جاتا ہے۔ زنجیر کو بھی اسی لیے

سلسلہ کہتے ہیں کہ اس کی کڑیوں میں حرکت ہوتی اور پانی کو بھی بوجہ روانگی کے سلسل کہتے ہیں۔ اغلال جمع غل بمعنی طوق۔ السحب، زور سے کھینچنا۔ اور بادل کو بھی اسی لیے سحاب کہتے ہیں کہ اس کو ہوا دھکیلتی ہوئی لے جاتی ہے۔ حمیم، گرم کھولتا ہوا پانی۔ بعض کہتے ہیں پیپ مراد ہے۔ سجر، تنور کو گرم کرنا اور نہر کو پانی سے بھرنا۔ اس لیے کہتے ہیں بحر مسجور اے مملوء ماءً۔

پھر ان سے سوال ہوگا کہ جن کو تم شریک بناتے تھے وہ کہاں ہیں؟ جواب دیں گے ضلوا عنا کہ وہ ہم سے کھوئے گئے ہم کو نظر نہیں آتے۔ پھر کہیں گے بل لم نکن ندعوا من قبل شیئًا کہ ہم تو کسی کو بھی نہیں پکارا کرتے تھے۔ جس طرح کوئی شخص کچھ برا کام کرے اور سزا کے وقت انکار کرے کہ میں نے تو کچھ بھی نہیں کیا تھا تاکہ سزا نہ ہو۔

فرماتا ہے کذٰلك یضل اللہ کہ جس طرح اس روز بہکیں گے ع ۱۰ ۱۳
کیے کام کا انکار کریں گے اسی طرح دنیا میں اللہ ان کو گمراہ کر رہا ہے جو وہ آیات اللہ میں جھگڑتے ہیں۔ یا یہ معنی کہ اس طرح سے ان کو آخرت میں مبہوت و بدحواس کرے گا۔

ان سے وہاں کہا جائے گا ذٰلکم یہ عذاب تم کو اس لیے ہوا کہ تم دنیا میں گناہوں اور شرک اور طرح طرح کی بدکاری کر کے خوش ہوا کرتے تھے مال و عیال میں مست تھے اور اس لیے کہ تم تکبر کیا کرتے تھے۔ تکبر سے اہل اللہ کی بات نہیں سنتے تھے۔

ادخلوا ابواب جھنم الخ دوزخ کے دروازوں میں گھسو ہمیشہ رہنے کے لیے۔ یہ بری جگہ متکبروں کی ہے۔

فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ۚ فَاِمَّا نُرِيَنَّكَ

پھر (اے محمدؐ) صبر کرو کیونکہ اللہ کا وعدہ برحق ہے پھر اگر ان چیزوں میں سے

بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ

کہ جن کا ہم ان سے وعدہ کیا کرتے ہیں کچھ آپ کو دکھائیں یا آپ کو (اس سے پہلے ہی) موت دیں تو پھر وہ تو

فَاِلَيْنَا يُرْجَعُوْنَ ﴿۷۷﴾ وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا

سب ہمارے ہی پاس آویں گے　اور ہم نے آپ سے

رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ مِنْهُمْ مَّنْ قَصَصْنَا

پہلے بھی رسول بھیجے ہیں کہ ان میں سے کسی کا حال تو آپ کو

عَلَيْكَ وَمِنْهُمْ مَّنْ لَّمْ نَقْصُصْ

سنا دیا اور کسی کا حال ان میں سے آپ کو نہیں

عَلَيْكَ ۗ وَمَا كَانَ لِرَسُوْلٍ اَنْ يَّاْتِيَ

سنایا اور کسی رسول کا بھی مقدور نہ تھا کہ اللہ کی

بِاٰيَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ فَاِذَا جَآءَ اَمْرُ

بے اجازت کوئی نشانی لے آتا پھر جب حکم الٰہی

اللّٰهِ قُضِيَ بِالْحَقِّ وَخَسِرَ هُنَالِكَ

آیا تو انصاف سے فیصلہ کیا گیا اور جو لوگ برسرِ باطل تھے اس

الْمُبْطِلُوْنَ ﴿۷۸﴾ ع

وقت وہی نقصان میں رہے

## ترکیب

فاما ان شرطیة وما مزیدة لتاکید الشرط فالینا یرجعون جواب نتوفینك وجواب نرینك محذوف مثل فذاك و یمکن ان یکون جوابا لهما بمعنی ان نعذبهم فی حیاتك او لم نعذبهم فانا نعذبهم فی الآخرة اشد العذاب و یدل علی شدته الاقتصار بذکر الرجوع فی ہذا المعرض۔ بیضاوی۔

## تفسیر

اول اس سورت سے لے کر یہاں تک آیات اللہ میں جھگڑنے والوں کی برائی اور ان کے طریقے کی مذمت تھی اس جگہ اپنے رسول کو ان کی ایذاؤں پر صبر کرنے کا حکم دیتا ہے اور منکروں کو ایک آنے والی مصیبت سے خبردار کرتا ہے کہ

آپ صبر کیجیے کیونکہ اگر آپ کی زندگی میں کفار کو بعض آنے والی مصیبت دکھاویں جیسا کہ بدر کے روز کا معاملہ تو فہو المراد آپ بھی دیکھ لیں گے اور اگر آپ مرگئے تو بھی یہ لوگ ہمارے پاس آنے والے ہیں ان کو سخت عذاب ہوگا۔ اس کی نظیر یہ آیت ہے فاما نذھبن بک فانا منھم منتقمون او نرینک الذی وعدنھم فانا علیھم مقتدرون۔

غرض یہ کہ صبر کر خدا کا وعدہ برحق ہے ان پر بلا آنے والی ہے خود آپ کی حیات میں آوے یا بعد میں بہرحال ان ناہنجاروں پر وبال آئے گا اور سخت آوے گا۔ اس کے بعد آں حضرتؐ کو اور بھی تسلی دی جاتی ہے۔

فقال ولقد ارسلنا رسلا من قبلک کہ آپ سے پیشتر بھی ہم بہت سے رسول دنیا میں بھیج چکے ہیں (جن کی تعداد بموجب بعض روایات ایک لاکھ چوبیس ہزار ہے جن میں سے تین سو پندرہ رسول تھے (اخرجہ احمد) مگر قوی تر یہی ہے کہ ان کی تعداد اللہ ہی کو معلوم ہے اجمالاً سب کو برحق ماننا ضرور ہے) اور وہ ہر ملک و ہر قوم میں آئے تھے۔

منھم من قصصنا علیک ان میں سے بعض کا حال آپ سے بیان کیا ہے یعنی جن کا ذکر آیا اوروں کا ذکر آپ سے نہیں آیا، مگر سب رسولوں کے ساتھ یہ بات پیش آئی ہے کہ ہر ایک قوم نے ان کی باتوں میں مجادلہ اور ناحق کا جھگڑا مچایا ہے۔ اگرچہ انہوں نے معجزات بھی دکھائے نشانیاں بھی پیش کیں مگر پھر بھی وہ سرکشی کی راہ سے بغیر ضرورت معجزات کی خواستگاری کرتے رہے۔

وما کان لرسول ان یاتی بایۃ الا باذن اللہ حالانکہ کسی رسول کی بھی طاقت نہ تھی کہ بغیر حکم الٰہی کے ان کی خواہش پوری کرنے کو کوئی معجزہ دکھا سکے۔ پس ان کی خواہش پوری نہ کی گئی ان کا انکار و اصرار بڑھتا گیا۔

فاذا جاء امر اللہ قضی بالحق پھر جب امر الٰہی یعنی عذاب کا وقت موعود آیا تو انصاف سے فیصلہ ہوگیا۔ بدکردار شریروں نے اپنے جرم کی سزا پائی ایمان داروں کو نجات دی گئی۔

وخسر ھنالک المبطلون اور اس وقت باطل کا اتباع کرنے والے آیات اللہ کو باطل ٹھیرانے والے برباد ہوگئے دنیا میں نام و نشان بھی باقی نہ رہا۔

یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم عصر مشرکوں کو سنایا جاتا ہے کہ تم اسی طرح معجزات طلب کرتے ہو۔ تمہارا بھی یہی انجام ہوگا۔

اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَنْعَامَ
اللہ وہ ہے کہ جس نے تمہارے لیے چارپائے بنائے

لِتَرْكَبُوْا مِنْهَا وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ﴿۷۹﴾
تاکہ ان میں سے کسی پر سواری کرو اور کسی کو کھاؤ

وَلَكُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ وَلِتَبْلُغُوْا عَلَيْهَا
اور تمہارے لیے ان میں اور بھی فائدے ہیں اور یہ بھی کہ ان پر سوار ہو کر

حَاجَةً فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَعَلَيْهَا وَ
اپنے اس مقصد تک پہنچو جو تمہارے دل میں ہے اور ان پر اور

عَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُوْنَ ﴿۸۰﴾ وَيُرِيْكُمْ
کشتیوں پر بھی تم سوار کیے جاتے ہو اور وہ تم کو اپنی نشانیاں

اٰيٰتِهٖ ۖ فَاَيَّ اٰيٰتِ اللّٰهِ تُنْكِرُوْنَ ﴿۸۱﴾
دکھاتا ہے پھر تم اللہ کی کن کن آیتوں کا انکار کرو گے ؟

اَفَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوْا
پھر کیا انہوں نے ملک میں پھر کر نہیں دیکھ لیا

كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ
کہ ان سے پہلوں کا کیا انجام

قَبْلِهِمْ ۭ كَانُوْٓا اَكْثَرَ مِنْهُمْ وَاَشَدَّ
ہوا جو ان سے بھی زیادہ

قُوَّةً وَّاٰثَارًا فِی الْاَرْضِ فَمَآ اَغْنٰی

زور آور اور سے زیادہ زمین پر نشانیاں چھوڑ جانے والے تھے پھر ان کی

عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿۸۲﴾

کارروائی ان کے کچھ بھی کام نہ آئی

فَلَمَّا جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

پھر جب ان کے پاس (ہمارے) رسول نشانیاں لے کر آئے

فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ وَ

تو وہ اپنے علم و دانش پر اترانے لگے اور

حَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۸۳﴾

جس پر وہ ہنسی کرتے تھے وہ ان پر اُلٹ پڑا

فَلَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ

پھر جب انہوں نے ہمارا عذاب آتے دیکھا تو کہنے لگے ہم اکیلے اللہ پر

وَحْدَهٗ وَكَفَرْنَا بِمَا كُنَّا بِهٖ مُشْرِكِيْنَ ﴿۸۴﴾

ایمان لائے اور جس کو اس کا شریک کرتے تھے اس کے ہم منکر ہو گئے

فَلَمْ يَكُ يَنْفَعُهُمْ اِيْمَانُهُمْ لَمَّا رَاَوْا

پھر ان کا ایمان ان کو (اس وقت) کیا نفع دیتا جب کہ انہوں نے

بَاْسَنَا ؕ سُنَّتَ اللّٰهِ الَّتِیْ قَدْ خَلَتْ

ہمارا عذاب دیکھ لیا اللہ کا اس کے بندوں میں قدیم سے یہی دستور

فِیْ عِبَادِهٖ ۚ وَخَسِرَ هُنَالِكَ الْكٰفِرُوْنَ ﴿۸۵﴾ ع ۹ ۷ ۱۴

چلا آرہا ہے اور اس جگہ منکر گھاٹے میں رہیں گے۔

## تفسیر

خوف دلانے کے بعد پھر وہ دلائل بیان فرماتا ہے کہ جو اللہ حکیم رحیم کے وجود پر دلالت کرتے ہیں اور جن سے اس کا بندوں پر انعام و احسان ثابت ہوتا ہے۔

فقال اللّٰہ الذی الخ کہ اللہ وہ محسن و رحیم و کریم و قادر ہے کہ جس نے تم سے بڑے زور آور جانوروں کو تمہارے بس میں کر دیا کہ ان میں سے تم کسی پر سوار ہوتے ہو جیسا کہ اونٹ گھوڑا گدھا۔ بعض ملکوں میں بیل ہاتھی بھی یہی کام دیتے ہیں۔ اور بعض کو تم ذبح کر کے کھاتے ہو گائے۔ بھیڑ بکری وغیرہ۔

اور اسی پر بس نہیں بلکہ ولکم فیہا منافع اس کے علاوہ تمہارے لیے ان میں اور بھی فوائد ہیں ان سے نفع لیتے ہو دودھ گھی فروخت کرتے ہو کھاتے پیتے ہو ہل جوتتے ہو ان کی نسل بڑھا کر فروخت کرتے ہو ان کی کھالوں سے فوائد اٹھاتے ہو۔ ان کی ہڈیوں اور سینگوں کو کام میں لاتے ہو۔

ولتبلغوا علیہا حاجۃ فی صدورکم اور نیز ان پر چڑھ کر اپنی حاجات دلی کو پورا کرتے ہو سفر کرتے ہو اسباب لاد کر لے جاتے ہو دشمنوں پر چڑھائی کرتے ہو۔ اور یہ سوار ہونا کچھ انہیں پر موقوف نہیں۔

بلکہ علیہا و علی الفلک تحملون۔ ان پر اور کشتیوں پر بھی سوار ہوتے ہو۔

ویریکم اٰیٰتہ اور وہ تم کو اپنی اور بہت سی نشانیاں دکھاتا ہے۔

فای اٰیٰت اللّٰہ تنکرون پس کون کون سی نشانیوں کو جھٹلاؤ گے۔

افلم یسیروا فی الارض یہاں سے یہ بات بتلاتا ہے کہ نعمتوں کی ناقدری اور ناشکری کی بھی اس کے ہاں سخت سزا دنیا میں بھی ملا کرتی ہے۔ اگر یقین نہیں تو ملک میں پھر کر اپنے سے پہلے لوگوں کا حال کیا انہوں نے نہیں دیکھ لیا ہے کہ ان کا کیا انجام ہوا؟ اور ہمارے مقابلے میں ان کی کوئی تدبیر اور کوئی زور کار آمد نہ ہوا پھر ان موجودہ لوگوں کا کیا کار آمد ہوگا۔ حالانکہ وہ ان سے زور آور اور بڑے نشان باقی چھوڑنے والے تھے۔ قلعہ اور عماراتِ بلند اور کنوئیں ان کی یادگار موجود ہیں۔

فلما جاءتھم رسلھم بالبینٰت الخ یہاں سے ان کی بربادی کے اسباب بیان فرماتا ہے کہ ان کے پاس رسول نشانیاں معجزات لے کر آئے انہوں نے اپنے خیالاتِ فاسدہ پر خوشی ظاہر کی اور نبیوں کی بات نہ مانی اور ان پر ٹھٹھا کرنے لگے وحاق بھم پس ان پر وہ بلا کہ جس کے آنے کا ذکر سن کر اس پر ہنسی کرتے تھے اُلٹ پڑی۔ فلما راوا پھر جب بلا آتی دیکھی تو دولتِ دنیا کا نشہ اُتر گیا۔

کہنے لگے اٰمنا باللہ وحدہ کہ ہم خالص ایک اللہ پر ایمان لائے اور اپنے معبودوں کے منکر ہوگئے مگر اس وقت کا ایمان لانا کیا فائدہ دیتا تھا کس لیے کہ اللہ کا دستور ہمیشہ سے یوں ہی چلا آرہا ہے کہ ہلاکت کے وقت کا ایمان لانا معتبر نہیں ہوتا۔ سو وہ زیاں کار برباد ہوگئے۔

## فوائد

(۱) لام جو غرض کے لیے آتا ہے لترکبوا ولتبلغوا پر داخل ہوا اور باقی پر نہ داخل ہوا اس کا کیا سبب ہے؟ صاحبِ کشاف نے اس کا یہ جواب دیا ہے کہ چارپایوں پر چڑھنا حج اور جہاد میں واجب یا مستحب ہے پس یہ دونوں دینی اغراض ہیں اس لیے ان پر لام آیا۔ لیکن کھانا اور منافع حاصل کرنا سو یہ مباحات سے ہیں اس لیے ان پر لام نہیں داخل ہوا اور نظیر اس کی یہ آیت ہے والخیل والبغال والحمیر لترکبوھا وزینۃ دیکھو یہاں رکوب پر لام آیا، زینت پر نہ آیا۔ یعنی رکوب مقصدِ اصلی ہے اور باقی فرعی ہیں۔

(۲) ای اٰیٰت اللہ فرمایا مذکر کا صیغہ آیات مونث کے لیے آیا اور آیۃ نہ فرمایا۔ صاحبِ کشاف اس کے جواب میں فرماتے ہیں کہ یہی فصیح اور مستعمل ہے آیۃ نہیں۔ کس لیے کہ اسماء غیر صفات میں جیسا کہ حمار و حمارۃ مونث اور مذکر میں تفرقہ بہت ہی کم ہوتا ہے چہ جائیکہ ای کیونکہ یہ مبہم ہے۔

(۳) فرحوا بما عندھم من العلم۔ فرحوا کی ضمیر یا تو کفار کی طرف راجع ہے پس ان کے اس علم سے کہ جس سے خوش وقت تھے کیا مراد ہے؟ یا تو ان کے وہ خیالاتِ فاسدہ کہ جو متوارث چلے آتے تھے یا ان کی جہل پسند طبیعت اور آزادی پسند فطنت اور بے باکی نے از خود گھڑ لیے تھے جیسا کہ وما یھلکنا الا الدھر۔ ولو شاء اللہ ما اشرکنا ولا اٰباؤنا۔ من یحی العظام وھی رمیم۔ ما نعبدھم الا لیقربونا الی اللہ زلفی وغیر ذلک۔ یعنی دہریے دہر ہی کو محی و ممیت کہتے تھے اور مشرک اپنے افعالِ نکوہیدہ کی صحت پر خدا کی مشیت کو دلیل بناتے تھے کہ ہمارے یہ کار بُرے ہوتے تو خدا ان کو نہ ہونے دیتا، یا وہ قیامت کے روز زندہ ہونے کو محال سمجھتے تھے یا اپنے معبودوں کو اللہ کے تقرب کا وسیلہ جانتے تھے۔ ایسے ایسے ہی اقوال فاسدہ وہ انبیاء علیہم السلام کے مقابلے میں پیش کر کے بغلیں بجایا کرتے تھے۔

یا اُن کے علوم سے مراد فلاسفہ کے علوم ہیں۔ ریاضیات وعنصریات کے سوا الٰہیات میں بھی ان کو ان کے اقوال پر بڑا زعم تھا۔ اور آج کل بھی صدہا انسان فلسفۂ حال پر ایمان لائے ہوئے ہیں۔ بظاہر اسلام کا ترک کرنا اپنی بدنامی اور حریصانہ کوششِ دنیاوی کے منافی جان کر اسلام کا ترک کرنا تو مناسب نہیں جانتے اس لیے قرآن کے مطالب نفیسہ کو تاویلِ بعید کر کے یعنی ٹکیں ملا کر اقوالِ حکماء کے مطابق کرنا چاہتے ہیں اور اس کوششِ بے کار کا جملہ مسلمانوں کو ممنونِ منت بناتے ہیں اور ایسی تاویلاتِ رکیکہ کا نام انہوں نے تفسیر الکلام بافعال اللہ وبقدرت اللہ رکھا ہے۔ ان علومِ فلسفیہ سے وہ انبیاء علیہم السلام کا مقابلہ کیا کرتے تھے اور اب بھی بت پرست اپنے جاہلانہ خیالات کو قرآن مجید کے مقابلے میں لایا کرتے ہیں۔ یا اُن کے علم سے مراد اُمورِ

دنیاوی کا علم ہے کہ اسی پر وہ شادان و فرحان رہتے تھے انبیاء علیہم السلام کی باتوں پر جو دنیا کی بے ثباتی اور خدا کے پاس جانے کی بابت تھیں کان بھی نہ دھرتے تھے۔

اور یا یہ ضمیر انبیاء علیہم السلام کی طرف راجع ہے اس صورت میں یا تو فرحت رسولوں کی مراد ہوگی کہ حضرات انبیاء اُن کے انکار و جاہلانہ مکابرہ سے دل تنگ نہ ہوتے تھے بلکہ جو علوم اُن کو اللہ کی طرف سے حاصل ہوئے تھے ان پر شادان و فرحان تھے۔ یہ اُن کے یقین کی برکت تھی۔

یا یہ معنی کہ کفار انبیاء علیہم السلام کے علم پر جو ان کو دیا گیا تھا خوش ہوتے تھے یعنی ہنسی اور تمسخر کرتے تھے جیسا کہ آج کل نئے تعلیم یافتہ دینی باتوں پر ہنسی کیا کرتے ہیں۔ مگر نتیجہ ان کا خسران و حرمان ہوا۔ برباد ہوئے۔ آخرت میں مبتلاء عذاب ہوئے۔

الٰہی بطفیل نبی پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام ہم کو خسارۂ دارین سے پناہ میں رکھیو یہ خسران و حرمان ہمارے پاس نہ آوے آمین۔

---

# سُورۂ حٰمٓ سجدہ

مکیہ ہے اور اس کی چوّن آیتیں اور چھے رکوع ہیں

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

ع ۱ ۸ ۱۵ حٰمٓ ۞ تَنۡزِيۡلٌ مِّنَ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۞

(یہ کتاب) بڑے مہربان نہایت رحم والے کی طرف سے نازل ہوئی ہے

كِتٰبٌ فُصِّلَتۡ اٰيٰتُهٗ قُرۡاٰنًا عَرَبِيًّا

کہ جس کی آیتیں عربی زبان میں علم والوں کے لیے

لِّقَوۡمٍ يَّعۡلَمُوۡنَ ۞ بَشِيۡرًا وَّنَذِيۡرًا

واضح ہیں (یہ) خوشخبری اور ڈرسنانے والی ہے

فَاَعۡرَضَ اَكۡثَرُهُمۡ فَهُمۡ لَا يَسۡمَعُوۡنَ ۞

پھر ان میں سے اکثر نے تو منھ ہی پھیر لیا پھر وہ سنتے بھی نہیں

وَقَالُوۡا قُلُوۡبُنَا فِىۡۤ اَكِنَّةٍ مِّمَّا تَدۡعُوۡنَاۤ

اور کہتے ہیں ہمارے دل اُس بات سے کہ جس کی طرف تو ہم کو بلاتا ہے

اِلَيۡهِ وَفِىۡۤ اٰذَانِنَا وَقۡرٌ وَّمِنۡۢ بَيۡنِنَا

پردوں میں ہیں اور ہمارے کانوں میں ٹیٹھیاں ہیں اور ہمارے اور

وَبَيۡنِكَ حِجَابٌ فَاعۡمَلۡ اِنَّنَا عٰمِلُوۡنَ ۞

تیرے بیچ میں پردہ پڑا ہوا ہے پھر تو اپنا کام کیے جا ہم بھی اپنا کام کر رہے ہیں

قُلۡ اِنَّمَاۤ اَنَا بَشَرٌ مِّثۡلُكُمۡ يُوۡحٰٓى

آپ ان سے کہدیں کہ میں بھی تمہارے جیسا ایک آدمی ہی ہوں میری طرف یہی

اِلَىَّ اَنَّمَاۤ اِلٰهُكُمۡ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَاسۡتَقِيۡمُوۡۤا

حکم آتا ہے کہ تمہارا معبود ایک ہی ہے پھر اسی کی طرف سیدھے

اِلَيۡهِ وَاسۡتَغۡفِرُوۡهُ ؕ وَوَيۡلٌ لِّلۡمُشۡرِكِيۡنَ ۞

چلے جاؤ اور اس سے معافی مانگو اور مشرکوں پر افسوس ہے

الَّذِيۡنَ لَا يُؤۡتُوۡنَ الزَّكٰوةَ وَهُمۡ

جو زکوٰۃ نہیں دیتے اور وہ

بِالۡاٰخِرَةِ هُمۡ كٰفِرُوۡنَ ۞ اِنَّ الَّذِيۡنَ

آخرت کے بھی منکر ہیں بے شک وہ جو

اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمۡ اَجۡرٌ

ایمان لائے اور انہوں نے نیک کام بھی کیے ان کے لیے

غَيۡرُ مَمۡنُوۡنٍ ۞

بے انتہا اجر ہے۔

## ترکیب

حٰمٓ ان جعلتہ مبتدا فخبرہ تنزیل الکتٰب الخ وان جعلتہ تعدید الحروف فتنزیل خبر محذوف او مبتدا لتخصیصہ بالصفۃ

دخبر وکتٰب وہو علی الاولین بدل منہ او خبر اٰخر او خبر محذوف قراٰنًا نصب علی المدح او حال من فصلت لقوم یعلمون صفۃ اخریٰ لقراٰنًا اوصلۃ لتنزیل او لفصلت بشیرًا ونذیرًا صفتان اخریان لقرآنا اوحالان من کتاب وقرئ بالرفع علی انہما صفۃ لکتٰب او خبر محذوف وہم بالاٰخرۃ الخ معطوف علی لایؤتون الزکوٰۃ داخل معہ فی حیز الصلۃ والمجئ بضمیر الفصل لقصد الحصر۔

# تفسیر

اس سورت کو سورۂ سجدہ بھی کہتے ہیں اور سورۂ فصلت بھی اس کا نام ہے۔ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ یہ مکہ میں نازل ہوئی ہے۔

ابن ابی شیبہ و عبد بن حمید و ابو یعلیٰ و بیہقی وغیرہ محدثین کی ایک جماعت نے نقل کیا ہے کہ قریش نے عتبہ ابن ربیعہ کو جو عرب میں بڑا گویا تھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بھیجا، اس نے کہا اگر آپ کو مال منظور ہو تو وہ لیجیے، اور اگر عورتوں سے رغبت ہے تو قریش میں سے جو عورت پسند ہو وہ آپ کی نذر ہے۔ آں حضرتؐ نے اس سورت کی کچھ آیات پڑھ کر اس کو سنائیں۔ اس نے کہا بس بس۔ پھر قریش کے پاس آکر کہا کہ واللہ عمر بھر ایسا کلام میں نے نہیں سنا اور اس کا کوئی جواب میرے پاس نہ تھا۔

حٰم سے کسی خاص بات کی طرف اشارہ کر کے قرآن مجید کا کتاب الٰہی ہونا بیان فرماتا ہے کہ بندوں کی حاجت روائی کے لیے اس رحمٰن رحیم نے یہ کتاب نازل کی ہے جس میں یہ صفتیں ہیں کہ یہ ایسی کتاب ہے جس کی آیات میں تفصیل ہے ابہام نہیں۔ کہیں وعظ و پند ہے، کہیں مسائل حلت و حرمت وغیرہا ہیں کہیں آخرت کا ذکر ہے۔ کہیں پہلوں کا عبرت انگیز نصیحت خیز حال ہے۔

عربی زبان میں عرب کی سہولت کے لیے بشیر و نذیر ہے کتاب کی خوبی اور اس کی ضرورت کے بعد کفار کی اس سے اعراض و نفرت بیان کر کے ان کی بدبختی و حماقت ثابت کرتا ہے۔ فاعرض سے عملون تک۔

پھر قل انما انا بشر مثلکم الخ سے یہ بات بتلاتا ہے کہ یہ نفرت فضول ہے میں بھی تو تمہاری مانند ایک آدمی ہوں کوئی فرشتہ نہیں جن نہیں جس سے غیر جنس ہونے کے سبب تمہیں نفرت ہو۔ صرف یہ ہے کہ مجھ کو خدا نے وحی سے مشرف کیا ہے اور یہ ضروری باتیں جو تمام حسنات کا اصل اصول ہیں میری طرف لوگوں کے بتانے کو وحی کی گئی ہیں۔ حسنات میں سے توحید انما الٰھکم سو اس پر قائم ہو۔ اس کے بعد واستغفروہ اپنے مالک سے معافی مانگو۔ اعتقادی و عملی دونوں باتیں آگئیں۔ اور اس کے برخلاف کرنے والے مشرک ہیں توحید کے مقابلے میں شرک کرتے ہیں لوگوں سے نیکی کرنے کے بدلے میں زکوٰۃ تک نہیں دیتے حب دنیا کی وجہ سے آخرت پر یقین ہی نہیں رکھتے کہ اس کی امید پر نیکی و خیرات کرتے پس ان کے لیے خرابی ہے۔

اور جو ایمان لاتے اور اچھے کام کرتے ہیں ان کے لیے بے انتہا اجر ہے۔

قُلْ اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ بِالَّذِيْ

کہو کیا تم اس کا انکار کرتے ہو کہ جس نے

خَلَقَ الْاَرْضَ فِيْ يَوْمَيْنِ وَتَجْعَلُوْنَ

دو روز میں زمین بنائی اور اس کے ساتھ

لَهٗٓ اَنْدَادًا ۭ ذٰلِكَ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۚ

اوروں کو برابر کرتے ہو وہ تو تمام جہان کا رب ہے

وَجَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِيَ مِنْ فَوْقِهَا وَ

اور اس نے زمین میں اوپر سے پہاڑ رکھے اور

بٰرَكَ فِيهَا وَقَدَّرَ فِيهَآ أَقْوَاتَهَا فِيٓ

اس میں برکت رکھی اور اس کی پیداوار کا اندازہ کیا چار

أَرْبَعَةِ أَيَّامٍ سَوَآءً لِّلسَّآئِلِينَ ﴿٩﴾

دن میں برابر کر دیا سوال کرنے والوں کے لیے

ثُمَّ اسْتَوٰٓى إِلَى السَّمَآءِ وَهِيَ دُخَانٌ

پھر آسمان کی طرف متوجہ ہوا اور وہ دھواں ہو رہا تھا

فَقَالَ لَهَا وَلِلْأَرْضِ ائْتِيَا طَوْعًا

پھر اس کو اور زمین کو فرمایا کہ تم خوشی ہو کر یا

أَوْ كَرْهًا ۖ قَالَتَآ أَتَيْنَا طَآئِعِينَ ﴿١٠﴾

ناخوش ہو کر حاضر ہو انہوں نے کہا ہم خوشی سے حاضر ہیں

فَقَضٰهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ فِي يَوْمَيْنِ

پھر دو روز میں سات آسمان بنائے

وَأَوْحٰى فِي كُلِّ سَمَآءٍ أَمْرَهَا ۚ

اور ہر آسمان کی طرف اس کا حکم بھیجا

وَزَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيحَ ۖ

اور نیچے کے آسمانوں کو ہم نے ستاروں سے سجایا اور نگہبانی کے لیے

وَحِفْظًا ۚ ذٰلِكَ تَقْدِيرُ الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ ﴿١١﴾

بھی (یہ بنائے بنائے) یہ تدبیر ہے خدائے زبردست دانا کی

## ترکیب

ائنکم قرء الجمھور بھمزتین للاستفہام بالھمزۃ وان واللام بعدھا لتاکید الانکار وللتشنیع وتجعلون لہ انداداً الجملۃ معطوفۃ علٰی تکفرون داخلۃ تحت الاستفہام وجعل فیھا معطوف علٰی خلق وقیل مستانف لوقوع الفصل بینھما بالاجنبی فی اربعۃ ایام ای فی تتمۃ اربعۃ ایام۔ سواءً منصوب علٰی انہ مصدر موکد لفعل محذوف ھو صفۃ لایام ای استوت الاربعۃ سواءً للسائلین متعلق بہ محذوف تقدیرہ ای قدر فیھا الاقوات للطالبین طوعاً او کرھاً مصدران فی موضع الحال ائتینا بالقصر بمعنی جئنا وبالمد بمعنی اعطینا الطائعۃ طائعین حال وحفظاً مصدر۔

## تفسیر

پہلے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد فرمایا تھا کہ کہہ دو یوحیٰ الیّ انما الٰھکم الٰہ واحد کہ میری طرف یہ وحی کیا گیا ہے کہ تمہارا اللہ واحد ہے۔ مگر مشرکین اوروں کو بھی اس کے ساتھ خدائی میں شریک کرتے تھے اور یہ اس کی کمالِ قدرت کا کفر و انکار تھا اس لیے اس جگہ اپنی قدرت و استقلالِ الوہیت کا بیان کر کے ان کے کفر پر تعجب و انکار ظاہر فرماتا ہے۔

فقال قل ائنکم لتکفرون کہ ان سے کہہ دو کیا تم اس کا انکار کرتے ہو کہ جس نے دو روز میں زمین بنائی اور اس کے لیے شریک بناتے ہو؟ تمہارے معبود خدا نہیں، خدا تو رب العالمین ہے کہ جس نے ایسا کر دیا اور زمین پیدا کرنے کے بعد اس کے اوپر پہاڑ قائم کیے اور اس میں برکت اور منافع رکھے اور اس کی پیداوار کا اندازہ کیا اور ان کو قائم کیا دو روز میں جو سب مل کر چار روز میں یہ کام تمام ہوا یہ سب کچھ سائلوں کے لیے برابر کیا جو کچھ بندے مانگتے ہیں انہیں پیدا کرتا اور باندازہ دیتا ہے۔

ثم استویٰ الی السماء پھر آسمان بنانے کی طرف متوجہ ہوا اور یہ ایک دھواں یعنی ابخرات تھے۔ تب ان کو اور زمین کو حکم دیا کہ تیار ہو جاؤ۔ وہ تیار ہو گئے پس ان دھوؤں کو سات آسمان بنا دیا دو روز میں اور ہر ایک آسمان میں اس کے مناسب احکام جاری کیے اور نیچے کے آسمان کو ستاروں سے زینت دی اور ان کو شیاطین سے محفوظ کیا۔ یہ تدبیر ہے خدا زبردست دانا کی۔ یہ مطلب آیات کا صاف صاف ہے۔ غرض اس سے یہ ہے کہ خدائی کے لائق یہ ہے کہ جس نے

چھٹے روز میں آسمانوں اور زمین اور ان کے متعلق چیزوں کو بنایا نہ وہ جن کو اس کی خدائی میں تم شریک اور حصہ دار بناتے ہو وہ تمہارے ہاتھوں کے تراشے ہوئے بت یا خیالی ڈھکوسلے ہیں یا ان کو عالم کے پیدائش و انتظام میں کچھ بھی نہ دخل ہے نہ اختیار ہے۔

# فوائد

(۱) دن تو آفتاب کی یا زمین کی حرکتِ مخصوصہ تمام کرنے سے ہوتا ہے پھر زمین و آسمان پیدا کرنے سے پہلے دو دن میں بنانا کیا معنی رکھتا ہے؟

اس کا جواب یہ ہے کہ دن سے مراد اس کی مقدار ہے یعنی دو دن کا جس قدر وقت یا زمانہ ہے اتنی دیر میں بنایا گیا۔ گرچہ وہ دفعۃً بنا سکتا تھا۔ اس قدر عرصہ میں بنانے سے یہ بات دکھائی گئی ہے کہ یہ حادث ہیں اور ان کے بننے میں اس قدر زمانہ لگا ہے پس قدم باطل ہے اور نیز اس میں یہ بھی تعلیم ہے کہ بڑے کاموں کے کرنے میں جلدی نہ کرنا۔

(۲) توریت سفر الخلیقہ کے پہلے باب میں بھی آسمانوں اور زمین کی پیدائش کا بیان کسی قدر تغیر کے ساتھ مندرج ہے اس میں یوں آیا ہے کہ ابتدا میں خدا نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اور زمین ویران و سنسان تھی اور گہراؤ کے اوپر اندھیرا تھا اور خدا کی روح پانیوں پر جنبش کرتی تھی اور خدا نے کہا اُجالا ہو اور اجالا ہو گیا اور خدا نے اجالے کو دیکھا کہ اچھا ہے اور خدا نے اجالے کو اندھیرے سے جدا کیا اور خدا نے اجالے کو دن کہا اور اندھیرے کو رات کہا سو صبح و شام پہلا دن ہوا اور خدا نے کہا کہ پانیوں کے بیچ فضا ہووے اور پانیوں کو پانی سے جدا کرے تب خدا نے فضا کو بنایا اور فضا کے نیچے کے پانیوں کو فضا کے اوپر کے پانیوں سے جدا کیا اور ایسا ہی ہو گیا اور خدا نے فضا کو آسمان کہا سو شام اور صبح دوسرا دن ہوا۔ پھر تیسرے دن پانی کو جدا کر کے زمین بنانا اور اس میں نباتات کا پیدا ہونا بیان کیا ہے اور چوتھے دن میں ستارے اور چاند اور سورج بنانا لکھا ہے اور پانچویں دن میں زمین کے حیوانات پرند چرند پیدا کرنا بیان ہوا ہے اور چھٹے دن آدم کا پیدا ہونا بیان کیا ہے اور ساتویں دن آرام کرنا۔

توریت اور قرآن مجید دونوں سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ آسمان سے پیشتر زمین بنائی گئی اور آسمان اس کے بعد بنایا۔ مگر قرآن مجید میں ایک جگہ آیا ہے والارض بعد ذٰلك دحٰھا کہ اس کے بعد زمین کو درست کیا۔ اس سے معلوم ہوا کہ زمین آسمانوں کے بعد بنی۔ مگر اس کا جواب یہ ہے کہ زمین کا بنانا اور چیز ہے اور اس کا درست کرنا نباتات اور پہاڑ اور دریاؤں کو موقع بہ موقع قائم کرنا اور بات ہے۔ زمین آسمانوں سے پہلے بنی اور آسمانوں کے بعد پھر اس کو ٹھیک کیا اب کچھ بھی تعارض نہیں۔

اب جو کچھ مخالفت قرآن مجید اور اس توریت کی عبارت میں پائی جاتی ہے یا تو اس کی توجیہ کر دی جائے ورنہ توریت کی تحریف گنی جاوے گی۔

(۳) حکماء کے تکوینِ عالم کے باب میں مختلف اقوال ہیں جن کی کسی قدر تشریح ہم جلد دوم میں کر آئے ہیں۔ جن کا خلاصہ یہ ہے کہ بعض کا قول یہ ہے کہ تمام عالم کی اصل آگ ہے۔ بعض ہوا کو کہتے ہیں۔ مگر قوی تر جو توریت سے سمجھا جاتا ہے اور شریعتِ مصطفویہ سے بھی ثابت ہوتا ہے وکان عرشہ علی الماء وہ یہ ہے کہ سب سے اول خداوندِ عالم نے پانیوں کو پیدا کیا وہی اس کی حکومت کی کرسی تھی پانیوں کو جنبش ہوئی تو حرکت سے حرارت پیدا ہوئی اجزاء لطیفہ بن کر ہوا بن گئی اور ابخرات اٹھ کر اوپر کو گئے اور جھاگ جو تھے وہ منجمد ہو کر زمین بنی اور پھر خدا نے آسمانوں کو بنانا چاہا سو وہ تو ابخرات ہی تھے وہی دخان تو ان کو آسمان کر دیا اور اس منجمد مادے کو کسی قدر ہٹایا اس کا نام زمین رکھا سو زمین بھی بن گئی اور آسمان بھی اور یہی معنی ہیں اس کے فقال لها وللارض

اُئتیا طوعًا وکرھًا قالتا اتینا طائعین پھر ان دخنہ کو سات آسمان بنایا کما قال فقضٰھن سبع سمٰوٰت اور پھر آسمان میں نیرین اور دیگر ستارے بنائے۔ باقی اس کی کیفیت وہی خوب جانتا ہے فلسفہ قدیم و جدید اپنی وہمی روشنی سے اس پر کچھ بھی حملہ نہیں کر سکتا یہ حقیقت حقہ یوں ہی رہے گی فلسفہ بدلتا رہے گا۔ پچھلا فلسفہ پہلے فلسفہ کے رد کو کافی ہے اور آئندہ آنے والا موجود کے غلط کرنے کو بس ہے۔

(۴) ثم استوٰی الی السماء وھی دخان یہ استوٰی سے بمعنی توجہ و قصد ہے۔ بولتے ہیں استوٰی الی مکان کذا اذا توجہ الیہ توجہا لا یلتفت معہ الی عمل آخر وھو من الاستوٰی الذی ھو ضد الاعوجاج ومنہ قولہ تعالیٰ فاستقیموا الیہ (من الکبیر للرازی رحمہ اللہ) مطلب یہ کہ زمین بنانے کے بعد آسمان بنانے کا قصد کیا اور یہ ایک دھواں تھا اجزاء لایتجزیٰ تھے جن میں ضو نہیں پیدا کی گئی تھی۔

(۵) ہیئت جدیدہ جو آسمانوں کو فضا محض قرار دیتی ہے اور نیرین اور دیگر ثوابت و سیارات کو اپنے مدار خاص پر متحرک مانتی ہے اور زمین کو بھی ایک سیارہ بلکہ چھوٹا سا تارہ کہتی ہے اس کے نزدیک بھی کتب سماویہ کے بیان سے کچھ محال لازم نہیں آتا کیوں کہ سبع سمٰوٰت کے بنانے کی تو وہ یہ تاویل کر لیں گے کہ سات فضائیں بنائیں جو سات مشہور ستاروں کے بُعد ارتفاعی کے لحاظ سے سات گنی جاتی ہیں۔ باقی زمین کی تکوین کا مادہ پانی ہونا اور اس میں سے حرکت عنیفہ پیدا ہونا اور جھاگ اٹھنا اور ابخرات کا مرتفع ہونا جھاگ کا منجمد ہو کر زمین بن جانا اور ابخرات مرتفعہ سے دیگر ستارے و نیرین بننا اگر وہ اس تمام موجودات کا کوئی خالق باختیار قدرت مانتے ہیں تو کچھ بھی محال نہیں نہ اس کو کوئی آلہ رصدیہ باطل کر سکتا ہے نہ کوئی دوربین خوردبین غلط بنا سکتی ہے نہ کوئی مشاہدہ رد کر سکتا ہے۔ لیکن کاتب الحروف کا وہ ایمان کہ جو نبی ہاشمی صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ سے حقائق موجودات کے ساتھ متعلق ہے نبی علیہ السلام کے فرمودہ کے مقابلے میں سب کو توہمات باطلہ اور دماغ کی تبخیر اور حواس کا قصور اور طبیعت دہریت پسند کا فاذورہ سمجھتا ہے۔ اعاذنا اللہ من ذلک

(۶) ائتیا واتینا سے کیا مراد؟ اس کا جواب یہ ہے کہ موافق مراد کے ہونا جیسا کہ کہتے ہیں اتی عملہ مرضیا وجاء مقبولا۔

اب یہ سوال ہو سکتا ہے کہ آسمان و زمین ذوی العقول نہیں طائعین مذکر ذوی العقول کا صیغہ ان کے لیے کیوں آیا؟

اس کا جواب یہ ہے کہ جب خدا تعالیٰ نے ان کے وجود علمی کو مخاطب کیا تو اُس جل وعلیٰ کے خطاب سے ان کی عزت و منزلت بڑھ گئی تو ان کو ذوی العقول اور مذکروں میں شمار کر کے ان کے امتثال امر کو انہیں الفاظ سے تعبیر کیا جو ذوی العقول کے لیے الفاظ رکھے گئے ہیں فصحاء بلغاء کے کلام میں کبھی غیر ذی روح و غیر ذوی العقول کی طرف خطاب اور ان کی زبان حال سے سوال و جواب کیا جاتا ہے اور ممکن ہے کہ ان کی گفتگو اور حیات جو ان کو عطا کی گئی ہے باری عز اسمہ سے خطاب اور جواب کی صلاحیت رکھتی ہو۔ ولا یخفی ھذا علی من لہ ذوق صحیح بادراک اسرار الموجودات وتجلت علی روحہ حقائق الکائنات فسبحانہ من خلق الموجودات علی ماینبغی۔

(۷) آیت میں زمین کا پیدا کرنا دو روز میں فرمایا اور اس کے اقوات و ارزاق کی تدبیر و درستی کرنا چار روز میں فرمایا۔ یہ چھ روز ہوئے پھر آسمانوں کا بنانا دو روز میں ذکر ہوا فقضٰھن سبع سمٰوٰت فی یومین اس حساب سے یہ آٹھ روز ہوتے ہیں حالانکہ قرآن مجید میں اکثر جگہ ان سب کا چھ روز میں پیدا ہونا بیان کیا ہے ستۃ ایام کا لفظ آیا ہے۔

پس ان دونوں کلاموں میں تعارض پایا گیا۔

اس کا جواب یہ ہے کہ اربعۃ ایام جداگانہ نہیں جس سے یہ شبہ پیدا ہوتا ہے بلکہ وہ پہلے دو روز مل کر کہ جن میں زمین کا پیدا ہونا بیان ہوا ہے اور محاورۂ عرب میں پہلے کام کی مدت کو اس کے بعد کے دوسرے کام کی مدت میں جو اسی جنس کی شامل کر کے مجموعی مدت بیان کر دیا کرتے ہیں۔ جیسا کہ اس مثال بہ سرت من البصرۃ الی بغداد فی عشرۃ ایام وسرت الی الکوفۃ فی خمسۃ عشر یوما کہ میں نے بصرہ سے بغداد تک کی منزل کو دس روز میں تمام کیا اور کوفہ تک پندرہ روز میں پہنچا یعنی کل پندرہ روز میں پہنچا یعنی کل پندرہ روز میں جو بصرہ کے سفر سے شمار کیے جاتے ہیں نہ یہ کہ بغداد سے کوفہ کی منزل کو پندرہ دن میں تمام کیا۔ چوں کہ متصل ایک ہی قسم کا سفر تھا اس لیے مجموعی مدت لگائی گئی۔ زبان نہ جاننے سے ایسے شبہات پیدا ہوتے ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب۔

(۸) سواء للسائلین اس کے معنی یہ ہیں کہ مدتِ مذکورہ میں ان چیزوں کو پوچھنے والوں کے لیے برابر اور ٹھیک جواب دینے کے لیے بنایا۔ ان اشیاء کی مدتِ پیدائش سے اکثر سوال کیا کرتے ہیں اس بیان سے ان کا برابر اور پورا جواب ملے۔ یا یہ معنے کہ انسان خواہ زبان مقال سے خواہ زبان حال سے معاش کے متعلق خدا سے سوال کرتا رہتا ہے اس نے اپنی نعمت کا دستر خوان ایسا وسیع اور عام کر دیا ہے کہ مانگنے والوں اور غیر مانگنے والوں سب کے لیے برابر ہے۔

فَاِنۡ اَعۡرَضُوۡا فَقُلۡ اَنۡذَرۡتُكُمۡ صٰعِقَةً

پھر بھی اگر وہ نہ مانیں تو کہہ دو کہ میں تم کو　عاد اور ثمود کی

مِّثۡلَ صٰعِقَةِ عَادٍ وَّثَمُوۡدَ ﴿۱۳﴾ اِذۡ

کڑک جیسی کڑک سے　خبردار کر چکا ہوں　جب کہ

جَآءَتۡهُمُ الرُّسُلُ مِنۡۢ بَيۡنِ اَيۡدِيۡهِمۡ

ان کے آگے　اور　پیچھے　سے ا؎

وَمِنۡ خَلۡفِهِمۡ اَلَّا تَعۡبُدُوۡۤا اِلَّا اللّٰهَ ؕ

رسول　آئے　کہ اللہ کے سوا اور کسی کی عبادت نہ کرنا

قَالُوۡا لَوۡ شَآءَ رَبُّنَا لَاَنۡزَلَ مَلٰٓـئِكَةً

انہوں نے کہا اگر ہمارے رب کو منظور ہوتا　تو فرشتے　بھیج دیتا

فَاِنَّا بِمَاۤ اُرۡسِلۡتُمۡ بِهٖ كٰفِرُوۡنَ ﴿۱۴﴾ فَاَمَّا

پھر جو کچھ تم دے کر آئے ہو ہم اس کو نہیں مانتے　پس

عَادٌ فَاسۡتَكۡبَرُوۡا فِى الۡاَرۡضِ بِغَيۡرِ

جو قوم عاد تھی　تو انہوں سے　ملک　میں　ناحق　کا　تکبر

الۡحَـقِّ وَقَالُوۡا مَنۡ اَشَدُّ مِنَّا قُوَّةً ؕ

کیا　اور　کہا　ہم　سے　زیادہ　کون　زور آور　ہے

اَوَلَمۡ يَرَوۡا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِىۡ خَلَقَهُمۡ

اور کیا ان کو یہ بھی نہ سوجھا کہ وہ اللہ کہ جس نے ان کو پیدا کیا ہے

هُوَ اَشَدُّ مِنۡهُمۡ قُوَّةً ؕ وَكَانُوۡا بِاٰيٰتِنَا

وہ ان سے بھی زیادہ زور آور ہے　اور وہ ہماری آیتوں کا

يَجۡحَدُوۡنَ ﴿۱۵﴾ فَاَرۡسَلۡنَا عَلَيۡهِمۡ

انکار ہی کرتے رہے　پھر تو ہم نے ان پر

رِيۡحًا صَرۡصَرًا فِىۡۤ اَيَّامٍ نَّحِسَاتٍ

منحوس　دنوں　میں　آندھی　بھیجی

لِّـنُذِيۡقَهُمۡ عَذَابَ الۡخِزۡىِ فِى الۡحَيٰوةِ

تاکہ ہم ان کو　رسوائی　کے　عذاب　کا مزہ　دنیا کی زندگانی

الدُّنۡيَا ؕ وَلَعَذَابُ الۡاٰخِرَةِ اَخۡزٰى

میں چکھا دیں　اور　آخرت　کا عذاب　تو اور بھی رسوائی　کا ہے

وَهُمۡ لَا يُنۡصَرُوۡنَ ﴿۱۶﴾ وَاَمَّا ثَمُوۡدُ

اور　ان کی　مدد　نہ　کی جاوے گی　اور وہ جو قوم ثمود تھی

فَهَدَيۡنٰهُمۡ فَاسۡتَحَبُّوا الۡعَمٰى عَلَى

تو ہم نے اس کو رستہ بتایا تھا پھر ان کو ہدایت سے　گمراہی



ا؎ یعنی کثرت سے رسول آئے ۱۲ منہ

الْهُدٰى فَاَخَذَتْهُمْ صٰعِقَةُ الْعَذَابِ

اچھی معلوم ہوئی پھر تو ان کو ذلیل کرنے والے عذاب نے

الْهُوْنِ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۚ وَ

آلیا ان کے اعمال کے سبب سے اور

ع ۲ ۱۰ ۱۶ نَجَّيْنَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَكَانُوْا يَتَّقُوْنَ ۝

جولوگ ایمان لائے اور ڈرتے رہتے تھے ہم نے ان کو بچالیا۔

## ترکیب

اذجاءتھم یجوز ان یکون ظرفا لانذرتکم ویجوز ان یکون صفة لصعقة او حالا منہ نحسات بکسر الحاء فھی اما اسم فاعل مثل نصب ونصبات او مصدر مثل الکلمة ویقرء بالسکون فھی بمعنی المکسورة وسکن لعارض او اسم فاعل و سکن تخفیفا ثمود مبتدء وھدینا خبرہ۔

## تفسیر

ابتداء کلام اس بات سے تھی کہ الٰھکم اللہ واحد پھر اس پر دلیل پیش کی گئی قل ائنکم لتکفرون الخ اور یہ قاعدہ ہے کہ جب مخالف دلیل سے بھی نہیں مانتا تو اس کو اور دوسری طرح سے سمجھایا جاتا ہے یعنی کسی سزا سے ڈرایا جاتا ہے اس لیے فرماتا ہے فان اعرضوا فقل انذرتکم صعقة کہ اگر وہ نہ مانیں تو ان سے کہہ دو کہ میں تم کو ایک عذاب اور مصیبت کی خبر دیتا ہوں وہ عذاب قوم عاد و ثمود کے عذاب جیسا ہوگا یعنی ہلاکت اور بربادی کے لیے تیار رہو جیسا کہ عاد و ثمود برباد ہوئے۔ جمہور نے صاعقہ بالالف پڑھا ہے اس کے معنی بجلی کے ہیں جو آواز کے ساتھ اوپر سے گرتی ہے کڑک اور اس کے ساتھ جلانے والی آگ۔ یعنی وہ ہلاکت بجلی کی طرح سے تم پر آوے گی۔ کلام عرب میں سخت حوادث کو جو ناگہاں آپڑتے ہیں صاعقہ سے تعبیر کرتے ہیں جیسا کہ ہماری زبان میں بجلی پڑنا کہتے ہیں۔ اور بعض قرارت میں صعقہ آیا ہے بغیر الف کے۔ اس کے معنی کڑک کے ہیں۔ صعق کسمع بمعنی بے ہوشی۔ اس سے بھی آنے والی مصیبت مراد ہے۔

پھر عاد وثمود کا اجمالی حال بیان فرماتا ہے اذجاءتھم الرسل کہ ان کے پاس ہر طرف سے ان کے رسول آئے اور ان سے کہا کہ اللہ کے سوا اور کی عبادت نہ کرو تو انہوں نے یہ حجت پیش کی کہ اگر خدا کو رسول ہی بھیجنے تھے تو فرشتوں کو کیوں نہ بھیج دیا معلوم ہوا کہ تم رسول نہیں انا بما ارسلتم بہ کفرون ہم تمہاری بات نہیں مانتے یہ تو دونوں قوموں کی مشترک حالت تھی۔ پھر ہر ایک کی جداگانہ بیان فرماتا ہے۔

فاما عاد الخ کہ قوم عاد نے تکبر کیا اور اپنی قوت پر گھمنڈ کیا اور یہ نہ جانا کہ وہ اللہ کہ جس نے ان کو پیدا کیا ہے ان سے بھی بڑھ کر قوت والا ہے ان کو اپنی قد آوری اور بہادری پر ناز تھا۔ یہ گناہ تو ان کا خلق خدا پر احسان نہ کرنے کے بدلے تھا۔

وکانوا بایتنا یجحدون اور خدا سے بھی اچھے نہ تھے کہ اس کی آیتوں کا سخت انکار کرتے تھے۔

فارسلنا الخ پس ان کو ہم نے سخت آندھی سے غارت کیا جو نحس دنوں میں ان پر چلی۔ دنوں کی نحوست نجومی طور پر نہ تھی، ایام مصیبت کو نحس ہی کہا کرتے ہیں۔

واما ثمود الخ ثمود کو رسولوں کے ذریعہ سے، ہم نے ہدایت کا رستہ دکھایا مگر اس کو اختیار نہ کیا گمراہی پر رہنا پسند کیا پس ان پر عذاب آیا اور ایمان داروں پرہیزگاروں کو بچالیا۔ عاد وثمود کا حال قریش کو یمن و شام جانے سے بہت معلوم تھا اس لیے ان کا قصہ سنایا۔ اور قریش کے کفار پر بھی بلا آئی جیسا کہ کتب سیرت میں مذکور ہے

وَيَوْمَ يُحْشَرُ أَعْدَآءُ اللّٰهِ إِلَى النَّارِ

اور جس روز کہ اللہ کے دشمنوں کو جہنم کی طرف گھیر کر لایا جائے گا

فَهُمْ يُوزَعُونَ ۝۱۸ حَتّٰىٓ إِذَا مَا

پھر ان کی قطار باندھی جائے گی جب جہنم کے پاس

جَآءُوهَا شَهِدَ عَلَيْهِمْ سَمْعُهُمْ وَ

آویں گے تو ان پر ان کے کان اور

أَبْصَارُهُمْ وَجُلُودُهُم بِمَا كَانُوا

آنکھیں اور جلد جو کچھ وہ کیا کرتے تھے اس کی

يَعْمَلُونَ ۝۱۹ وَقَالُوا لِجُلُودِهِمْ لِمَ

گواہی دیں گے اور وہ اپنی کھالوں سے کہیں گے تم نے

شَهِدتُّمْ عَلَيْنَا ۖ قَالُوٓا أَنطَقَنَا اللّٰهُ

ہم پر کس لیے گواہی دی ؟ وہ کہیں گی ہم کو اس اللہ نے گویا کر دیا

الَّذِيٓ أَنطَقَ كُلَّ شَيْءٍ وَهُوَ خَلَقَكُمْ

کہ جس نے ہر چیز کو گویا کیا اور اسی نے تم کو

أَوَّلَ مَرَّةٍ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ۝۲۰ وَمَا

اول بار پیدا کیا اور اسی کے پاس پھر جاؤ گے اور تم

كُنتُمْ تَسْتَتِرُونَ أَن يَشْهَدَ عَلَيْكُمْ

اپنے کانوں اور آنکھوں اور چمڑوں کی اپنے

سَمْعُكُمْ وَلَآ أَبْصَارُكُمْ وَلَا

اوپر گواہی دینے سے پردہ نہ

جُلُودُكُمْ وَلٰكِن ظَنَنتُمْ أَنَّ

کرتے تھے لیکن تم نے یہ گمان کیا تھا کہ جو کچھ

اللّٰهَ لَا يَعْلَمُ كَثِيرًا مِّمَّا تَعْمَلُونَ ۝۲۰

تم کرتے ہو اس میں سے بہت سی چیزوں کو اللہ نہیں جانتا ف

وَذٰلِكُمْ ظَنُّكُمُ الَّذِي ظَنَنتُم

اور تمہارے (اسی خیال (بد) نے جو تم نے اپنے رب

بِرَبِّكُمْ أَرْدٰكُمْ فَأَصْبَحْتُم

کے حق میں کیا تھا تم کو برباد کیا پھر تم خسارے

مِّنَ الْخٰسِرِينَ ۝۲۲ فَإِن يَصْبِرُوا

میں پڑ گئے پھر اگر وہ صبر کریں گے

فَالنَّارُ مَثْوًى لَّهُمْ ۖ وَإِن يَسْتَعْتِبُوا

(تو گویا) پھر آگ ان کا ٹھکانا ہے اور اگر وہ عذر کریں گے

فَمَا هُم مِّنَ الْمُعْتَبِينَ ۝۲۳

تو عذر بھی قبول نہ ہوگا ۔

## ترکیب

یوم ظرف لما دل علیہ مابعدہ وہو قولہ فھم یوزعون ان یشھد ای من ان یشھد لان یستتر لایتعدی بنفسہ وذلکم مبتدا وظنکم خبرہ الذی نعت للخبر او خبر بعد خبر وارداکم خبر آخر ویجوز ان یکون الجمیع صفۃ او بدلا وارداکم الخبر ویجوز ان یکون حالا یستعتبوا یطلب العتبیٰ ۔

## تفسیر

دنیا کی سزا بیان کر کے آخرت کی سزا اور اس عالم کی کیفیت بیان فرماتا ہے تاکہ بیان کامل ہو جاوے ۔ فقال ویوم یحشر کہ جس روز دشمنان خدا آتش جہنم کی طرف جمع کر کے لائے جائیں گے ان کو ٹھیراویں گے ۔ یہاں تک کہ سب جمع ہو جاویں گے پھر ان کے اعمال قبیحہ پر ان کی آنکھیں اور کان اور جلدیں گواہی دیں گے ۔ حواس گو پانچ ہیں مگر قوت شامہ سے کوئی تعلق نہیں اور ذائقہ بھی

ف لوگوں سے چھپاتے تھے اور یہ نہ جانتے تھے کہ خدا حاضر ناظر ہے اس کے گواہ انہیں کے ہاتھ پاؤں کھال بال گواہی دیں گے ۔ ان سے پردہ نہ کرتے تھے ۱۲ منہ

لامسہ کے متعلق ہے اس لیے تین حواس کی گواہی دلائی جائے گی جو اعمال کا ذریعہ ہیں سماعت بصارت لمس چھونا۔ بعض کہتے ہیں جیسا کہ سدی و عبید اللہ بن جعفر و فراء کہ جلود سے بطور کنایہ کے فروج مراد ہیں یعنی شرم گاہ کہ جس سے وہ زنا کرتے تھے اور وہ زبان کہ جس سے بُری باتیں بکتے تھے وہ کان کہ جن سے بری باتیں یا مزامیر سنتے تھے وہ آنکھیں کہ جن سے ناجائز چیزیں دیکھتے تھے سب گواہی دیں گے۔

وقالوا لجلودھم تب وہ اپنی چمڑی سے کہیں گے مراد تمام اعضاء ہیں یا شرم گاہ ہے کہ تم نے کس لیے ہم پر گواہی دی کیوں کہ تم ہی تو دنیا میں گناہ صادر ہونے کا ذریعہ تھے۔ وہ کہیں گے انطقنا اللہ کہ ہم کو اس اللہ نے گویا کر دیا جو مخلوقات میں سے ہر گویا کو گویائی دیتا ہے اور دے چکا ہے۔ عقلاً یہ کچھ بھی محال نہیں۔ کس لیے کہ جس نے زبان کے مضغۂ گوشت میں یہ گویائی کی طاقت رکھ دی ہے وہ اس کو اور عضو میں بھی رکھ سکتا ہے یا وہ گویائی جو اُن کے مناسب ہے اور جس سے وہ شہادت ادا ہو سکے۔

وھو خلقکم اول مرۃ والیہ ترجعون یہ بھی اعضاء کا کلام ہے اور ممکن ہے کہ یہ جملہ اللہ کی طرف سے ہو اور اسی طرح مابعد کا کلام سمجھنا چاہیے۔ ع ۳ / ۱۷

وما کنتم کہ تم ان اعضاء کے گواہ ہونے سے کچھ پردہ نہ کرتے تھے اور لوگوں سے پردے میں گناہ کرتے تھے کیوں کہ تمہارا خیال تھا کہ اللہ پردہ کی باتیں نہیں جانتا۔

بخاری و مسلم نے ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ میں کعبہ کے پردے میں چھپا ہوا تھا کہ تین آدمی آئے۔ دو ثقفی اور ایک قریشی تھا، کچھ باتیں کرنے لگے مخفی طور پر۔ ایک نے کہا کہ کیا اللہ ہماری یہ باتیں بھی سنتا ہے؟ دوسرے نے کہا اگر بلند آواز سے بولیں گے تو سنے گا ورنہ نہیں۔ تیسرے نے کہا اگر کچھ بھی سنتا ہے تو سب سنتا ہے۔ اس کا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ذکر کیا تب یہ آیت نازل ہوئی۔

فرماتا ہے وذٰلکم ظنکم الخ کہ تمہارے اسی خیال نے تو تم کو برباد کیا ہے۔ اب صبر کرو تو بھی جہنم تمہارا ٹھکانا ہے۔ نہ کرو تو بھی۔ تمہارا کوئی عذر مسموع نہیں۔ یہ بھی اس حشر کی گفتگو کا بقیہ ہے جو اُن سے ان کے اعضاء کریں گے یا اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ سنایا جائے گا۔ خدا سے بدگمانی کرنا بری بات ہے۔

وَقَيَّضْنَا لَهُمْ قُرَنَآءَ فَزَيَّنُوا لَهُمْ

اور ہم نے کفار کے لیے (برے) رفیق مقرر کر دیے کہ انہوں نے ان کی اگلی

مَّا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَ

اور پچھلی باتوں کو ان کی نظر میں بھلا کر دکھایا اور

حَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ فِىٓ أُمَمٍ قَدْ

من جملہ ان جن و انسان کے گروہوں کے کہ جو ان سے پہلے

خَلَتْ مِن قَبْلِهِم مِّنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ

ہو چکے ہیں ان پر بھی اللہ کا کلام پورا ہوا

إِنَّهُمْ كَانُوا خَٰسِرِينَ ﴿٢٤﴾ وَقَالَ

بے شک وہ خسارے میں پڑے ہوئے تھے اور کافروں

الَّذِينَ كَفَرُوا لَا تَسْمَعُوا لِهَٰذَا الْقُرْآنِ

نے کہا کہ اس قرآن کو سنو بھی نہیں

وَالْغَوْا فِيهِ لَعَلَّكُمْ تَغْلِبُونَ ﴿٢٥﴾

اور (سنو تو) اس میں غل مچاؤ تاکہ تم غالب ہو جاؤ

فَلَنُذِيقَنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا عَذَابًا

پھر کافروں کو ہم ضرور سخت عذاب

شَدِيدًا وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ أَسْوَأَ الَّذِى

چکھا دیں گے اور ان کو ان کے بُرے کاموں کا ضرور بدلہ دیں گے

كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿٢٦﴾ ذٰلِكَ جَزَآءُ

کہ وہ جو کیا کرتے تھے — یہ — آگ سزا

أَعْدَآءِ اللّٰهِ النَّارُ لَهُمْ فِيْهَا دَارُ

ہے اللہ کے دشمنوں کی — ان کا اس میں سدا

الْخُلْدِ جَزَآءً بِمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا

گھر ہوگا اس کے بدلے میں کہ وہ ہماری آیتوں کا

يَجْحَدُوْنَ ﴿٢٧﴾ وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

انکار کیا کرتے تھے — اور کافر کہیں گے کہ

رَبَّنَآ اَرِنَا الَّذَيْنِ اَضَلّٰنَا مِنَ

اے ہمارے رب ہم کو وہ جن اور وہ آدمی تو دکھا دے کہ جنہوں نے

الْجِنِّ وَالْاِنْسِ نَجْعَلْهُمَا تَحْتَ اَقْدَامِنَا

ہم کو گمراہ کیا تھا کہ ہم ان کو اپنے پاؤں تلے کچل ڈالیں

لِيَكُوْنَا مِنَ الْاَسْفَلِيْنَ ﴿٢٨﴾

تاکہ وہ بہت ہی ذلیل ہوں

## ترکیب

النار عطف بیان للجزاء او خبر محذوف جزاء یجحدون جزاء مفعول مطلق الذین تثنیۃ فی حالۃ النصب لکونہ مفعولا ثانیا لارنا من الجن والانس بیان لہ نجعلہما بالسکون لکونہ جواب الامر وہو ارنا بکسر الراء عند الجمہور۔

## تفسیر

کفار کے کفر پر جہنم کی سخت سزا بیان فرما کر ان کے کفر میں مبتلا ہونے کا سبب بیان فرماتا ہے۔

فقال وقیضنا لھم قرناء الخ تقیض کے معنی ہیں آسان کرنا اور آمادہ کرنا۔ صاحب صحاح کہتے ہیں یقال قاضیت الرجل مقایضۃ ای عاوضتہ بمتاع وھما قیضان۔ قرناء جمع قرین ساتھی۔ یعنی ہم نے ان کفار کا شیاطین کو یار و مددگار بنا دیا تھا پس شیاطین نے ان کی نظروں میں ان کے سامنے یا آگے جو باتیں ہیں امور دنیا اور اس کی شہوات و لذات مرغوب کر دکھائیں انہیں۔ پر پیچھے کی۔ زجاج کہتے ہیں ما بین ایدیہم وہ اعمال جو کر چکے ہیں۔ وما خلفہم وہ اعمال کہ جن کے کرنے کا ارادہ کرتے ہیں بعض کہتے ہیں ما بین ایدیہم سے مراد دنیا و ما خلفہم سے مراد آخرت۔ بعض کہتے ہیں برعکس۔ کیوں کہ آخرت سامنے ہے اور دنیا پیچھے چھوٹی جا رہی ہے۔ یعنی ان کے رفیقوں نے ان کے دل میں بری باتیں رچھا اور کھبا دیں۔ پس حق علیہم القول ان پر نوشتہ ازلی پورا ہوگیا۔

فی امم ان پر وہی بات پوری ہوئی جیسا کہ ان سے اگلوں پر ہوئی تھی۔ فی امم ای کائنین فی جملۃ امم سابقۃ۔ یعنی یہ بھی ان پہلے گروہوں کے غول میں شامل ہوگئے کس لیے کہ یہ زیاں کار تھے۔

اس کے بعد خدا تعالیٰ ان کفار کی ایک اور حرکت ناشائستہ نقل کرتا ہے جو وہ دین حق کے مٹانے اور چراغ ہدایت کے بجھانے کے لیے کرتے تھے۔

فقال وقال الذین کہ کفار کہتے ہیں اس قرآن کو سنو ہی نہیں اور جب پڑھا جایا کرے تو غل مچا دیا کرو اس سبب سے ہم غالب رہیں گے لوگ اس طرف آنے نہ پائیں گے۔

ابن ابی حاتم نے ابن عباسؓ سے نقل کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب مکہ میں قرآن مجید کی منادی کرتے تھے اور لوگ سننے کے لیے جمع ہوتے تو کفار کہتے تھے مت سنو اور غل مچا دو۔ چنانچہ لوگ ایسا کرتے تھے۔ الغوا جمہور نے بفتح غین پڑھا ہے یہ لغا سے ہے جس کے معنی ہیں بیہودہ گوئی کے۔ اور بعض نے بضمہ غین پڑھا ہے لغا یلغو دعا یدعو سے اور اسی سے ہے لغوت۔ ان کے اس

ع ۱۸

فعل بد کی سزا بیان فرماتا ہے۔

فلنذیقن الخ کہ ہم ان کو دنیا میں بھی سخت عذاب چکھاویں گے اور ان کے برے کاموں کی آخرت میں بھی سزا دیں گے۔

ذٰلک الخ فرماتا ہے خدا کے دشمنوں کی سزا یہ جہنم ہے۔ گویا وہ آنکھوں کے سامنے ہے اس میں ہمیشہ رہا کریں گے یہ ان کے انکار کی سزا ہے۔ اور جہنم میں پڑ کر کفار یہ کہیں گے کہ ہمارے شیاطین جن و انس کو کہ جنہوں نے ہم کو دنیا میں گمراہ کیا تھا یا رب انہیں دکھا کہ ہم ان کو جہنم میں اپنے پاؤں تلے روندیں اور ذلیل کریں کہ کیوں تم نے گمراہ کیا تھا۔ یہاں سے ثابت ہوا کہ شیطان دو قسم کے ہیں ایک جن دوسرے انسان۔ شیطانِ جنی ابلیس اور اس کی ذریت جو دلوں میں وسوسے ڈالتے ہیں اور شیاطینِ انسی بہت سے دکھائی دیتے ہیں خصوصاً اس زمانے میں جو طرح طرح کے لباس میں آکر کام کر جاتے ہیں۔ اسی مضمون کی اور بھی آیات ہیں۔ وکذٰلک جعلنا لکل نبی عدوا شیٰطین الانس والجن الآیۃ

اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا
بے شک وہ لوگ کہ جنہوں نے کہا ہمارا رب اللہ ہے پھر اسی پر قائم بھی رہے

تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا
ان پر فرشتے اتریں گے (اور کہیں گے) تم نہ ڈرو

وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ الَّتِيْ كُنْتُمْ
اور نہ کچھ رنج کرو اور اس بہشت کا مژدہ سنو کہ جس کا تم سے

تُوْعَدُوْنَ ﴿۳۰﴾ نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِي
وعدہ کیا جاتا تھا ہم تمہارے دنیا میں بھی دوست

الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ۚ وَلَكُمْ
تھے اور آخرت میں بھی اور بہشت

فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْٓ اَنْفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيْهَا
میں تمہارے لیے ہر چیز موجود ہے جس کو تمہارا دل چاہے اور تم کو جو مانگو گے

مَا تَدَّعُوْنَ ﴿۳۱﴾ نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ ﴿۳۲﴾
وہاں ملے گا یہ مہمانی ہے غفور رحیم کی طرف سے۔

# ترکیب

الذین اسم ان تتنزل خبرہا الا اصلہ ان لا وان مفسرۃ ای قائلین لا تخافوا او مصدریۃ او مخففۃ مقدرۃ بالباء۔ ماتشتھی ما موصولۃ ہی مع صلتہا مبتدا۔ لکم خبرہ فیہا متعلق بتشتہی او بالمحذوف نزلا حال من الموصول او من عائدہ۔

# تفسیر

وعید کے بعد وعدہ ذکر کرتا ہے اور یہ عمدہ ترتیب ہے۔ واضح ہو کہ کمالات تین قسم پر ہیں نفسانیہ بدنیہ خارجیہ ان میں سب سے بڑھ کر نفسانیہ ہیں اور اوسط بدنیہ اور کم تر مرتبہ میں خارجیہ۔ پھر کمالاتِ نفسانیہ کی دو قسم ہیں ایک علمِ یقینی دوسرا عملِ صالح۔ علمِ یقینی ہیں کمالات کی بات اللہ جل جلالہ کی معرفت اور اس کی توحید کا اقرار کرنا ہے۔ اس کی طرف اس جملہ میں اشارہ ہے ان الذین قالوا ربنا اللہ اور اعمالِ صالحہ میں سب سے بڑھ کر وسط پر استقامت ہے افراط و تفریط کی طرف میلان نہ ہو جیسا کہ سورہ فاتحہ میں آیا ہے اھدنا الصراط المستقیم اور ایک جگہ آیا ہے وکذٰلک جعلنٰکم امۃ وسطا اس کی طرف اس جملہ میں اشارہ ہے۔

ترمذی و نسائی و ابو یعلیٰ وغیرہ نے انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو کلمۂ توحید پر مرتے دم تک ثابت رہا ہے اس نے اس پر استقامت حاصل کر لی۔

احمد و دارمی و مسلم و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ ابن حبان

اور بخاری نے اپنی تاریخ میں سفیان بن عبداللہ ثقفی سے نقل کیا ہے کہ کسی نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے آکر عرض کیا کہ یا حضرت مجھے اسلام میں ایسی بات بتلائیے کہ آپ کے بعد کسی اور سے پوچھنے کی حاجت نہ پڑے۔ آپ نے فرمایا کہہ ایمان لایا میں اللہ پر پھر قائم رہ۔ پھر عرض کیا کس چیز سے بچوں ---؟ آپ نے زبان کی طرف اشارہ کیا۔

اس استقامت میں دو قول ہیں۔ اول یہ کہ استقامت سے دین و توحید و معرفت پر قائم رہنا مراد ہے۔ دوم یہ کہ عبادات و اعمالِ صالحہ پر قائم رہنا مراد ہے اور یہ زیادہ مناسب ہے۔ پھر اس کے بدلے میں جو کچھ مرحمت ہو گا اس کا ذکر فرماتا ہے۔

## ایمان داروں پر ملائکہ مژدہ لے کر اترتے ہیں

تتنزل علیھم الملئکۃ الا تخافوا کہ ان پر ملائکہ اترتے ہیں یہ مژدہ دیتے ہوئے کہ تم خوف و غم نہ کرو اور ہم تمہارے دنیا و آخرت میں رفیق ہیں اور تمہارے لیے جنت کا مژدہ ہے وہاں تم کو ہر چیز ملے گی۔ یہ کفار کا مقابلہ ہے کہ ان کے پاس شیاطین آتے ہیں گمراہی میں پھنساتے ہیں برخلاف اس کے اللہ پر ایمان لانے والوں نیک بختوں کو فرشتے آکر تسلی دیتے ہیں۔ یہ ملائکہ موت کے وقت اُترتے ہیں اور قبر میں بھی آویں گے اور حشر کے دن بھی۔ بلکہ آیت عام ہے دنیا میں بھی بوقتِ مصیبت و ضرورت ملائکہ ایمان داروں کے دل کو سُرُور رجا و دانی کا بطور الہام کے مژدہ دیتے ہیں کس لیے کہ ملائکہ کی ارواح بشریہ پر الہامات و مکاشفاتِ یقینیہ و مقاماتِ حقیقہ کے بارے میں تاثیرات ہیں جیساکہ شیاطین کو وسواس و تخیلاتِ باطلہ دل میں ڈالنے کے لیے تاثیرات ہیں۔

حاصلِ کلام ارواحِ طیبہ کو ملائکہ کی طرف سے طرح طرح سے ولایت و حمایت ہے اہلِ مکاشفہ و مشاہدہ کو بخوبی معلوم ہے۔ اور یہ دنیا میں حاصل ہے مرنے کے بعد باقی رہے گی بلکہ اور بڑھ جائے گی کس لیے کہ حجابِ جسمانی دور ہو جاتا ہے۔ پس یہ معنی ہیں اس قولِ ملائکہ کے نحن اولیٰؤکم فی الحیوۃ الدنیا و فی الاخرۃ۔

ولکم فیھا ما تشتھی انفسکم میں جنتِ جسمانی کی طرف اشارہ ہے ولکم فیھا ما تدعون میں جنتِ روحانی کی طرف اشارہ ہے۔

اور یہ سب کچھ جلبِ منفعت کے متعلق ہے جو دفعِ مضرت کے بعد رعایتِ مصالح میں شمار ہوتا ہے اور دفعِ مضرت مقدم ہے۔ اس لیے سب سے پہلے دفعِ مضرت کا مژدہ دیا۔

اور مضرت میں بھی بڑی مضرت آنے والی چیز سے ہوتی ہے جس کے فکر کو خوف کہتے ہیں اس لیے الا تخافوا کو مقدم کیا۔ اس کے بعد گزشتہ باتوں کا رنج ہوتا ہے جس کو حزن کہتے ہیں جیساکہ اولاد کی مفارقت مال کی جدائی، احباء کا فراق وغیرہ ان سب باتوں کی بابت تسلی کریں گے۔

**ف** احادیث میں آیا ہے کہ بوقتِ مرگ جب اِدھر سے پردہ پڑ جاتا ہے تو دوسرا عالم منکشف ہوتا ہے اس وقت فرشتے آکر یہ کہتے ہیں اور یہ مژدہ دیتے ہیں جس سے مرنے والے کو بے حد سرور ہوتا ہے اور دنیا کی مفارقت کا رنج و غم مٹ جاتا ہے۔

وَمَنْ اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اِلَى

اور اُس سے بہتر کس کی بات ہے کہ جس نے لوگوں کو اللہ کی طرف

اللّٰهِ وَعَمِلَ صَالِحًا وَّقَالَ اِنَّنِيْ مِنَ

بُلایا اور خود بھی اچھے کام کیے اور کہہ دیا کہ میں بھی فرمانبرداروں

الْمُسْلِمِيْنَ ﴿۳۱﴾ وَلَا تَسْتَوِي الْحَسَنَةُ

میں سے ہوں اور نیکی اور بدی

وَلَا السَّيِّئَةُ ۚ اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ

برابر نہیں ہوتی برائی کا دفعیہ نیکی سے کرو

فَاِذَا الَّذِيْ بَيْنَكَ وَبَيْنَهٗ عَدَاوَةٌ

پھر تو وہ شخص کہ اس میں اور تجھ میں عداوت تھی

كَاَنَّهٗ وَلِيٌّ حَمِيْمٌ ﴿۳۴﴾ وَمَا يُلَقّٰىهَآ

گویا وہ دوست حمایتی ہے اور یہ بات انہیں کو

اِلَّا الَّذِيْنَ صَبَرُوْا ۚ وَمَا يُلَقّٰىهَآ اِلَّا

نصیب ہوتی ہے کہ جو صبر کرنے والے ہیں اور ایسی کو نصیب ہوتی ہے جو

ذُوْ حَظٍّ عَظِيْمٍ ﴿۳۵﴾ وَاِمَّا يَنْزَغَنَّكَ

بڑا ہی نصیبہ والا ہے اور جو کبھی تجھے شیطانی

مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ

وسوسہ گدگدائے تو اللہ سے پناہ مانگو

اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۳۶﴾

کیوں کہ وہ (بڑا) سننے والا (اور) جاننے والا ہے

# ترکیب

ومن استفھامیہ محلھا الرفع بالابتداء والخبر احسن۔ قولا تمیز لاحسن ممن متعلق باحسن ولا السیئۃ لا زائدۃ جاءت لتاکید النفی ادفع بالتی ای ادفع السیئۃ حیث اصابتک من احد بالتی ھی احسن ای بالحسنۃ۔

# تفسیر

کمال انسانی دو قسم پر ہیں ایک تام دوسرا اس سے بھی بڑھ کر کمال تام اپنے تئیں صفات حمیدہ سے مزین کرنا اس کا ذکر ان الذین قالوا ربنا اللہ میں آچکا اس سے بڑھ کر یہ ہے کہ اپنی تکمیل کے بعد ناقصوں کی تکمیل کی طرف متوجہ ہونا۔ اس کی طرف ان آیات میں اشارہ کرتا ہے۔

فقال ومن احسن قولا ممن دعا الی اللہ اور نیز اس میں مخاطبین پر ایک ملائم طور پر حجت قائم کی ہے کہ تم کس لیے قرآن میں غل مچاتے سننے سے منع کرتے ہو اصل بات کو تو دیکھو کہ نبی کیا کہتا ہے اور بذات خود کیسا ہے اور اس کا کیا دعوی ہے ؟ کہہ سکتے تھے کہ نبی کوئی بری بات نہیں کہتا برے کام کے لیے نہیں بلاتا اور خود فضیحت ویگرے را نصیحت کا بھی مصداق نہیں بلکہ نیکوکار ہے اور کسی سلطنت یا حکومت یا شیخی کی بات کا بھی دعوی نہیں کرتا بلکہ اپنے آپ کو خداوند تعالی کا فرماں بردار کہتا ہے۔ اسی کا دعوی ہے مگر یوں نہ کہا کس لیے کہ ان بدبختوں کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سخت نفرت تھی بلکہ عام طور پر فرمایا کہ اس سے بات کہنے میں کون بہتر ہے کہ جو اللہ کی طرف بلا دے اور خود بھی نیک ہو اور فرماں برداری کا اظہار کرے۔ اس سے اشارہ آں حضرتؐ کی طرف ہے مگر ایک عجیب لطف سے اشارہ کیا۔

مگر اس کی طرف بلانے میں جو تکمیل ناقصان ہے اور یہ خاص حضرات انبیاء علیہم السلام کا پیشہ ہے یا ان کے نائبوں کا جو علماء اور امراء ہیں۔ مخالفوں کی طرف سے ایذائیں بھی پہنچا کرتی ہیں۔ دنیا میں کون سا نبی آیا ہے کہ لوگوں نے اس کی راہ میں کانٹوں کی جگہ پھول بچھائے ہوں اس لیے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیتا ہے کہ ادفع بالتی ھی احسن کہ بدی کو نیکی کے ساتھ دفع کرو کیوں کہ نیکی نیکی ہے اور بدی جو ہے تو بدی ہے اس لیے اس جملہ سے پیشتر بطور تمہید کے یہ فرماتا ہے۔

ولا تستوی الحسنۃ ولا السیئۃ کہ نیکی اور بدی برابر نہیں نیکی کا مرتبہ بدی سے بڑھ کر ہے پس واعظ حق کے مقابلے میں جو کوئی بدی کرے اس کو لازم ہے کہ اس کے جواب میں نیکی کرے اگر وہ سخت کلامی کرے تو یہ نرمی کرے اگر وہ بددعا دیوے تو یہ دعا دیوے اگر وہ گالی دے تو یہ

وَالْقَمَرُ ؕ لَا تَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ
اور چاند بھی ہے تم نہ سورج کو سجدہ کرو اور نہ چاند کو
وَاسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَهُنَّ اِنْ
بلکہ اس اللہ کو سجدہ کرو کہ جس نے ان کو بنایا ہے اگر
كُنْتُمْ اِیَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ﴿۳۷﴾ فَاِنِ
تم اسی کی عبادت کرتے ہو پھر اگر
اسْتَكْبَرُوْا فَالَّذِیْنَ عِنْدَ رَبِّكَ
وہ تکبر کریں تو پھر وہ لوگ جو آپ کے رب کے پاس ہیں
یُسَبِّحُوْنَ لَهٗ بِالَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَهُمْ
رات دن اس کی تسبیح کرتے ہیں اور
لَا یَسْـَٔمُوْنَ ﴿۳۸﴾ وَمِنْ اٰیٰتِهٖۤ اَنَّكَ
تھکتے نہیں اور اس کی نشانیوں میں یہ بھی ہے کہ (اے مخاطب)
تَرَى الْاَرْضَ خَاشِعَةً فَاِذَاۤ اَنْزَلْنَا
تو زمین کو پژمردہ دیکھتا ہے پھر جب ہم اس پر
عَلَیْهَا الْمَآءَ اهْتَزَّتْ وَرَبَتْ ؕ اِنَّ
پانی برساتے ہیں تو تر و تازہ ہو جاتی ہے بے شک
الَّذِیْۤ اَحْیَاهَا لَمُحْیِ الْمَوْتٰى ؕ اِنَّهٗ
جس نے اس کو زندہ کیا وہی مُردوں کو زندہ کرے گا وہی ہے
عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ﴿۳۹﴾
جو ہر چیز پر قادر ہے

السجدۃ

## تفسیر

جب کہ پہلی آیات میں یہ بیان فرمایا کہ احسن اعمال اقوال اللہ کی طرف بلانا ہے تو اس کے بعد چند دلائل بیان فرماتا ہے

ف اہتزت ہزہز الریح یعنی وزیدن باد و جنبانیدن درخت۔

اللہ سے دعا کرے کہ اس کی اصلاح کرے۔ واعظانِ دین کے لیے یہ عمدہ قانون ہے جو کبھی منسوخ نہیں ہوا اور جہاد و سیف کا حکم اور موقع پر ہے یہ کمال مکارم اخلاق کی تعلیم ہے۔ پھر اس کا فائدہ بیان فرماتا ہے۔

فاذا الذی الخ کہ پھر تیرا دشمن دوست خالص ہو جائے گا۔ کس لیے کہ طبیعت انسانیہ کا بشرطیکہ سلیمہ ہو خاصہ ہے کہ بدی کے مقابلے میں جو اس سے نیکی کی جاتی ہے تو بدی کرنے والا خود شرمندہ ہو کر اس کو اچھا اور عمدہ شخص جاننے لگتا ہے اور دل میں محبت ہو جاتی ہے۔

مگر ما یلقٰها الا الذین صبروا یہ بڑے بڑوں کا کام ہے وہی اس کو حاصل کر سکتے ہیں اور بڑے خوش نصیبوں کو یہ بات حاصل ہوتی ہے کیوں کہ ان کے نفوس قدسیہ ہوتے ہیں دوسرے کی برائی سے متغیر اور متاثر نہیں ہوتے ان کی ہمدردی و خوبی کے پہاڑ کو اس برائی کی ہوا ہلا نہیں سکتی۔ ؎

شنیدم کہ مردانِ راہ خدا
دلِ دشمناں ہم نہ کردند تنگ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و صحابہ کبار و اہل بیت اطہار نے جو کچھ ایذائیں پا کر مخالفوں سے نیکیاں کی ہیں کتبِ سیرت میں مشرحاً مذکور ہیں۔

واما ینزغنك الخ اور جو بشریت سے اور شیطانی تحریک سے دل میں وسوسہ آجاوے تو اللہ سے پناہ مانگنی چاہیے اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم کہنا چاہیے اس کی مدد سے وہ شیطانی خیال دور ہو جاتا ہے کس لیے کہ اللہ سنتا ہے فریاد رسی کو موجود ہے خبردار ہے، دلی حالات پر واقف ہے۔

وَمِنْ اٰیٰتِهِ الَّیْلُ وَالنَّهَارُ وَالشَّمْسُ
اور اس کی نشانیوں میں رات اور دن اور سورج

جو اس کے وجود و قدرت پر دلالت کرتے ہیں اس بات پر متنبہ کرنے کے لیے کہ اللہ کی طرف بلانا کسی مجہول چیز کی طرف بلانا نہیں بلکہ وہ ایسا متجلّی ہے کہ ہر چیز میں اس کے پرتوے نظر آرہے ہیں۔

کما قال ومن اٰیٰتہ الیل والنھار والشمس والقمر کہ اس کی نشانیوں میں سے یہ چار چیزیں تمہارے سامنے ہیں۔ رات، دن، سورج، چاند۔ رات عدمی چیز ہے اس لیے سب سے پہلے اس کا ذکر کیا۔ یہ چاروں چیزیں اپنے انقلابات کی نیرنگیوں میں ثابت کر رہی ہیں کہ کوئی قادر مختار ہے جو ان کو یوں اُلٹتا پلٹتا ہے۔ اس کی تشریح متعدد مقامات پر ہم کر آئے ہیں۔ رات سے چاند کا اور دن سے سورج کا تعلق خاص ہے۔

جب یہ ثابت کر دیا گیا کہ چاند اور سورج اس کے پیدا کیے ہوئے ہیں اور اسی کی دو مشعلیں روشن کی ہوئی ہیں تو یہ حکم دینا مناسب ہوا کہ لاتسجدو للشمس ولا للقمر تم نہ سورج کو سجدہ کرو نہ چاند کو جیسا کہ کواکب پرست قومیں ان کو نورانی ہیکل جان کر پوجتی تھیں۔ مجوس و ہنود و بعض عرب بلکہ اب بھی پوجتے ہیں ان مخلوق کو کیا سجدہ کرتے ہو ان کے پیدا کرنے والے کو سجدہ کرو یعنی اللہ کو اگر تم کو اللہ کا پوجنا منظور ہے۔ اس جملہ ان کنتم ایاہ تعبدون میں اس طرف اشارہ ہے کہ وہ جو کواکب پرست ان کے سجدہ کو خدا تعالےٰ کی عبادت اور سجدہ سمجھتے ہیں غلط بات ہے۔ عاقل و نادان میں یہی تو فرق ہے کہ نادان تصویر پر شیدا ہوتا ہے دانا تصویر دیکھ کر اُس پر مفتون ہوتا ہے کہ جس کی یہ تصویر ہے۔

پھر فرماتا ہے فان استکبروا الخ اگر یہ منکرین اے محمدؐ! تیرا کہنا نہ مانیں اور خدا کی طرف نہ آئیں تکبر سے اَڑے رہیں تو اللہ کو بھی کچھ پروا نہیں۔ کس لیے کہ جو اللہ کے پاس ہیں یعنی اس کی بارگاہِ عزت میں حاضر ہیں ملائکہ مقربین رات دن اس کو سجدہ کرتے ہیں اور تھکتے نہیں کس لیے کہ وہ انوارِ مجردہ ہیں خدا کی عبادت و تسبیح و تقدیس ان کی روزی ہے اور بمنزلہ نفسِ انسانی کے جو ان کو اور کسی تدبیر اور تصرف سے مانع نہیں آتا۔

یہ تو بالاتفاق ہے کہ اس آیت پر سجدہ کرنا چاہیے۔ مگر امام شافعی کے نزدیک تعبدون پر سجدہ ہے کیوں کہ واسجدوا للہ سے متعلق ہے اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک لا یسئمون پر کس لیے کہ کلام یہاں تمام ہوتا ہے۔

آیاتِ فلکیہ کے بعد آیاتِ ارضیہ بیان فرماتا ہے۔ ومن اٰیٰتہ انک تری الارض خاشعۃ کہ اس کی نشانیوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ تو زمین کو خشک دیکھتا ہے الخشوع التصاغر والتذلل واستعیر لحال الارض حال خلوھا عن المطر والنبات۔ پھر جب اس پر پانی خدا برساتا ہے تو اھتزت حرکت کرتی ہے یعنی اُگانے کی طرف آتی ہے۔ وربت اور پھول جاتی ہے تر ہونے سے اور خصوصاً جب کہ اُگنے کو کوئی چیز ہوتی ہے اُبھر جاتی ہے

خلاصہ یہ کہ تر و تازہ اور زندہ ہو جاتی ہے پھر جو اس کے زندہ کرنے پر قادر ہے وہ مُردوں کو بھی زندہ کرسکتا ہے کیوں کہ وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ یہ ایک دوسرا مطلب ہے جو دعوت الی اللہ کے لیے اصل اصول ہے

اِنَّ الَّذِیْنَ یُلْحِدُوْنَ فِیْۤ اٰیٰتِنَا لَا
وہ لوگ جو ہماری آیتوں میں کج روی کرتے ہیں

یَخْفَوْنَ عَلَیْنَا ؕ اَفَمَنْ یُّلْقٰی فِی النَّارِ
ہم پر مخفی نہیں ہیں بھلا وہ جو آگ میں ڈالا جائے گا

خَیْرٌ اَمْ مَّنْ یَّاْتِیْۤ اٰمِنًا یَّوْمَ الْقِیٰمَةِ ؕ
بہتر ہے یا وہ جو قیامت کے دن امن سے آوے گا

ع ۱۲ ۱۵

اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ ۙ اِنَّهٗ بِمَا تَعْمَلُوْنَ
جو چاہو کرو وہ جو کچھ تم کرتے ہو
بَصِيْرٌ ﴿۳۸﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِالذِّكْرِ
دیکھ رہا ہے وہ لوگ کہ جنہوں نے نصیحت سے انکار کیا
لَمَّا جَآءَهُمْ ۚ وَاِنَّهٗ لَكِتٰبٌ عَزِيْزٌ ﴿۳۹﴾
جب کہ وہ ان کے پاس آچکی (ہم کو معلوم ہیں) اور بے شک یہ ایسی معزز کتاب ہے
لَّا يَاْتِيْهِ الْبَاطِلُ مِنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ
کہ جس میں نہ آگے اور نہ پیچھے سے
وَلَا مِنْ خَلْفِهٖ ؕ تَنْزِيْلٌ مِّنْ حَكِيْمٍ
غلطی کا دخل ہے وہ خوبیوں والے حکیم کی طرف سے
حَمِيْدٍ ﴿۴۰﴾ مَا يُقَالُ لَكَ اِلَّا مَا قَدْ
نازل ہوئی ہے آپ سے بھی وہی بات کہی جاتی ہے جو آپ سے
قِيْلَ لِلرُّسُلِ مِنْ قَبْلِكَ ؕ اِنَّ
اگلے رسولوں سے کہی گئی تھی بے شک
رَبَّكَ لَذُوْ مَغْفِرَةٍ وَّذُوْ عِقَابٍ
آپ کا رب معاف بھی کرتا ہے اور سخت سزا بھی دیا
اَلِيْمٍ ﴿۴۱﴾ وَلَوْ جَعَلْنٰهُ قُرْاٰنًا اَعْجَمِيًّا
کرتا ہے اور اگر ہم اس کو عجمی زبان کا قرآن بنا دیتے
لَّقَالُوْا لَوْلَا فُصِّلَتْ اٰيٰتُهٗ ؕ ءَاَعْجَمِيٌّ وَّ
تو کہتے کس لیے اس کی آیتیں واضح نہیں کی گئیں کیا عجمی کتاب اور
عَرَبِيٌّ ؕ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى
عربی لوگوں کے لیے؟ کہہ دو یہ ایمان داروں کے لیے ہدایت
وَّشِفَآءٌ ؕ وَالَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ فِيْٓ
و شفا ہے اور جو ایمان نہیں لاتے (اس سے)
اٰذَانِهِمْ وَقْرٌ وَّهُوَ عَلَيْهِمْ عَمًى ؕ
ان کے کان بہرے ہیں اور یہ کتاب ان کو سوجھتی بھی نہیں
اُولٰٓئِكَ يُنَادَوْنَ مِنْ مَّكَانٍۭ بَعِيْدٍ ﴿۴۲﴾
وہ (قرآن سے اتنے غافل ہیں گویا) دور سے پکارے جاتے ہیں۔

# تفسیر

دعوت الی اللہ اور اس کے طرق اقامۃ الدلائل کے بعد یہ بیان کرتا ہے کہ جو آیات الٰہیہ میں کج روی کرتے ہیں وہ ہم پر مخفی نہیں یعنی دنیا و آخرت میں سزایاب ہوں گے آخرت میں آگ میں ڈالے جائیں گے۔ پھر جو آگ میں ڈالا جائے گا اس کے برابر ہو سکتا ہے جو امن سے آوے گا؟ نہیں ہرگز نہیں دونوں طریقوں کی برائی بھلائی تم کو خوب معلوم ہوگئی اللہ کے رستہ کی بھی اور آیات اللہ میں کج روی کی بھی۔ اب تم کو اختیار ہے جو چاہو سو کرو دیکھو کہ وہ تمہارے کاموں کو دیکھ رہا ہے۔ الالحاد المیل والعدول ومنہ اللحد فی القبر لانہ امیل الی ناحیۃ منہ یقال الحد فی دین اللہ ای مال عنہ۔ الالحاد فی الآیات کے معنی ہیں ان میں تحریف کرنا اور ہیر پھیر کر ان سے غلط مطلب ثابت کرنا متبادر معنی کو بلاضرورت چھوڑ دینا حقیقت میں یہ بڑا عیب ہے۔ خصوصاً کلام اللہ میں ایسا کرنا۔ مکہ کے کفار بھی ایسا کیا کرتے تھے یہ تحریف و ہیر پھیر دراصل معنی کا انکار ہے۔ اس لیے اس کے بعد فرماتا ہے

ان الذین کفروا بالذکر الخ ان کی خبر بعض کے نزدیک محذوف ہے جیسا کہ اور جگہ بھی قرآن مجید میں سامع کی سمجھ پر چھوڑ کر جملے عبارت میں محذوف کر دیے گئے ہیں اس کی خبر یجازون ہے۔ بعض کہتے ہیں اولئک ینادون من مکان بعید خبر ہے کہ وہ جو قرآن کا جس میں آیات اللہ ہیں ان کے پاس پہنچنے کے بعد بھی انکار کرتے ہیں اپنے انکار کی سزا پائیں گے۔ اس کے بعد قرآن مجید کی صفت بیان کرتا ہے جس کا وہ انکار کرتے ہیں۔

وانہ لکتٰب الخ (۱) یہ کہ قرآن کتاب ہے (۲) کیسی کتاب

عزیز زبردست یا بے نظیر جس کے مطالب کی خوبی اس کے بے نظیر ہونے کی آپ سند ہے۔

(۳) لا یاتیہ الباطل الخ کہ اس میں غلط کو دخل نہیں نہ بالفعل نہ اس کے بعد کوئی اس کو غلط ثابت کر سکے گا نہ اس میں غلطی ملا سکے گا نہ کوئی پہلی کتاب اس کو منسوخ کر سکتی ہے نہ آیندہ کوئی منسوخ کرنے والی آئے گی نہ اس میں زیادتی ہو سکتی ہے نہ نقصان۔

(۴) تنزیل من حکیم حمید اور حمید کی نازل کی ہوئی جس کی کوئی بات بھی حکمت کے خلاف نہیں حکیم بھی کیسا کہ حمید بھی ہے اس کی حکمت جابرانہ نہیں بلکہ قابل تعریف اس کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دیتا ہے اور اسی جملہ میں کفار کا بھی اطمینان کرتا ہے۔

فقال ما یقال لک الا ما قد قیل للرسل من قبلک کہ اے محمد! آپ کو جو کچھ یہ کفار کہتے ہیں نئی بات نہیں۔ پہلے رسولوں کو بھی ایسا ہی کہا گیا ہے جھوٹا جادوگر وغیرہ۔ یا یہ معنی کہ آپ کو توحید و مکارم اخلاق کا کوئی نیا حکم نہیں دیا گیا بلکہ وہی جو ہمیشہ سے رسولوں کو دیا گیا ہے نوح ابراہیم اسحاق یعقوب موسیٰ علیہم السلام بھی اپنی امتوں سے یہی کہا کرتے تھے جو تم کہتے ہو۔ اور آپ کو اور اگلے انبیاء کو یہ احکام کیوں دیے گئے اس لیے کہ ان ربک الخ کہ آپ کا رب معاف بھی کرتا ہے اور سزا بھی دیتا ہے عمدہ باتوں سے خوش اور بری باتوں سے ناخوش ہوتا ہے اس لیے اس نے انبیاء علیہم السلام کی معرفت اپنی پسند اور ناپسند باتوں سے لوگوں کو خبردار کر دیا تاکہ موجبات سزا و انعام سے واقف ہو جائیں۔ یہ وجہ ہے قرآن کے نازل کرنے کی اور انبیاء کے بھیجنے کی۔

اس کے بعد ان کے اس شبہ کا جواب دیتا ہے قلوبنا فی اکنۃ مما تدعونا الیہ ہمارے دلوں پر غلاف ہے اور یہ قرآن مجید کس لیے عربی زبان میں آیا ایسی زبان تو ہم بھی بول سکتے ہیں۔

فقال ولو جعلنٰہ یعنی اگر ہم اس قرآن کو عجمی زبان میں اتارتے تو یہ عذر کرتے کہ عربی شخص عجمی زبان بولتا ہے کلام عجمی و رسول عربی۔ عربی و عجمی میں یا مبالغہ کے لیے ہے جیسا کہ احمری میں۔ اعجم اس کو کہتے ہیں جو اچھی طرح بول نہ سکے اور اس لیے حیوانات کو عجماء کہتے ہیں اور عرب کے مقابلے میں غیر زبان والے فصیح نہیں سمجھے جاتے اس لیے عرب کے سوا سب کو عجم کہتے ہیں اور کبھی ان میں خاص اہل ایران پر اس کا اطلاق ہوتا ہے۔ حمزہ و کسائی و عاصم نے ءاعجمی کو دو ہمزہ کے ساتھ پڑھا ہے ایک استفہام انکاری کے لیے اور بعض نے ایک ہمزہ سے بطور اخبار کے۔ پھر جواب پہلی بات کا دیتا ہے۔

قل ھو للذین اٰمنوا ھدی و شفاء کہہ دے قرآن مجید ایمان والوں کے لیے ہدایت اور امراض قلبیہ کے واسطے شفا ہے ان کے دلوں پر اس سے غلاف نہیں

والذین لا یؤمنون الخ ہاں جو ایمان اس پر نہیں لاتے ان کے دلوں میں حسد و عداوت کا پردہ پڑا ہوا ہے جس لیے فی اذانھم وقرا ان کے کان بھی اس سے بہرے ہیں سنتے ہی نہیں اور جو کوئی سنانا چاہے تو کان بند کر لیتے ہیں۔

وھو علیھم عمی اور آنکھوں پر اس سے پردہ پڑا ہوا ہے خود بھی نہیں دیکھتے اندھیرا چھایا ہوا ہے۔

اولئک ینادون من مکان بعید اب ان کی ایسی حالت ہے کہ جیسا کسی کو دور سے آواز دے کر پکارا جاتا ہے جس طرح بہائم کو پکارتے ہیں گائے بھینس وغیرہ کو۔ آواز سنتے ہیں بات نہیں سمجھتے

خلاصہ یہ کہ قرآن مجید میں کوئی عیب نہیں تمہارے دلوں و دیگر حواس میں فتور ہے جس لیے قرآن سے دلوں اور آنکھوں اور کانوں پر پردے پڑے ہوئے ہیں اور اس میں اختلاف کرتے ہو

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ فَاخْتُلِفَ
اور البتہ ہم نے موسیٰ کو کتاب دی پھر اس میں اختلاف
فِيْهِ وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ
کیا گیا اور اگر آپ کے رب کی طرف سے ایک بات صادر نہ ہو چکی ہوتی
لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ۚ وَاِنَّهُمْ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ
تو ان کا فیصلہ ہی ہو چکا ہوتا اور ان کو تو قرآن میں قوی شک
مُرِيْبٍ ﴿۴۵﴾ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ وَ
ہے جو کوئی نیک کام کرتا ہے تو اپنے لیے اور
مَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا ۗ وَمَا رَبُّكَ بِظَلَّامٍ
برائی کرتا ہے تو اپنے سر پر اور آپ کا رب تو بندوں پر کچھ بھی
لِّلْعَبِيْدِ ﴿۴۶﴾
ظلم نہیں کرتا

## تفسیر

### پھر یہ بھی کوئی نئی بات نہیں

ولقد اتینا موسی الکتب فاختلف فیہ ہم نے موسیٰ کو بھی کتاب دی تھی یعنی توراۃ سو اس میں بھی لوگوں نے اختلاف کیا کسی نے مانا کسی نے انکار کیا ۔ اب غضب الٰہی تو یہ چاہتا تھا کہ اس سرکشی پر یہ ہلاک کر دیے جائیں مگر اس کی رحمت نے ان کے ہلاک ہونے کا ایک خاص وقت مقرر ہو چکا ہے اور کسی کے لیے ایک وقت میں آکر ایمان لانا لکھ دیا ہے اور کسی کے ہلاک نہ ہونے کی وجہ کوئی خاص مصلحت رکھی ہوئی ہے کہ یتیم اس کے ساتھ متعلق ہیں یا کوئی اور بات ہے اس لیے ان کا ابھی فیصلہ نہیں ہوتا اس سے وہ اور بھی قرآن مجید سے بڑے شک میں پڑ گئے کہ اگر یہ کلام الٰہی تھا تو اس کے انکار سے ہم پر بلا کیوں نہ آئی اور قرآن اور نبی ان کو اپنے کام کے لیے نہیں بلاتا جو وہ کھنچتے ہیں وہ تو انہیں کی بھلائی برائی کا رستہ بتاتا ہے۔

پھر من عمل صالحا فلنفسہ جو کوئی نیکی کرتا ہے تو اپنے لیے اس کا فائدہ دنیا و آخرت میں اسی کو ہے کسی پر کیا احسان ہے۔

ومن اساء فعلیھا اور جو کوئی برائی کرتا ہے تو اپنے اوپر اس کا بدنتیجہ آپ ہی پاوے گا۔

وما ربک بظلام للعبید اور تیرا رب کسی پر ظلم نہیں کرتا ۔ یہ کڑوے پھل دنیا کی مصیبت آخرت کا عذاب اسی کے ہاتھ کے بوئے ہوئے درخت کے ہیں سبحان اللہ کیا پُر اثر کلام اور کیا موعظت بلیغہ ہے کہ جس کے سننے سے سنگ دل بھی نرم ہو جاتے ہیں مگر شقی ازلی بے بہرہ رہتے ہیں ۔ ظلام بروزن فعال نسبت کا صیغہ ہے جیسا کہ تمار و بقال چھوارے بیچنے والا اور ترکاری بیچنے والا ظلام ظلم کرنے والا بعض کہتے ہیں مبالغہ کا صیغہ ہے مگر نفس ظلم مراد ہے تا کوئی یہ نہ سمجھے کہ بہت ظلم کرنے والا نہیں تھوڑا سا روا رکھتا ہے ۔ (سبحان اللہ عما یصفون)



# تفسیر حقّانی

## پارہ ۲۵

# اِلَیۡهِ یُرَدُّ

اِلَیۡهِ یُرَدُّ عِلۡمُ السَّاعَةِ ؕ وَمَا تَخۡرُجُ
اسی کی طرف قیامت کی خبر کا حوالہ دیا جاتا ہے (وہی جانتا ہے) اور نہ کوئی ایسا
مِنۡ ثَمَرٰتٍ مِّنۡ اَکۡمَامِهَا وَمَا تَحۡمِلُ
پھل جو اپنے گابھے سے نکلتا ہے اور نہ کوئی مادہ
مِنۡ اُنۡثٰی وَلَا تَضَعُ اِلَّا بِعِلۡمِهٖ ؕ وَیَوۡمَ
جو حاملہ ہوتی ہے اور جنتی ہے مگر اس کے علم سے اور جس روز
یُنَادِیۡهِمۡ اَیۡنَ شُرَکَآءِیۡ ۙ قَالُوۡۤا اٰذَنّٰكَ ۙ
ان سے پکار کر کہے گا کہاں ہیں وہ میرے شریک تو کہیں گے آپ سے عرض تو کر دیا
مَا مِنَّا مِنۡ شَهِیۡدٍ ﴿۴۷﴾ ۚ وَضَلَّ عَنۡهُمۡ
کہ ہم میں سے کسی کو بھی خبر نہیں اور جن کو وہ پہلے پکارا کرتے تھے
مَّا کَانُوۡا یَدۡعُوۡنَ مِنۡ قَبۡلُ وَظَنُّوۡا
سب گئے گزرے ہو جائیں گے اور یقین کر لیں گے
مَا لَهُمۡ مِّنۡ مَّحِیۡصٍ ﴿۴۸﴾ لَا یَسۡـَٔمُ
کہ ان کو کسی طرح بھی چھٹکارا نہیں انسان بھلائی
الۡاِنۡسَانُ مِنۡ دُعَآءِ الۡخَیۡرِ ۫ وَاِنۡ مَّسَّهُ
مانگنے سے تھکتا نہیں اور اگر اس کو کوئی تکلیف
الشَّرُّ فَیَـُٔوۡسٌ قَنُوۡطٌ ﴿۴۹﴾ وَلَئِنۡ اَذَقۡنٰهُ
پہنچتی ہے تو آس توڑ کر ناامید ہو جاتا ہے اور اگر ہم اس کو اس مصیبت
رَحۡمَةً مِّنَّا مِنۡۢ بَعۡدِ ضَرَّآءَ مَسَّتۡهُ
کے بعد جو اس کو آئی تھی اپنی رحمت کا مزہ چکھاتے ہیں
لَیَقُوۡلَنَّ هٰذَا لِیۡ ۙ وَمَاۤ اَظُنُّ السَّاعَةَ
تو کہنے لگتا ہے یہ میرا حق تھا اور میں گمان نہیں کرتا کہ قیامت
قَآئِمَةً ۙ وَّلَئِنۡ رُّجِعۡتُ اِلٰی رَبِّیۡۤ
قائم ہوگی اور اگر میں اپنے رب کے پاس گیا بھی

اِنَّ لِیْ عِنْدَہٗ لَلْحُسْنٰی فَلَنُنَبِّئَنَّ
تو میرے لیے اس کے پاس بہتری ہے ہم کافروں کو
الَّذِیْنَ کَفَرُوْا بِمَا عَمِلُوْا وَلَنُذِیْقَنَّھُمْ
ضرور بتائیں گے کہ وہ کیا کیا کرتے تھے اور ہم ضرور ان کو
مِّنْ عَذَابٍ غَلِیْظٍ ﴿۵۰﴾
سخت عذاب بھی چکھائیں گے۔

# ترکیب

وما تخرج ما نافیۃ ومن الاولی للاستغراق و الثانیۃ للابتداء وقیل ما موصولۃ فی محل جر عطفا علی الساعۃ ای علم الساعۃ وعلم التی تخرج۔

# تفسیر

جب کہ کفار کے مقابلے میں یہ کہا گیا تھا کہ جو نیکی کرتا ہے اپنے لیے اور بدی جو کرتا ہے اپنے لیے جس سے یہ سمجھا جاتا ہے کہ پوری جزا و سزا قیامت کو ملے گی۔ اس پر سامع کا خیال جا سکتا تھا کہ قیامت کب ہوگی؟ اس بات کا جواب دیتا ہے۔

الیہ یرد علم الساعۃ کہ قیامت کی خبر اس کے پاس ہے۔ یعنی جب کوئی کسی سے اس کے تعین وقت سے سوال کرتا ہے تو اس کی خبر اللہ ہی کے سپرد کی جاتی ہے کہ وہی جانتا ہے اور اس پر کیا موقوف ہے جو کچھ عالم غیب سے دنیا میں ظہور کرتا ہے جیسا کہ گابھے کے اندر پھل اور مادہ کے پیٹ میں بچہ سب کی خبر اسی کو ہے۔ ابو عبیدہ کہتے ہیں الکمام کم یا کمہ کی جمع ہے میوے یا پھل کے اوپر جو چیز لپٹی ہوئی ہوتی ہے اس کو کم کہتے ہیں اور اس لیے آستین کو بھی۔ مغیبات پر رمل یا نجوم یا تعبیر خواب سے علم حاصل نہیں ہوتا ظن ہوتا ہے علم یقینی نہیں۔ اور جو انبیاء علیہم السلام اور اولیا کرام کو الہام یا مکاشفہ سے کچھ بتایا جاتا ہے تو اسی کے بحر علم کا ایک قطرہ ہوتا ہے اور وہ بھی اسی قدر کہ جس قدر اسے ان کو بتا دیا وہی علام الغیوب ہے۔

اس کے بعد کچھ قیامت کے احوال بیان فرماتا ہے ویوم ینادیھم الخ کہ اس روز مشرکین سے پکار کر پوچھا جائے گا کہ میرے شریک جو تم نے دنیا میں بنا رکھے تھے کہاں ہیں؟ کہیں گے ہم نے بتا دیا۔ یعنی آپ کو خود علم ہے کہ ہم میں سے ان کو کوئی بھی دیکھنے والا نہیں یعنی نظر نہیں آتے۔ یا یہ معنی کہ ہم میں سے کوئی بھی شہادت نہیں دیتا کہ اللہ کا کوئی شریک ہے۔ یعنی انکار کریں گے جیسا کہ ملزم سزا کے وقت ارتکاب جرم کا انکار کیا کرتے ہیں۔

وضل عنھم الخ اور دنیا میں جن کو پہلے پوجتے تھے وہ ان سے غائب ہو جائیں گے اور جان لیں گے کہ ہماری خلاصی نہیں۔ انسان کو یہ تغیر و تبدل کچھ آخرت ہی میں پیش نہ آئے گا کہ جن بتوں اور خیالی معبودوں کو دنیا میں پکارا کرتے تھے ان سے عذاب دیکھ کر برات کریں گے بلکہ دنیا میں بھی اس کی ایسی حالت ہے کہ۔

لا یسئم الانسان من دعاء الخیر اپنے لیے بھلائی مانگنے میں تھکتا نہیں۔

وان مسہ الشر فیئوس قنوط اور جو دکھ پہنچتا ہے تو ناامید اور ہراساں ہو جاتا ہے۔

ولئن اذقنٰہ رحمۃ منا اور جو اس مصیبت کے بعد ہم پھر راحت عطا کرتے ہیں اپنی مہربانی سے تو کہتا ہے کہ میں اسی کا مستحق اور اسی کے لائق ہوں اور پھر اسی عیش و کامرانی میں ایسے بھولتے ہیں اور یہاں کے رہنے کو ایسا پسند کرتے ہیں کہ قیامت کے بھی منکر ہو جاتے ہیں۔

وما اظن الساعۃ قائمۃ اور اگر بالفرض میں اپنے رب کے پاس گیا بھی تو مجھے وہاں بہتری ہوگی کیوں کہ دنیا میں بھی میں معزز تھا وہاں بھی معزز رہوں گا۔ دنیا پر آخرت کا قیاس

ع ۱۰ ۶ ۱

کرتا ہے یہ معلوم نہیں وہاں کے اور ہی حالات ہیں۔ یہ قول بطور حسن ظن کے نہ تھا جو باخدا لوگوں کو اللہ سے ہوتا ہے بلکہ بطور تکبر و سرکشی کے۔

اس لیے فرماتا ہے فلننبئن الذین کہ ہم کافروں کو ان کے اعمال پر متنبہ کریں گے اور سخت عذاب چکھائیں گے یعنی ان کے لیے اُس جہان میں بہتری تو کیا ہے عذاب شدید ہے۔

وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ

اور جب ہم انسان کو نعمت عطا کرتے ہیں تو منہ پھیر لیتا

وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ فَذُوْ دُعَآءٍ

اور اکڑنے لگتا ہے اور جب اس کو دکھ پہنچتا ہے تو لمبی چوڑی دعائیں

عَرِيْضٍ ﴿۵۱﴾ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كَانَ مِنْ

کرنے لگتا ہے تو کہو بھلا دیکھو تو سہی اگر یہ قرآن اللہ کی

عِنْدِ اللّٰهِ ثُمَّ كَفَرْتُمْ بِهٖ مَنْ اَضَلُّ

طرف سے ہوا پھر تم اس کا انکار کر بیٹھے تو ایسے پرلے درجے

مِمَّنْ هُوَ فِيْ شِقَاقٍ بَعِيْدٍ ﴿۵۲﴾ سَنُرِيْهِمْ

کے ضدی سے کون زیادہ گمراہ ہوگا ہم ان کو

اٰيٰتِنَا فِي الْاٰفَاقِ وَفِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَتّٰى

اپنی نشانیاں ملک (کے اطراف) میں اور خود ان میں بھی یہاں تک دکھائیں گے

يَتَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُ الْحَقُّ ۭ اَوَلَمْ يَكْفِ

کہ ان کو ظاہر ہو جائے گا کہ یہ برحق ہے کیا ان کے رب کی

بِرَبِّكَ اَنَّهٗ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ ﴿۵۳﴾

یہ بات کافی نہیں کہ وہ ہر چیز کو دیکھ رہا ہے

اَلَآ اِنَّهُمْ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِّقَاۗءِ رَبِّهِمْ ۭ

دیکھو تو ان کو اپنے رب کے پاس حاضر ہونے میں شک ہے

اَلَآ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ ﴿۵۴﴾

دیکھو وہ ہر چیز کو قابو کیے ہوئے ہے

# تفسیر

واذا انعمنا اور جب ہم انسان پر عنایت کرتے ہیں تو سرکشی کرتا ہے (والجانب مجاز عن النفس ونائی بمعنی بعد یقال نائت وتنایت ای بعدت وتباعدت والمتنائی الموضع البعید) اور جب اس پر بلا آتی ہے تو بڑی دعا کرتا ہے (العرض والطول یستعمل فی الکثرۃ مجازا فی کلام العرب، یہ انسان کی جبلی بات ہے۔ غرض یہ کہ یہ تمام سرکشی خدا تعالیٰ کی عطا کی ہوئی نعمت کی بدہضمی سے ہے۔

اس کے بعد پھر کفار کے شبہات دفع کرتا ہے۔ فقال ارایتم ان کان من عند اللہ الخ ان سے کہہ دے تم جو قرآن مجید کا انکار کرتے ہو اچھا یہ بھی تو خیال کرلو کیوں کہ تمہارے انکار پر کوئی حجت قوی نہیں ہے صرف توہمات ہیں) کہ اگر یہ اللہ کی طرف سے ہو اور تم نے اس کا انکار کیا پھر تم سے زیادہ کون گمراہ اور ضدی ہے۔ (ممن ھو اصلہ منکم وضع من ھو فی شقاق موضع الضمیر لبیان حالھم فی المشاقۃ) یہ ایک الزامی گفتگو ہے مخاطب کو قائل کرنے کے لیے، جب کہ وہ خلافِ حق ہوکر اپنے توہمات پر اصرار کرے۔

اس کے بعد ایک پیشین گوئی فرماتا ہے اسلام اور قرآن کے برحق ہونے پر۔

فقال سنریھم اٰیٰتنا فی الاٰفاق الخ آفاق جمع افق کاعناق وعنق۔ اس کے معنی ہیں کنارے کے، آیت کی تفسیر میں علماء کرام نے متعدد وجوہ بیان فرمائے ہیں مگر صاف یہ ہے اور یہی سیاقِ کلام سے چسپاں زیادہ ہے کہ ہم ان کو اپنی نشانیاں دکھائیں گے وہ دو قسم کی ہوں گی ایک آفاق یعنی بلاد و ممالک کے متعلق اور دوسری وہ جو ان کی ذات سے

علاقہ رکھتی ہوں گی۔ وہ جو آفاق سے علاقہ رکھتی ہیں بہت سی نشانیاں ہیں کہ جن کی رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی تھی جن کا لوگوں نے معائنہ کیا۔

اور یتبین لھم انہ الحق اور ان پر حق ظاہر ہو گیا۔ جیساکہ تھوڑے سے دنوں میں اسلام کا دور دراز ملکوں میں ظہور کرنا، کسریٰ و قیصر کا مقہور ہونا، عرب کی کایا پلٹ ہو جانا، سب میں ایک نئی زندگانی کا پیدا ہونا وغیر ذلک اسی طرح زلزلوں کا آنا بڑے بڑے حوادث کا ظہور کرنا حجاز میں مہینوں تک ایک عجیب وغریب آگ کا مشتعل ہونا وغیر ذلک جن کی تفصیل کے لیے ایک بڑی مجلد کتاب بھی کافی نہیں۔

اور آیاتِ انفس بھی بہت لوگوں نے دیکھیں مکہ میں ہجرت سے پہلے ایک انقلاب شروع ہوا اور ہجرت کے بعد سے ترقی کرتا گیا، سنگدل وسفاک رحم دل ہو گئے بت پرستوں کو خدا پرستی سوجھنے لگی، وحشی اور جاہلوں کو قیصر و کسریٰ کے ملک کے انتظام کا سلیقہ آگیا، دغابازی کی جگہ راست بازی کی طرف طبائع مائل ہو گئیں، نفاق کی جگہ دلوں میں اتفاق نے گھر بنایا، پست حوصلگی کی جگہ بلند حوصلگی پیدا ہوئی، ان کے سینے علوم وحکمت کے چشمے بن گئے۔ پھر ان آیات کے دکھانے پر وثوق دلاتا ہے۔

فقال اولم یکف بربک الخ کیا یہ بات کافی نہیں کہ تیرا رب ہر چیز پر شہید ہے کوئی بات اس کی قدرت وعلم سے باہر نہیں پھر وہ کیا ان آیات کے دکھانے پر قادر نہیں۔؟

یہ سب کچھ ہے مگر الا انھم فی مریۃ من لقاء ربھم وہ اپنے رب کے ملنے سے شک میں ہیں جانتے ہیں کہ مر کر مٹی ہو جائیں گے خدا کے پاس کیا جانا ہے جس لیے وہ یہ باتیں کرتے ہیں۔ مگر وہ کہاں جا سکتے ہیں۔؟

الا انہ بکل شیئ محیط ہوشیار! وہ ہر چیز کو احاطہ کیے ہوئے ہے۔ کوئی اس کی قدرت سے باہر نہیں سب کو گھیر کر اپنے پاس دربار عدالت میں حاضر کرے گا۔ سبحان اللہ کس موقع پر کلام کو تمام کیا ہے۔ اور اثنائے کلام میں کیا کیا باریکیاں رکھی ہیں۔ صدق اللہ العلی العظیم۔

---

## سورۂ شوریٰ

مکیہ ہے اس میں ترپن آیتیں اور پانچ رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

حٰمٓ ۞۱ عٓسٓقٓ ۞۲ كَذٰلِكَ يُوْحِيْٓ

اسی طرح سے اللہ زبردست

اِلَيْكَ وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ اللّٰهُ

حکمت والا آپ کی طرف وحی کیا کرتا ہے اور ان کی طرف بھی کیا کرتا

الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۞۳ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

تھا) جو تجھ سے پہلے تھے اسی کا ہے جو کچھ کہ آسمانوں

وَمَا فِي الْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۞۴

اور زمین میں ہے اور وہی سب سے بڑا بالادست ہے

تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْ فَوْقِهِنَّ

(اسی کی ہیبت کے مارے) قریب ہے کہ اوپر سے آسمان پھٹ پڑیں

وَالْمَلٰٓئِكَةُ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ

اور فرشتے ہیں کہ اپنے رب کی پاکی بیان کرتے ہیں اس کی خوبیوں کے ساتھ

وَيَسْتَغْفِرُوْنَ لِمَنْ فِي الْاَرْضِ ۭ اَلَآ

اور زمین والوں کے لیے معافی مانگتے ہیں دیکھو

إِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَفُورُ الرَّحِيمُ ۝٥

اللہ ہی معاف کرنے والا مہربان ہے

وَالَّذِينَ اتَّخَذُوا مِن دُونِهِ أَوْلِيَاءَ

وہ لوگ کہ جنہوں نے اس کے سوا اور معبود بنا رکھے

اللّٰهُ حَفِيظٌ عَلَيْهِمْ وَمَا أَنتَ عَلَيْهِم

ہیں وہ اللہ کی نظر میں ہیں اور آپ ان کے

بِوَكِيلٍ ۝٦

ذمہ دار نہیں ہیں

## ترکیب

اللہ فاعل لیوحی وما بعدہ نعت والکاف فی موضع نصب بیوحی والذین مبتدا اللہ حفیظ الجملۃ خبر۔

## تفسیر

یہ سورت بھی مکہ میں نازل ہوئی ہے۔ یہ ابن عباس و ابن الزبیر و حسن و عکرمہ و جابر کا قول ہے۔ اس سورت کا نام سورۃ شوریٰ اور سورہ حٰم عسق ہے۔ حٰم عسق سے جو کچھ خدا پاک نے اپنے کلام میں مراد لیا ہے اس کو وہی خوب جانتا ہے مکہ میں قریش کو اس بات سے بڑا تعجب تھا کہ قرآن مجید اللہ کی طرف سے محمدؐ پر وحی کیا جاتا ہے۔ کیوں کہ یہ بات ان کے نزدیک نئی تھی۔ ان کے اس تعجب کو چند حروف میں ایک سرِّ نہانی کی طرف اشارہ کر کے دور کرتا ہے کہ یہ کوئی نئی بات نہیں۔

کذلک یوحی الخ اللہ تعالیٰ ہمیشہ سے انبیاء علیہم السلام پر یوں ہی وحی کرتا چلا آیا ہے اور تیری طرف بھی وحی کرتا ہے کذٰلک میں اشتراک نفسِ وحی کی طرف ہے اور یوحی جو مضارع کا صیغہ ہے حال ماضی کے لیے ہے۔ اللہ کے بعد العزیز الحکیم دو وصف بیان فرمائے تاکہ یہ استعجاب بالکل دور ہو جاوے۔ عزیز بمعنی زبردست غالب اس میں اس کی شاہنشاہی کی طرف اشارہ ہے کہ وہ شاہنشاہ اپنے بندوں پر فرمان بھیجتا ہے۔ یہ کوئی تعجب کی بات نہیں۔ جب دنیا کے بادشاہ رعیت کے حال سے غافل نہیں اور ان کے تمرد کی پروا نہیں کرتے کسی کو فرمان دے کر احکام جاری کرنے کے لیے بھیجتے ہیں پھر وہ کیوں نہ بھیجے۔

الحکیم میں اس طرف اشارہ ہے کہ اس کی حکمت بندوں کی اصلاح کے لیے انبیاء پر احکام وحی کرنا ضروری سمجھتی ہے۔ اس کے بعد اور چند اوصاف بیان فرماتا ہے جو اس کی جلالت و عظمت پر دلالت کرتے ہیں۔

(۱) لہ ما فی السمٰوٰت وما فی الارض آسمانوں اور زمین کی اسی کو بادشاہی ہے اور اس کی بادشاہی اور بادشاہوں کی طرح نہیں بلکہ وہ العلیّ ہے برتر اور عظیم ہے۔

(۲) تکاد السمٰوٰت الخ اس کی عظمت کا یہ حال ہے کہ اس کی ہیبت و عظمت سے آسمان پھٹے جاتے ہیں من فوقہم کا لفظ اس بات کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ جب ان کے اوپر جو آسمان ہیں ان کا یہ حال ہے تو یہ بے چارے کیا چیز ہیں؟

(۳) والملٰئکۃ یسبحون اور ملائکہ جواہر نورانی اور قوت و طاقت والے ہیں اس کی تسبیح اور تحمید کیا کرتے ہیں سبحان اللہ وبحمدہ کہتے ہیں اور اس کے سوا یستغفرون لمن فی الارض زمین والوں کے لیے خدا سے بخشش مانگتے ہیں اہلِ ایمان کے لیے۔ بعض کہتے ہیں سب کے لیے۔ کفار و مشرکین کے لیے بھی کہ الٰہی تو ان پر مہربانی کر۔ راہِ راست سمجھا کہ یہ اپنی بدی سے باز آویں اور بخشے جاویں۔

(۴) الا ان اللہ ھو الغفور الرحیم دیکھو اللہ جو ہے بڑا معاف کرنے والا مہربانی کرنے والا ہے اس نے

بخشنے اور مہربانی کے لیے دنیا میں انبیاء بھیجے اور ان پر وحی کی۔

ع ۹ ۲

والذین اتخذوا الخ مگر بندوں کو دیکھیے کہ اللہ کے سوا انہوں نے اور بھی حمایتی اور معبود بنا رکھے ہیں اللہ حفیظ علیھم اللہ ان کو دیکھ رہا ہے وہ کہاں جا سکتے ہیں۔

وما انت علیھم بوکیل اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ ان کے ذمہ دار نہیں۔ اس میں ایک شانِ استغنائی ہے اور توحید کی طرف تہدید کے پیرائے میں ترغیب ہے اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دی جاتی ہے کہ اس میں تیرا کوئی قصور نہیں۔ کیا لطائف آیات میں رکھے ہوئے ہیں۔

وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ قُرْاٰنًا

اور اسی طرح ہم نے آپ پر عربی زبان کا قرآن

عَرَبِيًّا لِّتُنْذِرَ اُمَّ الْقُرٰى وَمَنْ

نازل کیا تاکہ آپ مکہ والوں اور ان کے آس پاس والوں کو

حَوْلَهَا وَتُنْذِرَ يَوْمَ الْجَمْعِ لَا رَيْبَ فِيْهِ

ڈرسنا دیں اور قیامت کے دن سے بھی ڈرا دیں کہ جس میں کوئی شبہ نہیں

فَرِيْقٌ فِى الْجَنَّةِ وَفَرِيْقٌ فِى السَّعِيْرِ ⑦

(اس روز) ایک جماعت جنت میں اور ایک جماعت جہنم میں ہوگی

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَعَلَهُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً

اور اگر اللہ چاہتا تو ان سب کو ایک ہی گروہ کر دیتا

وَّلٰكِنْ يُّدْخِلُ مَنْ يَّشَآءُ فِىْ رَحْمَتِهٖ

لیکن اللہ جس کو چاہتا ہے اپنی رحمت میں داخل کرتا ہے

وَالظّٰلِمُوْنَ مَا لَهُمْ مِّنْ وَّلِيٍّ وَّلَا

اور ظالموں کا نہ کوئی حمایتی ہے اور نہ

نَصِيْرٍ ⑧ اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ

مددگار کیا انہوں نے اس کے سوا اور بھی مددگار

اَوْلِيَآءَ ۚ فَاللّٰهُ هُوَ الْوَلِيُّ وَهُوَ يُحْيِ

بنا رکھے ہیں پھر اللہ ہی مددگار ہے اور وہی مردوں کو

الْمَوْتٰى ۡ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ⑨

زندہ کرے گا اور وہ ہر چیز پر قادر ہے

# ترکیب

قرآنا مفعول لاوحینا۔ لتنذر متعلق باوحینا فریق خبر مبتدء محذوف ای بعضھم فریق فی الجنۃ۔ والظلمون مبتدء وما بعدہ خبرہ اولیاء بالنصب علی انہ مفعول لاتخذوا من دونہ حال منہ ای حال کون الاولیاء غیر اللہ الولی خبر فاللہ ھو ضمیر الفصل للتاکید۔

# تفسیر

پھر مسئلہ نبوت کا ذکر کرتا ہے وکذلک اوحینا الخ کہ جس طرح انبیاء سابقین پر وحی کی تھی اسی طرح اے محمد ہم نے تیری طرف عربی زبان میں قرآن وحی کیا، کس لیے لتنذر ام القرٰی تاکہ تو اہلِ مکہ کو اور اس کے آس پاس والوں کو خبردار کر دے ڈرا دے کہ تم پر اگر باز نہ آؤ گے بلا آنے والی ہے اور ان کو قیامت کے دن سے بھی ڈرائے کہ جس میں کوئی شک نہیں کہ اس روز ایک جماعت جنت میں اور ایک دوزخ میں ہوگی۔ یعنی جس طرح اور انبیاء اپنی امتوں کے ڈرانے کے لیے آئے اسی طرح آپ اہلِ مکہ اور ان کے آس پاس والوں کے لیے۔ نبوت قائم کرنے کی وجہ لوگوں کا ڈرانا اکثر قرآن میں آیا ہے اور بشارت اس کے ساتھ میں آئی ہے۔

اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ جب بنی آدم کی حالت خراب ہو جاتی ہے فلسفہ و علوم عقلیہ اس کی اصلاح سے عاجز آکر کسی گوشے میں منھ چھپا کر بیٹھ

جاتے ہیں اگر اس وقت خدا تعالیٰ کا داعی وہادی نہ آوے تو اس بدکاری وغیرہ امراض روحانیہ میں مبتلا ہو کر نہ صرف آخرت میں جہنم کے ایندھن بن جائیں بلکہ معاش بھی بگڑ جاوے جس سے کسی دنیاوی بلا کا بھی سخت اندیشہ ہوتا ہے۔

ایسے وقت میں خدا رحیم وکریم اپنے کسی بندے کو نبی اور مؤید من اللہ بنا کر بھیجتا ہے اس کا پہلا کام ان لوگوں کو آنے والی بلا سے ڈرانا ہوتا ہے تاکہ افعالِ بد سے باز آویں اس لیے لتنذر فرمایا۔

اور منہیات ترک کرنے کے بعد اگر اچھے کام کرنے لگیں تو ان کو انعام واکرام الٰہیہ کی بشارت دی جاتی ہے اور نبی کا مبعوث کرنا اتمام حجت کے لیے ہوتا ہے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں تمام عالم ہر قسم کی بدکاری وگمراہی سے تاریک ہو گیا تھا اور آپؐ کو مصلحتِ الٰہی نے مکہ میں سے مبعوث کیا جس کو عرب ام القریٰ کہتے تھے۔ اس لیے ام القریٰ اور اس کے آس پاس والوں کا زیادہ استحقاق تھا لہٰذا ان کی تخصیص کی گئی اور نیز سب سے پیشتر نبی اپنی قوم اور شہر اور وطن سے تبلیغ شروع کیا کرتا ہے پھر دور تک یا تمام عالم تک پہنچتا ہے اپنے نائبوں کے ذریعہ سے۔ ام القریٰ ومن حولھا کا ذکر کرنا تمام عالم کے لیے نبی نہ ہونے پر دلالت نہیں کرتا۔

لتنذر میں عام بلاؤں سے ڈرانا بتایا ہے۔ و تنذر یوم الجمع میں اخروی بلاؤں سے۔

فریق فی الجنۃ الخ کے متعلق ایک حدیث ہے جس کو ترمذی ونسائی واحمد وابن جریر وابن المنذر وابن مردویہ نے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک بار دو کتابیں ہاتھ میں لیے ہوئے باہر تشریف لائے اور لوگوں سے فرمایا ان کو تم جانتے ہو؟ لوگوں نے عرض کیا نہیں فرمایا یہ خداوند تعالیٰ کی دو کتابیں ہیں۔ جو دائیں ہاتھ میں ہے اس میں تمام اہلِ جنت اور ان کے باپ دادا کے بالتفصیل نام درج ہیں۔ اور بائیں ہاتھ میں اسی تفصیل سے دوزخ والوں کے نام ہیں۔ لوگوں نے عرض کیا اب عمل کرنے کی کیا ضرورت؟ فرمایا کوشش کیے جاؤ۔ اہلِ جنت کا خاتمہ نیک کاموں پر ہوتا ہے کچھ ہی کیوں نہ کرے اور دوزخی کا برے کاموں پر کچھ ہی کیوں نہ کرے۔ یہ تقدیری بات ہے۔

کیوں کہ ولوشاء اللہ الخ اگر اللہ چاہتا تو دو فریق نہ کرتا ایک ہی کر دیتا مگر وہ جس کو چاہتا ہے اپنی رحمت میں لیتا ہے۔

والظلمون اور ازلی گمراہوں کو کوئی مدد وحمایت کر کے راہ پر نہیں لا سکتا ہے۔

ان کی گمراہی کی ایک یہ بات ہے ام اتخذوا من دونہ اولیاء اللہ کے سوا اور حمایتی فرض کر رکھے ہیں؟ حالانکہ اصل حمایتی اللہ ہی ہے۔ اور وہی مُردوں کو زندہ کرتا ہے نطفوں سے زندہ انسان پیدا کرتا ہے۔ اور آخرت میں بھی مردوں کو زندہ کرے گا اور وہ ہر شے پر قادر ہے پس اس کو حمایتی بنانا چاہیے۔ نہ اوروں کو۔ اس مسئلہ نبوت میں مسئلہ حشر بھی ثابت کر دیا گیا۔

وَمَا اخْتَلَفْتُمْ فِيهِ مِنْ شَيْءٍ فَحُكْمُهُ

اور (دیکھو) جن باتوں میں تمہارا اختلاف پڑا ہوا ہے ان کا فیصلہ تو اللہ ہی

إِلَى اللَّهِ ذَٰلِكُمُ اللَّهُ رَبِّي عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ

کے سپرد ہے یہی اللہ تو میرا پروردگار ہے میں اسی پر بھروسہ کرتا ہوں

وَإِلَيْهِ أُنِيبُ ⑩ فَاطِرُ السَّمَاوَاتِ وَ

اور اسی کی طرف رجوع کرتا ہوں وہ آسمانوں اور زمین کا

الْأَرْضِ جَعَلَ لَكُمْ مِنْ أَنْفُسِكُمْ

بنانے والا ہے اسی نے تمہاری جنس سے تمہارے لیے

اَزْوَاجًا وَّ مِنَ الْاَنْعَامِ اَزْوَاجًا ۚ
جوڑے بنائے اور چارپایوں کے بھی جوڑے بنائے
يَذْرَؤُكُمْ فِيْهِ ۚ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ۚ
اس تدبیر سے تم کو زمین پر پھیلاتا ہے کوئی چیز بھی اس کے مثل نہیں
وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ﴿۱۱﴾ لَهٗ مَقَالِيْدُ
اور وہ سنتا دیکھتا ہے اس کے ہاتھ ہیں
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ يَبْسُطُ الرِّزْقَ
آسمانوں اور زمین کی کنجیاں ہیں جس کے لیے چاہتا ہو روزی فراخ
لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ ۚ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ
کرتا ہے اور جس کے لیے چاہتا ہو تنگ کرتا ہے وہ ہر ایک بات
عَلِيْمٌ ﴿۱۲﴾ شَرَعَ لَكُمْ مِّنَ الدِّيْنِ
جانتا ہے تمہارے لیے وہی دین مقرر کیا
مَا وَصّٰى بِهٖ نُوْحًا وَّالَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ
کہ جس کا نوح کو حکم دیا تھا اور اسی رستہ کی ہم نے آپ کی طرف
اِلَيْكَ وَمَا وَصَّيْنَا بِهٖٓ اِبْرٰهِيْمَ وَ
وحی کی ہے اور اسی کا ہم نے ابراہیم اور موسٰی
مُوْسٰى وَعِيْسٰٓى اَنْ اَقِيْمُوا الدِّيْنَ وَ
اور عیسٰی کو حکم دیا تھا کہ اسی دین پر قائم رہنا اور
لَا تَتَفَرَّقُوْا فِيْهِ ۭ كَبُرَ عَلَى الْمُشْرِكِيْنَ
اس میں پھوٹ نہ ڈالنا جس چیز کی طرف آپ مشرکوں کو
مَا تَدْعُوْهُمْ اِلَيْهِ ۭ اَللّٰهُ يَجْتَبِيْٓ اِلَيْهِ
بلاتے ہیں وہ ان پر شاق گزرتی ہے اللہ جس کو چاہتا ہو اپنے نزدیک
مَنْ يَّشَآءُ وَيَهْدِيْٓ اِلَيْهِ مَنْ
برگزیدہ کرتا ہے اور جو اس کی طرف رجوع کرتا ہے
يُّنِيْبُ ﴿۱۳﴾
اس کو ہدایت دیتا ہے

## تفسیر

ولکن یدخل من یشاء فی رحمتہ کی بابت رجس میں ایمان و کفر تقدیری کی طرف اشارہ ہے) مخالفین جھگڑتے تھے بعض اس طور پر کہ کیوں اللہ نے بعض کو رحمت میں داخل کیا، اوروں کو نہ کیا؟ بعض اس طور پر کہ رحمت میں ہم داخل ہیں۔ کفار اپنے جاہ و مال کے لحاظ سے اپنے تئیں رحمت میں داخل سمجھتے تھے۔ ایمان دار دولت آخرت کے لحاظ سے اپنے تئیں۔ اس لیے اس کے بعد یہ فرمادیا وما اختلفتم فیہ من شیٔ فحکمہ الی اللہ کہ ان اختلافی باتوں میں فیصلہ اللہ کے سپرد ہے جو وہ کہہ دے برحق ہے۔

ذٰلکم اللہ ربی الخ یہ اللہ میرا رب ہے جس پر میرا توکل ہے اور اسی کے پاس مجھے پھر کر جانا ہے۔ یا ہر امر میں میں اس کی طرف رجوع کرتا ہوں نہ کسی اور کی طرف۔ اس میں اشارہ ہے کہ اگر تمہارا بھی اللہ سے یہی حسن ظن ہے تو بہتر۔ اس آیت سے یہ بھی ثابت ہے کہ جمیع امور میں خداوندی فیصلہ کا پابند رہنا چاہیے۔ اس کے بعد خداوند تعالیٰ اور چند اوصاف بیان فرماتا ہے جن سے غیر اللہ کے ولی معبود بنانے پر ایک لطف کے ساتھ تعریض بھی ہے۔

(۱) فاطر السمٰوٰت والارض وہ آسمانوں اور زمین کا بنانے والا ہے نہ کوئی اور۔ جو چاہے کرے جس کو جس حال پر چاہے پیدا کرے کون پوچھ سکتا ہے؟

(۲) جعل لکم الخ کہ تمہاری جنس کے تمہارے لیے جوڑے پیدا کیے اور اسی طرح چارپایوں میں بھی اور اس نر و مادہ سے تم کو پھیلایا نسل کو بڑھایا۔ یہ بھی اسی کا کام ہے نہ تمہارے کسی معبود کا۔ پھر کوئی مادہ کہہ سکتی ہے کہ مجھے نر کیوں نہ بنایا اور چارپائے کہہ سکتے ہیں کہ ہم کو انسان کیوں نہ بنایا؟ بس وہ مختار ہے ازل میں جس کو چاہا رحمت میں شامل کیا جس کو نہ چاہا نہ شامل کیا۔

(۳) لیس کمثلہ شئ عرب کے کلام میں مثل بول کر خاص شخص بطور کنایہ کے مراد لیا کرتے ہیں کہتے ہیں مثلک لا یبخل، آپ کی مثل یعنی آپ جیسے لوگ بخل نہیں کرتے۔ مطلب یہ کہ آپ نہیں کرتے کیوں کہ جب آپ کی مثل نہیں کرتے تو آپ بطریق اولیٰ نہیں کرتے۔ ہمارے محاورے میں بھی مثل اور جیسے کے لفظ سے وہی شخص مراد ہوا کرتا ہے۔ مراد یہ کہ اللہ کا کوئی مثل نہیں نہ ذات میں نہ صفات میں جس پر ان کا قیاس کر کے اس کے فعل میں اس کو ظلم کی طرف منسوب کیا جائے اور نیز جب اس کے مانند کوئی نہیں تو اور کسی کو حمایتی اور معبود بنانا عبث و بے کار ہے۔ یہ آیت تنزیہ باری تعالیٰ کے لیے ایک اصل اصول ہے جس سے صاف ثابت ہے کہ اس کے مانند نہ آدم تھے نہ کوئی اور نہ وہ جسمانی ہے نہ اعضاء جسمانی رکھتا ہے مکان و حیز موت و فنا وغیرہ جمیع نقائص سے پاک و مبرا ہے۔

(۴) وھو السمیع البصیر اور وہ سنتا دیکھتا ہے مگر نہ بندوں کی طرح جن کا سننا کان بغیر نہیں ہو سکتا، دیکھنا آنکھ بغیر نہیں ہو سکتا۔ اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ ہر ایک بات اس کو معلوم ہے پس جو کچھ وہ فیصلہ کرے گا علم و بصیرت سے کرے گا۔

(۵) لہ مقالید السموٰت الخ اس کے ہاتھ میں آسمانوں اور زمین کی کنجیاں اور خزانے ہیں جس کو چاہتا ہے روزی بہت دیتا ہے جس کو چاہتا ہے تنگی یعنی کم اس میں کوئی نہیں کہہ سکتا کہ اس نے ظلم کیا فلاں کو امیر کیا، فلاں کو فقیر کیوں کیا ظلم کر دیا۔

انہ بکل شئ علیم ہر ایک بات جانتا ہے مناسب اور غیر مناسب کا اسی کو علم ہے اسی طرح سے کرتا ہے اسی کا فیصلہ ناطق ہے۔

اس کے بعد مسئلہ نبوت شروع کرتا ہے شرع لکم من الدین الخ کہ اے لوگو! تمہارے لیے کوئی نئی بات نازل نہیں ہوئی ہے بلکہ وہی قدیم دین کہ جس پر نوح و ابراہیم اور موسیٰ و عیسیٰ مامور تھے اور اسی پر محمد مامور کیے گئے۔ وہ کیا ہے؟

ان اقیموا الدین الخ کہ دین یعنی اصول شرائع توحید و اقرار رسالت و مکارم اخلاق و ترک منہیات پر قائم رہو اختلاف نہ کرو۔ مگر مشرکوں پر اے محمد! تیرا توحید و مکارم اخلاق پر بلانا شاق گزرتا ہے کہ تجھ میں کیا خصوصیت تھی جو نبی کیا گیا۔ حالانکہ اللہ مختار ہے جس کو چاہے نبوت کے لیے برگزیدہ کرے اور جس کو چاہے ہدایت دیوے۔

وَمَا تَفَرَّقُوْٓا اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ
اور انہوں نے جو اختلاف کیا تو علم آنے کے بعد
الْعِلْمُ بَغْيًۢا بَيْنَهُمْ ۭ وَلَوْلَا كَلِمَةٌ
کیا (محض) آپس کی ضد سے اور اگر ان کے رب کی
سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى
طرف سے ایک وقت مقرر تک وعدہ نہ ہوتا
لَّقُضِيَ بَيْنَهُمْ ۭ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اُوْرِثُوا
تو ان میں فیصلہ کر دیا گیا ہوتا اور جو آپ کے بعد کتاب کے وارث
الْكِتٰبَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ
بنائے گئے ہیں (آپ کے زمانے کے یہود و نصاریٰ) تو وہ دین حق سے شک میں
مُرِيْبٍ ۝۱۴ فَلِذٰلِكَ فَادْعُ ۚ وَاسْتَقِمْ
پڑے ہوئے ہیں پھر اسی لیے آپ (ان کو) بلائیے اور جیسا کہ آپ کو

ف اصول دین تمام انبیاء کے ایک ہیں نہ یہ منسوخ ہوا کرتے ہیں نہ مٹائے جاتے ہیں۔ ہاں ہر امت کے لیے حسب زمانہ ان اصول کے قوالب جداگانہ ہوتے ہیں ان کو شریعت کہتے ہیں اس میں ضرور اختلاف اور نسخ ہوتا ہے قال تعالیٰ لکل جعلنا منکم شرعۃ ومنھاجا اس طرح جزئیات مسائل میں اختلاف آراء و اجتہاد کے اختلاف سے ہوتا ہے ۱۲ منہ

كَمَآ اُمِرْتَ ۚ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ ۚ

حکم دیا گیا ہے خود بھی قائم رہو اور ان کی خواہشوں پر نہ چلیے

وَقُلْ اٰمَنْتُ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنْ

اور کہہ دیجیے کہ ہر ایک کتاب پر جو اللہ نے نازل کی میرا

كِتٰبٍ ۚ وَاُمِرْتُ لِاَعْدِلَ بَيْنَكُمْ ۗ

ایمان ہے اور مجھے تم میں انصاف کرنے کا حکم دیا گیا ہے

اَللّٰهُ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ ۗ لَنَآ اَعْمَالُنَا

اللہ ہمارا اور تمہارا رب ہے ہمارے لیے ہمارے اعمال

وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ ۗ لَا حُجَّةَ بَيْنَنَا وَ

اور تمہارے لیے تمہارے اعمال ہم میں اور تم میں کوئی

بَيْنَكُمْ ۗ اَللّٰهُ يَجْمَعُ بَيْنَنَا ۚ وَاِلَيْهِ

جھگڑا نہیں اللہ ہم کو تم کو جمع کرے گا اور اسی کے پاس

الْمَصِيْرُ ﴿۱۵﴾ وَالَّذِيْنَ يُحَآجُّوْنَ فِى اللّٰهِ

پھر جانا ہے اور وہ جو اللہ کی بات میں جھگڑا ڈالتے ہیں

مِنْۢ بَعْدِ مَا اسْتُجِيْبَ لَهٗ حُجَّتُهُمْ

بعد اس کے کہ وہ مانی گئی تو ان کی حجت

دَاحِضَةٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَعَلَيْهِمْ

ان کے رب کے ہاں باطل ہے ان پر غضب

غَضَبٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ﴿۱۶﴾

الٰہی ہے اور ان کے لیے سخت عذاب ہے۔

## ترکیب

الا من استثناء متصل ای ماتفرقوا فی وقت من الاوقات الا وقت مجئی العلم۔ بغیا موصوف بینھم صفۃ وانتصابہ علی انہ مفعول لاجلہ کما یقال قعدت عن الحرب جبنا ولو لا شرط سبقت صفۃ لکلمۃ لقضی جواب الشرط لفی شک خبر ان فلذلک الاشارۃ الی الکتاب او العلم فاللام فی موضع الی وصلۃ ادع مذکورۃ صریحا۔

## تفسیر

شبہ ہوتا تھا کہ جب تمام انبیاء کو اقامت دین کا متفق بنا کر حکم دیا گیا پھر ان اصول میں کیوں اختلاف پڑا؟ یہود و نصاریٰ مجوس وغیرہ مختلف فرقے پیدا ہو گئے۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے۔

وما تفرقوا کہ یہ آپس کی ضد سے لوگوں نے جان بوجھ کر اختلاف ڈالا ہے۔ یہود نے کہا ہم عیسیٰ کو کیوں مانیں اور عیسائیوں نے کہا ہم محمد کو کیوں قبول کریں۔ اس طرح کتاب میں تحریف و تبدیل کر کے جھگڑے ڈال دیے اپنے رسم و رواج و تراشیدہ خیالات کے مطابق کرنے کے لیے کتاب اللہ میں تحریف و تبدیل ہونے لگی اور عرصہ دراز سے یہ جھگڑے مختلف صورتوں میں جلوہ گر ہوئے یہاں تک کہ ان الذین اورثوا الکتب من بعدھم ان سابقین کے بعد جن لوگوں کو کتاب پہنچی توریت و انجیل وغیرہ محرف و مبدل ہو کر۔

لفی شک منہ مریب وہ اس سے خود شک میں پڑے ہیں۔

یہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم عصر لوگوں کا حال تھا۔ ان کا بھی اس کتاب پر کامل ایمان نہ تھا نہ اس کے پورے طور پر پابند تھے، کوئی کسی بات کو مانتا تھا دوسرا منکر تھا۔ گو ان کو اپنے ادعاء کے مطابق اپنی کتابوں پر ایمان کا دعویٰ تھا مگر ان کی حالت یہ کہہ رہی تھی کہ یہ اس سے شک میں ہیں۔

اور آیت کے یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ اگلوں کے بعد جو آں حضرتؐ کے ہم عصروں کو کتاب یعنی قرآن پہنچا تو اس سے

شک میں ہیں لیکن اول معنی قوی ہیں لفظ ادر ثوا اسی کے مناسب ہے۔

جب لوگوں کا اصولِ دین میں یہ اختلاف ہے تو اے محمدؐ فلذٰلک اس لیے فادع لوگوں کو ہدایت و راہِ راست کی طرف بُلاؤ اور خود بھی اس پر جمے رہو اور ان کی خواہشوں کی پیروی نہ کرو نہ یہود کی نہ نصاریٰ کی نہ مشرکین کی اور صاف صاف کہہ دیجیے اے لوگو! یہ تم کو شک ہو تو ہوا کرے۔

اٰمنت الخ اللہ نے جو کوئی کتاب نازل کی ہے میں ہر ایک پر ایمان لایا۔ اور اُمِرت لاعدل بینکم مجھے تمہارے اختلافی مسئلوں میں عدل و انصاف کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ یہ اس لیے کہ اللہ ربنا و ربکم اللہ ہمارا اور تمہارا دونوں کا رب ہے ہر ایک اس کی اطاعت پر مامور ہے۔ بنی اسرائیل اور بنی اسمٰعیل و عرب و عجم کی اس میں کچھ خصوصیت نہیں۔ لنا اعمالنا ولکم اعمالکم ہمارے لیے اپنے اعمال اور تمہارے لیے اپنے۔ جو کرے گا بھرے گا لا حجۃ بیننا و بینکم ہمارے تمہارے درمیان کوئی جھگڑا نہیں۔ ان الفاظ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کی بے جا تقریروں سے اعراض کرنے کا حکم دیا گیا کہ اس جھک جھک میں کچھ فائدہ نہیں۔ کہہ دیجیے ہم سب کو اللہ کے پاس جانا ہے حق و باطل وہاں معلوم ہو جائے گا۔

والذین یحاجون اس کے بعد اطمینان بخش حکم سُناتا ہے کہ جو کوئی اللہ کے بارے میں یعنی اس کے دین میں تسلیم ہو جانے کے بعد حجت و تکرار کرتا ہے اس کی حجت خدا کے نزدیک مردود ہے اور اس پر غضبِ الٰہی اور عذابِ شدید ہے۔

یعنی قرآن میں وہی اصول ہیں کہ جن کو اے اہلِ کتاب و مشرکین تم بھی تسلیم کرتے ہو پھر جو تکرار کرتے ہو اور سخن پروری اور نفسانیت کرتے ہو تو خدا کے ہاں یہ مردود ہے اس پر اس کی دنیا میں ناراضی اور آخرت میں عذاب شدید ہے۔

اَللّٰہُ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ الْکِتٰبَ بِالْحَقِّ وَ

اللہ ہی ہے کہ جس نے سچی کتاب اور ترازو

الْمِیْزَانَ ؕ وَمَا یُدْرِیْکَ لَعَلَّ السَّاعَۃَ

نازل کی اور آپ کو کیا معلوم کہ شاید (قیامت کی) وہ گھڑی

قَرِیْبٌ ﴿۱۷﴾ یَسْتَعْجِلُ بِہَا الَّذِیْنَ لَا

نزدیک ہی ہو اس کی جلدی تو وہ کرتے ہیں جو اس پر

یُؤْمِنُوْنَ بِہَا ۚ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مُشْفِقُوْنَ

ایمان نہیں رکھتے اور جو ایمان رکھتے ہیں وہ تو اس سے ڈرتے

مِنْہَا ۙ وَیَعْلَمُوْنَ اَنَّہَا الْحَقُّ ؕ اَلَآ اِنَّ

اور جانتے ہیں کہ وہ برحق ہے دیکھو وہ

الَّذِیْنَ یُمَارُوْنَ فِی السَّاعَۃِ لَفِیْ

جو اس گھڑی میں جھگڑتے ہیں البتہ وہ پرلے

ضَلٰلٍ بَعِیْدٍ ﴿۱۸﴾ اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ

درجہ کی گمراہی میں پڑے ہوئے ہیں اللہ اپنے بندوں پر (بڑا) مہربان ہے

ع ۱۰ ۲ ۲ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ ۚ وَہُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ﴿۱۹﴾

جس کو (جس قدر) چاہتا ہے روزی دیتا ہے اور وہ قوی زبردست ہے

مَنْ کَانَ یُرِیْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَۃِ نَزِدْ لَہٗ

جو کوئی آخرت کی کھیتی چاہتا ہے ہم اس کی کھیتی

فِیْ حَرْثِہٖ ۚ وَمَنْ کَانَ یُرِیْدُ حَرْثَ

میں افزونی کرتے ہیں اور جو کوئی دنیا کی کھیتی چاہتا

الدُّنْیَا نُؤْتِہٖ مِنْہَا وَمَا لَہٗ فِی الْاٰخِرَۃِ

ہے تو اس کو قدرے دنیا دیدیتے ہیں اور آخرت میں تو اس کا

مِنْ نَّصِیْبٍ ﴿۱۹﴾

کچھ بھی حصہ نہیں

## ترکیب

قال الکسائی قریب نعت ینعت بھا المذکر والمؤنث کمافی قولہ ان رحمۃ اللّٰہ قریب من المحسنین ویمکن ان یکون فاعل قریب انہا نہا لا الضمیر الراجع الی الساعۃ۔

## تفسیر

اس تمام گفتگو کے بعد مسئلہ نبوت کو تمام کرکے دارِ آخرت کی طرف توجہ دلاتا ہے۔ یا یوں کہو کہ پہلے جو فرمایا تھا کہ جس چیز میں تمہارا اختلاف ہو اس کا فیصلہ اللہ کی طرف مفوض ہے۔ اب اس کی ایک اور وجہ بیان فرماتا ہے کہ اللہ کی طرف اس لیے کہ اس نے کتاب برحق اور عدل کی ترازو نازل کردی ہے اس میں ہر بات کو تول دیکھو۔

المیزان سے مراد کتابِ آسمانی ہے اسی میں نیک و بد اچھا بُرا کام وزن ہوتا ہے۔ اور اس کے اتارنے سے کیا غرض ہے وہ یہ کہ قیامت کے لیے ہر ایک اپنے اعمال اور ایمان کو تول رکھے وہاں وہ کام آوے گا۔ اس لیے اس کے بعد فرمادیا وما یدریک لعل الساعۃ قریب کہ اے مخاطب تجھے کیا خبر ہے کہ وہ نزدیک ہو۔ یعنی اس کو دور کیوں سمجھتے ہو؟ جو اس پر ایمان نہیں رکھتے وہ اس کی جلدی کرتے ہیں کہ جلد قیامت آجاوے یہ اس لیے کہ اس کے قائل نہیں محض تمسخر اور ہنسی کی راہ سے جلدی کرتے ہیں۔

والذین اٰمنوا اور جو ایمان لائے ہیں قیامت پر یا اللہ اور اس کے رسول پر اور ان کے کہنے سے قیامت کا برپا ہونا حق جانتے ہیں اس سے ڈرتے ہیں۔

الا ان الذین الخ کہ جو قیامت کے برپا ہونے میں شک کرتے ہیں بڑی گمراہی میں پڑے ہوئے ہیں۔

منکرین قیامت کا انکار دنیا کے عیش و نشاط کی مستی سے کرتے تھے اور اسی عالم کو راحت و رنج کا اصلی مقام جانتے تھے۔ اور اپنی دنیاوی کامیابی کو خدا کی خوشنودی کا باعث جانتے تھے۔

اس لیے اس کے بعد یہ جملہ ارشاد فرمایا اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء کہ اللہ اپنے بندوں پر مہربانی کرتا ہے اس لیے دنیا میں ہر ایک نیک و بد کو روزی دیتا ہے نہ یہ اس کی رضامندی کی دلیل ہے نہ اس بات کی کہ یہی عالم مقام اصلی ہے۔ دشمن کو باوجود ناراضی کے کھانا پینا قید میں دیدیا کرتے ہیں۔ پھر کیا یہ رضامندی کی دلیل ہوسکتی ہے ؟ اور صرف وہ لطیف ہی نہیں کہ سرکشوں بدکاروں کو سزا دینے پر قادر نہ ہو بلکہ دھو القوی العزیز قوت والا زبردست بھی ہے۔

اس تمام جملہ کو قیامت کے ساتھ یہ بھی تعلق ہے کہ اللہ کی صفتِ لطف و قوت کا یہی مقتضا ہے کہ وہ اپنی مہربانی سے دارِ آخرت میں نیکوں کو رزق و سُرورِ ابدی عطا کرے اور بدکاروں شریروں ظالموں سے قوت و جبروت کے ساتھ پیش آوے۔ مگر دنیا اس کا مقام اصلی نہیں۔ بلکہ یہ نیکی اور بدی حاصل کرنے کا کھیت ہے۔

پس من کان یرید حرث الاٰخرۃ نزد لہ فی حرثہ حرث کے معنی لغت میں کسب اور کمانے کے ہیں۔ کہتے ہیں یحرث لعیالہ ویحترث ای یکتسب ومنہ وسمی الرجل حارثا اور اس کے اصل معنی زمین میں تخم ریزی کرنا۔ بطور استعارہ کے تشبیہ کے علاقہ سے اس کا اطلاق ثمراتِ اعمال پر ہونے لگا۔

یعنی جو آخرت کے کمانے میں کوشش اور اس کا ارادہ کرے گا ہم اس کی نیکیاں دوچند کریں گے سات سو تک یا اس کو توفیق زیادہ دیں گے اور خیر کے رستے اس کے لیے آسان کردیں گے۔

اور جو دنیا کا ارادہ کرے گا تو اس میں سے کسی قدر دیں گے یہ نہیں کہ جس قدر کوئی دنیا کی حرص کرے سب اس کو

مل جاوے۔ مگر ماله فی الآخرۃ من نصیب آخرت میں اس کا کوئی حصہ نہیں۔

اس سے مراد اللہ سے غافل اور آخرت کا منکر ہو کر دنیا حاصل کرنا ہے جو آخرت سے بے نصیب کر دیتا ہے نہ کسب معاش حلال طور پر اپنے نفس و اہل و عیال کی پرورش کے لیے، کس لیے کہ یہ ضروری ہے بقدر ضرورت۔

أَمْ لَهُمْ شُرَكٰٓؤُا شَرَعُوْا لَهُمْ مِّنَ
کیا ان کے اور معبود ہیں کہ جنہوں نے ان کے لیے دین کا وہ
الدِّيْنِ مَا لَمْ يَأْذَنْ بِهِ اللّٰهُ ؕ وَلَوْلَا
طریقہ نکالا ہے کہ جس کا اللہ نے حکم نہیں دیا اور اگر
كَلِمَةُ الْفَصْلِ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ؕ
فیصلہ کا وعدہ نہ ہوا ہوتا تو ان کا دنیا ہی میں فیصلہ ہو چکا ہوتا
وَاِنَّ الظّٰلِمِيْنَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۲۰﴾
اور ظالموں کے لیے دردناک عذاب ہونا ہے
تَرَى الظّٰلِمِيْنَ مُشْفِقِيْنَ مِمَّا كَسَبُوْا
(اے مخاطب) تو ظالموں کو (قیامت میں) دیکھے گا کہ وہ اپنے اعمال کے وبال سے ڈر رہے ہوں گے
وَهُوَ وَاقِعٌ بِهِمْ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ
حالانکہ وہ ان پر پڑ کر رہے گا اور جو ایمان لائے اور
عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فِيْ رَوْضٰتِ الْجَنّٰتِ ج
اچھے کام بھی کیے وہ بہشت کے باغوں میں ہوں گے
لَهُمْ مَّا يَشَآءُوْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ ذٰلِكَ
وہ جو چاہیں گے اپنے رب کے پاس پائیں گے یہی
هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيْرُ ﴿۲۱﴾ ذٰلِكَ الَّذِيْ
وہ بڑا فضل ہے یہی تو وہ ہے کہ جس کی
يُبَشِّرُ اللّٰهُ عِبَادَهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ
اللہ اپنے ان بندوں کو خوشخبری دیتا ہے کہ جو ایمان لائے اور
عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ؕ قُلْ لَّآ اَسْئَلُكُمْ
انہوں نے نیک کام بھی کیے ہیں کہہ دو میں تم سے اس پر کچھ
عَلَيْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبٰى ؕ
اجرت بھی نہیں مانگتا مگر محبت قرابت کی (تو قائم رکھو)
وَمَنْ يَّقْتَرِفْ حَسَنَةً نَّزِدْ لَهٗ فِيْهَا
اور جو کوئی نیکی کمائے گا تو ہم اس میں اور بھی خوبی
حُسْنًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ ﴿۲۲﴾
زیادہ کر دیں گے البتہ اللہ معاف کرنے والا قدر دان ہے

## ترکیب

ام منقطعۃ وقیل بمعنی ہمزۃ الاستفہام الظلمین مفعول اول لتری مشفقین مفعول ثان لہ وہو الضمیر راجع الی ما کسبوا بتقدیر مضاف علیٰ قول الزجاج والجملۃ حالیۃ عند ربھم ظرف لیشاؤن الذین اٰمنوا بدل من عبادہ الا المودۃ استثناء متصل ای لا اسئلکم شیئا الا للمودۃ الثابتۃ فی اہل القرابۃ وقیل منقطع۔

## تفسیر

پہلی آیات میں یہ بتلایا گیا تھا کہ فیصلہ کرنے کا مستحق صرف اللہ ہے اسی نے دنیا میں دستور العمل و صراط مستقیم و میزان عدل قائم کر کے سب بندوں کو اصول حسنات پر چلنے کا حکم دیا۔ اور یہ اصول حسنات تمام انبیاء سابقین کا طریقہ قدیمہ ہے۔ مشرکین مکہ اس راہ راست کو چھوڑ کر نئے نئے دستورات کے پابند تھے اس لیے اب ان سے بطور استفہام انکاری کہا گیا۔

ام لھم الخ کیا ان کے معبودوں نے اللہ کے خلاف طریقے بتلائے ہیں۔ یعنی ان کا کوئی حق نہیں کہ دنیا میں خلاف اللہ کے کوئی طریقہ ایجاد کریں اور نہ کسی کو ان شیاطین کے شہوانی و ہمانی طریقوں پر چلنا چاہیے مگر انہوں نے ان کی پابندی کی جس کی سزا میں ان کی بربادی میں کوئی دیر نہ تھی مگر فیصلہ کا وعدہ ہو چکا اور وہ دوسرے وقت پر محول کیا گیا اس لیے ہلاک نہ ہوئے اور آخرت میں ان ستمگاروں کو اس فعل پر عذاب ہوگا اور قیامت کو اپنے جرم کی سزا سے ڈریں گے لیکن وہ ان کو ضرور ملے گی۔ ان کے مقابلے میں راہِ راست کے متبعین کا حال بیان فرماتا ہے۔

والذین اٰمنوا الخ کہ ایمان داروں نیکوکاروں کے لیے جنت کے باغوں میں دل خواہ نعمتیں ملیں گی، یہ بڑا فضل ہے اور اسی کا اللہ ایمان داروں نیکوکاروں کو مژدہ دیتا ہے۔ یہ ایک بڑی بشارت ہے اور عموماً بشارات پر لوگ کچھ صلہ طلب کیا کرتے ہیں۔ خدا تعالیٰ اپنے رسول کو اس سے بھی منع فرماتا ہے تاکہ کسی کو شبہ نہ گزرے کہ آپ اس صلہ یا انعام کے لیے یہ بشارت دیتے ہیں۔ کس لیے کہ بے غرض و بے تعلق و بے طمع کی بات دل میں زیادہ اثر کرتی ہے۔

فقال قل لا اسئلکم علیہ اجرا الا المودۃ فی القربٰی کہہ دو میں تم سے اس تبلیغِ رسالت پر کچھ اجرت نہیں مانگتا، صرف محبتِ قرابت کا خواستگار ہوں جو ہر ایک اہلِ قرابت کے لیے لازم ہے سو یہ کوئی اجرت نہیں۔ آیت کے معنی بہت صاف ہیں مگر مفسروں نے اس میں بہت کچھ قیل[ل] وقال کی ہے۔

اس آیت میں تین قول ہیں۔

(۱) شعبی کہتے ہیں لوگوں نے ہم سے اس کی بابت سوالات کیے تو ہم نے ابنِ عباسؓ کو لکھا۔ انہوں نے جواب میں لکھا کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہر ایک بطنِ قریش سے قرابت تھی۔ پس اللہ تعالیٰ نے حکم دیا کہ کہہ دو میں تم سے کچھ نہیں مانگتا مگر میری اپنی قرابت کے حقِ محبت کو قائم رکھو مجھ سے عداوت نہ کرو تکلیف تو نہ دو قربیٰ بمعنی رحم ہے۔

(۲) کلبی نے ابن عباسؓ سے نقل کیا ہے کہ مدینہ میں آنے کے بعد انصار نے حضرتؐ کے لیے کچھ مال و اسباب سے مدد دینے کا ارادہ کیا اور آپؐ کے پاس لائے آپؐ نے قبول نہ فرمایا تب یہ آیت نازل ہوئی کہ میں کچھ نہیں چاہتا مگر میرے اقارب سے محبت رکھو۔ اب قربیٰ کے معنی اقارب کے ہو گئے۔

(۳) حسن کہتے ہیں یہ معنی ہیں کہ میں تم سے کچھ نہیں چاہتا لیکن تم اللہ سے محبت کرو ان اعمال کے کرنے سے جن میں قرب حاصل ہوتا ہے۔ اس تقدیر پر قربیٰ بروزن فعلیٰ ہے قرب و تقرب سے۔ تفسیر کبیر

کلبی کی روایت میں ضعف ہے اور نیز آیت مکہ میں نازل ہوئی ہے۔ اور جس نے اس کو مدنی کہا ہے محض اسی روایت کے زور پر۔ اس سے قطع نظر کی جائے اور حضرتؐ کی اور اہلِ قرابت کی محبت و تعظیم کو بے اصل روایتوں اور غلط توجیہوں کا محتاج نہ کیا جاوے تو بھی ہر کلمہ گو پر اہلِ قرابت رسول پاکؐ کی محبت و تعظیم خواہ وہ اہلِ بیت ہوں خواہ ان میں سے بھی حسنینؓ و فاطمہؓ و علیؓ ہوں خواہ اور لوگ ہوں واجب و فرض ہے اور یہی اہلِ سنت و جماعت کا مذہب ہے۔

اس کے بعد ترغیب کے لیے فرماتا ہے ومن یقترف الخ الاقتراف الاکتساب۔ جو کوئی نیکی کرے گا ایمان و عملِ صالح،

ل شیعہ مفسرین نے تو اس کو خاص حضرت حسنین و علی و فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہم کے لیے قرار دیا ہے اور عجب تاویلیں کی ہیں اور قرآن میں ہر جگہ ایسا ہی کرتے ہیں گویا تمام قرآن اسی بات کے لیے نازل ہوا ہے اور حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بجز اس کے اور کوئی کام ہی نہ تھا گویا اسی کے لیے دنیا میں مبعوث کیے گئے تھے اسی طرح اور لوگوں نے بھی اس کے متعلق خارج از تفسیر سیکڑوں افسانے لکھ ڈالے قرآن شریف کے اصل مطلب سے کوسوں دور پڑ گئے ۱۲ منہ

خواہ مودت اہل قرابت ہم اس کو جنت میں زیادہ اجر دیں گے یا اس نیکی کو دو بالا کر کے خوبی بڑھا دیں گے کس لیے کہ اللہ معاف کرنے والا قدر دان ہے پہلے گناہوں کو معاف کرتا ہے نیکی کی قدردانی کرتا ہے۔

أَمْ يَقُولُونَ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا ج
کیا یہ کہتے ہیں کہ اس نے (پیغمبر نے) اللہ پر جھوٹ باندھا ہے
فَإِن يَشَإِ اللَّهُ يَخْتِمْ عَلَىٰ قَلْبِكَ ۗ وَيَمْحُ
پھر اگر اللہ چاہے تو اس کے دل پر مہر کر دے اور اللہ تو
اللَّهُ الْبَاطِلَ وَيُحِقُّ الْحَقَّ بِكَلِمَاتِهِ ط
جھوٹ کو مٹایا کرتا اور سچ کو اپنے کلام سے ثابت کیا کرتا ہے
إِنَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ﴿۲۳﴾ وَ
وہ تو دلوں کی باتیں جانتا ہے اور
هُوَ الَّذِي يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهِ
وہی تو ہے جو اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے
وَيَعْفُو عَنِ السَّيِّئَاتِ وَيَعْلَمُ مَا
اور گناہوں کو معاف کرتا ہے اور جو تم کرتے ہو اس کو
تَفْعَلُونَ ﴿۲۴﴾ لا وَيَسْتَجِيبُ الَّذِينَ
جانتا ہے اور دعا قبول کرتا ہے ان کی جو
آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ وَيَزِيدُهُم
ایمان لائے اور نیک کام کیے اور ان کو اپنے فضل سے
مِّن فَضْلِهِ ۚ وَالْكَافِرُونَ لَهُمْ عَذَابٌ
اور زیادہ دیتا ہے اور کافروں کے لیے سخت عذاب
شَدِيدٌ ﴿۲۵﴾ وَلَوْ بَسَطَ اللَّهُ الرِّزْقَ
ہوتا ہے اور اگر اللہ اپنے بندوں کی روزی فراخ
لِعِبَادِهِ لَبَغَوْا فِي الْأَرْضِ وَلَٰكِن يُنَزِّلُ
کر دے تو زمین پر سرکشی کرنے لگیں لیکن جس اندازہ سے
بِقَدَرٍ مَّا يَشَاءُ ۚ إِنَّهُ بِعِبَادِهِ خَبِيرٌ
چاہتا ہے (روزی) اتارتا ہے کیونکہ وہ اپنے بندوں کو خوب جانتا
بَصِيرٌ ﴿۲۶﴾ وَهُوَ الَّذِي يُنَزِّلُ الْغَيْثَ
دیکھتا ہے اور وہی تو ہے جو نا امید ہو جانے کے
مِن بَعْدِ مَا قَنَطُوا وَيَنشُرُ رَحْمَتَهُ ط
بعد مینہ برساتا اور اپنی رحمت کو پھیلاتا ہے
وَهُوَ الْوَلِيُّ الْحَمِيدُ ﴿۲۷﴾ وَمِنْ آيَاتِهِ
اور وہی کارساز خوبیوں والا ہے اور اس کی نشانیوں میں سے ایک یہ بھی ہے
خَلْقُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَثَّ
کہ آسمانوں اور زمین کو بنایا اور اس پر قسم کے
فِيهِمَا مِن دَابَّةٍ ۚ وَهُوَ عَلَىٰ جَمْعِهِمْ
چلنے والے جانور پھیلائے ف۱ اور وہ جب چاہے گا ان کے
إِذَا يَشَاءُ قَدِيرٌ ﴿۲۸﴾ ع ۱۰
جمع کرنے پر قادر ہے۔

## ترکیب

ام بمعنی بل فان یشا اللہ خذلانک شرط یختم جوابہ ولذا صار الفعل مجزوما۔ ویمح اللہ جملۃ مستانفۃ مقررۃ لما قبلہا من نفی الافتراء غیر داخلۃ فی الجزاء۔ یقبل التوبۃ مفعول اول عن عبادہ مفعول ثان لان القبول یعدی الی مفعول ثان بمن وعن لتضمنہ معنی الاخذ والانابۃ ویستجیب الذین مفعول بہ لیستجیب بمعنی یجیب وقیل حذف اللام کما فی قولہ و اذا کالوہم ای کالوالہم وقیل الذین فاعل لیستجیب ای ینقادون۔

ف۱ وما بث فیہما من دابۃ پر یہ اشکال ہوتا ہے کہ آسمانوں میں تو ملائکہ ہیں ان کے حق میں بثّ نہیں پایا جاتا ہے نہ ان کو (باقی بر صفحہ آئندہ)

## تفسیر

اس کے بعد بھی کہ آپ کسی سے اس تبلیغ کی اجرت نہیں مانگتے شبہ باقی رہتا یہ گمان کرتا ہے کہ آپ اپنی طرف سے بنا کر کہتے ہیں اللہ نے وحی نہیں کی، اس لیے اس بدگمانی کو دفع کرتا ہے۔

فقال ام یقولون افتریٰ الخ اور یہ بھی ہے کہ شروع سے کلام مسئلہ نبوت میں تھا کہ وحی بھیجتے ہیں جس پر مخالفوں کے شبہات اور وجوہ انکار و استبعاد کو یہاں تک دفع کرتا آیا۔ اب پھر اس میں کلام کرتا ہے اور اس شبہ کو عادت اللہ سے رد کرتا ہے۔

فقال یختم علی قلبك عادت اللہ یوں جاری ہے کہ وہ انتظام معاش و معاد میں خلل انداز کو رسوا کرتا ہے اور نبوت کے جھوٹے دعوے کرنے سے بڑھ کر معاد و معاش میں کیا خلل اندازی ہوگی؟

فرماتا ہے اگر محمدؐ یہ جھوٹا دعویٰ کرتے تو اللہ ان کے دل پہ مہر کر دیتا کبھی ایسے دل چسپ کلام کرنے پر قادر نہ ہونے دیتا۔ توریت سفر پیدائش میں بھی اس کی طرف اشارہ ہوا ہے کہ اگر کوئی نبی بن کر جھوٹا دعویٰ کرے گا تو قتل کیا جائے گا۔ اور قرآن مجید میں بھی ایک جگہ یوں آیا ہے ولو تقول علینا بعض الاقاویل الخ

اور یہ اس لیے کہ ویمح اللہ الباطل الخ کہ اللہ کی عادت یہ ہے کہ وہ حق کو غلبہ دیا کرتا ہے اور باطل اور غلط کو مٹایا کرتا ہے۔ کوئی جھوٹا مدعی نبوت دنیا میں سرسبز نہیں ہوا۔

انه علیم الخ کیوں کہ وہ دلوں کی باتیں بھی جانتا ہے۔ کسی مکار کا مکر و زور اس سے مخفی نہیں۔ پھر با ایں ہمہ اسلام دن بدن ترقی کرتا جاتا ہے یہ اس کے من جانب اللہ ہونے کی کامل دلیل ہے۔

مخالفوں کا نبوت حقہ سے انکار کرنا بڑا گناہ ہے اور اس کے بندے اور بھی گناہ کرتے ہیں جس پر وہ ہلاکی کے مستحق تھے، مگر هو الذی یقبل التوبة عن عباده اللہ وہ ہے جو بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے۔

ویعفوا عن الخ اور بہت سے گناہوں سے درگزر کرتا ہے ہاں کبھی بعض پر سزا دیدیتا ہے اگر ہر ایک پر مواخذہ کرے تو کیا ٹھکانہ لگے۔

ویعلم ما تفعلون۔ اور وہ بندوں کے اعمال نیک و بد کو جانتا ہے اس لیے توبہ کی تعلیم اور گناہوں کی معافی کے لیے اور افعال کی اصلاح کے لیے نبی برپا کیا اور جو اس کا انکار کر چکے ہیں ان کے لیے بھی دروازہ توبہ کا کشادہ ہے۔ توبہ گناہ پر ندامت کرنا اور اس سے باز آنا آئندہ اس کے نہ کرنے کا ارادہ کرنا۔

ویستجیب الذین الخ اور وہ ایمان والوں کی عبادت و دعا قبول کرتا ہے۔ اس کے یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ ایمان دار اس کی بات مانتے ہیں۔

ویزیدهم الخ اور ان کی طلب سے زیادہ دیتا ہے عبادت سے دو گنا بلکہ سو گنا زیادہ بدلہ دیتا ہے۔

والکٰفرون الخ اور منکروں کو آخرت میں سخت عذاب ہے۔ یہاں تک مسئلہ نبوت کے متعلق کلام تھا۔

ویستجیب الخ پر ایک شبہ ہوتا تھا کہ بہت سے مومن اور دیگر بندے دعا فراخیٔ رزق کے لیے کرتے ہیں اسی طرح

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) دابۃ کہتے ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ تغلیباً فیہما کا لفظ بولا گیا جیسا کہ چاند و سورج کو قمرین کہتے ہیں ماں باپ کو ابوین۔ اور دبیب کے معنی خاص طور پر چلنا ہی نہیں بلکہ جس کے لیے جیسا چلنا مناسب ہو پس فرشتے بھی آسمانوں میں چلتے پھرتے ہیں، یا وہاں بھی حیوانات ہوں ۱۲ منہ

اور باتوں کے لیے پھر قبول نہیں ہوتی تنگ دست ہی رہتے ہیں اس کا جواب دیتا ہے ولو بسط اللہ الرزق الخ کہ اگر اللہ بندوں کی روزی زیادہ کر دے تو وہ زمین میں فساد کریں یعنی یہ انکی مصلحت کے موافق نہیں اس لیے نہیں دیتا مگر باایں ہمہ دعا کے ظہور میں دیر ہونے سے نا امید نہ ہونا چاہیے کیونکہ ہوالذی الخ اللہ نا امیدی کے بعد بارش نازل کرتا ہے نا امیدوں کی امیدیں پوری کرتا ہے اور اسکی رحمت اور قدرت اور فیضان کی حد

وَمَآ اَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ

اور تم پر جو کوئی مصیبت پڑتی ہے تو تمہارے ہی ہاتھوں

اَيْدِيْكُمْ وَيَعْفُوْا عَنْ كَثِيْرٍ ۝ وَ

کے کئے ہوئے کاموں سے پڑتی ہے اور بہت سی تو وہ معاف ہی کرتا ہے اور

مَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ فِي الْاَرْضِ ۚ وَ

(تیز بھاگ کر) تم اس کو زمین پر ہرا نہیں سکتے اور

مَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّ

اللہ کے سوا تمہارا کوئی حمایتی ہو سکتا ہے اور

لَا نَصِيْرٍ ۝۳۰ وَمِنْ اٰيٰتِهِ الْجَوَارِ فِي

نہ مددگار　　اور اس کی نشانیوں میں سے دریا میں چلنے والے

الْبَحْرِ كَالْاَعْلَامِ ۝ اِنْ يَّشَاْ يُسْكِنِ

پہاڑوں جیسے جہاز ہیں　　اگر وہ چاہے تو ہوا کو

الرِّيْحَ فَيَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ عَلٰى ظَهْرِهٖ ۭ

روک دے پھر تو وہ سطح دریا پر کھڑے کے کھڑے رہ جاویں

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّكُلِّ صَبَّارٍ

البتہ اس میں ہر ایک صابر شاکر کے لیے (بڑی بڑی)

شَكُوْرٍ ۝۳۳ اَوْ يُوْبِقْهُنَّ بِمَا كَسَبُوْا

نشانیاں ہیں　　یا چاہے تو ان کے عملوں کی وجہ سے ان کو غرق کر دے

وَيَعْفُ عَنْ كَثِيْرٍ ۝۳۴ وَّيَعْلَمَ الَّذِيْنَ

اور وہ بہت کچھ درگزر کرتا ہے　　اور وہ جو ہماری آیتوں میں

يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا ۭ مَا لَهُمْ مِّنْ مَّحِيْصٍ ۝۳۵

جھگڑتے ہیں خوب جانتے ہیں　　کہ ان کے پناہ کی کوئی جگہ نہیں۔

# ترکیب

ما اصابکم شرط فی موضع رفع بالابتدا فبما کسبت جوابہ والمراد بالفعلین الاستقبال ویعفوا الخ جملہ مستانفۃ من ولی اسم ما لکم خبرہا الجوار بحذف الیاء من الخط لانہا من الزوائد و باثباتہا۔ جمع جاریۃ ای سائرۃ والمراد بہا الفلک مبتدا۔ ومن ایاتہ خبرہا۔ فی البحر یتعلق بالجواری ویمکن ان یکون حالا منہ والعامل فیہ الاستقرار۔ کالاعلام جمع علم وہو الجبل او کل شئی مرتفع حال ثابتۃ او من الضمیر فی الجواری یسکن جواب الشرط فیظللن معطوف علیہ وکذلک او یوبقہن ویعف رواکد جمع الراکد وہو الساکن ویقال اوبقہ ای اہلکہ ویعلم بالنصب علی الصرف ای صرف العطف علی اللفظ الی العطف علی المعنی قالہ الزجاج ویقرء بالکسر علی ان یکون مجزوما حرک لالتقاء الساکنین ویقرء بالرفع علی الاستیناف مالہم من محیص الجملۃ المنفیۃ تسد مسد مفعولی علمت یعنی ہذہ الجملۃ مفعول لیعلم المحیص مہرب علی قول قطرب و قال السدی ملجا من قولہم حاص بہ البعیر حیصۃ اذا رمی بہ منہ قولہم فلا یحیص عن الحق ای یمیل عنہ۔

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا بعض دعائیں مصلحت کی وجہ سے قبول نہیں ہوتیں، ورنہ وہ تو الولی الحمید ہے مبدء فیاض ہے۔ اس پر شبہ ہوتا تھا کہ جب وہ حمید یعنی خیر محض ہے تو بندوں کو دنیا میں مبتلاء مصائب کیوں کرتا ہے؟

اس کے جواب میں فرماتا ہے وما اصابکم من مصیبۃ الخ کہ یہ جو کچھ تکلیفیں تم کو پہنچتی ہیں تمہارے اعمال بد کا ثمرہ ہے اور وہ بھی کسی قدر ورنہ بہت سے تو وہ درگزر کرتا ہے۔ نیکوں پر جو دنیا میں مصائب آتے ہیں وہ اس سے مستثنیٰ ہیں وہ صرف ان کی آزمائش یا رفع درجات کے لیے ہوتے ہیں دنیا کی بھٹی میں یہ

ومن آیاتہ خلق السموات والارض ... اور ان میں جو جاندار پھیلائے ... اور جب چاہے ان کو جمع کرنے پر قادر ہے ...

ان کے جوہر نورانی چمکانے کے لیے آنچیں یا تاؤ دیے جاتے ہیں۔ ہاں انسان کے اعمال بھی مصائب بن کر اس کے متنبہ کرنے کو اس پر گرتے ہیں اور بلاؤں کے تازیانوں سے ادب و اصلاح سکھائی جاتی ہے۔ افسوس اس پر بھی یہ غافل کروٹ تک نہیں بدلتا۔ اور بعض تکالیف جسم طبعی پر عناصر و دیگر اسباب کے نمودار ہونے اور اثر کرنے سے ہوتی ہیں جیسا کہ برسات میں گھاس کا سبز ہونا خریف میں خشک ہو جانا، سردی گرمی کا اثر حیوانات و اطفال پر بھی پیش آتا ہے پس اس کو کسی اگلے جنم کا خمیازہ سمجھ کر تناسخ کا قائل ہونا اقسام مصائب سے بے خبری اور باہم تمیز نہ کرنے کی دلیل ہے۔

اس کے بعد ان سرکشوں کو جو تازیانہ الٰہی سے محفوظ رہنا اپنے زور و شوکت و حشمت و مال و جاہ کی وجہ سے خیال کرتے ہیں متنبہ کرتا ہے۔

وما انتم الخ کہ زمین پر تم ہم کو ہرا نہ سکو گے نہ ہمارے بس میں سے باہر ہو سکو گے اور جو تم کو اپنے خیالی معبودوں کا گھمنڈ ہے تو وما لکم من دون اللہ من ولی ولا نصیر اس کے سوا تمہارا کوئی حمایتی و مددگار نہیں یہ محض توہمات باطلہ ہیں کہ ہمارے فلاں دیوتا یا دیوی یا فلاں بزرگ ان کی نذر و نیاز کرنے سے ہم کو مصائب سے بچا لیں گے۔

اس کے بعد اپنی قدرت کاملہ و فیض عامہ کا نقشہ بندوں کی آنکھوں میں اپنی ایک روزمرہ کی کبریائی سے کھینچتا ہے جس کا مواجہ و معائنہ ہر دریائی سفر میں ہوتا ہے۔

فقال ومن اٰیٰتہ الجوار فی البحر کالاعلام کہ دیکھو اس کی قدرت کاملہ کی نشانیوں میں سے جہاز ہیں جو دریا میں پہاڑوں کی طرح بلند کھڑے ہیں اور پانی پر ایسے اجسام ثقیلہ اس طرح سے چلتے پھرتے ہیں کہ جس طرح مواشی زمین پر دوڑتے پھرتے ہیں۔ ہوا اور پانی کو اس نے کس طرح مسخر کر دیا۔ اور اس نے تم کو علوم سکھا دیے باایں ہمہ اگر ہوا کو (اس میں ہوا اور بھاپ بھی شامل ہے کہ جس کے زور سے آگ بوٹ

انجن کے ذریعہ سے چلتا ہے) تھام دے تو کھڑے رہ جاویں، چلنے نہ پاویں۔ البتہ اس میں ہر صبر کرنے والے اور شکر کرنے والے کے لیے بڑی نشانیاں ہیں۔ سفر دریا میں تکالیف بھی پہنچتی ہیں اور اخیر راحت و کامیابی بھی اس لیے صبار و شکور فرمایا۔

اور چاہے تو ان کے گناہوں سے ان کو غرق کر دے سارے علم و فن دھرے رہ جاویں۔ پر وہ بہت سے درگزر کرتا ہے اور ہماری آیتوں میں جھگڑنے والے دل میں اس بات کو خوب جانتے ہیں کہ ان کو عتاب الٰہی اور اس کی بلاؤں سے کوئی پناہ نہیں مگر پھر بھی اپنی بدکرداری سے باز نہیں آتے۔

فَمَآ اُوْتِیْتُمْ مِّنْ شَیْءٍ فَمَتَاعُ الْحَیٰوةِ
پھر جو کچھ بھی تم کو دیا گیا ہے تو وہ دنیا کی زندگی کا
الدُّنْیَا ۚ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَیْرٌ وَّاَبْقٰی
اسباب ہے اور جو کچھ اللہ کے پاس ہے وہ بہتر اور سدا رہنے والا ہے
لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰی رَبِّهِمْ یَتَوَكَّلُوْنَ ﴿۳۶﴾
یہ ان کے لیے جو ایمان لائے اور اپنے رب پر توکل کرتے ہیں
وَالَّذِیْنَ یَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ وَ
اور وہ جو بڑے بڑے گناہوں اور بے حیائی سے
الْفَوَاحِشَ وَاِذَا مَا غَضِبُوْا هُمْ
بچتے ہیں اور جب غصہ ہوتے ہیں تو
یَغْفِرُوْنَ ﴿۳۷﴾ وَالَّذِیْنَ اسْتَجَابُوْا
معاف کر دیتے ہیں اور وہ جو اپنے رب کا حکم
لِرَبِّهِمْ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ ۪ وَاَمْرُهُمْ
مانتے ہیں اور نماز ادا کرتے ہیں اور ان کا کام
شُوْرٰی بَیْنَهُمْ ۪ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ
باہمی مشورے سے ہوتا ہے اور ہمارے دیے میں سے کچھ

يُنفِقُونَ ﴿٣٧﴾ وَالَّذِينَ إِذَا أَصَابَهُمُ

دیا بھی کرتے ہیں اور وہ (غیرت مند بھی ہیں) جب ان پر

الْبَغْيُ هُمْ يَنتَصِرُونَ ﴿٣٨﴾

حملہ ہوتا ہے تو بدلہ بھی لیتے ہیں

## ترکیب

فما موصولۃ متضمنۃ لمعنی الشرط لان ایتاء ما اوتوا سبب للتمتع بہ فی الدنیا فجاءت الفاء فی الجواب فمتاع ای فہو متاع وما عند اللہ ما موصولۃ مع صلتہا فی محل الرفع لکونہ مبتدا خبرہ وابقی خبرہ والذین فی موضع خبر بدلا من الذین امنوا۔ کبٰئر جمع کبیرۃ ھم مبتدا یغفرون خبرہ والجملۃ جواب اذا والشوریٰ مصدر شاورتہ مثل البشریٰ والقربیٰ والجمل کلہا من الذین استجابوا والذین اذا اصابھم الخ بدل من الذین امنوا۔

## تفسیر

دنیا حسب مراد حاصل نہ ہونے اور مصائب نازل ہونے کی وجہ بیان فرما کر اب دنیا کی کچھ کیفیت بیان فرماتا ہے کہ جس کے غرور میں انسان خدا سے سرکشی کرتا ہے اور تلف ہونے اور نہ ملنے پر کیا بے چین ہوتا ہے اور خدا تعالیٰ پر کیسی کیسی بدگمانیاں کرتا ہے۔

فقال فما اوتیتم من شئ الخ کہ جو کچھ دنیا کی نعمتیں تم کو دی گئیں وہ بے حقیقت چیزیں ہیں متاع یعنی چند روز برتنے کا اسباب ہے۔

وما عند اللہ الخ اور جو کچھ اللہ کے ہاں ہے ثواب طاعت اور اس کی جزا جنت اور وہاں کی نعمتیں اور سرور ابدی وہ بہتر ہے کیوں کہ ان سے جو کچھ راحت حاصل ہے وہ بے مشقت ہے اور دنیا کے اسباب سے راحت بھی کلفت پر مبنی ہے اور نیز کجا عالم قدس کی چیزیں کجا عالم خسیس کی چیزیں دونوں میں زمین و آسمان کا فرق ہے اور نیز وہ باقی ہیں کبھی فنا نہ ہوں گی یہ فانی ہیں اور وہاں کی جوانی و حسن دائمی ہے وہاں کے اسباب معیشت بھی ابدی ہیں۔ مگر یہ نعمتیں کس کے لیے ہیں (۱) للذین امنوا وعلیٰ ربہم یتوکلون ان کے لیے جو ایمان لائے اور اپنے رب پر بھروسہ رکھتے ہیں۔ یہ اول صفت ہے۔ ایمان کے بعد توکل جمیع حسنات کا اصل اصول ہے خیرات و نماز و روزہ وجہاد وغیرہ حسنات سب توکل ہی پر مبنی ہیں کیوں کہ ان سب میں اللہ ہی پر بھروسہ ہوتا ہے کہ وہ ان کی جزا خیر دے گا۔

(۲) والذین یجتنبون کبٰئر الاثم والفواحش وہ جو کبیرہ گناہوں اور پھر ان میں سے بھی فواحش سے بچتے ہیں۔ کبائر کی تفصیل صحیح حدیث میں آچکی ہے کہ وہ سات ہیں شرک باللہ و سحر و قتل ناجائز، سود کھانا، یتیم کا مال کھانا جہاد میں سے بھاگنا، پاک دامنوں پر تہمت لگانا (متفق علیہ) اور بھی کبائر احادیث صحیحہ میں بیان ہوئے ہیں جیسا کہ چوری زنا، جھوٹ بولنا۔ خلاصہ یہ ہے کہ فرائض کا ترک کرنا، اور محرمات کا عمل میں لانا کبیرہ ہے۔ اور فواحش سے مراد زنا ولواطت ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ انسان کی تین قوتیں ہیں اول نفسانی اس کے متعلق یہ گناہ ہیں چوری، جھوٹ بولنا، ماں باپ کی نافرمانی کرنا، نماز ترک کرنا وغیرہ۔ دوم شہوانی ہے اس کے متعلق زنا لواطت بے شرمی کی باتیں کرنا یا سننا۔ ان کو فواحش کہتے ہیں۔ سوم غضبانی، اس کے متعلق گالی دینا قتل کرنا وغیرہ۔ اس کو اس جملہ میں بیان فرمایا واذا ما غضبوا ھم یغفرون کہ جب غصہ ہوتے ہیں تو معاف کر دیتے ہیں مگر یہ تینوں اقسام کبائر میں داخل ہیں۔ عام کے بعد خاص کا ذکر ہوتا آیا ہے۔ ان میں ایمان کے بعد عملی حصہ پورے طور پر آگیا مگر ان میں سے بعض بعض کی پھر تخصیص کی جاتی ہے۔

(۳) والذین استجابوا لربھم کہ وہ اپنے رب کا کہا کرتے ہیں جو حکم آتا ہے بسر وچشم قبول کرتے ہیں۔

(۴) اقاموا الصلوٰۃ نماز قائم کرتے ہیں۔

(۵) امرھم شوریٰ بینھم اپنے دنیاوی امور کو مشورہ سے کرتے ہیں۔ مشورے میں دینی و دنیاوی برکتیں رکھی ہوئی ہیں اسلامی سلطنت خلفائے راشدین کے عہد میں مشورے ہی پر مبنی تھی اس میں قطع نظر بے شمار فوائد کے ایک باہمی اخوت و محبت کا زیادہ ہونا ہے جس کے سبب سیکڑوں راحتیں اور نیکیاں نصیب ہوتی ہیں۔

ع ۴ (۱۴) ۵

(۶) مما رزقنھم الخ خیرات کرتے ہیں۔

(۷) والذین اذا اصابھم البغی الخ جب کوئی ان پر سرکشی کرتا ہے تو بدلہ بھی لیتے ہیں یعنی غیرت و حمیت دینی بھی رکھتے ہیں۔

اس پر بھی صدہا مصلحتوں کا دار و مدار ہے۔ عفو کے مقابلہ میں بدلہ لینا یہ بھی صفات حمیدہ میں گنا۔ یہ تعارض نہیں کیوں کہ عفو اس کے حق میں ہے کہ جس سے آیندہ جرأت کرنے کی امید نہ ہو۔ اور بدلہ لینا اس سے کہ جس سے آیندہ جرأت و بے باکی کا خطرہ ہو۔

وَجَزٰٓؤُا سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِّثْلُهَا ۚ فَمَنْ

اور برائی کا بدلہ اسی قدر برائی ہے پھر بھی جو

عَفَا وَاَصْلَحَ فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ۭ اِنَّهٗ

معاف کردے اور اصلاح کرے تو اس کا بدلہ اللہ پر ہے کیوں کہ وہ

لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۳۹﴾ وَلَمَنِ انْتَصَرَ

ظالموں کو پسند نہیں کرتا اور جو کوئی ظلم اٹھانے کے بعد

بَعْدَ ظُلْمِهٖ فَاُولٰٓئِكَ مَا عَلَيْهِمْ مِّنْ

بدلہ بھی لے لے تو ان پر کوئی الزام

سَبِيْلٍ ﴿ط﴾ اِنَّمَا السَّبِيْلُ عَلَى الَّذِيْنَ

بھی نہیں الزام تو صرف ان پر ہے جو

يَظْلِمُوْنَ النَّاسَ وَيَبْغُوْنَ فِى الْاَرْضِ

لوگوں پر ظلم کرتے ہیں اور ملک میں ناحق زیادتی

بِغَيْرِ الْحَقِّ ۭ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ

کرتے پھرتے ہیں یہی ہیں کہ جن کو عذاب

اَلِيْمٌ ﴿۴۱﴾ وَلَمَنْ صَبَرَ وَغَفَرَ اِنَّ

الیم ہوگا اور البتہ جو صبر کرے اور معاف کردے تو

ذٰلِكَ لَمِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ﴿ع﴾

یہ بڑی ہمت کا کام ہے

## ترکیب

وجزاء سیئۃ بالاضافۃ مبتدا۔ وسیئۃ مع صفتھا خبر فمن شرطیۃ عفا واصلح شرط فاجرہ الجملۃ جواب الشرط۔ ویمکن ان یکون موصولۃ متضمنۃ لمعنی الشرط۔ وقس علیھا۔ ولمن انتصر ولمن شرطیۃ صبر وغفر فی محل الجزوم بھا ان ذلک الجملۃ جواب الشرط وقد حذف الفاء۔

## تفسیر

معاف کرنے اور بدلہ لینے کا تذکرہ آگیا تھا اس لیے اس کی تشریح کرنی مناسب ہوئی۔

فقال وجزاء سیئۃ سیئۃ مثلھا کہ ہم نے پہلے جو بیان فرمایا ہے کہ الذین اذا اصابھم البغی ھم ینتصرون اس بدلہ لینے سے یہ مراد نہیں کہ جس نے کچھ یا ایک محدود تعدی کی ہو تو بدلہ اس سے ایسا لیا جاوے کہ جوش و طیش میں آکر اس کو برباد کر دیا جاوے اور بے حد اس پر تعدی کی جاوے ۔ بلکہ بدلہ لیا جاوے تو اسی قدر کہ جس قدر اس نے تعدی کی ہے۔

اگرچہ رحم دلی اور فروگزاشت اور معافی دینا ایک عمدہ بات ہے ہر قوم و ہر ملت میں سلیم الطبع انسان اس کو اچھا جانتے ہیں قرآن مجید میں بھی متعدد جگہ اس کی طرف توجہ دلائی ہے۔

انہیں آیات میں کئی جگہ اور پہلے بھی ادفع بالتی ھی احسن فاذا الذی بینک وبینہ عداوۃ کانہ ولی حمیم۔
عیسائیوں کی انجیل میں بھی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ایک قول منقول ہے کہ جو تیرے دائیں گال پر طمانچہ مارے تو اس کی طرف دوسرا گال بھی کر دے۔ مگر جب غور کیا جاتا ہو تو دنیا میں مختلف الطبائع لوگ پائے جاتے ہیں۔ بعض ایسے ہیں کہ ایک دوبار جو کوئی ان پر زیادتی کر لیتا ہے تو برداشت کر جاتے ہیں۔ مگر پھر جو کوئی قصد بھی کرتا ہے تو وہ حلم سابق غضب کی صورت میں ظہور کرتا ہے۔ اور بعض ایسے ہیں کہ نہ کسی پر زیادتی کرتے ہیں نہ اور کی زیادتی کی ان کو مطلقاً برداشت ہے ذرا چھیڑا تو آگ ہو گئے۔ اور ایسے بھی ہیں کہ کبھی ان سے بمقتضائے بشریت زیادتی ہو جاتی ہے تو اس پر خود ہی نادم ہو جاتے ہیں اور ان کے مقابلہ میں اگر دوسرا نرمی کرتا ہے تو ندامت کے دریا میں ڈوب جاتے ہیں ایسے لوگوں کی زیادتی پر معافی دینا اور نیکی اور نرمی سے پیش آنا بہت ہی مناسب ہے بلکہ ان کو عمر بھر کے لیے دوست بنا لینا ہے۔ اور بعض ایسے بھی کمینہ طبیعت ہوتے ہیں کہ زیادتی کر کے فخر کرتے ہیں اور ان سے بدلہ نہ لیا جائے تو ان کو ہر کسی پر زیادتی کرنے کا حوصلہ ہو جاتا ہے۔ پھر ان بدمعاشوں سے آبرو بچانا مشکل پڑ جاتا ہے پھر جو علام الغیوب طبائع بشریہ سے واقف ہے اپنے فرمان میں سب کے لیے یکساں حکم کیوں کر دے سکتا ہے اور طبائع بشریہ اس کے کیوں کر پابند ہو سکتے ہیں؟ اس لیے اول الذکر کے لیے عفو و درگزر کا حکم دیا، ثانی کے لیے بدلہ لینے کا حکم دیا مگر بدلہ بھی عدل و انصاف کے ساتھ کہ زیادتی نہ ہونے پاوے۔
یہ احکام فقہیہ کے لیے ایک بڑا اصل الاصول ہے۔ ہاتھ کے بدلے میں ہاتھ کاٹنا کان کے بدلے میں کان اور قتل کے بدلے میں قتل اور نقصانِ مال کے بدلے میں اس کا معاوضہ۔ کتب فقہ میں اس پر بہت سے مسائل متفرع کیے ہیں جن کا یہاں ذکر کرنا تفسیر کو فقہ کی کتاب بنا دینا ہے۔
برائی کی جزا کو جو در اصل برائی نہیں اس لیے برائی کہا گیا کہ ظالم کے حق میں تو یہ برائی ہے۔ مگر اس کے بعد بھی طبائع حلیمہ کا لحاظ کر کے یہ فرما دیا فمن عفا الخ کہ جو اس سے درگزر کرے گا اور جو دونوں میں صلح کرا دے گا تو اس کا اجر اللہ دے گا مگر بدلہ لینے والے کے لیے بھی یہ کہہ دیا ولمن انتصر الخ کہ اس پر کوئی الزام نہیں۔ ہاں الزام ان پر ہے جو ظلم کرتے ہیں اور ملک میں فساد مچاتے پھرتے ہیں چوری ڈکیتی کرتے ہیں، ان کو دنیا و آخرت میں عذاب الیم ہے دنیا میں سزا سخت، آخرت میں جہنم۔
مگر اس کے بعد بھی پھر عفو کے پلے کو ترجیح دیتا ہے ولمن صبر وغفر الخ کہ معاف کرنا صبر کرنا بڑی عمدہ بات ہے۔

صبر تلخ است ولیکن بر شیریں دارد

قانونِ معدلت اور باخدا حلیم لوگوں کی طبائع کے کلام میں کس طرح سے رعایت رکھی گئی ہے؟ یہ کمال اعجاز اور من جانب اللہ ہونے کی بڑی دلیل ہے۔

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ وَّلِيٍّ
اور جس کو اللہ گمراہ کرتا ہے پھر اس کے بعد اس کا کوئی چارہ ساز
مِّنْۢ بَعْدِهٖ ۗ وَتَرَى الظّٰلِمِيْنَ لَمَّا رَاَوُا
نہیں (اے مخاطب) اور تو ظالموں کو دیکھے گا جب کہ وہ
الْعَذَابَ يَقُوْلُوْنَ هَلْ اِلٰى مَرَدٍّ مِّنْ
عذاب دیکھ کر کہیں گے (دنیا میں) پھر کر جانے کا بھی کوئی
سَبِيْلٍ ﴿٤٤﴾ وَتَرٰىهُمْ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا
رستہ ہے اور تو انہیں دیکھے گا کہ وہ آگ کے سامنے لائے جائیں گے
خٰشِعِيْنَ مِنَ الذُّلِّ يَنْظُرُوْنَ مِنْ
ذلت سے ڈرتے ہوئے کن انکھیوں سے

طَرْفٍ خَفِيٍّ ۗ وَقَالَ الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّ

دیکھتے ہوں گے اور ایمان والے کہیں گے کہ

الْخَاسِرِينَ الَّذِينَ خَسِرُوا أَنفُسَهُمْ

گھاٹے میں تو وہی ہیں کہ جنہوں نے قیامت کے دن اپنے آپ کو

وَأَهْلِيهِمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ ۗ أَلَا إِنَّ

اور اپنے گھر والوں کو بھی تباہ کیا دیکھو ظالم

الظَّالِمِينَ فِي عَذَابٍ مُّقِيمٍ ﴿۴۴﴾ وَ

ہمیشہ کے عذاب میں ہیں اور

مَا كَانَ لَهُم مِّنْ أَوْلِيَاءَ يَنصُرُونَهُم

ان کا اللہ کے سوا کوئی بھی حمایتی نہ ہوگا کہ

مِّن دُونِ اللَّهِ ۗ وَمَن يُضْلِلِ اللَّهُ فَمَا

ان کو بچاوے اور جس کو اللہ گمراہ کرے اس کے

لَهُ مِن سَبِيلٍ ﴿۴۵﴾

لیے کوئی بھی رستہ نہیں

# ترکیب

وتری من الرؤیۃ البصریۃ الظلمین مفعول بہ لما شرطیۃ یقولون جواب والجملۃ حالیۃ خشعین حال من الضمیر المفعول فی تراھم من الذل ای من اجلہ من طرف خفی من لابتداء الغایۃ ای یبتدی نظرہم الی النار والطرف الخفی النظر بالمسارقۃ لجہۃ الخوف۔

# تفسیر

معاف وصبر کرنے کے بارے میں فرمایا تھا کہ یہ بڑے کاموں میں سے ہے ہدایت پانے والوں کو یہ باتیں نصیب ہوتی ہیں اس موقعہ پر ازلی گمراہوں کا اور ان پر جو کچھ وہاں پیش آوے گا اس کا ذکر کرنا بھی مناسب ہوا۔

فقال ومن یضلل اللہ الخ کہ جس کو اللہ گمراہ کرتا ہے تو اس کو پھر کون حمایت کر کے راہ پر لا سکتا ہے۔ بدنصیبوں کی نہ صرف عفو و انتقام میں ناراستی و کج روی ہوتی ہے بلکہ ان کے ہر کام بے ڈھنگے ہوتے ہیں۔ اس کے بعد اخروی نتائج کا ذکر فرماتا ہے

وتری الظلمین [illegible] حشر میں ظالموں کو بری حالت میں دیکھے گا وہاں دنیا میں واپس آنے کا رستہ ڈھونڈیں گے مگر پھر وہاں سے کون آ سکتا ہے؟ آج ہی کچھ کرنا تھا تو کر لیتے۔

وتریٰ اور آپ ان کو دیکھیں گے مجرموں کی طرح سے بڑی ذلت و خواری کے ساتھ آتش جہنم کے سامنے لائے جاویں گے آگ کو کن انکھیوں سے دیکھیں گے۔ آنکھ سامنے کر کے دیکھنے کی طاقت نہ ہوگی۔ اور ایمان داران کو یہ سنائیں گے (جیسا کہ دنیا میں مجرم کو جیل خانے لے جاتے ہوئے ملامت کیا کرتے ہیں کہ بڑا ہی بدنصیب تھا) کہ خسارے میں یعنی بدبختی اور محرومی میں وہ لوگ ہیں کہ جنہوں نے آپ کو اور اپنے ساتھ اپنے گھر والوں کو برباد کر دیا۔ آپ تو جہنم میں گئے ہی تھے اپنے ساتھ گمراہ کر کے ان کو بھی لے گئے۔ اور اگر ان کے گھر والے دولت ایمان سے بہرہ مند تھے جنت کے مستحق ہیں تو بھی ان کی طرف سے خسارے میں پڑنا ہے کس لیے کہ وہ جنت میں اور یہ جہنم میں، ابدی جدائی نصیب ہوئی۔ دیکھو ظالموں کو دائمی عذاب ہے۔

وما کان لھم من اولیاء ینصرونھم من دون اللہ اور وہاں ان کا کوئی معبود ان کے کام نہ آوے گا کہ ان کو اس مصیبت سے بچا سکے یہ تمام مصائب اخروی سن کر اور کس سے؟ اس سے کہ جس نے عمر بھر کبھی جھوٹ نہیں بولا اور صدہا امارات اس کے صدق کے دیکھ چکے یہ بھی خیال نہ آیا (کہ شاید اس کا کہنا سچ ہو) کچھ تو بندوبست و فکر کرنی چاہیے اور جن باتوں سے وہ منع کرتا ہے ان کو عقل سے نہ دیکھنا کہ در اصل وہ برے ہیں ہم محض تقلید آبائی و رسم و رواج قوم سے اور نیز ان حمقا کے ڈھکوسلوں سے جو خواہ مخواہ سردار اور پیشوا

بن بیٹھے ہیں عمل میں لاتے ہیں یا ان کی کچھ اصل بھی ہے اور یہ بھی خیال نہ کرنا کہ دنیا کی زندگی چند روزہ ہے آخر مر کر کہیں جانا ہے اور وہاں جاکر یہاں کے اعمال کی جزا و سزا پانا ہے یا مر کر مٹی میں مل جانا اور نیست و نابود ہو جانا ہے نہ جزا ہے نہ سزا ہے نہ دار و گیر ہے اور اگر یوں ہی ہے تو بھی اس رسول کی بات مان لینے میں کیا حرج ہے ؟) ازلی گمراہی ہے تقدیر ازلی نے ان کی قسمت میں بہتری نہیں لکھی۔

ومن یضلل اللہ فما لہ من سبیل اور جس کو اللہ گمراہ کرے تو اس کے ہدایت پر آنے کا کیا رستہ ہے؟

**ف** یہاں آیا ہے ینظرون کہ وہ دیکھیں گے۔ حالانکہ ایک جگہ یہ آیا ہے ونحشرہم یوم القیمۃ اعمی کہ وہ اندھے اٹھیں گے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ جب قبروں سے اٹھیں گے تو کفار اندھے اٹھیں گے پھر دیکھنے لگیں گے۔ اور یہ بھی ہے کہ اس جہاں کی راحت دیکھنے سے اندھے ہوں گے ان کو وہاں کے عیش و عشرت کے سامان کا دیکھنا بھی نصیب نہ ہوگا۔

اِسْتَجِیْبُوْا لِرَبِّکُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ
اس دن کے آنے سے پہلے اس کا کہا مان لو جو
یَّاْتِیَ یَوْمٌ لَّا مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ ؕ مَا لَكُمْ
اللہ کی طرف سے ٹلنے والا نہیں اس دن
مِّنْ مَّلْجَاٍ یَّوْمَئِذٍ وَّ مَا لَكُمْ مِّنْ
تمہارے لیے نہ کوئی بچاؤ کی جگہ ہوگی اور نہ تم
نَّكِیْرٍ ﴿۴۷﴾ فَاِنْ اَعْرَضُوْا فَمَاۤ اَرْسَلْنٰكَ
انکار کر سکو گے پھر بھی اگر نہ مانیں تو ہم نے آپ کو ان پر
عَلَیْهِمْ حَفِیْظًا ؕ اِنْ عَلَیْكَ اِلَّا الْبَلٰغُ ؕ
محافظ بنا کر بھی نہیں بھیجا ہے۔ آپ پر تو صرف پہنچا دینا ہے
وَ اِنَّاۤ اِذَاۤ اَذَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنَّا رَحْمَةً
اور جب ہم انسان کو اپنی کوئی رحمت چکھاتے ہیں

فَرِحَ بِهَا ۚ وَ اِنْ تُصِبْهُمْ سَیِّئَةٌۢ بِمَا
تو اس سے خوش ہو جاتا ہے اور اگر اس پر اس کے اعمال سے
قَدَّمَتْ اَیْدِیْهِمْ فَاِنَّ الْاِنْسَانَ
کوئی مصیبت پڑ جاتی ہے تو انسان
كَفُوْرٌ ﴿۴۸﴾ لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ
بڑا ہی ناشکرا ہے اللہ ہی کا راج ہے آسمان
وَ الْاَرْضِ ؕ یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ ؕ یَهَبُ
اور زمین میں۔ جو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے۔ جس کو چاہتا ہے
لِمَنْ یَّشَآءُ اِنَاثًا وَّ یَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ
لڑکیاں عطا کرتا ہے اور جس کو چاہتا ہے
الذُّكُوْرَ ﴿۴۹﴾ اَوْ یُزَوِّجُهُمْ ذُكْرَانًا
لڑکے بخشتا ہے یا لڑکے اور لڑکیاں ملا کر
وَّ اِنَاثًا ۚ وَ یَجْعَلُ مَنْ یَّشَآءُ عَقِیْمًا ؕ
دیتا ہے اور جس کو چاہتا ہے بانجھ کر دیتا ہے
اِنَّهٗ عَلِیْمٌ قَدِیْرٌ ﴿۵۰﴾
بے شک وہ تو خبردار قدرت والا ہے

# ترکیب

من اللہ صلۃ لمرد وقیل صلۃ یاتی ای یاتی یوم من اللہ لایمکن ردہ اذا شرطیۃ فرح بہا جواب وان شرطیۃ والجواب نسی النعمۃ راسا واقیم مقامہ فان الانسان کفور لانہ علۃ الجزاء۔ عقیما بدل من یخلق بدل البعض۔

# تفسیر

کفار کی حالت مذکورہ کو ازلی تقدیر کا باعث بنا کر اطاعت و فرماں برداری کا ارشاد فرماتا ہے۔

فقال استجیبوا لربکم کہ اپنے رب کا کہا مانو جو

تم کو راہِ راست کی طرف بلاتا ہے من قبل الخ اس دن سے پہلے کہ تم پر اللہ کی طرف سے کوئی دن آئے اور وہ کسی کے ٹالے سے نہ ٹلے۔ اُس دن سے مراد موت کا دن ہے یا قیامت کا دن اس دن تمہارے لیے کوئی پناہ کی جگہ نہ ہوگی اور نہ انکار کی گنجائش ہوگی۔ نکیر کے معنی اوپری کے بھی ہیں جو پہچانا نہ جاوے یعنی اُس دن کوئی ہیئت بدل کر بے پہچان ہوکر بھی نہ بچ سکو گے۔

فان اعرضوا الخ پھر اگر اب بھی نہ مانیں تو اے محمد صلی اللہ علیک وسلم تم کو ان کے اعمال کا محافظ بنا کر بھی نہیں بھیجا ہے کہ آپ سے بازپرس کی جاوے۔ ان علیك الا البلغ تم پر تو صرف حکم پہنچا دینا ہے اب آیندہ اپنے کیے کا پھل پاویں گے۔ اس میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دی گئی ہے۔

اس کے بعد ان کے تمرد و اصرار کا باعث بیان فرماتا ہے وانا اذا اذقنا الانسان منا رحمة فرح بھا کہ انسان کی جبلی بات ہے جب اس کو اپنی کوئی نعمت چکھا دیتے ہیں تو اس کے سبب وہ اترا جاتا ہے۔ واقعی بات ہے کہ جہاں اس نے فراغ دستی اور کامیابی پائی تو آپے سے باہر ہوگیا۔ پھر یہ کس کی سنتا ہے پھر تو یہ ہے اور اس کی ملحدانہ چپڑی چکنی باتیں اور گھر دن ہلا ہلا کر اور ہنسا ہنسا کر لمبی چوڑی تقریریں اور بڑے بڑے لیکچر۔ پھر کیسا رسول اور کہاں کی قیامت اور خدا بھی ایک برائے نام (معاذ اللہ) حوصلہ بھی یہ ہے کہ اذقنا یعنی چکھانا فرمایا تھوڑا سا دیا جانا جو نعماء اخرویہ کے مقابلہ میں ہیچ ہے اگر کھلائی جاویں یعنی نعماء ابدیہ عطا ہوں تو جانے کیا کرے۔

مگر ناصبرے اور بودے بھی ایسے ہیں وان تصبھم سیئة اگر اس پر کوئی مصیبت آپڑے وہ بھی بما قدمت ایدیھم اسی کے اعمالِ بد سے فان الانسان کفور تو حضرت ناشکر ہو جاتے ہیں۔ کہنے لگتے ہیں کہ ہم پر کبھی کوئی انعام الٰہی ہوا ہی نہیں۔ اس کے بعد اس پیٹ بھرے متکبر کو بتاتا ہے للہ ملك السمٰوٰت والارض آسمانوں اور زمین کی بادشاہت اللہ ہی کو ہے تو اس کے آگے کیا چیز ہے اور تیری دولت و حشمت اسباب تکبر کیا ہیں؟ اسی نے تجھ کو یہ چیزیں دی ہیں وہی چھین بھی سکتا ہے وہ رب الافواج ہے اس کی آسمانی فوجیں[۱] اور زمین کے لشکروں کا کون مقابلہ کر سکتا ہے؟ تیرا غرور توڑنے کو اس کے پاس بہت چیزیں ہیں۔

اس کے بعد عالم میں اپنے مختلف تصرفات بتا کر یہ جتلاتا ہے کہ جو کچھ دیتے ہیں ہم دیتے ہیں۔ فقال یخلق مایشاء ہم جو چاہتے ہیں پیدا کرتے ہیں یھب لمن یشاء اناثا الخ کہ جس کو ہم چاہتے ہیں لڑکیاں دیتے ہیں جس کو چاہتے ہیں لڑکے بخشتے ہیں کسی کو دونوں، کسی کو دونوں سے محروم رکھتے ہیں۔

انہ علیم ہر ایک کی مصلحت و اسبابِ ذکورت و انوثت ہم ہی خوب جانتے ہیں بااین ہمہ قدیر قدرت بھی رکھتے ہیں۔

**وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا**

اور کسی بشر کا بھی مقدور نہیں کہ اللہ اس سے (دُو بدُو) کلام کرے مگر

[۱] آسمانی فوجیں ملائکہ اور آسمانی بلائیں بجلی اور اولے اور دیگر اجحار جو قوموں پر برسے۔ اور زمین کے لشکر مخالفوں کی فوجیں جو خدا چڑھا لاتا ہے اور تند ہوائیں اور زلزلے اور طغیانی انہار ٹڈی و دیگر حشرات الارض و امراض صعبہ ہیضہ و طاعون، بخار و ذات الجنب و افلاس و مرگِ احباب وغیرہ وغیرہ ۱۲ منہ

وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ اَوْ

وحی کے ذریعہ سے یا پردے کے پیچھے سے یا اللہ

يُرْسِلَ رَسُوْلًا فَيُوْحِيَ بِاِذْنِهٖ مَا

اپنے حکم سے فرشتہ بھیج کر جو چاہے (حکم) پہنچادیتا

يَشَآءُ ؕ اِنَّهٗ عَلِيٌّ حَكِيْمٌ ﴿۵۰﴾ وَكَذٰلِكَ

ہے وہ جو ہے تو عالی شان حکمت والا ہے اور اسی طرح سے

اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا ؕ

ہم نے آپ کی طرف اپنے حکم سے قرآن نازل کیا

مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ

آپ کیا جانتے تھے کہ کتاب کیا ہے

وَلَا الْاِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا

اور ایمان کیا ہے لیکن ہم نے قرآن کو ایسا نور بنایا ہے کہ

نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَا ؕ

کہ اس کے سبب ہم اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتے ہیں ہدایت کرتے ہیں

وَاِنَّكَ لَتَهْدِيْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۵۱﴾

اور البتہ آپ جو ہیں تو سیدھا رستہ بتلاتے ہیں

صِرَاطِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

اس اللہ کا رستہ کہ جس کے قبضہ میں آسمانوں اور

وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ اَلَآ اِلَى اللّٰهِ

زمین کی سب چیزیں ہیں دیکھو اللہ ہی کی طرف

تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ ﴿۵۲﴾

سب باتیں رجوع کرتی ہیں

## ترکیب

لبشر خبر کان ان مصدریۃ یکلمہ اللہ الجملۃ بتاویل المصدر اسم کان۔ الا وحیا استثناء منقطع لان الوحی لیس بتکلیم او من وراء حجاب الجار متعلق بمحذوف تقدیرہ او یکلمہ وہذا المحذوف معطوف علی وحی فتقدیر الکلام ان یوحی الیہ او یکلمہ او یرسل منصوب عطفا علی موضع وحیًا وقیل فی موضع جر ای بان یرسل ما کنت الجملۃ حال من الکاف فی الیک صراط اللہ بدل من صراط مستقیم المعرفۃ من النکرۃ۔

## تفسیر

یھب لمن یشاء میں مسئلہ نبوت کی طرف بھی اشارہ تھا کہ وہ جس کو چاہتا ہے یہ مرتبہ عطا کرتا ہے۔ انبیاء سابقین کا نام اہل مکہ سن کر اس بات کو تو تسلیم کرتے تھے مگر نبی کا مرتبہ بشریت کے جامہ سے باہر تصور کرتے تھے۔ اس خیالِ باطل کو جابجا قرآن میں رد کیا ہے اور یہاں بھی اس کو رد کرتا ہے اور اسی کے ضمن میں مسئلہ نبوت کی تشریح فرماتا ہے۔

فقال وما کان لبشر ان یکلمہ اللہ الخ کہ کسی آدمی کا خدا سے باتیں کرنے کا دنیا میں آمنے سامنے ہو کر مقدور نہیں الا وحیا مگر ان تین طریقوں سے۔ اول یہ کہ کسی مبلغ کے واسطہ سے نہ ہو مگر عین کلام الٰہی نہ سنا جاوے بلکہ مطالب و مضامین۔ عام ہے کہ خاص الفاظ دہن سے مقرر ہو کر یا

۵ ع ۱۰ ۶

ف مسئلہ نبوت اور الہام کی حقیقت بیان فرماتا ہے کہ عیاناً دُو بدُو کوئی بشر بھی خدا سے کلام نہیں کر سکتا مگر ان تین صورتوں سے۔ اول یہ کہ اس کے دل میں کلام القاء کرے بالالفاظ یا صرف معنی اول وحی متلو دوسری غیر متلو ہے۔ دوم یہ کہ حجاب نورانی کے پیچھے سے کلام کر سکتا ہے اور بشر جب ملکیت کے بلند مقام پر پہنچ جاتا ہے تو خدا کا مقرب ہو جاتا ہے مگر پھر بھی نورانی حجاب درمیان میں حائل ہوتے ہیں جیسا کہ شب معراج میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا خدا سے کلام ہوا اور دیگر اوقات میں بھی۔ اور حضرت موسیٰ کا کوہِ طور پر کلام ہوا (باقی بر صفحہ آئندہ)

اسی کے الفاظ میں اس کو وحی کہتے ہیں اول قسم کو وحی متلو دوسری کو وحی غیر متلو۔ اور یا عین کلام بھی سنے او من وراء حجاب سے یہ مراد ہے یہ دوسری قسم ہے۔

اور یا یہ کسی مبلغ کے واسطے سے ہو اور او یرسل رسولا فیوحی باذنہ ما یشاء سے یہ تیسری قسم مراد ہے۔ گو تینوں وحی کے اقسام ہیں مگر ان میں سے اول کو القاء فی القلب کے معنی لحاظ کر کے وحی کہا گیا۔ موسیٰ علیہ السلام نے جو کوہ طور پر کلام کیا تھا جیسا کہ خود فرماتا ہے وکلم اللہ موسیٰ تکلیما تو وہ بھی عیاناً نہ تھا کہ جس کی یہاں نفی کی گئی بلکہ وہ کلام کرنا ان تین قسموں سے ایک قسم پر تھا۔ اول قسم سے ہو یا دوم سے۔ ہر ایک قسم کی پھر کئی صورتیں ہیں۔ مثلاً اول قسم خواب میں بھی واقع ہوتی ہے اور بیداری میں بھی مع الفاظ مفردہ یا بغیر الفاظ مفردہ۔ الفاظ مفردہ کے ساتھ قرآن جو نازل ہوتا تھا تو بیشتر قسم اول پر تھا پھر دوسری قسم جس کو پس پردہ کلام سننا کہتے ہیں اس قسم پہ بھی کلام اللہ نازل ہوا ہے۔ مگر پس پردہ کے یہ معنی نہیں کہ خدا پاک کسی کوٹھڑی یا مکان میں پردہ ڈال کر باتیں کیا کرتا ہے بلکہ حجابات نورانی اس کے اور بندے کے درمیان ہوتے ہیں اور ان حجابوں میں جو بندے کو تجرد وانکشاف کامل اور روح پر تجلی کامل ہوتی ہے تو بوجہ نورانیت کے یہ شخص خدا تعالیٰ کی باتیں سننے لگتا ہے اور خدا تعالیٰ کی باتیں ان الفاظ و اصوات سے مبرا ہوتی ہیں کہ جن میں جسمانیات کلام کرتے ہیں۔ عالم اجسام میں بھی تار برقی و آئینوں کے ذریعہ سے خوب باتیں کر سکتے ہیں جہاں کوئی خاص زبان اور اصوات ضروری نہیں ہوتے۔ ہاں بعد میں ان کو مصطلح الفاظ میں لا سکتے ہیں اور نقوش مصطلحہ میں مقید کر سکتے ہیں۔ رہا یہ احتمال کہ ممکن ہے کہ پس پردہ کلام کرنے والا شیطان یا کوئی خبیث روح ہو محض بے اصل ہے۔ برگزیدہ خصوص انبیاء علیہم السلام کے حواس و مدرکات باطنیہ حقائق الاشیاء میں اس سے زیادہ تمیز کرتے ہیں کہ جیسا عالم حسی میں ہمارے حواس خوشبو اور بدبو، خوش رنگ اور بدرنگ، خوش الحان و بدصوت نرم و سخت یا سرد و گرم میں کرتے ہیں اور جب تک یہ ہمارے حواس سلامت ہیں ان میں کوئی فتور نہیں کبھی دھوکا نہیں کھاتے۔ عالم حسی کے حواس و مدرکات کا جب یہ حال ہے تو عالم روحانی کے مدرکات کا کیا کہنا ہے اس لیے سورہ نجم میں خدا تعالیٰ فرماتا ہے ما زاغ البصر و ما طغیٰ کہ پیغمبر کی چشم باطنی نے غلطی نہیں کی۔

اور تیسری قسم میں کبھی فرشتہ جس کو ناموس اکبر یا جبرئیل کہتے ہیں بارگاہ قدس سے مطالب نفیسہ لاتا ہے اور پیغمبر کے دل میں آ کر اترتا ہے کما قال نزل بہ الروح الامین علی قلبك اور اسی قسم کی بابت ہے علمہ شدید القویٰ اور کبھی ایسا بھی ہوتا تھا کہ جبرئیل کسی آدمی کی شکل میں متشکل ہو کر آتے اور کچھ بتا جاتے تھے مگر متشکل ہو کر قرآن مجید کا لانا کسی صحیح اور قوی روایت سے ثابت نہیں ہوتا اور ہونا بھی نہ چاہیے۔ اس لیے کہ اس میں احتمال ہو سکتا ہے کہ شاید کوئی شیطان شکل بدل کر آیا ہو۔ کس لیے کہ یہ التباس ہم کو ہو سکتا ہے

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) تیسرے یہ کہ فرشتہ یعنی جبرئیل کے ذریعہ سے جو جا کے پیغام پہنچا دے۔ جبرئیل جو ناموس اکبر ہیں ان سے تجرد میں نبی کو مناسبت ہوتی ہے اس لیے ان کو نظر آتے اور دکھائی دیتے ہیں اوروں کو نہیں مگر ان سب صورتوں میں ہیبت اور شیطان کا گزر بھی نہیں ہوتا۔ جو مصری اور گڑ کے مزے میں امتیاز کر سکتا ہے وہ ادراک معنوی سے ان باتوں میں بھی امتیاز کر سکتا ہے اور خدا کا یہ سلسلہ فیض ابتدا سے جاری ہے۔ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی اس کی وحی کی کہ لوگوں کی رہنمائی کریں ورنہ اس سے پہلے نہ آپ کتاب کو جانتے تھے نہ احکام دین کو۔ نماز کو ایمان سے تعبیر کیا گیا ہے۔
ما کان اللہ لیضیع ایمانکم ای صلوٰتکم ۱۲ منہ حقانی

نہ کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جن کی چشم باطن حقائق الاشیاء میں امتیاز کرنے پر بوجہ اکمل قادر تھی بلکہ اس لیے کہ کسی شکل میں ظاہر ہونا آنا حواس ظاہریہ سے زیادہ تعلق رکھتا ہے نہ کہ قلب سے جو ادراکات روحانیہ کا منبع ہے۔ اب یہ احتمال نکالنا کہ جبرئیل کو کسی درخت یا پتھر میں سے آواز آتی تھی کہ جس کو خدا تعالیٰ اپنے مطالب ادا کرنے کے لیے اس میں پیدا کر دیتا تھا محض فضول بات ہے جو اسرار روحانیہ کے نہ سمجھنے سے پیدا کی گئی ہے۔ اور ہمارے بیان سے یہ جھگڑا بھی اٹھ گیا کہ کلام الٰہی حروف و اصوات سے مرکب ہے یا صفت قائم بذاتہ تعالیٰ ہے اور پھر قرآن مجید جو قدیم کہا جاتا ہے کیا اس کے یہ الفاظ و حروف اور یہ اقوام گزشتہ کے قصص بھی قدیم ہیں یا کیا؟ جیساکہ علم کلام میں مذکور ہے۔

**ف** انبیاء علیہم السلام کا الہام اور وحی قطعی ہے بایں معنی کہ خدا کے ساتھ باتیں کرنے میں خواہ تینوں صورتوں میں سے کسی طور پر ہو ان کو حجاب ہیولانی دامن گیر نہیں ہوتے اور القا ہونے کے بعد قوت وہمیہ اس میں خلل اندازی نہیں کرنے پاتی اس لیے کہ ان کے جواہر نفوس اعلیٰ درجہ کے مجلی ہوتے ہیں۔ برخلاف ان سے کم تر درجہ کے لوگوں کے جو انہیں کے انوار سے منور ہوتے ہیں جن کو اولیاء اللہ یا محدث یا ملہم کہا جاتا ہے اس لیے ان کے الہامات ظنی گنے جاتے ہیں اور ان کے الہامات میں یہ بھی ہوتا ہے کہ یہ خود اس کے معنی کما ینبغی نہیں سمجھتے، قوت وہمیہ جو ان کو اپنے مناسب قوالب میں ڈھال دیتی ہے اس سے انتزاع کرنے میں کہیں خود ان سے غلطی ہو جاتی ہے۔ ہذا وقد اطنبنا الکلام فی ہذا المقام لانہ من مزال اقدام الفحول الاعلام۔ ولنرجع الی تفسیر باقی الآیات الشریفۃ۔

ان سب صورتوں کے بعد فرماتا ہے انہ علی حکیم کہ وہ نہایت برتر ہے کسی کے ادراک اور کسی کا فہم اس کی کنہ حقیقت تک نہیں پہنچ سکتا اور نیز عالم حسی میں کوئی آنکھ اور کوئی کان نہ اس کو دیکھ سکتا ہے نہ بالمقابل ہو کر بات سن سکتا ہے مگر حکیم ہے اپنی حکمت کاملہ سے بندوں کو اپنے سے اطوار مخصوصہ میں کلام کرنے کا شرف عطا کرکے اس کو اپنے بندوں کے لیے پیغامبر بنا کر بھیجتا ہے اور ہمیشہ سے یوں ہی کرتا آیا ہے۔

وکذلک اوحینا الیک روحا من امرنا اور اسی طرح سے اے محمد ہم نے تمہاری طرف اپنے حکم سے روح یعنی قرآن مجید وحی کیا۔ روح چونکہ حیات جسم کا باعث ہے اسی طرح کتاب اللہ عالم کی حیات ابدیہ کا باعث ہے اس لیے لفظ روح کا اس پر اطلاق ہوا۔ (یہ قول ابن عباسؓ کا ہے) بعض کہتے ہیں روح سے مراد جبرئیل ہے۔ اس کی حکمت کا مقتضیٰ تھا ورنہ ماکنت تدری ما الکتب ولا الایمان آپ تو اس سے پہلے نہ کتاب جانتے تھے نہ ایمان۔

یہ تو ظاہر ہے کہ وحی سے پہلے آپؐ کتاب یعنی قرآن کو نہ جانتے تھے۔ مگر ایمان کے نہ جاننے میں کلام ہے کس لیے کہ بعثت اور وحی سے پہلے بھی انبیاء علیہم السلام مومن تھے کبھی کسی نے شرک نہیں کیا نہ زنا کیا نہ کوئی بدکاری۔ اس کی علماء تفسیر نے مختلف توجیہیں کی ہیں۔ بعض نے کہا ایمان سے مراد نماز ہے اور ایمان کا اطلاق نماز پر بھی ہوا کرتا ہے جیساکہ اس آیت میں وما کان اللہ لیضیع ایمانکم ای صلاتکم۔ یعنی وحی سے پہلے آپؐ نماز اور اس کے ارکان و شروط سے واقف نہ تھے نہ شرائع معلوم تھے بعض کہتے ہیں لفظ اہل محذوف ہے یعنی اہل ایمان کون کون ہوں گے آپؐ نہ جانتے تھے۔ اور سہل توجیہ یہ ہے کہ ایمان سے مراد وہ جمیع امور ہیں کہ جن پر ایمان لانا ضروری ہے ان میں سے بہت سی باتیں وحی سے پہلے معلوم نہ تھیں۔ فقیر کہتا ہے کہ گو ایمان کو جانتے تھے مگر وہ جاننا اس جاننے کے مقابلے میں جو وحی کے بعد ہوا کالعدم ہے۔ دیکھو کوئی

کامل استاد جب کسی طالب علم کو جو پہلے بھی کچھ پڑھا تھا تکمیل کے بعد یہ کہہ دیتا ہے کہ آپ پہلے جانتے بھی نہ تھے کہ علم کیا ہے۔

ولکن جعلنہ نورا نہدی بہ من نشاء من عبادنا لیکن ہم نے اس قرآن کو نور بنایا ہے اس سے ہم جس کو چاہتے ہیں صراط مستقیم یعنی سیدھی راہ بتا دیتے ہیں اور اے محمدؐ تو بھی خود نور ہے سیدھی راہ بتاتا ہے اور وہ سیدھی راہ کیا ہے صراط اللہ کا رستہ جو آسمانوں اور زمین کا مالک ہے اور سب اختیارات اسی کو حاصل ہیں جو اس رستہ پر جو قرآن سے ثابت ہے (نہ کسی اور رستہ پر) چلے گا اللہ کے پاس دار الخلد میں پہنچے گا۔

---

# سورۃ زخرف

مکیہ ہے اس میں نواسی (۸۹) آیتیں اور سات رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

حٰمٓ ۝۱ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۝۲

قسم ہے روشن کتاب کی

اِنَّا جَعَلْنٰهُ قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ

ہم نے بنایا ہے اس کو عربی زبان کا قرآن تاکہ

تَعْقِلُوْنَ ۝۳ وَاِنَّهٗ فِيْٓ اُمِّ الْكِتٰبِ

تم سمجھو اور یہ کتاب لوحِ محفوظ میں

لَدَيْنَا لَعَلِيٌّ حَكِيْمٌ ۝۴ اَفَنَضْرِبُ

ہمارے نزدیک بلند مرتبہ (اور) حکمت والی ہے کیا تمہارے سمجھانے

عَنْكُمُ الذِّكْرَ صَفْحًا اَنْ كُنْتُمْ

سے ہم اس لیے منہ پھیر لیں گے کہ تم

قَوْمًا مُّسْرِفِيْنَ ۝۵ وَكَمْ اَرْسَلْنَا

بے ہودہ لوگ ہو اور پہلے لوگوں میں

مِنْ نَّبِيٍّ فِي الْاَوَّلِيْنَ ۝۶ وَمَا

بھی ہم نے بہت سے نبی بھیجے ہیں اور ان کے

يَاْتِيْهِمْ مِّنْ نَّبِيٍّ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ

پاس ایسا کوئی نبی نہ آتا تھا کہ جس سے وہ

يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝۷ فَاَهْلَكْنَآ اَشَدَّ

ٹھٹھا نہ کرتے تھے پھر تو ہم نے اُن میں

مِنْهُمْ بَطْشًا وَّمَضٰى مَثَلُ

بڑے زور والوں کو غارت کر دیا اور پہلوں کی نظیریں چلی آتی ہیں

الْاَوَّلِيْنَ ۝۸

(ان کے واقعات ضرب المثل ہیں)

## ترکیب

والکتب من جعل حم قسما فالواو للعطف ومن لم یجعل فالواو للقسم والکتب مجرور بہا وانہ عطف علی انا فی متعلقہ بعلی واللام لایمنع ذلک لدینا بدل من الجار والمجرور افنضرب الہمزۃ للاستفہام الانکاری والفاء للعطف علی محذوف ای انہملکم فنضرب عنکم الذکر والضرب ہہنا بمعنی الترک یقال ضربت عنہ اذا ترکتہ قالہ الزجاج والفراء۔ وانتصاب صفحا علی المصدریۃ من معنی نضرب لان للصفح والضرب معنی واحدا وہو الترک والاعراض یقال صفحت عنہ اذا اعرضت عنہ او علی الحال ای صافحین۔ وکم منصوب بارسلنا وبطشا تمیز وقیل مصدر فی موضع الحال من الفاعل۔

## تفسیر

اس سورت کا نام سورہ زخرف ہے۔ یہ بھی باتفاق علماء صحابہ ابن عباسؓ وغیرہ مکہ میں نازل ہوئی ہے۔ اس میں بھی بیشتر توحید و رسالت و دارِ آخرت وغیرہ اصولِ نظریہ مذکور ہیں۔

مکہ میں جس قدر قرآن کی سورتیں نازل ہوئیں ان میں عملیات کا بہت کم حصہ ہے بیشتر اعتقادیات ہیں۔ حٰم بھی انہیں مفردات میں سے ہے جو سورتوں کی ابتدا میں آتے ہیں جن کی بحث بجگہ ہم تشریح کر آئے ہیں۔

ان آیات میں مسئلہ نبوت کا اثبات ہے۔ فقال والکتٰب المبین عرب میں گو صدہا قبائح مروج تھے مگر جھوٹ بولنا اور جھوٹ پر قسم کھانا بہت ہی سخت گناہ سمجھا جاتا تھا اور ان کا یقین تھا کہ جو کوئی قسم کھا کر جھوٹ بولے گا کبھی سرسبز نہ ہوگا۔ اس لیے حٰم خداﷻ کی ذات و صفاتِ جلالیہ کا ذکر کر کے کتاب مبین کی قسم کھا کر یہ کہتا ہے انا جعلنٰہ قرءٰنا عربیا لعلکم تعقلون کہ ہم نے اس کتاب کو عربی زبان کا قرآن بنایا تمہارے سمجھنے کو۔ کتاب مبین سے مراد قرآن ہے۔ خدا تعالیٰ کے نزدیک قرآن بڑی عزیز چیز ہے۔ اور ہر شخص اپنی عزیز و مرغوب چیز کی قسم کھایا کرتا ہے پس قرآن مبین کی قسم کھا کر قرآن مجید کی صداقت ثابت کرتا ہے۔ مبین بیان کرنے والا روشن۔ اس کے بعد اور چند اوصاف قرآن مجید کے بیان فرماتا ہے (۱) وانہ فی ام الکتٰب لدینا کہ یہ قرآن کوئی بے اصل اور تراشیدہ کتاب نہیں بلکہ یہ ہمارے نزدیک ام الکتٰب یعنی لوحِ محفوظ علمِ الٰہی کا ایک جریدہ ہے۔

ثبت است بر جریدۂ عالم کتابِ ما

(۲) علی ہے بلند مرتبہ کتاب ہے اس کی مثل اور کوئی ظاہر نہیں کر سکتا۔

(۳) حکیم پُر حکمت ہے اس میں جس قدر حکمتیں اور خوبیاں رکھی ہوئی ہیں وہ خود اس کی اصالت اور منجانب اللہ ہونے کی دلیل ہیں۔ یہ سن کر جہلاء مکہ کہتے تھے کہ خدا کو ہمارے لیے کتاب بھیجنے کی کون ضرورت تھی؟ اس کے جواب میں فرماتا ہے افنضرب الخ کہ کیا ہم تمہاری بے ہودگی کر تم سے منہ موڑ کر بیٹھ جاتے تمہاری اصلاح نہ کرتے؟ کرتے کیوں کہ ہم رحیم و کریم ہیں پہلے سے ایسا کرتے آئے ہیں دکھو ارسلنا الخ پہلے بھی انبیاء بھیجے ہیں اور لوگ ان سے ٹھٹھے کرتے رہے انجام کار ہم نے بھی ان میں سے بڑے سرکشوں کو غارت کر دیا اور پہلوں کی کہاوت چلی آتی ہے کہ وہ یوں برباد ہوئے اب تم بھی ڈرو انکار نہ کرو۔

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

اور اگر آپ ان سے پوچھیں کہ آسمانوں اور زمین کو

وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ خَلَقَهُنَّ الْعَزِيْزُ

کس نے پیدا کیا تو ضرور کہیں گے کہ ان کو اللہ زبردست

الْعَلِيْمُ ۝٩ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ

علم والے نے پیدا کیا ہے اس نے کہ جس نے زمین کو تمہارا

الْاَرْضَ مَهْدًا وَّجَعَلَ لَكُمْ فِيْهَا

بچھونا بنایا اور تمہارے لیے اس میں

سُبُلًا لَّعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝١٠ وَ

رستے بنائے تاکہ تم راہ پاؤ وہ

الَّذِيْ نَزَّلَ مِنَ السَّمَاۤءِ مَاۤءًۢ بِقَدَرٍ

کہ جس نے آسمان سے اندازے کے ساتھ پانی اُتارا

فَاَنْشَرْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا ۚ كَذٰلِكَ

پھر ہم نے اس سے خشک زمین کو تازہ کیا تم بھی اسی طرح

تُخْرَجُوْنَ ۝١١ وَالَّذِيْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ

(قبروں سے) زندہ نکالے جاؤ گے اور اللہ وہ ہے کہ جس نے ہر قسم کے جوڑے

كُلَّهَا وَجَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الْفُلْكِ وَ
بنائے اور تمہارے لیے وہ کشتیاں اور
الْاَنْعَامِ مَا تَرْكَبُوْنَ ﴿۱۲﴾ لِتَسْتَوٗا
چارپائے بنائے کہ جن پر تم سوار ہوتے ہو تاکہ ان کی پیٹھ پر
عَلٰى ظُهُوْرِهٖ ثُمَّ تَذْكُرُوْا نِعْمَةَ
چڑھ کر اپنے رب کا احسان
رَبِّكُمْ اِذَا اسْتَوَيْتُمْ عَلَيْهِ وَ
یاد کرو جب کہ تم ان پر خوب بیٹھ جاؤ تو
تَقُوْلُوْا سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا
کہو پاک ذات ہے وہ کہ جس نے اس کو ہمارے بس میں کر دیا
وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ﴿۱۳﴾ وَاِنَّآ
اور ہم تو اس کو بس میں نہیں کر سکتے تھے اور ہم کو
اِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ﴿۱۴﴾ وَجَعَلُوْا
اپنے رب کے پاس لوٹ کر جانا ہے اور لوگوں نے اس کے
لَهٗ مِنْ عِبَادِهٖ جُزْءًا ۭ اِنَّ الْاِنْسَانَ
بندوں کو اس کی اولاد بنا دیا ف بے شک آدمی جو ہے
لَكَفُوْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۵﴾ ع ۱ / ۱۵ / ۷
تو صریح ناشکرا ہے

## تفسیر

اب اور جواب دیتا ہے اور اس کے ضمن میں اپنے انعام بے حد بھی یاد دلاتا ہے اور اپنی قدرتِ کاملہ کا ثبوت دے کر توحید ثابت کرتا ہے اور ان انعامات پر بندے کے اوروں کو شریک بنانے پر اس کی شکایت کرتا ہے۔ واللہ کیا بحرِ ذخار کلام ہے جس کے اندر سیکڑوں گوشوں میں ہزاروں درِ شہوار رکھے ہوئے ہیں اور کس طرح سے مسلسل کلام چلا آتا ہے۔

فقال ولئن سالتھم الخ اگر ان سے اے محمدؐ پوچھو گے کہ آسمانوں اور زمین کو کس نے بنایا؟ تو کہیں گے اللہ نے جو زبردست حکمت والا ہے۔ پس جس نے تمہارے لیے آسمان و زمین بنائے اور جعل لکم الارض مھدا اور زمین کو تمہارا بچھونا بنایا کہ اس پر چلتے پھرتے ہو وجعل لکم فیھا سبلا اور تمہارے چلنے پھرنے کے لیے زمین میں رستے بنائے اور رستوں کے نشان قائم کیے ان کے پتہ سے راہ نہیں بھولتے۔ وہ اللہ کہ نزل من السماء جس نے آسمان سے ایک اندازہ سے پانی اتارا جس سے مردہ یعنی خشک زمین کو شاداب کیا اور قسم قسم کے اس میں درخت و نباتات پیدا کیے (قال سعید بن جبیر الازواج الاصناف کلھا) اسی طرح بار دیگر تم کو زندہ کرے گا قبروں سے نکالے گا وجعل لکم من الفلک والانعام ما ترکبون اور دریا کی سواریاں کشتیاں بنائیں اور زمین کے چارپائے اونٹ گدھا گھوڑا بیل ہاتھی خچر وغیرہ لتستووا علی ظھورہ (الضمیر راجع الی ما الموصولۃ قالہ ابو عبید) تاکہ تم ان پر سوار ہو اور سوار ہو کر اکڑو نہیں بلکہ تذکروا نعمۃ ربکم الخ

ف مشرکین نے ان دلائل پر بھی اس کی مخلوق میں سے اس کا جز بنا دیا فرشتوں کو بیٹیاں بعض انبیاء کو بیٹا کہتے ہیں بعض کو نور یعنی اس کی ذات کا ٹکڑا کہتے ہیں کہ اس سے منفصل ہو کر بنا۔ فلاں خدا کے منہ سے، فلاں ہاتھ سے فلاں پاؤں سے بنا ہے۔ ہنود چار ذاتوں، برہمن چھتری وغیرہ کی نسبت ایسا ہی کہتے ہیں اور وید سے ثبوت دیا کرتے ہیں۔ جزءًا کے معنی شریک کے بھی ہو سکتے ہیں کہ عبادت اور خدائی کا حصہ دار بنا دیا حقانی۔

اپنے رب کا احسان یاد کرو اور یہ کہو سبحٰن الذی سخر لنا ھٰذا وما کنا لہ مقرنین کہ پاک ہے وہ کہ جس نے اس جانور کو ہمارے بس میں کر دیا اور یہ ہمارے بس کا نہ تھا (مقرنین مطیقین یقال اقرن ہذا البعیر اذا اطاقہ ہذا قول ابن عباسؓ۔ وقال الاخفش وابو عبیدة مقرنین ضابطین وقیل مماثلین فی القوة) اور چونکہ سفر طے کرنے کے لیے یا کسی مسافت کے طے کرنے کے لیے سوار ہوا کرتے ہو یہ بھی سمجھ لیا کرو کہ اسی طرح یہ عمر بھی ایک سفر ہے اس کو طے کرنا اور اللہ کے پاس پہنچنا ہے اس سفر سے اُس سفر کو یاد کر لیا کرو وانا الی ربنا لمنقلبون وہیں سے آئے ہیں وہیں جانا ہے۔ مسلم وابوداؤد وترمذی ونسائی وحاکم نے ابن عمرؓ سے نقل کیا ہے کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سوار ہوتے تھے تو تین بار تکبیر پڑھتے تھے پھر سبحٰن الذی لہ تک یہ پڑھتے تھے۔

اُس نے تو یہ یہ عنایتیں کیں مگر کفار و مشرکین نے یہ کیا وجعلوا لہ من عبادہ جزءا کہ اسی کے بندوں کو اس کا بیٹا بنا دیا کہہ دیا فلاں اس کا بیٹا ہے اور فرشتے اس کی بیٹیاں ہیں۔

ان الانسان لکفور مبین آدمی صریح ناشکرا ہے اسی نے نبی اور کتاب بھیجی۔ اس میں ضمنی طور پر مسئلہ توحید اور اپنے کمال وقدرت وصفات کمالیہ کا ثبوت کر کے اصل بات کا بھی جواب دے دیا کہ جس نے تمہارے لیے یہ سامان کیے پھر وہ تمہیں گمراہی میں کس لیے پڑا رہنے دیتا۔ یہ بھی اس کا ایک انعام ہے پھر اور انعامات پر نہیں کہتے کہ خدا کو ان کے بنانے سے کیا مطلب تھا؟ حالانکہ خود اقرار کرتے ہو کہ یہ چیزیں انسان کے نفع وقضاء حاجت کے لیے اس نے بنائیں پھر نبوت اور کتاب نازل کرنے کے امر میں یہ کہتے ہو کہ اس کو کیا غرض پڑی تھی کیا مطلب تھا کیا پروا تھی؟ نبوت و

توحید کا کس عمدگی سے ثبوت کیا۔

أَمِ اتَّخَذَ مِمَّا يَخْلُقُ بَنَاتٍ وَأَصْفَاكُم
کیا اس نے اپنی مخلوقات میں سے بیٹیاں لے لیں اور تم کو بیٹے
بِالْبَنِينَ ﴿١٦﴾ وَإِذَا بُشِّرَ أَحَدُهُم
چن کر دیے اور جب ان میں سے کسی کو اس چیز کی
بِمَا ضَرَبَ لِلرَّحْمَٰنِ مَثَلًا ظَلَّ وَجْهُهُ
خوش خبری دی جائے کہ جس کو رحمٰن کے لیے ٹھیراتا ہے تو اس کا منہ
مُسْوَدًّا وَهُوَ كَظِيمٌ ﴿١٧﴾ أَوَمَن يُنَشَّأُ
سیاہ ہو جائے اور دل میں گھٹ کر رہ جائے کیا اس کے لیے وہ کہ جو
فِي الْحِلْيَةِ وَهُوَ فِي الْخِصَامِ غَيْرُ
زیور میں پلتی ہے اور جھگڑے میں بات بھی نہ
مُبِينٍ ﴿١٨﴾ وَجَعَلُوا الْمَلَائِكَةَ الَّذِينَ
کر سکے اور فرشتوں کو کہ جو رحمٰن کے بندے
هُمْ عِبَادُ الرَّحْمَٰنِ إِنَاثًا ۚ أَشَهِدُوا
ہیں عورتیں فرض کر لیا کیا انہوں نے ان کو
خَلْقَهُمْ ۚ سَتُكْتَبُ شَهَادَتُهُمْ وَ
پیدا ہوتے دیکھا ہے ان کی گواہی لکھی جائے گی اور
يُسْأَلُونَ ﴿١٩﴾ وَقَالُوا لَوْ شَاءَ الرَّحْمَٰنُ
ان سے پوچھا جائے گا اور کہتے ہیں اگر رحمٰن چاہتا
مَا عَبَدْنَاهُم ۗ مَّا لَهُم بِذَٰلِكَ مِنْ
تو ہم ان کو نہ پوجتے ان کو اس کی کچھ خبر
عِلْمٍ ۖ إِنْ هُمْ إِلَّا يَخْرُصُونَ ﴿٢٠﴾ أَمْ
نہیں وہ محض اٹکل دوڑاتے ہیں کیا
آتَيْنَاهُمْ كِتَابًا مِّن قَبْلِهِ فَهُم بِهِ
ہم نے ان کو اس سے پہلے کوئی کتاب دی ہے کہ یہ اس پر

مُسْتَمْسِكُوْنَ ﴿۲۱﴾ بَلْ قَالُوْٓا اِنَّا وَجَدْنَآ
قائم ہیں بلکہ وہ کہتے ہیں کہ ہم نے اپنے
اٰبَآءَنَا عَلٰٓى اُمَّةٍ وَّاِنَّا عَلٰٓى اٰثٰرِهِمْ
باپ دادا کو ایک طریقہ پر پایا اور ہم انہیں کے
مُّهْتَدُوْنَ ﴿۲۲﴾ وَكَذٰلِكَ مَآ اَرْسَلْنَا
پیرو ہیں اور اسی طرح ہم نے آپ سے
مِنْ قَبْلِكَ فِيْ قَرْيَةٍ مِّنْ نَّذِيْرٍ اِلَّا
پہلے کسی گاؤں میں کوئی ڈر سنانے والا بھیجا تو وہاں کے
قَالَ مُتْرَفُوْهَآ اِنَّا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا
دولتمندوں نے یہی کہہ دیا کہ ہم نے اپنے باپ دادا کو ایک
عَلٰٓى اُمَّةٍ وَّاِنَّا عَلٰٓى اٰثٰرِهِمْ مُّقْتَدُوْنَ ﴿۲۳﴾
طریقہ پر پایا اور ہم انہیں کے پیرو ہیں

## ترکیب

بنت مفعول ام اتخذ مما یخلق حال منها مثلا مفعول ضرب للرحمٰن متعلق به واذا شرطیه ظل الجملة جواب الشرط وجهه بالرفع علی القراءة المشهورة اسم ظل مسودا خبره اومن فی موضع نصب تقدیره اتجعلون من ینشؤ قرء الجمهور بفتح الیاء واسکان النون و قرء ابن عباس والضحاک وحفص بضم الیاء وفتح النون و تشدید الشین۔ قال الهروی الفعل علی القرءة الاولی لازم وعلی الثانیة متعد فی متعلق بمبین وغیر لا یمنعه و الجملة حال۔

## تفسیر

پہلے فرمایا تھا وجعلوا له من عباده جزءا اب یہاں اس کی اور زیادہ تشریح کرتا ہے۔

فقال ام اتخذ الخ کہ کیا اللہ نے اپنی مخلوقات میں سے لڑکیاں پسند کی ہیں اور تمہارے لیے بیٹے پسند کیے ہیں؟ یعنی یہ جو تم کہتے ہو کہ فرشتے خدا کی بیٹیاں ہیں یہ غلط بات ہے کیوں کہ بیٹیوں سے بیٹے بہتر ہوتے ہیں یہاں تک کہ اذا بشر احدھم الخ جب ان میں سے کسی کو بیٹی پیدا ہونے کی خبر دی جاتی ہے جس کو وہ اللہ تعالیٰ کے لیے قرار دیتا ہے تو غم کے مارے منہ پر سیاہی چھا جاتی ہے اور دل میں گھٹ جاتا ہے۔

عرب بیٹیوں کا پیدا ہونا اپنی عزت کے خلاف جانتے تھے اس لیے قتل کر ڈالتے تھے اور خبر سن کر بڑا رنج ہوتا تھا۔ پھر ایسی چیز تو آپ لے اور بیٹے تم کو دے یہ کیوں کر ہو سکتا ہے۔ اس کے علاوہ اولاد سے جو فائدہ متصور ہوتا ہے کہ وہ میدان کارزار میں کام دے اور مجالس میں سیف لسانی سے کام لے یہ بھی ان سے حاصل نہیں اس بات کو اس جملہ میں بیان فرماتا ہے اومن ینشؤا الخ کہ کیا جو زیور میں اور آرائش میں پرورش پاتی ہیں (یعنی لڑکیاں) اور جھگڑوں میں گویائی سے عاجز ہیں کیوں کہ عورت کی تربیت میں زیور و آرائش ہے جو مردانگی کے خلاف ہے اور شرم و لحاظ کی وجہ سے خوب بات نہیں کر سکتیں وہ اس نے اپنے لیے پسند کی ہیں نہیں ہرگز نہیں۔ یہاں سے ثابت ہوا کہ زنانہ تجمل و آرائش مذموم ہے۔

اس کے بعد ایک اور دلیل سے ان کو رد کرتا ہے فقال وجعلوا الملٰئکة الخ کہ فرشتے اللہ کے بندے ہیں ان کو انہوں نے عورت بنا دیا جو ان کو خدا کی بیٹیاں کہتے ہیں کیا انہوں نے ان کو پیدا ہوتے دیکھا ہے اس کی وہ شہادت دیں گے؟ اچھا دیں ہم ان کی شہادت لکھے لیتے ہیں اور ان سے قیامت میں پوچھا جاوے گا۔ اس کے بعد ان کفار و مشرکین کا جو ملائکہ کو خدا کی بیٹیاں کہتے تھے اور حجت میں

ساکت کیے جاتے تھے ایک جواب نقل کرتا ہے جو محض جاہلانہ جواب ہے وقالوا لو شاء الرحمٰن کہ اگر اللہ نہ چاہتا تو ہم ان معبودوں کو نہ پوجتے اس سے ثابت ہوا کہ یہ اس کی مرضی کے موافق ہے۔ اس کا جواب دیتا ہے مالھم بذلک من علم انہیں مشیت اور مرضی کا فرق معلوم نہیں اس قضاء وقدر اور عالم اسباب کے مسئلہ کو یہ نہیں جانتے محض اٹکلیں دوڑاتے ہیں کہ اس کی مشیت ہے تو مرضی بھی ہے۔ ام اتینٰھم الخ کیا ان کے پاس اس بت پرستی کے جواز میں کوئی نوشتۂ الٰہی ہے جو پہلے سے چلا آتا ہے اور جس کے یہ پابند ہیں۔ نہیں۔ اس کے جواب میں بھی یہی کہیں گے انا وجدنا الخ کہ ہم نے اپنے باپ دادا کو یوں کرتے دیکھا ہے ان کے طریقے پر ہم چلتے ہیں۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے۔

وکذلک کہ یہ نئی بات نہیں ان سے پہلے بھی جہاں کوئی نبی آیا وہاں کے پیٹ بھروں نے یہی عذر کیا کہ ہم اپنے باپ دادا کے پیرو ہیں۔

قٰلَ اَوَلَوْ جِئْتُكُمْ بِاَهْدٰى مِمَّا وَجَدْتُّمْ
رسول نے کہا اگر میں تمہارے پاس اس سے بھی بہتر طریقہ لاؤں کہ جس پر تم نے
عَلَيْهِ اٰبَآءَكُمْ ؕ قَالُوْٓا اِنَّا بِمَآ اُرْسِلْتُمْ
اپنے باپ دادا کو پایا تو بھی باپ دادا کے طریقے پر چلوگے وہ بولے جو کچھ تو لایا
بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿۲۴﴾ فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَانْظُرْ
ہے ہم اس کو جانتے بھی نہیں پھر تو ان سے ہم نے بدلہ لیا پھر دیکھ
كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۲۵﴾
کیا انجام ہوا جھٹلانے والوں کا
وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ لِاَبِيْهِ وَقَوْمِهٖٓ
اور (یاد کرو) جب کہ ابراہیم نے اپنے باپ اور قوم سے کہا

اِنَّنِيْ بَرَآءٌ مِّمَّا تَعْبُدُوْنَ ﴿۲۶﴾ اِلَّا
کہ جس کو تم پوجتے ہو میں اس سے بیزار ہوں مگر
الَّذِيْ فَطَرَنِيْ فَاِنَّهٗ سَيَهْدِيْنِ ﴿۲۷﴾
جس نے کہ مجھے پیدا کیا (اسی سے سروکار ہے) پھر وہی مجھ کو رستہ بھی بتاوے گا
وَجَعَلَهَا كَلِمَةًۢ بَاقِيَةً فِيْ عَقِبِهٖ
اور ابراہیم اسی بات کو اپنے بعد باقی چھوڑ گئے (کلمۂ توحید کی وصیت کر کے)
لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿۲۸﴾ بَلْ مَتَّعْتُ
تاکہ لوگ (دین حق کی طرف) رجوع کریں بلکہ ہمیں نے ان کو اور
هٰٓؤُلَآءِ وَاٰبَآءَهُمْ حَتّٰى جَآءَهُمُ الْحَقُّ
ان کے باپ دادا کو رسایا بسایا یہاں تک کہ ان کے پاس دین حق
وَرَسُوْلٌ مُّبِيْنٌ ﴿۲۹﴾ وَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ
اور صاف کہنے والا رسول (محمد) آگیا اور جب کہ ان کے پاس سچا دین پہنچا
قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ وَّاِنَّا بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿۳۰﴾
تو کہنے لگے یہ تو جادو ہے اور ہم تو اس کے منکر ہیں

## ترکیب

قرء الجمہور قل وقرئی قال حکایۃ لما جری بین النذر وقومہم۔ ای قال کل نذیر لقومہ۔ الہمزۃ انکار وللعطف علی المحذوف ای تتبعون ذلک۔ وجواب لو محذوف۔ الا الذی استثناء منقطع او متصل علی ان کلمۃ ما فی مما یعم لانہم کانوا یعبدون اللہ والاوثان او صفۃ بمعنی غیر علی ان ما موصوفۃ ای اننی براء من اٰلہۃ تعبدونہا غیر الذی فطرنی وجعلہا فاعل جعل الضمیر یرجع الی اللہ او الی ابراہیم وہا الی کلمۃ التوحید التی قالہا ابراہیم۔

## تفسیر

یہ بقایا ہے اس گفتگو کا جو انبیاء سابقین اور ان کی

ع ۱۰ النصف

قوم میں ہوئی تھی۔ کہ کیا جب تمہارے باپ دادا کے طریقہ سے اچھا اور ہدایت کا طریقہ ہم تمہارے پاس لاویں جب بھی تم اپنے باپ دادا کے طریقہ پر چلو گے؟ اس کے جواب میں یہی کہہ دیا انا بما ارسلتم بہ کفرون ہم تمہاری سب باتوں کے منکر ہیں فانتقمنا منھم الخ پس ہم نے ان سے بدلہ لیا ہلاک و برباد کر دیا پھر دیکھو جھٹلانے والوں کا کیا بدانجام ہوا۔

اس کے بعد اس تقلیدِ آبائی کے رد میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کا تذکرہ کرتا ہے جو مخاطبین کے جد امجد تھے کہ اپنے باپ دادا کے طریقے کو جو ناپسند تھا چھوڑ دیا۔ پھر اگر تم کو اپنے باپ دادا کی پیروی منظور ہے تو اپنے دادا ابراہیم کی پیروی کرو اس نے اپنے باپ اور قوم سے صاف کہہ دیا تھا کہ میں بجز اس کے کہ جنے مجھے پیدا کیا تمہارے معبودوں میں سے کسی کو نہیں مانتا وہی مجھ کو اپنا دین کا رستہ دکھاوے گا۔ دلیل چوں کہ تقلید سے بہتر ہے اس لیے جعلھا کلمۃ باقیۃ فی عقبہ کہ اللہ تعالےٰ نے ابراہیم کی اس بات کو (اننی براء مما تعبدون الا الذی فطرنی) اس کے بعد تک خداپرست قوموں میں قائم رکھا کیونکہ یہ کلمہ بمنزلہ لا الہ الا اللہ کے ہے اور موحدین کے پیشوا ابراہیم ہیں۔ یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ ابراہیم نے اپنے بعد اس کلمہ کو باقی چھوڑا تاکہ لوگ شرک سے توحید کی طرف رجوع کریں۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اسلام و دلائل سماویہ کے مقابلے میں بے سوچے سمجھے باپ دادا کی تقلید و پیروی حق کے خلاف میں کرنا مذموم ہے اور ایسی تقلید شرک و گمراہی ہے۔ مگر ائمہ و مجتہدین کے فتووں پر چلنا جو ادلۂ اربعہ کتاب و سنت اجماع و قیاس یعنی استنباطِ نصوص پر مبنی ہیں یہ سمجھ کر کہ ناسخ و منسوخ اور ماول و مفسر مشترک و غیر مشترک کی شناخت مواردِ نصوص کی تخصیص و تعمیم احادیث میں صحیح و ضعیف کی پہچان یہ ہم سے زیادہ تر جانتے ہیں اور اہلِ توحید کا جمِ غفیر سلف سے خلف تک ان کو ان باتوں میں پیشوا جانتا آیا ہے، محاوراتِ عرب اور ان کے رسم و رواج سے بھی یہ خوب واقف تھے یا ایں ہمہ اہلِ ورع و پرہیزگار تھے جو ایک خاص قسم کی تقلید ہے اس کو بھی اسی میں ملا کر شرک و بدعت کا حکم لگا دینا بڑی ناانصافی ہے[1]۔

مشرکین ایک حجت یہ بھی قائم کیا کرتے تھے کہ اگر یہ تقلیدِ آبائی اور یہ بت پرستی عند اللہ بری ہے تو سیکڑوں برس سے یہ لوگ دنیا میں کیوں پھلتے پھولتے آئے ہیں۔

اس کا جواب دیتا ہے بل متعت الخ کہ ہم نے ان کو اور ان کے باپ دادا کو دنیا میں اب تک[2] پھلنے پھولنے دیا، اس پر یہ پھول گئے اور اس بات کو حق اور رسول مبین کے مقابلے میں پیش کرنے لگے، اور دینِ حق اور رسول کو جادو کہہ دیا اور انکار کر دیا۔ یہ ان کی غلطی ہے کس لیے کہ دنیا کی بہرہ مندی اسکی ربوبیت کا مقتضیٰ ہے۔ یہ کوئی دلیل ان کے برحق ہونے کی نہیں۔

[1] اور مجھ کو قاضی شوکانی اور ابن القیم اور ان کے مقلدین سے کمال تعجب ہے کہ وہ باوجود علم اس بات کے کہ کتب اصولِ فقہ میں مسلم ہو چکا ہے کہ نص کے مقابلے میں قیاسِ مجتہدین کوئی چیز نہیں کیسی جرأت کرتے ہیں اور اہلِ اسلام کو مشرک قرار دیتے ہیں۔ افسوس صد افسوس ۱۲ منہ

[2] یعنی رسول اور قرآن کے ظہور تک یہاں تک وہ اسی انتظار میں مبتلا تھے کہ ان کے پاس رسول اور دینِ حق آ گیا۔

وَقَالُوْا لَوْلَا نُزِّلَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ عَلٰى
اور کہنے لگے کس لیے یہ قرآن ان دونوں بستیوں کے
رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْيَتَيْنِ عَظِيْمٍ ﴿۳۱﴾ اَهُمْ ع ۱۰ ۹
کسی سردار پر نازل نہ کیا گیا کیا وہ
يَقْسِمُوْنَ رَحْمَتَ رَبِّكَ ۭ نَحْنُ قَسَمْنَا
آپ کے رب کی رحمت بانٹنا چاہتے ہیں ان کی
بَيْنَهُمْ مَّعِيْشَتَهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَ
روزی تو دنیا میں ہم نے ان میں بانٹ دی ہے اور
رَفَعْنَا بَعْضَهُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ
ایک کو دوسرے پر درجات میں فوقیت دی ہے
لِّيَتَّخِذَ بَعْضُهُمْ بَعْضًا سُخْرِيًّا ۭ وَ
تاکہ ایک دوسرے کو محکوم بنا کر رکھے اور
رَحْمَتُ رَبِّكَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ﴿۳۲﴾
آپ کے رب کی رحمت اس سے کہیں بہتر ہے کہ جس کو وہ جمع کر رہے ہیں
وَلَوْلَآ اَنْ يَّكُوْنَ النَّاسُ اُمَّةً
اور اگر یہ نہ ہوتا کہ سب لوگ ایک طریقے کے
وَّاحِدَةً لَّجَعَلْنَا لِمَنْ يَّكْفُرُ بِالرَّحْمٰنِ
ہو جاویں گے (کافر) تو جو اللہ کے منکر ہیں
لِبُيُوْتِهِمْ سُقُفًا مِّنْ فِضَّةٍ وَّمَعَارِجَ
ان کے گھروں کی چھت اور ان پر چڑھنے کی
عَلَيْهَا يَظْهَرُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَلِبُيُوْتِهِمْ
سیڑھیاں چاندی کی کر دیتے اور ان کے گھروں کے
اَبْوَابًا وَّسُرُرًا عَلَيْهَا يَتَّكِـُٔوْنَ ﴿۳۴﴾ وَ
دروازے اور وہ تخت بھی چاندی کے کر دیتے کہ جن پر وہ تکیہ لگا کر بیٹھتے اور
زُخْرُفًا ۭ وَاِنْ كُلُّ ذٰلِكَ لَمَّا مَتَاعُ
دوسری آرائش بھی دیتے اور یہ سب کچھ جو ہے تو دنیا کی زندگی کا
الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۭ وَالْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ
سامان ہے اور دار آخرت آپ کے رب کے ہاں
لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿۳۵﴾
پرہیزگاروں کے لیے ہے

## ترکیب

عظیم بالجر بدل من رجل لبیوتھم بدل باعادة الجار ای لبیوت من کفر وجمع الضمیر فی بیوتھم وافرده فی یکفر باعتبار معنی من ولفظها سقفا قرء الجمهور بضم السین والقاف فهی جمع سقف کرهن ورهن وقال الفراء هو جمع سقیف کرغیف ورغف وقیل جمع سقوف فیکون جمعا للجمع۔ وقرء بفتح السین واسکان القاف فهو واحد فی معنی الجمع ومعارج جمع معرج بفتح المیم وکسر الراء ابوابا وسررا جمع سریر منصوبان بجعلنا ای جعلنا لبیوتهم ابوابا وسررا لما بالتخفیف قری بالتشدید فعلی الاولی ان مخففة من الثقیلة وعلی الثانیة ہی النافیة ولما بمعنی الا۔

## تفسیر

کفار مکہ کا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت پر یہ بھی ایک بے ہودہ شبہ تھا جس کو یہاں نقل کر کے جواب دیتا ہے۔

فقال وقالوا لولا نزل ھذا القرآن علی رجل من القریتین عظیم کہ یہ قرآن ان دونوں بستیوں کے کسی بڑے شخص پر کیوں نہ نازل ہوا۔ ابن عباس فرماتے ہیں کہ قریتین سے مراد ان کی دو شہر تھے مکہ اور طائف اور رجل عظیم یعنی بڑے شخص سے مراد وہ کہ جو بڑا مال دار صاحب شوکت وجاہ ہو۔ مکہ میں ایسا شخص جو منصب نبوت کا مستحق دنیاوی مال وجاہ کے لحاظ سے ان حمقاء کے نزدیک

ولید بن المغیرہ و نضا اور طائف والوں میں سے عُروہ بن مسعود ثقفی۔

یہ کہنا تو ان کا درست تھا کہ کسی بڑے شخص پر قرآن اُترنا تھا، مگر یہ ان کی حماقت تھی کہ وہ بڑائی مال وجاہ میں منحصر جانتے تھے۔ اور ان پر کیا موقوف ہے اب بھی حمقاء ہیں مال وجاہ دنیاوی پر بڑائی کا انحصار ہے خصوصاً بے دینوں کے نزدیک۔ اب اس کے دو جواب دیتا ہے۔

اول اھم یقسمون رحمت ربک الی قولہ سخریا کہ جب دنیاوی مرتبوں میں ہم نے تفاوت کر دیا کہ جس کو کوئی اٹھا نہیں سکتا کوئی حاکم ہے کوئی محکوم ہے کوئی مفلس ہے کوئی زردار جس کے سبب انتظام عالم ہو رہا ہے۔ کیوں کہ سب یکساں ہوں تو کوئی کسی کی اطاعت و خدمت کیوں کرے؟ تو دینی تفاوت کو وہ کیوں کر اٹھا سکتے ہیں ہم جس کو چاہیں ولی اور جس کو چاہیں کافر و فاسق بنا دیں اور یہ بھی ہے کہ مال جو کچھ کسی کو دیا ہے ہم نے اپنے فضل و کرم سے عطا کیا ہے پھر کسی کو مال دے کر کیا ہم نبوت دینے پر بھی مجبور کیے جا سکتے ہیں کہ خواہ مخواہ نبوت بھی اسی کو دیں۔ پس ہم مختار ہیں ہم پر کسی کا دینا نہیں آتا کہ جس کو مال وجاہ دیں خواہ اس میں نبوت کی لیاقت ہو یا نہ ہو اسی کو نبوت بھی عطا کریں۔

دوم و رحمت ربک خیر مما یجمعون یہ کہ مال و جاہ کی شرافت کو نیکی و سعادتِ ازلی کی شرافت سے بڑھ کر جاننا نادانی ہے کس لیے کہ مال وجاہ لذاتِ دنیا کے حاصل کرنے میں کام آتا ہے جو محض فانی ہے اور یہ سعادتِ ازلی لازوال دولت ہے جو باقی ہے اور جس چیز کو وہ سمیٹ رہے ہیں یعنی مال اس سے بہتر ہے پس اسی دولت کا مالا مال شریف اور بڑا ہے اور تمہارے عقیدہ کے موافق بڑے آدمی کو نبوت کا مرتبہ ملنا چاہیے تو وہ بڑے شخص نہیں بلکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم بڑے ہیں۔ اس کے بعد دنیا اور اس کے

کہ دنیا کی بے وقعتی بیان فرماتا ہے کہ جس پر وہ شیدا تھے اور جو ان کی آنکھوں میں بڑی چیز تھی۔

فقال ولولا ان یکون الناس امۃ واحدۃ لجعلنا لمن یکفر بالرحمٰن الخ کہ دنیا کی ہمارے نزدیک کیا عزت ہے؟ صرف یہ بات نہ ہوتی کہ دنیا کا تجمل دیکھ کر سب یا اکثر لوگ کفر کی طرف راغب نہ ہو جاتے تو ہم کفار کو جو رحمٰن کے منکر ہیں اس جہان کے بدلہ دنیا میں اس قدر دیتے کہ ان کے گھروں کی چھتیں اور ان کی سیڑھیاں چاندی کی کر دیتے اور ان کے گھروں کے دروازے اور وہاں تکیہ لگا کر بیٹھنے کے تخت بھی چاندی کے کر دیتے اور بہت آرائش کے سامان عطا کرتے مگر یہ سب کچھ دنیا فانی کا چند روزہ اسباب ہے اور آخرت جو ہے تو پرہیزگاروں کے لیے بہتر ہے وہاں ان کے لیے اس سے زیادہ ہے۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اگر دنیا کی اللہ کے نزدیک مچھر کے پر کے برابر بھی قدر ہوتی تو کسی کافر کو سرد پانی بھی نہ دیتا (رواہ الترمذی)

حضرتؐ نے فرمایا کہ اللہ مومن کو دنیا سے اس طرح روکتا ہے کہ جیسا کوئی بیمار کو پانی سے روکتا ہے۔ (رواہ الترمذی)

بے شک قیامت کے قریب کفار کو دنیا اور اس کے تجملات بکثرت دستیاب ہوں گے اور فسق و فجور میں مبتلا ہوں گے یورپ کو دیکھو۔ اسی بات کے مسلمانوں میں نہ ہونے سے نیچری کہتے ہیں کہ اسلام مٹ گیا۔

وَمَنْ يَّعْشُ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمٰنِ نُقَيِّضْ

اور جو کوئی اللہ کی یاد سے غافل ہوتا ہے تو ہم

لَهٗ شَيْطٰنًا فَهُوَ لَهٗ قَرِيْنٌ ﴿٣٦﴾ وَاِنَّهُمْ

اس پر ایک شیطان متعین کرتے ہیں پھر وہ اس کا ساتھی رہتا ہے اور شیاطین

لَيَصُدُّوْنَهُمْ عَنِ السَّبِيْلِ وَيَحْسَبُوْنَ

آدمیوں کو رستے سے روکتے ہیں اور وہ سمجھتے ہیں کہ

اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿۳۷﴾ حَتّٰۤى اِذَا جَآءَنَا

ہم راہِ راست پر ہیں یہاں تک کہ آدمی جب ہمارے پاس آئیگا

قَالَ يٰلَيْتَ بَيْنِيْ وَبَيْنَكَ بُعْدَ

تو (شیطان سے) کہے گا اے کاش مجھ میں اور تجھ میں مشرق اور

الْمَشْرِقَيْنِ فَبِئْسَ الْقَرِيْنُ ﴿۳۸﴾ وَ

مغرب کا فرق ہوتا پھر کیا بُرا ساتھی ہے اور

لَنْ يَّنْفَعَكُمُ الْيَوْمَ اِذْ ظَّلَمْتُمْ اَنَّكُمْ

تم کو اس روز جب کہ تم مجرم قرار پا چکے یہ بات کچھ فائدہ بھی نہ دے گی

فِي الْعَذَابِ مُشْتَرِكُوْنَ ﴿۳۹﴾ اَفَاَنْتَ

کہ تم سب عذاب میں شریک ہو (اے محمد) پھر کیا آپ

تُسْمِعُ الصُّمَّ اَوْ تَهْدِي الْعُمْيَ وَ

بہرے کو سنا سکتے ہیں یا اندھے کو اور

مَنْ كَانَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۴۰﴾

اس شخص کو جو صریح گمراہی میں ہے ہدایت کر سکتے ہیں ؟

## ترکیب

ومن شرطیۃ یعش العشو الاعراض والعدول ہذا قول الفراء والزجاج وقال الخلیل النظر الضعیف قرء الجمہور بضم الشین من عشا یعشو من نصر ینصر وقری بفتح الشین من عشی یعشی ای من سمع یسمع۔ وسقط الواو بمن الشرطیۃ۔ قال الجوہری العشا مقصور مصدر الاعشی ہو من لایبصر باللیل والمرأۃ عشوی۔ نقیض جواب الشرط انکم بفتح ان علی ان وما بعدہا فاعل ینفعکم ویمکن ان یکون ضمیر اللتمنی و انکم لانکم ومن کان عطف علی العمی باعتبار تغایر الوصفین۔

## تفسیر

اب دنیا کا خراب نتیجہ بتاتا ہے ومن یعش کہ جب شہوات ولذاتِ دنیا خدا کی یاد سے غافل کر دیتی ہیں اور جو اس کی یاد سے غافل ہوتا ہے تو اس کے لیے ایک شیطان قائم ہو جاتا ہے جو اس کا ہر کار بار میں ساتھی رہتا ہے۔ اور انہم لیصدونہم عن السبیل الخ اور شیاطین انسان کو راہِ راست سے باز رکھتے ہیں اور لطف یہ کہ انسان اپنے آپ کو راہِ راست پر جانتے ہیں۔ اس نشہ میں یہاں تک مبتلا رہتا ہے کہ اذا جاءنا الخ ہمارے پاس آتا ہے مرکر یا قیامت میں تب یہ نشہ اترتا ہے اور اس کی برائی ثابت ہوتی ہے تو اس سے بیزاری ظاہر کرتا ہے اور کہتا ہے کاش تجھ میں اور مجھ میں مشرق و مغرب کا فرق ہو جاوے یعنی جس قدر مشرق سے مغرب دور ہے یہ مردود مجھ سے اتنا دور رہے۔

ولن ینفعکم الیوم مگر آج کی بیزاری کیا فائدہ دیتی ہے جب کہ جو کچھ نہ کرنا تھا کر چکے اب وہ شیطان بھی اور اس کے ساتھ یہ بھی دونوں جہنم میں گرے۔ دنیا میں ایسا ساتھی پیدا ہوا تھا کہ اپنے ساتھ جہنم میں لے کر گرا۔

یہ شیطان جو یادِ الٰہی سے غافل ہونے پر قائم ہوتا ہے شیطان جنی ہے جس کا مرکب اس کے بدن میں قوتِ شہوانیہ وغضبانیہ ونفسانیہ وجمیع قویٰ بہیمیہ ہیں۔ انسان جب یادِ الٰہی میں مصروف رہتا ہے تو روح کا

لہ بعد المشرقین ای بعد المشرق والمغرب ومن عادۃ العرب تسمیۃ الشیئین ای المتقابلین باسم احدہما ۱۲ کبیر ۱۲ منہ

جوہر نورانی اس مبدأ فیاض و نورِ مطلق کی تجلی سے منور رہتا ہے نیک و بد کا کامل امتیاز رہتا ہے خدا کی سیدھی راہ پر چلتا ہے اس کے تمام کاربار فطرت کے موافق سرزد ہوتے ہیں اور انبیاء علیہم السلام چونکہ ہمہ وقت یادِ الٰہی میں رہتے ہیں شیطان سے محفوظ رہتے ہیں اور معصوم ہوتے ہیں۔ اور جب یہ ادھر سے غافل ہوا قوئ بہیمیہ کی تاریکیاں اس پر ہر طرف سے محیط ہوئیں اور اس کو اندھا کر دیا۔ اب اس کے جو کام ہوں گے خلافِ فطرت ہوں گے اور ان سے اور بھی تہ بر تہ تاریکیوں کی اس پر چڑھتی جاویں گی اور اس کو ابدالآباد تک جہنم بن کر گھیرے رہیں گی جو جہلِ مرکب کا نتیجہ ہے یہاں تک کہ جب اس عالم سے کوچ کرے گا اور قوئ بہیمیہ کا انجن ٹھنڈا ہو جائے گا تب اس کو اپنے مرض کی خبر ہو گی اور تاسف کرے گا مگر کیا فائدہ؟

دنیا کی محبت اور خدا سے غافل ہونے کے ساتھ یہ بلائیں لگی ہوئی ہیں۔ کیا خوب کہا ہے کسی نے ؎

ز تو یک نفس جدا شدم شدہ صد بلا نصیبم
من و بے تو زندگانی نہ کند خدا نصیبم

ع ۱۰ ۴
پس جو ایسی تاریکیوں میں مبتلا ہو جاتا ہے تو اس کے حواس باطنیہ بھی زائل ہو جاتے ہیں وہ اندھا ہوتا ہے کچھ نہیں دیکھتا، بہرہ ہوتا ہے کچھ نہیں سنتا اب اس کو کسی کی نصیحت نفع نہیں دیتی۔ اسی بات کو خدا تعالےٰ اپنے نبی کو مخاطب کر کے فرماتا ہے فقال افانت تسمع الصم او تھدی العمی ومن کان فی ضلٰل مبین کہ اے محمدؐ کیا تو ایسے بہرے کو سنا سکتا ہے اور ایسے اندھے کو راہ بتا سکتا ہے اور اس کو جو ضلالِ مبین میں ہو راہ پر لا سکتا ہے؟ نہیں، نہیں، کس لیے کہ ان میں صلاحیت ہی نہیں رہی۔ اس مرتبہ کو ضلالِ مبین کہتے ہیں۔

فَإِمَّا نَذْهَبَنَّ بِكَ فَإِنَّا مِنْهُم
پھر اگر ہم آپ کو لے بھی جائیں (دنیا سے) تو بھی ہم ان سے
مُّنتَقِمُونَ ﴿٤١﴾ أَوْ نُرِيَنَّكَ الَّذِي
ضرور بدلہ لیں گے اور اگر تجھے ہم وہ بھی دکھا دیں کہ
وَعَدْنَاهُمْ فَإِنَّا عَلَيْهِم مُّقْتَدِرُونَ ﴿٤٢﴾
جس کا ہم نے ان سے وعدہ کیا ہے تو ہم ان پر قادر ہیں
فَاسْتَمْسِكْ بِالَّذِي أُوحِيَ إِلَيْكَ ۖ إِنَّكَ
پھر تو اس کو مضبوط پکڑے رہ کہ جو تیری طرف وحی کیا گیا تو جو ہے
عَلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ﴿٤٣﴾ وَإِنَّهُ لَذِكْرٌ
تو سیدھے رستہ پر ہے اور یہ قرآن تیرے
لَّكَ وَلِقَوْمِكَ ۖ وَسَوْفَ تُسْأَلُونَ ﴿٤٤﴾
لیے اور تیری قوم کے لیے نصیحت ہے، اور آگے تم سے پوچھا جاوے گا
وَاسْأَلْ مَنْ أَرْسَلْنَا مِن قَبْلِكَ مِن
اور پوچھ دیکھ ان رسولوں سے کہ جن کو تجھ سے پہلے
رُّسُلِنَا أَجَعَلْنَا مِن دُونِ الرَّحْمَٰنِ
بھیجا تھا کہ کیا اللہ کے سوا ہم نے اور بھی معبود
آلِهَةً يُعْبَدُونَ ﴿٤٥﴾
پرستش کے لیے بنائے تھے

## تفسیر

اس سے پہلے فرمایا تھا کہ ایسے بہرے اندھے کو جو ضلالِ مبین میں گرفتار ہو تو ہدایت نہیں دے سکتا۔ ایسی حالت میں ان ازلی گمراہوں کو اور بھی جرأت ہونا اور نبی کی تکذیب و ایذا پر کمر باندھ کر اس کہنے کا موقع ملنا (کہ تجھ سے ہماری ہدایت ممکن نہیں اور ہم ایسے بدراہ ہیں تو تیرا خدا اپنے وعدہ کے موافق ہمیں کچھ سزا دیوے تاکہ تیری

سچائی معلوم ہو کہ تو اس کا بھیجا ہوا ہے) قرین قیاس ہے۔ ان کی اس شوخ چشمی کا جواب دیتا ہے فاما نذھبن بك فانا منهم منتقمون الخ کہ اگر تجھے اے محمدؐ ہم دنیا سے لے جاویں کیوں کہ تو اپنا کام جو تھا سو کر چکا اور یہ ایک روز ہونا ہے تو یہ نہیں کہ پھر ہم ان سے بدلہ نہ لیں یا تیری زندگی ہی میں تجھے بھی آنکھ سے وہ عذاب جس کا ان سے وعدہ ہوا ہے دکھا دیں تو ہم اس پر بھی قادر ہیں۔

یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اہل مکہ کو اپنی نسبت فی ضلل مبین اور اندھا بہرا سننا سخت ناگوار گزرا اور قصد کیا کہ ان کو مار ڈالیں یا شہر سے نکال دیں۔ اس کے ساتھ اس کے وہ وعدے بھی تمام ہو جاویں گے کہ جن سے ہم کو دھمکیاں دیا کرتا ہے۔ اس بات کا بیان کئی ایک جگہ قرآن مجید میں بھی آیا ہے ازاں جملہ یہ ہے[1] او یقتلوك او یخرجوك کہ تیرے مارنے یا نکال دینے کا قصد کرتے ہیں اور بدبخت لوگ جو مرتبہ ضلال مبین میں ہوتے ہیں باغوائے بئس القرین ایسا ہی کیا کرتے ہیں اپنے خیر خواہوں کے ساتھ۔ ان کی اس بات کا اس آیت میں جواب دیتا ہے کہ اگر انہوں نے ایسا ہی کیا کہ تجھے مار ڈالا یا نکال دیا فاما نذھبن بك ان دونوں باتوں کو شامل ہے دنیا سے لے جانا یا مکہ سے باہر لے جانا۔ تو اس سے کیا ہوتا ہے ہم ہر حال میں قادر ہیں کہ تیرے جانے کے بعد بھی ان کو عذاب دکھا سکتے ہیں اور تیرے روبرو بھی۔ اور ایسا ہی ہوا بھی۔ مکہ میں جب آپؐ تھے ان پر سات برس کا قحط پڑا سب شرارت نکل گئی۔ اور مکہ چھوڑنے کے بعد بھی جنگ بدر وغیرہ معرکوں میں ان پر وہ مصیبتیں آ پڑی ہیں۔ پس اے محمدؐ! آپ ان کی دھمکی کی کچھ پروا نہ کریں فاستمسك بالذی اوحی الیك آپ اس پر خوب مضبوط رہیں جو آپؐ کی طرف توحید و مکارم اخلاق و عبادت کی بابت وحی کیا گیا ہے۔ اور وہ جو تیرے رستہ کو برا اور الٹا تجھے گمراہ کہتے ہیں کہنے دو انك علی صراط مستقیم بے شک آپ سیدھے رستہ پر ہیں۔

وانہ اور یہ قرآن لذکر لك ولقومك تیرے لیے اور تیری قوم کے لیے ایک پند سود مند ہے اور خدا کو اور دار آخرت کو یاد دلانے والی اور سمجھانے والی چیز ہے۔ بعض مفسرین کہتے ہیں کہ ذکر سے مراد شرف ہے کہ قرآن تیرا اور تیری قوم کا شرف اور پچھلی نسلوں کے لیے یادگار ہے۔ بے شک قرآن ہی کی وجہ سے قریش کا شرف دنیا میں مانا گیا اور یہی لوگ نبی کی خاص الخواص قوم بن کر خلافت اور جانشینی کے قابل قرار دیے گئے۔ وسوف تسئلون مگر عن قریب تم سے سوال ہوگا پوچھا جاوے گا کہ تم نے اس پر کیا عمل کیا اور اس امانت کی رعایت کیسی کی؟

مشرکین مکہ کی بہت سی گمراہیوں میں سے ایک یہ بھی تھی کہ وہ کہتے تھے بت پرستی سے منع کرنا نیا کام ہے جو محمدؐ نے ایجاد کیا پہلے کسی نبی نے نہیں کیا۔ یہ اس لیے کہتے تھے کہ یہود و نصاریٰ میں بھی اس وقت ایک نئی قسم کی بت پرستی مروج تھی ان کی تسلی فرماتا ہے۔ واسئل الخ کہ پہلے رسولوں سے یعنی ان کے علما سے تو پوچھو کہ کیا ہم نے اپنے سوا اور معبود بھی پوجنے کے لیے مقرر کر دیے ہیں؟ ان کے علما کبھی نہیں کہیں گے کہ خدا نے متعدد معبودوں کے پوجنے کی اجازت دی ہے گو ان کے عوام شرک میں مبتلا ہوں۔

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مُوْسٰی بِاٰیٰتِنَآ اِلٰی

اور ہم نے موسیٰ کو بھی اپنی نشانیاں دے کر فرعون اور

[1] سورہ انفال رکوع ۴ وتمامہ واذ یمکر بك الذین کفروا لیثبتوك او یقتلوك او یخرجوك الآیہ ۱۲

فِرْعَوْنَ وَمَلَائِهٖ فَقَالَ اِنِّیْ رَسُوْلُ
اس کے سرداروں کے پاس بھیجا تھا تب موسیٰ نے کہا میں رب العالمین کا
رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۴۶﴾ فَلَمَّا جَآءَهُمْ
فرستادہ ہوں پھر جب وہ ان کے پاس ہماری
بِاٰیٰتِنَآ اِذَا هُمْ مِّنْهَا یَضْحَكُوْنَ ﴿۴۷﴾
نشانیاں لے کر آئے تو وہ ان کی ہنسی اڑانے لگے
وَمَا نُرِیْهِمْ مِّنْ اٰیَةٍ اِلَّا هِیَ اَكْبَرُ
اور ہم ان کو جو کوئی نشانی دکھاتے تھے تو ایک دوسرے سے بڑھ کر
مِنْ اُخْتِهَا وَاَخَذْنٰهُمْ بِالْعَذَابِ
بھی ہوتی تھی اور ہم نے ان کو مبتلائے مصیبت بھی کیا
لَعَلَّهُمْ یَرْجِعُوْنَ ﴿۴۸﴾ وَقَالُوْا یٰٓاَیُّهَ
تاکہ وہ (ہماری طرف) رجوع کریں۔ اور انہوں نے (عذاب آنے پر) کہا
السّٰحِرُ ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ
اے جادوگر اپنے رب سے ہمارے لیے اس عہد کہ جو تجھ سے خدا نے
عِنْدَكَ اِنَّنَا لَمُهْتَدُوْنَ ﴿۴۹﴾ فَلَمَّا　ع ۵ ۱۱ ۱۱
کر لیا ہے دعا کر البتہ ہم ہدایت پر آجاویں گے پھر جب
كَشَفْنَا عَنْهُمُ الْعَذَابَ اِذَا هُمْ
ہم نے ان کی تکلیف دور کر دی تو فوراً وہ
یَنْكُثُوْنَ ﴿۵۰﴾ وَنَادٰى فِرْعَوْنُ فِیْ
عہد شکنی کرنے لگے اور فرعون نے اپنی قوم میں منادی
قَوْمِهٖ قَالَ یٰقَوْمِ اَلَیْسَ لِیْ مُلْكُ
کر کے کہہ دیا اے قوم کیا مجھے مصر کی بادشاہت
مِصْرَ وَهٰذِهِ الْاَنْهٰرُ تَجْرِیْ مِنْ
نہیں اور کہا کیا یہ نہریں میرے (محل کے) نیچے سے نہیں
تَحْتِیْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ﴿۵۱﴾ اَمْ اَنَا خَیْرٌ
بہہ رہی ہیں پھر تم کیا نہیں دیکھتے کیا میں اس سے بہتر
مِّنْ هٰذَا الَّذِیْ هُوَ مَهِیْنٌ ۙ وَّلَا
نہیں ہوں جو ذلیل ہے اور صاف
یَكَادُ یُبِیْنُ ﴿۵۲﴾ فَلَوْلَآ اُلْقِیَ عَلَیْهِ
بات بھی نہیں کر سکتا پھر کس لیے اس کے
اَسْوِرَةٌ مِّنْ ذَهَبٍ اَوْ جَآءَ مَعَهُ
سونے کے کنگن نہیں اتارے گئے یا اس کے ساتھ
الْمَلٰٓئِكَةُ مُقْتَرِنِیْنَ ﴿۵۳﴾ فَاسْتَخَفَّ
فرشتے اردلی میں آئے ہوتے پس اس نے (ایسی باتوں سے)
قَوْمَهٗ فَاَطَاعُوْهُ ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا
اپنی قوم کو احمق بنا دیا پھر وہ اس کے کہنے میں آئے کیونکہ وہ تھے بھی
قَوْمًا فٰسِقِیْنَ ﴿۵۴﴾ فَلَمَّآ اٰسَفُوْنَا
بدکار قوم پھر جب انہوں نے ہم کو خفا کیا
انْتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَاَغْرَقْنٰهُمْ اَجْمَعِیْنَ ﴿۵۵﴾
تو ہم نے بھی ان سے بدلہ لیا پھر تو ان سب کو ڈبو دیا
فَجَعَلْنٰهُمْ سَلَفًا وَّمَثَلًا لِّلْاٰخِرِیْنَ ﴿۵۶﴾
پھر ہم نے ان کو گزرے ہوؤں اور پچھلوں کے لیے نمونہ بنا دیا

## ترکیب

بما عهد بعهده عندک من النبوة او من ان یستجیب دعوتک او ان یکشف العذاب عمن اهتدی او بما عهد عندک فوفیت به وهو الایمان والطاعة بیضاوی - وهذه الانهر جملة حالیة ویمکن ان تکون الانهار معطوفة علی ملک مصر و تجری حال منها فاستخف ای حملهم علی الخفة وقال ابن الاعرابی المعنی فاستجهل قومه فاطاعوه سلفا قرء الجمهور بفتح السین واللام جمع سالف کخدم وخادم وقری سلفا بضم السین واللام قال الفراء هو جمع سلیف نحو سرر وسریر۔

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا واسئل من ارسلنا کہ پہلے رسولوں کا حال دریافت کرلے اب ان میں سے حضرت موسیٰ کا تذکرہ جو آپؐ سے بہت مناسبت رکھتا ہے اور وہ مناسبت یہ ہے کہ جس طرح کفار قریش نے حضرتؐ کی نبوت پر مال وجاہ نہ ہونے سے طعن کیا تھا اور یہ کہا تھا لولا نزل ھذا القراٰن علیٰ رجل من القریتین عظیم اسی طرح فرعون نے باوجود معجزات دیکھنے کے یہی طعن موسیٰؑ کی نبوت پر کیا تھا کہ یہ ذلیل ہے اس کے پاس سونے کے کنگن نہیں جو تاجداری کی علامت تھی اور میں ایسا ہوں کہ ملکِ مصر کا مالک ہوں میرے حکم میں نہریں جاری ہیں پس ایسی باتوں سے اس نے اپنی قوم کو بھی احمق بنایا آخر سب غرق ہوئے اور پچھلی امتوں کے لیے ان کا قصہ یادگار اور مثال ہوگیا کہ فلاں ایسا جیسا فرعون اور یہ قوم فرعونیوں جیسی۔ ان کا وہی انجام ہوگا جو ان کا ہوا۔ عرب میں مشہور ہوگیا لکل فرعون موسیٰ یہ قریش مکہ کو سنایا جاتا ہے کہ تم بھی وہی باتیں کرتے ہو جو انہوں نے کی تھیں خبردار تمہارا بھی وہی حال ہونا ہے جو ان کا ہوا یعنی ہلاکت و بربادی وخرابی۔ یہ تمام آیات کا خلاصہ ہوا۔ اب ہم الفاظ کی تفسیر کرتے ہیں۔

وما نریھم من اٰیۃ الا ھی اکبر من اختھا کہ ایک نشانی دوسری سے بڑھ کر تھی جو ان کو ہم نے موسیٰ کی معرفت دکھائی۔ گو وہ نشانیاں سب ہی بڑھ کر تھیں مگر محاورہ میں جب کئی چیزوں کی تعریف کرنی ہوتی ہے تو یوں ہی بولتے ہیں کہ ایک سے ایک بڑھ کر۔

اور وہ نشانیاں ید بیضا عصا وغیرہا تو تھیں جیسا کہ کئی جگہ بیان ہوا۔ واخذنھم بالعذاب ان پر مینڈکوں اور راولوں اور پانی میں خون پائے جانے کی بلائیں آئیں اور بھی آئیں تاکہ اپنی سرکشی سے باز آئیں عذاب کے وقت میں بھی یہ شرارت تھی کہ موسیٰ سے یوں کہا یا ایہ الساحر اے جادوگر اپنے رب سے کہہ اور اس کو وہ عہد یاد دلا کہ جو تجھ سے اس نے کیا کہ جو مانگیگا میں اس سے تکلیف دور کر دوں گا بما عھد عندك کے یہ معنی ہیں۔ یا عہد سے مراد نبوت ہے یا دعا قبول کرنے کا عہد۔ ما مصدریہ یا موصولہ ہے اور ب سببیہ۔ جب وہ تکلیف دور ہوئی تو پھر گئے۔

وھذہ الانھر دریائے نیل میں سے متعدد نہریں نکالی گئی تھیں تجری من تحتی وہ میرے محل کے نیچے سے بہتی ہیں یا میرے حکم میں ہیں۔

اسورۃ من ذھب یعقوب وحفص نے اسورۃ پڑھا ہے جو سوار کی جمع ہے یعنی کنگن اور اکثر نے اساورۃ پڑھا ہے وہ بھی اسوار بمعنی سوار کی جمع ہے۔ بیضاوی۔

مصریوں میں دستور تھا کہ جس کو بادشاہ یا سردار بناتے تھے تو اس کے ہاتھوں میں سونے کے کنگن اور گلے میں سونے کا طوق ڈالتے تھے یہ اس کی علامت تھی جیسا کہ ہندو راجاؤں میں اب تک ہے اور ان کی تقلید سے بعض سلاطین و امراء اسلام ہند میں پہنتے ہیں۔ یعنی اس کے پاس خزانے و حکمرانی نہیں۔ نہروں اور پانی کا اس کو فخر تھا پانی ہی میں خدا نے اس کو غرق کیا[1]۔

---

[1] احمد و طبرانی و بیہقی و ابن ابی حاتم نے عقبہ بن عامر سے روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب اللہ کسی بندے کو کوئی نعمت دے اور بندہ گناہ و نافرمانی کرتا جاوے تو یہ خدا تعالیٰ کا اس کے لیے داؤ ہے پھر آپؐ نے یہ آیت پڑھی فلما اٰسفونا انتقمنا منھم فاغرقنھم اجمعین ۱۲ منہ

وَلَمَّا ضُرِبَ ابْنُ مَرْيَمَ مَثَلًا إِذَا قَوْمُكَ
اور (یاد کرو) جب کہ ابن مریم (عیسیٰ) کی مثال بیان کی گئی تو اس سے

مِنْهُ يَصِدُّونَ ﴿۵۷﴾ وَقَالُوٓا ءَأٰلِهَتُنَا
آپ کی قوم اکڑنے لگی　اور کہنے لگی　کیا ہمارے معبود

خَيْرٌ أَمْ هُوَ ۚ مَا ضَرَبُوهُ لَكَ إِلَّا جَدَلًا ۚ
بہتر ہیں یا وہ　یہ ذکر آپ سے صرف جھگڑنے کے لیے کرتے ہیں

بَلْ هُمْ قَوْمٌ خَصِمُونَ ﴿۵۸﴾ إِنْ هُوَ
بلکہ وہ ہیں بھی جھگڑالو قوم　وہ تو ہمارا

إِلَّا عَبْدٌ أَنْعَمْنَا عَلَيْهِ وَجَعَلْنٰهُ
ایک بندہ ہے کہ جس پر ہم نے کرم کیا　اور اس کو بنی اسرائیل

مَثَلًا لِّبَنِىٓ إِسْرَآءِيلَ ﴿۵۹﴾ وَلَوْ
کے لیے　نمونہ　بنا دیا　تھا　اور اگر

نَشَآءُ لَجَعَلْنَا مِنْكُمْ مَّلٰٓئِكَةً فِى
ہم چاہیں　تو تم میں سے　فرشتے　بنا دیں　کہ

الْأَرْضِ يَخْلُفُونَ ﴿۶۰﴾ وَإِنَّهُ لَعِلْمٌ
زمین پر یکے بعد دیگرے رہا کریں　اور البتہ عیسیٰ جو ہے تو قیامت

لِّلسَّاعَةِ فَلَا تَمْتَرُنَّ بِهَا وَاتَّبِعُونِ ۚ
کی ایک نشانی ہے　پس تم اس میں شبہ نہ کرو　اور میرا کہا مانو

هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيمٌ ﴿۶۱﴾ وَلَا
یہ ہے　سیدھا　راستہ　اور تم کو

يَصُدَّنَّكُمُ الشَّيْطٰنُ ۖ إِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ
شیطان　نہ روکنے　پاوے　کیونکہ وہ تو تمہارا صریح

مُّبِينٌ ﴿۶۲﴾ وَلَمَّا جَآءَ عِيسٰى بِالْبَيِّنٰتِ
دشمن ہے　اور جب کہ عیسیٰ　نشانیاں لے کر آئے

قَالَ قَدْ جِئْتُكُمْ بِالْحِكْمَةِ وَلِأُبَيِّنَ
کہنے لگے　کہ میں تمہارے پاس حکمت لایا ہوں اور اس لیے

لَكُمْ بَعْضَ الَّذِى تَخْتَلِفُونَ فِيهِ ۖ
بھی آیا ہوں کہ بعض وہ باتیں بیان کردوں کہ جن میں تمہارا اختلاف ہے

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَأَطِيعُونِ ﴿۶۳﴾ إِنَّ اللّٰهَ
پھر اللہ سے ڈرو　اور میرا کہا مانو　بے شک اللہ جو ہے

هُوَ رَبِّى وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوهُ ۚ
تو وہ میرا اور تمہارا رب ہے　پھر تم اس کی عبادت کرو

هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيمٌ ﴿۶۴﴾ فَاخْتَلَفَ
یہی　سیدھا　رستہ　ہے　پھر لوگ

الْأَحْزَابُ مِنْ بَيْنِهِمْ ۖ فَوَيْلٌ
باہم　مختلف　ہو گئے　پھر ظالموں کو

لِّلَّذِينَ ظَلَمُوا مِنْ عَذَابِ يَوْمٍ
خرابی　ہے　سخت دن کی سزا

أَلِيمٍ ﴿۶۵﴾ هَلْ يَنْظُرُونَ إِلَّا السَّاعَةَ
ہے　کیا　وہ　قیامت ہی کے　منتظر ہیں

أَنْ تَأْتِيَهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا
کہ　ان پر یکایک آجائے　اور ان کو　خبر

يَشْعُرُونَ ﴿۶۶﴾ الْأَخِلَّآءُ يَوْمَئِذٍۭ
بھی نہ ہو　اس دن دوست بھی آپس

بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ إِلَّا الْمُتَّقِينَ ﴿۶۷﴾
میں دشمن　ہو جائیں گے　مگر پرہیزگار لوگ

يٰعِبَادِ لَا خَوْفٌ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ
(کہا جاوے گا) اے میرے بندو! آج کے دن نہ تم کو کوئی خوف ہے

وَلَآ أَنْتُمْ تَحْزَنُونَ ﴿۶۸﴾ الَّذِينَ اٰمَنُوا
اور نہ　تم　رنج کرو گے　ہمارے بندے وہ ہیں جو

بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوا مُسْلِمِينَ ﴿۶۹﴾
ہماری آیتوں پر ایمان لائے اور فرماں بردار رہے　(حکم ہوگا)

ع ۱۱/۱۲ ۲

ادْخُلُوا الْجَنَّةَ اَنْتُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ

تم اور تمہاری بیویاں خوشیاں کرتے ہوئے جنت میں

تُحْبَرُوْنَ ۞ يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِصِحَافٍ

داخل ہوجاؤ ان پر سونے کی رکابیوں

مِّنْ ذَهَبٍ وَّاَكْوَابٍ وَفِيْهَا مَا

اور آبخوروں کا دور چلے گا اور وہاں جس

تَشْتَهِيْهِ الْاَنْفُسُ وَتَلَذُّ الْاَعْيُنُ

چیز کو دل چاہے گا اور جس سے آنکھیں خوش ہوں گی موجود ہوں گی

وَاَنْتُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۞ وَتِلْكَ

وہاں ہمیشہ رہا کروگے اور تم کو

الْجَنَّةُ الَّتِيْ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ

اس جنت کا ان کاموں کے بدلے میں وارث کیا گیا جو تم

تَعْمَلُوْنَ ۞ لَكُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ كَثِيْرَةٌ

کیا کرتے تھے تمہارے لیے وہاں بہت سے میوے ہیں

مِّنْهَا تَاْكُلُوْنَ ۞ اِنَّ الْمُجْرِمِيْنَ

کہ جن میں سے تم کھایا کروگے البتہ گناہ گار

فِيْ عَذَابِ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ ۞

عذاب جہنم میں سدا رہا کریں گے

لَا يُفَتَّرُ عَنْهُمْ وَهُمْ فِيْهِ مُبْلِسُوْنَ ۞

وہ عذاب ان سے دور نہ ہوگا اور وہ اس میں ناامید رہیں گے

وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْا هُمُ

اور ہمارا ان پر ظلم نہ ہوگا بلکہ وہ خود ہی

الظّٰلِمِيْنَ ۞ وَنَادَوْا يٰمٰلِكُ

ظلم کیا کرتے تھے اور پکاریں گے اے مالک

لِيَقْضِ عَلَيْنَا رَبُّكَ قَالَ اِنَّكُمْ

کہیں تیرا رب ہم کو موت دے چکے وہ کہے گا تم کو اسی حال

مّٰكِثُوْنَ ۞ لَقَدْ جِئْنٰكُمْ بِالْحَقِّ

میں) رہنا ہے ہم تمہارے پاس حق بات لائے

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَكُمْ لِلْحَقِّ كٰرِهُوْنَ ۞

لیکن تم میں سے اکثر حق بات سے نفرت کرتے ہیں

## تفسیر

جب کہ یہ فرمایا کہ پہلے انبیاء سے دریافت کرو، اور اس کے بعد حضرت موسیٰ کا حال بیان فرمایا تو بعض نے حضرت عیسیٰ کا ذکر بطور معارضہ کے کیا کہ دیکھو عیسائی اس کی عبادت کرتے ہیں اور اس کو خدا اور خدا کا بیٹا جانتے ہیں پھر آپ کیوں کر کہہ سکتے ہیں کہ پہلے انبیاء سب توحید کے مروج تھے عیسائیوں کا طریق عیسیٰ پرستی انہیں کا قائم کیا ہوا ہے۔ پھر جب عیسیٰ خدا ہیں تو ہمارے معبود ملائکہ وغیرہا ان سے کم نہیں بلکہ بہتر ہیں۔ اس کے جواب میں خدا تعالیٰ ان مشرکین کی یہ بے جا حجت نقل کر کے جواب دیتا ہے جیسا کہ ان کے اور اقوال باطلہ کا جواب دیتا چلا آتا ہے

فقال ولما ضرب ابن مریم مثلا یعنی جب کہ ابن مریم عیسیٰ کی مثال بیان کی گئی۔ قرآن مجید میں مثال بیان کرنے والے کا نام نہیں مگر جمہور مفسرین کہتے ہیں وہ عبداللہ بن زبعری تھا جو بعد میں مشرف باسلام ہوا۔ اذا قومک منہ یصدون اس مثال کے بیان کرنے سے تیری قوم خوشی میں آکر غل مچاتی ہے اور کہتے ہیں کہ ہمارے معبود ملائکہ وغیرہا بہتر ہیں یا وہ یعنی عیسیٰ؟ یعنی اس سے ہمارے معبود بہتر ہیں پھر جب اس کی پرستش جائز ہے تو ہمارے معبودوں کی پرستش کیوں نہ جائز ہوئی؟ یہاں تک تو ان کی گفتگو تھی اب اس کا جواب دیتا ہے۔

ما ضربوہ لک الا جدلا کہ یہ مثال ان کی محض

ناحق شناسی سے ہے اور بے جا ہے یہ لوگ ناحق جھگڑا کرنے والے ہیں۔ غلط حجت جو محض سخن پروری کی وجہ سے ہو جدلِ باطل ہے۔ یہ تمہید تھی اب اس کا اصل حال بیان فرماتا ہے۔

ان ھو الا عبد انعمنا علیہ الخ کہ عیسیٰ نہ خدا تھا، نہ خدا کا بیٹا وہ ہمارا بندہ تھا صرف یہ بات تھی کہ اس پر ہم نے انعام کیا تھا فضیلت دی تھی من جملہ ان کے یہ بات تھی کہ اس کو بغیر باپ کے پیدا کر دیا تھا جس سے اس کو جاہل خدا اور اس کا بیٹا سمجھنے لگے وہ ملائکہ سے تو اس بات میں بڑھ کر نہ تھا جن کی ماں ہے نہ باپ کھانے پینے سے بھی پاک ہیں اگر ہم چاہیں تو تمہاری جگہ ان کو دنیا میں بھیج دیں کہ یہاں آکر خلافت کریں۔ بس بات یہ تھی کہ عیسیٰ کو بغیر باپ کے پیدا کرنے میں ہم نے اس کو بنی اسرائیل کے لیے اپنی قدرت کی نشانی بنایا تھا تاکہ وہ اس بات سے اس پر ایمان لا دیں اور نیز وہ قیامت کی نشانی ہے کہ قریب قیامت کے دنیا پر اترے گا جیسا کہ احادیثِ صحیحہ میں آیا ہے تم اس میں یعنی قیامت کے قائم ہونے میں شک نہ کرو میرا کہا مانو یہ سیدھا رستہ ہے اور شیطان کے بہکانے میں نہ آؤ وہ تمہارا دشمن ہے۔ یہ حقیقت ہے عیسیٰ کی۔

اس کے بعد خود عیسیٰ علیہ السلام کے اقوال نقل کرتا ہے کہ اس نے بھی اپنے آپ کو خدا اور خدا کا بیٹا نہیں کہا بلکہ ولما جاء عیسیٰ بالبینٰت الخ کہ جب وہ نشانیاں یعنی معجزات لے کر آئے تو لوگوں سے یہ کہا کہ میں تمہارے پاس حکمت یعنی وہ باتیں لے کر آیا ہوں جو انسان کی شائستگی کا باعث ہیں اور اس لیے بھی آیا ہوں کہ موسوی شریعت کی اصلاح کروں جو لوگوں نے اختلاف کر کے بگاڑ رکھی ہے سخت احکام کو اٹھاؤں اور سیدھا رستہ دکھاؤں۔ بنی اسرائیل میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے پہلے عجائب خرابیاں و اختلافات پھیلے ہوئے تھے۔ فرقہ صدوقی قیامت کا منکر تھا اور فقیہوں اور فریسیوں نے عجب عجب باتیں گھڑ رکھی تھیں مغزِ شریعت سے بالکل بے خبر تھے۔ پس اللہ سے ڈرو اے بنی اسرائیل جو مغزِ شریعت ہے ریاکاری سے باز آؤ واطیعون اور میرے کہنے پر چلو ان اللہ ھو ربی وربکم فاعبدوہ اللہ جو میرا اور تمہارا رب ہے اسی کی عبادت کرو۔ صاف اقرار کر دیا کہ میں خدا یا خدا کا بیٹا نہیں اور خدا پرستی کا حکم دے دیا۔ اناجیلِ مروجہ میں بھی یہ بات متعدد مقامات میں مذکور ہے۔ ھذا صراط مستقیم۔ یہی سیدھا رستہ ہے یہاں تک حضرت عیسیٰ کا قول تھا۔

پھر اس کے بعد جو لوگوں نے خصوصاً عیسائیوں نے بدعات ایجاد کر کے اس کی طرف منسوب کیں ان کو ذکر کرتا ہے فاختلف الاحزاب من بینھم الخ احزاب جمع حزب کی ہے جس کے معنی گروہ کے ہیں یعنی کلیساؤں کے باہم اختلافات ہو گئے۔ کسی نے کہا عیسیٰ خدا اور خدا کا بیٹا تھا کسی نے کہا وہ صلیب نہیں دیا گیا وغیرہ وغیرہ۔ جیسا کہ کلیسا کی تاریخوں میں مفصل مذکور ہے اور یہ فرقے اور اختلافات مسیح کے تھوڑے دنوں بعد سے شروع ہو گئے پولوس بھی اپنے زمانے میں اس کا شاکی تھا۔ غرض یہ کہ عیسیٰ کو جو خدا اور خدا کا بیٹا عیسائیوں نے بنا لیا ہے خصوصاً اس وقت میں رومن کیتھولک عیسائی تو ان کی والدہ اور صلیب کو بھی پوجتے تھے۔ یہ عیسیٰ نے نہیں فرمایا ہے ان جہلا نے بنا لیا ہے پھر کیا اس حجت سے تم خوش ہوتے ہو۔

اب ان عیسائیوں کی طرف روئے سخن کرتا ہے۔ فویل للذین ظلموا الخ کہ ان ظالموں کو بڑے دن میں خرابی اور عذاب ہے اور اب بھی یہ باز نہیں آتے تو کیا

قیامت کو باز آویں گے اور کیا اسی کے منتظر ہیں کہ یکایک آجاوے اور ان کو مہلت بھی نہ دے ۔ اب اس دن کی کیفیت بیان فرماتا ہے کہ اس روز یہ جو آج باہم دوست ہیں ناحق پر بھی دوستی کی وجہ سے جمے ہوئے ہیں باہم دشمن ہو جاویں گے صرف پرہیزگاروں کی دوستی اور محبت اس دن باقی رہے گی۔

جن کو یہ کہا جاوے گا یٰعباد الخ کہ اے میرے بندو! آج تم کو کوئی خوف نہیں اور نہ تم کسی بات کا رنج کرو۔ وہ بندے کون ہیں؟ وہ جو ہماری آیتوں پر ایمان لاتے ہیں اور فرماں برداری کرتے ہیں۔

حکم ہوگا کہ تم اپنی بیویوں کے ساتھ خوشیاں کرتے ہوئے جنت میں چلو وہاں تم کو جو چاہو گے وہ نعمت ملے گی یہ تمہارے اعمالِ حسنہ کا بدلہ ہے۔

اس کے بعد گناہ گاروں کا حال بیان فرماتا ہے کہ وہ ہمیشہ عذاب جہنم میں رہیں گے وہ عذاب کبھی کم نہ ہوگا وہاں موت مانگیں گے موت بھی نہ آوے گی۔ یہ ان پر ہم نے ظلم نہیں کیا وہی اس کے بانی ہیں جو حق کا انکار کیا کرتے تھے۔

سبحان اللہ ان کی حجت جاہلانہ کا کس خوبی کے ساتھ جواب دیا اور اس کے ضمن میں دار آخرت کا بھی حال بیان کر دیا جو اہم مقاصد میں سے تھا۔

اَمْ اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ ﴿۷۹﴾

کیا انہوں نے کوئی بات ٹھہرا رکھی ہے سو ٹھہرانے والے تو ہمیں ہیں

اَمْ یَحْسَبُوْنَ اَنَّا لَا نَسْمَعُ سِرَّهُمْ

کیا وہ سمجھتے ہیں کہ ہم ان کی مخفی باتیں اور مخفی مشورے

وَنَجْوٰىهُمْ ؕ بَلٰى وَرُسُلُنَا لَدَیْهِمْ

نہیں سنتے کیوں نہیں اور ہمارے بھیجے ہوئے فرشتے ان کے پاس

یَكْتُبُوْنَ ﴿۸۰﴾ قُلْ اِنْ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ

لکھ رہے ہیں کہہ دو اگر اللہ کا بیٹا

وَلَدٌ ۖ فَاَنَا اَوَّلُ الْعٰبِدِیْنَ ﴿۸۱﴾

ہوتا تو سب سے اول میں عبادت کرتا

سُبْحٰنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

پاک ہے آسمانوں اور زمین اور

رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا یَصِفُوْنَ ﴿۸۲﴾

عرش کا رب ان باتوں سے جو وہ بناتے ہیں

فَذَرْهُمْ یَخُوْضُوْا وَیَلْعَبُوْا حَتّٰى

پھر ان کو حجتیں کرنے اور کھیلنے دو یہاں تک

یُلٰقُوْا یَوْمَهُمُ الَّذِیْ یُوْعَدُوْنَ ﴿۸۳﴾

کہ وہ اپنے اس دن کو پالیں کہ جس کا ان سے وعدہ کیا جاتا ہے

وَهُوَ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ اِلٰهٌ وَّفِی

اور وہی تو ہے جو آسمان میں خدائی کرتا ہے اور

الْاَرْضِ اِلٰهٌ ؕ وَهُوَ الْحَكِیْمُ الْعَلِیْمُ ﴿۸۴﴾

زمین پر بھی اور وہ حکمت والا خبردار ہے

وَتَبٰرَكَ الَّذِیْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ

اور مبارک ہے وہ ذات جس کی بادشاہی آسمانوں

وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَهُمَا ۚ وَعِنْدَهٗ

اور زمین میں اور ان کے درمیان ہے اور اس کے پاس

عِلْمُ السَّاعَةِ ۚ وَاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۸۵﴾

قیامت کا علم ہے اور اسی کے پاس تم لوٹائے جاؤ گے

وَلَا یَمْلِكُ الَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ مِنْ

اور جن کو وہ اس کے سوا پکارتے ہیں ان کو تو

دُوْنِهِ الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنْ شَهِدَ

شفاعت کا بھی اختیار نہیں ان کے لیے کہ جو جان بوجھ کر کلمہ

بِالْحَقِّ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ﴿٨٦﴾ وَلَئِنْ

حق کی شہادت دیتے تھے اور اگر آپ

سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ

ان سے پوچھیں کہ ان کو کس نے پیدا کیا ہے تو کہہ دیں گے کہ ضرور اللہ نے

فَاَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿٨٧﴾ وَقِيْلِهٖ يٰرَبِّ اِنَّ

پھر کہاں بہکے چلے جاتے ہیں اور اس کا یہ کہنا کہ اے رب یہ

هٰٓؤُلَآءِ قَوْمٌ لَّا يُؤْمِنُوْنَ ﴿٨٨﴾ فَاصْفَحْ

وہ قوم ہے کہ جو ایمان نہیں لاتے پھر آپ بھی

عَنْهُمْ وَقُلْ سَلٰمٌ ؕ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿٨٩﴾ ع ٢٢

ان سے منہ پھیر لیں اور کہیں سلام وہ ابھی جان لیں گے

## تفسیر

پہلے فرمایا تھا کہ جہنم کا فرشتہ ان کے جواب میں کہے گا انکم ماکثون لقد جئنکم بالحق ولکن اکثرکم للحق کرھون اب یہاں ان کی کراہتِ حق کو بیان کرتا ہے کہ حق کے قبول کرنے کا تو کیا ذکر بلکہ وہ اس کے رد کرنے میں سیکڑوں مکر و تدابیر کیا کرتے تھے مگر کیا کر سکتے تھے کیونکہ ام ابرموا امرا کیا وہ قضاء و قدر میں مداخلت کر کے کوئی بات اس کے برعکس قائم کر سکتے تھے۔ نہیں بلکہ فانا مبرمون مدبرِ امور ہم ہیں اور اس پر لطف یہ ہے کہ جانتے تھے خدا کو ہماری ان تدابیر و مکر و زور کی خبر نہیں۔ حالانکہ ہمارے رسول یعنی فرشتے ان کے پاس ان کی باتیں لکھ رہے تھے۔ انسان جو کچھ کرتا ہے اس کا چھاپا عالمِ غیب میں لگ جاتا ہے خواہ اس کام کو ستّر پردوں میں کرے۔ ان تدابیر سے ان کی غرض بت پرستی کا قائم رکھنا تھا اس کے رد میں ان کو ایک تسلی بخش جواب دیتا ہے قل ان کان للرحمن ولد الخ کہ ان سے کہدے تم جو لوگوں کو یا بتوں کو خدا کا بیٹا سمجھ کر پوجتے ہو یہ تمہارا خیال غلط ہے اس کا کوئی بیٹا نہیں اگر ہوتا تو میں سب سے پہلے اس کی تعظیم و تکریم کرتا اور اس کو پوجتا سبحٰن رب السمٰوٰت الخ بلکہ وہ تمہاری ان باتوں اور لغو خیالات سے پاک ہے۔ اس کے بعد ان کو تنبیہ کرتا ہے فذرھم الخ کہ اے محمد! ان کو چھوڑ کہ وہ بے ہودہ باتیں بنائیں اور کھیلیں کودیں یہاں تک کہ اپنی سزا کے وقت کو پہنچ جاویں۔

وھوالذی سے لے کر وھم یعلمون تک خداتعالیٰ کی عظمت اور ان کے بتوں کی کمزوری بیان فرماتا ہے تاکہ ان کو نہ پوجیں اور خداتعالیٰ کی طرف رجوع کریں کہ اسی کی آسمانوں میں بھی اور زمین میں بھی حکومت اور خدائی ہے اور کسی کی نہیں اور وہ حکیم ہے اور علیم اور نہ صرف اس کی حکومت ہے بلکہ آسمانوں اور زمین میں اور ان کے بیچ جو کچھ ہے سب اسی کا ہے اور قیامت کا علم بھی اسی کو ہے اس میں اشارہ ہے کہ جس طرح وہ ان کا پیدا کرنے والا ہے فنا بھی کرے گا اور سب کو اسی کے پاس لوٹ کر جانا ہے بلکہ جا رہے ہیں۔ اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ جس طرح اس کی طرف اس عالم میں احتیاج ہے۔ اور تمام جہان کا وہی خالق و مالک ہے اسی طرح دوسرے عالم کا بھی وہی مالک و مختار ہے کہ جہاں ہر ایک کو جانا ہے اور خلقت چلی جا رہی ہے۔ یہاں تک تو اس کے اوصافِ الوہیت تھے اب غیر معبودوں کی کیفیت بیان فرماتا ہے۔

ولا یملک الخ کہ جن کو وہ پکارتے ہیں اور ان کے بیجا اختیارات بڑھانے کے لیے ان کو خدا کا بیٹا کہتے ہیں از خود کسی کو کچھ لینا دینا تو درکنار وہ کسی کی سفارش بھی نہیں کر سکتے کہ اس جہان میں یا وہاں سفارش کر کے کسی کو کچھ دلوا دیں یا عذاب سے چھڑا دیں۔ مگر ان کے معبودوں میں سے

وہ سفارش کے مجاز ہیں کہ جنہوں نے حق کی شہادت دی یعنی لا الہ الا اللہ کہا توحید و رسالت کے قائل ہوئے اور یہ شہادت بھی علم و یقین سے ہو۔ ایسے لوگ خدا کے نزدیک مرتبہ اور درجہ سفارش رکھتے ہیں۔ اس سے مراد ارواح طیبات انبیاء علیہم السلام اور ملائکہ کرام ہیں کیوں کہ مشرکین ان کو بھی پوجتے تھے خدا نے ان کے مرتبہ کو مستثنے کرلیا۔

اس کے بعد انہیں کے اقرار سے مشرکین کو قائل کرتا ہے بقولہ ولئن سالتہم من خلقہم کہ اگر آپ ان سے پوچھیں گے کہ ان چیزوں کو کہ جن کو وہ پکارتے ہیں یا خود ان کو کس نے پیدا کیا ہے تو ضرور یہی کہیں گے کہ اللہ نے کیوں کہ اس بات کا ان کو فطرتاً علم تھا فانّٰی یؤفکون تو پھر کہاں بہکے چلے جاتے ہیں کہ جو خالق نہیں بلکہ مخلوق ہے خالق حقیقی کو چھوڑ کر اس کو پوجتے اور پکارتے ہیں۔

وقیلہ یرب ان ھؤلاء قوم لا یؤمنون۔ وقیلہ کو بالجر پڑھا ہے لفظ الساعۃ پر معطوف ہونے کی وجہ سے تب یہ معنی ہوں گے کہ خدا کو قیامت کا بھی علم ہے اور رسول کے اس کہنے کا بھی کہ اے رب یہ قوم ایمان نہیں لاتی پھر دیکھیے قیامت میں ان کا کیا حال ہوگا۔ عدالت کا یاد دلانا اور جرم کا معلوم ہونا جتلانا بڑا اثر بخش کلمہ ہے اس کے لیے جو کچھ بھی سعادت ازلی سے بہرہ یاب ہے۔

بعض مفسرین کہتے ہیں کہ قیلہ منصوب ہے محل الساعۃ پر معطوف ہونے کے سبب یا نجوٰھم وسرھم پر معطوف ہونے کے سبب ای نعلم نجواہم و سرہم۔ اور بعض کہتے ہیں کہ یہ مجرور ہے حرف قسم مضمر ہے تب یہ معنی ہوں گے کہ ہم کو رسول کے اس کہنے کی قسم کہ اے رب یہ قوم ایمان نہیں لاتی۔ اور جواب محذوف ہے کہ ہم ان کو ان کی سرکشی کا مزہ چکھائیں گے۔

اس کے بعد فرماتا ہے فاصفح عنھم وقل سلام کہ اے رسول یہ سرکش لوگ گمراہ ازلی ہیں نہیں مانیں گے ان سے اعراض کیجیے اور سلام کہیے۔ سلام کہنا محاورہ ہے رخصت کرنے سے اور علیحدہ ہونے سے، اس کو سلام رخصت کہتے ہیں۔

یہ کس لیے فسوف یعلمون ان کو ابھی معلوم ہو جاوے گا۔ یعنی موت ہر شخص کے بہت قریب ہے مرتے ہی سب نیک و بد کا نتیجہ سامنے ہو جاوے گا۔

الٰہ العٰلمین! ہم کو اپنی مرضی پر چلنا نصیب کر اور اپنی رضامندی میں رکھ کہ پھر ہم کو اپنی نافرمانی کے رنج و اندوہ نہ اٹھانے پڑیں، آمین بحرمۃ النبی الامین علیہ الصلوٰۃ والسلام الی یوم الدین۔

---

# سُورۂ دُخانْ

مکیہ ہے اس میں انسٹھ ۵۹ آیات اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

حٰمٓ ﴿۱﴾ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿۲﴾

قسم ہے روشن کتاب کی

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ

ہم نے اس کو مبارک رات میں نازل کیا ہے

اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِيْنَ ﴿۳﴾ فِيْهَا يُفْرَقُ

ہم تھے خبردار کرنے والے کیونکہ ہم کو متنبہ کرنا منظور تھا۔ اس رات میں

كُلُّ اَمْرٍ حَكِيْمٍ ﴿۴﴾ اَمْرًا مِّنْ

ہر ایک کام جو حکمت پر مبنی ہے ہمارے حکم سے تصفیہ

عِنْدِنَا ؕ اِنَّا كُنَّا مُرْسِلِيْنَ ۞۵

ہاں بہرا ازاں جملہ نزول قرآن بھی تھا ہم تھے کس لیے کہ ہم کو رسول بھیجنا منظور تھا

رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ وقف لازم

یہ آپکے رب کی رحمت سے ہوا کیونکہ وہ جو ہے تو سننے والا

الْعَلِيْمُ ۞۶ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

خبردار ہے آسمانوں اور زمین کا اور اس کا جو ان کے درمیان

وَمَا بَيْنَهُمَا ۘ اِنْ كُنْتُمْ مُّوْقِنِيْنَ ۞۷ وقف لازم

ہے رب کا رب ہے اگر تم کو یقین آوے

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ؕ رَبُّكُمْ

اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہی زندہ کرتا اور مارتا ہے (وہ) تمہارا رب

وَرَبُّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِيْنَ ۞۸ بَلْ

اور تمہارے اگلے باپ دادا کا بھی رب ہے بلکہ

هُمْ فِيْ شَكٍّ يَّلْعَبُوْنَ ۞۹ فَارْتَقِبْ

وہ شک میں پڑکر کھیل رہے ہیں پھر آپ بھی اس

يَوْمَ تَاْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِيْنٍ ۞۱۰

دن کا انتظار کریں کہ جس دن آسمان سے ظاہر دھواں آوے جو

يَّغْشَى النَّاسَ ؕ هٰذَا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۞۱۱

لوگوں کو ڈھانک لے گا یہ ہے تکلیف کی سزا

رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ اِنَّا

(کہیں گے) اے ہمارے رب ہم سے عذاب دور کردے ہم

مُؤْمِنُوْنَ ۞۱۲ اَنّٰى لَهُمُ الذِّكْرٰى وَ

ایمان لاتے ہیں وہ کہاں سمجھتے ہیں

قَدْ جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مُّبِيْنٌ ۞۱۳ ثُمَّ

حالانکہ ان کے پاس کھول کر سنانے والا رسول بھی آچکا پھر

تَوَلَّوْا عَنْهُ وَقَالُوْا مُعَلَّمٌ مَّجْنُوْنٌ ۞۱۴ وقف لازم

وہ اس سے بھی پھر گئے اور کہہ دیا کہ سکھایا ہوا دیوانہ ہے

اِنَّا كَاشِفُوا الْعَذَابِ قَلِيْلًا اِنَّكُمْ

ہم تھوڑے دنوں کے لیے عذاب دور کیے دیتے ہیں (مگر) تم

عَآئِدُوْنَ ۞۱۵ يَوْمَ نَبْطِشُ الْبَطْشَةَ

پھر وہی کروگے (پھر بدلہ اس دن لینگے) جس دن ہم بڑی پکڑ

الْكُبْرٰى ۚ اِنَّا مُنْتَقِمُوْنَ ۞۱۶

پکڑیں گے ہم بدلہ تو لے کر رہیں گے۔

## ترکیب

والکتب الواو للقسم انا انزلنه جواب القسم وقیل ہذہ صفة للمقسم بہ والجواب انا کنا منذرین واختارہ ابن عطیہ۔ انا کنا مستانفة او جواب ثان بغیر عطف فیہا یفرق ہذہ الجملة اما صفة اخرٰی للیلة وما بینہما اعتراض۔ او مستانفة امرا انتصابہ بیفرق ای یفرق فرقا لان امرا بمعنی فرقا قالہ الزجاج والفراء۔ وقال الاخفش انتصابہ علی الحال ای آمرین۔ رحمة منصوب لکونہ مفعولا لاجلہ وقیل مصدر فی موضع الحال من ربك متعلق بالرحمة رب السموت قرء الجمہور بالرفع علی انہ مبتدأ او عطف بیان علی السمیع۔ وقرء الکوفیون بالجر بدلا من ربك۔

## تفسیر

قرطبی کہتے ہیں کہ یہ سورت مکہ میں نازل ہوئی ہے۔ ابن عباسؓ و ابن زبیرؓ کا بھی یہی قول ہے۔ دارمی وغیرہ نے اس کے فضائل نقل کیے ہیں۔ خداتعالیٰ ان آیات میں قرآن مجید کی تعظیم تین۳ طور سے بیان فرماتا ہے۔

(۱) اس کی تعظیم عظمت پھر اس کو تین طرح سے بیان فرمایا اول اس کی قسم کھائی بقولہ والکتب المبین دوم اس کو مبین فرمایا کہ اس میں انسان کی تمام دینی ضرورتوں کا بیان ہے۔ یا یہ کہ یہ روشن ہے کوئی بات اس کی

خلافِ عقلِ سلیم نہیں۔ سوم اس کا نازل کرنا اپنی طرف منسوب کیا بقولہ انا انزلنہ کہ اس کو ہم نے اتارا کسی بندہ نے از خود تصنیف نہیں کیا ہے۔

(۲) اس کی عظمت باعتبار عظمتِ وقت کے فی لیلۃ مبٰرکۃ کہ یہ مبارک رات میں اترا ہے۔ اور ہم نے اس کو کیوں اتارا انا کنا منذرین کہ ہم کو بندوں کا خبردار اور ہوشیار کر دینا اور ان کے افعالِ بد کی سزا سے آگاہ کر دینا مقصود تھا۔ اس کے بعد لیلۃ مبٰرکۃ کی عظمت بیان فرماتا ہے فیہا یفرق کل امر حکیم امرا من عندنا کہ اس رات میں ہر حکمت کی بات بیان کی اور ظاہر کی جاتی ہے یعنی جو حوادث دنیا میں ظاہر ہونے والے ہوتے ہیں (جیسا کہ کسی کا مرنا، کسی کا امیر ہونا کسی کا فقیر ہونا، بیمار و تندرست ہونا قحط و ارزانی کا ہونا سلطنت و حکومت کا تبدل و تغیر وغیرہ) ان کو بارگاہ قدس سے ملائکہ مدبرانِ عالم پر ظاہر کیا جاتا ہے گو لوح محفوظ میں روز ازل لکھے گئے تھے مگر اس رات میں انتظام عالم کے لیے ایک سال کے حوادث ان کے مدبر اور کارکن ملائکہ پر ظاہر کیے جاتے ہیں تاکہ اس کی تعمیل کریں یہ اس رات کی بڑی عظمت و عزت ہے۔ اس کے یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ عالمِ ناسوت میں جو معاملات ظہور کرنے والے ہیں عالمِ ملکوت میں اس رات میں ظاہر کیے جاتے ہیں گو خدا تعالیٰ کے نزدیک رات دن برابر ہے اور عالمِ ملکوت میں رات دن نہیں ہے بلکہ زمین پر بسبب آفتاب کے طلوع و غروب کے، مگر مراد ایک وقتِ خاص ہے۔

اور وہ وقت ہم بندوں کو لیلۃ مبارکۃ کے پتے سے بتلایا گیا ہے کہ جس وقت تم پر یہ رات آتی ہے گو وہاں رات نہ ہو مگر اس وقت یہ کارروائی ہوتی ہے۔ اور گو اس کے نزدیک سب اوقات یکساں ہیں مگر اس فاعل مختار نے بعض اوقات کو بعض پر فوقیت دی ہے جب اس رات میں اور حوادث ظاہر ہوتے ہیں تو قرآن مجید کا نزول جو دنیا میں سب سے بڑا حادثہ اور مہتم بالشان ہے بدرجہ اولیٰ ہونا تھا۔

لیلۃ مبارکۃ میں علماء اسلام کے دو قول ہیں۔ جمہور کے نزدیک لیلۃ القدر مراد ہے جو رمضان کے اخیر میں پائی جاتی ہے غالباً ستائیسویں رات۔ اس قول پر اس آیت میں اور دوسری آیات میں جیسا کہ انا انزلنہ فی لیلۃ القدر یا شہر رمضان الذی انزل فیہ القرآن کوئی مخالفت باقی نہیں رہتی ہاں ایک شبہ باقی رہتا ہے کہ باتفاق مورخین قرآن مجید کی سب سے پہلی سورت جو نازل ہوئی تو اقرأ باسم ربک الخ ہے اور وہ شوال میں نازل ہوئی تھی۔ اور یہ بھی کہ قرآن مجید ایک بار نازل نہیں ہوا ہے تھوڑا تھوڑا مکہ اور مدینہ میں تیئیس ۲۳ برس کے عرصہ میں نازل ہوا ہے۔ پھر کیوں کر کہہ سکتے ہیں کہ وہ لیلۃ مبارکہ میں نازل ہوا ہے عام ہے کہ لیلہ مبارکہ سے لیلۃ القدر مراد لی جاوے یا شبِ برات۔

اس کا جواب یہ ہے کہ لوحِ محفوظ سے آسمانِ دنیا کی طرف سب کا سب قرآن مجید لیلۃ القدر میں نازل ہوا جو رمضان کے مہینے میں واقع ہوئی تھی یا ہمیشہ رمضان ہی میں واقع ہوتی ہے پھر وہاں سے تھوڑا تھوڑا حسب حاجت دنیا میں آنا شروع ہوا شوال میں یا رمضان میں جیسا کہ ابن جریر طبری اپنی تفسیر میں لکھتے ہیں۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ لیلہ مبارکہ میں نازل کرنے سے مراد تمام قرآن مجید نہ ہو پس اس کا ایک حصہ آنحضرتؐ پر رمضان میں لیلۃ القدر میں نازل ہوا اور آپؐ نے اس کا اظہار شوال میں دو چار روز بعد کیا پس لیلہ مبارکہ میں نازل کرنا فرمانا صحیح ہو گیا۔

عکرمہ اور ایک جماعت کہتی ہے کہ لیلہ مبارکہ سے مراد نصف شعبان کی رات ہے جس کو شب برات بھی

کہتے ہیں۔ امام نووی شرح مسلم باب صوم التطوع میں کہتے ہیں کہ یہ قول غلط ہے صحیح پہلی بات ہے۔ شاید عکرمہ نے شعبان کی اس رات کو فضائل کے لحاظ سے لیلہ مبارکہ کہا ہو کیونکہ احادیث میں اس رات کے بھی بہت فضائل آئے ہیں نہ وہ لیلہ مبارکہ جس کا ان آیات میں ذکر ہے واللہ اعلم بالصواب۔

(۳) فضیلت باعتبار نازل کرنے والے کے کہ کس نے یعنی بڑے عظیم القدر نے اس کو نازل کیا ہے کما قال انا کنا مرسلین کہ ہم قرآن بھیجنے والے ہیں یا ہم رسولوں اور محمدؐ کو بھیجنے والے ہیں۔ اور کیوں؟ رحمۃ من ربک تیرے رب کی رحمت کا یہی مقتضا تھا کہ وہ بندوں کو ورطۂ ضلالت سے نکالے۔

پھر فرماتا ہے کہ یہ رحمت بندوں کی حاجت کے موافق واقع ہوئی بقولہ انہ ھو السمیع العلیم کیونکہ وہ سنتا جانتا ہے ہر حاجت انسانی کا اس کو علم ہے اس کے بعد اور چند اوصاف الٰہی کا ذکر کرتا ہے تاکہ اس کا معبودِ حقیقی ہونا ذہن نشین ہو کر اسی کی طرف رجوع کریں رب السمٰوٰت سے لے کر رب آبائکم الاولین تک پھر فرماتا ہے کہ ایسا قرآن ایسے وقت مبارک میں اپنی رحمت سے ایسے پروردگار عالم محسن قدیم رحیم و کریم شہنشاہ حقیقی نے بندوں کے فائدہ کے لیے نازل کیا مگر وہ اب بھی نہیں مانتے بل ھم فی شک یلعبون بلکہ شک میں پڑے ہوئے دنیا کے کھیل کود میں مصروف ہیں دارِ آخرت کی کچھ بھی فکر نہیں۔

اس کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دیتا ہے اور ان مشرکوں کو ایک دنیاوی مصیبت کے پیش آنے کی خبر دے کر متنبہ کرتا ہے فقال فارتقب یوم تاتی السماء بدخان مبین کہ اے رسول آپ اب اس دن کے منتظر رہیں کہ آسمان سے ایک دھواں ظاہر ہو جو سب کو ڈھانک لے گا اور سخت تکلیف دہندہ ہوگا پھر یہ کہیں گے کہ الٰہی اس بلا کو دفع کر دے ہم ایمان لاتے ہیں مگر اس کے بعد بھی کہاں ایمان لاویں گے۔ ان کے پاس بیان کرنے والا رسول آیا اس کو دیوانہ اور کسی کا بہکایا سکھایا ہوا بتایا۔ خیر ہم وہ بلا تو دفع کر دیں گے مگر پھر اخروی عذاب میں گرفتار کریں گے جو سخت عذاب ہوگا۔

اس دھوئیں میں علماء کے دو قول ہیں۔ اول جمہور کا قول کہ اس سے مراد وہ دھواں ہے جو قریش پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بددعا کرنے سے سات برس کا سخت قحط پڑا جس میں مردار اور ہڈیوں کے کھانے کی نوبت پہنچی اور بھوک کے مارے جو اوپر دیکھتے تھے تو ایک دھواں سا ضعفِ بصر سے معلوم ہوتا تھا اور عرب ایسے عظیم اور ہائلہ واقعہ کو دخان سے تعبیر کیا کرتے ہیں (کبیر) اس بات کو بخاری نے عبد اللہ بن مسعودؓ سے نقل کیا ہے۔ بعض کہتے ہیں اس سے مراد وہ دھواں ہے جو قریب قیامت کے ظاہر ہوگا جس کا ذکر بعض احادیث میں ہے۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا قَبْلَهُمْ قَوْمَ فِرْعَوْنَ وَجَآءَهُمْ
اور ان سے پہلے ہم فرعون کی قوم کو آزما چکے ہیں اور ان کے پاس

رَسُوْلٌ كَرِيْمٌ ﴿۱۷﴾ اَنْ اَدُّوْٓا اِلَیَّ
عزت والا رسول (موسیٰ) آیا کہ خدا کے بندوں (بنی اسرائیل) کو

عِبَادَ اللّٰهِ ؕ اِنِّیْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِیْنٌ ﴿۱۸﴾
میرے حوالہ کر دو کیونکہ میں تمہارے لیے امانت دار رسول ہوں

وَّ اَنْ لَّا تَعْلُوْا عَلَى اللّٰهِ ۚ اِنِّیْۤ اٰتِیْكُمْ
اور یہ کہ خدا سے سرکشی نہ کرو میں تمہارے پاس کھلی

بِسُلْطٰنٍ مُّبِیْنٍ ﴿۱۹﴾ وَ اِنِّیْ عُذْتُ بِرَبِّیْ
ہوئی دلیل لایا ہوں اور میں اپنے اور تمہارے رب سے پناہ

وَ رَبِّكُمْ اَنْ تَرْجُمُوْنِ ﴿۲۰﴾ وَ اِنْ لَّمْ
مانگ چکا ہوں اس بات سے کہ تم مجھے سنگسار کرو اور اگر میرا

تُؤْمِنُوْا لِیْ فَاعْتَزِلُوْنِ ﴿۲۱﴾ فَدَعَا رَبَّهٗۤ

تمہیں یقین نہیں تو مجھ سے الگ ہو (مگر وہ نہ مانے) پھر اس نے اپنے رب سے دعا کی

اَنَّ هٰۤؤُلَآءِ قَوْمٌ مُّجْرِمُوْنَ ﴿۲۲﴾ فَاَسْرِ

کہ یہ ناہنجار قوم ہے (تب ہم نے حکم دیا) میرے

بِعِبَادِیْ لَیْلًا اِنَّكُمْ مُّتَّبَعُوْنَ ﴿۲۳﴾

بندوں کو راتوں رات لے نکل کیونکہ تمہارا پیچھا کیا جائے گا

وَاتْرُكِ الْبَحْرَ رَهْوًا ؕ اِنَّهُمْ جُنْدٌ

اور دریا کو جا ہوا چھوڑ کر چلے چلو کس لیے کہ وہ لشکر

مُّغْرَقُوْنَ ﴿۲۴﴾ كَمْ تَرَكُوْا مِنْ جَنّٰتٍ وَّ

غرق ہوگا فرعونی بہت سے باغ اور

عُیُوْنٍ ﴿۲۵﴾ وَّزُرُوْعٍ وَّمَقَامٍ كَرِیْمٍ ﴿۲۶﴾

چشمے اور کھیتیاں اور عمدہ مقامات چھوڑ گئے

وَّنَعْمَةٍ كَانُوْا فِیْهَا فٰكِهِیْنَ ﴿۲۷﴾ كَذٰلِكَ

اور ایسی نعمت کو بھی جس میں وہ مزے کیا کرتے تھے یوں ہوا

وَاَوْرَثْنٰهَا قَوْمًا اٰخَرِیْنَ ﴿۲۸﴾ فَمَا

اور ہم نے ایسے ساز و سامان کا اور لوگوں کو مالک کر دیا پھر نہ تو

بَكَتْ عَلَیْهِمُ السَّمَآءُ وَالْاَرْضُ وَ

ان پر آسمان و زمین روئے اور

مَا كَانُوْا مُنْظَرِیْنَ ﴿۲۹﴾

نہ ان کو مہلت ملی

# ترکیب

ان ادوا قیل ان مفسرۃ لان مجی الرسول متضمن لمعنی القول وقیل مخففۃ من الثقیلۃ عباد اللہ اما مفعول بہ لادوا ای ارسلوہم معی او انہ منادی والتقدیر ادوا الی یا عباد اللہ ما ہو واجب علیکم من الایمان والاعمال الصالحۃ۔

# تفسیر

کفار مکہ کو ان کی سرکشی پر ایک آنے والی بلا سے ڈرایا گیا تھا۔ اب اس جگہ فرعونیوں کا قصہ سنایا جاتا ہے کہ وہ باوجود یکہ تم سے زیادہ مال دار و طاقت ور تھے ان کو رسول نے سمجھایا مگر نہ مانا اور سرکشی سے باز نہ آئے بنی اسرائیل کے پیچھے دوڑے آئے کہ پکڑ لاویں اور غلامی میں رکھیں۔ آخر اس کے فضل سے بنی اسرائیل بحر قلزم سے خشک پار اتر گئے اور فرعونی غرق ہو گئے تمام باغ و مکان و آرائش کی چیزیں چھوڑ گئے، اس کے اور لوگ وارث و مالک ہو گئے۔

(۱) رھوا ای ساکنا یقال رہا یرہو رہوا اذا سکن لا یتحرک۔ اکثر اہل لغات و مفسرین رہوا کے یہی معنی بیان کرتے ہیں اور یہ بھی کہ یہ بحر کی صفت ہے۔ مطلب یہ کہ دریائے قلزم تمہارے گزرنے کے وقت موجیں نہ مارے گا ٹھیرا رہے گا یعنی پانی منجمد کھڑا رہے گا تم اس کے درمیان سے صاف نکل جاؤ گے چنانچہ ایسا ہی ہوا بھی جیسا توریت میں مصرحاً مذکور ہے۔ حسن و کعب کہتے ہیں اس کے معنی ہیں رستے کے دریا کو رستہ بنا۔

نیچری مفسر نے عجب الٹ پلٹ اور اگر مگر ملا کے اس کے معنی یہ بیان کیے کہ دریا کو خشک چھوڑ کر اس کے کنارے کے پاس سے نکل جاؤ جیسا کہ جوار بھاٹے کے وقت ہوتا ہے۔ مگر بجز اس کے کہ خرق عادات و تصرفات خداوندی کا انکار اس بات کی تحریک دلائے اور کوئی وجہ نہیں کہ ایسے غلط معنی تسلیم کر لیے جائیں۔

(۲) اورثنها قوما آخرین بعض مفسرین نے آیت میں غور نہ کرنے سے یہ سمجھ لیا ہے کہ بنی اسرائیل فرعون اور اس کے لشکر ہلاک ہونے کے بعد قلزم پار سے

ع ۱۴

لوٹ کر پھر مصر میں آئے اور فرعونیوں کی ان چیزوں کے مالک و وارث ہوئے۔ مگر یہ خیال غلط ہے۔ قلزم پار اترنے کے بعد بنی اسرائیل کوہ سینا کی طرف روانہ ہوئے اور چالیس برس تیہ میں ٹکراتے پھرے اور یہیں سیکڑوں واقعات پیش آئے۔ اسی سفر میں موسیٰ و ہارون علیہما السلام بھی انتقال کر گئے ان کے بعد یوشع بن نون علیہ السلام کے عہد میں بنی اسرائیل ملک شام کے مالک و وارث بنے جہاں مصر کے باغوں اور چشموں اور کھیتیوں اور مکانوں جیسے باغ اور چشمے اور کھیتیاں اور عمدہ مکانات موجود تھے۔

اور تنہا کی ضمیر اگر خاص مصر کی اشیاء مذکورہ کی طرف پھرائی جائے تو قوماً آخرین سے مراد بنی اسرائیل نہیں بلکہ ان غرق ہونے والوں کے علاوہ اور لوگ ساکنانِ مصر جو ان کے خاندان کے نہ تھے۔

اور اگر ہا کی ضمیر بالخصوص اشیاء مذکورہ کی طرف نہ پھرائی جاوے بلکہ جنس و نوع وصفت مراد لی جاوے اور یہی قوی بھی ہے تو قوماً آخرین سے مراد بنی اسرائیل ہیں جو ان اقسام کے ملکِ شام میں جا کر وارث ہوئے اب کذٰلک سے کچھ مطلب نہ رہا خواہ اس کو محلاً مرفوع پڑھو خواہ منصوب۔

فما بکت علیہم آسمان وزمین کسی کو کیا روئیں گے بلکہ یہ ایک محاورے کی بات ہے۔ سخت حادثہ اور بڑے شخص کی موت پر محاورے میں کہہ دیا کرتے ہیں کہ اس کو آسمان وزمین روئیں گے یعنی لوگ افسوس کریں گے۔ یہ استعارہ یا مجاز ہے سو ان فرعونیوں پر کسی نے افسوس نہ کیا۔ ان کی شرارت سے۔ اور ممکن ہے کہ درحقیقت اچھے لوگوں کے مرنے پر آسمان وزمین اور دیگر چیزیں روتی بھی ہوں۔

وَلَقَدْ نَجَّيْنَا بَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ مِنَ
اور البتہ ہم نے بنی اسرائیل کو ذلت کی تکلیف
الْعَذَابِ الْمُهِينِ ﴿٣٠﴾ مِن فِرْعَوْنَ
سے نجات دی جو فرعون کی طرف سے تھی
إِنَّهُۥ كَانَ عَالِيًا مِّنَ الْمُسْرِفِينَ ﴿٣١﴾ وَ
کیونکہ وہ سرکش بیہودہ لوگوں میں سے تھا اور
لَقَدِ اخْتَرْنَٰهُمْ عَلَىٰ عِلْمٍ عَلَى الْعَٰلَمِينَ ﴿٣٢﴾
ہم نے بنی اسرائیل کو جان بوجھ کر دنیا پر برگزیدہ کیا تھا
وَءَاتَيْنَٰهُم مِّنَ الْءَايَٰتِ مَا فِيهِ بَلَٰٓؤٌا
اور ان کو وہ نشانیاں بھی دی تھیں کہ جن میں صاف
مُّبِينٌ ﴿٣٣﴾ إِنَّ هَٰٓؤُلَآءِ لَيَقُولُونَ ﴿٣٤﴾
امتحان تھا یہ لوگ ضرور کہیں گے
إِنْ هِيَ إِلَّا مَوْتَتُنَا الْأُولَىٰ وَمَا نَحْنُ
کہ ہمارے لیے تو صرف یہی پہلی موت ہے اور ہم مر کر
بِمُنشَرِينَ ﴿٣٥﴾ فَأْتُوا بِـَٔابَآئِنَآ إِن كُنتُمْ
زندہ نہ ہوں گے پھر ہمارے باپ دادا کو تم لے آؤ اگر تم

ف بعض نادانوں نے اس مقام پر دو اعتراض کیے ہیں۔ اول یہ کہ بنی اسرائیل فرعونیوں کے ان مقامات کے کبھی وارث نہیں ہوئے وہ قلزم عبور کرنے کے بعد ملک مصر میں حاکمانہ طور پر آئے۔ اس بات کی تواریخ موافق و مخالف شاہد ہیں۔ اس کا جواب جیسا کہ مفسر نے اشارۃً بتایا ہے کہ اگر قوماً آخرین سے بنی اسرائیل ہی مراد لیے جائیں تو ان چیزوں کے وارث کیے جانے سے یہ مراد نہیں کہ خاص انہیں چیزوں کا ان کو وارث بنا دیا بلکہ ویسے ہی ساز و سامان کا ملک شام میں وارث کر دیا جیسا کہ بولتے ہیں وہی باغ وہی کھیتیاں وہی ناز و نعیم جو تمہارے پاس ہیں ہمارے پاس بھی ہیں حالانکہ بالخصوص (باقی بر صفحہ آئندہ)

صٰدِقِیْنَ ﴿۳۶﴾ اَهُمْ خَیْرٌ اَمْ قَوْمُ تُبَّعٍ ۙ
سچے　ہو　کیا یہ　بہتر ہیں یا　تبع کی قوم

وَّالَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ اَهْلَكْنٰهُمْ ۡ اِنَّهُمْ
اور وہ لوگ جو ان سے پہلے تھے کہ جن کو ہم نے ہلاک کر ڈالا کیونکہ وہ

كَانُوْا مُجْرِمِیْنَ ﴿۳۷﴾ وَمَا خَلَقْنَا
نافرمان　تھے　اور (اے نبی) ہم نے

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَهُمَا
آسمان اور زمین کو اور جو ان کے اندر ہیں کھیل تماشہ کے لیے

لٰعِبِیْنَ ﴿۳۸﴾ مَا خَلَقْنٰهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ
نہیں بنایا ہے　ہم نے ان کو بہت ہی مصلحت سے بنایا ہے

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ ﴿۳۹﴾
لیکن　اکثر　ان میں سے　جانتے　نہیں

اِنَّ یَوْمَ الْفَصْلِ مِیْقَاتُهُمْ اَجْمَعِیْنَ ﴿۴۰﴾
بے شک فیصلہ کا دن ان سب کے لیے مقرر ہو چکا ہے

یَوْمَ لَا یُغْنِیْ مَوْلًى عَنْ مَّوْلًى شَیْـًٔا وَّ
جس دن کہ کوئی رفیق کسی رفیق کے کچھ بھی کام نہ آئے گا اور

لَا هُمْ یُنْصَرُوْنَ ﴿۴۱﴾ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ اللّٰهُ ؕ
نہ ان کی مدد کی جاوے گی　مگر جس پر کہ اللہ نے مہربانی کی ہوگی

اِنَّهٗ هُوَ الْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ ﴿۴۲﴾
کیونکہ وہ جو ہے تو زبردست مہربان ہے۔

## ترکیب

من فرعون بدل من العذاب علی حذف المضاف ای من عذابہ وقیل لاحاجۃ الی الحذف لان فرعون فی نفسہ کان عذابا مهینا لافراطہ فی تعذیب بنی اسرائیل قرء ابن عباس من فرعون فیکون استفهاما انہ کان الخ یکون جوابہ ما فیہ الخ مفعول ثان لاتینا۔

## تفسیر

ولقد نجینا یہ بیانِ سابق کا تتمہ ہے کہ ہم نے بنی اسرائیل کو سخت عذاب سے نجات دی جو فرعون سرکش کے ہاتھ سے ان پر ہوا کرتا تھا اور صرف مصیبت ہی دفع نہیں کی بلکہ ذلت کے بدلے ان کو عزت دی یہ ہیں اخترنٰھم علی العٰلمین کے معنی۔ اور مصیبت کے بدلے بڑی نعمتیں دیں کہ جن میں ان کی آزمائش تھی اور وہ نعماءِ خدا کی نشانیاں تھیں جیسا کہ قلزم سے پار اتارنا، منّ و سلویٰ پانی کا چٹان میں سے نکلنا، ملکِ شام کی حکومت عمالیق وغیرہ سرکش و طاقتور اقوام پر غلبہ۔ فرماں برداری و نافرمانی کا نیک و بد نتیجہ بیان فرما کر پھر قریش کی طرف روئے سخن کرتا ہے اور مسئلہ نبوت کو تمام کر کے مسئلہ معاد میں ان کے انکار کو نقل فرما کر اس کا ثبوت دیتا ہے کہ بارِ دگر مر کر جینا برحق ہے فقال ان ھٰؤلاء لیقولون الخ

۲
ع (۱۳)
۱۵

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) وہ نہیں ہوتے بلکہ ان جیسے۔ اشتراکِ جنسی کے لحاظ سے اس جنس کے ایک فرد کو دوسرے سے تعبیر کرنا ہر ملک اور ہر قوم کا محاورہ ہے جس پر اعتراض کرنے کا کسی کو حق نہیں۔ دوسرا اعتراض یہ کیا ہے کہ آسمان و زمین کا فرعونیوں کے حالِ زار پر نہ رونا قرآن میں بتلایا گیا ہے۔ حالانکہ یہ چیزیں نہ روتی ہیں نہ ہنستی ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ اول تو یہ استعارہ یا مجاز ہے کہ آسمانوں اور زمین والوں کو ان کے حال پر ان کی بدکاری و بدکرداری کے سبب حسرت و افسوس نہ آیا۔ دوم آسمان و زمین بھی حکماء کے نزدیک نفوس رکھتے ہیں۔ پھر جیسا بھی رونا ہنسنا ان کی شان کے مناسب ہے وہ بھی پھر ویسا روتے ہنستے ہیں ۱۲ حقانی

کہ یہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ ہمارے لیے صرف یہی دنیا کی موت ہے اور اس کے بعد جینا نہیں۔ اگر اے مسلمانو تم سچے ہو تو ہمارے مردہ باپ دادا کو زندہ کر کے دکھا دو۔

اس کے جواب میں اوّلاً تو ان کو اس بے باکانہ و گستاخانہ انکارِ حشر پر دھمکایا جاتا ہے اھم خیر ام قوم تبع[1] کیا یہ لوگ تبع حمیری کی قوم سے جو یمن میں آباد تھے اور بڑے دولت و قوت والے تھے اور ان سے پہلے اور بہت قومیں تھیں ان سے بہتر ہیں زور میں دولت میں زیادہ ہیں؟ ہرگز نہیں۔ پس ہم نے ان کے جرم پر ان سب کو ہلاک کر دیا تو یہ بے چارے کیا چیز ہیں۔ اس کے بعد ان کے شبہ کا جواب دیتا ہے۔

وما خلقنا السمٰوٰت والارض الخ کہ ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور ان کے اندر کی چیزوں کو عبث و بے کار نہیں بنایا ہے بلکہ ٹھیک اور درست بنایا ہے یہ تو تم بھی جانتے ہو۔ پس اگر بعث برحق نہ ہو تو ان کا پیدا کرنا بے کار و عبث ہو جاوے۔ یہ اس لیے کہ ان سب میں افضل انسان ہے اور اسی کے لیے یہ سب کچھ بنایا گیا ہے اگر حشر برحق نہ ہو تو نیک و بد کی دنیا میں تو پوری سزا و جزا ہے نہیں پھر نیکوں کی نیکی رائگاں جاوے اور بد آزاد ہو جاوے ایسا ہو تو عالم خراب ہو جاوے۔ یا یوں کہو انسان اس عالم میں تکمیل کے لیے آیا ہے اور کسی دوسری جگہ سے بھیجا گیا ہے پھر اگر یہی چند روزہ زندگی ہے اور یہ عالم کسی اور عالم کی منزل نہیں ہے تو اس تھوڑی دیر کے لیے اتنے سامان کرنا عبث ہو جاوے ستارے، بنائے کیا کیا؟ اور روح تکمیل پانے کے بعد کسی اور عالم میں جانا چاہتی ہے یہ عالم اس کے لیے مقامِ راحت نہیں اگر اور عالم نہیں تو یہ سب کچھ بے کار ہے۔

پھر فرماتا ہے کہ یوم الفصل فیصلہ کا دن، یعنی قیامت کا روز ان سب کے لیے معین کر دیا ہے اس دن سب کے فیصلے ہو جاویں گے کوئی حمایتی کسی کے کام نہ آوے گا مگر اس کے کہ جس پر اللہ کا رحم ہوگا

اِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ ﴿۴۳﴾ طَعَامُ الْاَثِیْمِ ﴿۴۴﴾

بے شک تھوہر کا پیڑ گناہ گاروں کا کھاجا ہوگا

کَالْمُهْلِ یَغْلِیْ فِی الْبُطُوْنِ ﴿۴۵﴾ كَغَلْیِ

جیسے پگھلا ہوا تانبا پیٹ میں کھولتے ہوئے پانی کی

الْحَمِیْمِ ﴿۴۶﴾ خُذُوْهُ فَاعْتِلُوْهُ اِلٰى

طرح کھولے گا۔ (حکم ہوگا) اس کو پکڑو گھسیٹتے ہوئے جہنم کے

سَوَآءِ الْجَحِیْمِ ﴿۴۷﴾ ثُمَّ صُبُّوْا فَوْقَ

بیچوں بیچ تک لے جاؤ پھر اس کے سر پر

رَاْسِهٖ مِنْ عَذَابِ الْحَمِیْمِ ﴿۴۸﴾ ذُقْ

عذاب کا کھولتا ہوا پانی ڈالو۔ (فرشتے کہیں گے) لے مزہ چکھ

اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْكَرِیْمُ ﴿۴۹﴾ اِنَّ

کیونکہ تو ہی تو معزز و محترم تھا یہ

هٰذَا مَا كُنْتُمْ بِهٖ تَمْتَرُوْنَ ﴿۵۰﴾

وہی تو ہے کہ جس میں تم شک کیا کرتے تھے۔

---

[1] تبع حمیر کا بادشاہ تھا۔ یہ نیک تھا۔ قوم کو توحید کی طرف متوجہ کرتا تھا، سرکش قوم نے انکار کیا۔ آخر برباد ہوئے۔ اس کا بیٹا ذو القرنین تھا۔ اس کو کثرتِ اتباع کی وجہ سے تبع کہتے تھے۔ پھر عموماً شاہانِ یمن کا لقب ہو گیا۔ اس تبع کی بابت اُن احادیث میں کہ جن کو بیہقی و حاکم و ابن المبارک و احمد و طبرانی و ابن ماجہ وغیرہ جماعتِ کثیرہ نے نقل کیا یہ آیا ہے کہ وہ ایمان دار تھا ۱۲ منہ

إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي مَقَامٍ أَمِينٍ ﴿٥١﴾ فِي

البتہ پرہیزگار امن کی جگہ میں ہوں گے

جَنَّاتٍ وَعُيُونٍ ﴿٥٢﴾ يَلْبَسُونَ مِنْ

باغوں اور چشموں میں پہنیں اور

سُنْدُسٍ وَإِسْتَبْرَقٍ مُتَقَابِلِينَ ﴿٥٣﴾

دبیز لباس پہن کر آمنے سامنے بیٹھے ہوں گے

كَذَٰلِكَ وَزَوَّجْنَاهُمْ بِحُورٍ عِينٍ ﴿٥٤﴾

ایسا ہی ہوگا اور ہم ان کو گوری گوری بڑی بڑی آنکھوں والی عورتیں بیاہ دیں گے

يَدْعُونَ فِيهَا بِكُلِّ فَاكِهَةٍ آمِنِينَ ﴿٥٥﴾

وہاں ہر ایک قسم کے میوے خاطر جمع سے مانگیں گے

لَا يَذُوقُونَ فِيهَا الْمَوْتَ إِلَّا الْمَوْتَةَ

وہاں پہلی موت کے سوا اور موت کا مزہ نہ

الْأُولَىٰ ۖ وَوَقَاهُمْ عَذَابَ الْجَحِيمِ ﴿٥٦﴾

چکھیں گے اور خدا ان کو دوزخ کے عذاب سے بچادے گا

فَضْلًا مِنْ رَبِّكَ ۚ ذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ

(یہ) آپکے رب کا فضل ہے یہی تو وہ بڑی

الْعَظِيمُ ﴿٥٧﴾ فَإِنَّمَا يَسَّرْنَاهُ بِلِسَانِكَ

کامیابی ہے اس قرآن کو ہم نے آسان کردیا آپ کی زبان میں

لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُونَ ﴿٥٨﴾ فَارْتَقِبْ

تاکہ وہ سمجھیں پھر آپ بھی انتظار کیجیے

إِنَّهُمْ مُرْتَقِبُونَ ﴿٥٩﴾

کیونکہ وہ بھی انتظار کر رہے ہیں

## تفسیر

دارِ آخرت کا ثبوت کرکے اب کچھ وہاں کے حالات بیان فرماتا ہے۔ سب سے پہلے بدکاروں کی سزا بیان کرتا ہے۔

فقال ان شجرۃ الزقوم۔ گناہ گاروں کا کھانا تھوہر ہوگا جو نہایت تلخ اور بدمزہ چیز ہے لاچار ہوکر اسی کو کھا دیں گے وہ پیٹ میں جاکر گرم پانی کی طرح کھولے گا۔ مہل تلچھٹ یا تانبا سیسہ وغیرہ پگھلا ہوا۔ مہل پر جملہ تمام ہوگیا۔ پھر یغلی سے اس کے غلیان کی کیفیت شروع ہوتی ہے۔ بعض کالمہل کو یغلی سے ربط دیتے ہیں۔ ان کے لیے یہ بھی فرشتوں کو حکم دیا جاوے گا کہ اس کو پکڑو اور دھکے دیتے ہوئے جہنم میں لے جاؤ۔ اور اس کے سر پر کھولتا ہوا پانی ڈالو اور کہو چکھ کیونکہ تو اپنے زعم میں بڑا عزت والا زبردست سمجھا ہوا تھا ان باتوں کو تم دنیا میں نہیں مانتے تھے۔

ابن السکیت کہتے ہیں عتلتہ ای السجن واعتلتہ اذا دفعتہ دفعا عنیفا۔ اگر یوں بولتے صبوا فوق راسہ الحمیم تو اس میں وہ لطف نہ ہوتا جو عذاب کے لفظ نے دیا۔

اس کے بعد نیک لوگوں کا حال بیان فرماتا ہے۔

ان المتقین کہ پرہیزگار عمدہ مقامات میں رہیں گے عمدہ لباس پہنیں گے تختوں پر آمنے سامنے بیٹھے ہوں گے حورعین سے شادی ہوگی عمدہ چیزیں کھاویں گے لذت وعیش کی سب چیزیں آگئیں مکان لباس عورت حسین، کھانا پینا یہی تو لذات ہیں۔ سندس مہین ریشمی
ع ۳ ۱۷ ۱۶ کپڑا۔ استبرق دل دار ریشمی کپڑا۔ جیسا کہ مخمل کاشانی۔ حور۔ واحدی کہتے ہیں اس کے اصلی معنی سفیدی کے ہیں یہ جمع ہے حوراء کی جس کے معنی گوری۔ عین عیناء کی جمع جس کے معنی بڑی آنکھوں والی۔

لا یذوقون فیہا الموت الا الموتۃ الاولی یعنی جنت میں کبھی موت کا مزہ نہ چکھیں گے بجز اس کے کہ جو پہلے دنیا میں چکھ چکے ہیں استثنا منقطع ہے ای لکن

الموتۃ کذاقال الزجاج والفراء۔

ابتداءِ سورت میں قرآن مجید کے چند اوصاف بیان فرمائے تھے۔ من جملہ ان کے ایک یہ کہ وہ مبین ہے۔ یعنی اس میں ہر چیز کا بیان وضاحت کے ساتھ ہے۔ اب یہاں اس کی اور بھی تشریح کرتا ہے کہ یسرنٰہ بلسانک کہ اے محمدؐ! تیری زبان میں سمجھنے کے لیے اس کو آسان کیا تاکہ لوگ سمجھیں مگر بدبخت نہیں سمجھتے اور تجھ پر موت یا ہلاکت آنے کے منتظر رہتے ہیں سو تو بھی اے محمدؐ ان پر بلا آنے کا انتظار کر۔

---

## سُوْرَۃُ جَاثِیَہ

مکیہ ہے اس میں سینتیس آیات اور چار رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

حٰمٓ ۝۱ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ
یہ کتاب اللہ زبردست حکمت والے کی
اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ۝۲ اِنَّ فِي
طرف سے نازل ہوئی ہے | بے شک
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝۳
آسمانوں اور زمین میں ایمان داروں کے لیے (بڑی) نشانیاں ہیں
وَفِيْ خَلْقِكُمْ وَمَا يَبُثُّ مِنْ دَآبَّةٍ
اور (نیز) تمہارے پیدا کرنے میں اور جانوروں کے پھیلانے میں
اٰيٰتٌ لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ۝۴ وَاخْتِلَافِ
نشانیاں ہیں یقین لانے والوں کے لیے (بڑی بڑی) اور (نیز) رات دن کے
الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ
پلٹنے میں اور آسمان سے روزی کی چیز نازل
مِنَ السَّمَآءِ مِنْ رِّزْقٍ فَاَحْيَا بِهِ
کرنے میں کر اس سے خشک
الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَتَصْرِيْفِ
ہوئی زمین کو شاداب کیا کرتا ہے اور ہواؤں کے
الرِّيٰحِ اٰيٰتٌ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝۵
بدلنے میں عقل مندوں کے لیے (بڑی) نشانیاں بھی
تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ
یہ ہیں اللہ کی آیتیں جو ہم آپ کو ٹھیک طور سے
بِالْحَقِّ ۚ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۢ بَعْدَ اللّٰهِ وَ
سناتے ہیں پھر اللہ اور اس کی آیتوں کے بعد کس
اٰيٰتِهٖ يُؤْمِنُوْنَ ۝۶ وَيْلٌ لِّكُلِّ
بات پر ایمان لائیں گے ہر جھوٹے گناہ گار کا
اَفَّاكٍ اَثِيْمٍ ۝۷ يَّسْمَعُ اٰيٰتِ اللّٰهِ
ستیاناس جائے جو اللہ کی آیتیں سن کر
تُتْلٰى عَلَيْهِ ثُمَّ يُصِرُّ مُسْتَكْبِرًا
جو اس کے روبرو پڑھی جاتی ہیں غرور میں آکر ہٹ کرتا ہے
كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا ۚ فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ
گویا کہ اس نے ان کو سنا ہی نہ تھا پھر اس کو دکھ دینے والے عذاب کی
اَلِيْمٍ ۝۸ وَاِذَا عَلِمَ مِنْ اٰيٰتِنَا شَيْئَا
خوشخبری دے اور جب ہماری آیتوں میں سے کسی کو سن پاتا ہے
اِۨتَّخَذَهَا هُزُوًا ۭ اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ عَذَابٌ
تو ان کی ہنسی اڑاتا ہے ایسوں کے لیے ذلت کا
مُّهِيْنٌ ۝۹ مِنْ وَّرَآىِٕهِمْ جَهَنَّمُ ۚ
عذاب ہے (اور) ان کے سامنے جہنم ہے
وَلَا يُغْنِيْ عَنْهُمْ مَّا كَسَبُوْا شَيْئًا وَّ
اور جو کچھ انہوں نے کمایا تھا ان کے کچھ بھی کام نہ آوے گا اور

لَا مَا اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ ج

نہ وہ معبود کام آئیں گے کہ جن کو اللہ کے سوا حمایتی بنا رکھا تھا

وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝١٠ هٰذَا

اور ان کو بڑا ہی عذاب ہوگا یہ

هُدًى وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ

ہدایت ہے اور وہ جو اللہ کی آیتوں کے منکر ہیں

ع ۱۱ / ۱۷ لَهُمْ عَذَابٌ مِّنْ رِّجْزٍ اَلِيْمٌ ۝١١

ان کو سخت دردناک عذاب کی سزا ہونی ہے

## ترکیب

حٰم اما مبتدا تنزیل الکتٰب خبرہ والتقدیر حٰم تنزیل الکتاب او قسم و تنزیل الکتٰب جواب القسم او ان فی السمٰوٰت العزیز الحکیم صفۃ للہ تعالیٰ و یجوز ان یکون صفۃ الکتاب۔ لاٰیٰت منصوبۃ لکونہا خبر ان فی السمٰوٰت الخ خبرہا۔ اٰیٰت بالرفع علی انہ مبتدا و فی خلقکم خبرہ وہی جملۃ مستانفۃ۔ ویقرأ بکسر التاء ایضا علی ان مضمرۃ حذفت لدلالۃ ان الاولی علیہا ولیست معطوفۃ علی آیات الاولیٰ لما فیہ من العطف علی عاملین واختلاف اللیل بالجر معطوفا علی المجرور بفی و آیات توکید و اجاز قوم ان یکون ذلک من باب العطف علی عاملین و ما مجرور محلا للعطف علی اختلاف وکذا تصریف الریح۔

## تفسیر

یہ سورت بھی بالاتفاق مکہ میں نازل ہوئی ہے۔ اس میں بھی انہیں تین مسائل سے بحث ہے نبوت توحید معاد اس سے پہلے دخان میں اول مسئلہ نبوت میں کلام تھا یہاں بھی افتتاحِ سورت میں اسی مسئلہ میں ایک عجب لطف کے ساتھ کلام کیا ہے۔ وہ یہ کہ حٰم میں کسی خاص[۵] بات کی طرف اشارہ کر کے یا اپنی ذات و صفات وحمیت کی قسم کھا کر یہ بتاتا ہے کہ یہ کتاب اللہ زبردست کی طرف سے نازل ہوئی ہے جو بڑا حکیم ہے اور یہ بھی اس کی حکمت کا مقتضیٰ تھا کہ بندوں کو بحرِ ضلالت سے نجات دے۔ اس کے بعد مسئلہ توحید و اثباتِ باری میں کلام کرتا ہے۔

فقال ان فی السمٰوٰت الخ یہ (۱) آئینہ ہے کہ جس میں اللہ تعالیٰ اپنا جمال دکھاتا ہے مگر کئی طرح سے اس لیے فرمایا کہ آسمانوں اور زمین میں اس کے وجود و توحید کے لیے بڑی بڑی نشانیاں ہیں۔ آیات فرمایا کیوں کہ ان کی مقدار اور حرکات والوانِ مختلفہ انوار کی کمی زیادتی ہر ایک بات ایک نشانی ہے۔ اول اس لیے کہ یہ اجسام حوادث سے خالی نہیں اور جو حوادث سے خالی نہیں وہ حادث ہے پس یہ تمام اجسام حادث ہیں اور ہر حادث کے لیے ایک محدث ضرور ہے۔

---

[۵] اور حی و قیوم کی طرف بھی اشارہ ہے ح سے حی م سے قیوم کی طرف ۱۲

[۵] ح سے اس کی حقانیت مراد ہے یعنی عالم وجود میں جو کچھ اس کے سوا ہے عدم کے ڈنگ ہیں اور بطلان کی رسیوں میں ڈنگا اور بندھا ہوا ہے مگر وہی حق و ثابت ہے اور م سے اس طرف اشارہ ہے کہ یہ عالم اور اس کی سب چیزیں اس کے مظاہر اور اس کے جمال کے آئینے ہیں پھر جو اس کا یا اس کی توحید کا انکار کرتا ہے ان آیتوں میں غور سے نہیں دیکھتا پھر ان فی السمٰوٰت سے لے کر یعقلون تک کئی آئینے پیش کر کے اپنی ذات بابرکات کو مختلف جلووں میں دکھایا ہے۔ اور ممکن ہے کہ ح اس کی حیات کی طرف اور م سے محمدؐ کی طرف اشارہ ہو کہ ہماری حیات کی قسم محمدؐ کو ہم نے بھیجا ہے یا ہماری حیات کا بڑا روشن آئینہ محمدؐ ہیں جس نے ایک عالم کو اللہ دکھا دیا (باقی بر صفحہ آئندہ)

دوم یہ کہ یہ اجسام اجزاء سے مرکب ہیں اور یہ اجزاء باہم متماثل ہیں پھر ایک جزء کو ایک جگہ میں اور ایک خاص بات میں کون خاص کرنے والا ہے وہی اللہ ہے نہ کہ طبیعت اجسام کیوں کہ اس میں پھر یہی کلام ہوگا۔

سوم یہ افلاک وستارے وزمین اگر از خود ہیں تو یا ہمیشہ سے ہیں یعنی قدیم یا حادث ہیں۔ قدیم تو ہیں نہیں۔ کیونکہ قدیم تغیرات سے پاک ہوتا ہے اور ان میں تغیرات ضرور ہوتے ہیں۔ ہاں یہ اور بات ہے کہ ان کی لاکھوں برس کی عمر ہو اس لیے پہلے لوگوں نے ان کو قدیم سمجھ لیا ہو۔ پس حادث ہیں کس لیے کہ باوجود اشتراک جسمانیت کے پھر مختلف الالوان والحرکات والابعاد ہونا حدوث کی دلیل اور کسی قادر مختار کے لیے برہان ہے اس کے بعد اور چند نشانیاں ذکر کرتا ہے۔

(۲) آدمیوں کا پیدا ہونا۔

(۳) زمین پر مختلف قسم کے جانوروں کا پایا جانا

(۴) رات دن کا بدلنا۔

(۵) اوپر سے پانی برسانا پھر اس سے مختلف نباتات پیدا کرنا۔

(۶) ہواؤں کا بدلنا۔ یہ سب نشانیاں ہیں نہ اندھوں کے لیے بلکہ آنکھوں والوں کے لیے جن کو اہل ایمان واہل یقین کہتے ہیں۔

دلائل یقینیہ بیان فرماکر ارشاد فرماتا ہے تلک ایٰت اللہ نتلوھا علیک بالحق یہ اللہ کی آیتیں ہیں جو اے محمدؐ آپ کو بہت اچھی طرح سے سنائی جاتی ہیں یہاں سے پھر مسئلہ نبوت کی طرف رجوع کیا دلائل وجود و توحید باری بیان فرماکر۔ اور مناسبت یہ ہے کہ جس کتاب میں اس کیفیت کے ساتھ توحید و جود باری کے ایسے دلائل ہوں وہ کتاب خدا تعالیٰ کی طرف سے ہے قرآن مجید اور جس پر وہ کتاب نازل ہوئی ہے وہ خدا کا رسول برحق ہے۔ یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ فبای حدیث بعد اللہ وایٰتہ یؤمنون پھر کس بات پر ایمان لاویں گے جب کہ اللہ یعنی اس کے کلام پر ایمان نہ لائے۔

پھر آگے ان کے انکار کی کیفیت اور اس کی سزا جو دار آخرت میں ہوگی بیان فرماتا ہے اس مناسبت سے مسئلہ معاد کا بھی بڑے عمدہ محل پر ذکر ہو گیا یہی وہ بلاغت ہے جو حد اعجاز کو پہنچ گئی۔ فرماتا ہے ویل لکل افاک اثیم الخ یہاں سے منکروں کی اقسام کا ذکر کرتا ہے اور انکار پر برانگیختہ کرنے والی خباثت کا بھی ذکر کرتا ہے۔ قسم اول سن کر کانوں میں مار جانے والے گویا سنا ہی نہیں تکبر کی راہ سے اس کی کچھ پرواہی نہ کی۔ اور اس کا محرک اور مادہ کیا ہے افک اثم جو افاک واثیم سے سمجھا گیا۔ افک جھوٹ بولنا افاک بڑا جھوٹا۔ اثم گناہ اثیم بڑا گناہ گار بے شک جس میں یہ بدخصلتیں پیدا ہو جاتی ہیں اس کا دل سیاہ ہو جاتا ہے حق قبول کرنے کا مادہ نہیں رہتا۔ یہ قریش کے بعض سرداروں کی عادت تھی جن کی طرف ان لفظوں میں اشارہ ہے۔ اول اس کے لیے صرف لفظ ویل فرمایا تھا یعنی خرابی ہو اس کی۔ یا ویل جہنم کی ایک جگہ ہے کہ یہ جگہ اس کی ہے اس کے بعد اس کے جرم کی کافی سزا بیان فرماتا ہے۔

فبشرہ بعذاب الیم کہ اس کو عذاب الیم کا مژدہ سنا

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) اور یہ بھی ممکن ہے کہ عالم باطن میں یہ دونوں حرف کسی حقیقت کا مرکز ہوں جو ہدایت میں اثر رکھتی ہوں یہاں ان سے ان کو یاد کیا ہو جیسا کہ حفظ وحمایت کہ ہم محمدؐ اور اس کے دین کی حفاظت کریں گے۔ ح سے حفظ م سے حمایت اور م کے درمیان لانے سے درمیانی زمانہ میں حمایت کی حاجت یا زور مراد ہو ۱۲ منہ

اس کے بعد دوسری قسم کے انکار کا ذکر کرتا ہے واذا علم من آیتنا الخ کہ اس کو جب ہماری کوئی آیت معلوم ہوتی ہے تو انکار ہی نہیں بلکہ اس پر تمسخر اور ٹھٹھا بھی کرتا ہے اس کو ذلیل کرنے کے لیے یہ پہلے سے بھی بڑھ کر جرم ہے اس لیے اس کی سزا بھی زیادہ بیان کرتا ہے کہ اس کے لیے ذلت دینے والا عذاب ہے اور ان کے آگے جہنم ہے اور ان کی کمائی اور ان کے معبودان کے وہاں کچھ کام نہ آئیں گے۔

اس بحث کو تمام کر کے پھر اصل بات کی طرف رجوع کرتا ہے کہ ھذا ھدی کہ یہ قرآن مجید جس کا انکار اور جس پر ٹھٹھا کرتے ہیں ہدایت ہے پھر جو ہدایت کا انکار کرے اس کو سخت عذاب ہے من رجز و الرجز اشد العذاب بدلیل قولہ تعالیٰ ولئن کشفت عنا الرجز

اَللّٰهُ الَّذِیْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِیَ
اللہ وہ ہے کہ جس نے دریا کو تمہارے قابو میں کر دیا تاکہ اس کے
الْفُلْكُ فِیْهِ بِاَمْرِهٖ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ
حکم سے اس میں کشتیاں چلیں اور تاکہ تم اس کے فضل سے روزی
فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۱۲﴾ وَ
تلاش کرو اور تاکہ شکر کرو اور
سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی
اس نے آسمانوں اور زمین کی سب چیزوں کو اپنے کرم سے
الْاَرْضِ جَمِیْعًا مِّنْهُ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ
تمہارے کام پر لگا دیا ہے البتہ اس میں فکر کرنے
لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿۱۳﴾ قُلْ
والوں کی (بڑی) نشانیاں ہیں اے رسول ایمانداروں

لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یَغْفِرُوْا لِلَّذِیْنَ لَا
سے کہہ دو کہ جو لوگ اللہ کے وقائع کی پروا
یَرْجُوْنَ اَیَّامَ اللّٰهِ لِیَجْزِیَ قَوْمًۢا بِمَا
نہیں کرتے ان کو معاف کریں ان لوگوں کو جو کچھ کیا کرتے تھے
كَانُوْا یَكْسِبُوْنَ ﴿۱۴﴾ مَنْ عَمِلَ
اس کا آپ بدلہ دے گا جو کوئی نیک کام
صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَیْهَا ؗ
کرتا ہے وہ اپنے ہی لیے کرتا ہے اور جو کوئی برائی کرتا ہے تو اپنے سر کو وبال لیتا ہے
ثُمَّ اِلٰی رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ ﴿۱۵﴾
پھر تم کو تو لوٹ کر اپنے رب کے پاس جانا ہے

## ترکیب

جمیعاً حال من ما فی السموٰت الخ او تاکید لہ و منہ متعلق بمحذوف ای کائنا منہ او بسخر او حال من ما فی السموٰت او خبر لمبتدء محذوف لیجزی اللام متعلقہ بیغفروا وقری لنجزی بالنون۔

## تفسیر

پھر مسئلہ توحید پر دلائل بیان کرتا ہے اور عرب کے روزمرہ کی بات میں اپنی قدرت کا نمونہ دکھاتا ہے تاکہ وہ خدا تعالیٰ پر ایمان لاویں۔

### دریا کا مسخر ہونا

فقال اللہ الذی سخر لکم البحر کہ اللہ وہ ہے کہ جس نے تمہارے لیے دریا کو بس میں کر دیا کہ اس میں کشتیاں چلتی ہیں اور روزی تلاش کرتے ہیں تاکہ تم شکر کرو۔ یہ بڑی عبرت کی بات ہے دریا میں کہ سوائے پانی کے اور کچھ نظر نہیں آتا ہے ہواؤں کے ذریعہ سے لاکھوں من

بوجھ لے کر پانی عمیق پر سے گزرتے ہیں اور ہوا بھی وہ شے ہے کہ اگر مخالف ہو جاوے تو یہی ہلاک کرنے کو بس ہے۔ اب وہ کون ہے کہ جس کے بس میں کرۂ ماء اور کرۂ ہوا ہے؟۔

## ہر چیز کا مسخر ہونا

وسخر لکم ما فی السمٰوٰت وما فی الارض جمیعا منہ اس پر کیا موقوف ہے جس قدر چیزیں آسمان و زمین میں ہیں آفتاب ستارے بارش آندھی حجر شجر حیوانات سب تمہارے بس میں کر دیے اور کام پر لگا رکھے ہیں۔ مطلب یہ کہ سب چیزوں سے تم کو فوائد حاصل ہیں اس میں بڑی بڑی نشانیاں ہیں فکر کرنے والوں کو اگر صرف ایک روٹی بہم پہنچنے کے سامانوں کو غور کیا جاوے تو بے ساختہ بول اٹھے کہ یہ سب کاریگری اسی قادر مختار کی ہے۔ ان دلائل سے خدا تعالیٰ کا وجود اور اس کا وحدہٗ لاشریک لہٗ ہونا اور محسن و مربی ہونا کمال درجہ پر ثابت ہو گیا اور اس کا حلم بھی ظاہر ہوا کہ بندوں کی سرکشیاں دیکھتا ہے اور ایسا قادر ہے مگر پھر بھی درگزر کرتا ہے۔ اس لیے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتا ہے کہ قل للذین امنوا الخ ایمان داروں سے کہہ دے وہ بھی حلم و مغفرت کی عادت سیکھیں اور ان لوگوں سے جو اللہ کے وقائع کے قائل نہیں اور اس کے مصائب سے نہیں ڈرتے جو اعداء دین پر نازل ہوئی تھیں ان سب کو وہ جھوٹ جانتے ہیں اور ایمان داروں سے سختی سے پیش آتے ہیں سخت کلامی بدگوئی بدمزاجی بدمعاملگی دست درازی مؤمنوں پر کرتے ہیں درگزر کریں انتقام کے درپے نہ ہوا کریں۔ کفار مکہ مسلمانوں کو بہت ستاتے تھے مسلمان بھی انہیں کے ملک اور انہیں کی قوم کے لوگ تھے غصہ آتا تھا کہ ان سے لڑ مریں ماریں مرجاویں مگر صبر کرنے کا حکم ہوا۔ یہ مسئلہ جہاد کے مخالف نہیں ہے کس لیے کہ جہاد تنہا اپنے دشمن سے بدلہ لینے کا نام نہیں ہے بلکہ وہ ایک مجموعی طاقتِ اسلامیہ کا فعل ہے جو اس کے موقع پر بضرورت عمل میں لائی جاتی ہے۔

لیجزی معاف کریں تاکہ اللہ خود اس قوم کفار کو ان کے اعمال کا بدلہ دے۔ اگر تم نے آپ بدلہ لے لیا تو پھر خدا نہیں لے گا تم صبر کرو تمہاری طرف سے وہ بدلہ لے گا۔ قوماً سے بعض مفسرین کے نزدیک مسلمان مراد ہیں تب یہ معنی ہوئے اے ایمان دارو معاف کیا کرو تاکہ اللہ ایک قوم یعنی ایمان داروں کو ان کے اعمالِ نیک کا بدلہ دے من جملہ ان کے اعمالِ حسنہ کے یہ معاف کرنا ہے۔ اور معاف کرنا اس لیے چاہیے کہ من عمل صالحاً فلنفسہ الخ جو کوئی نیک کام کرے گا اس کا آپ عمدہ پھل پاوے گا۔ اور جو کوئی بدی کرتا ہے اپنے سر پر بوجھ دھرتا ہے پھر تم کیوں ان کی بدی سے ڈرتے ہو اور کس لیے ان سے الجھتے ہو جہاں نیک بات کہنے اور بدی سے منع کرنے میں فتنہ و فساد ہو وہاں سکوت کرنا اولیٰ ہے جیسا کہ یہ آیت اس طرف ایماء کر رہی ہے۔

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ الْكِتٰبَ

اور البتہ ہم نے بنی اسرائیل کو کتاب اور

وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ وَرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ

حکومت اور نبوت دی تھی اور پاکیزہ چیزوں سے روزی

الطَّيِّبٰتِ وَفَضَّلْنٰهُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ⑯ وَ

بھی دی تھی۔ اور ان کو دنیا پر بزرگی بھی دی تھی اور

اٰتَيْنٰهُمْ بَيِّنٰتٍ مِّنَ الْاَمْرِ ۚ فَمَا

ان کو دین کے کھلے (کھلے) احکام بھی دیے پھر انہوں

اخْتَلَفُوْٓا اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ

نے اختلاف کیا تو علم آنے کے بعد

الْعِلْمُ بَغْيًا بَيْنَهُمْ ۭ اِنَّ رَبَّكَ يَقْضِيْ

صرف آپ کی ضد سے    بے شک آپ کا رب ان میں

بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ

قیامت کے دن فیصلہ کر دے گا جس چیز میں کہ وہ باہم

يَخْتَلِفُوْنَ ۱۷ ثُمَّ جَعَلْنٰكَ عَلٰي

اختلاف کیا کرتے تھے    پھر تجھ کو دین کے رستہ پر

شَرِيْعَةٍ مِّنَ الْاَمْرِ فَاتَّبِعْهَا وَلَا تَتَّبِعْ

قائم کیا    پھر آپ اسی پر چلیے اور نادانوں کی

اَهْوَاۗءَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ۱۸ اِنَّهُمْ

خواہشوں پر نہ چلیے کیونکہ وہ

لَنْ يُّغْنُوْا عَنْكَ مِنَ اللّٰهِ شَـيْـــًٔا ۭ وَاِنَّ

اللہ کے سامنے آپ کے کچھ بھی کام نہ آئیں گے اور

الظّٰلِمِيْنَ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَاۗءُ بَعْضٍ ۚ وَ

ظالم آپس میں ایک دوسرے کے رفیق ہوا کرتے ہیں اور

اللّٰهُ وَلِيُّ الْمُتَّقِيْنَ ۱۹ هٰذَا بَصَاۗىِٕرُ

اللہ تو پرہیزگاروں کا رفیق ہے    یہ لوگوں کے لیے

لِلنَّاسِ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّقَوْمٍ

بصیرت اور ہدایت ہے اور یقین کرنے والوں کے لیے

يُّوْقِنُوْنَ ۲۰ اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ

رحمت    کیا گناہ کرنے والوں نے

اجْتَرَحُوا السَّيِّاٰتِ اَنْ نَّجْعَلَهُمْ

یہ سمجھ لیا ہے کہ ہم ان کو

كَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ

ایمان داروں نیک کام کرنے والوں کے برابر کر دیں گے

سَوَاۗءً مَّحْيَاهُمْ وَمَمَاتُهُمْ ۭ سَاۗءَ

ان کا جینا اور مرنا برابر ہے    وہ

مَا يَحْكُمُوْنَ ۲۱

بہت ہی برا فیصلہ کرتے ہیں

# ترکیب

ام منقطعة بمعنی بل مع الانکار- قبل الانتقال من البیان الاول الی الثانی والهمزة لانکار الحسبان- والاجتراح الاکتساب ومنه الجوارح ان نجعلهم الجملة بتاویل المصدر مفعول لحسب کالذین مفعول ثان لنجعل سواءً بالنصب هو حال من الضمیر المستتر فی قوله کالذین آمنوا او انه مفعول ثان لحسب وقرء بالرفع فمحیاهم مبتدا و مماتهم معطوف علیه وسواء خبر مقدم- وقیل رفع محیاهم ومماتهم بسواء لانه بمعنی مستو-

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا اللہ الذی سخر کہ اللہ نے تم پر یہ احسانات کیے اس کے بعد دینی احسانات کا تذکرہ کرتا ہے اور سب سے اول بنی اسرائیل کا ذکر فرماتا ہے کہ ہم نے ان کو کتاب توریت دی تھی یا عام ہے اور کتب انبیاء بھی مراد ہوں اور حکومت بھی اس کے نافذ کرنے کے لیے عطا کی تھی اور نبوت کا سلسلہ بھی ان میں قائم کیا کہ یکے بعد دیگر بہت سے نبی ان میں پیدا ہوئے اور دنیا کی بھی ان کو فراخ دستی عطا کی اور فضلنٰهم علی العٰلمین ان کو اس عہد کے سب لوگوں پر عزت و بزرگی بھی دی تھی- اور بینات امر بھی عطا کیے تھے یعنی معجزات و کرامات اکثر لوگ ان میں ایسے ہوتے تھے کہ مستجاب الدعوات تھے اور ان کی بزرگی و خدا پرستی کی دلیلیں ان کے کشف و کرامات ہوتے تھے-

بعض کہتے ہیں اس سے مراد حلال و حرام طہارت و نجاست کے صاف صاف احکام و دستورات ہیں-

بعض کہتے ہیں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مبعوث ہونے
کی خبریں۔ یہ بھی بنی اسرائیل کے علماء کو دی گئی تھیں جن سے
ان کو آں حضرتؐ کے مبعوث ہونے کا انتظار تھا۔ خیر یہ
سب کچھ تو دیا مگر پھر بنی اسرائیل کی ناشکری دیکھیے۔
فما اختلفوا الا من بعد ما جاءھم العلم جان بوجھ کر
آپس میں اختلاف ڈال دیا بہت سے فرقے بن گئے سلطنت
کے بھی کئی ٹکڑے ہوگئے اور یہ کیوں کیا بغیا بینھم محض
باہمی سرکشی و عداوت سے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ تمام
نعمتیں ان سے چھینی گئیں اور ان کے جرم کی سزا اور اختلافی امور کا
فیصلہ آخرت میں ہوگا اور یہ نعمت اے محمد صلی اللہ علیک وسلم
تجھے عطا ہوئی کما قال ثم جعلنٰک علٰی شریعۃ من الامر کہ جب
ان میں اختلاف پڑا اور وہ دینی نعمت ان کے ہاتھ سے
جاتی رہی اور دنیا ظلمات و جہالت سے بھر گئی تو اس محسن
قدیم نے اے محمدؐ تجھے مبعوث کیا اور تجھ کو شریعت دی گئی
سوائے کفار و مشرکین اے اہل کتاب آں حضرتؐ کی نبوت
کوئی نئی بات نہیں پھر کیوں تعجب کرتے ہو۔

پھر آں حضرتؐ کو حکم دیتا ہے فاتبعھا آپ اس شریعت
کا اتباع کیجیے ان نادانوں کی خواہشوں کو نہ دیکھیے۔ جو کچھ
کچھ یہ کہتے ہیں وہ تیرے کچھ کام نہ آویں گے اللہ کے مقابلے میں،
ہاں یوں یہ ستمگار آپس میں ایک دوسرے کے رفیق و مددگار
ہیں ہوا کریں، اللہ پرہیزگاروں کا رفیق و مددگار ہے۔ یہ قرآن
ایمان والوں کے لیے بینائی و ہدایت و رحمت ہے سبحان
اللہ! مسئلہ نبوت کو کس عمدہ اسلوب سے ثابت کیا اور
کس موقعہ پر کلام کو تمام کیا۔

اس کے بعد بدی کر کے اس پہ دلیری کرنے والوں کو
تنبیہ کرتا ہے ام حسب الخ کہ کیا بدی کرنے والے یہ سمجھے
ہوئے ہیں کہ ہم ان کو دنیا و دین میں نیکوں کے برابر کر دیں گے
کہتے ہیں صاحب جب یہ بخشے جاویں گے تو ہم کیا جنت
سے پیچھے رہ جاویں گے۔ یہ ہرگز نہ ہوگا سواء محیاھم و
مماتھم کیا ان کی اور اون کی حیات و موت برابر ہے؟ نہیں
نیکوں کی حیات بھی عمدہ موت بھی بہتر۔ بدوں کی دونوں خراب۔
ابن عباسؓ۔

یا یہ معنی کہ گو زندگی میں تو ایمان داروں کے برابر ہیں رزق
میں تندرستی میں پھر کیا موت میں بھی برابر ہو جاویں گے۔
موت و حیات دونوں میں برابر ہوں گے؟ نہیں۔ یا یہ کہو
کہ بدوں کی موت و حیات دونوں یکساں ہیں نہ اس جہان
میں خیر نہ وہاں خیر۔ اور مؤمنوں کی دونوں برابر ہیں یہاں بھی
خیر وہاں بھی خیر۔

وَخَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ
اور اللہ نے آسمانوں اور زمین کو درستی سے بنایا
وَلِتُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ وَ
اور تاکہ ہر ایک شخص کو اس کے کیے کا بدلہ ملے اور
هُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿۲۲﴾ اَفَرَءَيْتَ مَنِ
ان پر ظلم نہ ہوگا بھلا تو نے اس کو بھی دیکھا کہ جو
اتَّخَذَ اِلٰهَهٗ هَوٰىهُ وَاَضَلَّهُ اللّٰهُ
اپنی خواہش کا بندہ بن گیا اور اللہ نے باوجود سمجھ کے اس کو
عَلٰى عِلْمٍ وَّخَتَمَ عَلٰى سَمْعِهٖ وَقَلْبِهٖ
گمراہ کر دیا اور اس کے کان اور دل پر مہر کر دی
وَجَعَلَ عَلٰى بَصَرِهٖ غِشٰوَةً ۭ فَمَنْ
اور اس کی آنکھوں پر پردہ ڈال دیا پھر اللہ
يَّهْدِيْهِ مِنْ بَعْدِ اللّٰهِ ۭ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿۲۳﴾
کے بعد اس کو کون ہدایت کر سکتا ہے پھر تم کیوں نہیں سمجھتے
وَقَالُوْا مَا هِىَ اِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا نَمُوْتُ
اور کہتے ہیں ہمارا یہی دنیا کا جینا ہے ہم مرتے ہیں
وَنَحْيَا وَمَا يُهْلِكُنَآ اِلَّا الدَّهْرُ ۚ وَ
اور جیتے ہیں اور زمانہ ہی ہم کو ہلاک کرتا ہے

مَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ إِنْ هُمْ
حالانکہ ان کو اس کی کچھ بھی حقیقت معلوم نہیں محض اٹکلیں
إِلَّا يَظُنُّونَ ﴿٢٤﴾ وَإِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ
دوڑاتے ہیں اور جب ان کو ہماری کھلی کھلی
آيَاتُنَا بَيِّنَاتٍ مَا كَانَ حُجَّتَهُمْ إِلَّا أَنْ
آیتیں سنائی جاتی ہیں تو ان کی یہی حجت ہوتی ہے کہ
قَالُوا ائْتُوا بِآبَائِنَا إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ﴿٢٥﴾
کہتے ہیں ہمارے باپ دادا کو لے آؤ اگر تم سچے ہو
قُلِ اللّٰهُ يُحْيِيكُمْ ثُمَّ يُمِيتُكُمْ ثُمَّ
کہہ دو اللہ ہی تم کو زندہ کرتا ہے پھر تم کو مارتا ہے پھر
يَجْمَعُكُمْ إِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ لَا رَيْبَ
وہی تم سب کو قیامت میں جمع کرے گا جس میں کچھ بھی
فِيهِ وَلٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ
شبہ نہیں لیکن اکثر آدمی
لَا يَعْلَمُونَ ﴿٢٦﴾
جانتے ہی نہیں۔

# تفسیر

جب کہ خدا تعالیٰ نے یہ فرمایا تھا کہ کافر و مومن درجاتِ سعادت میں برابر نہیں تو اس کے اب دلائل بیان فرماتا ہے۔

(۱) وخلق اللہ الخ یہ دلیلِ اول ہے کہ اللہ نے آسمانوں اور زمین کو برحق بنایا اگر نیک و بد برابر ہو جاویں تو یہ نظامِ عالم درہم برہم ہو جاوے۔

(۲) ولتجزی کل نفس الخ اس کا عطف بالحق پر ہے کہ اس نے آسمانوں اور زمین کو حق ظاہر کرنے کے لیے اور اس لیے بنایا ہے کہ ہر ایک کو اس کے عمل کا بدلہ ملے ظلم نہ ہو یعنی مقصود اس عالم کے پیدا کرنے سے عدل و رحمت کا ظاہر کرنا ہے اور یہ جب ہی پورا ہوگا کہ قیامت برپا ہو اور وہاں نیک و بد کا پورا انصاف ہو کر پوری جزا و سزا دی جاوے۔

(۳) افرأیت من اتخذ الٰہہ ھواہ یہاں کلام کا دوسرا طرز پلٹ دیا اور استفہام انکاری کے طور سے پوچھتا ہے کہ اے محمد یا اے مخاطب تو نے اس کو بھی دیکھا کہ جس نے اپنی خواہشِ نفسانی کو معبود بنا رکھا ہے خواہش کے بندے ہیں جو وہ حکم دیتی ہے اسی کے بجا لانے پر کمربستہ ہیں یعنی بد اور نیک کیونکر برابر ہو سکتے ہیں۔ بد نے خواہشِ نفسانی کے آگے سر جھکا رکھا ہے۔ نیک و مومن نے اپنے اللہ کے آگے

(۴) واضلہ اللہ علی علم اس کا عطف اتخذ پر ہے کہ اس کو بھی دیکھا کہ جس کو اللہ نے علم سے گمراہ کر دیا۔ یعنی بد جو ہے تو ازلی گمراہ ہے علی علم یعنی اللہ جانتا تھا کہ اس کی روح صلاحیت قبول نہیں کر سکتی۔ واضح ہو کہ ارواحِ
ع ۵ ۱۹ بشریہ مختلف ہیں بعض نورانی علوی ہیں اور بعض مکدر ظلمانی سفلی ہیں جن کو لذائذ جسمانیہ و شہوات نفسانیہ کی طرف بڑا سخت میلان ہے اور اللہ تعالیٰ ہر ایک کو ویسا ہی کرتا ہے جو اس کی ماہیت و جوہر کے لائق ہے۔ پس علی علم کے یہ معنی ہوئے۔ اور اسی کی تائید ہے اس جملہ میں وختم علی سمعہ الخ کہ اللہ نے اس کے کانوں اور دل پر مہر کر دی اور آنکھوں پر پردہ ڈال دیا۔ یہ اس کے پردے ہیولانی و حجاباتِ ظلمانی ہیں پھر اس کو حق کیونکر دکھلائی دے کیونکر سنائی دے، کیونکر دل میں جمے ایسے کو کون ہدایت کر سکتا ہے اللہ کے بعد یعنی اس کے گمراہ کرنے کے بعد۔ مطلب یہ کہ کافر و بدکار کی ذات و اصالت میں قصور ہے۔ برخلاف مومن صالح کے کہ اس کی ذات یعنی جوہر روح میں نورانیت رکھی ہوئی ہے پھر دونوں کس طرح برابر ہو سکتے ہیں۔ اس میں یہ بھی رمز ہے کہ یہ خدا کے گمراہ کردہ

ہیں۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ہدایت پر نہ آنا آں
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی منقصت ثابت نہیں کرتا۔ علیٰ علم
کے یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ باوجودیکہ اس کافر و بد کو سمجھ بوجھ
دی، نیک و بد میں امتیاز کرنے کا ملکہ دیا مگر اس نے سب کو
بے کار کر دیا۔

بگاڑا تجھے خوب صورت بنا کے

(۵) وقالوا ما ھی الا حیاتنا الدنیا الخ یعنی مہر
کرنے کا یہ اثر ہوا کہ دار آخرت کو بھول گئے اسی پنج روزہ
زندگی پر پھول گئے کہ صرف یہی زندگی ہے یہی ایک مرنا
جینا ہے اور خدا کو بھی بھول گئے وما یھلکنا الا الدھر
اور کہہ دیا کہ ہم کو صرف زمانہ ہلاک کرتا ہے خدا کوئی
نہیں۔ گردش ایام سے قویٰ بدنیہ تحلیل ہوتے ہوتے
اس مرتبہ ہو جاتے ہیں کہ ایک روز اس کا چراغ حیات
گل ہو جاتا ہے۔ فرماتا ہے یہ حمقا۔ دہر کو نہیں جانتے عقلی
گھوڑے دوڑاتے ہیں۔ دراصل ان گردش ایام کا
مالک اللہ ہے۔ اسباب پر نظر ہے مسبب الاسباب پر
نہیں۔

(۶) واذا تتلی الخ اور یہاں تک ان پر خباثت غالب
آئی ہے کہ جب ان کو اللہ کی کھلی کھلی آئتیں سنائی جاتی
ہیں تو حشر کے بارے میں یہ حجت کرتے ہیں کہ ہمارے
مرے باپ دادا کو لے آؤ تو جانیں۔ فرماتا ہے قل اللہ
کہہ دے اللہ تم کو زندہ رکھتا ہے وہی موت دے گا پھر
وہی قیامت میں سب کو جمع کرے گا لیکن اکثر کو خبر نہیں۔

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَ
اور آسمانوں اور زمین کی بادشاہی اللہ ہی کو ہے اور جس
يَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ يَوْمَئِذٍ يَّخْسَرُ
روز کہ قیامت برپا ہوگی اس روز جھٹلانے والے

الْمُبْطِلُوْنَ ﴿۲۷﴾ وَتَرٰى كُلَّ اُمَّةٍ
تباہ ہوں گے اور ہر فرقے کو گھٹنوں پر سر ڈالے
جَاثِيَةً ۫ كُلُّ اُمَّةٍ تُدْعٰٓى اِلٰى
ہوئے دیکھے گا ہر ایک جماعت کو ان کے دفتر کی طرف
كِتٰبِهَا ؕ اَلْيَوْمَ تُجْزَوْنَ مَا كُنْتُمْ
بلایا جائے گا (کہیں گے) آج تم کو تمہارے اعمال کا بدلہ
تَعْمَلُوْنَ ﴿۲۸﴾ هٰذَا كِتٰبُنَا يَنْطِقُ
دیا جائے گا یہ ہمارا دفتر تم پر
عَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ ؕ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ
سچ سچ بول رہا ہے کیونکہ جو کچھ تم کیا کرتے تھے
مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۲۹﴾ فَاَمَّا الَّذِيْنَ
اس کو ہم لکھ لیا کرتے تھے پھر جو ایمان
اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَيُدْخِلُهُمْ
لائے اور انہوں نے نیک کام بھی کیے پس ان کو ان کا
رَبُّهُمْ فِيْ رَحْمَتِهٖ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ
رب اپنی رحمت میں داخل کرے گا یہ ہے صریح
الْمُبِيْنُ ﴿۳۰﴾ وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۟ اَفَ-
کامیابی اور وہ کہ جنہوں نے کفر کیا (ان کو کہا جائیگا)
اَفَلَمْ تَكُنْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ فَاسْتَكْبَرْتُمْ
کہ کیا تم کو ہماری آیتیں نہیں سنائی جایا کرتی تھیں پھر تم نے غرور کیا
وَكُنْتُمْ قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ﴿۳۱﴾ وَاِذَا
اور تم نافرمان لوگ تھے اور جب کہ
قِيْلَ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّالسَّاعَةُ
کہا جاتا تھا کہ اللہ کا وعدہ برحق ہے اور قیامت میں
لَا رَيْبَ فِيْهَا قُلْتُمْ مَّا نَدْرِيْ مَا
کوئی شبہ نہیں تو تم کہہ دیا کرتے تھے ہم نہیں جانتے کیا چیز ہے

السَّاعَةُ إِنْ نَّظُنُّ إِلَّا ظَنًّا وَّمَا نَحْنُ

قیامت ہم تو اس کو صرف خیالی بات جانتے ہیں اور ہم کو

بِمُسْتَيْقِنِينَ ﴿٣٢﴾ وَبَدَا لَهُمْ سَيِّاٰتُ

یقین نہیں اور ان پر ان کے اعمال کی برائی

مَا عَمِلُوْا وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ

ظاہر ہو جاوے گی اور ان پر وہ آفت آپڑے گی کہ جس

يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿٣٣﴾

سے ٹھٹھا کرتے تھے۔

## ترکیب

یوم ظرف والعامل فیہ یخسر یومئذ بدل منہ وقیل العامل الملک۔ ینطق منصوب محلا علی الحال او مرفوع علی انہ خبر آخر لہذا الساعۃ قرء بالرفع علی معنی وقیل الساعۃ لاریب فیہا وبالنصب عطفا علی وعد اللہ جواب اما محذوف تقدیرہ واما الذین کفروا فیقال لہم۔

## تفسیر

کفار کے عقائدِ فاسدہ کے ذکر میں بیان ہوا تھا کہ وہ حشر کے منکر ہیں اور کہتے ہیں اگر سچے ہو تو ہمارے باپ دادا کو زندہ کر دکھاؤ۔ اس کے جواب میں فرمایا تھا کہ کہہ دیجیے اللہ مارتا اور زندہ کرتا ہے اور وہ حشر کے دن جمع کرے گا۔ اب امکانِ حشر اور اس دن کی کیفیت بیان فرماتا ہے۔ فقال وللہ ملک السموٰت والارض الخ کہ اللہ کے قبضہ میں آسمان و زمین ہیں یعنی وہ اتنی بڑی چیزوں پر قادر ہے پھر انسان کو مرنے کے بعد زندہ کرنا اس کے نزدیک کیا مشکل ہے الغرض وہ قادرِ مطلق ہے۔ یہ امکانِ حشر کی دلیل تھی۔

ویوم تقوم الساعۃ الخ سے لے کر آخر تک اس کے واقع ہونے کا بیان ہے اور اس کے ضمن میں یہ بھی ذکر ہے کہ اس روز کیا ہوگا؟ وہ یہ کہ اس روز مبطل یعنی حق کو جھوٹا کہنے والے اور جھوٹ سمجھنے والے یا اپنی سعادت کے حصہ کو باطل و غلط کرنے والے الغرض بد اور ناکارہ لوگ خسارہ پائیں گے عمر گراں مایہ لے کر جو دنیا میں جنس سعادت خریدنے آئے تھے اس کو بُری چیزوں کے خریدنے میں برباد کر دیا۔ اب مالک کے سامنے جو حساب ہوا تو معلوم ہوا کہ خسارے میں پڑے۔ اور اس دن ہر گروہ ادب سے تختِ رب العزت کے سامنے سرنگوں یا گھٹنوں کے بل بیٹھا ہوگا۔ لیث کہتے ہیں الجثو الجلوس علی الرکب کما یجثی بین یدی الحاکم۔ مؤرج کہتے ہیں اس کے معنی زبانِ قریش میں خاضعۃ کے ہیں یعنی با ادب اور ہر ایک گروہ کو ان کے نامۂ اعمال دینے کو بلایا جاوے گا بعض کہتے ہیں کتاب منزل کی طرف بلائیں گے کہ مقابلہ کیا جاوے اس کے موافق عمل کیا تھا یا مخالف۔ مطلب یہ کہ حساب شروع ہوگا دفترِ الٰہی ہر بات سچ سچ کہہ دے گا کیونکہ جو تم اے بندو کرتے تھے اس کو ہم اس میں لکھ لیتے تھے یعنی وہ عالمِ مثال میں منقش ہو جاتا تھا یعنی اس کا چھاپا چھپ جاتا تھا سو وہ یہ دفتر ہے۔ پس نیک جنت میں آرام پاویں گے جو رحمتِ الٰہی ہے یعنی اس کی رحمت کا مظہر ہے۔ اس جملہ میں لفظ رحمت نے جنت کی حقیقت بھی بیان کر دی کہ وہ مظہرِ رحمت ہے دنیاوی باغ نہیں۔ اور جو بد ہوں گے یعنی کافر ان سے کہا جاوے گا کیا تم کو آیاتِ الٰہی نہیں سنائی جایا کرتی تھیں مگر تم نے سرکشی کی اور تم بڑے مجرم تھے۔ اور جب ان سے یہ کہا جاتا تھا کہ اللہ کا وعدہ برحق ہے اور قیامت بلاشک آوے گی تو تم اے کافرو یہی کہہ دیا کرتے تھے کہ ہم کو یقین نہیں۔ ہاں ایک وہم سا ہے۔ کفار کے اس بارے میں دو فریق تھے بعض تو صریح انکار کرتے تھے جن کا پہلی آیتوں میں ذکر ہوا بقولہ وقالوا ماھی الاحیاتنا الدنیا اور بعض کو شک و تردد تھا جن کا اس جگہ ذکر ہے۔ اس کے بعد ان کا

انجام بتلاتا ہے۔

وبدا لھم سیات کہ ان کے اعمال بد کی برائی ان کے سامنے ظاہر ہوکر آوے گی عذاب کی شکل میں اور جس سے وہ دنیا میں تمسخر کیا کرتے تھے وہ ان پر الٹ پڑے گا یعنی عذاب۔

وَقِيلَ الْيَوْمَ نَنسَاكُمْ كَمَا نَسِيتُمْ

اور کہا جائے گا آج کے دن ہم تم کو فراموش کریں گے جیسا کہ تم نے اپنے

لِقَاءَ يَوْمِكُمْ هَٰذَا وَمَأْوَاكُمُ النَّارُ

آج کے دن کے ملنے کو فراموش کر دیا تھا اور تمہارا ٹھکانہ آگ ہے

وَمَا لَكُم مِّن نَّاصِرِينَ ﴿٣٤﴾ ذَٰلِكُم

اور تمہارا کوئی بھی مدد کرنے والا نہیں یہ اس لیے کہ

بِأَنَّكُمُ اتَّخَذْتُمْ آيَاتِ اللَّهِ هُزُوًا

تم نے اللہ کی آیتوں کو ہنسی میں اڑایا تھا

وَغَرَّتْكُمُ الْحَيَاةُ الدُّنْيَا ۚ فَالْيَوْمَ

اور تم کو دھوکے میں ڈال دیا تھا دنیا کی زندگی نے پھر آج

لَا يُخْرَجُونَ مِنْهَا وَلَا هُمْ يُسْتَعْتَبُونَ ﴿٣٥﴾

نہ وہ یہاں سے نکل سکیں گے اور نہ ان کا عذر قبول ہوگا

فَلِلَّهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمَاوَاتِ وَرَبِّ

پس اللہ ہی کو سب خوبی ہے جو آسمانوں اور

الْأَرْضِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ﴿٣٦﴾ وَلَهُ

زمین کا رب جہان کا رب ہے اور اسی کی

الْكِبْرِيَاءُ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

عزت ہے بیچ آسمانوں اور زمین میں

وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ﴿ع﴾ ع ۴ (۱۱)

اور وہی زبردست حکمت والا ہے

# ترکیب

اضاف اللقاء الی الیوم توسعا لانہ اضاف الی اسمٖ ماہو واقع فیہ کمکر اللیل کما قدمر اعرابہ فی اکثر المواضع و ماوٰکم الجملۃ معطوفۃ علی الیوم وکذا ولاہم یستعتبون ای لایطلب منہم العتبیٰ وہو الرجوع الی طاعۃ اللہ۔

# تفسیر

یہ تتمہ ہے بیان سابق کا کہ ان کے اعمال کی برائی جو ان پر پڑے گی من جملہ اس کے ایک یہ بات ہوگی کہ جہنم میں ڈال کر ان سے یہ عتاب آمیز کلام کیا جاوے گا جس سے ابدی مایوسی ٹپکتی ہے اور جو کچھ آس تھی وہ بھی ٹوٹ جاوے گی۔ تین جملے بیان ہوئے۔

اول الیوم ننسکم کہ آج ہم تم کو بھول جاویں گے یعنی بمنزلہ بھولے ہوئے کے کر دیں گے سخت بے پروائی کریں گے۔ جیسا کہ تم آج کے دن کے سامان اور اس کے پیش آنے سے غافل و بے خبر و بے پروا ہوگئے تھے نسیان سے وہ ذات مقدس پاک ہے ایسے الفاظ کا اس کی نسبت استعمال مجازاً ہے جیسا کہ متعدد مقامات میں ہم بیان کر آئے ہیں۔

دوم وماوٰکم النار اور تمہارا ٹھکانا آگ ہے۔

سوم ومالکم من نصرین تمہارا کوئی مددگار بھی نہ ہوگا کہ تم کو اس بلا سے چھڑائے۔

اس کے بعد ان کے تین جرم بھی بیان ہوتے ہیں جن پر ان کو یہ سزا ملی۔ اول دین حق کا انکار اور پھر اس پر اصرار۔ دوم اس سے تمسخر اور ٹھٹھا کرنا۔ ان دونوں جرموں کو اس جملہ میں بیان فرماتا ہے ذلکم بانکم اتخذتم اٰیٰت اللہ ھزوا۔ سوم حب دنیا میں

ڈوب جانا اور آخرت سے مطلقاً غافل ہو جانا، اس جہانِ فانی کی زینت اور لذات پر ایسا مبتلا ہونا کہ انہیں کو باقی سمجھ لینا اور ان کے مقابلے میں دوسرے عالم کی پروا تو کیا اس سے منکر ہو جانا۔ یہ ہے دنیا کا دھوکا جس میں لاکھوں مبتلا ہیں۔ بوڑھے ہو گئے ہیں سفر درپیش ہے اور ایسا کہ پھر کر یہاں کبھی نہیں آنا مگر دنیاوی مال و جاہ اور اس کے فراہم کرنے میں ایسے بے ہوش ہیں کہ آگے کی کچھ بھی خبر نہیں رہی۔ کیا خوب کہا ہے کسی دانا نے ؎

بدنیا دل نہ بندد ہر کہ مرد است
کہ این دنیا سراپا رنج و درد است
برو بارے بگورستاں گذر کن
کہ ایں دنیا حریفاں را چہ کرد است

سو یہ بڑا جرم ہے اس کو اس جملہ میں بیان فرماتا ہے وغرتکم الحیاۃ الدنیا کہ تم کو حیاتِ دنیا نے فریب میں ڈال رکھا تھا۔

ان کے بعد سزا کو تمام کرتا ہے فالیوم لا یخرجون منہا کہ آج اس جہنم سے چھٹکارا انہیں نہ کوئی عذر قبول ہوگا۔ ان مباحثِ روحانیہ کو ذکر کر کے سورت کو حمدِ باری پر تمام کرتا ہے۔

فقال فللّٰہ الحمد رب السمٰوٰت الخ کہ اللہ کو سب ستایش اور خوبیاں ہیں جو آسمانوں اور زمین کا رب یعنی خالق اور پرورش کرنے والا ہے اور آسمانوں اور زمین میں اسی کے لیے عزت اور بڑائی ہے اور وہ زبردست بھی ہے حکمت والا بھی ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کبریائی میری چادر ہے اور عظمت ازار پھر جو کوئی میرے مقابلہ میں ان کا طالب ہوگا اس کو میں جہنم میں ڈال دوں گا۔ رواہ مسلم وابوداؤد وابن ماجہ۔ ؎

مر اورا رسد کبریا و منی
کہ ملکش قدیم است و ذاتش غنی

الحمد للہ کہ پچیسویں پارے کی تفسیر تمام ہوئی



# تفسیرِ حقّانی

## پارہ ۲۶

# حٰمٓ

## سُورۃ احقاف

مکیہ ہے اس کی پینتیس آیات اور چار رکوع ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

حٰمٓ ۝۱ تَنۡزِیۡلُ الۡکِتٰبِ مِنَ
(یہ) کتاب اللہ زبردست حکمت والے

اللّٰہِ الۡعَزِیۡزِ الۡحَکِیۡمِ ۝۲ مَا خَلَقۡنَا
کی طرف سے اتری ہے ہم نے آسمانوں

السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ وَ مَا بَیۡنَہُمَاۤ اِلَّا
اور زمین کو اور ان کے اندر کی چیزوں کو درستی سے

بِالۡحَقِّ وَ اَجَلٍ مُّسَمًّی ؕ وَ الَّذِیۡنَ
اور ایک وقت معین تک ہی بنایا ہے اور منکروں کو جس

کَفَرُوۡا عَمَّاۤ اُنۡذِرُوۡا مُعۡرِضُوۡنَ ۝۳
چیز سے ڈرایا جاتا ہے ان سے منہ پھیر لیتے ہیں

قُلۡ اَرَءَیۡتُمۡ مَّا تَدۡعُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ
تو کہہ دو بھلا بتاؤ تو سہی جن کو کہ تم اللہ کے سوا پکارتے

اللّٰہِ اَرُوۡنِیۡ مَاذَا خَلَقُوۡا مِنَ
ہو مجھے دکھاؤ کہ زمین میں انہوں نے کون سی چیز

الۡاَرۡضِ اَمۡ لَہُمۡ شِرۡکٌ فِی السَّمٰوٰتِ ؕ
پیدا کی ہے یا آسمانوں میں ان کا کوئی حصہ ہے

اِیۡتُوۡنِیۡ بِکِتٰبٍ مِّنۡ قَبۡلِ ہٰذَاۤ
میرے پاس اس سے پہلے کی کوئی کتاب لاؤ

اَوْ اَثٰرَةٍ مِّنْ عِلْمٍ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ④

یا کوئی علم پہلا آتا ہو وہ لاؤ اگر تم سچے ہو

وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ يَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ

اور اس سے بڑھ کر کون گمراہ ہے کہ جو اللہ کے سوا اس کو پکارتا

اللّٰهِ مَنْ لَّا يَسْتَجِيْبُ لَهٗۤ اِلٰى يَوْمِ

ہے کہ جو قیامت تک اس کے پکارنے کا جواب نہ

الْقِيٰمَةِ وَهُمْ عَنْ دُعَآئِهِمْ غٰفِلُوْنَ ⑤

دے سکے اور ان کو ان کے پکارنے کی خبر بھی نہ ہو

وَاِذَا حُشِرَ النَّاسُ كَانُوْا لَهُمْ اَعْدَآءً

اور جب آدمی جمع کیے جاویں تو ان کے دشمن ہو جاویں

وَّكَانُوْا بِعِبَادَتِهِمْ كٰفِرِيْنَ ⑥

اور ان کی عبادت کا انکار کریں

## ترکیب

من قبل فی موضع جر ای بکتاب منزل من قبل ہذا۔ الا بالحق استثناء مفرغ من اعم المفاعیل ای الا خلقا متلبسا بالحق۔ واجل مسمی عطف علی الحق بتقدیر مضاف ای بتقدیر اجل مسمی او اثرۃ مجرور عطفا علی کتاب ومن فی موضع نصب بیدعوا وہی نکرۃ موصوفۃ او بمعنی الذی۔

## تفسیر

احقاف ملک یمن میں ایک وادی ہے جہاں قوم عاد رہا کرتی تھی۔ یہ حقف کی جمع ہے جس کے معنی ہیں ریت کا ٹیلا۔ اس وادی میں ریت کے بہت ٹیلے ہیں۔ زیادہ تحقیق جغرافیہ عرب میں بیان ہوئی ہے۔ اس بڑے حادثہ کا ذکر اس سورت میں تھا اس لیے اس کو سورۂ احقاف کہنے لگے یہ سورت بھی باتفاقِ جمہور مکہ میں نازل ہوئی تھی۔ سرکش قریش کو قوم عاد کی حالت بتا کر خوف دلانے کے لیے حٰم کے معنی بیان کر آئے ہیں۔ اس سورت میں بھی انہیں چاروں اصول علیہ سے بحث ہے مگر ہر جگہ نئے عنوان اور نئے پیرایہ سے اور اسی لیے یہ مضامین قرآن مجید میں مکرر واقع ہوئے کیوں کہ یہ باتیں بڑی ہیں ان کو مختلف عنوان سے بیان کرنا چاہیے تاکہ ناظرین کے ذہن نشین ہو جاوے۔ وہ چار اصول یہ ہیں۔

(۱) اثباتِ نبوت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کس لیے کہ جب تک صدقِ قائل ثابت نہ ہوگا اس کی بات دل میں جگہ نہ پاوے گی۔ آں حضرتؐ کی نبوت کا اثبات قرآن مجید کے آسمانی کتاب ہونے سے کیا تاکہ اس کتاب کی بھی وقعت ثابت ہو جاوے۔ اور درحقیقت قرآن مجید سے بڑھ کر کوئی معجزہ یا سند آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کے لیے نہیں ہو سکتی اس لیے سب سے اول اسی اصل کا ذکر کرتا ہے۔

فقال تنزیل الکتب من اللہ العزیز الحکیم کہ یہ کتاب اللہ زبردست حکمت والے کی طرف سے نازل ہوئی ہے۔ یہ صرف دعویٰ ہی نہیں بلکہ عزیز وحکیم کے لفظوں میں اس کی صداقت کے لیے دو گواہ عدل بٹھا رکھے ہیں اول عزیز جس سے شوکت وحکومت شاہانہ کی طرف اشارہ ہے۔ اگر بغور دیکھیے تو تمام قرآن مجید کا طرزِ کلام یہ گواہی دے گا کہ یہ خدا تعالیٰ ہی کی طرف سے ہے۔ دوسرا گواہ حکیم کہ جو کچھ اس میں حکمتیں اور مصالح عباد ہیں وہ مشرق ومغرب شمال وجنوب کے طبائع مختلفہ کے لیے یکساں نافع ہیں۔ کلام کی شان کہہ دیا کرتی ہے کہ یہ کس کا کلام ہے۔

(۲) اثباتِ صانع عالم۔ یعنی اس جہان کے بنانے والے کا ثبوت۔ اس جہان کی حالت ہی کو گواہ بنا کر اور اس کی صفات کاملہ کا ثبوت یہ بھی بڑا دقیق مسئلہ ہے۔ اس کو کن سہل لفظوں میں اور سہل طریقے سے بیان فرماتا ہے۔

ماخلقنا السموت الخ کہ ہم نے آسمانوں اور زمین اور ان کی درمیانی چیزوں کو بنایا ہے ہمیں ان سب کے خالق ہیں اور کوئی نہیں۔

اور اثبات کی دو دلیل ہیں۔ اول بالحق کہ اگر یہ بڑے بڑے کرّے اور ان کے اندر کی یہ چیزیں از خود ہوتیں تو ان میں یہ حق یعنی موزونیت نہ ہوتی اور باوجود گردش کے اب تک کئی بار ٹکرا گئے ہوتے۔

دوم اجل مسمی کہ یہ چیزیں ابدی نہیں بلکہ ان کی ایک عمر طبعی رکھی ہوئی ہے اس کے بعد یہ فنا ہو جاویں گے۔ یہ بات اطوار و اوضاع عالم میں نظر کرنے سے بخوبی ثابت ہوتی ہے۔

(۳) توحید۔ بت پرستی کی قباحت۔ اس بات کو اس جملہ میں بیان فرماتا ہے قل ارءیتم الخ کہ اللہ کے سوا جن کو یہ پکارتے ہیں ان سے پوچھ انہوں نے کیا پیدا کیا ہے کچھ نہیں۔ اب اگر کوئی دلیل نقلی رکھتے ہو، کسی نبی کی کتاب یا ان سے کوئی روایت ہو وہ بیان کرو۔ اثرة[له] کے یہ معنی ہیں۔ پھر فرماتا ہے اس سے زیادہ گمراہ کون ہے جو ایسی بے کار چیز کو پکارے کہ جو حشر تک اس کی بات کا جواب نہ دے اور نہ سن سکے یعنی بت اور جو ارواح طیبات ملائکہ وغیرہ کو پکارتے ہیں تو وہ الٹے ان کے دشمن ہو جاویں گے اور انکار کریں گے کہ ہم کو نہیں پکارتے تھے بلکہ شیاطین کو۔

وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ قَالَ
اور جب کہ ان کو ہماری کھلی کھلی آیتیں سنائی جاتی ہیں تو

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ
منکر سچی بات کو جب کہ ان کے پاس آئی کہنے لگے

هٰذَا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۞ اَمْ يَقُوْلُوْنَ
یہ تو کھلا جادو ہے کیا وہ کہتے ہیں کہ اس کو از

افْتَرٰىهُ ۭ قُلْ اِنِ افْتَرَيْتُهٗ فَلَا تَمْلِكُوْنَ
خود بنا لیا ہے ان سے کہہ دو اگر یہ اس کو از خود بنالیا ہے تو تم اللہ کے

لِيْ مِنَ اللّٰهِ شَيْــــًٔا ۭ هُوَ اَعْلَمُ بِمَا
مقابلہ میں میرا کچھ بھلا نہیں کر سکتے وہ خوب جانتا ہے جن

تُفِيْضُوْنَ فِيْهِ ۭ كَفٰى بِهٖ شَهِيْدًۢا بَيْنِيْ
باتوں میں تم پڑتے ہو اس کی گواہی بس ہے میرے

وَبَيْنَكُمْ ۭ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۞
اور تمہارے درمیان اور وہ غفور رحیم ہے

قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ وَ
تم کہہ دو میں کچھ انوکھا رسول تو نہیں ہوں اور

مَآ اَدْرِيْ مَا يُفْعَلُ بِيْ وَلَا بِكُمْ ۭ
مجھے کیا خبر کہ مجھ سے کیا کیا جاوے گا اور تم سے کیا

اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ وَمَآ اَنَا
میں تو اسی پر چلتا ہوں جو میری طرف بھیجا جاتا ہے میں جو ہوں تو

اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۞ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ
صفا صفا ڈر سنانے والا ہوں کہہ دو بناؤ تو سہی اگر

كَانَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَكَفَرْتُمْ بِهٖ وَ
یہ کتاب اللہ کی طرف سے ہوئی اور تم اس کے منکر ہو چکے اور

له ابو عبیدہ و زجاج کہتے ہیں اس کے معنی ہیں من علم اے بقیہ یعنی باقی بچی ہوئی چیز۔ اس کی تفسیر میں تین قول ہیں۔ ایک یہ کہ اس کے معنی بقیہ کے ہیں اثیرة اثارة بقیة۔ دوم اثرہ بمعنی روایت۔ سوم اثرہ بمعنی علامت ۱۲ منہ

شَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ عَلٰي

بنی اسرائیل کا ایک گواہ ایک ایسی کتاب پر گواہی دے کر ایمان

مِثْلِهٖ فَاٰمَنَ وَاسْتَكْبَرْتُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ

بھی لے آیا اور تم اکڑتے ہی رہے بے شک اللہ

لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝۱۰

بے انصاف لوگوں کو ہدایت نہیں کرتا

ع ۱۰ ۱

پہلی بات کا پھر اعادہ کرتا ہے یعنی مسئلہ "نبوت" کا کس لیے کہ عرب میں سیکڑوں برس سے کوئی نبی نہیں آیا تھا، بلکہ اس سے ان کے کان بھی آشنا نہ تھے۔ ہاں اہل کتاب سے کبھی کچھ انبیاء کا ذکر سنا کرتے تھے اس لیے ان کو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت اور قرآن کے کتاب اللہ ہونے میں بڑا شک و تردد تھا اور ہم کہہ چکے ہیں کہ باقی باتوں کی بنیاد اسی مسئلہ پر ہے طبائع عامہ کے نزدیک پس اس کے قوی کرنے کو پھر اس میں کلام کرتا ہے۔

فقال واذا تتلی علیھم الآیۃ ان جہال کا عجب حال ہے کہ جب ان کو ہماری آیتیں کھلی کھلی پڑھ کر سنائی جاتی ہیں تو کہہ دیتے ہیں یہ تو صاف جادو ہے۔ عرب میں اپنی طاقت و قدرت سے بڑھ کر چیز کو سحر کہتے تھے چوں کہ قرآن مجید کی خوبیاں جو اہل زبان ہونے کے سبب ان کے اذہان میں آئیں اس کو اپنی طاقت و قدرت سے بڑھ کر سمجھ کر خدا کی طرف تو منسوب نہ کیا بلکہ جادو کہہ دیا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بطور انکار و تعجب کے خدا تعالیٰ فرماتا ہے ام یقولون افتراہ الخ کیا وہ یہ کہتے ہیں کہ محمدؐ نے اس کو اپنی طبیعت سے بنا لیا ہے؟ کہہ دے اگر میں نے ایسا کیا ہے تو ضرور ایسے شخص پر ہلاکت نازل ہوتی ہے جیسا کہ توریت سفر استثناء کے اٹھارہویں باب میں مذکور ہے کہ جو کوئی نبی خدا کی طرف وہ بات منسوب کرے کہ جو اس نے نہیں کہی وہ قتل کیا جاوے گا۔ اور عقل بھی چاہتی ہے کہ اگر ایسا نہ ہو تو نظام ملی میں فرق آجائے۔ پس مجھ کو اللہ کے عذاب سے کون بچا سکے۔ یعنی اگر میں جھوٹا ہوتا تو سرسبز نہ ہوتا آسمانی بلا مجھ پر آتی پس معلوم ہوا کہ تمہیں جھوٹے ہو جھوٹی باتیں بناتے ہو وہ اللہ سے مخفی نہیں میرے تمہارے درمیان اس کی گواہی بس ہے۔

پھر ان کے تعجب کو دفع کرتا ہے فقال قل ما کنت بدعا من الرسل کہ ان سے کہہ دے میں کوئی نیا یا انوکھا رسول نہیں ہوں جو مجھ سے بار بار معجزات طلب کرتے ہو اور میرے حوائج بشریہ پر طعن کرتے ہو کہ رسول ہو کر کھانا کھاتا ہے، بازاروں میں خرید و فروخت کو جاتا ہے۔ اس لیے اوصاف بشریت بیان کرتا ہے کہ کیسا ہی اولوالعزم نبی کیوں نہ ہو ان سے الگ نہیں ہو سکتا۔

فقال وما ادری ما یفعل بی ولا بکم آیت کے معنی میں مفسرین نے اختلاف کیا ہے مگر صاف معنی یہ ہیں کہ دنیا میں حوادث پیش آنے والوں کی بابت کہ کل میرے ساتھ کیا ہوگا بیماری تندرستی وغیر ذلک اور تمہارے ساتھ کیا ہوگا مجھے کیا معلوم ہے؟ یہی مضمون ایک جگہ یوں آیا ہے وما تدری نفس ماذا تکسب غدا کہ کسی کو کچھ معلوم نہیں کہ کل کیا کرے گا؟ ان امور میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اسی قدر کے غیب داں تھے جس قدر کہ آپؐ کو بتلا یا گیا۔ اس سے یہ مراد نہیں کہ آں حضرتؐ کو اپنے اور کفار کے امور اخروی میں لاعلمی تھی بلکہ اپنے مطیعوں کا جنتی اور مخالفوں کا جہنمی ہونا معلوم تھا اور جس نے یہ معنی سمجھ کر اعتراض کیا ہے بڑی غلطی کی ہے۔

ان اتبع الا ما یوحی الی وما انا الا نذیر مبین. کہ میں وحی کا متبع اور ڈر سنانے والا ہوں خدا نہیں ہوں نہ فرشتہ ہوں اس کے بعد مسئلہ نبوت کو اور دوسرے

طرح سے بیان فرماتا ہے۔

قل ارءیتم ان کان من عند اللہ وکفرتم بہ وشھد شاھد من بنی اسرائیل الخ کہ قریش مکہ ذرا اس بات کو تو سوچو کہ اگر یہ من جانب اللہ ہوا ہے مگر اس طرح سے گفتگو علیٰ سبیل الزام ہوا کرتی ہے) اور تم نے اس کا انکار کر دیا اور بنی اسرائیل میں سے ایک گواہ نے اس پر گواہی دی تو بتاؤ تمہارا کیا درجہ کیا ہوگا۔ کیونکہ اس کے باطل ہونے پر بھی تمہارے پاس کوئی دلیل نہیں۔

شھد شاھد من بنی اسرائیل علیٰ مثلہ کے معنی میں علماء کے دو قول ہیں۔ جمہور کا یہ قول ہے کہ اس گواہ سے مراد کہ جس نے گواہی اس پر دی (کیونکہ مثل کا لفظ زائد ہے اس سے مراد وہی شئے ہے جب کہ کہتے ہیں مثلک لا تبخل مراد یہ کہ تم بخل نہیں کرتے) وہ عبداللہ بن سلام ہیں جو کتب سابقہ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشین گوئی دیکھ کر ایمان لائے۔ یہی حسن و مجاہد و قتادہ وعکرمہ وغیرہ کا قول ہے اور صحیح بخاری و مسلم کی اس حدیث سے بھی یہی ثابت ہے کہ جو سعد بن ابی وقاص سے مروی ہے۔ اور ترمذی و ابن جریر و ابن مردویہ نے بھی عبداللہ ابن سلام سے نقل کیا ہے کہ یہ آیت میرے حق میں نازل ہوئی ہے۔ ابن عباس بھی یہی فرماتے ہیں۔ لیکن شعبی و مسروق[1] اور ایک جماعت کہتی ہے یہ کوئی اور شاہد ہے نہ کہ عبداللہ بن سلام کس لیے کہ یہ سورت مکیہ ہے اور عبداللہ ابن سلام ہجرت کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات سے کل دو برس پیشتر ایمان لائے تھے۔ نزول سورت کے وقت انہوں نے شہادت نہیں دی تھی۔ اس لیے دو جواب دیے گئے ہیں۔ اول یہ کہ اس سورت میں صرف یہ آیت مدنیہ ہے۔ دوم یہ کہ گو تمام سورت مکیہ ہو تب بھی یہ اعتراض وارد نہیں ہو سکتا۔ کس لیے کہ شھد کا عطف کان پر ہے۔ جو کل جزء شرط میں داخل ہے۔ اس صورت میں ماضی بھی مستقبل کے معنی میں ہو جاتی ہے۔ یعنی اگر یہ کتاب من جانب اللہ ہو اور کوئی بنی اسرائیل کا شاہد بھی اس کی شہادت دے اور حال یہ کہ تم انکار کر چکے پھر کہو تمہارا کیا درجہ ہو؟ پس گو اس وقت تک عبداللہ بن سلام نے شہادت نہ دی تھی مگر اس پیشین گوئی کے مطابق بعد میں ادا کی۔ صدق اللہ العظیم۔

جہاں تک میں خیال کرتا ہوں میرے نزدیک شاہد سے مراد حضرت موسیٰ علیہ السلام ہیں اور تنوین تعظیم کے لیے ہے اور آپ نے توریت میں مثل ہونے کی شہادت دی ہے جیسا کہ توریت سفر استثناء کے اٹھارہویں باب میں ہے اور خداوند نے مجھے کہا۔ ۱۸۔ میں ان کے لیے (بنی اسرائیل کے لیے) ان کے بھائیوں میں سے بنی اسمٰعیل میں سے جو بنی اسرائیل کے بھائی اور ہم جدی ہیں تجھ سا ایک نبی برپا کروں گا اور اپنا کلام اس کے منہ میں ڈالوں گا" لکھی ہوئی کتاب اس کے پاس نہ آوے گی بلکہ الہام کے طور سے خدا اس کے دل پر نازل کرے گا بواسطہ جبرئیل اور اپنے منہ سے آپ اس کو ادا کریں گے چنانچہ خدا نے بنی اسمٰعیل میں سے موسیٰؑ کے مانند حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو پیدا کیا۔ اے بنی اسمٰعیل موسیٰؑ تو آپ کی شہادت دیں اور تم انکار کرو۔

وَقَالَ الَّذِينَ كَفَرُوا لِلَّذِينَ آمَنُوا لَوْ

اور منکروں نے ایمان والوں سے کہا اگر

كَانَ خَيْرًا مَّا سَبَقُونَا إِلَيْهِ ۚ وَإِذْ

یہ دین بہتر ہوتا تو یہ اس پر ہم سے پہلے دوڑ کر نہ جاتے اور جب

[1] مسروق کا بھی یہی قول ہے ۱۲ منہ

لَمْ يَهْتَدُوْا بِهٖ فَسَيَقُوْلُوْنَ هٰذَآ

اُس کو نہ پایا تو کہہ دیں گے یہ تو

اِفْكٌ قَدِيْمٌ ﴿۱۱﴾ وَمِنْ قَبْلِهٖ كِتٰبُ

قدیم جھوٹ ہے اور اس سے آگے موسیٰ

مُوْسٰٓى اِمَامًا وَّرَحْمَةً ۭ وَهٰذَا كِتٰبٌ

کی کتاب پیشوا اور رحمت تھی اور یہ کتاب اس کو

مُّصَدِّقٌ لِّسَانًا عَرَبِيًّا لِّيُنْذِرَ

سچا کہنے والی ہے عربی زبان میں تاکہ ستمگاروں کو

الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ڰ وَبُشْرٰى لِلْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۲﴾

خبردار کر دے اور نیکوں کو خوشخبری دے

اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ

بے شک وہ کہ جنہوں نے کہا ہمارا رب اللہ ہے پھر

اسْتَقَامُوْا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا

وہ اس پر قائم بھی رہے تو نہ ان کو کوئی خوف ہے اور نہ

هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿۱۳﴾ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ

وہ رنجیدہ ہوں گے یہ لوگ بہشت

الْجَنَّةِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ جَزَاۗءًۢ بِمَا

والے ہیں اس میں سدا رہا کریں گے اس کے بدلہ میں جو

كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۴﴾

وہ کیا کرتے تھے

## ترکیب

من جار قبلہ مجرور الجار مع مجرورہا خبر مقدم و کتٰب موسیٰ مبتدء موخر والجملۃ فی محل النصب علی الحال او مستانفۃ۔ اماماً و رحمۃ قال الزجاج انہما حالان وقال الاخفش منتصبان علی القطع وقال ابو عبیدۃ ای جعلناہ اماما و رحمۃ۔ لساناً عربیاً حال من الضمیر فی مصدق العائد الی کتاب اللہ و بشرٰی فی محل النصب عطف علی محل لینذر لانہ مفعول بہ کذا قال الزمخشری و قیل مرفوع ای ہو بشرٰی و قیل معطوف علی مصدق

## تفسیر

قریش نے اس نالائقی پر یہ بھی کہہ دیا لو کان خیرا ما سبقونا الیہ[1] کہ اگر یہ قرآن برحق ہوتا اور اس میں کچھ بہتری ہوتی تو کیا ہم سے پہلے یہ غریب لوگ اس کو قبول کرتے بلکہ سب سے پہلے ہم مانتے۔ انہوں نے سمجھ لیا تھا کہ دنیا میں کامیاب ہونا دینی فضائل کا حاصل کر لینا ہے مکہ میں سب سے پہلے غریب لوگ ایمان لائے تھے من جملہ ان کے حضرت عمرؓ کی ایک لونڈی بھی تھی۔ اس کو اس بات پر مارتے مارتے تھک جاتے تھے مگر وہ دین سے باز نہ آتی تھی اس بات پر کفار قریش تمسخر کرتے تھے کہ اگر یہ قرآن حق ہوتا تو سب سے پہلے ہم قبول کرتے کیا فلاں لونڈی ہم سے پہل کر جاتی؟ (یہ ابن المنذر نے روایت کیا ہے)

اس کے جواب میں فرماتا ہے واذ لم یھتدوا بہ[1] یعنی جب ان کی سمجھ میں نہ آیا تو اس کو قدیمی جھوٹ بتا دیا۔ اور قدیم کا جھوٹ بتانا بھی ان کا غلط ہے کس لیے کہ قدیم سے موسیٰ کی کتاب یعنی توریت جو رہنما و رحمت تھی وہ تمہارے نزدیک بھی افک یعنی جھوٹ نہ تھی وھذا کتاب مصدق اور یہ کتاب یعنی قرآن اس کی تصدیق کرتا ہے۔ توحید و اصول شرائع و قصص انبیاء و امم سابقہ میں ایک دوسرے کے موافق ہے پھر یہ کیوں کر جھوٹ ہوا ہاں یہ بات ہے کہ یہ عربی زبان میں ہے تاکہ بدکاروں کو

[1] یعنی ہمیشہ سے لوگ ایسی باتیں بناتے آئے ہیں ۲ منہ

ان کے بدنتیجہ سے ڈرا دے اور نیکوں کو خوش خبری دے۔ اس کے بعد نیکی کے چند اصول بیان فرماتا ہے۔

فقال ان الذین قالوا ربنا اللہ کہ جس نے اللہ کی ربوبیت و توحید کا اقرار کیا اور پھر وہ اس پر قائم بھی رہا۔ اس ایک جملہ میں بہت سی باتیں آگئیں۔ پس ایسے لوگوں کے لیے نہ کچھ غم ہے نہ آیندہ رنج ہوگا یہ لوگ ہمیشہ جنت میں رہا کریں گے۔ یہ ہے وہ خوش خبری نیکوں کے لیے جن کے لیے قرآن آیا۔ سبحان اللہ کس لطف کے ساتھ قرآن کا کتاب الٰہی ہونا بتایا اور اس کے ضمن میں اصول حسنات اور اس کے ثمرات بھی بیان کر دیے۔

اِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ﴿۱۵﴾ اُولٰٓئِكَ
میں فرماں برداروں میں سے ہوں یہ وہ لوگ ہیں
الَّذِیْنَ نَتَقَبَّلُ عَنْهُمْ اَحْسَنَ مَا
کہ جن کے عمدہ کام ہم قبول
عَمِلُوْا وَنَتَجَاوَزُ عَنْ سَیِّاٰتِهِمْ فِیْٓ
کرتے ہیں اور ان کی برائیوں سے درگزر کرتے ہیں اہل
اَصْحٰبِ الْجَنَّةِ ۭ وَعْدَ الصِّدْقِ
بہشت سے ہوں گے یہ اس سچے وعدہ کے مطابق
الَّذِیْ كَانُوْا یُوْعَدُوْنَ ﴿۱۶﴾
جو ان سے کیا گیا تھا کہ وہ جنتیوں میں سے ہوں گے

وَوَصَّیْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَیْهِ اِحْسٰنًا ۭ
اور ہم نے انسان کو تاکید سے حکم دیا کہ اپنے والدین سے نیکی کیا کرے
حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ كُرْهًا وَّوَضَعَتْهُ كُرْهًا ۭ
اس کی ماں نے اس کو تکلیف سے پیٹ میں رکھا اور تکلیف سے جنا
وَحَمْلُهٗ وَفِصٰلُهٗ ثَلٰثُوْنَ شَهْرًا ۭ حَتّٰٓی
اور اس کا حمل اور دودھ چھڑانے میں تیس مہینے لگے یہاں تک کہ
اِذَا بَلَغَ اَشُدَّهٗ وَبَلَغَ اَرْبَعِیْنَ سَنَةً ۙ
جب جوان ہوا اور چالیس برس کو پہنچا
قَالَ رَبِّ اَوْزِعْنِیْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ
تو کہنے لگا کہ اے رب مجھے توفیق دے کہ تیری ان نعمتوں کا شکریہ ادا کروں
الَّتِیْٓ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَعَلٰی وَالِدَیَّ وَ
کہ جو تو نے مجھے اور میرے ماں باپ کو عطا کی ہیں اور
اَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَاَصْلِحْ
یہ بھی کہ میں ایسے نیک کام کیا کروں جن سے تو خوش رہے اور میری اولاد کو
لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ ۚ اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْكَ وَ
میرے لیے ٹھیک کر دے میں تیری طرف رجوع ہوا اور

# ترکیب

احسانا، انتصابه علی المصدریة ای ان یحسن احسانا حتی غایة لعاش اشده جمع شدة عند سیبویه وقیل لا واحد له قال رب الخ جواب لاذا بلغ فی اصحٰب الجنة الجار والمجرور فی محل النصب علی الحال ای کائنا فی جملتهم وعد الصدق انتصابه علی المصدریة ای وعدهم اللہ وعد الصدق۔

# تفسیر

اصول حسنات کا ذکر آگیا تھا اور اس کی ایک قسم یعنی حقوق اللہ کی بجاآوری بیان ہوچکی بقولہ ان الذین قالوا ربنا اللہ تو مناسب ہوا کہ اس کی دوسری قسم بھی بیان ہو یعنی حقوق العباد، تاکہ اس بیان کی تکمیل ہو جاوے۔ اس لیے حقوق العباد میں سے جو سب سے زیادہ مؤکد تھے ان کو ذکر کرتا ہے۔

فقال ووصینا الانسان الخ کہ ہم نے انسان کو

بتاکید حکم[1] دیا ہے کہ اپنے ماں باپ کے ساتھ نیکی کرے۔ نیکی کی تشریح نہیں کی بلکہ اس کو عرف پر چھوڑ دیا جو عرف میں نیکی سمجھی جاتی ہو کھانا کھلانا کپڑا پہنانا وغیرہ۔ پھر اس کی طبیعت کو مادرِ ضعیفہ کی طرف متوجہ کرتا ہے کہ بالخصوص اس پر زیادہ رحم کیا کرے اور اس کا حق زیادہ ہے۔

## مسئلہ رضاع

فقال حملتہ کرھًا الخ کہ اس کی ماں نے تکلیف سے اس کو پیٹ میں رکھا اور تکلیف سے جنا اور اڑھائی برس تک دودھ پلانے اور حمل میں رکھنے میں ایک ساتھ محنت کی۔ دو برس دودھ پلانے کے حولین کاملین اور چھ مہینے کم سے کم حمل کے۔ اس سے حمل کی اقل مدت چھ مہینے ثابت ہوئی۔ یہ امام شافعی و امام ابو یوسف و محمد کا قول[2] ہے۔

امام ابو حنیفہؒ کہتے ہیں اس آیت میں حمل و فصال سے مراد گود میں اٹھانا اور اتارنا ہے۔ قیاس سے ثابت ہوا کہ مدتِ رضاعت اڑھائی برس ہیں۔ اور اگر حمل و فصال کے وہی معنی مراد لیے جاویں تو ثلثون شھرا دونوں کی خبر ہے پس ثابت ہوگا کہ زیادہ سے زیادہ مدت حمل اور دودھ پلانے کی اڑھائی برس ہے اور حولین کاملین اس کے منافی نہیں۔ کس لیے کہ حولین کاملین اس صورت میں ہیں جہاں باپ کو دودھ پلانے کی اجرت دینی پڑتی ہے اور اسی کی تعیین کے لیے حولین کاملین آیا کہ کب تک باپ سے اجرت لے کر دودھ پلایا جاوے نہ یہ کہ اصل مدت یہی ہے۔ پس احتیاط اسی میں ہے کہ رضاعت میں اڑھائی برس کے زمانہ کا لحاظ کیا جائے یعنی اڑھائی برس تک جو بچہ کسی کا دودھ پیوے گا رضاعت ثابت ہوگی۔

حتی اذا بلغ اشدہٗ یہاں تک کہ جب جوانی کو پہنچا اور چالیس برس کی عمر آئی قوتِ بہیمیہ کا زور ٹوٹا تب اس نیک اور پاک روح کو اپنا اصلی وطن عالمِ قدس یاد آیا اور وہاں کے توشہ کی فکر ہوئی تو خدا سے دعا کرنے لگتا ہے رب اوزعنی ان اشکر الخ کہ اے اللہ مجھے اپنی ان نعمتوں کی شکرگزاری کی توفیق عطا کر جو تو نے مجھے اور میرے والدین کو عطا کی تھیں اور مجھے اپنے پسندیدہ نیک کاموں کی بھی توفیق دے اور میری نسل میں صلاحیت عطا کر کہ تیری عبادت کریں اور مجھے بھی آرام دیں اور یادگار خیر پیچھے رہے۔ یہ تین باتوں کی دعا تھی اور یوں کہ سعادت کے تین مرتبے ہیں سب سے بڑھ کر سعادتِ نفسانیہ دوم بدنیہ سوم خارجیہ۔ اس لیے سب سے اول شکر کی درخواست کی جو دل سے متعلق ہے اور سعادت نفسانیہ ہے اس کے بعد عملِ صالح کی جو سعادت بدنیہ ہے۔ پھر اولاد کی نیک بختی کی جو سعادتِ خارجیہ ہے۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ شکر قلب کا فعل ہے اس لیے اعلیٰ درجے کی عبادت ہے اس کو اول میں لائے اس کے بعد اور اعمال صالحہ کو

[1] وصیت وقت اخیر کے حکم کا نام ہے چونکہ وہ بڑی مؤکد ہوتی ہے اس لیے ہر مؤکد بات کو بلفظ وصینا کہنے لگے ۱۲ منہ

[2] مگر حمل میں زیادہ سے زیادہ مدت حضرت عائشہؓ کے قول بموجب صرف دو برس ہوں گے۔ میں کہتا ہوں زیادہ مدت حمل کی دو برس میں منحصر کرنا کچھ فائدہ نہیں دیتا کس لیے کہ جب لڑکا پیدا ہوگا اسی وقت سے اس کے احکام جاری ہوں گے، خواہ دو ہو دیں یا کم۔ ہاں کم مدت کا اندازہ کرنا چاہیے تاکہ صحیح النسب اور ولد الزنا میں فرق کیا جاوے۔ اسی طرح دودھ پلانے کی مدت زیادہ سے زیادہ کو مقرر کرنا چاہیے کم میں تو اختیار ہے ۱۲ منہ

یہ بندگی اور فرض منصبی تھا اس کے بعد اپنے لیے منافع دنیا و دین طلب کیے۔ اور دعا کے بعد انی تبت الیك وانی من المسلمین بھی کہہ دیا اس بات کے اعلان کے لیے توبہ و اسلام سرکاری حلقہ میں داخل ہونے کے لیے شرط ہیں ورنہ مقبول نہیں ہوتا۔ اس کے بدلہ میں مژدہ سناتا ہے۔ اولٰئك الذین نتقبل عنهم احسن ما عملوا کہ ان کے نیک اعمال کو ہم قبول کریں گے اور جو کچھ ان سے برائی ہوئی ہوگی اس سے درگزر کریں گے اور یہ لوگ بموجب وعدۂ الٰہی جو سچا ہے جنتی ہوں گے۔

## فوائد

(۱) جمہور نے حمله و فصاله دونوں کی مجموعی اور تخمینی مدت جو اکثر وقوع میں آتی ہے ثلثون شهرا اڑھائی برس مراد لیے ہیں کہ اس عرصہ میں عورت حمل سے لے کر دودھ بڑھانے تک سب کاموں سے فارغ ہو جاتی ہے۔ پھر اس مدت کو باہم حمل و فصال پر تقسیم کیا تو بحکم آیت حولین کاملین پورے دو برس تو دودھ پلانے کے اور باقی چھ مہینے حمل کے کم از کم ٹھہرائے۔ یہ ایک اصل تھی پھر اس پر مسائل فقہیہ بہت سے متفرع ہوئے۔ ہم کہتے ہیں جب یہ آیت میں اکثر یہ مدت دونوں کی بیان کی ہے یعنی ایک عام دستور۔ تو پھر چھ مہینے کا حمل تو عام دستور نہیں یہ تو شاذ و نادر ہوتا ہے عام تو نو مہینے کا ہے اور دو برس پورے نہیں ہونے پاتے کہ بچے کا دودھ بڑھا دیتے ہیں اس عرصے میں وہ کھانے پینے لگتا ہے ہاں اگر بچہ ضعیف ہے تو مہینے دو مہینے اور پلواتے ہیں دو برس پورے کر لیتے ہیں۔ اس تقدیر پر آیت کے معنی تو بہت ٹھیک ہو گئے مگر وہ جو رضاعت و حمل کے اصول قرار دیے ہیں ان کے ثبوت کو احادیث و آثار صحابہ اور ان کا تعامل و فتوی بھی لینا چاہیے ورنہ صرف اس آیت سے ثبوت مشکل ہے۔

(۲) بلغ اشده اشد زورِ جوانی۔ اس کی مدت میں علماء کے کئی قول ہیں۔ عطاء کہتے ہیں ابن عباس اٹھارہ برس کی عمر میں اشد حاصل ہونے کے قائل ہوتے ہیں۔ شاید بلوغ مراد لیا ہے جیسا کہ امام شافعی کا قول ہے۔ اگر اشد سے بلوغ مراد لیا جاوے گا تو اس میں کوئی شبہ نہیں کہ علی اختلاف البلاد والامزجة دس گیارہ سے لے کر اٹھارہ تک میں لڑکی بالغ ہو جاتی ہے اور چودہ سے لے کر اٹھارہ تک لڑکا بالغ ہو جاتا ہے اس میں کوئی خاص مدت معین نہیں ہو سکتی۔ اور جو اشد سے مراد عمدہ توانائی اور بھرپور جوانی لی جائے تو یہ بیس سے لے کر تینتیس ۳۲ بتیس برس تک کا زمانہ ہے۔ اکثر مفسر اسی لیے اس کی مدت ۳۲ برس کہتے ہیں۔ دونوں صورتوں میں اشد کا زمانہ جوشِ جوانی کا ہے۔ اور چالیس برس کا زمانہ استکمالِ قویٰ و مدرکات کا ہے۔

(۳) حکماء کہتے ہیں عمرِ حیوان کے تین مرتبے ہیں یہ اس لیے کہ اس کا مدار حرارت و رطوبت غریزیہ[1] پر ہے بغیر بن نہیں سکتا اور یہ ظاہر ہے کہ اول عمر میں رطوبت غریزیہ غالب ہوتی ہے آخر میں ناقص ہو جاتی ہے اور زیادت سے نقصان تک آنا بغیر اس کے ممکن نہیں کہ بیچ میں ایک استوار کا مرتبہ نکلے۔ پس لامحالہ تین زمانے ہوں گے (۱) یہ کہ رطوبتِ غریزیہ حرارتِ غریزیہ سے زائد ہو۔ یہ وہ زمانہ ہے کہ اعضاء طول و عرض و عمق میں بڑھیں گے اس کو نشو و نما کا زمانہ کہتے ہیں۔ (۲) یہ کہ رطوبت غریزیہ حرارتِ غریزیہ کے محفوظ رکھنے کو کافی ہو بلا زیادہ و نقصان اس کو سنِ وقوف اور سنِ شباب کہتے ہیں (۳) یہ کہ رطوبتِ غریزیہ کم ہونے لگے اور حرارت اصلیہ کو پورے طور سے محفوظ نہیں رکھتی۔ چراغ کا تیل کم ہونے لگے تو لو

[1] اصلیہ جو فطرت نے اس کو عطا کی تھی ۱۲ منہ

بھی کم ہونے لگے۔ یہ نقصان بھی دو قسم کا ہے۔ ایک کم درجہ کا نقصان اس کو سنِ کہولت کہتے ہیں۔ دوسرا نقصان ظاہر اور اس کو سن شیخوخۃ کہتے ہیں یعنی بڑھاپا۔

چالیس برس تک سنِ وقوف تھا یعنی برابر کا زمانہ اس کے بعد سے کہولت شروع ہوتی ہے انسان کے قوائے بدنیہ اور خواہشِ بہیمیہ گھٹنے لگتی ہیں۔ اور برعکس بدن کے روح کا معاملہ ہے یعنی جو زمانہ جسم کی قوت کا ہے وہ زمانہ کمالات روحانی کی کمی کا ہے اور جو بدن کے گھٹنے کا ہے وہ کمالات روحانیہ کے بڑھنے کا ہے اس لیے حق سبحانہ فرماتا ہے فلما بلغ اربعین سنۃً اس میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ عالم قدس کی طرف انسان کی توجہ اس وقت سے ہونے لگتی ہے سبحان اللہ کیا کیا اسرار کلام میں ودیعت رکھے ہیں۔

وَالَّذِي قَالَ لِوَالِدَيْهِ أُفٍّ لَّكُمَا

اور ایک وہ بھی کہ جو اپنے ماں باپ سے کہتا ہے پھٹے سے منہ کیا تم مجھے قبر سے

أَتَعِدَانِنِي أَنْ أُخْرَجَ وَقَدْ خَلَتِ

زندہ ہو کر نکلنے کا وعدہ دیتے ہو حالانکہ مجھ سے پیشتر

الْقُرُونُ مِن قَبْلِي وَهُمَا يَسْتَغِيثَانِ

بہت سے قرن گزر گئے اور ماں باپ ہیں کہ خدا کی دہائی

اللَّهَ وَيْلَكَ آمِنْ إِنَّ وَعْدَ اللَّهِ حَقٌّ

دیتے ہیں کہ او کم بخت ایمان لا بے شک اللہ کا وعدہ برحق ہے

فَيَقُولُ مَا هَٰذَا إِلَّا أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ ﴿۱۷﴾

پھر وہ کہتا ہے یہ ہے کیا مگر پہلوں کے افسانے

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ حَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ

ان سے پہلے جو بہت سی امتیں جن اور آدمیوں سے

فِي أُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِن قَبْلِهِم مِّنَ

ہو گزری ہیں ان پر خدا کا فرمودہ کہ وہ خود زیاں کار

الْجِنِّ وَالْإِنسِ إِنَّهُمْ كَانُوا خَاسِرِينَ ﴿۱۸﴾

ہیں پورا ہو گیا کہ یہ خراب ہوں گے۔

وَلِكُلٍّ دَرَجَاتٌ مِّمَّا عَمِلُوا وَ

اور ہر ایک کے لیے اپنے اپنے اعمال کے مطابق درجے ہیں اور

لِيُوَفِّيَهُمْ أَعْمَالَهُمْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ﴿۱۹﴾

تاکہ اللہ ان کے اعمال کا ان کو پورا عوض دے اور ان پر کچھ بھی ظلم نہ ہوگا

## ترکیب

والذی مبتدا المراد بہ الجنس اولئک خبرہ تعداننی بنونین مخففتین ان اخرج مفعول ثان لتعدان وھما یستغیثان حال واللہ مفعول یستغیثان لانہ فی معنی یسألان ویلک مصدر لم یستعمل فعلہ وقیل بہ الزمک اللہ ویلک۔

## تفسیر

اہل سعادت کے بعد اہل شقاوت کا بھی ان کے مقابلے میں ذکر کرتا ہے کہ نیک اولاد ایسی ہوتی ہے اور نالائق بیٹے ایسے ہوتے ہیں۔ پس فرماتا ہے والذی قال لوالدیہ اف لکما الخ ایک وہ بد ہے جو اپنے ماں باپ سے بدکلامی کرتا ہے تف کرتا ہے اور کہتا ہے کہ کیا تم مجھے مرکر بار دگر زندہ ہونے کا وعدہ دیتے ہو کہ مرکر زندہ ہوں گا اور اپنے کیے کا وہاں بدلہ پاؤں گا وقد خلت القرون ابھی بہت سے قرن مجھ سے پہلے مر چکے ہیں ہم نے تو کسی کو بھی مرکر زندہ ہوتے نہیں دیکھا ماں باپ خدا کی دہائی دیتے ہیں اور کہتے ہیں اے کم بخت کیا بکتا ہے توبہ کر ایمان لا اللہ کا وعدہ برحق ہے مگر وہ ناخلف کہتا ہے ایسے ایسے افسانے بہت سے سنے ہیں

پہلے سے لوگ ایسی باتیں بتاتے آئے ہیں۔

خلاصہ یہ کہ ایک تو وہ لوگ تھے ایک یہ ہیں کہ ماں باپ تو ان کو دنیا و دین کی بھلائی کی کہتے ہیں اور یہ ان سے یہ کہتے ہیں پس یہ کون ہیں اولئك الذين الخ یہ وہ بدبخت ازلی ہیں کہ جن پر نوشتہ ازلی پورا ہو گیا جیسا کہ ان سے پہلے اور بہت سے جن و انس کی جماعتوں پر ہو چکا کہ یہ زیاں کار ہیں پس دونوں فریق نیک و بد اپنے اعمال کا بدلہ پاویں گے اور کسی پر ظلم نہ ہو گا۔

بعض کہتے ہیں پہلا کلام حتیٰ اذا بلغ اربعین الخ ابوبکر صدیق رضؓ کے حق میں اور والذی قال لوالدیہ اف عبدالرحمٰن بن ابوبکر رضؓ کے حق میں نازل ہوا ہے مگر یہ تخصیص محض تکلف ہے۔ کلام عام ہے جو کوئی ایسا ہو ہاں یہ ہو سکتا ہے کہ لوگوں نے اول کلام کو صدیق اکبر رضؓ پر صادق آنا سمجھا۔

اور مروان کو معاویہ رضؓ نے حجاز کا عامل بنا کر بھیجا تھا۔ وہ لوگوں کو یزید کی بیعت پر آمادہ کرتا تھا۔ عبدالرحمٰن نے یہ دیکھ کر کہہ دیا یہ تو خلفاء راشدین کا طریقہ نہیں بلکہ شاہانہ طریق ہے۔ اس پر مروان نے خفا ہو کر کہہ دیا کہ عبدالرحمٰن وہ ہے کہ جس کے حق میں والذی قال لوالدیہ اف نازل ہوا ہے۔ مگر عائشہ صدیقہ رضؓ نے سن کر مروان کو جھوٹا کہہ دیا اور اپنے بھائی عبدالرحمٰن کو اس کے اتہام سے بری کیا۔ اس قصہ کو بخاری نے نقل کیا ہے پھر اس سے یہ سمجھنا کہ یہ آیت عبدالرحمٰن کے بارے میں نازل ہوئی ہے غلط سمجھ ہے۔

الدُّنْيَا وَاسْتَمْتَعْتُمْ بِهَا ۚ فَالْيَوْمَ

لے چکے اور ان کو برت چکے پھر آج کے دن

تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُوْنِ بِمَا كُنْتُمْ

تو تم کو ذلت کی سزا دی جاوے گی اس وجہ سے کہ

تَسْتَكْبِرُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ

تم دنیا میں ناحق کا تکبر کیا

ع ۲ الْحَقِّ وَبِمَا كُنْتُمْ تَفْسُقُوْنَ ⑳ وَ

کرتے تھے اور اس وجہ سے کہ تم بدکاری کیا کرتے تھے اور

اذْكُرْ اَخَا عَادٍ ۭ اِذْ اَنْذَرَ قَوْمَهٗ

عاد کے بھائی (ہود) کو بھی یاد کرو جب کہ اس نے اپنی قوم کو بمقام

بِالْاَحْقَافِ وَقَدْ خَلَتِ النُّذُرُ

احقاف ڈرایا حالانکہ اس کے آگے اور

مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖٓ اَلَّا

پیچھے سے ڈر سنانے والے گزر چکے تھے کہ خبردار

تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ۭ اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ

اللہ کے سوا اور کسی کی عبادت نہ کرو کیونکہ میں تم پر بڑے دن کی

عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ㉑ قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا

آفت آنے سے ڈرتا ہوں وہ کہنے لگے کیا تو ہمارے پاس اس لیے

لِتَاْفِكَنَا عَنْ اٰلِهَتِنَا ۚ فَاْتِنَا بِمَا

آیا ہے کہ ہم کو ہمارے معبودوں سے پھیر دے پھر تو جس عذاب سے

تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ㉒

ہم کو ڈراتا ہے ہمارے پاس لے آ اگر سچا ہے

وَيَوْمَ يُعْرَضُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَلَى النَّارِ ۭ

اور جس دن کہ کافر آگ کے روبرو لائے جاویں گے ان سے کہا

اَذْهَبْتُمْ طَيِّبٰتِكُمْ فِيْ حَيَاتِكُمُ

جاویگا) تم اپنے مزے اپنی دنیا کی زندگی میں

قَالَ اِنَّمَا الْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ ڮ وَ

ہود نے کہا یہ خبر تو اللہ ہی کو ہے اور

اُبَلِّغُكُمْ مَّآ اُرْسِلْتُ بِهٖ وَ

میں تو تم کو وہ احکام پہنچائے دیتا ہوں جو مجھے دے کر بھیجے گئے ہیں

وَلٰكِنِّيٓ اَرٰىكُمْ قَوْمًا تَجْهَلُوْنَ ﴿۲۳﴾
لیکن میں تم کو جہالت کرنے والی قوم دیکھتا ہوں
فَلَمَّا رَاَوْهُ عَارِضًا مُّسْتَقْبِلَ
پھر جب دیکھا کہ عذاب ابر کی طرح ان کے میدانوں سے
اَوْدِيَتِهِمْ ۙ قَالُوْا هٰذَا عَارِضٌ
اٹھ کر چلا آتا ہے تو کہنے لگے یہ ابر ہم پر
مُّمْطِرُنَا ۭ بَلْ هُوَ مَا اسْتَعْجَلْتُمْ
برسے گا (وہ ابر نہیں) بلکہ وہ بلا ہے کہ جس کی تم جلدی کرتے
بِهٖ ۭ رِيْحٌ فِيْهَا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۲۴﴾
تھے وہ آندھی ہے کہ جس میں عذاب دکھ دینے والا ہے
تُدَمِّرُ كُلَّ شَيْءٍۢ بِاَمْرِ رَبِّهَا فَاَصْبَحُوْا
اپنے رب کے حکم سے ہر شے کو اکھاڑ کر پھینک دیتی تھی پھر تو یہ ہوا
لَا يُرٰٓى اِلَّا مَسٰكِنُهُمْ ۭ كَذٰلِكَ نَجْزِي
کہ ان کے گھروں کے سوا اور کچھ دکھائی نہ دیتا تھا ہم نافرمانوں کو
الْقَوْمَ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۲۵﴾
یوں سزا دیا کرتے ہیں ۱؎

## ترکیب

مرادہ الضمیر یعود الی ما فی قولہ بما تعدنا وقیل الی غیر مذکور وبینہ قولہ عارضا منصوب علی الحال او

التبیر العارض السحاب قالہ ابن عباس وبہ قال الجوہری۔

## تفسیر

اشقیا کی بابت صرف اسی قدر بیان فرمایا تھا کہ ان کے اعمال کا پورا بدلہ دیا جاوے گا۔ اب یہاں اس پورے بدلے کو کسی قدر مشرح بیان فرماتا ہے۔ فقال ویوم یعرض الذین کفروا علی النار اور یاد کرو کہ جس دن منکر لوگ جہنم کے روبرو لائے جاویں گے تب ان سے کہا جاوے گا اذھبتم طیبٰتکم کہ تم اپنے مزے دنیا میں حاصل کر چکے اور خوب برت لیا اب اپنے تکبر اور بدکاری کی وجہ سے ذلت کا عذاب اٹھاؤ۔ یعنی آخرت کو بھول گئے تھے دنیا کے عیش و آرام میں ایسے محو تھے کہ آخرت کے لیے کچھ بھی فکر نہ کی۔

واحدی فرماتے ہیں کہ فی الجملہ نفس کشی دنیا میں بہت عمدہ چیز ہے کہ اس کا بدلہ آخرت میں ملے گا۔ اور اسی لیے نیکوں پر دنیا میں عیش تلخ رہا ہے۔

معاذ بن جبل رض فرماتے ہیں جب کہ مجھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کا قاضی بنا کر بھیجا تو یہ ارشاد فرمایا کہ تنعم یعنی عیش و تن پروری سے بچنا کیونکہ اللہ کے بندے تن پرور نہیں ہوتے ہیں۔ (رواہ احمد)

ایک بار حضرت عمر رض نے پانی مانگا تو کوئی شہد کا شربت لایا۔ کہا یہ عمدہ ہے لیکن میں سنتا ہوں کہ خدا تعالے

۱؎ کچھ عرصہ سے قوم عاد پر قحط تھا۔ یہ ایک خدا تعالےٰ کا ان کے بیدار کرنے کو چھوٹا سا کوڑا تھا۔ اس پر بھی ویسے ہی گمراہ رہے۔ اب ہلاکی کا وقت آیا تو سیاہ آندھی اٹھتی ہوئی نمودار ہوئی جس کو دیکھ کر وہ خوش ہوئے کہ ہمارے سامنے یہ بادل اٹھا ہے یہ ضرور پانی برساوے گا۔ وہ دراصل بادل نہ تھا سیاہ آندھی تھی جس کی نسبت وہ پیغمبر سے کہہ دیا کرتے تھے کہ ہلاکت کا روز وہ لاتا کیوں نہیں؟ پس ایسی سخت زور سے آندھی چلنی شروع ہوئی کہ آدمی اڑنے لگے، ٹکرا کر مر گئے اور چیلوں کی طرح سے اوپر کو اڑے جاتے تھے بڑے بڑے درخت اڑتے پھرتے تھے سات روز یہی بلا رہی بس ان کے مکانات باقی رہے وہ سب ہلاک ہوئے ۱۲ منہ

شہوات کی برائی کرتا ہے فقال اذھبتم طیبٰتکم الآیۃ
میں ڈرتا ہوں کہ میری نیکیوں کا بدلہ مجھے دنیا ہی میں نہ مل
جائے پس نہ پیا (رواہ رزین)

لیکن لذاتِ حلال اکل و شرب وغیرہ ممنوع بھی
نہیں ہیں بقولہ تعالیٰ قل من حرم زینۃ اللہ التی اخرج
لعبادہ والطیبٰت مگر عیش و تجمل کے عادی ہونے
سے خوف ہے کہ اس کا نفس بری باتوں کی طرف نہ
لے جائے۔

کفارِ مکہ بھی انہیں شہوات و لذات پرستی میں
ہدایت و آخرت کی طرف متوجہ نہ ہوئے جس لیے
ان کو یوم یعرض الذین کفروا علی النار اذھبتم طیبٰتکم
الآیہ سنایا گیا اس لیے ان کو قومِ عاد کا قصہ سنایا
جاتا ہے جو لذات و نعماء دنیا میں ایسے غرق تھے کہ
دارِ آخرت کی طرف مطلقاً متوجہ نہ ہوئے اور اپنے
ہادی کا کہنا نہ مانا اس لیے ان پر ایک بلا نازل ہوئی
جس سے وہ قوم برباد ہوئی۔ بلاشک عیش و تن
پروری کا برا نتیجہ دنیا میں بھی مل جاتا ہے کہ مال و دولت
سلطنت و شوکت ہاتھ سے جاتی رہتی ہے۔

فقال واذکر اخا عاد الخ کہ قوم عاد کے بھائی ہود
علیہ السلام کو یاد کر جب کہ اس نے اپنی قوم کو احقاف
میں ڈرایا جو عمان و مہرہ کے درمیان ایک وادی ہے آخر
نہ مانا غارت ہوئے۔

وَلَقَدْ مَكَّنّٰهُمْ فِيْمَآ اِنْ مَّكَّنّٰكُمْ
اور البتہ ہم نے قوم عاد کو وہ مقدرہ دیا تھا جو (اہل مکہ) تم کو بھی نہیں
فِيْهِ وَجَعَلْنَا لَهُمْ سَمْعًا وَّاَبْصَارًا
دیا اور ہم نے ان کو کان اور آنکھیں
وَّاَفْـِٕدَةً ۖ فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ سَمْعُهُمْ
اور دل بھی دیا تھا پھر نہ تو ان کے کان ہی کچھ کام آئے
وَلَآ اَبْصَارُهُمْ وَلَآ اَفْـِٕدَتُهُمْ
اور نہ ان کی آنکھیں ہی کام آئیں اور نہ ان کے دل ہی کچھ کام آئے
مِّنْ شَيْءٍ اِذْ كَانُوْا يَجْحَدُوْنَ
کیوں کہ وہ اللہ کی آیتوں کا انکار
بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ
ہی کرتے رہے اور (آخر) جس عذاب کا وہ ٹھٹھا اڑایا کرتے
يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝۲۶ وَلَقَدْ اَهْلَكْنَا
تھے ان پر آپڑا اور البتہ ہم تمہارے آس
مَا حَوْلَكُمْ مِّنَ الْقُرٰى وَصَرَّفْنَا
پاس کی بستیاں غارت کر چکے ہیں اور طرح طرح سے
الْاٰيٰتِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ۝۲۷ فَلَوْلَا
اپنے نشانِ قدرت بھی دکھائے کہ کاش وہ رجوع کریں پھر ان
نَصَرَهُمُ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ
بتوں نے کیوں مدد نہ کی کہ جن کو انہوں نے مرتبہ حاصل کرنے کے لیے
اللّٰهِ قُرْبَانًا اٰلِهَةً ۭ بَلْ ضَلُّوْا عَنْهُمْ ۚ
معبود بنا رکھا تھا اللہ کے سوا بلکہ وہ تو ان سے کھوئے گئے تھے
وَذٰلِكَ اِفْكُهُمْ وَمَا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ۝۲۸
اور یہ ان کا جھوٹ تھا اور جو کچھ وہ ڈھکوسلے بنایا کرتے تھے (وہ بھی غلط تھے)

## ترکیب

فیما ما بمعنی الذی وان نافیۃ فتقدیر الکلام مکناہم فی الذی ما مکناکم فیہ من کثرۃ المال وطول العمر وقوۃ الابدان وقیل ان زائدۃ ای ولقد مکناہم فیما مکناکم فیہ الاول قول المبرد والثانی قول القتیبی۔ لولا بمعنی ہلا ھم مفعول مقدم نصرھم الذین فاعلہ اتخذوا الخ صلۃ الذین قال الکسائی القربان ما یتقرب بہ الی اللہ من طاعۃ و

نسیکہ والجمع قرابین کالرہبان والرہابین۔ واول مفعولی اتخذوا الراجع الی الموصول المحذوف وثانیہما قربانا و الہۃ بدل او عطف بیان او الہۃ و قربانا حال او مفعول لہ علیٰ انہ بمعنی التقرب۔ البیضاوی۔ وہٰذا ہو الصحیح الصریح۔

## تفسیر

یہ تتمہ ہے قصہ عاد کا۔ فرماتا ہے ولقد مکنہم الخ کہ اے قریش تم اپنے زر و مال پر کیا گھمنڈ کرتے ہو؟ اس قوم عاد کو جن کے ہلاک ہونے کا تم حال سن چکے ہو ہم نے اس قدر طاقت و قوت مال و ثروت عمر و راحت کے سامان عطا کیے تھے جو تم کو بھی نہیں دیے گئے۔ با وجود اس کے وہ دنیاوی امور میں کچھ احمق اور نادان بھی نہ تھے ان کو ہم نے کان دیے تھے کہ جن سے وہ اگلی امتوں کے حالات سنتے تھے آنکھ بھی دی تھی جن سے وہ ہر روز عجائبات قدرت دیکھا کرتے تھے۔ دل بھی دیے تھے جن سے سمجھنے پر قادر تھے لیکن ان کے کان اور ان کی آنکھ اور ان کے دل ان کے کچھ بھی کام نہ آئے جن سے کچھ فائدہ حاصل نہ کیا۔ ان کو دنیاوی لذات و شہوات میں صرف کیا۔ کس لیے کہ انہوں نے آیات اللہ کا انکار کر دیا اور ان پر وہ بلا آئی کہ جس کا وہ انکار و تمسخر کیا کرتے تھے۔ پیغمبر کہتا تھا کہ تم پر بلا آنے والی ہے وہ سن کر ہنستے تھے۔

ولقد اہلکنا ما حولکم من القریٰ اب پھر کفار مکہ کی طرف روئے سخن کرتا ہے کہ اے مکہ والو ہم نے تمہارے آس پاس جنوب و شمال میں کس قدر بستیاں ہلاک کی ہیں۔ جنوب میں قوم عاد کی بستیاں الٹی پڑی ہیں ان کے عمارات کے نشان اے قریش جب تم تجارت کے لیے وہاں جاتے ہو دیکھتے ہو اور اسی طرح شمال عرب میں ثمود کی بستیاں اجڑی پڑی دکھائی دیا کرتی ہیں اور قوم لوط کی بستیاں سدوم وغیرہ کے بھی آثار تم دیکھا کرتے ہو۔ اور ان کو ہم نے یوں ہی یکبارگی ہلاک نہیں کر دیا ہے۔ بلکہ وصرفنا الآیٰت لعلہم یرجعون اپنی نشانیاں ادل بدل کر دکھائیں کہ وہ رجوع ہوں مگر نحوست سر پر آچکی تھی کیوں مانتے۔ انجام کار برباد ہوئے۔ فلولا نصرہم پس ان کے معبودوں نے ان کی کیوں نہ مدد کی کہ جن کو انہوں نے وسیلہ بنا کر معبود سمجھ رکھا تھا اور جانتے تھے کہ یہ ہمارے کام آئیں گے۔ بل ضلوا عنہم بلکہ وہ کھوئے گئے کہیں دکھائی بھی نہ دیے۔ وذلک اور یہ بات کہ وہ معبود کام آئیں گے افکہم ان کا ڈھکوسلا تھا۔ وما کانوا یفترون معطوف علیٰ افکہم اور یہ من جملہ ان کے ان ڈھکوسلوں کے ایک ڈھکوسلا تھا یعنی ایسے ایسے اور بھی خیالاتِ باطل دماغ میں جما رکھے تھے جیسا کہ بت پرستوں میں اب تک ایسے صدہا خیالاتِ فاسدہ مانے جاتے ہیں۔

اصولِ ثلاثہ اثباتِ باری تعالیٰ و توحید و معاد کے ضمن میں یہاں تک اور بہت سے اصولِ ملیہ ذکر ہو گئے سعادت و شقاوت کے آثار ماں باپ کی خدمت گزاری کرنے نہ کرنے میں انسان کا میلِ طبعی دارِ آخرت کی طرف ہونا کما قال وبلغ اربعین سنۃ قال رب اوزعنی الآیہ۔ گزشتہ قوموں کے عروج و ادبار خدا تعالیٰ کا اپنے ملک میں تصرفات کرنا سرکشوں کا انجام برا ہونا، عقائدِ باطلہ سے سر پر بلا لینا وغیرہ۔

وَاِذْ صَرَفْنَآ اِلَيْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ

اور (یاد کرو) جب کہ ہم نے آپ کی طرف چند جن بھیجے

يَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ فَلَمَّا حَضَرُوْهُ

جو قرآن سننا چاہتے تھے پھر جب وہاں آئے تو

قَالُوْٓا اَنْصِتُوْا فَلَمَّا قُضِيَ وَلَّوْا اِلٰى

کہنے لگے چپ رہو پھر جب قرآن سن چکے تو اپنی قوم کی طرف

قَوْمِهِم مُّنذِرِينَ ﴿٢٩﴾ قَالُوا يَا قَوْمَنَا
ڈر سنانے کو گئے (جاکر) کہا اے قوم!
إِنَّا سَمِعْنَا كِتَابًا أُنزِلَ مِن بَعْدِ
ہم نے ایک کتاب سنی جو موسیٰ کے بعد نازل
مُوسَىٰ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ
ہوئی ہے اپنے سے پہلی کتابوں کی تصدیق کرتی ہے
يَهْدِي إِلَى الْحَقِّ وَإِلَىٰ طَرِيقٍ
اور سیدھے رستہ کی طرف رہنمائی کرتی
مُّسْتَقِيمٍ ﴿٣٠﴾ يَا قَوْمَنَا أَجِيبُوا
ہے اے قوم! اللہ کی طرف بلانے
دَاعِيَ اللَّهِ وَآمِنُوا بِهِ يَغْفِرْ لَكُم
والے کی بات مانو اور اس پر ایمان لاؤ کہ وہ تمہارے کچھ
مِّن ذُنُوبِكُمْ وَيُجِرْكُم مِّنْ عَذَابٍ
گناہ بخشدے اور تم کو عذاب الیم سے
أَلِيمٍ ﴿٣١﴾ وَمَن لَّا يُجِبْ دَاعِيَ اللَّهِ
بچائے اور جو اللہ کے داعی کی نہیں مانتا
فَلَيْسَ بِمُعْجِزٍ فِي الْأَرْضِ وَلَيْسَ
تو وہ زمین میں اس کو ہرا بھی نہیں سکے گا اور اللہ کے
لَهُ مِن دُونِهِ أَوْلِيَاءُ ۚ أُولَٰئِكَ فِي
سوا اس کا کوئی حمایتی بھی نہ ہوگا یہ لوگ ہیں جو
ضَلَالٍ مُّبِينٍ ﴿٣٢﴾ أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّ
کھلی گمراہی میں پڑے ہوئے ہیں کیا وہ نہیں دیکھتے کہ وہ
اللَّهَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَ
اللہ کہ جس نے آسمانوں اور
الْأَرْضَ وَلَمْ يَعْيَ بِخَلْقِهِنَّ بِقَادِرٍ
زمین کو بنایا اور ان کے بنانے میں نہ تھکا وہ
عَلَىٰ أَن يُحْيِيَ الْمَوْتَىٰ ۚ بَلَىٰ إِنَّهُ
زندہ کرنے پر قادر نہیں؟ کیوں نہیں وہ تو
عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿٣٣﴾
ہر بات پر قادر ہے

## ترکیب

یستمعون حال محمولۃ علی المعنی لان نفرا مفرد فی اللفظ والنفر دون العشرۃ وجمعہ انفار۔ بقادر الباء مزیدۃ لتاکید النفی فانہ مشتمل علی ان وما فی خبرہا۔

## تفسیر

قوم عاد کا ذکر کرکے یہ بات بتلاتا ہے کہ اے قریش تم یہ نہ سمجھو کہ تم عاد جیسے سرکش ایمان نہ لائے تو اور کوئی زور آور ایمان نہیں لائے گا، قوم جن تم سے زور آور اور سرکش ہے۔ بڑی شرم کی بات ہے کہ وہ تو ایمان لاویں اور اپنی قوم کو جاکر ایمان لانے کی رغبت دلائیں اور تم پیغمبر علیہ السلام کے ہم قوم ہم زبان ہم جنس ہوکر یوں اللہ کے داعی سے دور پڑے رہو۔ پس اے محمدؐ! اذ صرفنا الیک الخ ان سے کہہ دیجئے جب کہ ہم نے تیرے پاس چند جن بھیجے قرآن سننے کو الخ

ابن ابی شیبہ نے ابن مسعودؓ سے نقل کیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بطن[1] نخلہ میں قرآن پڑھ رہے تھے کہ نو جن آئے جن میں سے ایک کا نام زوبعہ ہے۔ جب قرآن کی آواز ان کے کان میں پڑی تو دلکش مضامین سن کر چونک پڑے اور کھڑے ہوکر سننے لگے۔ جب آپ فارغ ہوئے تو اپنی قوم میں جاکر ان کو متنبہ کیا کہ

[1] بطن نخلہ ایک جگہ کا نام ہے ۱۲ منہ

لے قوم! موسٰی کے بعد ہم نے ایک کتاب سنی جو اگلی کتابوں کے اصولِ ملت میں مطابق و مصدق ہے راہِ حق دکھاتی ہے اے قوم اللہ کے داعی یعنی رسول کا کہا مانو ایمان لاؤ تاکہ نجات پاؤ اور جو نہ مانے گا تو اللہ کے قبضہ سے باہر نکل نہ جائے گا کوئی اس کا حمایتی اس کو سزا سے بچا نہ سکے گا۔ نہ ماننے والے صریح گمراہی میں پڑے ہوئے ہیں۔

بخاری و مسلم و دیگر کتبِ احادیث میں جنوں کا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آنا اور ایمان لانا بکثرت مذکور ہے اور سلف سے خلف تک اہلِ اسلام وجودِ جن کے قائل ہیں اور ہم مقدمہ تفسیر میں اس مسئلہ کو خوب ثابت کر آئے ہیں۔ اہلِ کتاب بھی قائل ہیں مگر وہ جو برائے نام اہل کتاب ہیں اور فلسفۂ جدید کے رنگ میں ڈوبے ہوئے ہیں اور موجودات کا انحصار فلسفۂ جدیدہ میں محسوسات پر ہے وہ البتہ انکار کیا بلکہ تمسخر بھی کرتے ہیں جن کی تقلید میں بعض مسلمان بھی اس خبط میں پڑ کر عجب عجب تاویلیں کرنے لگے۔

قرآن مجید میں یہ بیان نہیں ہوا کہ وہ جن گھر سے کس تلاش میں نکلے تھے؟ روایات سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ آں حضرتؐ کے مبعوث ہونے کے قریب قریب جس طرح آفتاب کے برآمد ہونے کے وقت اور اس سے پہلے امارات ظاہر ہوتے ہیں ایسے ہی عجائب امارات ظاہر ہوتے تھے کچھ عجب نہیں کہ جن اس ہادی کی تلاش میں نکلتے ہوں جس کی خبر ان یہودی جنوں کو موسٰیؑ کی توریت سے ملی ہو اور اس کے ظہور کا زمانہ ان کو امارات سے معلوم ہو گیا تھا۔ بعض[۱] روایات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آں حضرتؐ اس وقت عشاء کی نماز پڑھ رہے تھے۔ بعض[۲] سے یہ کہ صبح کی نماز میں قرآن پڑھ رہے تھے۔ ابن مسعود صحابی ایک بار جب کہ جنوں کا قافلہ آپؐ کے پاس آیا جنگل میں حضرتؐ کے ساتھ گئے تھے۔ پھر تو کئی بار جن آئے اور تعلیم پا پا کر گئے۔ بعض دفعہ کوئی بھی جنگل میں رات کے وقت آپؐ کے ساتھ نہیں گیا۔ مسلمان جن لوگوں کو یوں بھی دکھائی دیے جنگلوں میں ملے ہیں ثقات سے اس بارے میں بہت کچھ منقول ہے فقیر نے بھی خود مشاہدہ کیا ہے۔

اول سورہ میں وہ دلائل بیان فرمائے تھے جو قادرِ حکیم مختار کے وجود پر دلالت کرتے ہیں۔ اس پر دو باتیں متفرع کی تھیں۔ اول بت پرستوں کے قول کا ابطال۔ دوم اثبات توحیدِ خالص۔ اس کے بعد مسئلہ نبوت میں کلام کیا۔ مخالفین کے جو شبہات تھے ان کے جواب دیے۔ اہل مکہ جو حضرتؐ کی نبوت پر ایمان لانے میں تامل کرتے تھے اس کا باعث دنیا پر غرور اور اس کی لذات و شہوات میں غرق ہونا تھا اس لیے قومِ عاد کا حال بیان کر کے دنیا کی بے ثباتی اور تمرد کا بدنتیجہ سامنے کھڑا کر دیا۔ پھر آپؐ کی نبوت کی تعمیم شروع کی، انس کے لیے تو تھے ہی جن کے لیے بھی ثابت کی۔ اس کے بعد پھر مسئلہ معاد میں کلام کرتا ہے۔

فقال اولم یروا ان اللہ الذی الخ کہ کیا نہیں دیکھتے یعنی نہیں جانتے کہ جس اللہ نے آسمان و زمین پیدا کر دیے

---

لے جن بھی انسان کی طرح مختلف ادیان و مذاہب کے ہیں۔ امام ابو حنیفہؒ کہتے ہیں کہ نیک جن کو جہنم سے نجات پا کر فنا ہو جانا ہے۔ نیک بدلہ ہے جنت نہیں۔ امام شافعیؒ کہتے ہیں وہ بھی جنت میں داخل ہوں گے ۱۲ منہ

[۲] امام احمدؒ کی روایت سے ۱۲ منہ

[۳] بیہقی دلائل النبوۃ میں ابن عباس سے نقل کرتے ہیں ۱۲ منہ

اور ان جیسے اور بھی پیدا کرنے سے عاجز نہیں وہ مُردوں کو بار دگر زندہ نہیں کر سکتا؟ بے شک وہ کر سکتا ہے بلکہ ہر بات پر قادر ہے۔

وَيَوْمَ يُعْرَضُ الَّذِينَ كَفَرُوا عَلَى
اور اس دن کو (یاد کرو) جس روز کافر آگ کے سامنے لائے
النَّارِ أَلَيْسَ هَٰذَا بِالْحَقِّ قَالُوا
جائیں گے (ان سے) پوچھا جائے گا کیا یہ برحق نہیں وہ کہیں گے
بَلَىٰ وَرَبِّنَا قَالَ فَذُوقُوا الْعَذَابَ
ہمارے رب کی قسم ضرور برحق ہے حکم ہوگا پھر اب عذاب چکھو
بِمَا كُنتُمْ تَكْفُرُونَ ۝۳۴ فَاصْبِرْ
اپنے کفر کرنے کے بدلے میں پھر (اے نبی) صبر کرو
كَمَا صَبَرَ أُولُو الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ
جیسا کہ عالی ہمت رسولوں نے کیا ہے
وَلَا تَسْتَعْجِل لَّهُمْ كَأَنَّهُمْ يَوْمَ
اور ان کے لیے جلدی نہ کرو کیونکہ جس دن
يَرَوْنَ مَا يُوعَدُونَ لَمْ يَلْبَثُوا إِلَّا
یہ لوگ قیامت کو دیکھیں گے کہ جس کا ان سے وعدہ کیا جاتا ہے تو ان کو ایسا معلوم ہوگا کہ (دنیا میں)
سَاعَةً مِّن نَّهَارٍ بَلَاغٌ فَهَلْ يُهْلَكُ
ایک دن میں سے ایک گھڑی بھر رہے تھے ہمارا کام پہنچا دینا تھا پھر ہلاک تو وہی
إِلَّا الْقَوْمُ الْفَاسِقُونَ ۝۳۵
ہوں گے جو بدکار ہیں۔

## تفسیر

یہاں تک تو امکان حشر کی دلیل تھی اس کے بعد اس کے موجود ہونے کی کچھ کیفیت بیان فرماتا ہے فقال ویوم یعرض الذین کفروا کہ کفار آگ کے سامنے لائے جائیں گے اور ان سے کہا جائے گا کہ کیا یہ حق نہیں ہے؟ یعنی اب تو اس کے قائل ہوئے، وہ کہیں گے ہاں۔ پھر کہا جائے گا کہ اب قائل ہونے سے کیا فائدہ اپنے انکار کی وجہ سے عذاب چکھو۔

مطالب ثلاثہ تمام کر کے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے چند نصائح اور تسلی بخش کلمات پر سورت کو تمام کرتا ہے۔

فقال فاصبر کہ اے محمد آپ صبر کیجیے ان کے برا بھلا کہنے اور تکالیف کو خیال میں نہ لائیے کیونکہ آپ سے پہلے اولوا العزم رسولوں نے ایسا ہی صبر کیا ہے۔ اور ان کے کہنے سے عذاب کی جلدی نہ کرو کس لیے کہ وہ جس دن اپنے وعدہ کے دن اور وہاں کے مصائب کو دیکھیں گے تو دنیا کے تمام عیش و تجملات کو بھول جائیں گے باوجود زمانہ دراز تک شہوات پرستی کرنے کے یہ سمجھیں گے کہ گویا دن کی ایک گھڑی بھر ٹھیرے تھے۔

اس کے بعد فرماتا ہے بلٰغ یعنی یہ خبر کا پہنچا دینا ہے سو اے محمد! آپ نے خدا کا حکم پہنچا دیا اب آپ کو کیا فکر ہے۔ بدکار آپ ہلاک ہوں گے۔ کردنی خویش آمدنی پیش۔

# سورہ محمد

مدنیہ ہے اس میں اڑتیس ۳۸ آیات اور چار رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔
الَّذِينَ كَفَرُوا وَصَدُّوا عَن سَبِيلِ
وہ جو منکر ہو گئے اور انہوں نے لوگوں کو بھی اللہ کے رستہ سے
اللَّهِ أَضَلَّ أَعْمَالَهُمْ ۝۱ وَالَّذِينَ آمَنُوا
روکا تو ان کے اعمال اس نے برباد کر دیے اور وہ جو ایمان لائے

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَاٰمَنُوْا بِمَا نُزِّلَ
اور انہوں نے اچھے کام بھی کیے اور جو کچھ محمدؐ پر نازل کیا گیا
عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّهُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ۙ
اس پہ بھی ایمان لائے حالانکہ وہ ان کے رب کی طرف سے برحق بھی تھے
كَفَّرَ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَاَصْلَحَ بَالَهُمْ (۲)
تو اللہ ان کی برائیوں کو مٹا دے گا اور ان کا حال درست کر دیگا
ذٰلِكَ بِاَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوا اتَّبَعُوا الْبَاطِلَ
یہ اس لیے کہ جو منکر ہوئے وہ جھوٹ کے پیرو ہوئے
وَاَنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّبَعُوا الْحَقَّ مِنْ
اور وہ جو ایمان لائے تو اپنے رب کے برحق
رَّبِّهِمْ ۭ كَذٰلِكَ يَضْرِبُ اللّٰهُ
دین پہ چلے یوں بیان کرتا ہے اللہ
لِلنَّاسِ اَمْثَالَهُمْ (۳) فَاِذَا لَقِيْتُمُ
لوگوں کی حالتیں پھر جب تم کافروں
الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَضَرْبَ الرِّقَابِ ۭ حَتّٰٓى
سے بھڑ جاؤ تو گردنیں مارو یہاں تک کہ
اِذَآ اَثْخَنْتُمُوْهُمْ فَشُدُّوا الْوَثَاقَ ۤۙ
جب ہنگامہ کارزار گرم کر چلو تو قیدیوں کی مشکیں باندھ لو
فَاِمَّا مَنًّۢا بَعْدُ وَاِمَّا فِدَاۗءً حَتّٰى تَضَعَ
پھر اس کے بعد یا تو احسان کرنا چاہیے یا جرمانہ لے کر چھوڑ دینا چاہیے یہاں تک کہ جنگ
الْحَرْبُ اَوْزَارَهَا ۥ ذٰلِكَ ۛ وَلَوْ يَشَاۗءُ
اپنے ہتھیار[۱] ڈال دے یہ ہے حکم اور اگر اللہ
اللّٰهُ لَانْتَصَرَ مِنْهُمْ وَلٰكِنْ لِّيَبْلُوَا
چاہتا تو ان سے خود ہی بدلہ لے لیتا لیکن وہ تمہارا ایک
بَعْضَكُمْ بِبَعْضٍ ۭ وَالَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ
دوسرے کے ساتھ امتحان کرنا چاہتا ہے اور جو اللہ کی راہ میں

سَبِيْلِ اللّٰهِ فَلَنْ يُّضِلَّ اَعْمَالَهُمْ (۴)
مارے گئے ہیں اللہ ان کے اعمال برباد نہیں کرنے کا
سَيَهْدِيْهِمْ وَيُصْلِحُ بَالَهُمْ (۵) وَ
ان کو عنقریب مقصود تک پہنچائیگا اور ان کی حالت درست کرے گا اور
يُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ عَرَّفَهَا لَهُمْ (۶) يٰٓاَيُّهَا
ان کو اس جنت میں داخل کرے گا جو ان کے لیے پہلے سے بتلا رکھی ہے ایمان
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ يَنْصُرْكُمْ
والو! اگر تم اللہ کے دین کی مدد کرو گے تو وہ تمہاری مدد کریگا
وَيُثَبِّتْ اَقْدَامَكُمْ (۷) وَالَّذِيْنَ
اور تمہیں ثابت قدم رکھے گا اور جو
كَفَرُوْا فَتَعْسًا لَّهُمْ وَاَضَلَّ اَعْمَالَهُمْ (۸)
منکر ہو گئے ان پر پھٹکار ہے اور ان کا کیا کارت کر دیا
ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَرِهُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ
یہ اس لیے کہ انہوں نے برا سمجھا اس کو جو اللہ نے نازل کیا تھا
فَاَحْبَطَ اَعْمَالَهُمْ (۹)
پھر ان کے عمل برباد کر دیے

## ترکیب

الذين كفروا مبتدء اضل اعمالهم خبره والذين مبتدء وهو الحق جملة معترضة بين المبتدء وخبره وهو كفر الخ ذلك مبتدء بان الذين خبره فضرب الرقاب قال الزجاج اصله فاضربوا الرقاب ضربا. فحذف الفعل واقيم المصدر مقامه مضافا الى المفعول. وقيل هو منصوب على الاغراء حتى اذا غاية للامر بضرب الرقاب لا لبيان غاية القتل فاما منا الخ اى فاما تمنون منا او تفدون فداء. حتى متعلقة

[۱] یعنی جنگ موقوف ہو جائے ہتھیار اٹھانے کی حاجت نہ رہے ۱۲ منہ

بفشد و الوثاق۔

# تفسیر

جمہور کے نزدیک یہ سورت مدینہ میں نازل ہوئی ہے ابن عباسؓ و ابن زبیرؓ کا بھی یہی قول ہے۔

اس میں اور بیشتر مدینہ میں نازل ہوئی سورتوں میں احکام وجہاد یا منافقوں کی بدکرداری اور اس کے برے نتائج بیان ہوئے ہیں یا مکارم اخلاق کی تاکید ہوتی ہے۔ سورہ احقاف کے اخیر میں فرمایا تھا کہ فاسق ہی ہلاک ہوتے ہیں۔ اس پر خیال گزرتا تھا کہ ان کے بعض اچھے اعمال بھی تو ہوتے ہیں خیرات وغیرہ۔ اس کے جواب میں ارشاد فرمایا:۔

الذین کفروا الخ کہ جو منکر ہوئے اور لوگوں کو یا اپنے آپ کو اللہ کے رستہ سے باز رکھا (ایمان، صوم وصلوٰۃ، جہاد وحسنات، اتباع نبی کریم علیہ السلام سب کو سبیل اللہ کا لفظ شامل ہے) ان کے اعمال برباد ہوگئے۔ بوجہ بغاوت کے وہ کچھ بھی کام نہ آئیں گے دار آخرت میں کس لیے کہ وہاں کوئی عمل بغیر ایمان وخلوص کے کام نہیں آتا۔ ومن یعمل مثقال ذرۃ کے مخالف نہیں۔ کس لیے کہ عمل سے مراد وہی عمل ہے جو ایمان وخلوص سے ہو۔ وہ ذرہ برابر بھی ہوگا تو اس کا ثمرہ ملے گا۔ خیال پیدا ہوتا تھا کہ اچھا کفر اور اللہ کے رستہ سے روکنے میں تو اعمال برباد ہوئے پھر اب وہ کون سا طریقہ ہے کہ جس سے یقیناً نجات ہو جاوے۔ اس کا جواب دیتا ہے۔

(۱) والذین امنوا الخ وہ لوگ جو اللہ اور دیگر ایمان لانے کی چیزوں پر ایمان لائے کتب سابقہ۔ انبیاء سابقین، ملائکہ، حشر پر۔ اور اس کے ساتھ جو کچھ محمد پر نازل ہوا حالانکہ وہ برحق ہے اس پر بھی ایمان لائے ان کو یقیناً نجات ہے۔ کس لیے کہ کفر عنہم سیاتھم ان سے جو کچھ برے کام سرزد ہوگئے ہیں ان کو مٹائے گا واصلح بالھم اور ان کے حال وشان کو درست کردے گا دنیا و آخرت میں خوشنود رہیں گے۔

پھر فرماتا ہے کافروں کے لیے ایسا اور محمدؐ پر ایمان لانے والے کے لیے ایسا کیوں تجویز ہوا؟ اس لیے کہ کافروں نے باطل اور غلط کا اتباع کیا جس کا نتیجہ خسارہ دارین ہے اور ایمان داروں نے سچ کا اتباع کیا جس کا ثمرہ یہ ہے خدا نے ہر بات کھول دی ہے۔

چونکہ نجات کا دارومدار خدا کے پچھلے فرستادہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اتباع پر رکھا گیا ہے اس لیے اس جماعت کو (جو اس نبی پر ایمان لائے ہیں) فیاضی کرنا چاہیے اور دوسرے بھائیوں کے لیے اس راہ راست کے کانٹوں کو صاف کرنا چاہیے اس لیے فرماتا ہے فاذا لقیتم الذین کفروا الخ کہ جنگ میں جب کافروں سے مڈبھیڑ ہو جائے جو اس رستہ کے لیے خار ہیں اور اس شمع ہدایت کو بجھانا چاہتے ہیں تو ان کی گردنیں مارو۔ آخر میں جو ہاتھ لگیں ان کو باندھ لو۔ پھر یا تو احسان کردیا ان سے فدیہ لے کر چھوڑ دو۔ یہ کارروائی کب تک جاری رہے؟ اس وقت تک کہ ان کے اعداء کو لڑنے کی طاقت نہ رہے۔ ہتھیار ڈال کر اطاعت وامن کی خواستگاری کریں۔ پھر اس کار خیر کی ترغیب دلاتا ہے ولو یشاء اللہ الخ کہ اگر خدا چاہتا تو ان سے آپ بدلہ لے سکتا تھا لیکن بندوں کا بھی امتحان مقصود تھا کہ کون ہمارے حکم سے جان دیتا ہے؟

(۲) والذین قتلوا الخ جمہور نے قاتلوا پڑھا ہے، معروف کا صیغہ اور بعض نے قتلوا مجہول کا صیغہ پڑھا ہے اور بعض نے قتلوا کو معروف کا صیغہ پڑھا ہے۔ جمہور کی قرارت پر اور اس قتلوا کو معروف کا صیغہ پڑھنے والے کے نزدیک معنی صاف ہیں کہ جو اللہ کی راہ میں لڑے

ان کے اعمال ضائع نہ جائیں گے دنیا میں اللہ ان کو نیک باتوں کی توفیق و ہدایت دے گا اور مرنے کے بعد جنت میں داخل کرے گا کہ جو ان کو بتائی گئی ہے[1]۔ اور مجہول کے صیغہ میں یہ اشکال ہے کہ جو اللہ کی راہ میں مارے گئے ان کو اب کس بات کی ہدایت ہوگی؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ہاں ہوگی منکر و نکیر کے سوال و جواب کی سعادت اور دار الخلد کے منازل طے کر کے حقیقی منزل تک پہنچنے کی۔

(۳) یایہا الذین اٰمنوا الخ کہ اے ایمان دارو اگر تم اللہ کی راہ میں جہاد کر کے اس کی مدد کرو گے حالانکہ وہ مدد کا محتاج نہیں تو ہر کام میں خصوصًا اس کام میں تمہاری مدد کرے گا اور تم کو ثابت قدم رکھے گا اور کفار کو نیست کرے گا اور ان کی تدابیر کو رد کر دے گا۔ اس وعدہ کے بموجب خدا تعالیٰ نے اصحابِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مخالفوں پر فتح یاب کیا اور دشمنوں کو سرنگوں کر دیا اور آیندہ جو کوئی دین اللہ کی حمایت پر کمر باندھے اسی عنایت و وعدہ کا مستحق ہے جب چاہے آزما کر دیکھ لے۔

ان آیات میں صرف فضرب الرقاب، امامنا بعد واما فداء کے معنی میں گفتگو کرنی باقی رہ گئی اور وہ یہ ہے۔ کہ کیا جب کوئی کافر ملے مسلمان اس کی گردن مارنے پر مامور کیا گیا ہے؟ مجاہد فرماتے ہیں یہ ایک خاص جنگ میں حکم ہوا تھا جو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اس وقت مخالفوں سے پیش آئی کہ جنگ میں گردن مارو۔ اور جنگ اسی لیے ہوا کرتی ہے وہاں پھول اور پان نہیں بٹا کرتے ہیں۔ الغرض ہر وقت کا حکم نہیں بلکہ جب کفار سے بقاعدہ شرعیہ جنگ قائم ہو اس وقت یہ حکم ہے کہ اس کی گردن مارو۔ عام حکم نہیں اور جس نے یہ معنی سمجھ کر اسلام پر سفاکی کا عیب لگایا ہے یہ اس کی سمجھ کا عیب ہے۔

## اسیرانِ جنگ کے احکام

امامنا الخ اس آیت میں علماء کے مختلف اقوال ہیں۔ ایک جماعت کہتی ہے کہ یہ آیت منسوخ ہے اس آیت سے فاما تثقفنہم فی الحرب فشرد بہم من خلفہم و بقولہ اقتلوا المشرکین حیث وجدتموہم یہی قول قتادہ وضحاک وسدی وابن جریج واوزاعی واہلِ کوفہ کا ہے[2] یہ کہتے ہیں جنگ میں جو کفار اہلِ اسلام کے قبضہ میں قید ہو کر آجاویں شاہِ اسلام نہ ان کو احسان کر کے چھوڑ دے نہ فدیہ لے کر۔ اب یا قتل کیے جاویں یا غلام بنائے جاویں۔ صاحبِ ہدایہ کہتے ہیں کہ ابو حنیفہ کے نزدیک قیدیوں سے فدیہ نہ لیا جاوے۔ صاحبین کہتے ہیں ان کے بدلے میں مسلمان قیدی لے کر چھوڑنا درست ہے۔ اور یہی شافعی کا قول ہے لیکن مال لے کر نہ چھوڑنا چاہیے۔ سیرِ کبیر میں ہے اس کا بھی مضائقہ نہیں جب کہ مسلمانوں کو روپیہ کی حاجت ہو۔ (تفسیر احمدی)

علماء کا ایک گروہ کہتا ہے یہ آیت ہرگز منسوخ نہیں بلکہ محکم ہے امام کو اختیار ہے خواہ فدیہ لے کر چھوڑ دے یا مفت چھوڑ دے۔ یہ دو باتیں تو آیت میں صاف مذکور ہیں۔ اور دو باتوں کا اختیار ہے گو آیت میں ان کا ذکر نہیں احادیث صحیحہ سے ثابت ہیں وہ یا غلام بنائے یا قتل کر ڈالے۔ یہی ابن عمر و حسن وعطا کا قول ہے۔ اکثر صحابہ و تابعین اسی طرف گئے ہیں اور سفیان ثوری و امام احمد و شافعی کا یہی مذہب ہے۔

ہمارے بعض معاصرین یہ کہتے ہیں کہ آیت جنگِ بدر

---

[1] رسول نے یا قرآن نے بتلائی یا مرنے سے پہلے ایمان داروں کو بتائی اور دکھائی جاتی ہے ۱۲ منہ

[2] انہیں میں امام ابو حنیفہ بھی ہیں ۱۲ منہ

دغزوہ بنی المصطلق کے بعد نازل ہوئی ہے اس میں صرف دو ہی باتیں قیدیوں کے لیے قرار دی ہیں یا مفت چھوڑ دینا یا فدیہ یعنی جرمانہ یا خرچہ لے کر چھوڑ دینا۔ غلام بنانے کا اس میں کہیں ذکر نہیں نہ قتل کرنے کا۔ اور جہاں قتل کرنے اور غلام بنانے کا ذکر ہے وہ اس کے نزول سے پہلے کا ہے۔

أَفَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنظُرُوا
پھر کیا انہوں نے ملک میں پھر کر نہیں دیکھ لیا ہے
كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِن
کہ ان سے اگلوں کا کیا
قَبْلِهِمْ دَمَّرَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ وَلِلْكَافِرِينَ
انجام ہوا اللہ نے ان کو غارت کر دیا اور منکروں کے لیے
أَمْثَالُهَا ۝١٠ ذَٰلِكَ بِأَنَّ اللَّهَ مَوْلَى
ایسا ہی کچھ ہوتا ہے یہ عذاب اس لیے کہ اللہ حمایتی
الَّذِينَ آمَنُوا وَأَنَّ الْكَافِرِينَ لَا مَوْلَىٰ
ہے ایمان والوں کا اور کافروں کا کوئی بھی حمایتی
لَهُمْ ۝١١ إِنَّ اللَّهَ يُدْخِلُ الَّذِينَ
نہیں بے شک اللہ ایمان داروں نیک بختوں کو
آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ جَنَّاتٍ
ایسے باغوں میں داخل کرے گا
تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ ۖ وَالَّذِينَ
کہ جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی اور وہ جو
كَفَرُوا يَتَمَتَّعُونَ وَيَأْكُلُونَ كَمَا
منکر ہو گئے دنیا برت رہے اور ایسا کھا رہے ہیں جیسا کہ
تَأْكُلُ الْأَنْعَامُ وَالنَّارُ مَثْوًى
چارپائے کھایا کرتے ہیں اور (آخر تو) ان کا ٹھکانا
لَّهُمْ ۝١٢ وَكَأَيِّن مِّن قَرْيَةٍ هِيَ
جہنم ہے اور ایسی بہت سی بستیاں کہ جو اس
أَشَدُّ قُوَّةً مِّن قَرْيَتِكَ الَّتِي
بستی سے بھی طاقت ور تھیں کہ جس نے آپ کو
أَخْرَجَتْكَ أَهْلَكْنَاهُمْ فَلَا
نکال دیا ہے ہم نے ان کو ہلاک کر دیا پھر ان کا
نَاصِرَ لَهُمْ ۝١٣ أَفَمَن كَانَ عَلَىٰ
کوئی بھی مددگار نہ ہوا پھر کیا وہ شخص کہ جو اپنے
بَيِّنَةٍ مِّن رَّبِّهِ كَمَن زُيِّنَ لَهُ
رب کی طرف سے روشن طریقہ پر ہے اس کے برابر ہے کہ جس کی بدکاری
سُوءُ عَمَلِهِ وَاتَّبَعُوا أَهْوَاءَهُم ۝١٤
اس کے نزدیک بھلی معلوم کرائی گئی اور وہ اپنے خواہشوں پر چلتے ہوں

ع ۱ (۱۱) ۵

# ترکیب

الضمائر فی اخرجتک وہی للقریۃ و فی اھلکنٰھم ولا ناصر لھم للاہل ای لاہل القریۃ۔

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا والذین کفروا فتعسا لھم کہ منکروں کو ہلاکی ہے۔ اب اس ہلاکی کا ثبوت دیتا ہے۔

فقال افلم یسیروا فی الارض کہ کیا قریش نے ملک میں پھر کر نہیں دیکھ لیا ہے کہ ان سے اگلوں کا کیا انجام ہوا۔ شام میں جاتے ہوئے قوم ثمود کے آثار اور یمن میں جاتے ہوئے قوم عاد کے امارات ان کو دکھائی دیا کرتے ہیں ان کا انجام یہ ہوا دمر اللہ علیھم اللہ نے ان کو ہلاک کیا اور قریش یہ نہ سمجھیں کہ وہ ہلاکی اور بربادی انہیں کے لیے تھی بلکہ وللکفرین

امثالہا کفار کے لیے خواہ عاد و ثمود ہوں یا قریش مکہ ہوں ایسے ہی انجام ہوتے ہیں۔ امثالہا ای امثال العاقبۃ اور یہ کیوں ہے ذٰلک بان اللہ مولی الذین اٰمنوا الخ اس لیے کہ اللہ ایمان داروں کا حامی ہے اور کافروں کا کوئی بھی حامی نہیں پھر ان کو ایسے مصائب سے کون بچا سکتا ہے ؟

یہ تو کفر و ایمان کا دنیوی ثمرہ تھا۔ اس کے بعد اُخروی فرق بیان فرماتا ہے۔ فقال ان اللہ یدخل الذین اٰمنوا و عملوا الصلحٰت جنّٰت الخ کہ اللہ تعالٰی ان لوگوں کو جو ایمان لائے اور اس کے بعد نیک کام کیے ایسے باغوں میں داخل کرے گا کہ جن میں نہریں جاری ہوں گی اور کفار و بدکار لوگ دنیا میں چارپایوں کی طرح سے کھانے پینے میں مصروف ہیں نہ ان کو آخرت کی فکر نہ نیک باتوں کی طرف رغبت نہ برے افعال سے نفرت۔ ان کا ٹھکانا آگ ہے اس میں رہا کریں گے۔

کفار یہ سن کر کہ اللہ ایمان داروں کا مددگار ہے طعن سے یہ کہتے تھے کہ وہ حمایت کہاں گئی؟ ہم نے تو محمد کو مکہ سے نکال دیا۔ اس پر کچھ عجب نہیں کہ حضرت کو وطن ترک کرنے کا رنج بھی ہوا ہو۔ چنانچہ ابو یعلٰی موصلی نے ابن عباسؓ سے نقل کیا ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ سے نکلنے اور غار میں چھپنے چلے تو مکہ کی طرف مڑ مڑ کر دیکھتے اور یہ کہتے تھے کہ بخدا سب شہروں سے تو میرے نزدیک محبوب ہے اگر یہ لوگ مجھے نہ نکالتے تو میں نہ نکلتا۔ اس پر یہ آیت تسلی بخش نازل ہوئی وکاین من قریۃ الخ کہ اے محمد! بہت سے شہر جو تمہارے اس شہر سے (کہ جس نے تجھے نکال دیا یعنی مکہ سے) طاقت و زور میں بڑھ کر تھے سدوم و عمورہ وغیرہ ہم نے ان کو ہلاک کر دیا۔ ان کا کوئی مددگار نہ اٹھا پھر یہ اہل مکہ کیا گھمنڈ کرتے ہیں ذرا صبر کریں۔ چنانچہ تھوڑے ہی دنوں میں بدر کی لڑائی نے ان متکبروں کا فیصلہ کر دیا۔ اس کے بعد کفر و ایمان کا ایک اور فرق بیان فرماتا ہے فقال افمن کان الخ کیا وہ شخص کہ جس کے پاس اس کے رب کی سند ہو یعنی کتاب و نبی (اور وہ کون شخص ہے؟ ایماندار) اس کے برابر ہو گیا کہ جو محض اٹکل سے اپنے خیالات کا پیرو ہے اور جس نے بری باتوں کو بھلا سمجھ رکھا ہے وہ کون ہے؟ کافر و بت پرست

مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ

وہ جنت کہ جس کا پرہیزگاروں سے وعدہ کیا گیا ہے

فِيْهَآ اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ غَيْرِ اٰسِنٍ وَ

ایسی ہے کہ اس میں صاف پانی کی نہریں ہیں اور

اَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهٗ وَ

(اسی طرح) نہریں دودھ کی کہ جس کا مزہ نہ بدلے اور

اَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ

مزے دار شراب کی نہریں ہیں

وَاَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّى وَلَهُمْ

صاف شہد کی نہریں ہیں اور ان کے لیے

فِيْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ وَمَغْفِرَةٌ

وہاں ہر قسم کے پھل اور ان کے

مِّنْ رَّبِّهِمْ كَمَنْ هُوَ خَالِدٌ

رب کی مغفرت ہے کیا یہ لوگ ان کے برابر ہیں جو آگ

فِي النَّارِ وَسُقُوْا مَآءً حَمِيْمًا فَقَطَّعَ

میں سدا رہیں گے اور کھولتا ہوا پانی پلایا جائیگا جس سے ان کی

اَمْعَآءَهُمْ ﴿۱۵﴾

انتڑیاں ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں گی (کٹ پڑیں گی)

# ترکیب

قال سیبویہ المثل بمعنی الوصف والصفۃ علیٰ ہذا مثل الجنۃ الخ مبتداء فیہا انہٰر الجملۃ خبرہ وقیل المثل علیٰ معناہ فحینئذ تقدیر الکلام مثل الجنۃ (مبتداء والخبر محذوف وہو) تجری فیہا انہار ہذا ہو المثل یہ کما یقال مثل زید رجل طویل اسمر فیذکر بعین صفات زید فی رجل منکر لایکون ہو فی الحقیقۃ الازید اہذا قول الزجاج کمن ہو الکاف موضع رفع ای ام من فی ہذا النعیم کمن ہو خالد فی النار۔

# تفسیر

جیساکہ مومن وکافر کا فرق بیان فرمایا تھا اسی طرح اب ان کے مقامات کا تفاوت بیان فرماتا ہے۔

فقال مثل الجنۃ الخ وہ جنت کہ جس کا پرہیز گاروں سے وعدہ کیا گیا ہے (یعنی وہ پرہیز گاری پر ملتی ہے کسی کے حسب ونسب مال وجاہ سے نہیں ملتی) ایسی ہے کہ اس میں صاف پانی کی نہریں بہتی ہیں الخ جنت میں تین چیزیں بیان فرمائیں۔ اول یہ کہ اس میں چار قسم کی نہریں بہتی ہیں (۱) صاف پانی کی (۲) ایسے دودھ کی جو کبھی نہ بگڑے (۳) مزہ دار شراب کی (۴) شہد صاف کی۔ پانی کے وصف میں غیر اسن فرمایا یعنی جس کا رنگ وبو اور مزہ نہ بدلے۔ کیونکہ پانی کے حق میں یہ باتیں عیب ہیں۔ یعنی نہایت صاف اور معطر پانی۔ گندے سڑے ہوئے بدرنگ پانی کی نہریں نہیں جیساکہ دنیا میں ہوتی ہیں۔

اور دودھ کا عیب یہ ہے کہ وہ سریع الاستحالہ ہے جلد بگڑ جاتا ہے سو وہاں کا دودھ اس قسم کا نہ ہوگا۔

اور شراب میں عیب یہ ہے کہ وہ تلخ وکریہ الطعم ہوتی ہے وہاں کی شراب میں یہ بات نہ ہوگی بلکہ مزہ دار ہوگی۔

اور شہد کا عیب یہ ہے کہ یہ میلا ہوتا ہے مکھیاں پتے کوڑا کرکٹ اس میں ملا ہوتا ہے وہاں کے شہد میں یہ بات نہ ہوگی بلکہ وہ مصفٰی ہوگا۔

پانی کی نہریں تو ہوا کرتی ہیں مگر دودھ اور شہد اور شراب کی نہروں کے کیا معنی؟ کیا در اصل جنت میں ان چیزوں کی نہریں بہتی ہوں گی؟ ظاہر الفاظ تو یہی کہہ رہے ہیں۔ مگر بعض محققین کہتے ہیں یہ استعارات ہیں کس لیے کہ جنت کی کوئی چیز ایسی نہیں کہ جس کا مثل دنیا میں تلاش کرنے سے بھی دستیاب ہو سکے۔ پھر وہاں کی نعمتیں بندوں کو سمجھائی کیوں کر جاویں۔ اس لیے جن چیزوں کو وہاں کی چیزوں سے ذرا بھی مناسبت تھی ان کے پیرایہ میں سمجھایا گیا۔

ان چیزوں کی نہریں بہنا کمالِ فرحت وتنعم کی دلیل ہے کہتے ہیں فلاں بادشاہ نے جشن میں شرابوں سے حوض بھر دیے تھے۔ یا مراد کثرت وافراط ہے۔ کہتے ہیں کہ فلاں ملک میں دودھ اور شہد کی نہریں بہتی ہیں یعنی بکثرت ہے۔ واللہ اعلم۔

قوائے اربعہ عناصر اربعہ کی صورت میں جلوہ گر ہوں گے۔ انسان کی چار قوتیں جن کی نہریں اس کے اندر بہتی ہیں بشرطیکہ ان کو ٹھیک طور پر بہنے دے جو فطرت نے ان کا بہاؤ رکھا ہے تو عالم قدس میں اپنی اپنی مناسب چیزوں میں ظہور کرکے ان کی نہریں بہیں گی روحانیہ نفسانیہ سبعیہ شہوانیہ۔ یا یوں کہو کہ اس کے علوم ومعارف حقیقیہ کہ جن سے دل زندہ ہوتے ہیں پانی کی نہر ہوگی اور چونکہ ان علوم میں وہمیات وعادات وعقائد فاسدہ کے خس وخاشاک نہیں

اس لیے وہ ماءِ غیر اسن یعنی صاف پانی ہوگا اور وہ علوم جو اخلاق و افعال سے متعلق ہیں اور ان ناقصوں کے کارآمد ہیں جو ریاضت اور سلوک سے کاملین میں ملنے کی صلاحیت رکھتے ہیں دودھ کی نہریں ہوں گی اور ذات وصفات باری تعالیٰ سے محبت وہ شراب کی نہریں ہونگی جن میں تجلیاتِ صفات و شہودِ جمال ذات سے عشاق کو لذات ہیں اور حلاوات وارادات قدسیہ و بوارق نوریہ اور لذاتِ وجدانیہ شہد کی نہریں ہوں گی اور فضول سے یہ حلاوتیں اور جذبات بری ہیں اس لیے عسل مصفیٰ ہوں گے۔

جنت میں دوسری چیز ہے کل الثمرات ہر قسم کے میوے۔ یہاں تک جنت جسمانی کا بیان تھا۔ اب تیسری چیز روحانی بیان کرتا ہے ومغفرۃ من ربھم خدا کی بخشش وخوشنودی۔ یہ تو پرہیزگاروں اور ایمان داروں کا مقام تھا۔

اب کفار کا مقام بیان فرماتا ہے کمن ھو خالد فی النار کہ یہ لوگ ہمیشہ آگ میں رہیں گے اور کھولتا ہوا پانی پلایا جاوے گا جس سے انتڑیاں کٹ کٹ کر گریں گی۔ فرماتا ہے کیا یہ دونوں برابر ہیں؟ نہیں ہرگز نہیں۔ یہ کلمہ اگر کوئی ذرا بھی طبیعت سلیمہ رکھتا ہو اس کے لیے بڑا ہی مؤثر ہے۔

۲ ع ۸ ۶

الَّذِیْنَ طَبَعَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِھِمْ وَ
کہ جن کے دلوں پر اللہ نے مہر کردی ہے اور
اتَّبَعُوْٓا اَھْوَآءَھُمْ ﴿۱۶﴾ وَالَّذِیْنَ
یہ اپنی خواہشوں پر چلتے ہیں اور وہ جو
اھْتَدَوْا زَادَھُمْ ھُدًی وَّاٰتٰھُمْ
رستہ پر آگئے ہیں اللہ ان کو اور زیادہ ہدایت دیتا اور ان کو پرہیزگاری
تَقْوٰھُمْ ﴿۱۷﴾ فَھَلْ یَنْظُرُوْنَ اِلَّا
عطا کرتا ہے پھر کیا وہ اس گھڑی کا انتظار
السَّاعَۃَ اَنْ تَاْتِیَھُمْ بَغْتَۃً ج فَقَدْ
کرتے ہیں کہ ان پر ناگہاں آوے کیوں کہ
جَآءَ اَشْرَاطُھَا ج فَاَنّٰی لَھُمْ اِذَا
اس کی علامتیں تو ظاہر ہو چلی ہیں پھر جب وہ آگئی
جَآءَتْھُمْ ذِکْرٰھُمْ ﴿۱۸﴾ فَاعْلَمْ
تو ان کو سمجھنا کیا مفید ہوگا پھر اے رسول یقین کر
اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاسْتَغْفِرْ
کہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں اور آپ اپنے
لِذَنْۢبِکَ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ط
گناہوں کی اور ایماندار مرد اور عورتوں کے گناہوں کی معافی مانگیے
وَاللّٰہُ یَعْلَمُ مُتَقَلَّبَکُمْ وَمَثْوٰکُمْ ﴿۱۹﴾
اور اللہ کو تمہارا پھرنا اور ٹھکانا معلوم ہے

وَمِنْھُمْ مَّنْ یَّسْتَمِعُ اِلَیْکَ ج حَتّٰٓی
اور ان میں کچھ ایسے بھی ہیں جو آپ کی طرف کان لگاتے ہیں یہاں تک کہ
اِذَا خَرَجُوْا مِنْ عِنْدِکَ قَالُوْا لِلَّذِیْنَ
جب آپ کے پاس سے جاتے ہیں تو علم والوں سے
اُوْتُوا الْعِلْمَ مَاذَا قَالَ اٰنِفًا قف اُولٰٓئِکَ
پوچھتے ہیں کہ اس شخص نے ابھی کیا کہا تھا یہ وہ ہیں

## ترکیب

منھم خبر مقدم من یستمع مبتدء انفا بالمد والقصر ومعناہ الساعۃ وانتصابہ علی الظرفیۃ ای وقتا مؤتنفا او حالا من الضمیر فی قال۔ قال الزجاج ھو من استانفت الشئ اذا ابتدأتہ وھو ماخوذ من انف الشئ

لما تقدم منہ - ان تاتیھم بغتۃ بدل اشتمال من الساعۃ -

# تفسیر

کمن ھو خالد فی النار میں گروہ اشقیاء کا ذکر ہوا تھا - اب یہاں ان کے چند اوصاف بیان فرماتا ہے جن سے ان کا خلود فی النار ہونا ثابت ہو جائے فقال ومنھم من یستمع کہ ان اشقیاء میں سے بعض ایسے بھی ہیں کہ جو اے محمدؐ! تیری مجلس میں حاضر ہوتے ہیں وعظ سننے کو بیٹھتے ہیں مگر ان میں عزت و عظمت نہیں، اس طرف دھیان نہیں کرتے رعونت و تکبر سے پھر باہر نکل کر اہل مجلس کے علم والوں سے پوچھتے ہیں کہ کیا فرمایا تھا۔

یہ مدینہ میں منافقوں کا گروہ تھا - مجلس میں ادھر اُدھر خیال رکھتے تھے بات دھیان دھر کر نہ سنتے تھے - باہر نکل کر صحابہؓ سے پوچھتے تھے - عبداللہ بن عباسؓ کہتے ہیں من جملہ اُن اہل علم کے کہ جن سے وہ باہر نکل کر پوچھتے تھے ایک میں تھا، اس وقت کم سن لڑکا تھا۔ فرماتا ہے اولئک الذین کہ یہ لوگ ہیں کہ جن کے دلوں پر مہر ہے اور اپنی خواہش پر چلتے ہیں جو بات خواہش کے موافق ہوتی ہے اس کو بہت جلد سنتے اور دھیان دھرتے ہیں - اور جو ہدایت یافتہ ہیں یعنی ایمان دار ان کو ان مجالس وعظ میں اور زیادہ ہدایت ہوتی ہے - انسان دنیا میں نیکی حاصل کرنے کو بھیجا گیا ہر اب تک تو انہوں نے کوئی ذریعہ آخرت حاصل نہیں کیا پھر کب کریں گے کیا قیامت[1] کے منتظر ہیں کہ دفعۃً آجائے - پس قیامت کے علامات تو آگئے - من جملہ آثار قیامت کے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مبعوث ہونا ہے - صحیح بخاری و مسلم میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے میرا مبعوث ہونا اور قیامت کا آنا اس طرح سے ہیں اور دونوں انگلیوں کو ملا کر دکھایا بیچ کی اور کلمہ کی انگلی کو - یعنی قریب قریب ہیں - اور بھی علامات قیامت ظاہر ہونے لگے فسق و فجور کا رواج محبت و الفت کا اٹھ جانا وغیرہ وغیرہ -

فرماتا ہے فانّٰی لھم اذا جاء تھم ذکرٰھم کہ قیامت اگر آگئی تو پھر کہاں سمجھنے کا موقع ملے گا - اس لیے قیامت کے آنے سے پہلے سمجھنے اور سدھرنے کا ڈھنگ بتلاتا ہے -

فقال فاعلم انہ لا الٰہ الخ کہ اس بات کو جان کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں - اس میں حکمت نظریہ کی تعلیم ہے اور یہی مقدم بھی ہے اس کے بعد عملی حصہ کو درست کرتا ہے واستغفر لذنبک الخ اپنے گناہوں کی اور اپنے ساتھ اور ایمان دار بھائیوں مرد و زن کی معافی خدا سے مانگو - معافی مانگنا حقیقت میں بندہ کا کمال عجز ہے جو رحم دلاتا ہے اور اس کے ساتھ ہمدردی قومی بھی ہو کہ معافی میں اپنے بھائیوں کو بھی شریک کرتا ہے اس اولوالعزمی پر اور بھی رحم کا مستوجب ہوتا ہے - اس میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی ذکر نہیں کہ ان کو گناہ گار ٹھہرایا جاوے اور حضرتؐ کے گناہ بھی کیا ہیں صرف غفلات جو ہماری نیکیوں سے بڑھ کر ہیں -

[1] ممکن ہے کہ الساعۃ سے مراد موت کی گھڑی ہو اور اس کی علامات انسانی تغیرات دم بدم اس کو متنبہ کر رہی ہیں ۱۲ منہ

وَيَقُولُ الَّذِينَ آمَنُوا لَوْلَا نُزِّلَتْ

اور ایمان والے | کہتے | ہیں | کس لیے کوئی سورت (جہاد کیلیے)

سُوْرَةٌ ۚ فَاِذَآ اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ مُّحْكَمَةٌ
نہ کی گئی پھر جب کوئی ایسی سورت نازل ہوگی
وَّذُكِرَ فِيْهَا الْقِتَالُ ۙ رَاَيْتَ الَّذِيْنَ
اور اس میں لڑائی کا ذکر ہو تو دیکھ لینا جن کے
فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ يَّنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ
دلوں میں مرض ہے آپ کی طرف ایسا تکیں گے
نَظَرَ الْمَغْشِيِّ عَلَيْهِ مِنَ الْمَوْتِ ۭ
جیسا کسی پر موت کی بے ہوشی طاری ہو
فَاَوْلٰى لَهُمْ ﴿۲۰﴾ طَاعَةٌ وَّقَوْلٌ
وہ مرے بھی نہیں فرماں برداری کرنا اور اچھی بات
مَّعْرُوْفٌ ۣ فَاِذَا عَزَمَ الْاَمْرُ ۣ فَلَوْ
کہنا چاہیے پھر جب کوئی بات (جنگ) ٹھہر جاتی پھر اس
صَدَقُوا اللّٰهَ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ﴿۲۱﴾
وقت اگر وہ اللہ سے سچے ہیں تو ان کے لیے بھی بہتر ہے
فَهَلْ عَسَيْتُمْ اِنْ تَوَلَّيْتُمْ اَنْ
پھر تم سے تو یہ بھی توقع ہے کہ اگر تم ملک کے حاکم ہو جاؤ تو
تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ وَتُقَطِّعُوْٓا
ملک میں فساد مچاؤ اور قرابت
اَرْحَامَكُمْ ﴿۲۲﴾ اُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ
منقطع کرنے لگو یہی وہ لوگ ہیں کہ جن پر
لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فَاَصَمَّهُمْ وَاَعْمٰٓى
اللہ نے لعنت کر دی پھر ان کو بہرا اور اندھا
اَبْصَارَهُمْ ﴿۲۳﴾ اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ
بھی کر دیا پھر کیوں قرآن میں غور
الْقُرْاٰنَ اَمْ عَلٰي قُلُوْبٍ اَقْفَالُهَا ﴿۲۴﴾
نہیں کرتے کیا ان کے دلوں پر قفل پڑے ہوئے ہیں۔
اِنَّ الَّذِيْنَ ارْتَدُّوْا عَلٰٓي اَدْبَارِهِمْ
بے شک وہ جو ہدایت ظاہر ہو جانے کے بعد
مِّنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْهُدَى ۙ
بھی الٹے پھر گئے تو
الشَّيْطٰنُ سَوَّلَ لَهُمْ ۭ وَاَمْلٰى لَهُمْ ﴿۲۵﴾
یہ بات ان کو شیطان نے سجھائی اور بڑھائی ہے۔

# ترکیب

لولا بمعنی ہلا رایت الذین جواب فاذا انزلت اولی مبتدا لهم الخبر اولی افعل من الولی وهو القرب ای اقرب لکم ما تکرہون وقال الجرجانی ہو ماخوذ من الویل ای فویل لهم طاعة الخ خبر مبتدا محذوف ای امرہم فاذا عزم الامر عامل الظرف محذوف وقیل فلو صدقوا اللہ - ان تفسدوا خبر عسیٰ - وان تولیتم معترض بینہما الشیطن مبتدا وسول خبر والجملۃ خبر ان واملی معطوف علی الخبر۔

# تفسیر

سعید اور شقی کا فرق آیاتِ علمیہ کی نسبت بنا کر کہ نیکوں کو زیادہ ہدایت ہوتی ہے اور شقی اپنی ہوا و ہوس میں مستغرق ہوتا ہے، خیال کر کے نہیں سنتا، باہر جا کر لوگوں سے پوچھتا ہے۔ اب آیاتِ عملیہ کی نسبت دونوں گروہوں کا فرق بیان کرتا ہے۔ فقال ویقول الذین آمنوا الخ کہ نیک گروہ یعنی ایمان دار تو اس بات کی آرزو کرتے ہیں کہ ہمارے لیے کوئی حکم دیا جائے یعنی جہاد کرنا جو سب سے بڑھ کر سخت کام ہے تو ہم سعادت سمجھ کر اس کو بجا لائیں اور جب کوئی ایسی سورت نازل ہو جاتی ہے کہ جس میں جہاد کا حکم ہوتا

جن کے دلوں میں کفر و نفاق کا مرض ہے ان کے تو ہوش اڑ جاتے ہیں اور اے محمد! تیری طرف ایسے بھیانک ہو کر دیکھتے ہیں کہ جیسے کوئی موت کے وقت دیکھا کرتا ہے۔ فرماتا ہے یہ ان کی بد نصیبی ہے ان کو فرمان برداری کرنی چاہیے اور نیک بات کہنی چاہیے۔ اور جب کوئی بات جنگ کی بابت قرار پا جائے تو اللہ سے سچا ہونا چاہیے۔ جو اس سے وعدہ کیا تھا اس کو پورا کرنا چاہیے۔ (سورۃ محکمۃ۔ غیر منسوخۃ۔ او المراد صریحۃ البیان فی امر الجہاد)۔

اس امر میں منافق ایک یہ بھی عذر کیا کرتے تھے کہ ہم عرب سے کیوں کر لڑیں ہماری ان سے قرابت ہے اور قطع رحم کرنا اور لڑ بھڑ کر فساد مچانا کوئی اچھی بات نہیں ہے اس لیے ہم جہاد سے عذر کرتے ہیں۔ اس کے رد میں فرماتا ہے فھل عسیتم الخ اگر تم مالک ہو جاؤ اور ملک میں تم کو حکومت ہو جائے تو پھر دیکھو کس قدر فساد کرتے اور قطع رحم کرتے ہو۔ تولیتم کے دو معنی ہیں ایک یہ کہ اس کو ولایت سے ماخوذ قرار دیا جائے یعنی تم والی اور مالک ہو جاؤ۔ اور دوسرے یہ کہ اس کو تولّی بمعنی فرار سے ماخوذ مانا جائے تب اس کے یہ معنی ہوں گے کہ اگر تم جہاد سے پھر جاؤ گے اور تم پر اپنا کوئی حاکم نہ رہے گا، مخالفوں کے شر سے امن کی صورت نہ ہوگی تو ایسی ظلمت کے زمانے میں ادنیٰ ادنیٰ بات پر خود سر ہو کر لڑو گے اور فساد مچاؤ گے رحم اور قرابت کا کچھ لحاظ نہ کرو گے جیسا کہ جاہلیت کے زمانہ میں عرب کی عادت تھی، ذرا ذرا سی باتوں پر تلوار چل کر ہزاروں خون ہو گئے ہیں۔ حقیقت میں جہاد و قتال نہ ہونے سے مسلمانوں میں سردار کا وجود جاتا رہا پھر ہزاروں مصائب اور آفات میں مبتلا ہو گئے۔ فرماتا ہے یہ وہ لوگ ہیں کہ جن پر اللہ نے لعنت کر دی ہے جس لیے یہ بہرے ہو گئے فوائد جہاد نہیں سنتے اور اندھے بھی ہیں خود بھی اس کے فوائد نہیں دیکھتے۔ کاش قرآن میں غور کر کے مصالح جہاد کو سوچتے ان کے دلوں پر مہر اور قفل ہیں یہ توفیق کہاں؟ ہدایت ظاہر ہونے پر جو منہ پھیرتے ہیں ان کو شیطان نے یہ حیلہ بازی سکھائی کہ جہاد میں یہ خرابی ہے اور اسی نے ان کو امید دلائی ہے کہ مدتوں جیو گے ابھی کیوں لڑ کر مرتے ہو۔

ذٰلِكَ بِأَنَّهُمْ قَالُوا لِلَّذِينَ كَرِهُوا

یہ اس لیے کہ انہوں نے ان سے کہ جنہوں نے برا جانا اللہ کے نازل

مَا نَزَّلَ اللَّهُ سَنُطِيعُكُمْ فِي بَعْضِ

کیے ہوئے کو یہ کہہ دیا کہ ہم بعض باتوں میں تمہارا کہنا

الْأَمْرِ ۖ وَاللَّهُ يَعْلَمُ إِسْرَارَهُمْ ﴿٢٦﴾

مانیں گے اور اللہ ہی جانتا ہے ان کی راز داری

فَكَيْفَ إِذَا تَوَفَّتْهُمُ الْمَلَائِكَةُ

پھر جب کیا ہوگا کہ فرشتے ان کی جان نکالتے ہوں گے

يَضْرِبُونَ وُجُوهَهُمْ وَأَدْبَارَهُمْ ﴿٢٧﴾

ان کے منھ اور پیٹھ پر مارتے جاتے ہوں گے۔

ذٰلِكَ بِأَنَّهُمُ اتَّبَعُوا مَا أَسْخَطَ اللَّهَ وَ

یہ اس لیے کہ یہ چلے اس پر کہ جس سے اللہ ناراض ہے اور

ع ٣ ٩ كَرِهُوا رِضْوَانَهُ فَأَحْبَطَ أَعْمَالَهُمْ ﴿٢٨﴾

انہوں نے اللہ کی رضامندی کو برا جانا پھر اس نے بھی ان کے عمال اکارت کر دیے

أَمْ حَسِبَ الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ

کیا وہ لوگ کہ جن کے دلوں میں مرض

مَرَضٌ أَنْ لَنْ يُخْرِجَ اللَّهُ أَضْغَانَهُمْ ﴿٢٩﴾

(نفاق) ہے یہ سمجھے ہوئے ہیں کہ اللہ ان کی دبی دشمنی ظاہر نہ کرے گا

وَلَوْ نَشَاءُ لَأَرَيْنَاكَهُمْ فَلَعَرَفْتَهُمْ

اور اگر ہم چاہتے تو ان کو دکھا بھی دیتے پھر آپ ان کو ان کے

بِسِیمٰهُمْ ؕ وَلَتَعْرِفَنَّهُمْ فِیْ لَحْنِ
چہروں سے پہچان لیتے اور ضرور آپ ان کو ان کے طرزِ کلام سے بھی
الْقَوْلِ ؕ وَاللّٰهُ یَعْلَمُ اَعْمَالَكُمْ ﴿۳۰﴾
پہچان لیں گے اور اللہ تمہارے اعمال سے بھی خوب واقف ہے
وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ حَتّٰى نَعْلَمَ الْمُجٰهِدِیْنَ
اور ہم تم کو آزمائیں گے یہاں تک کہ معلوم کرلیں کہ تم میں سے جہاد کرنے
مِنْكُمْ وَالصّٰبِرِیْنَ ۙ وَنَبْلُوَا۟
والے اور صبر کرنے والے (کون ہیں) اور تمہاری اصلی
اَخْبَارَكُمْ ﴿۳۱﴾ اِنَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا
حالت جانچ لیں بے شک وہ جو کافر ہوئے
وَصَدُّوْا عَنْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَشَآقُّوا
اور اللہ کے رستہ سے روکتے رہے اور رسول سے
الرَّسُوْلَ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَیَّنَ لَهُمُ
مخالف ہوگئے بعد اس کے کہ ان پر ہدایت
الْهُدٰى ۙ لَنْ یَّضُرُّوا اللّٰهَ شَیْـًٔا ؕ وَ
ظاہر ہو چکی تھی وہ اللہ کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکیں گے اور
سَیُحْبِطُ اَعْمَالَهُمْ ﴿۳۲﴾ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ
وہ جلد ان کے اعمال برباد کر دے گا ایمان والو!
اٰمَنُوْۤا اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ
اللہ اور رسول کی فرماں برداری کرو
وَلَا تُبْطِلُوْۤا اَعْمَالَكُمْ[1] ﴿۳۳﴾
اور اپنے عمل ضائع نہ کرو

## ترکیب

بسیماھم ای بعلامۃ خاصۃ لونشاء لجعلنا علی المنافقین علامۃ عرفتہم بتلک العلامۃ الاضغان جمع ضغن جو دل میں بری بات رکھی جائے حسد بغض کینہ خیانت لحن القول بات کا پھیرنا کسی غرض کے لیے۔

## تفسیر

یہ تتمہ ہے کلام سابق کا۔ کہ یہ منافق جو ہدایت آنے کے بعد الٹے پھر گئے اس کا یہ سبب ہے کہ انہوں نے وحی یعنی قرآن کے دشمنوں سے وعدہ کر لیا تھا کہ ہم تمہاری کچھ باتیں مانیں گے اور یہ بات مخفی کہی تھی لیکن اللہ کو ان کی رازداری معلوم ہے۔ اسرارھم بکسر ہمزہ پڑھیں گے تو مصدر ہوگا۔ یہ اہل کوفہ کی قراءۃ ہے۔ اور اگر بفتح ہمزہ پڑھیں گے جیسا کہ جمہور کی قراءۃ ہے تو یہ سر کی جمع ہوگا جس کے معنی ہیں بہت راز۔ بہت بھید۔

قرآن کے دشمن کون تھے کہ جن سے منافقوں نے وعدہ کیا تھا؟ بعض مفسرین کہتے ہیں وہ قرآن کے دشمن عرب کے مشرک و کفار تھے۔ مدینہ کے منافقوں نے مخفی

[1] معتزلہ اس آیت سے یہ بات نکالتے ہیں کہ گناہ کبیرہ سے اعمال حبط ہو جاتے ہیں۔ کسی نے عمر بھر نماز روزہ کیا اور ایک بار ایک چلو شراب پی لی تو گویا اس نے کبھی روزہ نماز کیا ہی نہ تھا۔ اہل سنت کے نزدیک یہ بات نہیں ہاں کفر و شرک سے اعمال باطل ہو جاتے ہیں بایں معنی کہ وہ ہمیشہ کے لیے جہنم میں رہنے کا مستحق ہوگیا۔ اعمال صالحہ کا کوئی فائدہ نہ اٹھایا۔ امام ابوحنیفہؒ اس بات سے یہ بات ثابت کرتے ہیں کہ نفل شروع کرنے کے بعد واجب ہو جاتے ہیں یعنی اس کو تمام کرنا ضروری ہو جاتا ہے ورنہ عمل کا باطل کرنا لازم آتا ہے۔ اور ائمہ کا یہ قول نہیں ۱۲ منہ

طور پر ان سے یارانہ قائم رکھنے کے لیے کہلا بھیجا تھا کہ ہم محمدؐ پر بظاہر ایمان تو لائے ہیں مگر بعض باتوں میں تمہارا کہنا مانیں گے۔ وہ بعض کیا بات تھی وہ یہ کہ دل سے ہم بھی محمدؐ کو نبی نہیں جانتے۔ اور یہ کہ اگر تمہارا غلبہ ہوا تو ہم تمہارے ساتھ ہو جاویں گے۔

مگر اس آیت کی ایک اور آیت میں پوری شرح ہے۔ وہ آیت یہ ہے الم تر الی الذین نافقوا یقولون لاخوانھم الذین کفروا من اھل الکتب لئن اخرجتم لنخرجن معکم ولا نطیع فیکم احدًا ابدًا و ان قوتلتم لننصرنکم (کہ منافق لوگ اپنے اہلِ کتاب کافر بھائیوں سے کہتے ہیں کہ اگر تم نکالے گئے تو ہم بھی ساتھ نکلیں گے اور اس بات میں کسی کا کہنا نہ مانیں گے اور جو تم سے لڑائی ہوگی تو ہم تمہاری مدد کریں گے) پس کہنے والے منافق تھے اور قرآن کے دشمن مدینہ کے آس پاس والے یہود تھے۔ اور وہ بات یہ تھی کہ در پردہ ہم تمہارے یار و مددگار ہیں۔ اس جرم میں یہ بھی راندۂ دربارِ الٰہی ہوئے اس لیے ان کے خاتمہ کے حال سے خبر دیتا ہے۔ فکیف اذا الخ کہ اس وقت کیا حال ہوگا جب کہ ان کی روح نکالیں گے اور اس وقت ان کے منہ اور پیٹھوں پر کوڑے مارتے ہوں گے۔ یہ اس لیے کہ انہوں نے اللہ کی ناپسند باتوں کا اتباع کیا اور اس کی رضامندی کی پروا نہ کی۔ اس لیے ان کے اعمال حبط ہو گئے۔ منافقین اپنے حال کو بھی مسلمانوں سے بہت مخفی رکھتے تھے کہ مبادا ہماری اندرونی خباثت معلوم ہو جائے تاکہ مسلمان ہمیں ضرر نہ پہنچائیں اس بات کی بابت اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ام حسب الذین فی قلوبھم مرض الخ ان کی باطنی دشمنی چھپی نہ رہے گی، اگر ہم چاہیں تو ان کو معین کر کے بتا دیں اور ان کی طرزِ گفتار سے بھی اے محمدؐ آپ پہچان لیں گے اور آزمائش ڈالیں گے اس میں خوب اچھے بروں کا امتیاز ہو جائیگا

یہ خدا کو اور اس کے رسول کو کوئی ضرر نہ دے سکیں گے اس کے بعد مسلمانوں کو فرماتا ہے کہ زینہار تم ان کے کہنے میں نہ آنا اللہ اور اس کے رسول کی فرماں برداری کرنا۔ خلاف کرنے میں عمل حبط ہو جائیں گے۔

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَصَدُّوا عَن سَبِيلِ
بے شک وہ جو کافر ہوئے اور لوگوں کو اللہ کے رستہ سے روکتے
اللَّهِ ثُمَّ مَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ فَلَن يَغْفِرَ
رہے پھر وہ کافر ہی مرگئے تو ان کو ہرگز
اللَّهُ لَهُمْ ﴿۳۴﴾ فَلَا تَهِنُوا وَتَدْعُوا
اللہ نہ بخشے گا پھر تم بودے بن کر
إِلَى السَّلْمِ وَأَنتُمُ الْأَعْلَوْنَ وَ
صلاح نہ پکارو حالانکہ تم ہی غالب رہو گے اور
اللَّهُ مَعَكُمْ وَلَن يَتِرَكُمْ أَعْمَالَكُمْ ﴿۳۵﴾
اللہ تمہارے ساتھ ہے وہ ہرگز تمہاری کوششیں رائگاں نہ کرے گا
إِنَّمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَلَهْوٌ
دنیا کی زندگانی جو ہے تو کھیل کود ہے
وَإِن تُؤْمِنُوا وَتَتَّقُوا يُؤْتِكُمْ
اور اگر تم ایمان لاؤ اور پرہیزگاری کرو تو وہ تمہاری اجرت
أُجُورَكُمْ وَلَا يَسْأَلْكُمْ أَمْوَالَكُمْ ﴿۳۶﴾
تمہیں دے گا اور وہ تم سے تمہارے مال طلب نہ کرے گا
إِن يَسْأَلْكُمُوهَا فَيُحْفِكُمْ تَبْخَلُوا
اگر وہ تم سے مال مانگے پھر تم کو تنگ کرے تو تم بخل کرنے لگو
وَيُخْرِجْ أَضْغَانَكُمْ ﴿۳۷﴾ هَا أَنتُمْ
اور تمہاری خباثت ظاہر کر دے دیکھو تم
هَٰؤُلَاءِ تُدْعَوْنَ لِتُنفِقُوا فِي
وہ ہو کہ تم کو اللہ کی راہ میں خرچ کرنے کو

سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ فَمِنْكُمْ مَّنْ يَّبْخَلُ ۚ
بلایا جاتا ہے پھر تم میں سے وہ بھی ہیں جو بخل کرتے ہیں
وَمَنْ يَّبْخَلْ فَاِنَّمَا يَبْخَلُ عَنْ نَّفْسِهٖ ۭ
اور جو کوئی بخل کرتا ہے تو اپنے نفس سے کرتا ہے
وَاللّٰهُ الْغَنِيُّ وَاَنْتُمُ الْفُقَرَاۗءُ ۚ
اور اللہ غنی ہے اور تم فقیر ہو
وَاِنْ تَتَوَلَّوْا يَسْتَبْدِلْ قَوْمًا
اور اگر تم پھر جاؤ گے تو وہ تمہاری جگہ اور دوسرے لوگ
غَيْرَكُمْ ۙ ثُمَّ لَا يَكُوْنُوْٓا اَمْثَالَكُمْ ﴿۳۸﴾ ع ۴/۱۰/۸
پیدا کردے گا پھر وہ تمہاری طرح کے نہ ہوں گے

## ترکیب

الاحفاء الاستقصاء فی الکلام ومنہ احفاء الشارب ای استیصالہ تبخلوا جواب الشرط وان تتولوا معطوف علی قولہ وان تؤمنوا۔ اعلون اصلہ اعلیون لانہ جمع اعلی فسکنت الیاء والواو کانت ساکنۃ فالتقی الساکنان فسقطت الیاء وبقی اعلون (کبیر)

## تفسیر

اعمال حبط ہونے کا ذکر آیا تھا جس سے یہ خیال پیدا ہوتا تھا کہ پھر مغفرت کی کوئی صورت نہیں کوئی گناہ ہوا اعمال نیک برباد گئے بخشش بھی گئی اس لیے اس مسئلہ کا تصفیہ کر دیا۔

فقال الذین کفروا الخ کہ بخشش نہ ہونے کی صرف یہی صورت ہے کہ کفر و بدکاری کرے اور پھر کفر ہی کی حالت میں مرجاوے تب ہرگز اس کی بخشش نہ ہوگی۔ اعمال برباد نہ ہونے پر اس کا فضل باقی رہتا ہے۔

کفر و اسلام کا انجام بتلا کر مسلمانوں کو ان کے مقابلہ میں آمادہ کرتا ہے۔ فقال فلا تھنوا الخ کہ تم بودے نہ ہو اور دب کر صلح نہ کرو حالانکہ تم ہی غالب ہو اللہ تمہارے ساتھ ہے۔ تمہارے اعمال تمہاری کوشش برباد نہ کرے گا۔ اس آیت میں صاف حکم یہ ہے کہ کفار سے دب کر صلح کی درخواست نہ کرنی چاہیے ہاں ان جنحوا للسلم فاجنح لھا اگر وہ صلح جھک کر کریں تو کر لو ورنہ اللہ پر بھروسہ رکھو اور جنگ کرنے میں کوشش کرو۔ یا فتح پاؤ گے سو یہیں مراد ہے یا مارے جاؤ گے تو شہید ہو گے دنیا میں کیا رکھا ہے جس پر غش ہو انما الحیوۃ الدنیا لعب ولھو۔ دنیا کی زندگی کھیل کود ہے بے کار و ناپائدار پھر اس حیات چند روزہ میں ان تؤمنوا وتتقوا ایمان لاؤ پرہیزگاری کر لو یہی توشہ ہے اس کو ساتھ لے چلو یؤتکم اجورکم اور آخرت میں تمہارے بدلے تم کو دیے جاویں گے اور اس میں کچھ خرچ نہیں ہوتا جس لیے کوئی ڈرے اور نیکی سے دور بھاگے ولا یسئلکم اموالکم کے یہی معنی ہیں ان یسئلکموھا اگر وہ تم سے مانگے تو فیحفکم تو پھر سب کا سب لے تو تم بخل کرو اور تمہاری بخیلی ظاہر ہو جائے۔

مطلب یہ کہ دین میں مال کا ایسا خرچ نہیں کہ سب دے دیا جائے اگر مال پر کچھ ہے بھی تو بہت کم چالیسواں حصہ زکوٰۃ میں دینا پڑتا ہے۔ اگر خدا سب مانگے اور امتحان کرے تو مال کی وجہ سے تم اسلام سے نفرت کرنے لگو[1]

ان جملوں میں منافقوں پر تعریض ہے جو جہاد میں

[1] دین سے نفرت کرنے لگو کہ اس کی بدولت ہم مفلس ہو گئے ۱۲ منہ

دینا بار سمجھتے تھے اس کے بعد صاف صاف طور پر بیان فرماتا ہے ھٰانتم ھؤلاء تدعون الخ کہ دیکھو تم کو اللہ کی راہ میں صرف کرنے کے لیے بلایا جاتا ہے جہاد میں جس سے سرکشوں اور بدی کا کڑوا درخت دنیا سے کاٹنا منظور ہے۔ پھر بعض تم میں سے بخل کرتے ہیں یعنی منافقین۔ اور جو کوئی بخل کرتا ہے اپنے لیے۔ بس ہے کہ جو کچھ یہاں دو گے وہاں پاؤ گے اور جو نہ دو گے اس سے اپنے آپ کو محروم کرو گے۔ اور اللہ کو کچھ حاجت نہیں اس میں تمہارا ہی نفع ہے۔ حاجت مند تو تم ہی ہو۔ اور اگر تم نہ مانو گے تو تم کو ہٹا کر تمہاری جگہ ایک اور قوم اسلام میں داخل کرے گا جو نیک ہوں گے تم جیسے نہ ہوں گے۔

ترمذی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی تو لوگوں نے پوچھا یا حضرت وہ کون ہیں جو ہماری جگہ آویں گے؟ حضرت نے سلمان فارسیؓ کے کندھوں پر ہاتھ مار کر فرمایا یہ اور اس کی قوم۔ بخدا اگر دین ثریا کے پاس ہوتا تو آل فارس میں سے ایک شخص[1] اس کو وہیں سے حاصل کرتا۔ بعض کہتے ہیں اس قوم سے مراد انصار ہیں۔ بعض کہتے ہیں فارس و روم۔ بعض کہتے ہیں اہل یمن۔ مجاہد کا قول بہت ٹھیک ہے وہ کہتے ہیں جس کو چاہے اسلام کا حامی اور انصار کر دے۔ چنانچہ ایسا ہوا کہ عرب کے بعد ترک کھڑے ہوئے۔

# سورہ فتح

مدینہ میں نازل ہوئی اس میں انتیس آیات اور چار رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ①
آپ کو کھلم کھلا فتح دی

لِّيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ
تاکہ اللہ آپ کے اگلے اور پچھلے گناہ

وَمَا تَأَخَّرَ وَيُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ وَ
معاف کر دے اور اپنی نعمت آپ پر تمام کر دے اور

يَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ② وَّ
تاکہ آپ کو سیدھے رستہ پر چلائے اور

يَنْصُرَكَ اللّٰهُ نَصْرًا عَزِيْزًا ③ هُوَ
تاکہ اللہ آپ کی زبردست مدد کرے وہی تو

الَّذِيْٓ أَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ فِيْ
ہے کہ جس نے ایمان داروں کے دلوں میں

قُلُوْبِ الْمُؤْمِنِيْنَ لِيَزْدَادُوْٓا
اطمینان اتارا تاکہ ان کا ایمان

[1] ماتقدم اس وقت سے پہلے اور اس سے پچھلے گناہ یا نبوت کے قبل و مابعد کے گناہ مراد ہیں جیسا کہ ابن جریر اور سفیان ثوری اور مجاہد کہتے ہیں۔ عطا کہتے ہیں ماتقدم سے مراد آدم و حوا کے گناہ اور ماتاخر سے امت کے گناہ مراد ہیں۔ اس تقدیر پر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف حقیقۃً گناہ منسوب نہیں۔ پچھلے گناہ اب تک ظہور ہی میں نہیں آئے ان کے بخشنے کے یا تو یہ معنی ہیں کہ وعدہ ہے اگر صادر ہوں گے تو معاف کر دیے جائیں گے یا گناہوں کی نوبت ہی نہ آنے دے گی۔ توفیق الٰہی رفیق رہے گی۔ ۱۲ منہ

[1] یہ بشارت امام ابو حنیفہؒ کے لیے ہے۔ آپ فارسی الاصل تھے اسی پر بڑے بڑے ائمہ کا اتفاق ہے ۱۲ منہ

إِيمَانًا مَّعَ إِيمَانِهِمْ ۗ وَلِلَّهِ جُنُودُ

اور زیادہ ہو جائے اور آسمانوں اور زمین

السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ۚ وَكَانَ اللّٰهُ

کے لشکر سب اللہ ہی کے ہیں اور اللہ

عَلِيمًا حَكِيمًا ﴿٤﴾

خبردار حکمت والا ہے

## ترکیب

لیغفر اختلف الاقوال فی اللام ۔ قال ابو العباس المبرد ہی لام کی معناہا انا فتحنا لک فتحاً مبیناً لکی نجتمع لک مع المغفرۃ تمام النعمۃ فی الفتح ۔

## تفسیر

ابن جریر اپنی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ ہجرت کے چھٹے سال نبی صلی اللہ علیہ وسلم عمرہ کرنے مکہ چلے اور مشرکوں نے بمقام حدیبیہ آپ کو روک دیا اور اس بات پر فیصلہ ٹھیرا کہ اگلے سال آپ عمرہ کریں اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وہیں اپنی قربانی ذبح کر دی ۔ اس سے صحابہ کی ایک جماعت کو رنج تھا جن میں عمر بن الخطاب رضی بھی تھے ۔ پھر جب قربانی کر کے مدینہ کو واپس چلے تب یہ سورۃ مدینہ میں نازل ہوئی جس میں ان شکستہ دل مسلمانوں کو مژدہ ہے کہ یہ صلح تمہارے لیے فتح وظفر ہے ۔ چنانچہ بخاری نے براء رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ انہوں نے کہا کہ اے لوگو! تم مکہ فتح ہو جانے کو فتح سمجھتے ہو وہ بھی سہی ہم تو یوم حدیبیہ میں بیعت الرضوان[1] کو فتح سمجھتے ہیں ۔ ہم چودہ سو آدمی حضرت کے ساتھ تھے اور حدیبیہ جو ایک کنواں ہے اس میں جس قدر تھوڑا سا پانی تھا سب کھینچ لیا ایک قطرہ بھی باقی نہ رہا ۔ آنحضرتؐ نے کسی قدر پانی مانگا وضو کر کے کلی اس میں ڈال دی ۔ پھر اس میں اس قدر پانی ہو گیا کہ سب آدمیوں اور اونٹوں نے سیر ہو کر پیا ۔

اور بھی صحیحین و سنن ابی داؤد و جامع ترمذی وغیرہ کتابوں میں روایاتِ صحیحہ ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ سورت صلح حدیبیہ کے بعد نازل ہوئی ہے اگلی سورت میں فرمایا تھا و من یبخل فانما یبخل عن نفسہ کہ تم جہاد میں خرچ کرنے سے کس لیے بخل کرتے ہو ہم نے تمہارے لیے ایک فتح مقرر کر دی ۔ جس میں اپنے خرچ کیے سے دگنا بلکہ دہ گنا پا لوگے ۔

اس لیے فرماتا ہے انا فتحنا لک فتحاً مبیناً کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہم نے تیرے لیے فتح ظاہر کا حکم لگا دیا ۔ فتح مبین میں علماء کے چند اقوال ہیں ۔ بعض کہتے ہیں فتح مکہ گو اس وقت تک نہ ہوئی تھی مگر یقینی چیز کو بلفظِ ماضی تعبیر کرنا قرآن کا محاورہ ہے ۔ بعض کہتے ہیں فتح روم وغیرہ جو اہل اسلام کو یکے بعد دیگرے اس سورۃ کے بعد سے ہونی شروع ہوئیں خیبر فتح ہوا اور علاقے عرب کے زیرِ حکومت ہوئے یمن میں تسلط ہوا ۔ خراج بھی آئے ۔ بعض کہتے ہیں کہ براہین و حجج اسلامیہ ۔ بعض کہتے ہیں صلح حدیبیہ جو مقدمہ ہے جمیع فتوحات کا ۔ یہ اقوال باہم متعارض نہیں ۔ ہر ایک درست ہے ۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ صلح حدیبیہ سے مسلمانوں کو ایک رنج تھا کہ کفارِ قریش نے مکہ کے قریب سے

[1] بیعتِ رضوان کا قصہ آگے آتا ہے ۔ حدیبیہ مکہ کے قریب ایک کنواں تھا ۔ بعض نے اس کو حل میں بعض نے حرم میں شمار کیا ہے ۔ اب ایک قریہ ہے مکہ سے ایک مرحلہ یا کم پر اس جگہ آں حضرتؐ نے ڈیرہ کیا مکہ تک لوگوں نے آنے نہ دیا یہیں صلح ہوئی اور دیگر باتیں کہ جن کا اس سورہ میں ذکر آتا ہے یہیں واقع ہوئی ہیں ۔

مسلمانوں کو اور حضرت کو مکہ میں نہ آنے دیا اور اگلے سال پر ٹال دیا۔ گویا مسلمان دب گئے۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس جگہ فروتنی کو اختیار کیا جنگ وجدل کرنا مناسب نہ جانا۔ اس کے صلہ میں اللہ تعالیٰ نے فتوحات کے دروازے حضرتؐ پر اور حضرتؐ کے پیرؤوں پر کھول دیے تھوڑے دن نہ گزرے تھے کہ خیبر فتح ہوا جس سے مدینہ کے مسلمانوں کا فقر وفاقہ ٹوٹ گیا۔ اس کے بعد مکہ فتح ہوا اور بہت سی فتوحات ظاہر ہوتی گئیں جن کی مفصل کیفیت کتب تواریخ میں موجود ہے۔ اور اسلام کو جو یوماً فیوماً غلبہ ہوتا گیا یہ دلیل ہے اس بات کی کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک اسلام پسند ہے اور آں حضرتؐ برگزیدہ بارگاہ ہیں کیونکہ جھوٹے ہوتے تو بموجب بشارت سفر استثنار کے فروغ نہ پاتے۔ اس بات کو ان آیات میں ظاہر فرماتا ہے لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک وما تاخر ویتم نعمتہ علیک ویھدیک صراطا مستقیما وینصرک اللہ نصرا عزیزا گو فتح سبب مغفرت نہیں مگر دلیل مغفرت ہے۔ یہاں خدا تعالیٰ نے چار باتیں فرمائیں۔

(۱) یہ کہ آپؐ کے اگلے پچھلے تمام گناہ معاف کر دیے۔ یہ مسلّم ہے کہ حضرتؐ نے عمر بھر کوئی گناہ نہیں کیا نہ چھوٹا نہ بڑا مگر پھر بھی بشر تھے وہ خواص بشریہ جو کبھی ملکیت پر غالب آکر قدرے غفلات وجذبات پیدا کر دیتے تھے آں حضرتؐ کے گناہ ہیں جن سے کوئی آدمی زاد پاک نہیں، ان کے واسطے مغفرت کا وعدہ حضرتؐ کی کوششوں کے بدلہ میں اس بات کا اعلان ہے کہ آپؐ شافع روز محشر ہیں اور نبی معصوم۔ بعض نصاریٰ نے معمولی گناہ سمجھ کر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر گناہ گاری کا الزام قائم کر دیا اور اس پر طرح طرح کے برے نتائج پیدا کر لیے۔

(۲) یہ کہ اپنی نعمت آپؐ کو پوری پوری عطا کرے کیوں کہ نبوت کی نعمت تو آپؐ کو عطا ہوئی تھی مگر بغیر شوکت اسلام وشیوع دین پاک کے یہ نعمت پوری نہ ہوئی تھی سو پوری ہو گئی۔

(۳) ویھدیک صراطا مستقیما اور آپ کو سیدھے رستے پر چلا دے کس لیے کہ سیدھے رستے پر چلنے میں جو لوگ خارج ومانع تھے جب ان پر آپ کو فتح نصیب ہوئی تو اب صراط مستقیم صاف ہو گیا۔ اور یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ لوگوں کو بتلا دے کہ تو سیدھے رستہ پر ہے کس لیے کہ اگر یہ دین منشائے الٰہی کے موافق نہ ہوتا تو دنیا میں اس قدر جلد رواج نہ پاتا۔

(۴) یہ کہ اللہ آپ کو دشمنوں پر زبردست فتح دیگا نصرا عزیزا قال الزمخشری معناہ نصرا ذا عز کقولہ فی عیشۃ راضیۃ ای ذات رضا۔

اس کے بعد فتح ومدد کا سبب بیان فرماتا ہے کہ وہ کس طرح سے ہوگی فقال وھو الذی انزل السکینۃ فی قلوب المؤمنین لیزدادوا[۱] ایمانا مع ایمانھم کہ اس نے مسلمانوں کے دل میں اطمینان وقرار نازل کیا جس سے ان کا اور بھی ایمان قوی ہو گیا حقیقت میں فتح و

---

[۱] علما کی ایک جماعت اس آیت سے استدلال کرکے یہ کہتی ہے کہ ایمان کم زیادہ ہوتا ہے مگر محققین جن میں حضرت امام ابوحنیفہؒ بھی ہیں یہ کہتے ہیں کہ ایمان ایک تصدیق قلبی ہے وہ کیفیت زیادہ کم نہیں ہوتی پھر آیات واحادیث میں جو زیادہ ہونا آیا ہے اس سے علم الیقین و عین الیقین مراد ہے۔ یا باعتبار اس کے کہ جس پر ایمان لایا یعنی پہلے دو باتوں پر ایمان تھا پھر تیسری نازل ہوئی اس پر بھی ہوا چنانچہ ابن جریر نے اپنی تفسیر میں اس بارے میں بعض آثار بھی نقل کیے ہیں ۱۲ منہ

شکست کا باعث دل کی استقامت و بے ثباتی پر ہوتا ہے۔ بہت سے لشکر جن کے دل ہل جاتے ہیں تھوڑے سے آدمیوں سے جو قوی دل اور ثابت قدم ہوتے ہیں شکست کھایا کرتے ہیں قلت و کثرت سامان و اسلحہ حرب و ضرب بالائی باتیں ہیں۔ اللہ پاک نے اس ارشاد کے بموجب صحابہؓ کے دل میں وہ قوت و ثبات پیدا کر دیا تھا کہ قیصر و کسریٰ کی عظیم الشان سلطنتیں تھوڑے سے دنوں میں اکھیڑ کر پھینک دیں اور چھوٹے موٹوں کا کیا ذکر ہے۔

اور یہ کیوں کیا وللہ جنود السمٰوٰت والارض اللہ کی فوجیں آسمانوں میں بھی ہیں اور زمین میں بھی اگر وہ چاہتا تو آسمانی لشکر یعنی ملائکہ سے ان قدیمی گمراہوں سرکشوں منکبروں کو پامال کر دیتا مگر اس نے زمین کے لشکر سے کام لیا۔ صحابہؓ کے دل میں قوت و اطمینان دیکر ان کو زمین میں خدائی لشکر کر دیا پھر خدائی لشکر سے کون مقابلہ کر سکتا تھا؟ اور زمینی لشکر سے کیوں کام لیا وکان اللہ علیما حکیما اللہ علم والا ہے ہر ایک بات جانتا ہے اور حکمت والا بھی ہے اس کی حکمت بھی اسی کو معلوم ہے من جملہ اس کے ایک یہ ہے کہ ان میں ان نیک بندوں کا بھی امتحان مقصود تھا کہ دیکھیں کیسے ثابت قدم رہتے ہیں۔

**ف** صحابہؓ کو گو حدیبیہ کے واقعہ سے پہلے بھی حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمانے سے اس بات پر ایمان تھا کہ ایک روز اسلام غالب ہوگا مگر اس واقعہ کے بعد جب کہ ان کے دل میں اطمینان و ثابت قدمی نازل کی اور بھی یقین کامل ہوگیا۔

لِّيُدْخِلَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ

(زمینی لشکر سے اس لیے کام لیا) تاکہ ایماندار مردوں اور عورتوں کو ایسے

جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

باغوں میں داخل کرے کہ جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا وَيُكَفِّرَ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ ۭ

ان میں وہ ہمیشہ رہا کریں گے اور ان کی برائیاں ان سے دور کرنے کو

وَكَانَ ذٰلِكَ عِنْدَ اللّٰهِ فَوْزًا

اور اللہ کے نزدیک یہ بڑی کامیابی

عَظِيْمًا ۝ وَّيُعَذِّبَ الْمُنٰفِقِيْنَ وَ

ہے اور تاکہ منافق مردوں اور

الْمُنٰفِقٰتِ وَالْمُشْرِكِيْنَ وَالْمُشْرِكٰتِ

منافق عورتوں اور مشرک مردوں اور مشرک عورتوں کو سزا دے

الظَّاۗنِّيْنَ بِاللّٰهِ ظَنَّ السَّوْءِ ۭ عَلَيْهِمْ

جو اللہ سے بدگمانی کرتے ہیں انہیں پر

دَاۗىِٕرَةُ السَّوْءِ ۚ وَغَضِبَ اللّٰهُ

بری گردش پھرے اور ان پر اللہ کا غضب

عَلَيْهِمْ وَلَعَنَهُمْ وَاَعَدَّ لَهُمْ

نازل ہوا اور اس نے ان پر لعنت کر دی اور ان کے لیے جہنم تیار

جَهَنَّمَ ۭ وَسَاۗءَتْ مَصِيْرًا ۝ وَ

کر رکھی ہے اور وہ بہت ہی بری جگہ ہے اور

لِلّٰهِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ

آسمانوں اور زمین کے لشکر اللہ ہی کے ہیں

وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ۝

اور اللہ زبردست حکمت والا ہے

## ترکیب

لیدخل متعلقہ بقولہ انا فتحنا وقیل متعلقہ بنصرك وقیل متعلقة بمحذوف یناسب المقام

جنّٰت مفعول فیہ خلدین حال من المؤمنین و یکفر معطوف علی یدخل و یعذب ایضا معطوف علیہ و غضب ولعن و اعد عطف علی احد مع ان الواو فی الاخیرین فی محل الفاء لیدل علی استقلال الکل فی الوعید۔

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا وکان اللہ علیما حکیما اب زمینی لشکر سے اسلام کو فتح یاب کرنے کی حکمت بتلاتا ہے۔ فقال لیدخل تاکہ ان جاں فشاں ایمان داروں کو جنت میں داخل کرے اور ان کی مساعی جمیلہ کو ان کے گناہوں کا کفارہ کر دے جو اللہ کے نزدیک بڑی بہتری اور انسان کی کامیابی ہے۔ اس سے زیادہ انسان کے لیے اور کیا مراد و تمنا ہو سکتی ہے کہ اس کے گناہوں پر مواخذہ نہ ہو اور وہ ہمیشہ بہشت میں رہا کرے۔

اگرچہ اور معاملات میں اللہ تعالیٰ نے مردوں ہی کی طرف خطاب کیا ہے اور عورتیں تبعاً شامل ہیں مگر یہاں جہاد کے صلے میں انعام مذکور ہوئے ہیں اور عورتیں جہاد میں شریک نہیں ہو سکتیں جس سے گمان ہو سکتا تھا کہ عورتوں کو یہ انعام نہ ملے گا۔ مگر ایسے جوانمردوں کی عورتیں بھی ان معاملات میں دل سے شریک ہوتی ہیں جب مرد باہر جہاد میں جاتے ہیں پیچھے انتظام خانہ داری کرتی ہیں اور چلتے وقت سامان مہیا کرتی ہیں اس لیے قرآن کریم نے ان کی تصریح بھی کر دی۔ مؤمنین کے بعد مؤمنات کا لفظ بھی بڑھا دیا۔ اسی طرح گمراہوں کی عورتیں ان کے شریک حال ہوتی ہیں ان کا بھی عذاب میں نام لیا گیا۔ فقال یعذب المنٰفقین والمنٰفقٰت الخ۔ اور جہاد کے حکم میں یہ بھی مصلحت ہے کہ اللہ تعالیٰ اس معاملہ میں حجت تمام کر کے منافق مردوں اور عورتوں اور مشرک مردوں اور عورتوں کو عذاب کرے۔ دنیا میں بھی قتل کیے جائیں اسیر ہوں گھر بار لوٹے جائیں اور آخرت میں جہنم میں جلیں۔ اس مقام پر منافقوں اور مشرکوں کا ایک عیب بیان کیا جو نفاق و شرک کے علاوہ ہے اور وہ یہ کہ الظانین باللہ اللہ سے بدگمانی کرتے ہیں (کہ رسول سے جو اللہ نے دین کے غلبہ کا وعدہ کیا ہے باوجود بے سروسامانی کے کیوں کر پیغمبر کی جماعت غلبہ پاوے گی یہ محض جھوٹے وعدے ہیں) اس کے جواب میں فرماتا ہے۔

(۱) علیہم دائرۃ السوء　دائرہ مصدر رہے اسم فاعل کے وزن پر یا اسم فاعل ہے دَارَ یَدُوْرُ سے دائرہ خط محیط کو کہتے ہیں پھر اس کا استعمال حادثہ میں ہونے لگا جو جس پہ پڑتا ہے اس کا احاطہ کر لیتا ہے۔ سُوء بضم بمعنی عذاب و ہزیمت و شر۔ و بالفتح بمعنی برائی اس لیے دونوں قرأت ہیں۔ یعنی انہیں پر حادثہ پڑے گا نہ کہ مسلمانوں پر جیسا کہ وہ گمان کرتے ہیں (۲) ان پہ اللہ کا غضب ہے (۳) اس کی لعنت (۴) ان کے لیے جہنم تیار کر رکھی ہے اور وہ اس گمان میں نہ رہیں کہ پیغمبر علیہ السلام کے پاس اسباب ظاہری نہیں وہ کیوں کر فتح پاویں گے، کس لیے کہ وللہ جنود السمٰوٰت والارض اللہ کے پاس آسمانوں اور زمین کے لشکر ہیں جس سے چاہے کام لے وہ رب الافواج ہے کون اس کا مقابلہ کر سکتا ہے اور وہ زبردست ہے اس پر حکیم بھی ہے حکمت کے ساتھ زور بہت کام دیتا ہے۔

ف یہ فتوحات غیبیہ مخلصین اور غیر مخلصین میں امتیاز کر دیتی ہیں، اس لیے مومن دار فانی میں حیاتِ ابدی کے اور منافقین اور مشرکین جہنم کے مستحق ٹھیرتے ہیں ۱۲ منہ

---

إِنَّا أَرْسَلْنَاكَ شَاهِدًا وَمُبَشِّرًا

(اے رسول) آپ کو گواہ بنا کر اور خوش خبری دینے کو اور ڈر سنانے کو

وَنَذِيرًا ﴿٨﴾ لِّتُؤْمِنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ

بھیجا ہے تاکہ تم سب اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ

وَتُعَزِّرُوهُ وَتُوَقِّرُوهُ وَتُسَبِّحُوهُ

اور اس کی مدد کرو اور عزت کرو اور صبح و شام

بُكْرَةً وَأَصِيلًا ﴿٩﴾ إِنَّ الَّذِينَ

اس کی پاکی بیان کیا کرو بے شک وہ جو

يُبَايِعُونَكَ إِنَّمَا يُبَايِعُونَ اللَّهَ ط

آپ سے بیعت کرتے ہیں وہ (درحقیقت) اللہ سے بیعت کرتے ہیں

يَدُ اللَّهِ فَوْقَ أَيْدِيهِمْ ۚ فَمَن نَّكَثَ

ان کے ہاتھوں پر اللہ کا ہاتھ ہے پھر جو کوئی بدعہدی کرے گا

فَإِنَّمَا يَنكُثُ عَلَىٰ نَفْسِهِ ۖ وَمَنْ

تو وہ اپنی خرابی ہی کے لیے بدعہدی کرے گا اور جو اس

أَوْفَىٰ بِمَا عَاهَدَ عَلَيْهُ اللَّهَ فَسَيُؤْتِيهِ

عہد کو پورا کریگا کہ جو اس نے اللہ سے کیا ہے تو اللہ اس کو

أَجْرًا عَظِيمًا ﴿١٠﴾ ع ۱ ۱۰ ۹

بڑا عمدہ بدلہ دے گا۔

## تفسیر

ابھی فرمایا تھا عزیزاً حکیما اب یہاں اپنی حکمت ظاہر کرتا ہے اور اس کے ساتھ زبردست ہونا بھی بتاتا ہے۔

فقال انا ارسلنک الخ کہ اے محمد ہم نے تجھ کو بھیجا ہے گواہ بنا کر نیک و بد کاموں میں (جو لوگوں کے نزاع میں کوئی توحید کا قائل ہے کوئی بت پرستی کرتا ہے کوئی کسی بات کو اچھا کہتا کوئی برا اور دلائل فریقین باہم متعارض ہیں اس لیے دنیا ظلمات میں گھری ہوئی تھی) شہادت دیویں آپ ہی کی گواہی پر اچھائی اور برائی کا فیصلہ ہے پس آپ اچھے کام کرنے والوں کو بشارت دیتے ہیں کہ آخرت میں عمدہ نتائج ملیں گے اور برے کام کرنے والوں کو خوف دلاتے ہیں کہ ان باتوں کا انجام بد ہے دنیا کی بربادی اور آخرت میں عذاب۔ پس یہ شاہد اس لیے بھیجا تاکہ اے بنی آدم تم اس کی اور اللہ کی تصدیق کرو ایمان لاؤ اور اللہ اور اس کے رسول کی عزت و توقیر کرو۔

بعض کہتے ہیں تعزروہ و توقروہ کی ضمیریں خاص اللہ کی طرف پھرتی ہیں۔ بعض خاص رسول کی طرف راجع کرتے ہیں اور اس جگہ وقف ہے۔ تسبحوہ جدا جملہ شروع ہوتا ہے۔ مفسرین کہتے ہیں تعزیر و توقیر سے مراد یہ ہے کہ اس کے دین کی اعانت کرو۔

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم واجب و فرض ہے ذرا بھی کوئی توہین کرے گا فیض رسالت سے ابد الآباد محروم رہے گا۔

وتسبحوہ بکرۃ و اصیلا اور اللہ کی صبح و شام تسبیح بیان کرو سبحان اللہ وبحمدہ کہو۔ بعض کہتے ہیں نماز پڑھنا مراد ہے۔ کیونکہ تسبیح سے نماز بھی مراد ہوا کرتی ہے یہ شکر ہے اس اللہ کا کہ جس نے ہمارے لیے ایسا رسول بھیجا۔

## بیعتِ رضوان

اب بندوں میں سے ایک گروہ کے محامد بیان کرتا ہے جنہوں نے تعظیم و تکریم اللہ اور اس کے رسول کی کما ینبغی کی۔

فقال ان الذین یبایعونک کہ اے محمد وہ جو آپ سے بیعت کرتے ہیں وہ اللہ سے بیعت کرتے ہیں۔ رسول اللہ کا نائب ہے گویا اللہ ان کے ہاتھ پر ہاتھ رکھتا ہے پھر جو اس بیعت کو توڑے گا یعنی اقرار کر کے بدعہدی کرے گا اپنا برا کرے گا اور جو اس عہد کو پورا کرے گا اللہ اس کو

اجرِ عظیم دے گا۔

حدیبیہ سے جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی کو پیغام دے کر بھیجا قریش نے ان کو وہیں قید کر لیا اور خبر مشہور ہوئی کہ قتل کر ڈالا۔ تب مسلمانوں کو جوش ہوا اور حضرت نے لوگوں سے عہد لینا شروع کیا۔ آپ ایک سایہ دار درخت کے تلے تشریف رکھتے تھے اور صحابہ آتے تھے اور حضرت کے ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر یہ کہتے تھے کہ ہم لڑیں گے بھاگیں گے نہیں۔ تخمیناً چودہ سو آدمیوں نے بیعت کی۔ اس کو بیعتِ رضوان کہتے ہیں۔ ان آیات میں اسی کا ذکر ہے۔ آئندہ بھی اس کا ذکر آئے گا۔

اللہ تعالیٰ ہاتھ پاؤں جسمانی چیزوں سے پاک ہے پھر ہاتھ بر سبیلِ مشاکلت فرمایا جس سے مراد اس کی حمایت و عنایت ہے یہی مذہب ہے محققین کا صفات متشابہات میں۔ بیع بیچنا۔ اس قسم کے معاہدہ کو اس لیے بیعت کہتے ہیں کہ بیعت کرنے والا اپنی جان و مال کو اللہ کی راہ میں بیع کرتا ہے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے جہاد کے لیے بھی بیعت ہوتی تھی اور کبھی ہجرت پر اور کبھی ترکِ منکرات پر کبھی خدا تعالیٰ کی بندگی و یاد میں مستحکم رہنے پر۔ کتبِ احادیث اس کی شاہدِ عدل ہیں۔ حضرت کے بعد بیعت خلافت کا سلاطین کے لیے دستور جاری رہا اور بیعتِ توبہ و انابت کی سنت قائم کرنے کے لیے علماء و مشائخ کی جماعت قائم ہوئی اور بیعت اہلِ طریقت بھی بیعتِ انابت ہے یہ مسنون ہے۔ مگر جس کے ہاتھ پر بیعت کی جائے وہ ظاہر شریعت و انوارِ طریقت سے مزین ہونا چاہیے۔ ہاں یہ جو پیرزادے خاندانی پیشہ سمجھ کر کھانے کمانے کے لیے بیعت کر لیتے ہیں اور شریعت سے علیحدہ رستہ چلتے ہیں محض بے اصل کام ہے۔

سَيَقُولُ لَكَ الْمُخَلَّفُونَ مِنَ
وہ گنوار جو پیچھے رہ گئے ہیں ابھی آپ سے آکر
الْأَعْرَابِ شَغَلَتْنَا أَمْوَالُنَا وَ
کہیں گے کہ ہم اپنے مالوں اور گھروں میں
أَهْلُونَا فَاسْتَغْفِرْ لَنَا يَقُولُونَ
مشغول رہ گئے پس آپ ہمارے لیے معافی مانگیے وہ اپنی زبان سے
بِأَلْسِنَتِهِمْ مَا لَيْسَ فِي قُلُوبِهِمْ
(وہ باتیں) کہتے ہیں جو ان کے دلوں میں نہیں
قُلْ فَمَنْ يَمْلِكُ لَكُمْ مِنَ اللَّهِ
آپ (ان سے) کہہ دیجیے (اگر) اللہ تمہارے لیے کوئی فائدہ یا
شَيْئًا إِنْ أَرَادَ بِكُمْ ضَرًّا أَوْ أَرَادَ
نقصان پہنچانا چاہے تو اللہ کے مقابلے میں کون
بِكُمْ نَفْعًا بَلْ كَانَ اللَّهُ بِمَا
اس کو روک سکتا ہے بلکہ جو کچھ تم کرتے ہو
تَعْمَلُونَ خَبِيرًا ﴿١١﴾ بَلْ ظَنَنْتُمْ
اس کو اللہ خوب جانتا ہے بلکہ تم نے تو یہ سمجھ لیا تھا
أَنْ لَنْ يَنْقَلِبَ الرَّسُولُ وَ
کہ (یہ) پیغمبر اور ایمان والے کبھی پھر کر اپنے گھروں
الْمُؤْمِنُونَ إِلَىٰ أَهْلِيهِمْ أَبَدًا
کی طرف نہ آئیں گے
وَزُيِّنَ ذَٰلِكَ فِي قُلُوبِكُمْ وَ
اور یہ بات تمہارے دلوں میں کھپ بھی گئی تھی اور
ظَنَنْتُمْ ظَنَّ السَّوْءِ وَكُنْتُمْ
تم نے بڑی بدگمانی کی اور تم
قَوْمًا بُورًا ﴿١٢﴾ وَمَنْ لَمْ يُؤْمِنْ
غارت ہو جانے والے لوگ ہو اور وہ لوگ جو اللہ اور اس کے

بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ فَاِنَّآ اَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ

رسول پر ایمان نہیں لائے تو ہم نے بھی منکروں کے لیے دہکتی آگ

سَعِيْرًا ⑬ وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ

تیار کر رکھی ہے　اور اللہ ہی کی بادشاہی ہے آسمانوں　اور

الْاَرْضِ يَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ

زمین میں　وہ جس کو چاہے معاف کرے　اور جس کو چاہے

مَنْ يَّشَآءُ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ⑭

عذاب دے　اور اللہ معاف کرنے والا مہربان ہے۔

## تفسیر

جس طرح کہ اعانت اور تعظیم کرنے والے گروہ کا ذکرِ خیر کیا تھا اسی طرح ان کے برعکس جماعت کا حال بیان فرماتا ہے۔

فقال سیقول لک المخلفون الخ کہ بہت جلد پیچھے رہ جانے والے اے نبی تم سے یہ جھوٹے عذر کریں گے محض تمہارے ضرر سے بچنے کے لیے حالانکہ دنیا یا آخرت میں جو کچھ ضرر یا نفع ان کو پہنچتا ہے اس کو کون روک سکتا ہے۔ یہ عذر کہ ہم اپنے مال و عیال کی وجہ سے آپ کے ساتھ اس سفر میں شریک نہ تھے ان میں مصروف رہے غلط ہے اور اس پر ان کا کہنا بھی جھوٹ ہے کہ ہمارے لیے معافی مانگ کیوں کہ دل میں اس بات کو گناہ ہی نہیں جانتے بلکہ ان میں بعض کا یہ خیال تھا کہ رسولؐ اور صحابہؓ جو مکہ جاتے ہیں سلامت نہ آئیں گے کس لیے کہ جب اہلِ مکہ مدینہ میں آکر لڑتے ہیں تو پھر یہ ان کے گھر جا کر کیوں کر سلامت آئیں گے ؟ اس خیالِ بد سے شریک نہ ہوئے تھے۔ ان کا دراصل اللہ اور اس کے رسول پر ایمان ہی نہیں۔ بے ایمانوں کے لیے جہنم ہے اور ان کی اللہ اور اس کے رسول کو پرواہی کیا ہے۔ اس کے قبضہ میں آسمان و زمین ہے جس کو جو چاہے معاف کرے یا عذاب دے۔ مگر عذاب کرنے میں جلدی نہیں کرتا غفور رحیم ہے۔ یہ ان آیات کا خلاصہ ہے۔

مجاہد وغیرہ مفسرین کہتے ہیں کہ جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم تخمیناً چودہ سو آدمیوں کے ساتھ ہجرت کے چھٹے سال مکہ کی طرف عمرہ کرنے چلے اور اعلانِ عام کر دیا کہ سب قبائل چلیں۔ کس لیے کہ قریش و دیگر قبائل کا خوف تھا کہ وہ مقابلہ کریں گے تو عرب کے چند قبائل غفار و مُزینہ و جُہینہ و اشجع و دوائل جو مدینہ کے اطراف میں رہتے تھے اور بظاہر مسلمان و مطیعِ اسلام تھے اس اندیشہ سے ساتھ نہ ہوئے کہ مخالف کے ہاتھ سے بچ کر نہ آئیں گے۔ یہ بدگمانی اور وقت پر آنکھ چرانا شیوۂ ایمان و توکل نہ تھا، اس لیے ان پر عتاب ہوا اور سفر میں جب یہ سورت نازل ہوئی تو مقام پر پہنچنے سے پہلے آپؐ کو مطلع کر دیا کہ جب تم مدینہ پہنچو گے تو وہ لوگ آکر تم سے یہ جھوٹے عذر کریں گے۔ چنانچہ جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم واپس تشریف لائے تو یہ عذرات انہوں نے پیش کیے۔ سبحان اللہ خدا کا کلام بھی کیا کلام ہے۔ عتاب کے وقت بھی انجام کا لحاظ رہتا ہے۔ چونکہ یہ قبائل انجام میں صدقِ دل سے مسلمان اور ناصرِ اسلام ہونے والے تھے۔

ان اراد بکم ضرًا کے بعد او اراد بکم نفعًا بھی فرمادیا۔ کیوں کہ آخر کار اسلامی برکات سے یہ بھی مستفید ہوئے۔

اور آیت کے اخیر میں وکان اللہ غفورًا رحیمًا فرما کر توبہ و استغفار کی طرف آمادہ کر دیا اور بتلا دیا کہ درِ توبہ کھلا ہوا ہے چلے آؤ۔ تہدید کے ساتھ ترغیب ایک ہی کلام میں کمالِ اعجاز ہے۔

سَيَقُولُ الْمُخَلَّفُونَ إِذَا انْطَلَقْتُمْ

پیچھے رہ جانے والے جب کہ تم غنیمت لینے جاؤ گے

إِلَىٰ مَغَانِمَ لِتَأْخُذُوهَا ذَرُونَا

تو کہیں گے کہ ہمیں بھی ساتھ

نَتَّبِعْكُمْ ۖ يُرِيدُونَ أَنْ يُبَدِّلُوا

لینے چلو وہ اللہ کی بات بدلنا

كَلَامَ اللَّهِ ۚ قُلْ لَنْ تَتَّبِعُونَا كَذَٰلِكُمْ

چاہتے ہیں (اے نبی ان سے) کہہ دو کہ تم ہرگز ساتھ نہ چلو گے اللہ نے پہلے

قَالَ اللَّهُ مِنْ قَبْلُ ۖ فَسَيَقُولُونَ

سے ہی یوں کہہ دیا ہے پھر وہ کہیں گے

بَلْ تَحْسُدُونَنَا ۚ بَلْ كَانُوا لَا يَفْقَهُونَ

کہ تم ہم سے حسد کرتے ہو بلکہ وہ لوگ بات ہی کم

إِلَّا قَلِيلًا ﴿١٥﴾ قُلْ لِلْمُخَلَّفِينَ مِنَ

سمجھتے ہیں اے نبی ان پیچھے رہ جانے والے بدوؤں

الْأَعْرَابِ سَتُدْعَوْنَ إِلَىٰ قَوْمٍ

سے کہہ دو کہ بہت جلد تم ایک سخت جنگ آور قوم

أُولِي بَأْسٍ شَدِيدٍ تُقَاتِلُونَهُمْ أَوْ

سے لڑنے کے لیے بلائے جاؤ گے تم ان سے لڑو گے یا

يُسْلِمُونَ ۖ فَإِنْ تُطِيعُوا يُؤْتِكُمُ اللَّهُ

وہ اطاعت قبول کریں گے پھر اگر تم نے حکم مان لیا تو اللہ تم کو بہت ہی

أَجْرًا حَسَنًا ۖ وَإِنْ تَتَوَلَّوْا كَمَا تَوَلَّيْتُمْ

اچھا انعام دے گا اور اگر تم پھر گئے جیسا کہ آگے

مِنْ قَبْلُ يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا أَلِيمًا ﴿١٦﴾

پھر گئے تھے تو تم کو سخت عذاب دے گا

لَيْسَ عَلَى الْأَعْمَىٰ حَرَجٌ وَلَا عَلَى

نہ اندھے پر کوئی گناہ ہے اور نہ لنگڑے

الْأَعْرَجِ حَرَجٌ وَلَا عَلَى الْمَرِيضِ

ہی پر کچھ گناہ ہے نہ بیمار ہی پر (جہاد میں شریک

حَرَجٌ ۗ وَمَنْ يُطِعِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ

نہ ہونے سے) اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرے گا

يُدْخِلْهُ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا

تو اس کو ایسے باغوں میں داخل کرے گا کہ جن کے تلے نہریں

الْأَنْهَارُ ۖ وَمَنْ يَتَوَلَّ يُعَذِّبْهُ

بہتی ہوں گی اور جو نافرمانی کرے گا اس کو

۲ ع ۷ ۱۰ النصف عَذَابًا أَلِيمًا ﴿١٧﴾

سخت عذاب دے گا۔

## تفسیر

یہ تتمہ ہے کلام سابق کا کہ جب تم غنیمت حاصل کرنے جاؤ گے تو یہ پیچھے رہ جانے والے تمہارے ساتھ جانے کو کہیں گے تو تم ان کو ساتھ نہ لے جانا اور کہہ دینا اللہ کا حکم نہیں پھر وہ تم کو حسد سے متہم کریں گے، در اصل وہ نادان ہیں۔

حدیبیہ سے لوٹتے وقت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو حکم الٰہی سے مژدہ دیا تھا کہ اب عن قریب تم کو ایک فتح اور غنیمت حاصل ہوگی اور اس میں وہی لوگ شریک ہوں، جو حدیبیہ میں تھے۔ چنانچہ جب آپ ذی الحجہ کے مہینے میں مدینہ میں واپس آئے اوائل محرم میں ساتویں سال خیبر[1] پر چڑھائی کی اور یہ لوگ بھی

[1] خیبر مدینہ سے شمال کی جانب چار منزل ہے اور وہاں سے تیماء چار منزل اور حجر بھی چار منزل۔ یہ گڑھی کے طور پر چھوٹا سا قصبہ ہے یہاں باغ اور کھیتی بہ کثرت ہیں۔ اول یہاں (باقی بر صفحہ آئندہ)

ساتھ چلنے کو آمادہ ہوئے تو ان کو منع کر دیا گیا۔ کلام اللہ سے مراد اس کا وعدہ اور حکم جو خاص اہل حدیبیہ کے شریک کرنے کا تھا یہ شریک ہوتے تو اس میں فرق آ جاتا۔

قل للمخلفین من الاعراب ستدعون الی قوم اولی باس شدید اے محمدؐ ان پیچھے رہ جانے والے بدوؤں سے یہ کہہ دو کہ خیبر کی غنیمت میں تو تم شریک نہیں ہو سکتے مگر اس کے بعد تم کو ایک سخت جنگ آور قوی قوم سے لڑنے کو بلایا جائے گا۔ تم ان سے لڑنا یہاں تک کہ وہ اسلام لے آئیں۔ اگر تم نے اس وقت حکم مان لیا تو تم کو نیک اجر ملے گا اور اگر پہلے کی طرح تم پھر گئے تو سخت سزا ملے گی [1]

مفسرین کے اس قوم کی بابت کہ جس کو اولی باس شدید سے تعبیر کیا ہے کئی قول ہیں۔ عطاء و مجاہد و ابن ابی لیلیٰ اہل فارس کہتے ہیں اور کعب و حسن وغیرہ روم مراد لیتے ہیں۔ سعید بن جبیر ہوازن و ثقیف قرار دیتے ہیں۔ زہری و مقاتل بنی حنیفہ یمن کے لوگ بتاتے ہیں جو مسیلمہ کذاب کے پیرو ہو گئے تھے۔ ابن عباس بھی اسی کے قائل ہیں، اور فارس و روم کو بھی مراد لیتے ہیں۔

تیسرے قول والے یہ دلیل پیش کرتے ہیں کہ سیف یا اسلام خاص کفار عرب کے لیے ہے جیسا کہ آیت ہیں ہے او یسلمون اور عرب کے ساتھ جنگ عظیم ہوازن و ثقیف سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں ہوئی۔ یہ بھی سہی مگر ہوازن و ثقیف ایسی جنگ آور قوم نہیں تھیں اور اگر یہی ہے تو بنی حنیفہ اہل یمن بھی ان سے کم نہ تھے۔ ان کے لیے بھی سیف یا اسلام ہی تھا۔ یہ جنگ حضرت صدیق اکبرؓ کے عہد میں ہوئی۔ مگر تحقیق یہی ہے کہ فارس و روم مراد ہیں جن سے صدیق اکبرؓ و عمر فاروق رضی اللہ عنہما

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ)۔ ہو رہتے تھے ان کی بدعہدی اور سرکشی سے حضرتؐ نے ان پر چڑھائی کی۔ فتح کرنے کے بعد یہاں کی زمین ان لوگوں میں تقسیم کر دی جو حدیبیہ میں شریک تھے ۱۲ منہ

[1] یعنی خیبر پر چڑھ کر جاتے وقت جہاں مال غنیمت کی پوری توقع ہے ساتھ جانے کی آرزو کرنے لگے کس لیے کہ حدیبیہ کے سفر میں شریک ہونا ان کے نزدیک بڑا مشکل کام تھا چونکہ قریش کی بہادری سے ڈرتے تھے اور خیبر کے یہود کو ان کے مقابلہ میں ہیچ سمجھتے تھے مگر بالہام الٰہی آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سفر حدیبیہ کے وقت اعلان کر دیا تھا کہ جو ہمارے ساتھ اس سفر میں شریک نہ ہوگا وہ آئندہ فتح میں بھی شریک نہ ہوگا۔ اس لیے جب فتح خیبر کا وقت آیا تو آں حضرتؐ نے ان قبائل کو نہ لیا جس پر ان قبائل نے کہنا شروع کر دیا کہ ہم سے حسد کرتے ہیں غنیمت میں شریک ہونے نہیں دیتے، مگر آئندہ ایک بڑی جنگ میں جو روم و فارس میں ہونے والی تھی شریک ہونے کی اجازت دی اور یہ بھی سُنا دیا کہ اگر اس وقت بھی پہلے کی طرح منہ موڑ کر بیٹھ رہو گے تو دنیا میں بھی بڑی سخت سزا پاؤ گے اور آخرت میں بھی۔ اگر امام وقت کی اطاعت کرو گے اور جنگ میں شریک ہو گے تو تم کو نیک بدلہ ملے گا دنیا میں اور آخرت میں بھی۔ چنانچہ سیدنا ابوبکرؓ کے عہد خلافت میں سخت لڑنے والی قوم سے جنگ شروع ہوئی اور یہ لوگ بھی شریک ہوئے اور اجر عظیم کے مستحق ہو گئے۔ اب وہ لڑائی خواہ یمامہ کی جنگ ہو یا روم و فارس کی بہر طور دونوں میں ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما امام وقت تھے جو ان کی خلافت کے برحق ہونے کی صریح دلیل ہے۔ اور فتح خیبر کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں مذکورہ بالا جنگوں میں کوئی جنگ نہیں ہوئی۔ مکہ تو معمولی جنگ کے بعد فتح ہو گیا باقی بنی المصطلق وغیرہ کی معمولی لڑائیاں تھیں اور غزوہ تبوک میں لڑنے کی نوبت ہی نہیں آئی۔ افسوس ہے کہ (باقی بر صفحہ آئندہ)

کی خلافت میں جنگِ عظیم ہوئی اور عرب کے یہ قبائل بھی بلائے گئے اور انہوں نے دل کھول کر جنگ کی اور متواتر فتوحات حاصل کیں۔

اویسلمون سے اسلام لانا مراد نہیں بلکہ مطیع ہونا جزیہ قبول کرنا مراد ہے۔ اس آیت سے صدیق اکبرؓ و عمر فاروقؓ کی خلافت کا برحق ہونا خوبی ثابت ہوگیا۔ چونکہ پیچھے رہ جانے والوں پر عتاب ہوا تھا اس لیے جن کے لیے اصلی عذر سے جنگ میں شریک نہ ہونے سے کوئی الزام نہیں ان کا بھی بیان کر دیا کہ اندھا اور لنگڑا اور بیمار شریک نہ ہو تو اس پر کچھ گناہ نہیں۔ ان کے سوا اور بھی معذور رہیں جن کی تفصیل کتب فقہ میں موجود ہے۔ اس کے بعد فرمادیا کہ جو اللہ اور رسول کا کہا مانے گا بہشتوں میں رہے گا اور نافرمان کو سخت عذاب ہوگا۔

لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ
البتہ اللہ ایمان والوں سے خوش ہوگیا جب کہ
يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ
وہ اس درخت کے تلے تجھ سے بیعت کر رہے تھے پھر اس نے معلوم کرلیا
مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ
جو کچھ ان کے دلوں میں تھا پھر ان پر دل جمعی
عَلَيْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا ﴿۱۸﴾
اتاری اور ان کو نزدیک آنے والی فتح دی
وَّمَغَانِمَ كَثِيْرَةً يَّاْخُذُوْنَهَا ؕ وَ
اور بہت سی غنیمتیں بھی دیگا جن کو وہ لیں گے اور
كَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ﴿۱۹﴾ وَعَدَكُمُ
اللہ زبردست حکمت والا ہے اللہ نے تم سے
اللّٰهُ مَغَانِمَ كَثِيْرَةً تَاْخُذُوْنَهَا
بہت سی غنیمتوں کا وعدہ کیا ہے کہ جن کو تم لوگے
فَعَجَّلَ لَكُمْ هٰذِهٖ وَكَفَّ اَيْدِيَ
پھر یہ تم کو بہت جلد دی اور لوگوں کے ہاتھ
النَّاسِ عَنْكُمْ ۚ وَلِتَكُوْنَ اٰيَةً
تم سے روک دیے تاکہ قدرت کا نمونہ ہو جائے
لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَيَهْدِيَكُمْ صِرَاطًا
ایمان والوں کے لیے اور تاکہ تم کو سیدھے رستہ پر
مُّسْتَقِيْمًا ﴿۲۰﴾ وَّاُخْرٰى لَمْ تَقْدِرُوْا
چلائے اور بھی فتوحات ہیں کہ جو (آپ) تمہارے بس
عَلَيْهَا قَدْ اَحَاطَ اللّٰهُ بِهَا ؕ وَكَانَ
میں نہیں آئیں البتہ اللہ کے بس میں ہیں اور
اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرًا ﴿۲۱﴾
اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔

# ترکیب

اذ ظرف لرضی۔ تحت الشجرۃ ظرف لیبایعونک ومغانم منصوب لکونہ معطوفاً علی فتحاً قریباً ای اثابہم مغانم او اٰتاہم مغانم ولتکون ہذہ الکفۃ او الغنیمۃ والعطف علی محذوف ہو علۃ الکف ای فعل ما فعل من التعجیل الکف لتکون نافعۃ لہم وآیۃ لہم وقیل ان الواو مزیدۃ۔

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا کہ جو تجھ سے بیعت کرتے ہیں ان کے ہاتھوں پر اللہ کا ہاتھ ہے اور اس کے بعد ان اعراب کی

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) حضرات شیعہ ان امامین کی خلافت ثابت نہ ہونے دینے کے لیے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد کی کسی ایک لڑائی کو اس کا مصداق ٹھیراتے ہیں محض تاویلات رکیکہ کے ذریعہ سے ۱۲ منہ

محرومی ذکر کی تھی کہ جو شریک نہ ہوئے تھے ۔ اب ان اہلِ صدق وایمان کی بیعت کا حال بیان فرماتا ہے کہ اس کا نتیجہ کیا ہوا۔

فقال لقد رضی اللّٰہ عن المؤمنین کہ اللہ ایمانداروں سے خوش ہوگیا کہ جو اے محمدؐ تجھ سے درخت تلے بیعت کررہے تھے ۔ پھر ان کے دلوں کا صدق وثبات بھی اس کو معلوم ہوا جس پر اس نے ان کے دلوں میں اطمینان عطا کیا۔ واثابھم فتحا قریبا ۔ اور ان کو بہت جلد ایک فتح دی یعنی واپس آتے ہی خیبر کی فتح نصیب ہوئی. ومغانم کثیرۃ یاخذونھا بہت سی غنیمت کی چیزیں جو خیبر میں لیں اور اللہ زبردست حکمت والا ہے ۔ اس میں یہ حکمت تھی کہ خیبر کو قبضہ اسلام میں کردیا۔

وعدکم اللّٰہ مغانم کثیرۃ تاخذونھا اس کے علاوہ اور بہت سے غنائم کا اللہ نے اے مسلمانو تم سے وعدہ کیا ہے جن کو تم حاصل کروگے وہ اور بعد کے غنائم ہیں جو صحابہ کو فتح روم وفارس ودیگر بلاد سے حاصل ہوئے اور اللہ کی خبر سچی ہوئی ۔ مدینہ میں فارس و روم کے بیش بہا غنائم کنکر پتھروں سے زیادہ ارزاں ہوگئے تھے ۔ کتب تاریخ اس کی گواہ ہیں ۔ من جملہ ان غنائم کے جن کا تم سے وعدہ کیا گیا ہے فعجل لکم ھذہ یہ یعنی فتح خیبر تمہارے لیے جلد ملے گی ۔ بعض مفسرین کہتے ہیں کہ مغانم کثیرہ سے عرب کی اور فتوحات مراد ہیں جو اس کے بعد ہوئیں اور روم وشام وفارس کے بلاد فتح ہونے کی طرف واخری لم تقدروا علیھا قد احاط اللّٰہ بھا میں اشارہ ہے کہ وہ بظاہر تمہارے قبضہ میں نہیں لیکن اللہ کے قبضہ میں ہیں ان کا بھی تم سے وعدہ ہے وہ ہر شے پر قادر ہے ۔ یہی قوی تر ہے ۔

فعجل لکم ھذہ کے بعد یہ فرمایا وکف ایدی الناس عنکم کہ یہ فتح تمہارے لیے جلد ملے گی اور لوگوں کے ہاتھ تم سے روک دیے جائیں گے ۔ الفاظ گو ماضی کے صیغے ہیں مگر یہ سورت رستے میں مدینہ کے پہنچنے سے پہلے نازل ہوئی ہے ۔ آیندہ آنے والی چیزوں کو ماضی کے صیغہ سے بیان کرنا قرآن کا محاورہ ہے ۔ اس تقدیر پر یہ آیات فتح خیبر سے پہلے نازل ہوئی ہیں ۔ لوگوں کے ہاتھ روکنے سے کیا مراد ہے ؟ یعنی خیبر والوں کے ہاتھ تم سے روک دیے جائیں گے وہ تم سے لڑ نہ سکیں گے ۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ بعض مفسرین نے صیغہ ماضی پر خیال کرکے یہ کہہ دیا ہے کہ قریش کے ہاتھ روکنا مراد ہے جو حدیبیہ کے روز مسلمانوں اور قریش میں جنگ ہوتے ہوتے رہ گئی ۔ بعض مسلمان جو درختوں کے تلے پڑے ہوئے تھے مکہ والے ان سے آکر چھیڑ چھاڑ کرنے لگے ، قریب تھا کہ جنگ ہوجائے مگر ادھر حضرتؐ نے بیعت لینی شروع کردی تھی ۔ مسلمان ادھر متوجہ ہوگئے ۔ یہ ہاتھ روکنا اگلی آیات میں بیان ہوتا ہے ۔

اب ہم کو اس بیعت کا کچھ حال بیان کرنا ہے ۔

ابن جریر نقل کرتے ہیں کہ حدیبیہ والے سال آنحضرتؐ قربانیاں لے کر خانہ کعبہ کی زیارت کے لیے چلے ، جنگ مقصود نہ تھی تخمینًا چودہ سو آدمی آپؐ کے ساتھ تھے ۔ جب حدیبیہ پہنچے تو کفار قریش مانع آئے اور انہوں نے جنگ کی تیاری کردی ۔ حضرتؐ نے حدیبیہ میں ڈیرہ ڈال دیا اور عثمانؓ بن عفان کو ابوسفیان اور دیگر عمائد مکہ کے پاس یہ پیغام دے کر بھیجا کہ میں لڑنے کو نہیں آیا ہوں مجھے کعبہ کا طواف کرنے دو ۔ قریش نے عثمانؓ کو قید کرلیا

ف اس میں روم و ایران وغیرہ بلاد کی طرف اشارہ ہے ۔ خلفائے اربعہ و دیگر صحابہ اسی وعدہ کے مطابق پسندیدۂ خدا ہیں ۔ لغو روایات سے ان پر طعن کرنا قرآن کے خلاف ہے ۱۲ منہ

مسلمانوں میں یہ خبر مشہور ہوئی کہ ان کو قتل کر ڈالا' تب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں سے بیعت لینی شروع کی، آپؐ ایک درخت کے تلے تشریف رکھتے تھے کسی نے اس کو کیکر کا کسی نے بیری کا کسی نے کیلے کا درخت بتلایا ہے۔ سب نے بیعت کی کہ لڑیں گے اور بھاگنے کے نہیں۔ بیہقی وغیرہ محدثوں نے صحیح سند سے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اے اللہ عثمان اللہ اور رسول کے کام میں ہے ان کی طرف سے آپؐ نے اپنا ایک ہاتھ رکھ کر اس پر دوسرا ہاتھ رکھا اور بیعت کی، حضرتؐ کا ہاتھ عثمانؓ کے ہاتھ سے بہتر تھا۔ اس کو بیعتِ رضوان اس لیے کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان بیعت کرنے والوں سے اپنی رضامندی ظاہر فرمائی۔ فقال لقد رضی اللہ عن المؤمنین اذ یبایعونك تحت الشجرۃ

احادیثِ صحیحہ میں اس بیعت میں شریک ہونے والوں کے بہت فضائل آئے ہیں۔ امام احمدؒ نے جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے "جس نے بیعت کی ہے ان میں سے کوئی بھی دوزخ میں داخل نہ ہوگا۔" اور بہت سی احادیث میں ان کے جنتی ہونے کا وعدہ ہوا ہے اور بدر کے لوگوں کے بعد ان لوگوں کا درجہ ہے۔ رضی اللہ عنہم۔

یہ بات باتفاق مورخین ثابت ہے کہ اس بیعت میں خلفاء اربعہ شریک تھے، حضرت عثمانؓ موجود نہ تھے۔ ان کی طرف سے حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بیعت کی ہے۔ اس میں کسی کا بھی اختلاف نہیں ہے، جب یہ ثابت ہو چکا تو ان کے قطعی جنتی ہونے میں اور اس بات میں کہ اللہ ان سے راضی ہو گیا اور وہ مومن تھے کوئی بھی شک نہیں رہا۔ ان کے لیے یہ دستاویز آسمانی اور تمسک قرآنی کافی ہے۔

ہم افسوس کرتے ہیں ان لوگوں پر جو رطب و یابس روایات سے جن میں محض تعصب وطرف داری ہے فدک وغیرہ معاملات سے، حضراتِ شیخین رضی اللہ عنہم کو اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا دشمن بنا کر ان کو نالائق الفاظ سے یاد کرتے ہیں اور ان کی شان میں کیا کیا کہتے ہیں اور پھر اس بدگوئی اور بدزبانی کو محبت اہل بیت قرار دے کر اس کو نجات کا باعث کہتے ہیں۔ ہاں جیسا کہ ان کے محامد کا تمسک قوی ہے اگر اسی مرتبہ کا کوئی برائی کا وثیقہ ہوتا تو ایک بات تھی۔ محامد تو قرآن سے ثابت ہوں اور برائیاں ایرے غیرے حاطب اللیل متعصب راویوں کے بیان سے ثابت کر کے اس آسمانی تمسک کو چاک کیا جائے جس کو ذرا بھی عقل سلیم ہوگی وہ اس بات کو کبھی جائز نہ رکھے گا۔ اور یوں تاویلات رکیکہ اور توجیہات باطلہ کو تو بڑی گنجائش ہے۔ ان آیات کے صاف اور سیدھے معنی کو الٹ پلٹ کر کر جو چاہو کہہ دو، میدان قیل وقال بڑا وسیع ہے

**ف** صحیح بخاری میں ہے کہ وہ درخت کہ جس کے تلے بیعت ہوئی تھی لوگوں کو بھلا دیا گیا تھا۔ لوگ متبرک سمجھ کر وہاں آنے لگے تھے۔ ہوتے ہوتے اس کی پرستش ہونے لگتی، اس مصلحت سے خدا نے اس کو مخفی کر دیا مصنف میں ابی بکر بن ابی شیبہ نے نقل کیا ہے کہ وہ درخت کٹوا دیا گیا

وَلَوْ قٰتَلَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوَلَّوُا
اور اگر کافر تم سے لڑتے بھی تو پیٹھ پھیر کر
الْاَدْبَارَ ثُمَّ لَا يَجِدُوْنَ وَلِيًّا وَّلَا
بھاگ پڑتے پھر نہ کوئی حمایتی پاتے اور نہ
نَصِيْرًا ﴿۲۲﴾ سُنَّةَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ
مددگار اللہ کا قدیم دستور پہلے سے یوں ہی

خَلَتْ مِنْ قَبْلُ ۖ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ

چلا آتا ہے اور (اے مخاطب) تو اس کے دستور کو بدلا

تَبْدِيْلًا ﴿٢٣﴾ وَهُوَ الَّذِيْ كَفَّ

ہوا نہ پائے گا اور وہی تو ہے کہ جس نے ان کے ہاتھ

اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ وَاَيْدِيَكُمْ عَنْهُمْ

تم سے روک دیے اور تمہارے ہاتھ ان سے

بِبَطْنِ مَكَّةَ مِنْۢ بَعْدِ اَنْ اَظْفَرَكُمْ

شہر مکہ میں تم کو ان پر فتح یاب کرنے کے

عَلَيْهِمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ

بعد اور جو کچھ تم کرتے رہتے ہو اللہ اس کو

بَصِيْرًا ﴿٢٤﴾ هُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

دیکھ رہا ہے یہ مغلوب کافر وہی تو ہیں کہ جنہوں نے انکار کیا

وَصَدُّوْكُمْ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَ ٣ ع ٩ ١١

اور تم کو مسجد الحرام سے روک دیا اور

الْهَدْيَ مَعْكُوْفًا اَنْ يَّبْلُغَ مَحِلَّهٗ ۭ

قربانی کے جانوروں کو بھی ان کی جگہ پر پہنچنے سے اٹکا دیا

وَلَوْلَا رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ وَنِسَاۗءٌ

اور اگر (مکہ میں) ایمان دار مرد اور ایمان دار عورتیں

مُّؤْمِنٰتٌ لَّمْ تَعْلَمُوْهُمْ اَنْ تَطَــــُٔوْهُمْ

موجود نہ ہوتیں کہ جن کو تم نہیں جانتے تھے ان کے پس جانے کا خوف نہ ہوتا

فَتُصِيْبَكُمْ مِّنْهُمْ مَّعَرَّةٌۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ ۚ

پھر ان کی طرف سے تم پر نادانستگی سے الزام آتا

لِيُدْخِلَ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۚ

کہ اللہ اپنی رحمت میں جس کو چاہے داخل کرے

لَوْ تَزَيَّلُوْا لَعَذَّبْنَا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ

اگر وہ ٹل جاتے تو منکروں کو ان میں سے ہم سخت

عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿٢٥﴾ اِذْ جَعَلَ الَّذِيْنَ

سزا دیتے جب کافروں نے اپنے

كَفَرُوْا فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْحَمِيَّةَ حَمِيَّةَ

دل میں سخت جوش پیدا کیا تھا جہالت کا

الْجَاهِلِيَّةِ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ

جوش تھا پھر اللہ نے بھی اپنی تسکین

عَلٰي رَسُوْلِهٖ وَعَلَي الْمُؤْمِنِيْنَ وَ

اپنے رسول پر اور ایمان داروں پر نازل کر دی اور

اَلْزَمَهُمْ كَلِمَةَ التَّقْوٰى وَكَانُوْٓا

ان کو پرہیزگاری کی بات پر قائم رکھا اور وہ

اَحَقَّ بِهَا وَاَهْلَهَا ۭ وَكَانَ اللّٰهُ

اسی کے لائق اور قابل بھی تھے اور اللہ

بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ﴿٢٦﴾ ع

ہر چیز جانتا ہے

## ترکیب

سنۃ اللہ انتصابہ علی المصدریۃ بفعل محذوف ای سن اللہ سنۃ او ہو مصدر موکد لمضمون الجملۃ المتقدمۃ من ہزیمۃ الکفار و نصر المؤمنین والھدی قرا الجمہور بنصب الھدی عطفا علی الضمیر المنصوب فی صدوکم وقری بالجر عطفا علی المسجد معکوفا انتصابہ علی الحال من الھدی قال الجوہری عکفہ ای حبسہ ومنہ الاعتکاف فی المسجد وہو الاحتباس ان یبلغ ای عن ان یبلغ او مفعول لاجلہ ولولا شرط وجوابہ محذوف والتقدیر لاذن اللہ لکم المعرۃ العیب وقیل الشدۃ وقیل الغم بغیر علم متعلق بان تطؤھم ای غیر عالمین لیدخل اللام متعلقۃ بما یدل علیہ الجواب المقدر ای لم یاذن لکم او کف ایدیکم

یبدخل اللہ حمیۃ الجاہلیۃ بدل من الحمیۃ واہلہا عطف تفسیری ای وکان المؤمنون احق بہذہ الکلمۃ من الکفار والمستاہلین لہا دونہم۔

# تفسیر

پہلے فرمایا تھا وکف ایدی الناس عنکم اس پر مخالفوں کو شبہ کی گنجایش تھی کہ خیبر کے لوگ ڈر گئے اور لڑے نہیں۔ یہ اتفاقی بات تھی۔ اگر سب جمع ہو جاتے تو دیکھتے کیا ہوتا، اس سے پہلے عرب مدینہ پر چڑھ کر آئے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو حدیبیہ میں روک دیا، اس کا جواب دیتا ہے۔

ولو قاتلکم الذین کفروا کہ اگر وہ تم سے لڑتے بھی تو پیٹھ دے کر بھاگتے اور ان کا کوئی حمایتی اور مددگار کھڑا نہ ہوتا۔ یہ کیوں؟ اللہ کا ہمیشہ سے یہی دستور ہے پہلے ابراہیم علیہ السلام کو اس کی قوم سے نجات دی۔ موسیٰ علیہ السلام کو فرعونیوں سے نجات دی، فلسطین اور شام کے رہنے والوں پر غلبہ دیا۔ اس کا دستور بدلتا نہیں، اس نبی کا دین بھی اُسی دستور کے موافق غلبہ پاوے گا، یہ آسمانی منشا ہے۔ اس نبی کی نسبت پہلے انبیاء فرما گئے ہیں۔ یہ پتھر جس پر گرے گا اس کو چور چور کر دے گا اور جو اس پر آگرے گا چورا چورا ہو جائے گا۔ اس کے بعد اپنی قدرت کاملہ کا تصرف ظاہر کرتا ہے ایک واقعہ یاد دلا کر۔ فقال وھو الذی کف ایدیھم عنکم وایدیکم عنھم ببطن مکۃ من بعد ان اظفرکم علیھم الخ کہ بطن مکہ یعنی اس کی حرم میں جو کفار کا مجمع تھا ان کے ہاتھ ہم نے روکے جو بظاہر خلافِ قیاس بات تھی کیونکہ جب وہ باہر آکر لڑنے کو موجود تھے وہاں تو اور بھی ان کو موقع تھا اور اسی طرح تم کو قابو دے کر تمہارے ہاتھ روک لیے جنگ نہ ہونے دی۔

قابو دینے کی بابت ابن ابی شیبہ و احمد و مسلم و ابوداؤد و نسائی و ترمذی وغیرہم نے یہ نقل کیا ہے کہ اسی جوان ہتیار بند اہل مکہ کے تنعیم پہاڑ کی طرف سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر (بمقام حدیبیہ) حملہ کے قصد سے آئے آپؐ نے بددعا کی وہ گرفتار کر لیے گئے پھر آپؐ نے ان کو معاف کر دیا۔ بعض نے یہ بھی روایت کی ہے کہ عکرمہ بن ابی جہل ایک جماعت کو لے کر مسلمانوں پر حملہ آور ہوا تھا۔ اس کے مقابلہ میں مسلمان نکلے اور بغیر لڑائی ہوئی کفار کو بھگا کر خاص مکہ میں ان کے گھروں تک پہنچا دیا۔ صحیح مسلم میں ہے کہ سلمہ بن الاکوع نے چند مشرکین گرفتار کیے تھے ان کی طرف اشارہ ہے خیر جو کچھ ہو مسلمانوں کا قابو یافتہ ہو کر جنگ سے رکنا اس کی قدرت کا نمونہ ہے۔

حضرت امام ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں کف ایدیھم وایدیکم سے مراد یہ ہے کہ تم میں ان میں جنگ نہ ہونے دی۔ یعنی فتح مکہ کے دن اور یہ اسی دن کے واقعہ کی طرف اشارہ ہے جو صلح حدیبیہ کے بعد واقع ہوا۔ اور اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ مکہ صلح سے فتح نہیں ہوا بلکہ زور و شوکت سے۔ اس کے بعد وہ باعث بتلاتا ہے کہ جس سے اے مسلمانو تم میں اور ان میں جنگ ہونی ضروری تھی مگر خدا نے نہ ہونے دی۔

فقال ھم الذین کفروا کہ وہ تو وہ لوگ تھے کہ جنہوں نے دینِ حق کا انکار کیا اور اسی پر بس نہیں بلکہ صدوکم عن المسجد الحرام تم کو مسجد الحرام یعنی خانہ کعبہ سے روک دیا (حدیبیہ کے روز) اور صرف تم کو ہی نہیں بلکہ والھدی معکوفا ان یبلغ محلہ ہدی یعنی قربانی کو محبوس یعنی بند کر دیا اس کے مقام پر نہ پہنچنے دیا اور ان کا مقام حرم ہے جہاں وہ ذبح ہوا کرتی

ہیں۔ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ ستر قربانیاں ساتھ تھیں، لاچار حدیبیہ ہی میں ذبح کی گئیں

امام ابو حنیفہؒ فرماتے ہیں کہ جو کعبہ آنے سے رک جائے اس کی قربانی منیٰ میں آکر ذبح ہونی چاہیے کیونکہ یہی اس کی جگہ ہے یعنی حرم۔ اس آیت سے یہ بات نکلتی ہے۔ امام شافعیؒ کہتے ہیں جہاں رُکے وہیں ذبح کر دے۔ جیسا کہ حدیبیہ میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا۔ اس مسئلہ کی تحقیق آچکی ہے۔

اب مسلمانوں کے جنگ سے ہاتھ روکنے کی مصلحت وحکمت ظاہر کرتا ہے فقال ولولا رجال مؤمنون ونساء مؤمنٰت الخ کہ مکہ میں کچھ مرد کچھ عورتیں درپردہ ایمان لائے ہوئے تھے جن کی تم کو خبر نہ تھی جنگ ہوتی تو تمہارے ہاتھ سے وہ پامال ہو جاتے جس سے تم پر عیب والزام ہوتا اگر وہ وہاں نہ ہوتے تو تم کو لڑنے کا حکم دیا جاتا۔ خدا نے تم پر مہربانی کی اور وہ جس پر چاہتا ہے مہربانی کیا کرتا ہے۔ اگر یہ لوگ وہاں نہ ہوتے جن پر اللہ کی رحمت تھی جن کے سبب یہ بچ گئے تو ہم کفار کو سخت سزا دیتے۔

اب ایک اور سبب بیان فرماتا ہے کہ جو باہمی جنگ کے لیے پیدا ہو گیا تھا مگر اللہ نے دونوں فریق کے ہاتھ روک دیے۔

فقال اذ جعل الذین کفروا فی قلوبہم الحمیۃ حمیۃ الجاھلیۃ کہ کافروں نے اپنے دلوں میں جہالت کا جوش اور تعصب پیدا کر لیا تھا کہ ہمارے لوگ تو قتل ہوں اور پھر یہ ہمارے شہر اور گھروں میں آئیں اور عرب سُن کر کیا کہیں گے ہم ہرگز طواف کعبہ کے لیے بھی نہیں آنے دیتے۔ اس سے مسلمانوں کو جوش ہونا فطری بات تھی۔ لیکن فانزل اللہ سکینتہ علی رسولہ وعلی المؤمنین اللہ نے مسلمانوں کے دلوں میں اطمینان نازل کیا کفار کے اس جوش سے ان کو خوف پیدا نہ ہوا

بخاری ومسلم وغیرہما نے روایت کی ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور عرض کیا کہ کیا ہم حق پر اور وہ باطل پر نہیں؟ کیا ہمارے مقتول جنت میں اور ان کے دوزخ میں نہیں؟ پھر کس لیے ہم دین میں ان سے دبیں؟ آپ نے فرمایا بے شک مگر میں اس کا رسول ہوں وہ مجھے ضائع نہ کرے گا۔ اسی طرح صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ سے کہا، انہوں نے بھی یہی جواب دیا۔ اطمینانِ اہلِ اسلام کا یہ حال تھا۔

## صحابہؓ کا پرہیزگار ہونا ثابت ہوا

والزمہم کلمۃ التقویٰ اللہ نے اس اطمینان پر مسلمانوں کو پرہیزگاری کی بات کا پابند کر دیا۔ بعض کہتے ہیں کلمۃ التقویٰ سے مراد کلمہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ہے۔ زہری کہتے ہیں بسم اللہ الرحمن الرحیم اس کو کفار نے صلح نامہ میں درج نہ ہونے دیا تھا وکانوا احق بہا اور مسلمان اسی کے لائق بھی تھے وکان اللہ بکل شیء علیما۔ اور اللہ ہر بات سے واقف ہے۔ اس سے صحابہؓ کا پرہیزگار ہونا ثابت ہوا۔

لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا بِالْحَقِّ

البتہ اللہ نے اپنے رسول کا خواب سچا کر دکھایا

لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ

کہ تم ان شاء اللہ مسجد الحرام میں بے خوف (وخطر)

اٰمِنِيْنَ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَ

سر منڈاتے اور بال کترواتے ہوئے بے خوف داخل

؎ حال مقدرۃ لانہم فی حال دخولہم لم یکونوا محلقین ومقصرین وانما کان ہذا فی ثانی الحال ۱۲ ابن جریر

مُقَصِّرِينَ لَا تَخَافُونَ فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوا
ہوتے ہو جس بات کو تم جانتے تھے اس نے اسکو جان لیا تھا
فَجَعَلَ مِنْ دُونِ ذَٰلِكَ فَتْحًا قَرِيبًا ﴿۲۷﴾
پھر اس نے اس سے پہلے ہی قریب کی فتح موجود کر دی
هُوَ الَّذِي أَرْسَلَ رَسُولَهُ بِالْهُدَىٰ
وہی تو ہے کہ جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور دین حق
وَدِينِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ
دے کر بھیجا تاکہ اس کو ہر ایک دین پر غالب کرے
وَكَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا ﴿۲۸﴾ مُحَمَّدٌ رَسُولُ
اور اللہ کی شہادت کافی ہے محمد اللہ کے رسول
اللَّهِ وَالَّذِينَ مَعَهُ أَشِدَّاءُ عَلَى الْكُفَّارِ
ہیں اور جو ان کے ساتھ ہیں وہ کافروں پر سخت
رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ تَرَاهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا
(اور) آپس میں بڑے مہربان ہیں آپ اللہ کا فضل اور رضا جوئی کے لیے
يَبْتَغُونَ فَضْلًا مِنَ اللَّهِ وَرِضْوَانًا
رکوع اور سجدہ بھی کرتے ہوئے دیکھو گے
سِيمَاهُمْ فِي وُجُوهِهِمْ مِنْ أَثَرِ السُّجُودِ
ان کے انوار ان کے چہروں سے سجدوں کے اثر سے نمودار ہیں
ذَٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَمَثَلُهُمْ
یہ وصف ان کا توارت میں ہے اور انجیل میں ان کا
فِي الْإِنْجِيلِ كَزَرْعٍ أَخْرَجَ شَطْأَهُ
(یہ) وصف ہے جیسے کھیتی جو اپنی سوئی نکالتی ہے
فَآزَرَهُ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوَىٰ عَلَىٰ
پھر مضبوط ہوتی جاتی ہے پھر موٹی ہوتی جاتی ہے پھر اپنے تنہ پر کھڑی
سُوقِهِ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيظَ بِهِمُ
ہو جاتی ہے کہ کسانوں کو بھلی معلوم ہونے لگتی ہے تاکہ اللہ ان سے کافروں کو
الْكُفَّارَ ۗ وَعَدَ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا وَ
جلا دے اللہ نے ان میں سے ایمان داروں اور
عَمِلُوا الصَّالِحَاتِ مِنْهُمْ مَغْفِرَةً
نیک کام کرنے والوں کے لیے بخشش اور
وَأَجْرًا عَظِيمًا ﴿۲۹﴾ ع ۳ ۴ ۱۲
اجر عظیم کا وعدہ کر لیا ہے۔

## ترکیب

صدق کجعل وخلق یتعدی الی مفعولین رسولہ مفعول اول الرؤیا مفعول ثان ویحتمل ان یتعدی بحرف تقدیرہ صدق اللہ رسولہ فی رؤیاہ بالحق حال ای متلبسا بالحق۔ او قسم لان الحق من اسمائہ تعالیٰ وعلیٰ ہذا لتدخلن جواب او جواب القسم المحذوف ای واللہ لتدخلن وہذا تفسیر للرؤیا او تحقیق لقولہ صدق اللہ ان شاء اللہ تعلیق للعدۃ بالمشیۃ لتعلیم العباد ان یقولوا ان شاء اللہ کما امر اولا ولا تقولن لشای انی فاعل ذلک غدا الا ان یشاء اللہ او اظہار ان ذلک وعدہ لا یتحقق الا بمشیئتہ لیس علیہ دین ولا حق واجب آمنین حال من فاعل لتدخلن وشرط معترض وکذا قولہ محلقین الخ لا تخافون حال مؤکدۃ من فاعل لتدخلن او استیناف فعلم عطف علی صدق سیماہم مبتدأ فی وجوہہم خبرہ ذلک مبتدأ مثلہم خبرہ ومثلہم فی الانجیل مبتدأ کزرع خبرہ۔

## تفسیر

سکینہ نازل کرنے کے بعد جو کچھ منافقوں نے کہا اس کا حال بیان فرماتا ہے۔ اور یہ بھی ہے کہ دکان اللہ

عـه قال الاخفش ذلک من شطہ طرفہ آزرہ قواہ وشدہ فاستغلظ ای صار غلیظا تینا قویا والسوق جمع ساق ۱۲ منہ

بکل شئ علیما میں اس طرف اشارہ ہے کہ ہر بات کی مصلحت وہی خوب جانتا ہے۔ بندوں کی جلدی کرنے سے وہ جلدی نہیں کرتا۔ ہاں اس بات کو اس کے موقع پر پوری کر دیتا ہے۔

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہجرت کے چھٹے سال خواب دیکھا تھا کہ ہم مسجد الحرام میں یعنی حرم کعبہ میں امن سے گئے ہیں، ارکان حج و عمرہ باطمینان بجا لا رہے ہیں، سر بھی منڈاتے ہیں بال بھی کتروا رہے ہیں جیسا کہ حج و عمرہ میں کیا کرتے ہیں، اور کسی کا کچھ خوف و خطر نہیں ہے۔ اس خواب کو آپؐ نے بعض لوگوں سے بیان بھی فرما دیا تھا۔ مگر اس کے بعد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قصد عمرہ کرنے کا ہوا لوگ خصوصاً مخالفین یہی سمجھ گئے کہ آپؐ اسی خواب کے مطابق مکہ عمرہ کرنے چلے ہیں، حالانکہ آپؐ اس کی تعبیر کا یہ وقت ہرگز نہیں سمجھتے تھے اور نہ کسی سے یہ فرمایا تھا۔ خیر جب حدیبیہ پہنچے اور کفار مکہ نے سنا تو جنگ کی تیاری کر دی اور آپؐ مکہ میں نہ گئے وہیں سے صلح[1] ہو گئی واپس چلے آئے جیسا کہ ہم نے بیان کیا۔ تو اب منافقوں کو خواب کی تکذیب کرنے کا موقع آ گیا کہ لو کہتے تھے مجھے خواب ہوا ہے مکہ میں امن سے جائیں گے ارکان حج ادا کریں گے حالانکہ مکہ میں داخل بھی نہ ہونے پائے۔ اور اس بات کو منافقوں نے بہت مشہور کیا ان آیات میں ان کا جواب ہے۔

فقال لقد صدق اللّٰہ رسولہ الرؤیا بالحق کہ خواب کو بے شک اللہ نے سچ کر دیا یعنی کرے گا اور قرآن میں یقینی چیز کو جو آیندہ آنے والی ہو بلفظ ماضی تعبیر کیا جاتا ہے، کہ ان شاء اللہ تم اطمینان و امن سے مسجد الحرام میں داخل ہو گئے ارکان حج و عمرہ ادا کر دئے مگر اس سال میں یہ مقدر نہیں۔ اس کی حکمت تم کو معلوم نہیں وہی خوب جانتا ہے مگر اس سے پہلے تم کو ایک نزدیک سے فتح دی یعنی خیبر کی فتح جلد نصیب کر دی۔

الحمد للہ کہ خدا نے اپنے نبی صادق مصدوق علیہ الصلوٰۃ والسلام کے خواب کو سچا کیا۔ اس سے اگلے سال آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکہ کی طرف روانہ ہوئے مسلمانوں کا لشکر آپؐ کے ساتھ تھا۔ مکہ کے کفار گھروں میں چھپ گئے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اور سب نے اطمینان سے عمرہ کیا کسی نے سر منڈوایا کسی نے بال کتروائے کسی کا خوف و خطر نہ تھا۔ اس کے بعد فتح مکہ کا وہی واقعہ تھا جس کی حضرت یسعیاہ علیہ السلام نے خبر دی ہے۔ کتاب یسعیاہ کا ۶۶ باب دیکھو۔ اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بھی خبر دی ہے۔ سفر استثنا ۳۳ باب ورس ۲۔ اور زبور میں بھی اس واقعہ کی طرف اشارہ ہے ورس ۳ "ہمارا خدا آوے گا (یعنی اس کا رسول) اور چپ چاپ نہ رہے گا آتکبیر اور

[1] صلح میں یہ قرار پایا کہ جو قریش سے بھاگ کر مدینہ جاوے محمدؐ اس کو واپس بھیج دیں اور جو ان کا بھاگ آدے واپس نہ دیا جاوے۔ اور آپؐ اگلے سال آکر عمرہ کریں مکہ میں ہتیار بند کر کے آویں تلواریں میان میں ہوں ننگی نہ ہوں اور دس برس تک باہم جنگ نہ ہو اور جو قبائل جس کے حلیف ہوں وہ بھی انہیں میں شامل ہوں۔ کفار کی طرف سے وکیل سہیل بن عمر تھا کہ جس کا بیٹا ابا جندل اسی وقت مکہ سے بھاگ کر مسلمانوں میں آیا تھا جو واپس دیا گیا خزاعہ قبیلہ حضرت کا اور بنو بکر قریش کا حلیف ہوا حضرتؐ نے اگلے سال عمرہ ادا کیا اس کے بعد خزاعہ اور بنو بکر میں لڑائی ہوئی قریش نے بدعہدی کر کے بنو بکر کی مدد کی خزاعہ حضرتؐ کے پاس آئے جس سے وہ صلح فسخ ہو گئی اور آٹھویں سال آپؐ مکہ پر چڑھے اس کو فتح کر لیا جس کی تفصیل کتب سیر میں ہے ۱۲ منہ

تلبیہ کی آوازیں بلند ہوں گی) آگ اس کے آگے آگے فنا کرتی جائے گی اور اس کے آگے شدت سے طوفان ہوگا (لشکرِ صحابہؓ) وہ اوپر آسمان کو طلب کرنا اور زمین کو بھی تاکہ اپنے لوگوں کی عدالت کرے (مکہ میں عدالت ایسی ہی اس روز آپؐ نے کی) میرے پاک بندوں کو میرے پاس فراہم کرو جنہوں نے میرے ساتھ قربانی پر عہد کیا ہے تب آسمان اس کی صداقت کو آشکار کریں گے"۔ فتح مکہ کے بعد سے آسمانوں نے حضرتؐ کی صداقت کو ظاہر کر دیا۔ روئے زمین پر روشن کر دیا کہ آپؐ وہی رسول برحق ہیں۔ اور ۴۷۔ زبور میں بھی جس کا اخیر فقرہ یہ ہے "قوموں کے امرا ابراہام کے خدا کے لوگوں کے مل کے جمع ہوئے ہیں"۔

اب آپ ہی خدا تعالیٰ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اس شوکت کا اظہار کرتا ہے فقال ھو الذی ارسل رسولہ بالھدیٰ ودین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ کہ اللہ نے اپنا برحق رسول بھیجا تاکہ سب دینوں پر اس کو یا دینِ حق کو اللہ غالب کرے یا اس کی طرف سے رسول غالب کرے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا بھی اور دین برحق ہونے کی گواہی دینے کو بس ہے۔ محمد رسول اللہ وہ کون رسول ہے محمد اللہ کا رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) اس میں ایمان داروں کے دلوں کو تسلی ہے۔ کیونکہ حدیبیہ کے مقام میں جب صلح نامہ لکھا گیا تو بسم اللہ کے بعد اس کی یہ عبارت تھی "من محمد رسول اللہ" کفار نے کہا ہم آپ کو رسول اللہ نہیں جانتے اس کو مٹا دو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ سے کہا تو اس لفظ کو مٹا دے۔ علی رضی اللہ عنہ نے کہا مجھ سے یہ نہیں ہو سکتا کہ میں محمد رسول اللہ کے لفظ کو مٹا ڈالوں۔ پھر خود آپؐ نے محو کر دیا، کیونکہ صلح کرنی مقصود تھی جنگ مقصود نہ تھی۔ ان کے مٹوانے کا یہ نتیجہ ہوا کہ اللہ نے قرآن شریف میں محمد رسول اللہ لکھ دیا جو قیامت تک نہ مٹے گا۔

محمدؐ تو اللہ کے رسول ہیں مگر والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم اس کے ساتھ جو پاک باز اور مقدس لوگوں کی جماعت ہے وہ ہیں جو خدا کے دشمنوں پر سخت ہیں ان سے دبتے نہیں۔ اشدا، جمع شدید۔ رحما، جمع رحیم۔ آپس میں رحیم یعنی نرم دل ہیں۔ یہاں سے یہ بات بھی رد ہوگئی کہ صحابہؓ آپس میں کینہ و عداوت رکھتے تھے اور علی مرتضیٰؓ ان سے ڈر کر تقیہ کرتے تھے۔

ترٰھم رکعا سجدا یبتغون فضلا من اللہ ورضوانا یہ ان کی تیسری صفت ہے کہ وہ اس کثرت سے نماز پڑھتے ہیں کہ رکوع و سجدہ ہی میں دکھائی دیتے ہیں، دنیا کی غرض اور کسی کے دکھانے کو نہیں بلکہ خاص اللہ کے لیے اس کے فضل اور اس کی خوشنودی کے لیے۔ پہلی دو صفتیں معاملات کے متعلق تھیں، یہ صفت ان کی ذات سے متعلق ہے یعنی بڑے پرہیز گار باخدا لوگ ہیں۔ صحابہؓ کو بُری باتوں سے متہم کرنا بڑی بدباطنی اور اس آیت کی مخالفت کرنی ہے اعاذنا اللہ منہ۔

چوتھی صفت سیماھم فی وجوھھم من اثر السجود ان کی بزرگی اور نیکی کے آثار و انوار ان کے چہروں سے ظاہر ہیں۔ حقیقت میں انسان کا باطنی حال اس کے چہرے پر ظاہر ہو جاتا ہے۔ نیک خیر باخدا لوگوں کے چہروں میں جو انوار و برکات ہوتے ہیں وہ ریاکاروں اور بدباطنوں کے چہروں میں ہرگز نہیں ہوتے بشرطیکہ اس کو دیکھنے کے لیے خدا نے آنکھ بھی دی ہو۔ اسلام کی یہ بھی ایک بڑی ظاہر برکت ہے کہ مسلمان ہوتے ہی اس کے چہرے پر نور و برکت معلوم ہونے لگتی ہے۔ خوبصورتی و بدصورتی اور چیز ہے نورانیت

وبدرونقی اور بات ہے۔

حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحبت یافتوں میں یہ خوبیاں ہونا آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اعجاز تھا کہ جس نے کیسے کیسے سیاہ دلوں خون خواروں بدکاروں شہوت پرستوں کو کایا پلٹ کر دیا۔ اثر نبوت کاملہ اس کو کہتے ہیں۔

پھر فرماتا ہے ذٰلك مثلهم فی التورٰیة اس جگہ قراء کے نزدیک وقف ہے یعنی یہ خوبیاں ان کی توریت میں موجود ہیں ومثلهم فی الانجیل الگ جملہ ہے۔ اور بعض کہتے ہیں فی الانجیل پر وقف ہے کزرع الگ جملہ ہے۔ تب یہ معنی ہوں گے کہ ان کی یہ خوبیاں توریت و انجیل میں ہیں اور تیسرا احتمال یہ بھی ہے کہ ذٰلك پر وقف ہے ای الامر ذٰلک یعنی بات یوں ہی ہے اور مثلهم فی التورٰیة الگ جملہ ہے کہ توریت و انجیل میں ان کی خوبیاں مذکور ہیں۔ مگر قوی تر وہ پہلی بات ہے۔ اب ہم اسی کے مطابق شہادتیں پیش کرتے ہیں

اصل توریت و انجیل اب دنیا میں باقی نہیں جو وہاں ان صفات صحابہؓ اور حضرتؐ کی رسالت کو پورے پورے طور پر دکھائیں جس طرح کہ (وہ ناصری کہلائے گا) حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو عیسائی خدا تعالیٰ کے نوشتوں میں نہیں دکھا سکتے اور اس بات کا ثبوت ہم نے بخوبی کر دیا ہے کہ اصلی توریت و انجیل اب دنیا میں نہیں جس طرح اور انبیاء علیہم السلام کی کتابیں نہیں جن کا مروج توریت وغیرہا میں حوالہ ہے مگر اب توراتِ موجودہ و انجیل مروج ہی میں دکھاتے ہیں:۔

توراۃ سفر استثنا تینتیسویں باب کے شروع میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپؐ کے صحابہؓ کی نسبت یہ لکھا ہوا ہے:۔ **قولہ** "خداوند سینا سے آیا اور شعیر سے ان پر طلوع ہوا فاران ہی کے پہاڑ سے وہ جلوہ گر ہوا دس ہزار قدسیوں کے ساتھ آیا اور اس کے داہنے ہاتھ میں ایک آتشی شریعت ان کے لیے تھی"۔[1]

اس عبارت کی تاویل میں اہل کتاب گو بہت کچھ پیچ و تاب کھاتے ہیں مگر کوئی بات بن نہیں آتی۔ یہ کہ سینا سے مراد کوہ سینا ہے اور کوہ طور بھی وہی ہے وہاں سے خداوند کا آنا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو توریت عطا کرنا مراد ہے۔ مگر کوہ شعیر اور فاران کے پہاڑ تو عرب میں ہیں جن کا سلسلہ مدینہ منورہ سے مکہ معظمہ تک ہے ان میں سے فاران کے پہاڑ وہ ہیں جو مکہ کے متصل ہیں اور جبل شعیر مدینہ کے متصل ہے وہاں سے تو حضرت موسیٰ کا ظہور ہوا نہ حضرت عیسیٰ کا (علیہما السلام) اور نہ دس ہزار قدسی یعنی پاک باز موصوف بصفاتِ حمیدہ لوگ موسیٰؑ کے ساتھ تھے بلکہ وہ لوگ تھے کہ جن پر ان کی بے ہودگی و نافرمانی سے بارہا خدا تعالیٰ ناخوش ہوا اور فرمایا کہ ان کو شام کا ملک دیکھنا نصیب نہ ہوگا۔ اور نہ حضرت عیسیٰؑ کے ساتھ ایسے لوگ تھے کیونکہ ان کو تو حضرت عیسیٰؑ نے بے ایمان کا لقب دیا اور نہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے داہنے ہاتھ میں آتشی شریعت تھی۔ پس ثابت ہوا کہ وہ خاص حضرت محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں اور صحابہؓ کی جماعت کہ جن کی نسبت فرمایا والذین معه کہ قدسی لوگ تھے اور آپ ہی کے داہنے ہاتھ میں آتشی شریعت تھی جس نے بت کدے اور قمار خانے اور زنا خانے جلا دیے۔ پھر اسی باب میں آگے چل کر فرماتا ہے "ہاں وہ اس قوم سے بڑی محبت رکھتا ہے (والذین معه سے) اس کے سارے مقدس تیرے ہاتھ میں ہیں اور وہ تیرے قدموں کے نزدیک

[1] توراۃ میں بھی آیندہ باتوں کو ماضی کے صیغوں سے بیان کیا جاتا ہے جس کے بہت سے شواہد موجود ہیں ۱۲ منہ

بیٹھے ہیں اور بری باتوں کو پائیں گے"۔ پھر صحابہؓ کے اور کسی نبی کے پیرووں نے اپنے نبی کی ایسی اطاعت و فرماں برداری نہیں کی مثلهم فی التوراة کا جملہ صادق آیا۔

اب مثلهم فی الانجیل کا بیان سنیے۔ انجیل متی کے تیرھویں باب میں کھیتی کی مثال دو جگہ بیان ہے۔ آٹھویں جملہ میں ہے "اور کچھ (تخم) اچھی زمین میں گرا اور پھل لایا کچھ سو گنا کچھ ساٹھ گنا کچھ تیس گنا"۔ یہ صحابہؓ کی مثال ہے۔ پھر ۳۱ و ۳۲ جملے میں ہے۔ وہ اچھی زمین عرب ہے جہاں تخم ہدایت بویا گیا۔ صدیق اکبرؓ کے عہد میں اس کا پھل لگا، سو گنا عمر رضی اللہ عنہ کے عہد میں فتوحات کثیرہ کی وجہ سے۔ ساٹھ گنا عثمان رضی اللہ عنہ کے عہد میں تیس گنا علی رضی اللہ عنہ کے عہد میں۔ اور حضرتؐ نے بھی فرمادیا تھا کہ خلافت میرے بعد تیس برس تک رہے گی۔ آیت کے بھی یہی معنی ہیں کہ پیڑ اُگا' عرب کی زمین میں۔

فآزره پھر وہ قوی ہوتا گیا صدیقؓ کے عہد میں پھر عمر رضی اللہ عنہ کے عہد میں بالکل قوی ہوا۔

فاستغلظ فاستوی علی سوقه کہ کافر اس سے جلنے لگا۔ اللہ کا ایمان داروں کے لیے مغفرت و اجر عظیم کا وعدہ ہے۔ سورت کے اول میں فتح اور اخیر میں مغفرت اور اجر عظیم کا وعدہ ہے۔ اور یہ ثابت ہوا کہ جو صحابہؓ سے جلتے ہیں وہ کافر ہیں۔

---

# سورۂ حجرات

مدینہ میں نازل ہوئی اس کی اٹھارہ آیات دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ

ایمان والو! اللہ اور اس کے

يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ

رسول سے پیش قدمی نہ کیا کرو اور اللہ سے ڈرتے رہا کرو

اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۱﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ

کیونکہ اللہ سنتا جانتا ہے ایمان

اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ

والو! اپنی آوازیں نبی کی آواز سے بلند

صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ

نہ کیا کرو اور نہ رسول سے بلند آواز سے بات کیا کرو

كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ

جیسا کہ تم ایک دوسرے سے کیا کرتے ہو کہیں تمہارے اعمال

اَعْمَالُكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ﴿۲﴾

برباد نہ ہو جائیں اور تمہیں خبر بھی نہ ہو

اِنَّ الَّذِيْنَ يَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ

وہ جو اپنی آوازوں کو رسول اللہ کے روبرو

رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ

پست کرتے ہیں انہیں کے دلوں کو اللہ نے

اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى ؕ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ

پرہیزگاری کے لیے جانچ لیا ہے ان کے لیے بخشش

وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿۳﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ يُنَادُوْنَكَ

اور بڑا اجر ہے اور وہ جو ان کو حجروں

مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرٰتِ اَكْثَرُهُمْ

کے باہر سے پکارتے ہیں اکثر تو

لَا يَعْقِلُوْنَ ﴿۴﴾ وَلَوْ اَنَّهُمْ صَبَرُوْا

بے وقوف ہیں اور اگر وہ صبر کرتے

حَتّٰى تَخْرُجَ اِلَيْهِمْ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ؕ

یہاں تک کہ آپ ان کے پاس نکل کر آتے تو ان کے لیے بہتر ہوتا

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ⑤

اور اللہ غفور رحیم ہے

## تفسیر

یہ سورت بالاتفاق مدینہ میں نازل ہوئی ہے۔ سورہ فتح کے اخیر میں صحابہؓ کا مرتبہ اور ان کی بزرگی بیان ہوئی تھی اس لیے اس سورت میں چند آداب تعلیم کرتا ہے، تاکہ ان کے برخلاف عمل کرنے سے اس بزرگی میں فرق نہ آئے۔ اس سورت میں تمدن کے متعلق وہ احکام بیان فرمائے ہیں کہ جن سے قوت اعوانیہ وطاقت اجتماعیہ جو اتفاق ومحبت باہمی پر مبنی ہے قائم رہے۔ اور سب سے اول مسئلہ سردار کی تعظیم وعظمت کا ہے کیوں کہ اس کی عزت دل میں ہوگی تو اس کے احکام کی تعمیل بھی ہوگی، وہی تو اس قوت کا جمع رکھنے والا ہے اس لیے سب سے اول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب سے ادب ملحوظ رکھنے کے احکام صادر فرمائے۔

## اوّل حکم

یاایھا الذین اٰمنوا لا تقدموا الخ یہ پہلا حکم ہے کہ اس کے رسول کے آگے نہ بڑھو۔ اللہ کا لفظ اس لیے ذکر کیا کہ رسول، اللہ کا نائب ہے۔ اس کی گستاخی اللہ کی گستاخی اور اس کی تعظیم اللہ کی تعظیم ہے۔ آگے بڑھنے سے کیا مراد ہے؟ یعنی کسی بات میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے جلدی نہ کرو بلکہ تابع رہو۔ حضرتؐ سے پہلے آپ کوئی حکم نہ دو، آپؐ کے سامنے کسی کام میں سبقت نہ کرو، چلنے میں، بات کرنے میں، حکم دینے میں، کھانے میں، کسی کے سوال کے جواب دینے میں، آگے بڑھ کر بیٹھنے میں عام ہے اور اللہ سے ڈرو، اللہ تمہاری باتیں سنتا ہے دل کے احوال جانتا ہے۔

## دوسرا حکم

دوسرا حکم یاایھا الذین اٰمنوا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی کہ نبی کی آواز سے اپنی آواز بلند نہ کیا کرو پست آوازی اور نرمی سے بات کیا کرو کس لیے کہ سردار کے سامنے غل مچا کر اور ٹائیں ٹائیں آواز سے باتیں کرنا نہ تنہا گستاخی بلکہ بدتہذیبی بھی ہے۔ مہذب لوگ پست آواز سے باتیں کیا کرتے ہیں۔ بخاری نے اور مسلم نے اور دیگر محدثین نے نقل کیا ہے کہ ثابت ابن قیس اس آیت کے نازل ہونے کے بعد غمگین ہوکر گھر میں بیٹھ رہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت کیا، اس نے عرض کروایا میری آواز بلند ہے میرے اعمال حبط ہوگئے میں جہنمی ہوگیا آپ کے سامنے بلند آوازی سے کلام کرنے سے۔ آں حضرتؐ نے فرمایا تو جنتی ہے۔ الغرض جن صحابہؓ کی آوازیں بلند تھیں اس آیت کے بعد سے وہ اس طرح پست آواز سے بات کرتے تھے کہ پوچھنے کی حاجت پڑتی تھی۔

## تیسرا حکم

تیسرا حکم ولا تجھروا لہ بالقول کجھر بعضکم لبعض نبی سے اس طرح سے پکار کر اور خطاب کرکے باتیں نہ کیا کرو کہ جس طرح آپس والوں سے کرتے ہیں۔ دوسرے حکم میں مطلقاً آواز بلند کرنے کی حضرت کے روبرو ممانعت تھی، خواہ حضرتؐ سے خواہ کسی اور سے نہ چیخو۔ غل نہ مچاؤ یہاں خاص آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بات کرنے کا ادب سکھایا گیا ہے۔ فرمایا ایسی گستاخی میں اعمال حبط ہو جانے کا ڈر ہے۔ الحمد للہ امت محمدیہ خصوصاً صحابہؓ نے اس حکم کی کمال درجہ تعمیل کی۔ اب تک حرمین شریفین میں

بلند آواز سے کوئی بات نہیں کرتا کسی کو دور سے بلایا جاتا ہو تو استثناء ہے۔ افسوس ہندستان کے مسلمانوں پر کہ مساجد میں کیسا غل مچاتے ہیں اور اکابر اور بزرگان دین کے سامنے بات کرنے میں تہذیب و ادب ان کے نصیب نہیں الا ماشاء اللہ۔ کیسی بدتہذیبی آگئی ہے۔

اب پست آوازی سے بات کرنے والوں کے محامد بیان فرماتا ہے فقال ان الذین یغضون اصواتہم عند رسول اللہ اولئک الذین امتحن اللہ قلوبہم للتقوی لہم مغفرۃ واجر عظیم کہ جو لوگ نبی کے سامنے پست آواز سے بات کرتے ہیں اللہ نے ان کے دل پرہیزگاری کے لیے خاص و ممتاز کیے ہیں یعنی ان کے دلوں میں تقویٰ ہے ان کے لیے مغفرت اور اجر عظیم ہے۔ صحابہؓ خصوصاً خلفاء اربعہؓ اس صفت سے موصوف تھے۔ کیوں نہ ہو ان کی نسبت تورات میں اول ہی سے آگیا ہے کہ وہ تیرے قدموں کے نزدیک بیٹھے ہیں اور تیری باتوں کو مانیں گے۔

اس کے بعد اس حکم کے خلاف کرنے والوں کا حال بیان فرماتا ہے فقال ان الذین ینادونک من وراء الحجرات اکثرہم لا یعقلون۔ حُجرات کو جمہور نے بضم جیم پڑھا ہے۔ یہ حجرہ کی جمع ہے جیسا کہ غُرفہ کی غُرفات اور ظُلمۃ کی ظُلمات۔ حجرہ گھر، خلوت خانہ۔ جس کی چار دیواری ہو۔ اس سے مراد ازواج مطہراتؓ کے مکانات ہیں۔ یعنی جو لوگ آپؐ کو حجرات کے باہر سے پکارتے ہیں وہ اکثر بے عقل ہیں۔ یہ عرب کے گنواروں کی عادت تھی، جیسا کہ ہند کے گنواروں کی عادت ہے کہ کسی بزرگ سے ملنے گئے اور وہ اپنے مکان میں ہے باہر آنے کا انتظار نہیں کرتے پکارنے لگتے ہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی ایسا ہی اتفاق ہوا تھا۔ احمد و ابن جریر و بغوی و طبرانی وغیرہ نے نقل کیا ہے کہ اقرع بن حابس نے آکر پکارا تھا یا محمد اخرج (اے محمد باہر آ) ابو یعلیٰ و مسدد و ابن راہویہ و ابن مردویہ و طبرانی نے نقل کیا ہے کہ عرب کے چند آدمی آئے اور حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو باہر سے پکارنے لگے یا محمدؐ یا محمدؐ! اس پر یہ آیت اتری اور ادب سکھایا ولو انہم صبروا حتی تخرج الیہم لکان خیرا لہم کہ اگر وہ صبر کرتے یہاں تک کہ اے نبی تم از خود باہر نکل کر ان کے پاس آجاتے تو ان کے لیے بہتر تھا۔ واللہ غفور رحیم اللہ ان کی اس بے ادبی کو جو جہالت و بے عقلی سے سرزد ہوئی ہے معاف کردے گا اگر وہ توبہ کریں گے۔ اس کے بعد سے پھر کبھی کسی نے ایسا نہیں کیا۔

عرب میں صلاحیت کا مادّہ بہت کچھ ہے اب تک وہاں کے بدو اور جنگل کے تہذیب یافتوں سے بات چیت میں اور دیگر امور میں مہذب ہیں۔ جب کہ وہاں کے گھوڑے میں یہ صلاحیت ہے تو آدمیوں کا کیا کہنا ہے۔ اسی حکمت سے اس سرزمین پر خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے۔

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌۢ

ایمان والو! اگر کوئی فاسق تمہارے پاس کوئی

بِنَبَاٍ فَتَبَیَّنُوْۤا اَنْ تُصِیْبُوْا قَوْمًۢا

سی خبر لیکر آئے تو اس کو تحقیق کیا کرو (ایسا نہ ہو) کہ کہیں کسی قوم پر بے خبری سے

بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوْا عَلٰى مَا فَعَلْتُمْ

نہ جا پڑو پھر اپنے کیے پر پشیمان

نٰدِمِیْنَ ۝۶ وَاعْلَمُوْۤا اَنَّ فِیْكُمْ

ہونے لگو اور جان لو کہ تم میں

رَسُوْلَ اللّٰهِ ؕ لَوْ یُطِیْعُكُمْ فِیْ كَثِیْرٍ

اللہ کا رسول موجود ہے اگر وہ بہت سی باتوں میں تمہارا کہنا

رکوع ۱۰ ع ۱۳

مِّنَ الۡاَمۡرِ لَعَنِتُّمۡ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ
مانے تو تم پر مشکل پڑ جائے لیکن اللہ نے ایمان کی
اِلَيۡكُمُ الۡاِيۡمَانَ وَزَيَّنَهٗ فِىۡ قُلُوۡبِكُمۡ
محبت ڈال دی اور اس کو تمہارے دلوں میں کھپا دیا
وَكَرَّهَ اِلَيۡكُمُ الۡكُفۡرَ وَالۡفُسُوۡقَ وَ
اور تمہاری نظروں میں کفر اور بدکاری اور نافرمانی کو برا
الۡعِصۡيَانَ ؕ اُولٰٓـئِكَ هُمُ الرّٰشِدُوۡنَ ⑦
کر دکھایا ہے یہی لوگ نیک چلن ہیں
فَضۡلًا مِّنَ اللّٰهِ وَنِعۡمَةً ؕ وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌ
اللہ کے فضل اور احسان سے اور اللہ جاننے والا
حَكِيۡمٌ ⑧ وَاِنۡ طَآئِفَتٰنِ مِنَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ
حکمت والا ہے اور اگر مؤمنوں کے دو گروہ
اقۡتَتَلُوۡا فَاَصۡلِحُوۡا بَيۡنَهُمَا ۚ فَاِنۡۢ بَغَتۡ
باہم لڑ پڑیں تو ان میں صلح کرادو پھر بھی اگر دونوں میں سے ایک
اِحۡدٰٮهُمَا عَلَى الۡاُخۡرٰى فَقَاتِلُوا الَّتِىۡ
دوسرے پر سرکشی کرے تو سرکشی کرنے والے سے
تَبۡغِىۡ حَتّٰى تَفِىۡٓءَ اِلٰٓى اَمۡرِ اللّٰهِ ۚ فَاِنۡ
لڑو یہاں تک کہ وہ گروہ حکم خدا کی فرمانبرداری پر آجائے پھر اگر وہ
فَآءَتۡ فَاَصۡلِحُوۡا بَيۡنَهُمَا بِالۡعَدۡلِ
فرمانبرداری پر آجائے تو ان میں انصاف سے صلح کرا دو
وَاَقۡسِطُوۡا ؕ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الۡمُقۡسِطِيۡنَ ⑨
اور ان میں عدل کرو بے شک اللہ کو انصاف کرنے والوں سے محبت ہے
اِنَّمَا الۡمُؤۡمِنُوۡنَ اِخۡوَةٌ فَاَصۡلِحُوۡا
ایمان والے جو ہیں تو بھائی بھائی ہیں پھر اپنے دو
بَيۡنَ اَخَوَيۡكُمۡ ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمۡ
بھائیوں میں ملاپ کرا دیا کرو اور اللہ سے ڈرتے رہو تاکہ تم پر
تُرۡحَمُوۡنَ ⑩
رحم کیا جائے

# ترکیب

ان تصیبوا مفعول لہ ای خشیۃ ذلک بجھالۃ حال من الفاعل ای جاہلین۔ لو یطیعکم مستانف و یجوز ان یکون فی موضع الحال والعامل فیہ الاستقرار کقولک مررت برجل لو کلمتہ لکلمنی فکما جاز وقوعہ صفۃ للنکرۃ جاز وقوعہ حالا فضلا مفعول لہ طائفتان فاعل فعل محذوف اخویکم بالتثنیۃ والجمع الاخوۃ جمع الاخ۔

# تفسیر

## چوتھا حکم

چوتھا حکم، یاایھا الذین اٰمنوا ان جاءکم فاسق بنبأ فتبینوا کہ اگر کوئی فاسق تمہارے پاس کوئی خبر لائے تو جانچ لیا کرو۔ یہ نہیں کہ جو کسی سے سنا یقین کر لیا اور اس پر کاربند ہو گئے کیونکہ ایسی صورتوں میں باہم لڑانے کے لیے بہت سے جھوٹے افسانے غماز بنالایا کرتے ہیں۔ ان پر باور کر کے کسی سے لڑ پڑے یا رنجیدہ ہو کر ان کے برخلاف کر بیٹھے تو پھر دریافت حال ہونے کے بعد ندامت اٹھانی پڑے۔

یہ مسئلہ اصول تمدن میں سے ہے۔ کیونکہ ہر شخص کی بات کو خصوصاً لڑائی اور بدگوئی کی بابت باور کر لینا بڑی خرابیاں پیدا کرتا ہے۔ عقل اور قرائن سے بھی دریافت کر لینا چاہیے۔ فاسق کا لفظ اس بات کو بتلا رہا ہے کہ اگر کوئی نیک کہے تو باور کرو۔ خبر کے متعلق اس آیت سے اہل فقہ و اہل اصول و حدیث نے بہت سے مسائل ثابت کیے ہیں جن کا ذکر فن تفسیر سے باہر ہے اس لیے ترک کرتا ہوں۔

اس آیت میں حکم عام ہے مگر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں بھی کوئی ایک ایسی بات ہوئی ہے جو اس آیت کے حکم میں شامل ہے جس کو مفسرین اس کا شانِ نزول کہتے ہیں، اور وہ یہ ہے۔ امام احمد وغیرہ نے نقل کیا ہے کہ حارث بن ضرار خزاعی کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے زکوٰۃ پر متعین کرکے اس کی قوم میں بھیجا، ابان نے اس میں خلل اندازی کردی تب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ولید بن عقبہ کو وصول کرنے کے لیے بھیجا۔ اس نے آکر جھوٹ موٹ کہہ دیا کہ حارث مقابلہ میں آیا اور مجھے قتل کرنے پر آمادہ ہوگیا۔ اس پر ایک لشکر تیار ہوکر حارث کے مقابلہ کو چلا، ادھر وہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں زکوٰۃ لیے آرہا تھا کہ رستہ میں لشکر سے ملا۔ دریافت ہوا تو تعجب ہوا۔ پھر سب آں حضرتؐ کے پاس واپس آئے، حارث نے قسم کھائی کہ میں نے ہرگز ایسا نہیں کیا تب یہ آیت نازل ہوئی۔ ایسا واقعہ بھی ہوا ہو مگر آیت میں کسی شخص کی طرف اشارہ نہیں عام حکم ہے۔

اس بات سے لوگوں کے دل میں خیال پیدا ہوتا ہوگا کہ ہماری بات اور خبر نہیں مانی جاتی، نہ ہماری رائے و تدبیر کی پابندی ہوتی ہے اور انسان کا یہ مقتضائے طبعی ہے کہ وہ دوسرے کو اپنے قول کا تابع اور اپنی خواہش کا پابند کرنا چاہتا ہے۔ مگر حضرت رسالت میں اس کی کہاں گنجائش تھی۔ اس لیے فرماتا ہے واعلموا ان فیکم رسول اللہ یاد رہے کہ تم میں اللہ کا رسول ہے۔ رسول الہام و وحی سے حکم دیتا ہے پھر اس کے برخلاف کسی کی رائے اور بات کیا ہے؟

لو یطیعکم فی کثیر من الامر لعنتم اگر اکثر باتوں میں تمہارے کہنے پر چلا کرے تو خود تم مشقت میں پڑ جاؤ کس لیے کہ تمہاری بہت سی باتیں خطا سے خالی نہیں ہوتیں ان پر وہ چلے اور تم بھی ساتھ چلو تو انجام برا ہو کشتی کا ناخدا اگر اس کے اندر بیٹھنے والوں کے کہنے پر ہر ہر بات میں چلے تو جہاز غرق ہوجائے۔ مگر اے صحابہ تم ایسے بداندیش نہیں ہو کہ رسول کو اپنی مرضی کے تابع کرکے بے ایمانی اور نافرمانی اور بدکاری کے رویہ کو پسند کرو بلکہ ولکن اللہ حبب الیکم الایمان وزینہ فی قلوبکم اس نے ایمان کو تمہارا پسندا ور مرغوب طبع کردیا ہے وکرہ الیکم الکفر والفسوق والعصیان کفر و بدکاری و نافرمانی سے تم کو نفرت دلادی ہے اس لیے تم دل سے رسول کی اطاعت کو پسند کرتے ہو اور کیوں نہ ہو اولئک ھم الراشدون فضلاً من اللہ ونعمۃ ایسے لوگ اس کے فضل سے و عنایت سے راشد یعنی راستی پسند حق جو، حق گو، حق پر چلنے والے ہیں۔

## فضائل صحابہؓ

ان جملوں سے بھی صحابہؓ خصوصاً خلفائے اربعہؓ کے بہت فضائل ثابت ہوئے۔ پھر ان کی نسبت یہ خیال کرنا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد یہ لوگ مرتد ہوگئے اور سرکشی اور بے دینی کرنے لگے تھے اس لیے انہوں نے علیؓ اور اہل بیت پر ظلم کیے ان کا حق خلافت چھین لیا اور باغ فدک دبا بیٹھے وغیرہ وغیرہ) کمال بدگمانی اور ان آیات سے سرتابی ہے۔ جو لوگ ایسے ہوں کہ ان کی توریت و انجیل میں مدح ہو قرآن میں ان کے یہ محامد ہوں کہ اللہ ان سے راضی ہوگیا، وہ باہم رحیم، کفار پر سخت، نمازی و پرہیزگار ہیں، ایمان ان کے دل میں جاگزیں ہوگیا، کفر و بدکاری سے ان کو نفرت ہے اور وہ راشد ہیں، پھر ان سے یہ باتیں جو غلط گو راویوں نے اتہام لگانے کے لیے نقل کی ہیں سرزد ہوں؟ اور باوجود اس کے اشاعت اسلام و جہاد میں ان کی کوششوں اور صلاحیت پرہیزگاری بلکہ مخالفین بھی گواہیاں دیتے ہوں؟ تعجب تعجب معاذ اللہ۔

یہ چند غلط گو رطب و یابس قصہ نقل کرنے والے (جن کی اندرونی حالت مشکوک ہو) تو سچے ٹھہریں اور خدا کا کلام اور موافق و مخالف کی تاریخیں اور ان کے بڑے بڑے کارنامے سب جھوٹے سمجھے جائیں۔

## پانچواں حکم

پانچواں حکم وان طائفتٰن من المؤمنین اقتتلوا فاصلحوا بینھما اگر مسلمانوں کی دو جماعتوں (یا دو شخصوں) میں لڑائی ہو جائے تو باہم ملاپ کرادو۔

بخاری و مسلم نے اس آیت کے متعلق بھی ایک قصہ نقل کرکے اس کو اس کا شان نزول قرار دیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سوار ہو کر عبداللہ بن اُبیّ منافق کے سمجھانے کو تشریف لے گئے اس نے کہا مجھ سے دور رہیے آپ کے گدھے کی بدبو مجھے تکلیف دیتی ہے۔ کسی انصاری نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گدھے کی بو تیری بو سے عمدہ ہے۔ اس پر اُدھر کا کوئی غصہ ہوا ادھر سے بھی لوگ بگڑے باہم مارپیٹ کی نوبت پہنچی آخر آں حضرتؐ نے ان میں ملاپ کرادیا۔ اسی طرح اوس و خزرج انصار کے دو قبیلوں میں بارہا جھگڑے برپا ہوئے آپؐ نے باہم ملاپ کرادیا۔ یہ بھی حکم عام ہے۔ پھر اس فساد کی چنگاری کو جلد بجھانے کی تاکید کرتا ہے۔

فقال فان بغت احدٰھما الخ یعنی صلح کو نہ مان کر اگر پھر ایک فریق دوسرے پر چڑھائی کرے تو چڑھائی کرنے والوں کو قتل کرو (کیونکہ یہ تمام قوم میں آتش فساد بھڑکانا چاہتے ہیں) یہاں تک کہ یہ چڑھائی کرنے والے اللہ کے حکم کی طرف رجوع کریں۔ پس جب رجوع کریں جنگ سے باز آویں تو چھوڑ دو اور باہم ملاپ اور صلح کرادو اور عدل و انصاف ملحوظ رکھو کسی کی قلت و کثرت زور و شوکت کو نہ دیکھو۔

اور یہ کس لیے کہ انما المؤمنون اخوۃ ایمان دار سب بھائی بھائی ہیں ان سب کا ایک روحانی باپ ہے یعنی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم۔ فاصلحوا بین اخویکم اپنے دو بھائیوں میں صلح کرادو واتقوا اللہ اور اللہ سے ڈرو۔ کسی کو اشتعال نہ دلاؤ، نہ لڑانے کی باتیں کرو نہ کسی کی رعایت کرو ان باتوں میں اللہ سے ڈرو لعلکم ترحمون تاکہ تم پر اس کی مہربانی رہے۔ اور اتفاق قائم رہنا بھی خدا کی بڑی مہربانی ہے جس کے دنیا و آخرت میں صدہا عمدہ نتیجے اور میٹھے پھل ہیں۔

## گناہِ کبیرہ سے ایمان نہیں جاتا

اس آیت سے یہ بھی معلوم ہوا کہ گناہ کبیرہ کرنے سے کافر نہیں ہو جاتا کس لیے کہ قتال باہمی کبیرہ ہے اور اس کے مرتکب کو بھی بلفظ مومن تعبیر کیا ہے۔ اور یہ اس لیے کہ ایمان تصدیق قلبی کا نام ہے اقرار باللسان اور اعمال صالحہ اس کی زینت ہے جس کے فوت ہونے سے بے زینت ایمان تو ضرور باقی رہتا ہے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ

ایمان والو! کوئی قوم کسی

مِّنْ قَوْمٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنُوْا خَيْرًا مِّنْهُمْ

قوم پر نہ ہنسے شاید وہ ان سے بہتر ہوں

وَلَا نِسَآءٌ مِّنْ نِّسَآءٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُنَّ

اور نہ کوئی عورت کسی عورت پر ہنسے شاید وہ اس

خَيْرًا مِّنْهُنَّ ۚ وَلَا تَلْمِزُوْٓا اَنْفُسَكُمْ

سے بہتر ہو اور آپس میں طعنہ زنی نہ کرو

وَلَا تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ ۭ بِئْسَ الِاسْمُ

اور نہ بُرے ناموں سے چڑایا کرو فسق کے نام لینے

الْفُسُوقُ بَعْدَ الْإِيمَانِ ۚ وَمَنْ لَمْ يَتُبْ

ایمان لانے کے بعد بہت برے ہیں اور جو کوئی باز نہ آئے

فَأُولَٰئِكَ هُمُ الظَّالِمُونَ ⑪ يَا أَيُّهَا

تو وہی ظالم بھی ہے

الَّذِينَ آمَنُوا اجْتَنِبُوا كَثِيرًا مِنَ

ایمان والو! بہت سی بدگمانیوں سے

الظَّنِّ إِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ إِثْمٌ ۖ وَلَا

بچتے رہو کیونکہ بعض گمان تو گناہ ہیں اور

تَجَسَّسُوا وَلَا يَغْتَبْ بَعْضُكُمْ بَعْضًا ۚ

ٹٹول بھی نہ کیا کرو اور نہ کوئی کسی کی غیبت کیا کرے

أَيُحِبُّ أَحَدُكُمْ أَنْ يَأْكُلَ لَحْمَ

کیا تم میں سے کوئی پسند کر سکتا ہے کہ اپنے مردہ بھائی کا گوشت

أَخِيهِ مَيْتًا فَكَرِهْتُمُوهُ ۚ وَاتَّقُوا

کھائے؟ پھر اس سے تو تم کو گھن بھی آتی ہے اور اللہ سے

اللَّهَ ۚ إِنَّ اللَّهَ تَوَّابٌ رَحِيمٌ ⑫

ڈرو بے شک اللہ توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے

يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّا خَلَقْنَاكُمْ مِنْ

لوگو! ہم نے تم سب کو ایک ہی مرد

ذَكَرٍ وَأُنْثَىٰ وَجَعَلْنَاكُمْ شُعُوبًا

اور عورت سے پیدا کیا ہے اور تمہارے (جدا جدا) خاندان اور قومیں جو

وَقَبَائِلَ لِتَعَارَفُوا ۚ إِنَّ أَكْرَمَكُمْ

بنائی ہیں تو باہم شناخت کے لیے (نہ تکبر کے لیے) بے شک عزت دار تو

عِنْدَ اللَّهِ أَتْقَاكُمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ

اللہ کے نزدیک تم میں سے جو زیادہ پرہیزگار ہے بے شک اللہ جاننے والا

خَبِيرٌ ⑬

خبردار ہے

# ترکیب

السخریۃ الاستہزاء ویعدی بعلیٰ ومن۔ اللمز العیب قال ابن جریر اللمز بالید والعین واللسان والاشارۃ والہمز لایکون الا باللسان التنابز التفاعل من النبز بالسکون وہو المصدر والنبز بالتحریک اللقب مطلقاً ولکن خص فی العرف بالقبیح والجمع انباز والالقاب جمع لقب وہو مایذکر بہ الانسان من اوصافہ والمراد بہ ہنا لقب السوء۔ اجتنبوا یقال جنبہ الشر اذا ابعدہ عنہ واصلہ جعل الشی فی جانب فیعدی الی مفعولین کما فی قولہ تعالیٰ واجنبنی وبنی ان نعبد الاصنام ومطاوعہ اجتنب الشر فتنقص مفعولا۔ میتاً حال عن اللحم او عن الاخ فکرہتموہ الفاء لترتیب مابعدہا علی ماقبلہا من التمثیل والضمیر فی کرہتموہ (ہ) عائد الی الاکل او الی اللحم او الی المیت۔ الشعوب جمع[ف]

# تفسیر

## چھٹا حکم

یہ چھٹا حکم ہے۔ فقال یاایہا الذین اٰمنوا لایسخر قوم من قوم کہ کوئی کسی سے تمسخر نہ کرے۔ گو قوم کا لفظ ہے مگر مراد اس کے افراد ہیں اور مجموعی حالت بھی مراد ہے۔ تمسخر ہنسی ٹھٹھے میں کسی کو بے عزت کرنا۔ یہ باہمی عداوت کی جڑ ہے ٹھٹھے میں اُڑانا اور دل دُکھانا جہلاء اور خفیف لوگوں کی حرکت ہے عسیٰ ان یکونوا خیرا منہم شاید کہ وہ لوگ کہ جن کو تم ٹھٹھے میں اڑاتے ہو تم سے بہتر ہوں۔

ابن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ بلاء بات سے پیدا ہوتی ہے۔ جو کوئی کسی پر جس بات میں ہنسی کرے گا اس میں خود مبتلا ہوگا اگر کسی کی کانی آنکھ پر ہنسے گا تو خوف کرے

[ف] شعب بفتح الشین ہو اعلیٰ طبقات النسب وتحتہ قبائل جمع قبیلۃ وبعدہا العمائر ثم البطون ثم الافخاذ ثم الفصائل خزیمۃ شعب، کنانۃ قبیلۃ، قریش عمارۃ، قصی بطن، ہاشم فخذ، العباس فصیلۃ۔

کہ خود کانا نہ ہو جائے یا اس سے زیادہ کسی بلا میں نہ گرفتار ہو جائے کیوں کہ خدا قادر ہے جو چاہے کر سکتا ہے۔ قوم کا لفظ بظاہر مردوں کو شامل تھا اس لیے عورتوں کو بھی مخاطب کرتا ہے ولا نساء من نساء الخ اور نہ کوئی عورت دوسری عورت سے مسخر کرے، کیا معلوم کہ وہی اس سے خدا کے نزدیک بہتر ہو پھر کیا یہ مشیت الٰہی پر ہنسی کرتی ہے؟

## ساتواں حکم

ساتواں حکم ولا تلمزوا انفسکم کہ کوئی کسی کو طعنہ نہ دے۔ طعنہ زنی بھی دل دکھانے والی چیز ہے جس سے اتفاق و محبت میں فرق آجاتا ہے۔ اور انفسکم کے لفظ میں اس طرف اشارہ ہے کہ تم بنی آدم ایک ہو دوسرا شخص کہ جس کو تم طعنہ دیتے ہو وہ بمنزلہ تمہارے نفس کے ہے۔ بوجہ اخوتِ انسانی یا اخوتِ اسلامی کے۔

جیسا کہ فرمایا تھا ولا تقتلوا انفسکم کہ اپنی جانوں کو قتل نہ کرو حالانکہ غیر کی جان مارنا مراد تھا۔ غیر کو طعنہ دینا گویا اپنے آپ کو طعنہ دینا ہے کیوں کہ وہ بھی تمہارا بھائی ہے یا یہ کہ وہ الٹ کر تم کو طعنہ دے گا تم نے غیر کو طعنہ دے کر اپنے آپ کو طعنہ دلایا۔

## آٹھواں حکم

آٹھواں حکم ولا تنابزوا بالالقاب کسی کو چڑانے والے ناموں سے نہ پکارو۔ جیسا کہ کوئی یہودی یا نصرانی مسلمان ہو جائے اس کو یہودی یا نصرانی کہا جائے یا جس نام کو انسان اپنے لیے مکروہ سمجھے اس سے اس کو نامزد کیا جائے۔ اسی طرح لنگڑا، بھینگا، اندھا، کانا، لولا وغیرہ صفات مذمومہ سے یاد کرنا خواہ در اصل ہیں وہ اوصاف موجود ہوں ممنوع ہے۔ اسی طرح جاہلیت کے نام اور صفات سے یاد کرنا بھی ناجائز ہے۔ یا کسی کا ابتدائی نام مکروہ تھا اس نے اس کو بدل دیا ہو پھر اس کو اس پہلے نام سے پکارنا بھی ممنوع ہے کیوں کہ یہ سب باتیں دل دکھانے والی ہیں جن سے باہمی رنجش اور عداوت پیدا ہونے کا اندیشہ ہے۔ ہاں جو عیب دار ناموں سے مشہور ہیں اور پھر وہ ان سے برا بھی نہیں مانتے ان سے یاد کرنا ممنوع نہیں جیسا کہ اعرج و احدب۔ اور اسی طرح عمدہ صفات جن لوگوں میں ہیں اور ان سے وہ ملقب ہو گئے ہیں ان سے یاد کرنا بھی ممنوع نہیں۔ جیسا کہ ابوبکر کو صدیق اور عمر کو فاروق اور عثمان کو ذی النورین اور علی کو ابوتراب یا حیدر کہتے تھے۔ رضی اللہ عنہم اجمعین۔

پھر اس حکم کو مؤکد کرتا ہے بئس الاسم الفسوق بعد الایمان کہ ایمان لانے کے بعد برے فسق اور برائی کے ناموں سے یاد کرنا بری بات ہے ومن لم یتب فاولٰئک ھم الظٰلمون اور جو کوئی ایسے ناموں کے لینے سے باز نہ آئے تو وہی ظالم یعنی برا اور گنہگار دل دکھانے والا ہے نہ وہ کہ جن کو ان ناموں سے یاد کیا گیا۔

## نواں حکم

نواں حکم یایھا الذین اٰمنوا اجتنبوا کثیرا من الظن کہ بدگمانیوں سے بچو۔ معاذ اللہ یہ بدگمانی بھی فساد کی جڑ ہے، بعضوں کو مرض ہوتا ہے کہ ہر بات میں اور ہر ایک کی نسبت ان کو برا ہی خیال پیدا ہوتا ہے جس سے بڑی بڑی خرابیاں پیدا ہوتی ہیں جب تک کوئی وجہ معقول نہ ہو کیوں بدگمانی کی جائے؟ اس بدگمانی سے گھر برباد ہو گئے ہیں خاوند باہر گیا پیچھے بیوی کی نسبت بدگمانیاں پیدا کر لیں یا وہ کہیں مہمان یا کسی ضرورت کو گئیں یا کسی ضرورت سے کسی اجنبی سے بات کرنے کی حاجت پڑی بدگمانی پیدا کر لی یا کسی شخص کو متہم کر دیا یا خواہ مخواہ کسی کو بدخواہ اور دشمن سمجھ لیا

ظن سے تعمیم مراد نہیں جو خبر آحاد قیاس و دیگر چیزوں کو مستثنیٰ کرنے کی ضرورت پڑے بلکہ اس سے مراد بدگمانی ہے فرماتا ہے ان بعض الظن اثم کہ بعض گمانات گناہ ہیں ایسی بدگمانیوں سے انسان گنہ گار ہوتا ہے۔ اب یہ شبہ ہوتا تھا کہ بدگمانی کی ممانعت ہے اچھا ہم تحقیق کریں گے تو اس لیے اس کے بعد دسواں حکم اس تحقیق و تفتیش کی بابت دیتا ہے۔

## دسواں حکم

فقال ولا تجسسوا کہ کسی کی عیب جوئی بھی نہ کرو۔ کسی کے عیب دریافت کرنا اور ان کی تفتیش کرنا نہ چاہیے کیوں کہ اس میں سراسر برائی ہے۔

ابوداؤد نے روایت کی ہے کہ ابن مسعودؓ کے پاس کوئی شخص حاضر کیا گیا اور کہا گیا کہ اس کی داڑھی میں سے شراب ٹپکتی ہے۔ فرمایا ہم کو تفتیش کرنے سے منع کیا گیا ہے ہاں جو بات ظاہر ہوگی ہم اس پر مواخذہ کریں گے۔

ابوداؤد و نسائی نے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اگر تو مسلمانوں کے عیب ڈھونڈنے کے درپے ہوگا تو کام خراب ہو جائے گا۔

مسلم نے روایت کی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو کوئی کسی کی پردہ پوشی دنیا میں کرے گا خدا اس کی پردہ پوشی آخرت میں کرے گا۔

## گیارہواں حکم

گیارہواں حکم ولا یغتب بعضکم بعضاً کوئی کسی کی غیبت یعنی بدگوئی نہ کرے۔

صحیح مسلم میں ایک حدیث ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا تم جانتے ہو غیبت کیا ہے؟ لوگوں نے عرض کیا اللہ اور رسول ہی جانتا ہے۔ فرمایا اپنے بھائی کی وہ بات ذکر کرنی جو اس کو بری معلوم ہو۔ کسی نے عرض کیا اگر دراصل اس میں وہ بات ہو تو پھر کیا؟ فرمایا یہی تو غیبت ہے۔ اگر اس میں وہ بات نہیں پھر تو بہتان ہے۔ پھر اس غیبت کی برائی کو ایک تمثیل میں بیان کرتا ہے جس سے نہایت برائی اور کراہت سمجھی جاتی ہے فقال ایحب احدکم کہ بھلا کوئی بھائی کا مردہ گوشت کھانا پسند کرتا ہے؟ نہیں۔

جس کی غیبت ہوتی ہے وہ غائب ہوتا ہے اس لیے اس کو مردہ سے تشبیہ دی یعنی وہ مردہ کی مانند بے خبر ہے اور یہ اس کی برائی کرنا اس کا گوشت کھانا ہے۔ انسان اور وہ بھی بھائی اس کا زندہ گوشت کوئی کھانا پسند نہیں کرتا چہ جائے کہ مردار کا گوشت۔ فرماتا ہے اللہ سے ڈرو، توبہ کرو وہ توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے غیبت سے بھی باہمی عداوت پیدا ہوتی ہے اس کی برائی احادیث میں بکثرت موجود ہے۔

## بارہواں حکم

جس کو اور دوسرے پیرایہ میں بیان فرماتا ہے یا ایہا الناس انا خلقنکم من ذکر وانثیٰ کہ اے لوگو! ہم نے تم سب کو ایک مرد یعنی آدم اور ایک عورت یعنی حوا سے پیدا کیا ہے تم سب کی ایک ذات اور ایک نسب ہے۔

وجعلنکم شعوبا وقبائل لتعارفوا پھر تمہارے قبیلے اور جتھے جدا جدا کر دیے پہچان کے لیے نہ کہ نسب پر فخر کرنے کے لیے۔ کیوں کہ نسب تو سب کا ایک ہے اب یہ فخر کی چیز نہیں بلکہ پرہیزگاری، کس لیے کہ ان اکرمکم عند اللہ اتقکم اللہ کے نزدیک عزت دار تم میں سے وہ ہے جو پرہیزگار ہے یعنی نسب پر فخر نہ کیا کرو کس لیے کہ یہ بھی باہمی نفرت و نفاق و عداوت کا باعث ہے اور یہ فرومایہ لوگوں کا کام ہے جو بوسیدہ ہڈیوں پر فخر کیا کرتے ہیں

اپنے اندر کوئی خوبی نہیں رکھتے۔ کیا خوب کہا ہے عارف جامی نے ؎

بندۂ عشق شدی ترکِ نسب کن جامی
کہ دریں راہ فلاں ابنِ فلاں چیزے نیست

ان اللہ علیم خبیر بزرگی کے اسباب خدا کو معلوم ہیں اس میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ انساب ظنیہ ہیں اصل حال وہی خوب جانتا ہے اور اس طرف بھی کہ انجام کار بھی اسی کو معلوم ہے بہت سے عزت دار چندروز کے بعد لوگوں کی آنکھوں میں ذلیل ہوگئے ہیں۔

قَالَتِ الْاَعْرَابُ اٰمَنَّا ۭ قُلْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا
بدوی کہتے ہیں ہم ایمان لائے تو کہو تم ہرگز ایمان نہیں لائے
وَلٰكِنْ قُوْلُوْٓا اَسْلَمْنَا وَلَمَّا يَدْخُلِ
ہاں یہ کہو کہ ہم تابعدار ہوگئے حالانکہ ابھی تک تمہارے
الْاِيْمَانُ فِيْ قُلُوْبِكُمْ ۭ وَاِنْ تُطِيْعُوا
دلوں میں ایمان کا تو گزر ہی نہیں ہوا اور اگر تم اللہ
اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَا يَلِتْكُمْ مِّنْ
اور اس کے رسول کی اطاعت کروگے تو تمہارے اعمال (کی اجرت میں) بھی
اَعْمَالِكُمْ شَيْـًٔا ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ
وہ کچھ کمی نہ کرے گا البتہ اللہ بخشنے والا
رَّحِيْمٌ ﴿۱۴﴾ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ
مہربان ہے ایمان والے تو وہی ہیں
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ
کہ جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لائے پھر

؎ یقرء بہمزۃ بعد الیاء وماضیہ آلت یقال آلت یالت بالفتح فی الماضی والکسر فی المضارع وقرء بغیر ہمزۃ وماضیہ لاتہ یلیت وہما لغتان ومعناہما النقصان ۱۲ منہ

۲ ع ۸ ۱۴

لَمْ يَرْتَابُوْا وَجٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ
انہوں نے کسی طرح کا شک وشبہ نہیں کیا اور اپنے مال اور جان سے اللہ
وَاَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ
کی راہ میں جہاد بھی کرتے رہے وہی
هُمُ الصّٰدِقُوْنَ ﴿۱۵﴾ قُلْ اَتُعَلِّمُوْنَ
سچے ہیں کہہ دو کیا تم اللہ کو
اللّٰهَ بِدِيْنِكُمْ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا
اپنی دین داری جتاتے ہو حالانکہ وہ سب جانتا ہے جو کچھ
فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَاللّٰهُ
کہ آسمانوں اور زمین میں ہے اور اللہ
بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۱۶﴾ يَمُنُّوْنَ
ہر چیز سے خبردار ہے آپ پر اپنے
عَلَيْكَ اَنْ اَسْلَمُوْا ۭ قُلْ لَّا تَمُنُّوْا
اسلام لانے کا احسان جتاتے ہیں کہہ دو مجھ پر اپنے
عَلَيَّ اِسْلَامَكُمْ ۚ بَلِ اللّٰهُ يَمُنُّ
اسلام لانے کا احسان نہ جتلاؤ بلکہ اللہ تم پر
عَلَيْكُمْ اَنْ هَدٰىكُمْ لِلْاِيْمَانِ
احسان رکھتا ہے کہ تم کو ایمان کی ہدایت دی
اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۱۷﴾ اِنَّ اللّٰهَ
اگر تم سچے ہو بے شک اللہ
يَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ
آسمانوں اور زمین کی سب مخفی چیزیں جانتا ہے
وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۸﴾
اور اللہ دیکھ رہا ہے جو کچھ تم کر رہے ہو

# تفسیر

جب یہ بیان فرما دیا کہ مدارِ کار بزرگی کا پرہیزگاری پر ہے اب اصلی اور مصنوعی پرہیزگاری کا حال بیان فرماتا ہے:-

فقال قالت الاعراب اٰمنّا کہ زبان سے ایمان لانا کہنا مصنوعی پرہیزگاری ہے ایسا ایمان زبان پر ہے دل میں نہیں۔ ہاں اللہ اور اس کے رسول کی فرماں برداری اصلی تقویٰ ہے۔ اگر اے اعراب تم کرو گے تو تمہارے اعمال کی اجرت میں خدا کمی نہ کرے گا۔ مجاہد کہتے ہیں کہ اعراب سے مراد اس جملہ میں بنو اسد ہیں کہ قحط کے ایام میں صدقہ لینے کی غرض سے اظہار کیا کہ ہم ایمان لائے مگر دراصل دل میں ایمان اور اللہ اور رسول کی اطاعت مقصود نہ تھی۔ فرمایا اٰمنّا کہنا تمہارا صحیح نہیں ہاں اسلمنا کہنا درست ہے کہ بظاہر مطیع اسلام ہو گئے ہیں۔

## ایمان اور اسلام ایک چیز ہے

عرفِ شرع میں ایمان اور اسلام دونوں لفظوں سے ایک ہی مراد ہے وہ کیا؟ دل سے اللہ اور اس کے رسول کی باتوں کی تصدیق کرنا اور احکام شرع کو قبول کرنا۔ اس جگہ اسلمنا کے لغوی معنی مراد ہیں جس لیے ایمان سے جدا سمجھا گیا۔ اس آیت سے یہ سمجھ لینا کہ ایمان اور چیز ہے اور اسلام اور چیز، بڑی غلطی ہے۔ اس کے بعد حقیقی ایمان و تقویٰ کا بیان کرتا ہے۔ انما المؤمنون کہ حقیقی مومن ہیں کہ جو صدق دل سے اللہ اور رسول پر ایمان لائے اور جان و مال کو اللہ کے لیے صرف کرنے میں دریغ نہیں کرتے یہی سچے ایمان دار ہیں۔

وہ دنیاوی غرض سے ایمان لانے والے اپنا ایمان جتلایا کرتے تھے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر احسان جتلاتے تھے کہ ہم آپ پر ایمان لائے ہیں ہم سے سلوک کیجیے، کچھ دیجیے۔ ان کے جواب میں فرماتا ہے کہ کیوں ایمان جتلاتے ہو، تمہارا ایمان خدا کو معلوم ہے اس سے کوئی شے مخفی نہیں اور کیوں احسان جتلاتے ہو بلکہ اللہ کا تم پر احسان ہے کہ تم کو ہدایت دی اگر تم سچے ایمان دار ہو۔

---

# سورۃ ق

مکیہ ہے اس میں پینتالیس آیات اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

قٓ ۚ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ ① بَلْ

قسم ہے قرآن مجید کی (کہ آپ رسول برحق ہیں) انہوں نے انکار

عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ

ہی نہیں کیا بلکہ ان کو تعجب ہوا کہ ان کے پاس انہیں میں کا ایک خبردار کرنے والا آیا

فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا شَيْءٌ عَجِيْبٌ ②

پس کافروں نے کہہ دیا یہ تعجب کی بات ہے

ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا ۚ ذٰلِكَ

کیا جب ہم مر گئے اور خاک ہو گئے پھر زندہ ہوں گے یہ بار دیگر زندہ ہونا

رَجْعٌ بَعِيْدٌ ③ قَدْ عَلِمْنَا مَا

بعید (از عقل) ہے ہم جانتے ہیں جو کچھ

تَنْقُصُ الْاَرْضُ مِنْهُمْ ۚ وَعِنْدَنَا

مُردوں کے جسم میں سے زمین کھاتی اور کم کرتی ہے اور ہمارے پاس تو

كِتٰبٌ حَفِيْظٌ ④ بَلْ كَذَّبُوْا

ایک محفوظ کتاب ہے یہ نہیں بلکہ حق بات کو انہوں نے

بِالْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ فَهُمْ فِيْٓ اَمْرٍ

پہنچ جانے کے بعد جھٹلا دیا سو وہ خلجان میں

مَّرِيجٍ ⑤ أَفَلَمْ يَنظُرُوا إِلَى السَّمَاءِ فَوْقَهُمْ
ہوئے ہیں پھر کیا انہوں نے اپنے اوپر آسمان کو نہیں دیکھا
كَيْفَ بَنَيْنَاهَا وَزَيَّنَّاهَا وَمَا لَهَا
کہ کس طرح سے ہم نے اس کو بنایا اور آراستہ کیا اور اس میں کوئی
مِن فُرُوجٍ ⑥ وَالْأَرْضَ مَدَدْنَاهَا
بھی شگاف نہیں اور زمین کو ہم نے پھیلایا
وَأَلْقَيْنَا فِيهَا رَوَاسِيَ وَأَنبَتْنَا فِيهَا
اور اس میں اس کے لنگر[1] ڈال دیے اور اس میں ہر
ع ۲ ۱۵ ۱۵ مِن كُلِّ زَوْجٍ بَهِيجٍ ⑦ تَبْصِرَةً
قسم کی خوش آئند چیز اُگائی تاکہ ہر ایک بندہ
وَذِكْرَىٰ لِكُلِّ عَبْدٍ مُّنِيبٍ ⑧
جو خدا کی طرف رجوع کرنے والا ہے (اس کو) دیکھے اور یاد کرے (اور قدرت پر ایمان لائے)
وَنَزَّلْنَا مِنَ السَّمَاءِ مَاءً مُّبَارَكًا
اور ہم نے آسمان سے برکت کا پانی اُتارا
فَأَنبَتْنَا بِهِ جَنَّاتٍ وَحَبَّ الْحَصِيدِ ⑨
پھر اس سے باغ اور کھیتی کا اناج اُگایا
وَالنَّخْلَ بَاسِقَاتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيدٌ ⑩
اور بلند کھجوریں بھی کہ جن کے خوشے تہ بہ تہ ہیں
رِّزْقًا لِّلْعِبَادِ وَأَحْيَيْنَا بِهِ بَلْدَةً
بندوں کو روزی دینے کے لیے اور اس پانی سے ہم نے مردہ شہر (خشک زمین کو)
مَّيْتًا كَذَٰلِكَ الْخُرُوجُ ⑪ كَذَّبَتْ
تروتازہ کردیا اسی طرح قبروں سے نکلنا ہوگا ان سے پہلے
قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوحٍ وَأَصْحَابُ الرَّسِّ
نوح کی قوم نے جھٹلایا اور کوئیں والوں نے
وَثَمُودُ ⑫ وَعَادٌ وَفِرْعَوْنُ وَ
اور ثمود اور عاد اور فرعون اور
إِخْوَانُ لُوطٍ ⑬ وَأَصْحَابُ الْأَيْكَةِ
لوط کی قوم نے اور بن کے رہنے والوں
وَقَوْمُ تُبَّعٍ كُلٌّ كَذَّبَ الرُّسُلَ
اور تبع کی قوم نے بھی (جھٹلایا تھا) ہر ایک ہی نے رسولوں کو جھٹلایا
فَحَقَّ وَعِيدِ ⑭ أَفَعَيِينَا بِالْخَلْقِ
تو میرا وعدۂ[2] عذاب قائم ہوا کیا ہم اول بار پیدا کرنے سے
الْأَوَّلِ بَلْ هُمْ فِي لَبْسٍ مِّنْ خَلْقٍ
تھک گئے جو وہ نئے پیدا کرنے میں شبہ
جَدِيدٍ ⑮
کرتے ہیں

## ترکیب

من قال ق قسم جعل الواو عاطفة ومن لم یقل بہ کانت الواو للقسم عندہ وجواب القسم عند الکوفیین ہو قولہ بل عجبوا وقال ابن کیسان جوابہ مایلفظ وقال الاخفش محذوف ای لتبعثن یدل علیہ ءاذا متنا۔ بل عجبوا للاضراب اذا منصوبة بما دل علیہ الجواب فوقہم حال من السماء والارض معطوف علی موضع السماء ای دیروا الارض مددنہا حال تبصرة مفعول لہ حب الحصید ای حب الزرع الحصید وعند الکوفیین ہو من باب اضافة الشئ الی نفسہ کمسجد الجامع وہذا جائز اذا اختلف اللفظان کحق الیقین و حبل الورید و دار الآخرة والنخل معطوف علی الحب باسقت حال مقدرة لہا طلع نضید حال رزقا مفعول لہ

[1] یعنی پہاڑ بنائے ۱۲ منہ

[2] وعدی انک رسول ۱۲ منہ

بل ھم امی انھم غیر منکرین لقدرۃ اللہ علی الخلق الاول بل ھم الخ۔

# تفسیر

یہ سورت مکیہ ہے جیسا کہ حسن و عکرمہ و جابر و ابن عباس فرماتے ہیں۔ صحیح مسلم وغیرہ کتب حدیث میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس سورت کو صبح کی نماز کی اول رکعت میں پڑھا کرتے تھے اور عید میں بھی پڑھتے تھے اور جمعہ کے خطبہ میں بھی پڑھتے تھے۔ یہاں سے سورِ مفصلات شروع ہوتی ہیں۔ بعض کہتے ہیں حجرات سے۔

پچھلی سورت میں انسان کی سعادت کے متعلق بارہ احکام تھے اور احکام کی پابندی اس بات کو ضرور چاہتی ہے کہ اگر مخالفت کریں گے تو سزا ملے گی اور تعمیل پر ثواب واجر کے مستحق ہوں گے۔ اور یہ بھی بدیہی بات ہے کہ دنیا سزا و جزا کا گھر نہیں۔ کس لیے کہ صدہا بدکار اخیر عمر تک عیش وکامرانی میں رہے ہیں پس معلوم ہوا کہ اس کے لیے ایک اور ہی جگہ ہے۔ اور وہ دارِ آخرت ہے اس لیے اس سورت میں حشر کا ذکر کیا گیا اور اس کے امکان پر اس عالم سے چند نظائر پیش کیے گئے جن سے اس کی قدرت کاملہ اور حکمت کا بخوبی ثبوت ہوتا ہے۔ اور حشر کے مسئلہ سے پہلے نبوت کا مسئلہ ثابت کیا گیا۔ کس لیے کہ حشر کے ثبوت کے لیے دلائل کے سوا کسی مخبر صادق کی شہادت درکار ہے۔ اور مخبر صادق یا رسول ہے یا اس کی کتاب جو رسول کی معرفت دنیا میں نازل ہوئی۔

## قٓ کے معنی

فقال قٓ والقرآن المجید۔ ق کے معنی میں علماء کے کئی قول ہیں۔

ابن عباسؓ سے جو روایت ہے کہ ق ایک عظیم الشان پہاڑ ہے۔ اگر یہ تسلیم بھی کرلی جائے تو اس کے یہ معنی نہیں کہ اس سورت میں جو ق ہے اس سے وہ کوہِ قاف مراد ہے[۱] صحیح تر یہی بات ہے کہ یہ حرف ابتدا کلام میں کسی خاص رمز کے لیے بولا گیا ہے جس کو اس کا رسول ہی جانتا تھا۔ اوروں کو بھی معلوم کرا دیا گیا ہو تو ممکن ہے۔

فقیر کہتا ہے ق سے اس کی قدرت کی طرف اشارہ ہے اور قہر و جبروت کی طرف بھی جو قاف کی طرح محیط ہے۔ اور تمام ممکنات کو احاطہ کیے ہوئے ہے، اور اس طرف بھی کہ اس رمز کو قلب والا ہی سمجھتا ہے[۲]۔ قتادہ کہتے ہیں یہ قرآن کا ایک نام ہے۔ ابن عباسؓ کہتے ہیں اللہ کا نام ہے، بعض علماء کہتے ہیں یہ کسی کلمہ کا مخفف ہے۔

الحاصل ق سے کسی رمز خاص کی طرف اشارہ کرکے قرآن مجید کی قسم کھاتا ہے اور قرآن کو مجید یعنی ذی عزت کہہ کر یہ بات بتلاتا ہے کہ اس کی عزت اس کا مجد اس کی صداقت و من جانب اللہ ہونے کی شہادت دے رہا ہے۔ اور اس کی قسم کھانا بھی یہ بات بتلا رہا ہے کہ کسی پیاری یا محترم چیز کی قسم کھایا کرتے ہیں جیسا کہ عرب کا دستور تھا۔ پس اس سے ثبوت دیا جاتا ہے کہ یہ جھوٹی کتاب نہیں بلکہ خدا کے نزدیک محترم و محبوب ہے،

---

[۱] ابن کثیر اپنی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ ق سے جبل قاف مراد لینا اور اس کو ابن عباسؓ کی روایت کہنا کہ وہ ایک پہاڑ ہے تمام عالم کو محیط، ملحدوں اور زندیقوں کی بناوٹ ہے۔ اسلام پر عیب و طعن کرانے کے لیے اس قسم کی انہوں نے بہت سی حدیثیں اور روایتیں بنائی تھیں ۱۲ حقانی

[۲] ق سے قلب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف اشارہ ہے جو عرشِ الٰہی اور ہر شے سے محیط ہے جیسا کہ ص سے حضرتؐ کی صورت کی طرف اشارہ تھا ۱۲ منہ

قسم کا جواب ذکر نہیں کیا کس لیے کہ جس چیز کا مخالف انکار کرتے تھے اسی کے ثبوت پر قسم ہے۔ اس بات کو مخاطب سمجھتا تھا اس لیے اس کا ذکر کرنا بے فائدہ تھا۔ اور وہ حضرت کی نبوت اور قیامت کا زیادہ انکار کرتے تھے اس لیے پھر انہیں دونوں باتوں کو ثابت کرتا ہے۔

فقال بل عجبوا ان جاءھم منذر منھم فقال الکفرون ھذا اشئ عجیب یعنی وہ ایمان کیا نہیں لاتے بلکہ اس بات پر تعجب کرتے ہیں کہ انہیں میں کے ایک شخص کو خدا نے رسول کیوں کر بنا دیا جو برے افعال کے نتائج بد سے ڈراتا ہے۔ کفار اس بات کو عجب بات کہتے تھے۔ یہاں تک مسئلہ نبوت کا ثبوت تھا، اور اس کے ضمن میں قرآن مجید کا من جانب اللہ ہونا بھی ثابت کیا گیا۔ اس کے بعد مسئلہ حشر کو شروع کرتا ہے۔

ءاذا متنا وکنا ترابا ذلک رجع بعید کہ کفار کہتے ہیں کیا جب ہم مر کر خاک ہو جائیں گے تو پھر جئیں گے یہ بہت دور ہے یعنی ایسا ہونا ممکن نہیں۔ اس کے جواب میں فرماتا ہے۔

قد علمنا ما تنقص الارض منھم وعندنا کتٰب حفیظ کہ ہم کو معلوم ہے زمین جس قدر ان کے جسموں کو کھاتی ہے۔ سدّی کہتے ہیں نقص سے مراد اس جگہ موت ہے۔ تب یہ معنی ہوں گے کہ جس قدر لوگ ان میں سے مرتے ہیں وہ ہم کو معلوم ہیں ہمارے علم سے باہر نہیں ہمارے پاس ایک دفتر ہے جس میں ہر بات ہے اور وہ ہر بات کا محافظ ہے یا وہ دفتر محفوظ ہے اس میں کمی زیادتی نہیں ہونے پاتی۔

غرض یہ کہ ہمارے علم کے احاطہ سے انسان کا جسم مر کر باہر نہیں ہو جاتا اس کے اجزا۔ کہیں کیوں نہ جائیں ہم کو معلوم ہیں۔ یہاں تک علم ثابت کیا تھا۔ افلم ینظروا الی السماء سے بلدۃ میتا تک اپنی قدرت کاملہ کا اظہار کیا۔ پس جب علم بھی اور قدرت بھی ہے تو پھر بارِ دگر جی اٹھنے میں کیا تعجب ہے بلکہ اس کو حق مان لینا چاہیے۔ اس لیے قدرت ثابت کرنے سے پہلے کفار کو الزام دے کر فرماتا ہے بل کذبوا بالحق لما جاءھم وہ تعجب کیا کرتے ہیں بلکہ حق بات کو جھٹلاتے ہیں جو ان سے بیان کی گئی فھم فی امر مریج۔ پس وہ خلجان میں پڑے ہوئے ہیں۔ یا غلط خیال میں مبتلا ہیں (مریج۔ مضطرب۔ ملتبس۔ فاسد)

مخلوقات میں سے اپنی قدرت کاملہ ثابت کرنے کے لیے یہ چند دلائل بیان کرتا ہے:۔

اول، آسمان کی پیدائش اور اس کی ایسی محفوظ و مستحکم بناوٹ اور اس کی ستاروں سے آرایش۔ ومالھا من فروج فروج جمع فرج شگاف یا دراڑ۔ آسمانوں کی بابت کئی جگہ ہم بحث کر چکے ہیں کہ جس قدر سے خدا تعالیٰ کی قدرت کا اثبات مقصود ہے اس کا نہ حکما۔ قدیم کا مذہب مخالف ہے نہ جدید کا۔ اس سے یہ شبہ پیدا کرنا کہ جب آسمانوں میں کوئی شگاف نہیں تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام چوتھے آسمان پر کیوں کر پہنچے اور حضرت الیاسؑ کس طرح گئے اور جناب خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم شب معراج میں سب کو کیوں کر طے کر گئے؟ محض خام خیال ہے کس لیے کہ ان حضرات کا جسم اطہر روحانیت سے مبدل کر دیا گیا جس کے نکل جانے کو جسم مانع نہیں۔ اور اور شگاف اور چیز ہے صانع کی طرف سے کھڑکی یا دروازہ ہونا اس کے منافی نہیں جیسا کہ ابواب السماء آیا ہے۔ پس یہ بھی ممکن ہے کہ ان دروازوں سے گئے ہوں۔

دوم۔ زمین کی بناوٹ اور اس کی وسعت اور اس میں پہاڑوں کا ہونا اور ہر قسم کی جڑی بوٹی مختلف رنگ و مختلف تاثیر کی پیدا کرنا جو صاحب بصیرت

اور خدا کی طرف متوجہ ہونے والے کے لیے ایک تبصرہ یعنی آئینہ ہے جس میں غور و فکر کی نگاہ کرنے سے وہ خدائے ذوالجلال کی بے انتہا قدرت و کبریائی کو دیکھ سکتا ہے۔

سوم۔ آسمانوں سے پانی اتارنا اور اس ایک پانی سے باغ اور کھیتیاں اُگانا اور بلند بلند کھجور کے درخت پیدا کر دینا جن کے تہہ بہ تہہ گابھے اور پکے ہوئے پھل لٹکا کرتے ہیں اور ان چیزوں سے بندوں کو روزی دی جاتی ہے۔ اور اس پانی سے مردہ یعنی خشک زمین کا زندہ یعنی شاداب و ہرا بھرا کر دینا۔

ان دلائل کے بعد فرماتا ہے کذٰلک الخروج مُردوں کا زمین سے پیدا ہونا اور نکلنا بھی اسی طرح سے ہوگا۔ یعنی جس نے اگلے سال کی مردہ جڑی بوٹیوں کو زندہ کر دیا وہ انسانوں کو بھی زندہ کر دے گا۔ کیا جو نباتات پر قادر ہے وہ حیوانات پر قادر نہیں؟ کیا مرے ہوئے انسان اس کے احاطۂ قدرتِ کاملہ سے باہر ہیں؟ ہرگز نہیں۔

حشر کا مسئلہ ثابت کر کے یہ بات بتلاتا ہے کہ اس مسئلہ کا انکار نئی بات نہیں ہے' ان قریش سے پہلے بھی بہت سی قومیں جن کو قوائے بہیمیہ و شہوانیہ کے ظلمات و حجابات نے اندھا کر دیا تھا اس کے منکر تھے کیونکہ ان کی کوتاہ نظر میں اسی عالم کے تجملات تھے' وہ یہاں سے دوسرے عالم میں جانا اور اعمال کی سزا و جزا پانا اپنی اس پست حوصلگی سے خیال میں لانا بھی شان سمجھتے تھے' اور یہ طبعی بات ہے ملزم و مجرم بوقت ارتکاب جرم عدالت کے ذکر سے بھی نفرت کرتا ہے۔

## اصحاب الرس کی تحقیق

پھر ان نام آور قوموں کے نام گنواتا ہے' فقال

کذبت قبلھم قوم نوح کہ ان سے پہلے نوح کی قوم نے جھٹلایا تھا اور اصحٰب الرس نے۔

صراح میں ہے رس چاہ بسنگ برآوردہ و نام چاہ بقیہ ثمود و نام وادی و نام آبے و چاہ کندن۔ پختہ کنوئیں کو رس کہتے ہیں۔ صحیح تر یہی ہے کہ اس سے مراد حضرت شعیبؑ کی قوم ہے جن کے ہاں ایک پختہ کنواں تھا جس سے وہ مواشی کو پانی پلاتے تھے' پیغمبر کی نافرمانی اور اپنی بدکرداری سے ہلاک ہوئے۔ بعض کہتے ہیں قوم ثمود مراد ہے ان کے ہاں بھی ایک بڑا عمیق پختہ کنواں تھا۔ بعض کہتے ہیں ایک اور قوم اُس وادی رس میں تھی۔ وثمود وعاد وفرعون واخوان لوط یعنی لوط کی قوم جو شام میں جھیل مردار کے کنارے رہتے تھے و اصحٰب الایکۃ اور ایکہ والے۔ ایکہ بَن کو کہتے ہیں۔ یہ قوم جہاں تھی وہاں درختوں کے بڑے جھنڈ تھے۔ ان کے نبی بھی حضرت شعیب علیہ السلام تھے۔ وقوم تبع اور تبع حمیری کی قوم۔ تبع مذکور ایک نبی یا با خدا شخص تھا یمن میں۔

فرماتا ہے کل کذب الرسل ہر ایک نے اپنے اپنے رسول کو جھٹلایا حشر کے بارے میں اور توحید و دیگر امور میں۔

فحق وعید پس ان پر ہمارا عذاب ثابت ہوگیا ہر ایک برباد و ہلاک ہوا۔ اس کے بعد پھر اصل مسئلہ حشر کی طرف رجوع کرتا ہے۔

افعیینا بالخلق الاول کہ کیا ہم اول بار کے پیدا کرنے سے تھک گئے ہیں؟ نہیں ہرگز نہیں' پھر کیوں وہ بارِ دگر پیدا کرنے میں شبہ کرتے ہیں۔ جو ایک بار پیدا کر سکتا ہے وہ اس کو مٹا کر بارِ دگر بھی پیدا کر سکتا ہے۔

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ وَنَعْلَمُ مَا

اور البتہ ہم نے انسان کو بنایا اور ہم جانتے ہیں جو کچھ

تُوَسْوِسُ بِهٖ نَفْسُهٗ ۚۖ وَ نَحْنُ اَقْرَبُ
اس کے دل میں باتیں آتی ہیں اور ہم اس کی رگِ
اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ ⑯ اِذْ يَتَلَقَّى
گردن سے بھی زیادہ تر اس کے نزدیک ہیں جب کہ دو
الْمُتَلَقِّيٰنِ عَنِ الْيَمِيْنِ وَعَنِ الشِّمَالِ
پھرنے دار اس کے دائیں اور اس کے بائیں
قَعِيْدٌ ⑰ مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا
آ بیٹھتے ہیں جو کچھ وہ بولتا ہے تو اس کے
لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ ⑱ وَجَآءَتْ
پاس ہوشیار محافظ لکھنے کے لیے تیار موجود رہتا ہے اور موت کی
سَكْرَةُ الْمَوْتِ بِالْحَقِّ ۗ ذٰلِكَ مَا
بے ہوشی حق کو لاکر رہے گی (کہا جائے گا) یہی تو وہ ہے کہ
كُنْتَ مِنْهُ تَحِيْدُ ⑲
جس سے تو بھاگتا تھا۔

## ترکیب

ونعلم حال مقدرۃ بتقدیر نحن ویجوزان یکون مستانفا۔ والضمیر فی بہ یرجع الی ما ان جعلت موصولۃ والباء زائدۃ کما فی قولہ صوتت بکذا او للتعدیۃ۔ او یرجع الی الانسان ان جعلت ما مصدریۃ۔ والباء للتعدیۃ۔ والوسوسۃ الصوت الخفی والمراد بہا ہہنا ما یختلج فی قلبہ۔ اذ مقدر باذکرا ومتعلق باقرب او بنعلم قعید فعیل یطلق علی الواحد والمتعدد۔ مبتدء عن الیمین وعن الشمال خبرہ بالحق حال او مفعول بہ۔

## تفسیر

یہ تتمہ ہے بیانِ سابق کا۔ انسان کے حال سے اب اپنے بے انتہا علم و قدرت پر دلیل لاتا ہے۔ انسان چونکہ اشرف المخلوقات ہے اس لیے آسمانوں و زمین کو ایک جگہ اور ان کے مقابلہ میں دوسری جگہ ان کو ذکر کیا۔ اور درحقیقت انسان خدائے لایزال کی بے انتہا قدرتوں کا ایک بڑا خزانہ ہے۔ اگر یہ اپنے حالات میں غور کرے تو اس کو بے شمار دلائل صاف صاف یہ کہہ دیں گے کہ خدا تعالیٰ کی قدرتیں اور اس کا علم بے انتہا ہے، کوئی چیز اس کی قدرت سے باہر نہیں۔

فقال ولقد خلقنا الانسان کہ ہم نے انسان کو پیدا کیا ہے نہ کہ کسی اور نے اور نہ یہ آپ سے آپ پیدا ہو گیا، یہ ہماری قدرت دیکھو۔

ونعلم ما توسوس بہ نفسہ اور ہم اس کے دلی ارادوں اور خطرات (خیالات) سے بھی واقف ہیں، یہ ہمارا علم دیکھو۔ اور ہم کو اس کے خطرات (خیالات) کا کیوں علم نہ ہو ونحن اقرب الیہ من حبل الورید اور ہم انسان سے اس کی رگِ گردن سے بھی قریب تر ہیں۔ حَبل (رسی) سے مراد رگ۔ ورید خاص رگ کا نام ہے گلے کی رگ جس کو شاہ رگ کہتے ہیں، وہ دو رگیں ہیں جو سر سے آتی ہیں اور اس کی گردن کے اگلے رُخ کو گھیرتی ہوئی دل کی رگ سے جا ملتی ہیں جن کے کٹنے سے انسان مر جاتا ہے۔ پس یہ اضافت حبل کی ورید کی طرف اضافۃ تبیانیہ ہے۔ خدا تعالیٰ علت العلل ہے، علت کو اپنے معلول کا علم حضوری ہے اس لیے وہ شاہ رگ سے بھی قریب ہے کیوں کہ ورید کو تو اجزائے لحمیہ حاجب ہیں، خدا کا قرب مکانی قرب نہیں بلکہ ذاتی ہے کیوں کہ انسان اس کے وجودِ اصلی کا ایک ظل ہے اور اس کے وجودِ مطلق کا تعین۔ وہ اس کے ساتھ حلول و

ف۔ کیا خوب کہا ہے سعدی نے اس قرب کے معنی میں ؎ یار نزدیک تر از من بمن است ؛ ویں عجب تر کہ من از وے دورم۔

اتصالِ صوری سے اقرب نہیں اور نہ اتحاد و عینیت سے۔

ابنِ کثیر کہتے ہیں نحن اقرب سے مراد یہ ہے کہ ہمارے فرشتے اس کی رگِ گردن سے بھی قریب ہیں کیونکہ ان کا تعلق قلب سے ہے اور وہ ملہم ہیں۔ اس لیے اس کے بعد فرماتا ہے:۔

اذ یتلقی المتلقین جب کہ دو ملنے والے انسان کے دائیں بائیں سے آتے اور ملتے ہیں اور اس کے دونوں طرف آ بیٹھتے ہیں۔ یعنی ہم تو اس کے خطرات کو جانتے ہیں اور دو شخص بھی اس کے دونوں طرف لکھنے والے بیٹھے ہیں اس پر حجت قائم کرنے کے لیے۔

جمہور مفسرین کہتے ہیں کہ ان دونوں شخصوں سے دو فرشتے مراد ہیں جو اس کے اعمالِ نیک و بد کو اور جو منہ سے نکالتا ہے لکھ لیتے ہیں (اس قلم و سیاہی سے نہیں نہ ان کاغذوں پر۔ ان کا لکھنا اور ہے) نیکی کا فرشتہ دائیں طرف اور بدی کا لکھنے والا بائیں طرف بیٹھا رہتا ہے۔ جیسا کہ ایک جگہ فرماتا ہے کراماً کاتبین یعلمون ما تفعلون اور رات کے اعمال لکھنے والے فرشتے صبح ہوتے ہی چلے جاتے ہیں، صبح کو دن کے اعمال لکھنے والے آتے ہیں یہ پہرہ بدلتا رہتا ہے یہ ہیں یتلقی المتلقین کے معنی۔

ما یلفظ من قول۔ جو بات انسان منہ سے نکالتا ہے ان میں سے ایک فرشتہ اس کو لکھ لیتا ہے نیک بات ہے تو دائیں طرف والا، بری بات ہے تو بائیں طرف والا، جو اس کا رقیب یعنی محافظ اور عتید یعنی اس کام کے لیے مہیا و تیار ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ دل کے خطرات (خیالات) نہیں لکھتے۔

صحیحین میں ایک حدیث ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس امت کے خطرات (خیالات) معاف کر دیے جب تک کہ ان کو زبان سے نہ نکالیں یا عمل میں نہ لائیں۔ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ فرشتے وہی الفاظ و اعمال لکھتے ہیں جن میں ثواب و عذاب ہے پانی پلانا کھانا کھلانا ان باتوں کو نہیں لکھتے۔ مگر الفاظِ آیت میں عموم ہے۔

علامہ محی الدین ابن العربیؒ اپنی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ دائیں طرف بیٹھنے والے سے مراد اس کی وہ قوت ہے جو اس کو نیک اعمال پر آمادہ کرتی ہے اور بائیں طرف والے سے مراد وہ قوت ہے جو شر کی طرف برانگیختہ کرتی ہے۔ یہ خدا کی طرف کے دو مؤکل ہیں جو ہر روز ملتے ہیں یعنی ان کا مقابلہ رہتا ہے اور ان دونوں قوتوں سے جو جو خطرات و خیالات اس کے دل میں پیدا ہوتے رہتے ہیں ان کو ہم جانتے ہیں کیونکہ اس کی رگِ گردن تو اس کے دل سے دور ہے مگر ہمارا اس کے دل سے تعلق ہے۔ واللہ اعلم۔

یہاں تک تو انسان کی حالتِ دنیاوی کا بیان تھا اب یہ ایک اور عالم میں جاتا ہے، یہ عالم تو اس کی ایک منزل یا ایک شب باش کی مہمان سرائے تھی یا اس کی تجارت کا بازار تھا۔ اب جو کچھ کیا تھا اس کا پشتارا یا سہارا اس کے ساتھ ہے اور اب یہ اور جگہ چلے وجاءت سکرۃ الموت بالحق اور موت جو برحق ہے جس میں کسی کو بھی کلام و شبہہ نہیں اس کی بے ہوشی طاری ہوئی اور موت کے غشی نے اس کو حق دکھا دیا، جن باتوں میں شبہہ کرتا تھا اب اس کو آنکھ سے دکھائی دینے لگیں ادھر سے آنکھوں پر پردہ پڑا ادھر دوسرا عالم اس پر منکشف ہوا۔

ذٰلک ما کنت منہ تحید یہ وہ چیز ہے کہ اے انسان اس سے تو بڑا ناخوش ہوتا تھا، اور بھاگتا پھرتا تھا۔ دنیا سے اٹھ گیا اور دوسرے عالم میں پہنچا ایک مدت تک وہاں رہا پھر حشر کا دن شروع ہوتا ہے، جو ظہورِ کلی ہے۔

---

وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ ذٰلِكَ يَوْمُ الْوَعِيْدِ (۲۰)
اور صور پھونکا جائے گا یہ ہے وعدہ کا دن

۲ ع ۱۶ وَجَاءَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّعَهَا سَآئِقٌ وَّ
اور ہر ایک شخص حساب کے لیے آئے گا اس کے ساتھ ایک (فرشتہ) ہانکنے والا اور

شَهِيْدٌ (۲۱) لَقَدْ كُنْتَ فِي غَفْلَةٍ
ایک گواہ ہوگا دربار میں اس سے کہا جائیگا تو اس سے

مِّنْ هٰذَا فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ
غافل تھا پس ہم نے تیرا پردہ اٹھادیا

فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ (۲۲) وَقَالَ قَرِيْنُهٗ
پھر آج تو تیری نگاہ بڑی تیز ہے اور اس کے ساتھ رہنے والے (کراما

هٰذَا مَا لَدَيَّ عَتِيْدٌ (۲۳) اَلْقِيَا فِي جَهَنَّمَ
کاتبین) عرض کریں گے کہ اس کے اعمال کا یہ دفتر ہمارے پاس موجود ہے فرشتوں کو حکم ہوگا ہر ایک کافر

كُلَّ كَفَّارٍ عَنِيْدٍ (۲۴) مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ
سرکش خیر سے روکنے والے حد سے بڑھنے والے شک کرنے

مُعْتَدٍ مُّرِيْبٍ (۲۵) الَّذِيْ جَعَلَ مَعَ
والے کو کہ جس نے اللہ کے ساتھ اور معبود ٹھیرایا

اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَاَلْقِيٰهُ فِي الْعَذَابِ
جہنم میں ڈال دو پھر اس کو سخت عذاب میں

الشَّدِيْدِ (۲۶) قَالَ قَرِيْنُهٗ رَبَّنَا مَا
ڈال دو اس کا مصاحب (شیطانی) کہے گا اے خدا میں نے

اَطْغَيْتُهٗ وَلٰكِنْ كَانَ فِي ضَلٰلٍ
اس کو گمراہ نہیں کیا تھا بلکہ وہ خود ہی بڑی گمراہی میں پڑا

بَعِيْدٍ (۲۷) قَالَ لَا تَخْتَصِمُوْا لَدَيَّ وَ
ہوا تھا فرمائے گا میرے پاس جھگڑا نہ کرو اور

قَدْ قَدَّمْتُ اِلَيْكُمْ بِالْوَعِيْدِ (۲۸)
میں تم کو پہلے ہی سے خبردار کر چکا ہوں

مَا يُبَدَّلُ الْقَوْلُ لَدَيَّ وَمَا اَنَا
میرے ہاں بات نہیں بدلتی اور میں بندوں پر

بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ (۲۹)
ظلم بھی نہیں کرتا۔

## ترکیب

مالدی ان جعلت ما موصوفۃ فعتید صفتہا وان جعلت موصولۃ فبدل لہا او خبر بعد خبر او خبر محذوف الذی جعل مبتدأ متضمن معنی الشرط فالقیاہ خبرہ او بدل من کل کفار۔

## تفسیر

فقال ونفخ فی الصور اور صور پھونکا جاوے گا۔ یہ وہ دن مقرر ہے وجاءت کل نفس معہا سائق وشہید یہاں سے لے کر لہم ما یشاءون فیہا ولدینا مزید تک نیکوں اور بدوں کا انجام جنت وجہنم بیان فرماتا ہے۔ سبحان اللہ کس لطف کے ساتھ انسان کی ابتدا۔ اور انتہا۔ اور اس کے اعمال کا نتیجہ اور موت کی کیفیت اور حشر کا حال بیان فرمادیا اور انسان کے حالات سے حشر کے امکان پر دلائل قائم کرنے میں کلام شروع ہوا تھا۔ یہ بلاغت طاقت بشریہ سے باہر ہے۔

اب ہم الفاظ آیات کی شرح کرتے ہیں سائق ہانکنے والا۔ شہید گواہ۔ ضحاک کہتے ہیں سائق فرشتہ اور گواہ انسان کے ہاتھ پاؤں۔ فرشتہ اس کو کھینچ کر عدالت میں لے جائے گا۔ حسن و قتادہ کہتے ہیں دونوں فرشتے ہوں گے۔ بعض عرفا۔ کہتے ہیں سائق دو قسم کے ہوں گے اگر نیک ہے تو اس کا سائق شوق و جذبہ ہے جو اس کو

حضرت کبریائی میں لے جائے گا۔ اور اگر بد ہے تو اس کی غفلت و نحوست ہے جو اس کو موردِ عتاب میں کشاں کشاں لے جائے گی۔ اور شہید اس کی حالت۔

دربار میں کہا جائے گا لقد کنت فی غفلۃ من ھذا کہ تو اس سے غافل تھا سو آج تیری آنکھیں کھلیں۔ وقال قرینہ ھذا مالدیّ عتید اب حساب شروع ہوتا ہے۔ انسان کا مصاحب وہی فرشتہ جو اس کی نیکی اور بدی لکھنے کے لیے مقرر ہوا تھا یہ عرض کرے گا کہ میرے پاس اس کے اعمال کا یہ ذخیرہ اور دفتر حاضر ہے قرین جنس ہے ایک کو بھی شامل ہے اور دو کو بھی مگر مراد اس جگہ وہی دو فرشتے ہیں نیکی بدی لکھنے والے۔ ان کو کبھی جنس کے لحاظ سے مفرد صیغوں سے تعبیر کیا جاتا ہے کبھی تثنیہ سے۔

حکم ہوگا القیا فی جھنم کل کفار عنید القیا کے صیغہ میں دو قول ہیں، بعض کہتے ہیں تثنیہ کا صیغہ ہے یعنی دو فرشتوں کو حکم ہوگا، وہ دو فرشتے یا وہی نیکی بدی لکھنے والے ہیں کہ اس کافر سرکش کو جہنم میں ڈال دو یا وہ دو فرشتے جہنم کے داروغہ ہیں۔ بعض کہتے ہیں یہ مفرد کا صیغہ القین تھا نون تاکید کو الف سے بدل لیا جیسا کہ قفن کو قفا کر لیا کرتے ہیں، تب ایک فرشتہ کو خطاب ہے جو اسی کام پر متعین ہے۔ جن کو جہنم میں ڈالنے کا حکم ہوگا ان کے یہ اوصاف ہیں کفار ہر کافر عنید سرکش منّاع للخیر نیک بات سے اوروں کو بھی روکنے والا۔ معتد ظالم۔ مریب خدا تعالیٰ کی باتوں میں شک کرنے والا الذی جعل مع اللہ الٰھا آخر خدائی میں اوروں کو شریک سمجھنے والا۔ جس میں یہ اوصاف بد ہیں وہی جہنمی ہے۔ انسان کو ان اوصاف سے بچنا چاہیے۔

اس کے بعد اس کے مضل یعنی بہکانے والے ساتھی شیطان کا کیا فیصلہ ہوگا؟ اس کو ذکر کرتا ہے قال قرینہ ربنا ما اطغیتہ ولکن کان فی ضلٰل بعید اس کا قرین یعنی ساتھی جس سے مراد شیطان ہے یہ عذر کرے گا کہ الٰہی میں نے تو اس کو گمراہ نہیں کیا تھا، یہ خود ہی بڑی گمراہی میں پڑا ہوا تھا' وہ مردود اپنی برات کرے گا۔

خدا تعالیٰ فرمائے گا لاتختصموا لدیّ وقد قدمت الیکم بالوعید میرے روبرو جھگڑا نہ کرو، میں رسولوں کی معرفت تم کو سزا پہلے سنا چکا ہوں کہ نافرمانیوں کا یہ نتیجہ ہوگا۔ اس میں شیطان کچھ جھوٹی باتیں بنائے گا۔ اور اس کے جواب میں کافر گمراہ جھوٹے عذرات پیش کرے گا کہ اس نے مجھے یوں کہا تھا یعنی میرے دل میں یہ باتیں ڈالی تھیں، خدا تعالیٰ فرمائے گا مایبدل القول لدیّ میرے سامنے بات نہیں بدل سکتی، یعنی جھوٹی بات نہیں چلتی کہ بدل کر کوئی کچھ کہے اور میں اس کے بدلنے کو مان لوں۔ وما انا بظلام للعبید اور نہ میں کسی بندے پر ظلم کرتا ہوں۔ ظلّام، اس جگہ بمعنی ظالم ہے۔ اس سے یہ بات نکالنا کہ بڑا ظالم نہیں کیونکہ ظلام مبالغہ کا صیغہ ہے تھوڑا ظالم ہے غلط خیال ہے۔ اس کا مفہوم مخالف نہیں۔

یَوۡمَ نَقُوۡلُ لِجَهَنَّمَ هَلِ امۡتَلَأۡتِ وَتَقُوۡلُ

جس دن کہ ہم جہنم سے کہیں گے کیا تو بھر چکی اور وہ کہے گی

هَلۡ مِنۡ مَّزِيۡدٍ ﴿۳۰﴾ وَاُزۡلِفَتِ الۡجَنَّةُ

کچھ اور بھی ہے اور پرہیزگاروں کے لیے جنت قریب

لِلۡمُتَّقِيۡنَ غَيۡرَ بَعِيۡدٍ ﴿۳۱﴾ هٰذَا مَا تُوۡعَدُوۡنَ

لائی جائے گی کچھ دور نہ ہوگی (کہا جائیگا) یہ وہ ہے کہ جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا

لِكُلِّ اَوَّابٍ حَفِيۡظٍ ﴿۳۲﴾ مَنۡ خَشِيَ

تھا ہر ایک رجوع کرنے والے حکم الٰہی یاد رکھنے والے کے لیے (اور) جو کوئی اللہ سے

الرَّحْمٰنَ بِالْغَيْبِ وَجَاۤءَ بِقَلْبٍ مُّنِيْبِ ﴿۳۳﴾

رحمٰن (سے) دیکھے (بن) ڈرا اور رجوع کرنے والا دل لے کر آیا

ادْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ ذٰلِكَ يَوْمُ الْخُلُوْدِ ﴿۳۴﴾

اس کے یہ حکم ہوگا سلامتی سے جنت میں داخل ہو جاؤ یہ دن ہے ہمیشہ رہنے کا

لَهُمْ مَّا يَشَاۤءُوْنَ فِيْهَا وَلَدَيْنَا مَزِيْدٌ ﴿۳۵﴾

ان کو وہاں جو چاہیں گے ملے گا اور ہمارے پاس اور بھی زیادہ ہے

وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ هُمْ

اور ان سے پہلے ہم بہت سی جماعتوں کو غارت کر چکے ہیں جو

اَشَدُّ مِنْهُمْ بَطْشًا فَنَقَّبُوْا فِى الْبِلَادِ

ان سے بھی زیادہ طاقت ور تھے پھر (عذاب کے وقت) شہروں میں دوڑتے پھرنے لگے

هَلْ مِنْ مَّحِيْصٍ ﴿۳۶﴾ اِنَّ فِىْ ذٰلِكَ لَذِكْرٰى

کہ کوئی پناہ کی بھی جگہ ہے البتہ اس میں نصیحت ہے

لِمَنْ كَانَ لَهٗ قَلْبٌ اَوْ اَلْقَى السَّمْعَ

اس کے لیے کہ جس کے دل ہو یا وہ دھیان دھر کر

وَهُوَ شَهِيْدٌ ﴿۳۷﴾

کان لگا دے۔

## تفسیر

جب دوزخیوں کو دوزخ میں ڈال چکے گا تو دوزخ سے پوچھے گا ھل امتلأت کیا تو بھر گئی؟ وہ کہے گی اور کچھ ہے؟ یعنی اور بھی ہو تو لا ہے۔ بخاری و مسلم و ترمذی وغیرہ نے ایک حدیث نقل کی ہے کہ جہنم ھل من مزید ھل من مزید کہے گی یہاں تک کہ رب العزت اس میں اپنا پاؤں رکھ دے گا تو جہنم کہے گی بس بس۔ قدم رکھنے سے مراد یہ ہے کہ وہ خود اس کی اشتہا کو فرو کر دے گا۔ یہ ایک محاورے کی بات ہے۔ یہاں تک دوزخیوں کا حال تھا، اب جنتیوں کا حال بیان فرماتا ہے۔

وازلفت الجنۃ للمتقین غیر بعید کہ پرہیزگاروں کے سامنے جنت لائی جائے گی جس کو وہ عرصات میں آنکھوں سے سامنے دیکھیں گے، فرمایا جائے گا یہ وہ ہے کہ جس کا تم سے وعدہ کیا گیا تھا۔ اور یہ کس کے لیے ہے؟ لکل اواب حفیظ یہ ہر ایک رجوع کرنے والے کے لیے جو خدا کی طرف رجوع کرے اور جو احکامِ الٰہی کی محافظت کرے اور جو غائبانہ اللہ سے ڈرے اور خالص دل نیازمند اللہ کی طرف رکھے۔ حکم ہوگا ان نیک بندوں کو اس میں داخل کرو ہمیشہ سلامتی سے اس میں رہیں گے، ان کے بدلۂ اعمال کے سوا ہم اپنی طرف سے ان کو اور بہت کچھ دیں گے۔

اس ذکر کو تمام کر کے پھر کفار مکہ کی طرف رخِ سخن کرتا ہے کہ ان سے پہلے ہم نے بہت سی جماعتیں اور زمانے کے لوگ ہلاک کر دیے جو ملک میں پھیلے ہوئے تھے۔ پھر بتاؤ کہ ان کے لیے کہیں بھاگنے اور بچنے کی جگہ بھی ملی؟ نہیں ہرگز نہیں۔ پھر فرماتا ہے اس میں اہلِ دل کے لیے عبرت ہے۔

وَلَقَدْ خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَ

اور البتہ ہم نے آسمانوں اور زمین اور ان کے اندر کی

مَا بَيْنَهُمَا فِىْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ۖ وَّمَا مَسَّنَا

چیزوں کو چھ روز میں بنایا اور ہم کو کچھ بھی

مِنْ لُّغُوْبٍ ﴿۳۸﴾ فَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ

تکان نہ ہوئی پھر جو کچھ وہ کہتے ہیں اس پر صبر کرو

ف النقب ہو الخرق والطریق فی الجبل والمراد ساروا وتباعدوا وقرئ نقبوا بکسر القاف فهو صیغة الامر للتهدید ای سیروا فی البلاد فانظروا۔ ۱۲ منہ

وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ
اور پاکیزگی بیان کر اپنے رب کی تعریف کے ساتھ دن نکلنے سے پہلے
وَقَبْلَ الْغُرُوْبِ ﴿۳۹﴾ وَمِنَ الَّيْلِ فَسَبِّحْهُ
اور دن چھپنے سے پہلے اور کچھ رات سے بھی اس کی تسبیح کیا کر
وَاَدْبَارَ السُّجُوْدِ ﴿۴۰﴾ وَاسْتَمِعْ يَوْمَ
اور نماز کے بعد بھی اور سن رکھو جس روز
يُنَادِ الْمُنَادِ مِنْ مَّكَانٍ قَرِيْبٍ ﴿۴۱﴾
کہ پکارنے والا پاس سے پکارے گا
يَّوْمَ يَسْمَعُوْنَ الصَّيْحَةَ بِالْحَقِّ ذٰلِكَ
جس روز کہ وہ ایک چیخ کو بخوبی سنیں گے یہ دن
يَوْمُ الْخُرُوْجِ ﴿۴۲﴾ اِنَّا نَحْنُ نُحْيٖ وَ
ہوگا قبروں سے نکلنے کا ہم زندہ کرتے اور
نُمِيْتُ وَاِلَيْنَا الْمَصِيْرُ ﴿۴۳﴾ يَوْمَ
مارتے ہیں اور ہمارے پاس ہی پھر کر آنا ہے جس دن
تَشَقَّقُ الْاَرْضُ عَنْهُمْ سِرَاعًا ذٰلِكَ
کہ زمین پھٹ کر لوگ دوڑتے ہوئے نکل آئیں گے یہ
حَشْرٌ عَلَيْنَا يَسِيْرٌ ﴿۴۴﴾ نَحْنُ اَعْلَمُ
لوگوں کا جمع کرنا ہم کو بہت آسان ہے ہم جانتے ہیں
بِمَا يَقُوْلُوْنَ وَمَا اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِجَبَّارٍ
جو کچھ وہ کہتے ہیں اور آپ ان پر کچھ زبردستی کرنے والے نہیں
فَذَكِّرْ بِالْقُرْاٰنِ مَنْ يَّخَافُ وَعِيْدِ ﴿۴۵﴾
پھر آپ قرآن سے اس کو سمجھاؤ جو میرے عذاب سے ڈرتا ہو

## ترکیب

من لغوب من زائدۃ لغوب تعب واعیا یقال لغب یلغب بالضم لغوبا من الیل ای بعض اللیل فانہ مفعول لفعل مضمر معطوف علی سبح بحمد ربك یفسرہ فسبحہ ومن للتبعیض ۔ ادبار السجود ای سبحہ اعقاب الصلوٰۃ قرء الجمہور بفتح الہمزۃ جمع دبر وقرئ بکسرہا علی المصدر من ادبر الشئی ادبارا ۔ فہی ظرف سبحہ ۔ یوم یسمعون بدل من یوم ینادی یوم تشقق ظرف للضمیر او بدل من یوم الاول سراعا حال ای یخرجون مسرعین ۔

## تفسیر

مسئلہ معاد کو تمام کر کے جس طرح کہ اس سے پہلے اس پر دلائل بیان کیے تھے اسی طرح بعد میں دلیل ایک نئی طرز سے بیان کرتا ہے اور اس میں ابتداء آفرینش عالم کا حال بتا کر یہ بھی ظاہر کرتا ہے کہ اس جہان کو ہم نے چھے روز میں پیدا کیا تھا جس کی ہزاروں برس کی عمر ہے پھر اس کو ہم یوں فنا کر دیں گے اور پھر یوں بار دیگر بنا دیں گے ۔ فقال ولقد خلقنا السمٰوٰت والارض الخ کہ ہم نے نہ کسی اور نے آسمانوں اور زمین کو اور ان کے اندر کی سب چیزوں کو چھے روز میں پیدا کیا تھا اور ہم کو اس پیدا کرنے میں کوئی تکان و ماندگی نہ ہوئی تھی ۔ اس کی مفصل کیفیت ہم بیان کر آئے ہیں ۔ اور یوم سے مراد وقت ہے نہ کہ دن کیوں کہ ابھی سورج تو پیدا ہوا ہی نہ تھا ۔ پھر دن جو

ع ۳ (۱۶) ۱۷

عہ واستمع یوم ینادی المناد فیہ ثلاثۃ اوجہ احدہا ان یترک مفعولہ راسا ویکون المقصود کن مستمعا ۔ ثانیہا استمع لما یوحی الیک ۔ وثالثہا استمع للمنادی فعلی الاول العامل فی یوم ما یدل علیہ قولہ یوم الخروج تقدیرہ یخرجون یوم ینادی المنادی ۱۲ منہ

سورج کے طلوع وغروب سے ہوتا ہے کہاں سے ہوگیا تھا۔ یوم بول کر وقت مراد لینا عرب کا محاورہ ہے۔ اور جملہ ومامسنا من لغوب میں یہود کے خیالِ باطل کا رد ہے۔ جو وہ کہتے ہیں کہ ہفتہ کے روز ان سب چیزوں کے پیدا کرنے کے بعد خدا نے آرام کیا۔ چنانچہ یہود کی کتاب الخروج کے بیسویں باب کے گیارہویں ورس میں یہ ہے، قولہ "کیوں کہ خداوند نے چھے دن میں آسمان اور زمین دریا اور سب کچھ جو ان میں ہے بنایا اور ساتویں دن آرام کیا۔" انتہیٰ۔ پھر جس نے بغیر تکان کے ان سب چیزوں کو ایک بار پیدا کر دیا کیا وہ بارِ دگر پیدا نہیں کر سکتا؟ کر سکتا ہے۔ اس میں ان کا بھی رد ہے جو عالم کو قدیم کہتے ہیں اور قدیم ہونے کے سبب اس کو قابلِ فنا نہیں کہتے، یعنی یہ عالم فنا نہ ہوگا پھر جب فنا نہیں تو بارِ دگر پیدا کرنا اور حشر کیسا؟ یہ حکماء یونان و حکماء ہند کا قول ہے۔

اس یقینی مسئلہ کے خلاف میں مخالفین بھی طرح طرح کی حجتیں اور ان کے درمیان تکذیب و سخت گوئی بھی کرتے تھے جس سے جناب سرور کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام کو رنج پہنچتا تھا اور ممکن تھا کہ ان کے جواب میں کوئی سخت بات آپؐ سے سرزد ہو جو منصب نصیحت کے خلاف تھی۔ اس لیے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیتا ہے فاصبر علیٰ ما یقولون کہ آپ ان کی باتوں پر صبر کریں۔ اور یہ بھی ہے کہ ایسی نالائم باتیں سننے سے دل کو رنج اور آئینہ صافی پر کدورت پیدا ہو جاتی ہے اس لیے یادِ الٰہی کا اوقاتِ مخصوصہ میں حکم دیتا ہے۔ یادِ الٰہی رنج و غموم اور کدورات کو دور کر دیتی ہے اور روح پر نورانیت چمکنے لگتی ہے۔

فقال وسبح بحمد ربک قبل طلوع الشمس وقبل الغروب ومن الیل فسبحہ وادبار السجود مفسرین کے سبح کے لفظ میں کئی قول ہیں۔ بعض کہتے ہیں سبح کے لفظی معنی تو تسبیح کرنا یعنی سبحان اللہ کہنا ہے مگر اس سے مراد نماز پڑھنا ہے۔ کیوں کہ نماز میں تسبیح بھی ہوتی ہے اور ایک جزء سے کل کو خصوصاً نماز کو تعبیر کیا جاتا ہے جیسا کہ رکوع اور سجدہ سے۔ پھر اس میں کلام ہے کہ کون سی نماز؟ اکثر کہتے ہیں فرائض۔ قبل طلوع الشمس سے مراد فجر کی نماز اور قبل الغروب سے ظہر و عصر کی نماز اور من الیل سے تہجد کی نماز جو حضرتؐ پر فرض تھی اور عشا۔ اور مغرب کی نماز کیوں کہ یہ تینوں رات میں ادا کی جاتی ہیں من الیل کا لفظ تینوں کو شامل ہے اور ادبار السجود سے نوافل مراد ہیں جو فرض نماز کے بعد ادا کیے جاتے ہیں۔ ابن عباسؓ کا یہی قول ہے۔

حضرت علیؓ کہتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ادبار النجوم و ادبار السجود کے معنی دریافت کیے تو آپؐ نے فرمایا ادبار السجود سے وہ دو رکعت مراد ہیں جو مغرب کے بعد پڑھی جاتی ہیں اور ادبار النجوم سے مراد نمازِ صبح سے پہلے کی دو رکعت (رواہ مسدد فی مسندہ و وابن المنذر وابن مردویہ) اور اسی کے موافق ابن عباسؓ کی وہ حدیث ہے جس کو ترمذی و حاکم وغیرہ نے نقل کیا ہے۔ اور یہی قول عمرؓ بن الخطاب و ابوہریرہؓ کا ہے۔ بعض نوافل مراد لیتے ہیں۔

مجاہد و دیگر علماء فرماتے ہیں کہ سبح سے مراد سبحان اللہ بحمدہ کہنا ہے نماز کے بعد۔ جیسا کہ صحیح بخاری میں حدیث ہے کہ جو شخص ہر نماز کے بعد تینتیس بار سبحان اللہ کہے اور اسی قدر الحمد للہ کہے اور اسی قدر اللہ اکبر اور اخیر میں لا الہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وہو علیٰ کل شیء قدیر کہے تو اس کے تمام گناہ بخشے جائیں گے اگرچہ دریا کے کف کے برابر کیوں نہ ہوں۔

اس کے بعد مسئلہ حشر کا ذکر کرتا ہے اور اس کا آنا یقینی بتاتا ہے کہ واستمع یوم ینادی المناد من مکان

قریب یوم یسمعون الصیحۃ بالحق ذٰلک یوم الخروج
کہ اے محمد یا اے مخاطب تو اس آواز دینے والے کی
آواز کا منتظر رہ جس دن کہ وہ بہت پاس سے پکارے گا
جس دن کہ چیخ کی آواز سنیں گے۔ یہ ہے قبروں سے باہر
نکلنے کا دن۔ گویا وہ دن یقینی آنے والا ہے اور آپ
اس کے منتظر رہیں۔ یہ منکر گو اس میں شک کر رہے ہیں،
اس آواز سے مراد نفخ صور کی آواز ہے۔ صور میں پھونکنا
نداد بنا ہے۔ کبھی ندا زبان سے دی جاتی ہے کبھی کسی
آلہ سے۔ اور اسی کو چیخ سے تعبیر کیا ہے۔ بعض کہتے ہیں
اسرافیل صور پھونکیں گے، ایک بار تمام مخلوق فنا
ہو جائے گی۔ پھر دوسرے صور سے مخلوق بار دگر موجود
ہوگی، اس کے بعد حساب کے لیے جبرئیل یا کوئی اور
فرشتہ آواز دے گا۔ گویا یہ آواز ایسی یقیناً ہونے والی
ہے کہ اے نبی یا اے مخاطب تو اس کی طرف کان لگا رکھ۔

پھر فرماتا ہے انا نحن نحی ونمیت والینا المصیر
کہ دنیا میں ہم ہی زندہ کرتے ہیں اور ہم ہی مارتے ہیں
اور ہماری طرف پھر کر آنا ہے۔ یعنی یہ ایک سفر
(جس کی ابتدا ہمارے ہاں سے ہوئی اور دنیا ایک
منزل تھی پھر وہاں سے کوچ کر کے اس جگہ آنا ہے)۔
ہمارے ارادہ سے ہے اس لیے حشر و قیامت کا ہونا
ضروری ہے۔

یا دلیل اور واقعہ کو بیان کر کے اس کا اعادہ ہے بطور
نتیجہ کے کہ ہم زندہ کریں گے بار دگر، اور ہم دنیا میں مردہ
کرتے ہیں اور حشر میں سب کو ہمارے پاس آنا ہے
اور وہ کون سا دن ہے یوم تشقق الارض عنہم سراعا
جس دن کہ زمین پھٹے اور لوگ اس میں سے جلد نکل آئیں
ذٰلک حشر علینا یسیر۔ یہ حشر ہم پر کچھ مشکل نہیں بلکہ آسان
ہے۔

حشر و نشر بیان کرنے کے بعد کفار انکار کرتے تھے
جس سے حضرتؐ کا دل آزردہ ہوتا تھا اس لیے آپؐ کو
تسلی دیتا ہے۔

نحن اعلم بما یقولون وما انت علیہم بجبار کہ
ہم کو معلوم ہے اے محمد تمہارا کام پہنچانا تھا پہنچا دیا،
آپ ان پر جبر کرنے کے لیے نہیں بھیجے گئے کہ ان کو اس
کے ماننے پر خواہ مخواہ مجبور کریں آپ کا کام نصیحت
کرنے کا ہے۔

فذکر بالقراٰن من یخاف وعید جو میری
سزا سے ڈرے اس کو قرآن کے ہدایت افزا مضامین
سے نصیحت کرو، جو نہیں ماننے نہ مانیں۔ وعید اصل
میں وعیدی تھا، حالت وقف میں ی کو حذف کر دیا
کسرہ اس کی جگہ باقی رہ گیا۔

سورت کے اول میں بھی قرآن کا ذکر تھا قٓ و
القراٰن المجید آخر میں بھی اس کا ذکر آیا تاکہ اول و آخر
مل کر مضامین کا احاطہ کر کے ق محیط کی صورت پیدا
کرے۔

---

# سورہ ذاریات

مکیہ ہے اس میں ساٹھ آیتیں اور تین رکوع ہیں

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

وَالذّٰرِیٰتِ ذَرۡوًا ① فَالۡحٰمِلٰتِ
قسم ہے اُڑانے والی ہواؤں کی　پھر بوجھ اٹھانے

وِقۡرًا ② فَالۡجٰرِیٰتِ یُسۡرًا ③ فَالۡمُقَسِّمٰتِ
والیوں کی　پھر نرم نرم چلنے والیوں کی　پھر حکم سے ایک چیز کو بانٹنے

اَمۡرًا ④ اِنَّمَا تُوۡعَدُوۡنَ لَصَادِقٌ ⑤
دینے والیوں کی　بے شک جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے وہ سچ ہے

وَإِنَّ الدِّينَ لَوَاقِعٌ ۝٦ وَالسَّمَاءِ ذَاتِ

اور اعمال کی جزا و سزا تو ہو کر رہے گی　اور قسم ہے آسمان کی جس میں ستاروں کے

الْحُبُكِ ۝٧ إِنَّكُمْ لَفِي قَوْلٍ مُّخْتَلِفٍ ۝٨

سبب سے نمودار ہیں　البتہ تم پیچیدہ بات میں پڑے ہوئے ہو

يُؤْفَكُ عَنْهُ مَنْ أُفِكَ ۝٩ قُتِلَ

قرآن سے تو وہی رکا جاتا ہے جو ازل سے برگشتہ ہے　اٹکل پچو باتیں

الْخَرَّاصُونَ ۝١٠ الَّذِينَ هُمْ فِي

بنانے والے غارت ہوں　وہ جو　غفلت　میں

غَمْرَةٍ سَاهُونَ ۝١١ يَسْأَلُونَ أَيَّانَ

بھولے ہوئے ہیں　پوچھتے ہیں　فیصلہ کا

يَوْمُ الدِّينِ ۝١٢ يَوْمَ هُمْ عَلَى النَّارِ

دن کب　ہوگا　جس دن وہ　آگ پر بھونے

يُفْتَنُونَ ۝١٣ ذُوقُوا فِتْنَتَكُمْ هَٰذَا

جائیں گے　ان سے کہا جائے گا　اپنی شرارت کا مزہ چکھو　یہ وہی تو ہے

الَّذِي كُنتُم بِهِ تَسْتَعْجِلُونَ ۝١٤

جس کی　تم　جلدی کیا کرتے تھے

إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي جَنَّاتٍ وَعُيُونٍ ۝١٥

البتہ　پرہیزگار　باغوں　اور چشموں میں

آخِذِينَ مَا آتَاهُمْ رَبُّهُمْ ۚ إِنَّهُمْ

جو کچھ ان کو ان کا رب دے گا اس کو لے رہے ہوں گے　کیونکہ وہ

كَانُوا قَبْلَ ذَٰلِكَ مُحْسِنِينَ ۝١٦

اس سے پہلے نیک تھے (عبادات کے سبب)

كَانُوا قَلِيلًا مِّنَ اللَّيْلِ مَا يَهْجَعُونَ ۝١٧

رات میں بہت ہی کم سویا کرتے تھے

وَبِالْأَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُونَ ۝١٨ وَ

اور صبح کو معافی مانگا کرتے تھے　اور

فِي أَمْوَالِهِمْ حَقٌّ لِّلسَّائِلِ وَالْمَحْرُومِ ۝١٩

ان کے مالوں میں سائل اور محتاج کا بھی حصہ لگا ہوا تھا

# ترکیب

والذاریت الواو للقسم ذروًا منصوب علی انہ مصدر یقال ذرت الریح التراب تذروہ ذروا وآذرتہ تذریۃ ذریا۔ فالحملت عطف علی الذاریت وقس علیہا البواقی۔ وقرًا قرء الجمہور بکسر الواو فہو اسم اقیم مقام المصدر کما یقال ضربہ سوطًا۔ او مفعول بہ کما یقال حمل فلان عدلاً ثقیلاً کبیرا وقری بفتح الواو علی انہ مصدر یسرًا منصوب علی انہ صفۃ مصدر تقدیرہ جریًا ذا الیسر امرًا منصوب علی انہ مفعول بہ کما یقال فلان قسم الرزق او حال انما توعدون جواب القسم وما مصدریۃ او موصولۃ یؤفک عنہ الضمیر الرسول علیہ السلام او القرآن او الایمان۔ یوم ھم منصوب علی الظرفیۃ والناصب یقع۔ وقیل موضعہ رفع ھم مبتدء یفتنون خبرہ اخذین حال ما یھجعون خبر کانوا قلیلا من اللیل ظرف ای فی قلیل من اللیل۔

# تفسیر

یہ سورت بھی مکیہ ہے۔ ابن عباسؓ وابن زبیرؓ کا یہی قول ہے۔ اس میں بھی بیشتر وہی امہات المقاصد واہم المسائل حشر و توحید و نبوت مذکور ہیں۔

سورۂ قٓ میں دلائل سے حشر کا اثبات کیا تھا۔ مگر جہلاء کی عادت ہے کہ وہ دلائل میں غور نہیں کرتے پھر ان کے یقین دلانے کے جو طرز ہیں اسی طور پر ان سے کلام کیا جاتا ہے۔

عرب میں گو صدہا عیب تھے مگر ایک یہ ہنر بھی تھا کہ وہ جھوٹ بولنے کو اور خصوصاً قسم کھا کر جھوٹ بولنے کو

بہت برا سمجھتے تھے اور ان کا یقین تھا کہ جو کوئی قسم کھا کر جھوٹ بولتا ہے برباد ہو جاتا ہے اس لیے قسم کھا کر بات کہنے سے ان کو یقین آجاتا تھا اس لیے ان مسائل کا خدا تعالیٰ ان چند چیزوں کی قسم کھا کر حق ہونا بیان فرماتا ہے۔ اور قسم بھی ان چیزوں کی کھائی جو بنفسہٖ ایک ایک اثباتِ حشر کے لیے برہانِ قاطع ہے۔

فقال والذّٰریٰت ذروًا فالحٰملٰت وقرًا فالجٰریٰت یسرًا فالمقسّمٰت امرًا کہ ان چار چیزوں کی قسم ہے انما توعدون لصادق وان الدین لواقع کہ جس کا تم سے وعدہ کیا گیا ہے وہ سچ ہے اور جزا و سزا کا دن یعنی قیامت کا ضرور آنے والا ہے۔

مفسرین کا اختلاف ہے کہ یہ چار چیزیں کیا ہیں؟ بعض کہتے ہیں چاروں سے ایک ہی چیز اس کی صفاتِ مختلفہ کے لحاظ سے مراد ہے پھر اس میں بھی دو قول ہیں۔ بعض کہتے ہیں سب سے ہوائیں مراد ہیں۔ ذریٰت وہ ہوائیں جو غبار اڑاتی ہیں جن سے اخیر میں بادل پیدا ہوتے ہیں اور حملٰت وقرًا بوجھ اٹھانے والی ہوائیں ہیں جو بادلوں کو لیے پھرتی ہیں جو پانی کے خزانے ہیں اور اسی لیے بادلوں کو بوجھل کہا گیا۔ اور الجٰریٰت یسرًا سے بھی وہ ہوائیں مراد ہیں جو پانی برسنے کے وقت نرم نرم چلا کرتی ہیں المقسمٰت امرًا سے بھی مراد وہ ہوائیں ہیں جو بادلوں کو برسنے کے بعد ادھر اُدھر لے جا کر پانی تقسیم کر دیتی ہیں۔ ان ہواؤں کی قسم کھانے میں اس طرف اشارہ ہے کہ انتظامِ عالم جس نے ان سے اس طرح مربوط کیا ہے جو عقل میں نہیں آتا کہ ہوائیں اجزاءِ ارضیہ کو بکھیرتی ہیں اور پھر وہی جو سماء میں جمع کرتی ہیں بادلوں کو پھر وہی نرم نرم چل کر موقع پر پہنچاتی ہیں پھر وہی تفریق کرتی ہیں اُدھر انسان کے اجزاءِ متفرقہ جمع کرنے پر بھی قادر ہے۔

بعض کہتے ہیں سب سے ملائکہ مراد ہیں جو ان خدمات پر مامور ہیں۔ اور ایک گروہ کہتا ہے ان چاروں سے چار جدا جدا چیزیں مراد ہیں جن سے انتظامِ عالم مربوط ہے۔ ذریٰت سے مراد ہوائیں۔ حملٰت وقرًا سے مراد بادل۔ جٰریٰت یسرًا سے مراد کشتیاں جو دریا میں نرم نرم چلا کرتی ہیں۔ مقسمٰت امرًا سے مراد ملائکہ ہیں۔ اس کے بعد کرۂ ارضی اور جمیع عناصر کو جو چیز محیط ہے اس کی قسم کھا کر ایک اور بات بیان فرماتا ہے۔

والسماء ذات الحبك حبك حبیکہ کی جمع ہے جس کے معنی طریق کے ہیں۔ قوی تر یہ ہے کہ آسمانوں میں جو ستاروں سے مختلف راہیں سی نظر آیا کرتی ہیں وہ حبک ہیں، جال سے پڑے ہوئے دکھائی دیا کرتے ہیں کہ ایسے آسمان کی قسم اے کفار تم خود اختلاف میں پڑے ہوئے ہو تم میں سے کوئی محمدؐ کو شاعر کہتا ہے کوئی ساحر کوئی کاہن کوئی دیوانہ جس طرح آسمان میں ستاروں سے مختلف رستے اور جال نظر آتے ہیں اسی طرح تمہاری باتیں مختلف ہیں۔ یہ لطیفہ ہے ذات الحبك کہنے میں تمہارا یہ اختلاف ثابت کرتا ہے کہ تم کو کسی بات کا یقین نہیں۔ تمہاری تخمینی باتیں ہیں جو اوہامِ فاسدہ پر مبنی ہیں۔

پھر فرماتا ہے یؤفك عنه من افك قرآن یا نبی سے وہی شبہ کرتا ہے جس کو ازلی تقدیر نے شبہ کے ظلمات میں ڈال رکھا ہے۔

قتل الخرّٰصون الذین ھم فی غمرۃ ساھون خرص کھجور کے اوپر کے چھواروں کا اندازہ کرنا کہ اتنے من ہوں گے۔ اس جگہ مراد ہے اٹکلیں دوڑانا۔ ابن الانباری کہتے ہیں کہ جب قتل کا لفظ اللہ تعالیٰ کی طرف سے خبر دیا جائے تو اس کے معنی ہوں گے لعنت کے۔ غمرۃ غفلت۔ فرماتا ہے کہ ان اٹکل دوڑانے والوں پر لعنت ہے جو غفلت میں پڑے ہوئے آخرت کو بھولے ہوتے ہیں اور پوچھتے ہیں ایان یوم الدین کب ہے روزِ جزا؟ بطورِ تمسخر کے۔

اب آپ ہی بتاتا ہے یوم ھم علی النار یفتنون کہ وہ دن ہے کہ جس روز وہ آگ میں جلائے جائیں گے اور ان سے کہا جائے گا ذوقوا فتنتکم ھذا الذی کنتم بہ تستعجلون اپنے عذاب کو چکھو، یہ ہے وہ کہ جس کی تم دنیا میں جلدی کیا کرتے تھے۔

حشر کے برحق ہونے پر قسم کھا کر وہاں جو کچھ بروں خصوصاً منکرین حشر کا حال ہوگا اس کو یہاں تک بیان فرمایا، اب نیکوں کا حال بیان فرماتا ہے ان المتقین فی جنت وعیون اخذین ما اتٰھم ربھم کہ پرہیزگار لوگ ایسے باغوں میں ہوں گے کہ جن میں چشمے جاری ہیں اپنے رب کی نعمتیں حاصل کریں گے۔ پھر اس کا سبب بیان فرماتا ہے کہ کس وجہ سے وہ اس سعادت کے مستحق ہوئے انھم کانوا قبل ذلك محسنین کہ وہ اس سے پہلے یعنی دنیا میں نیک تھے۔ احسان بڑا وسیع المعنی لفظ ہے جو ہر ایک قسم کی نیکی کو شامل ہے، ایمان سے لے کر اعمال صالحہ تک اور اللہ کی عبادت اور بندوں کے ساتھ بھلائی کرنے تک کو، اب قدرے ان کی نیکی کی شرح بھی کرتا ہے۔

کانوا قلیلا من الیل ما یھجعون (الھجوع النوم باللیل) یعنی رات کو عبادت الٰہی میں مصروف رہتے تھے اس لیے بہت کم سوتے تھے، اس سے مراد یہ ہے کہ تہجد کی نماز پڑھتے تھے۔ رات بھر تو یہ کام کرتے تھے وبالاسحار ھم یستغفرون صبح کو خدا سے اپنے قصور عبادت کی بابت معافی مانگتے تھے، رات کی عبادت پر غرور نہیں کرتے تھے بلکہ اس پر بھی اپنے کو خطاوار سمجھتے تھے۔ بندگی اس عجز و نیاز کا نام ہے۔ یہ تو تعظیم امر اللہ تھی اور خلق اللہ کے ساتھ ان کا یہ حال تھا۔ وفی اموالھم حق للسائل والمحروم کہ ان کے مال میں سائل کا بھی حصہ تھا اور نہ مانگنے والے کا بھی، یعنی سب کو بانٹ دیا

کرتے تھے۔ محروم کے معنی ہیں ممنوع کے۔ یہ لفظ عام ہے نہ سوال کرنے والے کو بھی اور آفت رسیدہ کو بھی اور اپاہج کو بھی اور جس کا کچھ حق نہیں اس کو بھی شامل ہے۔

وَفِي الْأَرْضِ آيَاتٌ لِلْمُوقِنِينَ ﴿٢٠﴾ وَ
اور زمین میں یقین کرنے والوں کے لیے قدرت کی نشانیاں ہیں اور

فِي أَنْفُسِكُمْ ۚ أَفَلَا تُبْصِرُونَ ﴿٢١﴾
خود تم میں بھی (موجود ہے) پھر کیا تم نہیں دیکھتے؟

وَفِي السَّمَاءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوعَدُونَ ﴿٢٢﴾
اور آسمان میں تمہاری روزی ہے اور وہ بھی کہ جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے

فَوَرَبِّ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ إِنَّهُ لَحَقٌّ
پس قسم ہے آسمان اور زمین کے رب کی (یہ قرآن) ایسا ہی برحق ہے

مِثْلَ مَا أَنَّكُمْ تَنْطِقُونَ ﴿٢٣﴾ هَلْ
جیسا تمہارا باہم باتیں کرنا (اس میں شبہ نہیں اسی طرح اس میں نہیں) کیا

أَتَاكَ حَدِيثُ ضَيْفِ إِبْرَاهِيمَ
آپ کو ابراہیم کے معزز مہمانوں کی

الْمُكْرَمِينَ ﴿٢٤﴾ إِذْ دَخَلُوا عَلَيْهِ
خبر پہنچی؟ جب ان کے پاس آئے

فَقَالُوا سَلَامًا ۖ قَالَ سَلَامٌ قَوْمٌ
تو کہنے لگے سلام ابراہیم نے بھی کہا سلام اجنبی

مُنْكَرُونَ ﴿٢٥﴾ فَرَاغَ إِلَىٰ أَهْلِهِ
معلوم ہوتے ہیں پھر ابراہیم اپنے گھر کی طرف متوجہ ہوئے

۱ ع ۲۳ ۱۸

وقف لازم

لے راغ وارتاغ وماذا تریغ ای ترید وراغ الی کذا ای مال الیہ سر قال فی الصحاح العجل ولد البقر والعجول مثلہ (بچھڑا) والجمع العاجل والانثیٰ عجلۃ (بچھیا) وقیل العجل فی بعض اللغات الشاۃ (بکری) سمین فربہ سمن روغن و مسکہ اوجس احس فی نفسہ خوفا منہم وقیل (باقی بر صفحہ آئندہ)

فَجَآءَ بِعِجۡلٍ سَمِیۡنٍ ﴿۲۶﴾ فَقَرَّبَهٗۤ اِلَیۡهِمۡ
تو تلا ہوا بچھڑا لئے ل پھر اس کو ان کے پاس رکھ کر

قَالَ اَلَا تَاۡکُلُوۡنَ ﴿۲۷﴾ فَاَوۡجَسَ
کہا تم کھاتے کیوں نہیں؟ (جب نہ کھایا) تو اس کو

مِنۡهُمۡ خِیۡفَةً ؕ قَالُوۡا لَا تَخَفۡ ؕ وَ
ان سے خوف معلوم ہوا انہوں نے کہا خوف مت کرو اور

بَشَّرُوۡهُ بِغُلٰمٍ عَلِیۡمٍ ﴿۲۸﴾ فَاَقۡبَلَتِ
ان کو ایک دانش مند لڑکے کی (پیدا ہونے کی) خوشخبری بھی دی پھر ان کی بیوی

امۡرَاَتُهٗ فِیۡ صَرَّةٍ فَصَکَّتۡ وَجۡهَهَا
(سارہ) شور مچاتی ہوئی آگے بڑھیں اور ماتھا پیٹ کر

وَ قَالَتۡ عَجُوۡزٌ عَقِیۡمٌ ﴿۲۹﴾ قَالُوۡا
کہنے لگیں کیا بڑھیا بانجھ جنے گی؟ وہ بولے

کَذٰلِکِ ۙ قَالَ رَبُّکِ ؕ اِنَّهٗ هُوَ
تیرے رب نے ایسا ہی فرمایا ہے وہ جو ہے

الۡحَکِیۡمُ الۡعَلِیۡمُ ﴿۳۰﴾
حکمت والا دانا ہے

## ترکیب

مثل یقرء بالرفع علی انہ نعت لحق او خبر ثان او علی انہما خبر واحد وما زائدۃ ویقرء بالفتح انہ حال من النکرۃ او من الضمیر فیہا او علی اضمار اعنی وما زائدۃ وقیل معرب وقیل مبنی علی انہ رکب مع ما کخمسۃ عشر۔ انکم موضعہا جر بالاضافۃ اذا جعلت ما زائدۃ اور رفع علی تقدیر ہو۔ اذ ظرف لحدیث او لضیف۔ والضیف مصدر یطلق علی الواحد والکثیر۔ سلام مبتدء علیکم خبرہ محذوف۔

## تفسیر

یہ تتمہ ہے بیانِ سابق کا یعنی اہلِ جنت کی عبادت کا تو یہ حال ہے اور ان کے افکار و خیالات ایسے پاکیزہ ہیں کہ زمین میں ہر شے ان کے نزدیک اس کی قدرت کا نمونہ ہے اور خود انہیں کے اندر سیکڑوں نمونے ہیں۔ یا کہو یہ بیانِ سابق کا بقیہ ہے یعنی حشر کے امکان پر اور چند دلائل بیان فرماتا ہے کہ زمین کے اندر اس کے اشیاء رنگارنگ ہیں اور خود لوگوں کے اندر ہماری قدرت کی سیکڑوں نشانیاں ہیں۔

انسان اپنی پیدائش اور قوٰے اور اعضاء وصحت و مرض و تبدلات و تغیرات و جذباتِ باطنیہ میں غور کرے تو فوراً باور کرلے کہ وہ اس کی بے انتہا قدرتوں کا خزانہ ہے۔ اس لیے کہا گیا ہے کہ مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ (جس نے اپنے آپ کو جان لیا اس نے خدا کو پہچان لیا)

اس لیے فرماتا ہے افلا تبصرون پھر تم کیوں نہیں ان نشانات قدرت کو دیکھتے؟ اور آسمان میں تمہاری روزی ہے۔ آسمان سے مراد بارش جو آسمان سے یعنی اوپر سے اُترتی ہے،

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) بمعنی اوجس اضمر صرہ بانگ و فریاد و سختی اندوہ و جماعت مردم یعنی اور گھر کے لوگوں میں سے ماتھا کوٹتی آئی ۱۲ منہ

ل فربہ بچھڑے کے کباب ۱۲ منہ

بارش سے انسان بلکہ حیوان کی روزی پیدا ہوتی ہے اور اسی طرح جن چیزوں کا تم سے وعدہ کیا گیا ہے جنت و دوزخ خیر و شر سب اوپر سے ہے۔ یعنی تمہاری کوششوں سے اور تدابیر سے یہ سامان پیدا نہیں ہوتے بلکہ یہ سب کچھ آسمانی اسباب سے ہے۔ آسمان سے مراد اوپر کی جہت جس سے مقصود تقدیر و مشیّتِ الٰہی۔ تقدیری باتوں اور مشیتی اسباب کو آسمانی کہا کرتے ہیں شرف و فوقیت کے لحاظ سے۔

پھر کہتا ہے کہ آسمانوں اور زمین کے رب کی قسم یعنی روزِ جزا کا آنا ایسا ہی برحق ہے جیسا کہ تمہارا باہم باتیں کرنا کہ اس میں تم کو کوئی شبہ نہیں ہوتا۔

ان دلائلِ حشر اور وہاں کی جزا و سزا بیان کرنے کے بعد حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ و والسلام کا تذکرہ کرتا ہے جس سے یہ باتیں بتانی مقصود ہیں۔

(۱) یہ کہ حضرت ابراہیمؑ کی طرح مہمان نوازی کا طریقہ اختیار کرنا چاہیے۔

(۲) دنیا میں کسی مراد کے دیر میں ملنے سے ناامید نہ ہونا چاہیے۔ خدا کا وعدہ برحق ہے اس نے اخیر عمر میں حضرت ابراہیمؑ کی بیوی کو اولاد دی، اسی پر اس کی سزاؤں کو بھی خیال کرنا چاہیے کہ اگر دیر ہوجائے تو مغرور و غافل نہ ہوجائے کہ میرے اعمالِ بد کا بُرا ثمرہ مجھے نہ ملے گا۔

(۳) چنانچہ قوم لوط مدت سے اس بدکاری کی عادی تھی، پیغمبر ہرچند منع کرتا تھا پر نہیں مانتے تھے۔ آخر ایک روز ایسا ہوا کہ ان کی بدکاری کا بُرا دن اُن کے سامنے آیا۔ وہ بستیاں غارت ہوئیں اے قریشِ مکہ تم بھی دلیر نہ ہوجاؤ۔

الحمد للہ چھبیسویں پارے کی تفسیر تمام ہوئی



# تفسیر حقّانی

## پارہ ۲۷

## قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ

قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ أَيُّهَا الْمُرْسَلُونَ ﴿٣١﴾

ابراہیم نے کہا اے رسولو! تمہارا کیا مطلب ہے ؟

قَالُوا إِنَّا أُرْسِلْنَا إِلَىٰ قَوْمٍ مُجْرِمِينَ ﴿٣٢﴾

وہ بولے ہم کو گناہ گار لوگوں (قوم لوط) کی طرف بھیجا گیا ہے

لِنُرْسِلَ عَلَيْهِمْ حِجَارَةً مِنْ طِينٍ ﴿٣٣﴾

کہ ہم ان پر مٹی کی (سلیں) برسادیں

مُسَوَّمَةً عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُسْرِفِينَ ﴿٣٤﴾

جو آپ کے رب کی طرف سے حد سے تجاوز کرنے والوں کے لیے نام زد ہو چکے ہیں

فَأَخْرَجْنَا مَنْ كَانَ فِيهَا مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ﴿٣٥﴾

پھر ان بستیوں میں سے ہم نے اس کو جو ایمان دار تھا نکال لیا

فَمَا وَجَدْنَا فِيهَا غَيْرَ بَيْتٍ مِنَ

اور ہم نے وہاں بجز لوط کے گھر کے اور گھر

الْمُسْلِمِينَ ﴿٣٦﴾ وَتَرَكْنَا فِيهَا آيَةً

ایمان داروں کا نہ پایا　　اور ہم نے ان بستیوں کو (ہلاک کرنے کے بعد)

لِلَّذِينَ يَخَافُونَ الْعَذَابَ الْأَلِيمَ ﴿٣٧﴾

ان لوگوں کے لیے جو عذاب الیم سے ڈرتے ہیں کچھ نشانیاں باقی رکھ چھوڑی ہیں

وَفِي مُوسَىٰ إِذْ أَرْسَلْنَاهُ إِلَىٰ فِرْعَوْنَ

اور موسیٰ کے قصہ میں بھی (عبرت ہے) جب کہ ہم نے اس کو فرعون کی طرف

بِسُلْطَانٍ مُبِينٍ ﴿٣٨﴾ فَتَوَلَّىٰ بِرُكْنِهِ

کھلی ہوئی سند دے کر بھیجا　　پھر اس نے اپنے زور طاقت کے گھمنڈ پر

وَقَالَ سَاحِرٌ أَوْ مَجْنُونٌ ﴿٣٩﴾ فَأَخَذْنَاهُ

سرتابی کی اور کہہ دیا جادوگر یا دیوانہ ہے　　پھر تو ہم نے اس کو

وَجُنُودَهُ فَنَبَذْنَاهُمْ فِي الْيَمِّ وَهُوَ

اور اس کے لشکر کو پکڑ لیا　پھر ان کو دریا میں پھینک دیا اور وہ

مُلِيمٌ ﴿٤٠﴾ وَفِي عَادٍ إِذْ أَرْسَلْنَا

ملامت زدہ تھا　　اور عاد کے حال میں بھی (عبرت ہے) جب کہ ہم نے

عَلَيْهِمُ الرِّيحَ الْعَقِيمَ ﴿٤١﴾ مَا تَذَرُ

ان پر سخت آندھی بھیجی　　جس چیز پر وہ

مِنْ شَيْءٍ اَتَتْ عَلَيْهِ اِلَّا جَعَلَتْهُ

گزرتی تھی تو اس کو چورا ہی

كَالرَّمِيْمِ ﴿۴۲﴾ وَفِيْ ثَمُوْدَ اِذْ قِيْلَ

کر ڈالتی تھی اور ثمود کے واقعہ میں بھی (عبرت ہے) جب کہ ان کو

لَهُمْ تَمَتَّعُوْا حَتّٰى حِيْنٍ ﴿۴۳﴾ فَعَتَوْا

کہا گیا کہ ایک وقت تک (برتنا ہے) برت لو پھر انہوں نے اپنے

عَنْ اَمْرِ رَبِّهِمْ فَاَخَذَتْهُمُ الصّٰعِقَةُ

رب کے حکم سے سرتابی کی پھر تو ان کو کڑک نے آلیا

وَهُمْ يَنْظُرُوْنَ ﴿۴۴﴾ فَمَا اسْتَطَاعُوْا

اور وہ دیکھتے رہ گئے پھر تو وہ نہ اٹھ ہی سکے

مِنْ قِيَامٍ وَّمَا كَانُوْا مُنْتَصِرِيْنَ ﴿۴۵﴾

اور نہ بدلہ ہی لے سکے

وَقَوْمَ نُوْحٍ مِّنْ قَبْلُ ط اِنَّهُمْ كَانُوْا

اور نوح کی قوم کو اس سے پہلے (ہلاک کر چکے تھے) کیوں کہ وہ

قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ﴿۴۶﴾ ع ۲/۲۳/۱

بدکار قوم تھی

## ترکیب

للخطب الشان مسومۃ ای معلمۃ بعلامات تعرف بہا قیل کانت مخططۃ بسواد و بیاض صفۃ لحجارۃ او حال من الضمیر المستکن فی الجار والمجرور وقیل معنی مسومۃ مرسلۃ من اسمت الماشیۃ ای ارسلتہا و وفی موسیٰ فی عطفہ اقوال مختلفۃ قیل انہ عطف علی قولہ تعالیٰ وترکنا فیہا اٰیۃ وفی موسیٰ ایضاً ترکنا اٰیۃ اذ ارسلنٰہ الظرف متعلق بمحذوف او منصوب بترکنا و الاول اولیٰ برکنہ ای بقومہ (ابن عباس) ماتذر

الجملۃ حال مقدرۃ من الریح او خبر مبتدء محذوف ہی وقوم نوح بالجر عطفاً علی ماتقدم من قولہ وفی عاد بالنصب علی تقدیر اہلکنا ۔

## تفسیر

اب ہم اس قصہ کو مع شرح الفاظ قرآنیہ بیان کرتے ہیں۔

حضرت ابراہیم ملک شام میں آ بسے تھے اور حضرت لوط علیہ السلام جو ان کے بھتیجے تھے وہ بھی ساتھ آئے تھے، پھر حضرت لوطؑ سدوم و عمورہ وغیرہ بستیوں میں آ بسے تھے جو جھیل مردار کے کنارے آباد تھیں۔ حضرت ابراہیمؑ کی چھیاسی برس کی عمر میں ان سے حضرت اسمٰعیلؑ پیدا ہوئے تھے۔ مگر سارہؑ بیوی کے بطن سے کوئی اولاد نہیں ہوئی تھی اور وہ اسی امید میں بڑھیا ہوگئیں۔ اس بات کا ان کو بڑا غم رہتا تھا۔ ایک روز حضرت ابراہیمؑ اپنے خیمہ کے دروازے پر بیٹھے ہوئے تھے دوپہر کے وقت مہمانوں کی صورت میں چند فرشتے نظر آئے، حضرت اپنی عادت مہمان نوازی کے موافق ان کے کھانے کو تلا ہوا بچھڑا لائے فرشتوں نے کھانے سے انکار کیا تو حضرت ابراہیمؑ ڈرے کہ یہ دشمن ہیں کیوں کہ اس عہد میں دشمن اپنے دشمن کے گھر کا کھانا نہیں کھاتا تھا (یہ نمک حرامی اسی عہد میں مروج ہوئی ہے) فرشتوں نے کہا ڈرو نہ اور اس کو علم والے لڑکے کی بشارت دی (اسحٰق علیہ السلام کے تولد کی) حضرت سارہؑ پیچھے کھڑی تھیں یہ سن کر ہنسیں، بڑی خوشی سن کر ہنسی آنا طبعی بات ہے۔ صرۃ کے معنی ہیں آواز اور چیخنے کے مگر مراد کھل کھلا کر ہنسنا ہے کیونکہ قرآن میں دوسری جگہ آیا ہے فضحکت اور تعجب سے ماتھا کوٹنے لگیں، اور کہنے لگیں کیا بانجھ اور وہ بھی بڑھیا جنے گی؟

فرشتوں نے کہا خدا کا یہی حکم ہے۔ بانجھ اور بڑھیا کو بچہ دینے کی حکمت و تدابیر اس کو خوب معلوم ہیں۔ پھر ابراہیم نے فرشتوں سے پوچھا تم کدھر جاتے ہو۔ انہوں نے کہہ دیا کہ لوط کی قوم کی طرف کہ ان پر پتھر برسائیں، چنانچہ وہاں گئے اور وہ بستیاں ہلاک ہوئیں۔

اس کے بعد موسیٰ کا قصہ بیان کرتا ہے کہ ہم نے اس کو فرعون کے پاس دلیل دے کر بھیجا تو لی برکنہ التولی الاعراض، الرکن الجانب، قالہ الاخفش) تو اس نے اعراض کیا اور کہہ دیا جادوگر ہے یا دیوانہ۔ پھر خدا نے اس کو مع لشکر کے غرق کیا۔ اس کے بعد عاد و ثمود و قوم نوح کی ہلاکی بیان کرتا ہے کہ ان بدکاریوں سے ہلاک ہوئے۔

وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ﴿۴۷﴾

اور آسمان کو ہم نے قدرت سے بنایا اور ہم وسیع قدرت والے ہیں

وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ ﴿۴۸﴾

اور ہم نے ہی زمین کو بچھایا پھر ہم کیا خوب بچھانے والے ہیں

وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَيْنِ ﴿۴۹﴾

اور ہم نے ہی ہر چیز کا جوڑا پیدا کیا

لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿۵۰﴾ فَفِرُّوْٓا

شاید تم سمجھو (اپنے نبی کہہ) اللہ کی طرف

اِلَى اللّٰهِ ۭ اِنِّىْ لَكُمْ مِّنْهُ نَذِيْرٌ

دوڑو میں تم کو اس کی طرف سے صاف صاف ڈر

مُّبِيْنٌ ﴿ج﴾ وَلَا تَجْعَلُوْا مَعَ اللّٰهِ اِلٰـهًا

سنانے والا ہوں اور اللہ کے سوا اور کسی کو معبود

اٰخَرَ ۭ اِنِّىْ لَكُمْ مِّنْهُ نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿۵۱﴾

نہ ٹھیراؤ میں تم کو اس کی طرف سے صاف صاف آگاہ کیے دیتا ہوں

كَذٰلِكَ مَآ اَتَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ

اسی طرح ان سے پہلوں کے پاس بھی جب کوئی

مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا قَالُوْا سَاحِرٌ اَوْ

رسول آیا تو انہوں نے بھی یہی کہا کہ جادوگر ہے یا

مَجْنُوْنٌ ﴿۵۲﴾ اَتَوَاصَوْا بِهٖ ۚ بَلْ هُمْ

دیوانہ کیا ایک دوسرے سے یہی کہہ مرا تھا بلکہ وہ

قَوْمٌ طَاغُوْنَ ﴿۵۳﴾ فَتَوَلَّ عَنْهُمْ فَمَآ

خود بھی سرکش تھے پھر آپ ان سے منہ پھیر لیجیے آپ

اَنْتَ بِمَلُوْمٍ ﴿۵۴﴾ وَّذَكِّرْ فَاِنَّ

پر کوئی الزام نہیں اور ہاں سمجھاتے رہو کہ

الذِّكْرٰى تَنْفَعُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۵۵﴾

سمجھانا ایمان داروں کو نفع دیتا ہے

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا

اور میں نے جن اور انسان کو جو بنایا ہے تو

لِيَعْبُدُوْنِ ﴿۵۶﴾ مَآ اُرِيْدُ مِنْهُمْ

اپنی بندگی کے لیے ہم ان سے کچھ روزینہ

مِّنْ رِّزْقٍ وَّمَآ اُرِيْدُ اَنْ يُّطْعِمُوْنِ ﴿۵۷﴾

تو نہیں چاہتے اور نہ یہ کہ وہ مجھے کھانا کھلاویں

اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ ﴿۵۸﴾

کیوں کہ اللہ ہی بڑا روزی دینے والا زور آور ہے

فَاِنَّ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ذَنُوْبًا مِّثْلَ

پس ان ظالموں کا بھی ویسا ہی پیمانہ (لبریز ہے) جیسا کہ ان کے

ف ذنوبا والذنوب الدلو العظیمۃ ہذا تمثیل واصلہ تقسیم الماء یکون لہذا دلو یعنی حالہم کحالہم من رغد العیش والغفلۃ فکما وقع علیہم نفع علیٰ ہؤلاء ویمکن ان یکون الذنوب بمعنی المعاصی ای ان لہؤلاء القوم جرائم مثل جرائم اصحابہم الماضین ۱۲ منہ

ذَنُوْبِ اَصْحٰبِهِمْ فَلَا يَسْتَعْجِلُوْنِ ﴿۵۹﴾

اگلے یاروں کا تھا پھر وہ مجھ سے (عذاب کی) جلدی نہ کریں

فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ يَّوْمِهِمُ الَّذِيْ

پھر کافروں پر ان کے اس روزِ بد کے سبب کہ جس کا ان سے وعدہ کیا جا رہا ہے

يُوْعَدُوْنَ ﴿۶۰﴾

بڑی ہی خرابی ہے۔

ع ۱۴ ۳ ۲

# ترکیب

والسماء منصوب علٰی شریطۃ التفسیر بأیید متعلق بالفعل وقال حال من الفاعل ومن کل شئ متعلق بخلقنا کذلک ای الامر کذلک المتین بالرفع علی النعت و قیل ہو خبر مبتدا محذوف ای ہو المتین (ابو البقاء)

# تفسیر

ان آیات میں اپنی خدائی کا ثبوت اور توحید اور مسئلہ رسالت اور گناہوں کا برا نتیجہ پیش آنا ثابت کرتا ہے پہلی بات پر تین دلیلیں لایا۔ اول والسماء بنینٰھا کہ آسمان کو ہم نے قدرتِ کاملہ سے بنایا اور ہم بڑے وسعت والے ہیں۔ یعنی قدرت والے۔ دوم والارض فرشنٰھا زمین کو ہم نے فرش کر دیا یعنی بندوں کی سکونت کے قابل کیا۔ آسمان چھت اور زمین اس دارِ دنیا کا فرش ہے سوم ومن کل شئ ہر چیز کا جوڑا پیدا کیا یعنی اس کی دوسری چیز مثل ہے جنس میں یا فصل میں یا جوہر ہوتے ہیں۔ بے مثل وہی ہے۔ یہی دلیل ہے اس کی خدائی و یکتائی پر۔ یہ چیزیں اس گھر کی زینت و آرائش کے سامان ہیں تاکہ تم سمجھو کہ یہ گھر چند روزہ ہے اس کو مرنے سے پہلے چھوڑ کر اللہ کی طرف دوڑو۔ جو تم کو اس سے عمدہ گھر میں آسائش دیوے یعنی اس کی طرف جلد رجوع کرو۔ میں اس کی طرف تم کو جلد متنبہ کرنے آیا ہوں۔ یہاں سے مسئلہ رسالت کا ثبوت کیا۔

اب توحید کا ثبوت کرتا ہے کہ جب وہی بے مثل اور اس گھر کا بنانے والا ہے ولا تجعلوا مع اللہ الٰھا اٰخر اس کے ساتھ اور کسی کو خدائی میں شریک نہ کرو۔ انہیں باتوں کے بتانے کو میں دنیا میں تمہارے پاس آیا ہوں۔ پھر مسئلہ نبوت میں کلام شروع ہوتا ہے کہ تم جو مجھے نہیں مانتے یہ کوئی نئی بات نہیں رسالت کا سلسلہ بھی مدت سے جاری ہے، جب کوئی رسول دنیا میں آیا لوگوں نے اس کو جادوگر اور دیوانہ بتایا۔ اس بات کو تعجب کے طور پر خداتعالیٰ ذکر کرتا ہے کہ کیا وہ اگلے ان پچھلوں کو وصیت کر گئے اور کہہ گئے تھے کہ تم بھی رسول کو دیوانہ اور ساحر کہنا جو یہ ان کی تقلید کرتے ہیں؟ پھر آپ ہی فرماتا ہے کہ وصیت تو نہیں کر گئے تھے خود انہیں کی ذات میں سرکشی کا مادہ ہے۔

پس اے رسول تم ان سے ہٹ آؤ تمہارا جو کام تھا وہ تم نے پورا کر دیا ہاں ایمان داروں کو نصیحت کرتے رہو کہ ان کو اس سے فائدہ ہوگا۔ اور وہ فائدہ یہ ہے کہ ہم نے جن و انسان کو اپنی عبادت کے لیے بنایا ہے وہ اس بات کو سمجھ کر خدا کی عبادت میں مصروف رہیں گے۔ اس میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ ہم نے یہ گھر بنا کر جو تم کو اس میں بسایا ہے شکر کرنے کے لیے نہ کہ نافرمانی و ناشکری کے لیے۔ اس شکر گزاری میں اللہ بندوں سے کوئی اپنا فائدہ رزق روزی کا نہیں چاہتا جس لیے وہ ہٹتے ہیں کیوں کہ وہ خود رزاق و قوت والا زبردست ہے یعنی غیر اس کے محتاج بلکہ اس لیے کہ ناشکری کا وبال بندے پر پڑے جیسا کہ اگلے لوگوں پر وبال آیا۔ پھر فرماتا ہے کہ حال کے منکروں کی بھی وہی نوبت ہے پھر کیوں عذاب کی جلدی کرتے ہیں۔ یہ چوتھی بات کا ثبوت تھا۔

# سورۂ طور

مکیہ ہے اس میں انچاس آیات اور دو رکوع ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

وَالطُّوۡرِ ۙ﴿۱﴾ وَکِتٰبٍ مَّسۡطُوۡرٍ ۙ﴿۲﴾

قسم ہے طور کی اور اُس کتاب کی جو کشادہ

فِیۡ رَقٍّ مَّنۡشُوۡرٍ ۙ﴿۳﴾ وَّالۡبَیۡتِ الۡمَعۡمُوۡرِ ۙ﴿۴﴾

ورقوں میں لکھی گئی اور قسم ہے آباد گھر کی

وَالسَّقۡفِ الۡمَرۡفُوۡعِ ۙ﴿۵﴾ وَالۡبَحۡرِ الۡمَسۡجُوۡرِ ۙ﴿۶﴾

اور اونچی چھت کی اور پُرجوش دریا کی

اِنَّ عَذَابَ رَبِّکَ لَوَاقِعٌ ۙ﴿۷﴾ مَّا لَہٗ

کہ بے شک آپ کے رب کا عذاب (کفار پر) ہو کر رہے گا جس کو کوئی

مِنۡ دَافِعٍ ۙ﴿۸﴾ یَّوۡمَ تَمُوۡرُ السَّمَآءُ

بھی ٹالنے والا نہیں جس دن کہ آسمان چکر کھائے

مَوۡرًا ۙ﴿۹﴾ وَّتَسِیۡرُ الۡجِبَالُ سَیۡرًا ﴿ؕ۱۰﴾

اور پہاڑ اُڑتے پھریں

فَوَیۡلٌ یَّوۡمَئِذٍ لِّلۡمُکَذِّبِیۡنَ ﴿ۙ۱۱﴾

پھر اس روز جھٹلانے والوں کی خرابی ہے

الَّذِیۡنَ ہُمۡ فِیۡ خَوۡضٍ یَّلۡعَبُوۡنَ ﴿ۘ۱۲﴾ وقف لازم

جو نکتہ چینیوں میں کھیل رہے ہیں

یَوۡمَ یُدَعُّوۡنَ اِلٰی نَارِ جَہَنَّمَ دَعًّا ﴿ؕ۱۳﴾

جس دن کہ وہ آتشِ دوزخ کی طرف دھکے دے دے کر ہانکے جاویں۔ (کہا جائے گا)

ہٰذِہِ النَّارُ الَّتِیۡ کُنۡتُمۡ بِہَا

یہ وہ آگ ہے کہ جس کو تم

تُکَذِّبُوۡنَ ﴿۱۴﴾ اَفَسِحۡرٌ ہٰذَاۤ اَمۡ

جھٹلایا کرتے تھے پھر کیا یہ جادو ہے (نظر بندی) یا

اَنۡتُمۡ لَا تُبۡصِرُوۡنَ ﴿ۚ۱۵﴾ اِصۡلَوۡہَا

تم دیکھتے نہیں ہو اس میں گھسو

فَاصۡبِرُوۡۤا اَوۡ لَا تَصۡبِرُوۡا ۚ سَوَآءٌ عَلَیۡکُمۡ ؕ

صبر کرو یا نہ کرو تمہارے لیے برابر ہے

اِنَّمَا تُجۡزَوۡنَ مَا کُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۱۶﴾

تم کو وہی بدلہ دیا جاتا ہے جو تم کیا کرتے تھے۔

## ترکیب

الواو الاولیٰ فی والطور للقسم وما بعدہا فی وکتاب الخ للعطف فی رق متعلق بمسطور ان عذاب الخ جواب القسم۔ مالہ الخ الجملۃ صفۃ لواقع ویوم ظرف لدافع اولواقع۔ یوم یدعون بدل من یوم تمور افسحر خبر مقدم سواء مبتدء موخر۔ سواء خبر مبتدء محذوف ای صبرکم وترکہ سواء۔ الرق بفتح الراء وکسرہا کل مایکتب فیہ جلدا کان او غیرہ وجمعہ رقوق والمور الاضطراب والحرکۃ ولذا یطلق علی الموج الدع الدفع بعنف۔

## تفسیر

یہ سورت بھی بالاتفاق مکہ میں نازل ہوئی ہے جبیر ابن مطعم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو مغرب کی نماز میں یہ سورت پڑھتے سُنا (رواہ البخاری مسلم وغیرہما) اس سورت میں بھی مسئلہ حشر کا اثبات ہے اور وہ اثبات اس جگہ اور عنوان کے ساتھ ہے اس لیے ان چار چیزوں کی قسم کھا کر فرماتا ہے ان عذاب ربک کہ بے شک تیرے رب کا عذاب آنے والا ہے جس کو کوئی بھی ٹال نہیں سکتا۔ اس میں صرف قیامت کے آنے کی ہی خبر نہیں بلکہ

منکرین کو ایک یقینی آنے والے عذاب سے تہدید بھی ہے اور وہ چار چیزیں جن کی یہاں قسم کھائی یہ ہیں الطور اس سے مراد کوہِ طور ہے جہاں اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰؑ سے کلام کیا۔ ابن کثیر کہتے ہیں کہ جس پہاڑ میں درخت ہوتے ہیں اس کو طور کہتے ہیں اور جس میں درخت نہ ہوں اس کو جبل کہتے ہیں۔ اس قول سے تعمیم پائی جاتی ہے۔

(۲) کتاب مسطور۔ بعض کہتے ہیں اس سے مراد لوحِ محفوظ ہے مگر قوی تر یہ ہے کہ اس سے مراد آسمانی کتابیں ہیں جو اوراق پر لکھی جاتی ہیں جو کھلے ہوتے ہیں جن کو پڑھنے والا پڑھ سکتا ہے۔

(۳) البیت المعمور۔ آباد گھر جس سے مراد خانہ کعبہ اور دیگر معابد ہیں جو عابدین سے آباد ہیں۔ دنیا کے ہوں یا سماوات پر ہوں۔ اس لیے احادیثِ صحیحہ میں آیا ہے کہ کعبہ کے محاذ میں ساتویں آسمان کے اوپر ملائکہ کا ایک عبادت خانہ ہے جہاں ہزاروں ملائکہ طواف کرتے ہیں اس کو بھی بیت المعمور کہتے ہیں۔

(۴) السقف المرفوع۔ آسمان۔

(۵) البحر المسجور۔ دریائے شور۔ مسجور کے معنی گرم کے ہیں۔ سمندر تموج کی وجہ سے گرم کہلاتا ہے جب تموج ہوتا ہے کہتے ہیں ان دنوں دریا گرم ہے۔ ان چاروں چیزوں کے ذکر سے اپنے عجائبات قدرت اور دینی اور دنیوی برکات کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہے کہ اس نے دنیا میں استواری کے لیے پہاڑ قائم کیے کتابیں دستور العمل بنائیں گھر آباد کیے بلند مکان بنوائے دریائے شور بنایا جو سب کو محیط ہے اور یہ کہ کوہ طور پر موسیٰ سے کلام کیا پھر اس کو کتاب دی اور بندوں کے لیے خانہ کعبہ بنایا اور بیت المقدس قائم کیا جس کی چھتیں بلند تھیں اور پھر ان عبادت خانوں سے اور اس پہاڑ سے اور ان کتابوں سے علوم و معارف کے پرجوش دریا نکالے جنہوں نے عالم کو سیراب کیا، وہ سب قیامت کے قائل تھے پھر ان جہلاء کے انکار سے کیا ہوتا ہے؟ اس کے بعد قیامت کے واقعہ کو بیان کرتا ہے کہ اس روز آسمان لرزیں گے اور پہاڑ اُڑیں گے اُس روز اس دن کے جھٹلانے والوں کو بڑی خرابی ہوگی جو آج غفلت میں بڑے نکتہ چینیاں کرتے ہیں وہ خرابی یہ ہوگی کہ وہ دوزخ کی طرف دھکے دے کر روانہ کیے جائیں گے اور جہنم دکھا کر کہا جائے گا کہ یہ ہے وہ جس کا انکار تھا اب بتاؤ یہ جادو ہے یا تم کو دکھائی نہیں دیتی۔ اب اس میں جلا کرو چیخو یا چلاؤ تمہارے اعمال کی سزا ہے۔

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ وَّنَعِيْمٍ ﴿۱۷﴾

بے شک جو پرہیزگار ہیں باغوں اور نعمتوں میں چین کرتے ہوں گے

فٰكِهِيْنَ بِمَآ اٰتٰىهُمْ رَبُّهُمْ ۚ وَوَقٰىهُمْ

ان چیزوں سے جو ان کو رب نے عطا کیں اور ان کا رب

رَبُّهُمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ ﴿۱۸﴾ كُلُوْا

ان کو عذابِ دوزخ سے بچاوے گا کھاؤ

وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓئًا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۹﴾

پیو مزے کرو اپنے عملوں کے سبب

ف اور ممکن ہے کہ طور سے اشارہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کی طرف ہو کہ وہ وقار کا پہاڑ اور عالم کی تجلی گاہ تھی اور کتاب مسطور حضرتؐ کے علوم متعارف جو لوگوں کے اوراقِ دل پر لکھے گئے اور بیتِ معمور حضرتؐ کا دلِ پاک اور سقفِ مرفوع آپؐ کی شان اور بحرِ مسجور آپؐ کے علوم کا دریائے مواج ۱۲ منہ

مُتَّكِـِٔيْنَ عَلٰى سُرُرٍ مَّصْفُوْفَةٍ ۚ وَزَوَّجْنٰهُمْ

تکیہ لگائے بیٹھے ہوں گے قطار سے بچھے ہوئے تختوں پر اور ان کی شادی

بِحُوْرٍ عِيْنٍ ﴿۲۰﴾ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَاتَّبَعَتْهُمْ

ہم حورعین سے کر دیں گے اور جو ایمان لائے اور ان کی نسل

ذُرِّيَّتُهُمْ بِاِيْمَانٍ اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ

ایمان میں ان کی پیرو ہوئی تو ان کے ساتھ ان کی نسل کو بھی ہم ملا دیں گے

وَمَآ اَلَتْنٰهُمْ مِّنْ عَمَلِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ ۭ

اور ان کے عملوں میں کچھ بھی کمی نہ کریں گے

كُلُّ امْرِیٴٍۢ بِمَا كَسَبَ رَهِيْنٌ ﴿۲۱﴾

ہر شخص اپنے کیے کا پابند ہے

وَاَمْدَدْنٰهُمْ بِفَاكِهَةٍ وَّلَحْمٍ مِّمَّا

اور ان کو پے درپے ہم میوے اور گوشت دیں گے جس کا

يَشْتَهُوْنَ ﴿۲۲﴾ يَتَنَازَعُوْنَ فِيْهَا كَاْسًا

وہ چاہیں گے وہاں اُن پیالوں کی چھینا جھپٹی کریں گے

لَّا لَغْوٌ فِيْهَا وَلَا تَاْثِيْمٌ ﴿۲۳﴾ وَيَطُوْفُ

کہ نہ جن میں بکواس ہے، اور نہ گناہ اور ان کے

عَلَيْهِمْ غِلْمَانٌ لَّهُمْ كَاَنَّهُمْ لُؤْلُؤٌ

پاس آئیں جائیں گے ایسے لڑکے کہ گویا وہ موتی ہیں

مَّكْنُوْنٌ ﴿۲۴﴾ وَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى

غلاف کے اور ایک دوسرے کی طرف

بَعْضٍ يَّتَسَاۗءَلُوْنَ ﴿۲۵﴾ قَالُوْٓا اِنَّا

بات کرنے کو متوجہ ہوگا کہیں گے کہ ہم

كُنَّا قَبْلُ فِيْٓ اَهْلِنَا مُشْفِقِيْنَ ﴿۲۶﴾

پہلے اپنے گھروں میں ڈرا کرتے تھے

فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا وَوَقٰىنَا عَذَابَ

پس ہم پر اللہ نے احسان کیا اور ہم کو جہنم کے عذاب سے

السَّمُوْمِ ﴿۲۷﴾ اِنَّا كُنَّا مِنْ قَبْلُ نَدْعُوْهُ ۭ

بچا لیا ہم اس کو پہلے سے پکارا کرتے تھے

ع ۲۸ ۱ ۳

اِنَّهٗ هُوَ الْبَرُّ الرَّحِيْمُ ﴿۲۸﴾

وہ جو ہے تو بڑا احسان کرنے والا مہربان ہے

## ترکیب

فاکهین یقال رجل فاکهة ای ذو فاکهة قیل ذو نعمة تلذذ حال وقرء فکهین والفکه طیب النفس بما موصولة والباء علی اصلها او بمعنی فی ووقهم عطف علی الصلة او حال بتقدیر قد او معطوف علی فی جنت متکئین حال من الضمیر فی کلوا او من الضمیر فی وقهم او من الضمیر فی فاکهین والذین اٰمنوا مبتدء واتبعتهم الخ معترضه للتعلیل الحقنا بهم خبره بایمان حال من الضمیر او الذریة او منهما یتنازعون حال۔ انه بالکسر علی الاستیناف کاسا خمر اسمها باسم محلها ولذلک انث الضمیر فی قوله لا لغو فیها۔

## تفسیر

جیسا کہ اہلِ جہنم کا حال بیان ہوا تھا اب اہلِ جنت کا حال بیان فرماتا ہے۔

فقال ان المتقین الخ کہ پرہیزگار بہشتیوں میں ہر طرح سے آرام و عافیت سے رہیں گے اور جہنم کے عذاب سے خدا ان کو بچائے گا۔ روحانی جنت کے سوا جسمانی نعمتیں بھی ان کو نصیب ہوں گی۔ جسمانی نعمتیں یہ ہیں اول عمدہ کھانا پینا اس کی نسبت حکم ہوگا کلوا واشربوا هنیٔا ھنی کے معنی ہیں بے مشقت و بے رنج و بے کھٹکے نہ مرض کا کھٹکا نہ پکانے اور کما کر لانے کا دغدغہ، نہ کم ہو جانے کی فکر دوم رہنے کی عمدہ جگہ سو اس کو ایک بار تو جنات نعیم میں

اجمالاً بیان کیا تھا اب اس کی تشریح کرتا ہے کہ متکئین علی سرر مصفوفۃ بادشاہوں کی طرح تختوں پر صف بستہ تکیے لگائے بیٹھے ہوں گے۔ تیسری نعمت اس کے بعد حسین اور فرماں بردار اور نیک بیوی کا میسر آنا جس کی طرف انسان کو ماکل و مشارب کے بعد بالطبع رغبت ہے سو اس کی نسبت فرماتا ہے وزوجنٰہم بحور عین کہ ہم ان کی شادی حور عین سے کر دیں گے۔ (حور عین کے لفظ کی شرح اور جنت میں شادی ہونے کی بابت پادریوں کے اعتراض کا جواب ہم کئی بار ذکر کر چکے ہیں)۔

ان سب نعمتوں کے بعد انسان کو اپنے احباب و اقارب کی جدائی کا رنج بھی خصوصاً عیش و آرام کے وقت دل میں کانٹا سا کھٹکا کرتا ہے جو سب باتوں کو تلخ کر دیتا ہے اس کانٹے کو نکالتا ہے:۔

فقال والذین اٰمنوا واتبعتہم ذریتہم بایمان ذریۃ بضم فرزند فرزاری، ذریات جمع (صراح) کہ ایمان داروں کی اولاد جو ایمان میں اپنے بزرگوں کے تابع ہوں گے وہ بھی ان کے ساتھ جنت میں ملا دیے جائیں گے اور ان کے بزرگوں کے عمل میں سے اس وجہ سے کہ ان کی اولاد ان کے ساتھ ایمان لانے کے سبب ملائی گئی کچھ کمی نہ کریں گے۔

طبرانی و ابن مردویہ نے ایک حدیث نقل کی ہے کہ مومن جنت میں جا کر اپنے ماں باپ اور بیوی اور اولاد کو دریافت کرے گا اس کو کہا جائے گا کہ وہ تیرے درجہ تک نہ پہنچے۔ وہ عرض کرے گا الٰہی میں نے اپنے لیے اور ان کے لیے عمل کیا تھا تب حکم ہوگا کہ ان کو بھی ساتھ ملا دو۔ صالحین کی اولاد بلکہ دیگر اقارب بلکہ احباب و عقیدت مند بھی کہ جن کو عرفاً لفظ ذریت شامل ہے ان کی بدولت بشرطیکہ خود بھی ایمان رکھتے ہوں گے ان کے درجات میں جگہ پائیں گے۔ مگر ساتھ ہی یہ بھی فرما دیا کل امرئ بما کسب رہین کہ ہر آدمی اپنے عمل میں بند ہے تاکہ کوئی اپنے بزرگوں پر بھروسہ کر کے آپ ایمان و اعمالِ صالحہ کی کوشش سے آزاد نہ بن بیٹھے۔

آگے پھر ان نعماء کا ذکر کرتا ہے کہ دل پسند پرندوں کا گوشت کھانے کو ملے گا شراب طہور کا دور چلے گا فرحت میں آ کر ایک دوسرے سے چھینا جھپٹی کرے گا جیسا کہ دنیا میں احباب کیا کرتے ہیں پھر باہم ایک دوسرے سے پوچھے گا کہ تم نے دنیا میں کیا اعمال کیے تھے جواب دیں گے کہ ہم خدا سے ڈرا کرتے تھے اس نے ہم پر فضل کر دیا، عذاب جہنم سے بچا لیا بس اس کی عنایت و مہربانی تھی۔

فَذَكِّرْ فَمَا أَنْتَ بِنِعْمَتِ رَبِّكَ بِكَاهِنٍ
سو نصیحت کیے جائیے کیونکہ رب کی عنایت سے نہ آپ کاہن ہیں

وَلَا مَجْنُونٍ ﴿۲۹﴾ أَمْ يَقُولُونَ شَاعِرٌ
نہ دیوانہ　کیا ان کی نسبت کہتے ہیں کہ وہ شاعر ہیں کہ

نَتَرَبَّصُ بِهِ رَيْبَ الْمَنُونِ ﴿۳۰﴾ قُلْ
کہ اس کے بارے میں ہم گردشِ زمانہ کے منتظر ہیں　کہہ دو

تَرَبَّصُوا فَإِنِّي مَعَكُمْ مِنَ الْمُتَرَبِّصِينَ ﴿ط﴾
(ہاں) انتظار کرو میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرتا ہوں

أَمْ تَأْمُرُهُمْ أَحْلَامُهُمْ بِهَٰذَا أَمْ هُمْ
کیا ان کی عقلیں ان کو یہی باتیں سکھاتی ہیں　یا وہ

قَوْمٌ طَاغُونَ ﴿۳۲﴾ أَمْ يَقُولُونَ تَقَوَّلَهُ
ذاتی شریر قوم ہیں　کیا وہ کہتے ہیں کہ قرآن از خود بنا لیا ہے

بَلْ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿۳۳﴾ فَلْيَأْتُوا بِحَدِيثٍ
ہرگز نہیں بلکہ ان کو یقین نہیں آتا　اچھا اسی طرح کا کلام وہ بھی تو

مِّثْلِهٖٓ اِنْ كَانُوْا صٰدِقِيْنَ ﴿٣٤﴾ اَمْ
بنا لاویں اگر وہ سچے ہیں کیا
خُلِقُوْا مِنْ غَيْرِ شَيْءٍ اَمْ هُمُ الْخٰلِقُوْنَ ﴿٣٥﴾
وہ آپ ہی آپ بن گئے کیا وہ کسی کو پیدا کرنے والے ہیں
اَمْ خَلَقُوا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ بَلْ لَّا
کیا انہوں نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے بلکہ وہ یقین
يُوْقِنُوْنَ ﴿٣٦﴾ اَمْ عِنْدَهُمْ خَزَآئِنُ رَبِّكَ
بھی نہیں کرتے کیا ان کے پاس ان کے رب کے خزانے ہیں
اَمْ هُمُ الْمُصَيْطِرُوْنَ ﴿٣٧﴾ اَمْ لَهُمْ
کیا وہ زبردست ہیں کیا ان کے پاس
سُلَّمٌ يَّسْتَمِعُوْنَ فِيْهِ ۚ فَلْيَاْتِ مُسْتَمِعُهُمْ
سیڑھی ہے کہ جس پر چڑھ کر آسمانی باتیں اُس (تک) میں سنتے ہیں پھر جو ان میں سے سننے والا ہو
بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿٣٨﴾ اَمْ لَهُ الْبَنٰتُ وَ
تو کوئی صاف سند پیش کرے کیا اس کے بیٹیاں اور
لَكُمُ الْبَنُوْنَ ﴿٣٩﴾ اَمْ تَسْـَٔلُهُمْ اَجْرًا
تمہارے بیٹے ہیں کیا آپ ان سے اجرت مانگتے ہیں
فَهُمْ مِّنْ مَّغْرَمٍ مُّثْقَلُوْنَ ﴿٤٠﴾ اَمْ
کہ وہ اس کے تاوان سے دبے جاتے ہیں کیا
عِنْدَهُمُ الْغَيْبُ فَهُمْ يَكْتُبُوْنَ ﴿٤١﴾
ان کے پاس علم غیب ہے جس کو وہ لکھتے رہتے ہیں

اَمْ يُرِيْدُوْنَ كَيْدًا ۭ فَالَّذِيْنَ
کیا وہ (آپ پر) داؤ کرنا چاہتے ہیں پھر کافر تو
كَفَرُوْا هُمُ الْمَكِيْدُوْنَ ﴿٤٢﴾ اَمْ لَهُمْ
خود ہی داؤ میں پھنسے ہوئے ہیں کیا اللہ کے سوا
اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ ۭ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا
ان کا اور بھی کوئی معبود ہے اللہ ان کے شرک کرنے سے
يُشْرِكُوْنَ ﴿٤٣﴾ وَاِنْ يَّرَوْا كِسْفًا مِّنَ
پاک ہے اور اگر وہ آسمان کا کوئی ٹکڑا بھی
السَّمَآءِ سَاقِطًا يَّقُوْلُوْا سَحَابٌ
گرتے دیکھیں گے تو اس کو گہرا بادل
مَّرْكُوْمٌ ﴿٤٤﴾ فَذَرْهُمْ حَتّٰى يُلٰقُوْا
بتا دیں گے پھر آپ ان کو چھوڑیے یہاں تک وہ اپنے اس
يَوْمَهُمُ الَّذِيْ فِيْهِ يُصْعَقُوْنَ ﴿٤٥﴾
دن کو دیکھ لیں گے کہ جس میں وہ بے ہوش پڑے ہوں گے
يَوْمَ لَا يُغْنِيْ عَنْهُمْ كَيْدُهُمْ شَيْـًٔا
اُس دن کہ ان کا مکر ان کے کچھ بھی کام نہ آوے گا
وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿٤٦﴾ وَاِنَّ لِلَّذِيْنَ
اور نہ ان کی مدد کی جائے گی اور ستمگاروں کو اس کے
ظَلَمُوْا عَذَابًا دُوْنَ ذٰلِكَ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ
سوا ایک اور سزا ہے (قتل بدر) لیکن ان میں سے اکثر

ف قال الفراء الكسف بكسر الكاف وسكون السين واحد وبكسر الكاف وفتح السين جمع كسفة. وهي القاطعة من الشئ - المركوم المجهول بعضه على بعض تہہ بہ تہہ ۱۲ یصعقون موت کا دن یا قیامت کا یا بدر کا۔ صعق کڑک ہلاکی ۱۲ یعنی موت کے روز یا ہلاکت کے دن ان کی تدبیر کام نہ آوے گی اور ان کو عذاب ہوگا۔ باعیننا بحمایتنا - حین تقوم بعض کہتے ہیں کہ جب خواب سے اٹھیں۔ بعض کہتے ہیں کہ جب کسی مجلس سے اٹھیں تو سبحانک اللھم وبحمدک کہیں جیسا کہ احادیث میں آیا ہے۔ من اللیل سے مراد بعض کہتے ہیں تہجد کی نماز ہے۔ بعض کہتے ہیں عشاء و مغرب کی نماز پڑھنے کا حکم ہے۔ وادبار النجوم سے مراد صبح کی نماز یا دو رکعت سنت۔ بعض کہتے ہیں اوقات مخصوصہ میں سبحان اللہ وبحمدہ کہنا مراد ہے ۱۲ منہ

لَا يَعْلَمُونَ ﴿٤٧﴾ وَاصْبِرْ لِحُكْمِ
جانتے　نہیں　اور آپ اپنے رب کے حکم کے انتظار میں
رَبِّكَ فَإِنَّكَ بِأَعْيُنِنَا وَسَبِّحْ بِحَمْدِ
رہیے　آپ ہماری حفاظت میں ہیں　اور جب اٹھو　تو
رَبِّكَ حِينَ تَقُومُ ﴿٤٨﴾ وَمِنَ اللَّيْلِ
اپنے رب کی تسبیح و حمد کیا کرو　اور کسی قدر رات کو بھی
فَسَبِّحْهُ وَإِدْبَارَ النُّجُومِ ﴿٤٩﴾
اس کی تسبیح کرو اور ستاروں کے ڈوبنے کے بعد بھی

ع ۲ (۲۱) ۴

## ترکیب

بکاھن لا خبر ما والباء زائدۃ بنعمت ربک حال من اسم ما او من خبرہا والعامل کاہن ای لست کاہنًا ولا مجنونًا متلبسًا بنعمت ربک ای بانعامہ علیک ریب المنون المراد من الریب صرف الدہر و حوادثہ علی انہا شبہت بالریب ای الشک لانہا لا تدوم و لا تبقی فیکون استعارۃ تصریحیۃ المنون قال الاصمعی واحد فعول من امن ای ہو القطع فہو اسم للموت او الدہر لانہ یقطع العدد و ینقص المدد۔ قال الفراء المنون واحد وجمع قال الاخفش جمع لا واحد لہ۔ التقول الافتراء والکذب ام ہہنا و فی ما بعد منقطعۃ بمعنی بل وقیل ام فی ہذہ الآیات للاستفہام مثل الہمزۃ والاستفہامات انکار علی الکفار علی ظنونا تہم الفاسدۃ۔

## تفسیر

دار آخرت کی کیفیت بیان فرما کر۔ پھر انہیں منہ اصل الاصول مسائل کو مرکوز خاطر کرتا ہے اور کفار کے بدیہی البطلان خیالات کو جو ان اصول ثلاثہ کے برخلاف تھے استفہام کے پیرایہ میں ذکر کر کے رد کرتا ہے۔

اول اصل مسئلہ نبوت خصوصًا نبوت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہے جس کی بابت مخالفوں کے چند خیالات تھے بعض آپ کو کاہن بعض دیوانہ کہتے تھے۔ بعض شاعر کہتے تھے کہ جس طرح زہیر و نابغہ چند روز میں مر کھپ گئے ذرا دیکھو یہ بھی اسی طرح مر مٹ جائے گا۔ اس بات کو ان کانوا صدقین تک بیان کیا۔ پس فرماتا ہے اے محمد تو اس کی عنایت و کرم سے دیوانہ اور کاہن نہیں، اپنی نبوت و منصب نبوت کو پورا کیجے اس سے ایمان داروں کو نفع ہوتا ہے۔ ان سے کہہ دے تم انتظار کرو۔ میں بھی کرتا ہوں یہی میری صداقت کی دلیل ہے اگر دین کی روز بروز ترقی و کامیابی ہوئی تو جانیو کہ نبی برحق ہے چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ اور دوسری بات یہ ہے کہ شاعری کا کسی پر خاتمہ نہیں تم بھی تو انجائے کلام پر قادر ہو۔ قرآن کی مثل بنالاؤ اگر سچے ہو بات یہ ہے کہ دل میں جانتے ہیں کہ نہ دیوانہ ہے نہ کاہن نہ شاعر بلکہ اپنی سرکشی سے ایمان نہیں لاتے۔

ام خلقوا من غیر شیٔ سے لے کر المصیطرون تک چار استفہاموں میں دوسرے اصل مسئلہ توحید کو ثابت کرتا ہے مگر لطف یہ ہے کہ اسی کے ضمن میں تیسرے مسئلہ حشر کو اور پہلے مسئلہ نبوت کو بھی اس طرح سے ثابت کرتا ہے کہ گویا تینوں باہم مسلسل ہیں۔ پہلے استفہام میں فرماتا ہے کہ کیا وہ بغیر کسی کے پیدا ہو گئے ہیں؟

یہ کلام بھی چند معانی کو شامل ہے کہ جو ان میں سے ایک ایک توحید یا حشر یا نبوت کو ثابت کر رہی ہے کیوں کہ من غیر شیٔ کے یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ وہ بغیر مادے کے پیدا ہو گئے ہیں؟ حالانکہ اس کا ان کو اقرار تھا اور ہونا بھی چاہیے اور سب کو اقرار ہے کہ انسان قطرۂ منی سے بنایا گیا ہے۔ منی ایک گندی چیز ہے جس کو

ذکر کرنے بھی عقلاء مجالس میں شرم کرتے ہیں اس لیے اس کو شئی کے لفظ سے تعبیر کیا پس جیسا وہ یہ جانتے ہیں تو سمجھ لیں کہ ایک قطرہ میں سے کس نے بعض کو قلب اور بعض کو دماغ اور بعض کو جگر اور بعض کو ہڈی اور بعض کو پٹھا بنا دیا اور پھر کس نے اس میں یہ کاری گری کی ہے؟ اسی خدائے قادرِ مطلق نے کہ جس کا کوئی بھی شریک و مددگار نہیں، بس وہ قادر بارِ دگر بھی اس کو پیدا کر سکتا ہے۔ اور اس کے یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ کیا وہ من غیر شئی کسی کام کے لیے نہیں بنائے گئے ہیں؟ ہر عاقل انسان کی ترکیب میں غور کر کے کہہ سکتا ہے کہ ضرور یہ کسی کام کے لیے بنایا گیا ہے یعنی اصلاح معاش و معاد کے لیے۔ پھر جب یہ اس کے لیے بنایا گیا ہے اور معاد کے مسئلہ کی باریکیاں اور موت و حیات کے رموز بجز انبیاء علیہم السلام کے حل نہیں ہو سکتے تو یہ بھی خیال کر لیں کہ ضرور اس خالق نے کوئی نبی عقدہ کشائی کے لیے بھیجا ہے اور بجز محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ان کی شان کا اس مشکل کشائی میں اور کون ہے؟

اور اس کے یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ کیا وہ من غیر شئی بغیر کسی کے آپ ہی آپ بن گئے ہیں جیسا کہ طبیعیین و دہریین کا خیال ہے سو یہ بھی نہیں کس لیے کہ کوئی حادث بغیر محدث یعنی پیدا کرنے والے کے پیدا نہیں ہو سکتا۔ پس وہ محدث ایسا قادر و صانع خدا تعالیٰ کے سوا اور کون ہے؟

دوسرے استفہام میں یہ بات بتاتا ہے کہ وہ بتائیں کوئی چیز اس عالم کی انہوں نے بھی پیدا کی ہے۔ ھم سے مراد تمام مخلوق۔ بے شک خدا تعالیٰ کے سوا کسی نے کوئی چیز پیدا نہیں کی ہاں پیدا کی ہوئی چیز دل میں ترکیب دے لیا کرتے ہیں وہ بھی ہر جگہ نہیں پس جب بجز اس کے کسی نے کوئی چیز نہیں بنائی تو کوئی اس کی خدائی میں بھی شریک نہیں۔

تیسرے استفہام میں اپنی ایک بڑی اور عجیب مخلوق پیدا کرنے کا حال پوچھتا ہے کہ اچھا بتاؤ آسمانوں یا کھو علویات سورج اور چاند اور ستارے اور زمین کو کس نے بنایا یہی کہیں گے کہ اسی نے۔

چوتھے استفہام میں اپنی قدرت کے بے انتہا خزانوں کا سوال کرتا ہے کہ وہ بتاؤ کس کے پاس ہیں؟ اس میں مسئلہ نبوت کی طرف بھی اشارہ ہے کہ نبوت بھی اسی کے خزانے کا ایک بیش بہا جوہر ہے جس کو چاہے عطا کرے تمہارا اس میں کیا اختیار ہے جو اس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا کر دیا۔

اس کے بعد علم غیب کے وسائل بیان کرتا ہے کہ بتاؤ تم میں سے کس کے پاس سیڑھی ہے جو اس پر سے چڑھ کر آسمانوں پر جاتا ہے اور وہاں سے غیب کی باتیں لاتا ہے؟ البتہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کی طرف سے الہام وحی کے ذریعہ سے غیب کی باتیں اور معاد و معاش کے رموز بتائے جاتے ہیں۔ یہ مسئلہ نبوت کے متعلق بات تھی۔

اس کے بعد اصولِ ثلثہ کے مخالف اعتقادات پر سرزنش کرتا ہے۔ توحید کے خلاف مشرکوں کا خیال تھا کہ فرشتے خدا کی بیٹیاں ہیں اس لیے ہم ان کو وسیلہ سمجھ کر پوجتے ہیں۔ فقال ام له البنٰت الخ کہ اس نے تم کو تو بیٹے دیے جو اعلیٰ چیز ہے اور اپنے لیے بیٹیاں بنا دے

---

ٰ۱ یہ ہے سمٰوٰت کی سیڑھی جس پر چڑھ کر حضرات انبیاء علیہم السلام انسانی ضرورتوں کو پورا کرنے والے علوم اوپر سے لاتے ہیں ۱۲ منہ

یہ ہو سکتا ہے ؟

نبوت کے خلاف میں نبی علیہ السلام پر بدگمانیاں تھیں اس پر فرماتا ہے ام تسئلھم اجرا الخ کہ تو ان سے کچھ مانگتا ہے کہ جس کا بار ان پر پڑتا ہے ؟

حضرتؐ کو جو وہ جھوٹا کہتے تھے اس کی نسبت فرماتا ہے ام عندھم الغیب کیا ان کے پاس غیبؐ کا دفتر ہے پھر ان کو کیوں کر معلوم ہو گیا کہ وہ جھوٹا ہے ؟ کیا وہ نبی سے داؤ کرنا چاہتے ہیں کہ ایسے اتہامات سے شان نبوت میں فرق ڈالیں، وہ اس بات میں خود ہی داؤ میں پھنسے ہوئے ہیں کہ اپنے لیے برائی پیدا کر رہے ہیں۔ کیا کوئی اور معبود ہے ہرگز نہیں۔

اس کے بعد ان کی شکی طبیعت کا حال اور نڈر ہونا بیان کرتا ہے کہ اگر آسمان کا کوئی ٹکڑا ان پر ٹوٹ کر آوے تو اس کو بادل کہیں گے۔

پھر آں حضرتؐ کو تسلی دیتا ہے کہ ان کو چھوڑ یہاں تک کہ یہ اپنے اس دن کو دیکھیں کہ جس میں ان کی ہلاکت ہے۔ اور اے نبی تو صبر کر، تو ہماری حمایت میں ہے۔ اور اٹھتے بیٹھتے اور رات میں اور صبح میں تسبیح کیا کر۔

# سورہ نجم

مکیہ ہے اس میں باسٹھ آیات اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى (۱) مَا ضَلَّ

قسم ستارہ کی جب کہ جھکے تمہارے صاحب (محمدؐ)

صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوٰى (۲) وَمَا

نہ گمراہ ہوئے اور نہ بہک گئے ہیں اور نہ

يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى (۳) اِنْ هُوَ اِلَّا

وہ اپنی خواہش سے کچھ کہتے ہیں یہ تو وحی ہے جو

وَحْيٌ يُّوْحٰى (۴) عَلَّمَهٗ شَدِيْدُ الْقُوٰى (۵)

اس پر آتی ہے بڑے طاقت ور زور آور نے ان کو سکھایا ہے

ذُوْ مِرَّةٍ فَاسْتَوٰى (۶) وَهُوَ بِالْاُفُقِ

(جبریل نے) جب کہ وہ فرشتہ آسمان کے ایک بلند کنارہ پر تھا تو نبی کے سامنے

الْاَعْلٰى (۷) ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى (۸) فَكَانَ

آ کر کھڑا ہوا۔ پھر وہ اور بھی قریب ہوا (یہاں تک) کہ دو

قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى (۹) فَاَوْحٰى

کمانوں کا فاصلہ رہ گیا تھا، یا اس سے بھی کم پھر اس نے جو

اِلٰى عَبْدِهٖ مَا اَوْحٰى (۱۰) مَا كَذَبَ

کچھ ہمارے بندہ پر وحی کرنا تھا کیا جو کچھ نبی نے دیکھا تھا

الْفُؤَادُ مَا رَاٰى (۱۱) اَفَتُمٰرُوْنَهٗ عَلٰى

ان کے دل نے جھوٹ نہیں بنا لیا تھا پھر جو کچھ وہ دیکھ رہے ہیں تم اس میں ان

مَا يَرٰى (۱۲) وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى (۱۳)

سے جھگڑا کر رہے ہو البتہ نبی نے تو اس کو دوبارہ دیکھا ہے

عِنْدَ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى (۱۴) عِنْدَهَا

سدرۃ المنتہیٰ کے پاس جس کے نزدیک

جَنَّةُ الْمَاْوٰى (۱۵) اِذْ يَغْشَى السِّدْرَةَ

جنت الماویٰ ہے جب کہ سدرہ کو چھپا رکھا تھا

مَا يَغْشٰى (۱۶) مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى (۱۷)

جس چیز نے کہ چھپا رکھا تھا نہ تو نبی کی آنکھ نے غلطی کی ہے نہ وہ بہکی ہے

لہ ہاں غیب کا دفتر ہوتا اور اس کے مطابق آپؐ کی باتیں نہ پاتے تو یقیناً جھوٹا کہہ سکتے تھے ۱۲ منہ

لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى ﴿۱۸﴾

بے شک نبی نے اپنے رب کی (بڑی بڑی) نشانیاں دیکھی ہیں

## ترکیب

الواو للقسم۔ اذا ھوٰی والعامل فی الظرف فعل القسم المحذوف ای اقسم بالنجم وقت ھویہ وقیل النجم نزول القرآن فیکون العامل نفس النجم۔ ماضل جواب القسم وما ینطق الخ جملة مستانفة وقعت موقع الدلیل تقدیر الکلام کیف یضل ویغوی وھو لا ینطق عن الھویٰ ان ھو ای الذی ینطق بہ من القرآن وحی موصوف یوحیٰ صفة ترفع احتمال المجاز وتفید الاستمرار التجددی علمہ صفة للوحی ای علمہ ایاہ فاستوی عطف علی علمہ بطریق التفسیر فانہ الی قولہ اوحیٰ بیان لکیفیة التعلیم وھو بالافق حال من فاعل استوی فکان مقدار ما بینھما قاب قوسین خبر کان نزلة منصوب علی الظرفیة لان النزلة علی وزن الفعلة اسم للمرة وقیل نصبھا علی المصدر تفسیرہ ولقد راٰہ نازلا نزلة اخریٰ۔ اذ یغشی ظرف زمان لراٰہ لا لما بعدہ من الجملة المنفیة۔

## تفسیر

یہ سورت بھی جمہور کے نزدیک مکیہ ہے بعض کہتے ہیں مدینہ میں نازل ہوئی ہے مگر یہ قول صحیح نہیں۔

بخاری و مسلم وغیرہما نے ابن مسعودؓ سے نقل کیا ہے کہ سب سے پہلی سورت کہ جس میں سجدہ ہے سورہ نجم ہے پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سجدہ کیا اور سب لوگوں نے سجدہ کیا مگر ایک شخص نے مٹھی میں مٹی لے کر اس پر سجدہ کیا۔ میں نے اس کے بعد اس کو دیکھا کہ وہ کفر کی حالت میں قتل کیا گیا اور وہ امیہ بن خلف تھا۔ اور یہی احادیث سے ثابت ہے کہ اس سورت میں سجدہ ہے۔ اور صحیح بخاری وابو داؤد و ترمذی ونسائی وطبرانی وطیالسی وابن ابی شیبہ وابن مردویہ نے زید بن ثابتؓ سے نقل کیا ہے کہ میں نے یہ سورت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پڑھی پس آپؐ نے سجدہ نہ کیا۔ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سورہ نجم میں مکہ میں تو سجدہ کیا کرتے تھے مگر جب ہجرت کر کے مدینہ پہنچے تو سجدہ کرنا ترک کر دیا۔ اسی لیے امام شافعیؒ واحمدؒ فرماتے ہیں کہ سورت کے اخیر میں جو فاسجدوا للہ واعبدوا آیا ہے وہاں سجدہ کرنا واجب نہیں۔ ہاں جو کوئی کرے تو بہتر ہے۔ مگر پہلی روایات کے لحاظ سے امام ابوحنیفہؒ وسفیان ثوریؒ وغیرہما علماء فرماتے ہیں کہ سجدہ کرنا واجب ہے اس آیت کے پڑھنے والے پر بھی اور سننے والے پر بھی' اور یہی قوی ہے۔

سورۂ طور کے اخیر میں فرمایا تھا کہ ستاروں کے ڈوبنے کے بعد بھی اے محمد اللہ کی تسبیح و تحمید کیا کرو۔ اب اس سورت کے اول ہی میں ان ڈوبتے ہوئے ستاروں کی قسم کھا کر جو خدا تعالیٰ کی عزت و عظمت پر گواہی دیتے ہیں یہ بات بتلاتا ہے کہ محمد گمراہ اور بہکے ہوئے نہیں ہیں جیسا کہ اے کفار تم کہتے ہو۔ یہ مناسبت ہے اس سورت کو اس سے پہلی سورت سے۔

جن سورتوں کے شروع میں خدا تعالیٰ نے حرفوں کے سوا اور چیزوں کی قسم کھائی ہے وہ چار سورتیں ہیں اول والصّٰفّٰت دوم والذّٰریٰت۔ سوم والطور چہارم والنجم۔ پہلی میں قسم کھا کر وحدانیت ثابت کی کہ

جیسا کہ فرمایا ان انھکم لواحد دوسری میں جزا و حشر کا واقع ہونا ثابت کیا ہے چنانچہ فرمایا انما توعدون لصادق وان الدین لواقع تیسری میں عذاب کا واقع ہونا کسی کے ٹلانے سے نہ ٹلنا جیسا کہ فرمایا ان عذاب ربک لواقع مالہ من دافع اس سورت میں قسم کھا کر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت ثابت کی ہے جیسا کہ فرمایا ماضل صاحبکم وما غوی تاکہ ان تینوں اصل الاصول مسائل توحید و حشر و نبوت کا کامل ثبوت ہو جائے اور حشر کے اثبات ہیں اس لیے قسمیں کھائیں کہ یہ مسئلہ صرف دلیل نقلی سے ثابت ہوتا ہے[1]۔

والنجم۔ مفسرین کے نجم کے معنی میں کئی قول ہیں جمہور کا قول ہے کہ اس سے مراد ستارہ ہے، کوئی خاص ستارہ نہیں بلکہ جنس یعنی ہر ایک ستارہ۔ اور بعض کہتے ہیں ثریا[2] کیوں کہ النجم بول کر یہی معنی مراد ہوا کرتے ہیں کلام عرب میں۔ بعض کہتے ہیں شعریٰ ستارہ۔ بعض کہتے ہیں زہرہ۔ خیر ایک ستارہ خاص ہو یا عام مگر ستارہ مراد لینا ایک قول ہے۔

دوسرا قول ہے کہ اس سے مراد زمین پر پھیلنے والی بیلیں ہیں کیوں کہ ایک جگہ آیا ہے والنجم والشجر یسجدان یہ اخفش کا قول ہے۔

تیسرا قول یہ ہے کہ النجم سے مراد قرآن شریف ہے کس لیے کہ تنجیم کے معنی ہیں تفریق اور قرآن پارہ پارہ یعنی ٹکڑے ٹکڑے ہو کر نازل ہوا ہے۔

چوتھا قول یہ ہے کہ اس سے مراد آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جن کو ظلمات عالم میں روشنی دینے کے سبب بطور استعارہ کے ستارہ کہنا بہت ہی ٹھیک ہے۔

اب نجم کے کوئی معنی لو مگر اذا ھوی (جب کہ جھکے) سے اسی کے مناسب معنی مراد لیے جائیں گے۔ ستاروں کا جھکنا طلوع و غروب، جو خدا کی شان جبروت بتلاتا ہے۔ زمین کی وہ بوٹیاں کہ جن کو درخت نہیں کہتے ان کا جھکنا وہی جھکنا ہے جو ہولے سے سربسجود ہو کر اس کی شان یکتائی بتایا کرتی ہیں۔ ؎

سرو می جنبد بصحن بوستاں
در ہوائے قامت دل جوئے تو

قرآن کا جھکنا اس کا اوپر سے نازل ہونا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا جھکنا رکوع و سجود کرنا ہے جو خدائے تعالیٰ کے نزدیک ایک عمدہ حالت ہے اور آنحضرتؐ کا جھکنا ذات باری تعالیٰ کی طرف حضرتؐ کا منازل قربت طے کرنا ہے۔

پانچویں معنی النجم کے بعض عرفاء (وصوفیہ) کے نزدیک بندہ کا دل ہے جو ظلمات ہیولانیہ میں خدا تعالیٰ کا چمکتا ستارہ ہے اور جب وہ اللہ تعالیٰ کی طرف جھکتا ہے تو اس میں اور بھی روشنی آجاتی ہے، جس سے وہ حق و باطل میں تمیز کرنے پر بخوبی قادر ہو جاتا ہے اس لیے قسم کھا کر فرماتا ہے:۔

ماضل صاحبکم وما غوی صاحبکم سے مراد

---

[1] برخلاف توحید و نبوت کے کیونکہ توحید پر بے شمار دلائل عقلیہ موجود ہیں اور نبوت کے لیے معجزات اور نبی کا باطنی اثر بھی ثابت کرتا ہے ۱۲ منہ

[2] آپ نے صبح کو مشرق کی طرف دیکھا ہوگا کہ ستاروں کا ایک گچھا سا معلوم ہوا کرتا ہے اسی کا نام ثریا ہے۔ وہ ایسا ہوتا ہے جیسا انگور کا خوشہ ۱۲ منہ

آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور جگہ بھی اس لفظ سے حضرتؐ کو تعبیر کیا گیا ہے وما صاحبکم بمجنون۔ صاحب صحبت رکھنے والا۔ اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ تم شب و روز حضرتؐ کے حالات سے بخوبی واقف ہو کوئی اجنبی شخص نہیں پھر کہو کیا وہ گمراہ اور بہکا ہوا ہے؟ ہرگز نہیں۔ آں حضرتؐ جو توحید و مکارم اخلاق بیان فرماتے تھے بت پرستی اور ناپاک باتوں سے منع فرماتے تھے، کفار اپنی کج روی کو سیدھا رستہ جانتے تھے اس لیے وہ اُلٹا حضرت ہی کو گمراہ اور بہکا ہوا کہتے تھے اور یہ انسان کی جبلی عادت ہے۔ بعض کہتے ہیں ضل وغویٰ دونوں لفظوں سے ایک بات مراد ہے۔ بعض کہتے ہیں دو باتیں ضلالت رستہ بھولنا اور غوایت عام ہے بھولنا بھی اور رستہ کے چلنے میں بے قاعدگی افراط وتفریط۔

**ف** بندہ اور خدا تعالیٰ کے مابین جو حجابات حاجز ہیں ان کا قطع کرنا اس کا طے کرنا ہے جن کو تدلیات کہتے ہیں اس رستہ میں بہت سے بھول گئے ہیں اور بہت سے غوایت میں پڑ گئے ہیں انسانی جذبات کی جن کو واقفیت ہے وہ ہر روز اس بات کو معائنہ کرتے ہیں مگر یہ دنیا کا ستارہ اور جہان کا آفتاب (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) اس رستہ میں بھولے نہ چوکے۔

اب ماضل وماغویٰ کی وجہ بیان کرتا ہے:۔ فقال وماینطق عن الھویٰ کہ آپ اپنی خواہش سے بات نہیں کرتے بلکہ آپؐ کی زبان خدا کی زبان ہے جو کچھ وہ بلواتا ہے وہی آپؐ بولتے ہیں۔ عارفِ کامل جب اپنے ارادات اور اپنی ہستی کو اس کی ہستی میں میں محو کر دیتا ہے تو اب اس کا کلام اور اس کے حرکات و سکنات اسی کے حکم سے ہوتے ہیں۔ جب انسان مرجاتا ہے اس کے اپنے حرکات وارادات مفقود ہو جاتے ہیں، تو اب جو کوئی اس کو ہلاتا جلاتا ہے وہ آپ نہیں ہلتا جلتا کسی اور کا شمار ہوتا ہے یعنی اس کی طرف منسوب ہوتا ہے جس نے ہلایا۔ صحیح بخاری میں ایک حدیث ہے کہ جب بندہ مجھ سے قریب ہوتا ہے تو میں اس کا ہاتھ ہو جاتا ہوں مجھ سے پکڑتا ہے الخ۔

دین کے بارے میں جو کچھ آپؐ فرماتے تھے اگر اس کے الفاظ بھی من جانب اللہ ہوتے تھے تو وہ وحی متلو ورنہ وحی غیر متلو ہوتی تھی۔ اول کو قرآن دوسرے کو سنت کہتے ہیں جیسا کہ آپ ہی فرماتا ہے ان ھو الا وحی یوحیٰ۔ امام احمدؒ نے روایت کی ہے کہ آپؐ فرماتے ہیں میں جو کچھ کہتا ہوں حق کہتا ہوں۔

اس کے بعد اُس ناموس اکبر کا حال بیان فرماتا ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے آپؐ کے پاس وحی لاتا ہے فقال علمہ شدید القویٰ ذو مرۃ کہ اس کو یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اس نے تعلیم کیا ہے جو بڑا طاقتور اور نہایت قوی ہے یعنی جبرئیل امینؑ جیسا کہ ایک جگہ آیا ہے انہ لقول رسول کریم ذی قوۃ عند ذی العرش مکین مطاع ثم امین جبرئیل کی قوت وہ قوت مؤثرہ ہے کہ جہاں شیطان و جن و دیگر صورِ خیالیہ کی گنجائش نہیں۔ یہ اوصاف ان کے اس لیے بیان فرمائے تاکہ اسکو کوئی جن و شیطان یا صورتِ خیالی نہ سمجھے کیونکہ ان میں یہ اوصاف نہیں ہوتے۔ پھر اس جملہ کی تشریح کرتا ہے اور جبرئیل کے وحی لانے اور دوبارہ اپنی اصلی صورت میں نظر آنے کا حال بیان فرماتا ہے۔

فاستویٰ پس جبرئیل اپنے اس کام پر کہ جس کے لیے اللہ نے اس کو مقرر کیا ہے تیار و آمادہ ہوئے وھو بالافق الاعلیٰ اُفق بضمتین وسکون کنارہ آفاق اس کی جمع (صراح) اُفقِ اعلیٰ آسمان کا کنارہ جو زمین سے ملا ہوا ایک بڑا گول دائرہ سا نظر آیا کرتا ہے جہاں سے آفتاب

طلوع و غروب ہوتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ یعنی جبریل آسمان کے کنارے پر ایک بار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو نظر آئے اپنی اصلی صورت میں۔ ثم دنی فتدلی پھر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے یہاں تک قریب ہوتے گئے کہ فکان قاب قوسین او ادنی۔ قاب اور قیب اور قاد اور قید قیس کے معنی مقدار کے ہیں۔ زمخشری کہتے ہیں کمان اور نیزہ اور کوڑہ اور گز اور ہاتھ کے ساتھ عرب میں اندازہ بیان کیا جاتا ہے کہ دو کمان کے فاصلہ پر یا تیر کے یا ہاتھ کے فاصلہ پر ہے۔ قاب کمان کی مُوٹھ کو بھی کہتے ہیں۔ یہ معنی ہوئے کہ وہ دونوں اس قدر قریب ہوگئے کہ جس طرح دو کمانوں کو ملا دینے سے ان کی موٹھ باہم مل جاتی ہے کچھ فاصلہ نہیں رہتا۔ یہ قرب جسمانی کی طرف اشارہ ہے او ادنی بلکہ اس سے بھی قریب ہوگئے یعنی حضرتؐ کے قلب تک پہنچے یہ روحانی قرب ہے فاوحی الی عبدہٖ ما اوحی تب اللہ کے بندے محمدؐ کی طرف جو چاہا وحی کیا۔ یہ ہے پیغمبر کی وحی بواسطہ جبریل۔ ماکذب الفؤاد ما رای محمدؐ کے دل نے جھوٹا نہیں سمجھا جس کو دیکھا یعنی دل نے یقین کرلیا۔

افتمٰرونہ علی مایریٰ کیا تم اے کفار محمدؐ سے اس کی دیکھی ہوئی اور یقینی چیز پر جھگڑتے ہو؟ یہ ایک بار ہی دیکھنا نہیں ہوا بلکہ ولقد راٰہ نزلۃ اخریٰ عند سدرۃ المنتھیٰ کہ محمدؐ نے جبریل کو شب معراج میں اس کی اصلی صورت پر سدرۃ منتہیٰ کے پاس بھی دوسری بار دیکھا ہے۔

سدرہ ایک درخت ہے ساتویں آسمان کے اوپر اور منتہیٰ جہاں تک بلندی کی انتہا ہے کیونکہ اس کے اوپر عرش رحمٰن ہے۔ اور سدرہ کو ڈھانک رکھا تھا اس چیز نے کہ جس نے ڈھانک رکھا تھا اور وہاں جنت الماویٰ ہے۔

مازاغ البصر وما طغیٰ حضرتؐ کی آنکھ نے خطا نہیں کی کہ دراصل کچھ اور تھا اور نظر آیا کچھ اور بلکہ اصلی اور حقیقی حالت پر دیکھا۔

لقد رای من ایٰت ربہ الکبریٰ اپنے رب کی بڑی بڑی نشانیاں دیکھیں۔

یہ تفسیر ہے جمہور علماء محدثین کے طور پر اور اسی کے اکثر اہل سنت والجماعت قائل ہیں اور یہی مذہب ہے ام المؤمنین حضرت عائشہ و ابن مسعودؓ و ابی ذر و ابی ہریرہؓ کا، رضی اللہ عنہم اجمعین۔

لیکن صحابہ کی ایک جماعت کہ جن میں عبداللہ بن عباسؓ ہیں اور اخیر عبداللہ بن عمرؓ نے بھی اسی طرف رجوع کیا اور سلف و خلف میں سے اہل علم کی ایک جماعت ان کے تابع ہوئی ہے خصوصاً صوفیہ کرام اسی طرف ہیں، وہ یہ کہ فاستویٰ سے لے کر اخیر تک محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور اللہ تعالیٰ کا باہم قریب ہونا اور دیکھنا مراد ہے)۔

اس تقدیر پر آیات کے یہ معنی ہوں گے "پس محمد صلی اللہ علیہ وسلم اپنی قوت یا رسالت میں حدِ کمال کو پہنچے یعنی ملکیت اور روحانیت کا ان پر غلبہ ہوا۔ یہ ہیں فاستویٰ کے معنی۔ حالانکہ آپؐ اس وقت بشریت کے افق اعلیٰ پر تھے بشریت کے دائرہ سے نکلنے کو تھے کہ روحانیت محضہ میں داخل ہوجائیں۔ پھر آپؐ اللہ تعالیٰ سے یہاں تک قریب ہوگئے کہ دونوں میں صرف دو قوسوں کا ہی فرق رہ گیا تھا۔ یعنی آپؐ میں قوسِ حدوث و امکان اور اللہ تعالیٰ میں قوسِ وجوب و قدم اتصالِ

---

سلہ او بمعنی الواو و قیل بمعنی بل ۱۲ منہ

سلہ یعنی انوار و تجلیات نے ۱۲ منہ

حقیقی اور اتحادِ ذاتی سے مانع تھے جب یہ تقرب ہوگیا تو اللہ نے اپنے بندے کو جو چاہا بتا دیا۔ یہ ہے وحی کی حقیقت۔ یعنی بندے میں اور خدا میں ایسا تقرب ہوتا ہے جس کی کیفیت بیان نہیں ہو سکتی اُس وقت اللہ ہمکلام ہو کر اپنے بندے کو جو چاہتا ہے بتا دیتا ہے۔

علمہ شدید القویٰ سے اگر جبرئیل مراد لیے جائیں تو وحی کی دوسری قسم تھی اور یہ وحی کی اول قسم ہے۔ پھر اے لوگو تم محمد سے اس کی دیکھی ہوئی اس بات میں جھگڑتے ہو کہ جو اس کی آنکھ نے دیکھی جو نورِ الٰہی سے شرمگیں تھی اور جو دل کا حکم رکھتی تھی۔

پھر ولقد راٰہ نزلۃ اخریٰ سے شب معراج میں آسمانوں پر اللہ تعالیٰ کے دیدار سے مشرف ہونا بیان فرماتا ہے کہ محمد نے اللہ کو بارِ دیگر سدرۃ المنتہیٰ کے پاس دیکھا۔ سدرہ جو جنت الماویٰ میں ہے وہ کوئی دنیا کا درخت نہیں بیری وغیرہ کا، وہ صوفیہ کرام کے نزدیک عبارت ہے روحِ اعظم سے کہ جس کے اوپر کوئی تعین اور مرتبہ نہیں اور اس کے اوپر بجز ہویت محضہ کے اور کچھ نہیں اور اس لیے اس کے پاس رویت واقع ہوئی۔ کیونکہ یہاں فنا محض سے بقا کی طرف رجوع ہوا۔ اور جس طرح حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لیے وادی مبارکہ میں ایک درخت پر تجلی ہوئی تھی اسی طرح آں حضرتؐ کو جنت الماویٰ میں جو وادیٔ مبارکہ سے بدرجہا بڑھ کر ہے اس درخت کی صورت میں تجلی ہوئی جو تمام ارواح کی جڑ ہے۔ آپ نے وجودِ حقانی میں متحقق ہو کر چشمِ حقیقت بیں سے جس کے آگے کوئی چیز حاجب نہیں خدا تعالیٰ کو عیاناً دیکھا ما زاغ البصر وما طغیٰ کے یہ معنی ہیں۔ ع ۲۵ ۵

مسلم و ترمذی وغیرہ نے روایت کی کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کو دوبار دیکھا۔ احمد وغیرہ محدثین نے بسند صحیح اس بات کو ثابت کیا ہے۔ اور اس کے خلاف میں بھی احادیث وارد ہیں۔

أَفَرَءَيْتُمُ اللَّاتَ وَالْعُزَّىٰ ﴿۱۹﴾ وَمَنَاةَ
پھر کیا تم نے لات اور عزیٰ کو بھی دیکھا اور تیسرے
الثَّالِثَةَ الْأُخْرَىٰ ﴿۲۰﴾ أَلَكُمُ الذَّكَرُ
منات کو بھی کیا تمہارے لیے بیٹے
وَلَهُ الْأُنثَىٰ ﴿۲۱﴾ تِلْكَ إِذًا قِسْمَةٌ
اور اس کے لیے بیٹیاں وہ ہیں؟ تب تو یہ بہت ہی بری
ضِيزَىٰ ﴿۲۲﴾ إِنْ هِيَ إِلَّا أَسْمَاءٌ
تقسیم ہے یہ تو صرف نام ہی نام ہیں
سَمَّيْتُمُوهَا أَنتُمْ وَآبَاؤُكُم مَّا
جو تم نے اور تمہارے باپ دادا نے گھڑ لیے ہیں جن پر
أَنزَلَ اللَّهُ بِهَا مِن سُلْطَانٍ إِن
خدا نے کوئی سند بھی نہیں اتاری وہ
يَتَّبِعُونَ إِلَّا الظَّنَّ وَمَا تَهْوَى
محض وہم اور خواہش کی پیروی
الْأَنفُسُ وَلَقَدْ جَاءَهُم مِّن
کرتے ہیں حالانکہ ان کے پاس ان کے رب کے ہاں
رَّبِّهِمُ الْهُدَىٰ ﴿۲۳﴾ أَمْ لِلْإِنسَانِ
سے ہدایت بھی آچکی پھر کیا انسان کو مل جاتا ہے
مَا تَمَنَّىٰ ﴿۲۴﴾ فَلِلَّهِ الْآخِرَةُ وَالْأُولَىٰ ﴿۲۵﴾
جس کی وہ تمنا کرتا ہے؟ پھر آخرت اور دنیا تو اللہ ہی کے بس میں ہے

## تفسیر

اثبات نبوت کے بعد توحید کے مسئلہ میں کلام کرتا ہے اور مشرکین عرب کی بت پرستی کی تحقیر کرتا ہے جو



ے رسول کریمؐ ۱۲ منہ

نبوت کا پہلا کام ہے۔

فقال افرءیتم اللّٰت والعزّٰی۔ یہ تین بت عرب میں زیادہ پوجے جایا کرتے تھے۔

لات[1] ایک شخص عرب میں حاجیوں کو ستّو گھول کر پلایا کرتا تھا اس کے مرنے کے بعد اس کی شکل پر ایک بت پوجنے لگے یہ بت طائف میں تھا۔ بعض کہتے ہیں عکاظ میں۔ بعض کہتے ہیں نخلہ میں۔

اور عزیٰ ایک درخت تھا جس کو غطفان کا قبیلہ پوجتا تھا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خالدؓ بن ولید کو اس کے کاٹنے کو بھیجا تھا جو کاٹ ہی کر آئے لوگوں میں اس کی بڑی ہیبت تھی۔

اور منات ایک پتھر تھا مکہ و مدینہ کے درمیان[2]۔

فرماتا ہے بتاؤ یہ کیا چیز ہیں؟

اس کے علاوہ فرشتوں کو خدا تعالیٰ کی بیٹیاں قرار دے کر پوجتے تھے ان کی نسبت فرماتا ہے تم کو خدا بیٹے دے اور آپ بیٹیاں لے۔ یہ کیا بھونڈی تقسیم ہے۔

پھر فرماتا ہے کچھ ان کی اصل نہیں تم نے نام گھڑ لیے ہیں۔ محض توہمات ہیں اور ان سے امید شفاعت رکھنا خام خیالی ہے۔ دنیا و آخرت اللہ ہی کے لیے ہے کوئی وہاں اس کے سوا کام نہیں آتا۔

وَكَمْ مِّنْ مَّلَكٍ فِي السَّمٰوٰتِ لَا

اور بہت سے فرشتے آسمان میں ہیں کہ

تُغْنِيْ شَفَاعَتُهُمْ شَيْئًا اِلَّا مِنْ بَعْدِ

جن کی شفاعت کسی کے کچھ بھی کام نہیں آتی مگر اس کے بعد کہ

اَنْ يَّاْذَنَ اللّٰهُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَرْضٰى ۲۶

اللہ جس کے لیے چاہے اجازت دے اور پسند کرے

اِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ

وہ جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے

لَيُسَمُّوْنَ الْمَلٰٓئِكَةَ تَسْمِيَةَ الْاُنْثٰى ۲۷

وہ فرشتوں کے زنانے نام رکھتے ہیں

وَمَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ ؕ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ

اور اس بات کی جانتے کچھ بھی نہیں محض وہم پر

اِلَّا الظَّنَّ ۚ وَاِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِيْ مِنَ

چلتے ہیں اور وہم حق بات کی جگہ کچھ بھی

[1] اللات اصلہ لات یلیت فالتاء اصلیۃ وقیل زائدۃ فھو اسم فاعل فی الاصل غلب علی رجل یلیت السویق للحاج فلما مات عبدوہ والعزی من العز وہی تانیث الاعز وہی اسم صنم لقریش وبنی کنانۃ قال مجاہد ہی شجرۃ لغطفان وقیل کانت شیطانۃ تاتی ثلاث سمرات ببطن نخلۃ وقال سعید بن جبیر حجر ابیض کانوا یعبدونہ ومنات بالف من دون ہمزۃ وبالمد وبالہمزۃ فالاولی واشتقاقہا من منی یمنی صب لان دماء النساء کانت تصب عندہا تقربا وعلی الثانیۃ واشتقاقہا من النوء وہو المطر لانہم کانوا یستمطرون عندہا الانواء وقیل ہما لغتان للعرب قال الجوہری ہی صنم کان بین مکۃ والمدینۃ ۱۲ منہ

[2] لات و عزیٰ و منات بتوں کے بارے میں مختلف روایات ہیں کوئی کسی جگہ کوئی کسی قوم کا بت بتاتا ہے۔ یہ سب روایات ٹھیک ہیں۔ کیوں کہ ایک نام کے متعدد جگہ اور مختلف صورتوں میں بت تھے۔ ہنود کے دیوی اور مہادیو وغیرہما بتوں کو دیکھ لو ۱۲ منہ

الْحَقِّ شَيْئًا ﴿۲۸﴾ فَأَعْرِضْ عَن مَّن
کام نہیں آتا　پھر تم اس کی پروا نہ کرو کہ جس نے

تَوَلَّىٰ عَن ذِكْرِنَا وَلَمْ يُرِدْ إِلَّا (ع ۲/۶)
ہماری یاد سے منہ پھیر لیا　اور صرف دنیا ہی

الْحَيَاةَ الدُّنْيَا ﴿۲۹﴾ ذَٰلِكَ مَبْلَغُهُم
کی زندگی چاہی　ان کی سمجھ کی یہیں تک

مِّنَ الْعِلْمِ ۚ إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ
رسائی ہے　بے شک آپ کا رب ان کو خوب جانتا ہے

بِمَن ضَلَّ عَن سَبِيلِهِ وَهُوَ أَعْلَمُ
جو اس کے رستہ سے بہکا　اور وہ خوب اسکو بھی جانتا ہے

بِمَنِ اهْتَدَىٰ ﴿۳۰﴾ وَلِلَّهِ مَا فِي (الربع)
جو راہ پر آیا　اور اللہ ہی کا ہے جو کچھ کہ

السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ لِيَجْزِيَ
آسمانوں اور زمین میں ہے　تاکہ برا

الَّذِينَ أَسَاءُوا بِمَا عَمِلُوا وَيَجْزِيَ
کرنے والوں کو ان کے کام کا بدلہ دے　اور نیکی

الَّذِينَ أَحْسَنُوا بِالْحُسْنَى ﴿۳۱﴾ الَّذِينَ
کرنے والوں کو نیک بدلہ دے　ان کو جو

يَجْتَنِبُونَ كَبَائِرَ الْإِثْمِ وَالْفَوَاحِشَ
بڑے گناہوں اور بے حیائی کی باتوں سے بچتے ہیں

إِلَّا اللَّمَمَ ۚ إِنَّ رَبَّكَ وَاسِعُ الْمَغْفِرَةِ ۚ
مگر کچھ آلودگی سے　بے شک آپکے رب کی بڑی وسیع مغفرت ہے

هُوَ أَعْلَمُ بِكُمْ إِذْ أَنشَأَكُم مِّنَ
وہ تم کو خوب جانتا ہے جب کہ تم کو زمین سے پیدا

الْأَرْضِ وَإِذْ أَنتُمْ أَجِنَّةٌ فِي بُطُونِ
کیا تھا　اور جب کہ تم اپنی ماں کے پیٹ میں

أُمَّهَاتِكُمْ ۖ فَلَا تُزَكُّوا أَنفُسَكُمْ ۖ
بچے تھے　پھر اپنے آپ کو پاکیزہ نہ جتلاؤ

هُوَ أَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقَىٰ ﴿۳۲﴾
وہ پرہیزگاروں کو خوب جانتا ہے

## ترکیب

کم خبریۃ فی محل الرفع و لا تغنی الخبر لیجزی اللام متعلقۃ بما دل علیہ الکلام کانہ قال ہو مالک ذلک یضل من یشاء و یہدی من یشاء لیجزی و قیل ہی لام العاقبۃ لا التعلیل ای عاقبۃ الخلق الذین فیہم المحسن و المسیٔ ان یجزی اسم الذین فی موضع نصب نعتا للذین احسنوا او فی موضع نصب علی تقدیر ہم الا اللمم قیل استثناء متصل لان اللمم من الکبائر و الفواحش و قیل منقطع لان اللمم دونہا۔

## تفسیر

لات و عزیٰ و منات بتوں کی تحقیر کے بعد یہ بھی بتایا تھا کہ ملائکہ کو خدا کی بیٹیاں سمجھنا[1] اور ان کی شفاعت کو کافی سمجھنا بھی غلط خیال ہے۔ اب اس کی وجہ بیان فرماتا ہے۔

فقال وکم من ملک فی السموٰت الآیہ آسمانوں میں

---

[1] قال الرازی رحمہ اللہ تعالیٰ التاء فی الملائکۃ لتاکید معنی الجمع لا للتانیث کما فہم المشرکون کما فی صیاقلۃ لان فی المشہور ہی جمع ملک و الملک اختصار من الملائک بحذف الہمزۃ فی مفاعلۃ و الاصل مفاعل ورد اسلے ملائکہ فی الجمع فہی تشبہ فعائل و فعائلۃ ۱۲ منہ

جو ملائکہ ہیں حالانکہ وہ ان ملائکہ سے جو زمین کے کاروبار پر متعین ہیں بدرجہا بڑھ کر ہیں ان کی شفاعت بھی کسی کے کچھ کام نہیں آتی خدا تعالیٰ جو چاہتا ہے کرتا ہے ہاں جس کے لیے خدا ان کو دعا کرنے کی اجازت دیتا ہے (اور وہ کس کے لیے اس کے لیے کہ جس سے اللہ راضی ہوتا ہے اور وہ موحد و نیک ہی سے راضی بھی ہوتا ہے) تو وہ دعا کرتے ہیں۔ یہی ان کی شفاعت ہے پھر اے مشرکین تم کس امید پر ان کی عبادت کرتے ہو؟[1]

اب اس بات کو بھی رد کرتا ہے کہ ملائکہ عورتیں ہیں۔ فقال ان الذین لا یؤمنون الخ کہ جو آخرت پر ایمان نہیں رکھتے کسی نبی یا رسول کے کہنے پر نہیں چلتے وہی لوگ اپنے توہمات فاسدہ سے ان کے زنانے نام دھرتے اور ان کو خدا تعالیٰ کی بیٹیاں کہتے ہیں محض جہالت و وہم سے اور وہم حق بات کے مقابلہ میں کچھ کام نہیں آتا۔[2]

اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کور باطنوں کی ہٹ دھرمی کرنے پر تسلی دیتا ہے :-

فقال فاعرض عمن تولی الخ کہ جو نہ مانے اور ہماری یاد سے پھرے اور اس کو بجز زندگیٔ دنیا کے اور کچھ مقصود نہ ہو اور اس کے فہم کی رسائی اس عالم فانی کے تجلیات چند روزہ تک ہو آپ بھی اس سے علیحدہ ہو جائیے۔ کیونکہ ایسے ازلی گمراہوں کو آپ کی نصیحت سے کچھ فائدہ نہ ہوگا۔ خدا کو خوب معلوم ہے جو اس کے رستہ سے بہکے ہوئے ہیں، اور وہ جو ہدایت پر ہیں۔

پھر فرماتا ہے وللہ ما فی السمٰوٰت وما فی الارض کہ اس کو کسی کی ہدایت و گمراہی سے نہ نفع پہنچ سکتا ہے نہ نقصان، وہ بے پرواہ ہے آسمانوں اور زمین پر اس کی بادشاہت ہے اور سب اس کی ملک و قبضہ میں ہیں۔ ہاں تمہارے ہی نفع کے لیے اس نے دنیا میں قانونِ آسمانی

[1] کفار مکہ آخرت کے تو قائل ہی نہ تھے پھر ملائکہ یا اصنام کی شفاعت کی امید دنیاوی کارخانوں میں رکھتے تھے اور جانتے تھے کہ قضاء و قدر کے کارخانے میں ان کو بھی دخل ہے۔ یہ سفارش کر کے بیٹا دلوا سکتے ہیں۔ تندرستی و فتح و ظفر اور ہر قسم کی مراد حاصل کرا سکتے ہیں۔ ہندوستان کے بت پرستوں کا بھی اپنے بتوں سے یہی اعتقاد ہے۔ مہادیو و ہنومان اور دیگر بتوں کو اسی امید پر پوجا کرتے ہیں۔ بنی آدم میں یہ توہم باطل ایک عرصہ دراز سے چلا آتا ہے اور یہی سبب ہے شرک و بت پرستی کے مروج ہونے کا۔ اس کے مٹانے کے لیے انبیاء علیہم السلام لگاتار دنیا میں آئے اور خاتم المرسلین اولیاء کرام و علماء عظام کو اس کام پر اپنا کارکن بنا کر چھوڑ گئے ہیں ۱۲ منہ

[2] علماء فرماتے ہیں ظن کو جو ناکارآمد بتلاتا ہے اس سے یہ بات سمجھنی چاہیے کہ اعتقادیات میں ظن کام نہیں دیتا۔ ہاں اعمال میں جہاں کہ ظن و تخمین سے بھی کام چل سکتا ہے جیسا کہ خبر آحاد و قیاس ائمہ دین بے شک وہاں ظن معتبر ہے۔ جمہور مفسرین اسی کے قائل ہیں۔ بلکہ جن کو قیاس ائمہ مجتہدین کا منکر سمجھا جاتا ہے وہ بھی یہی کہہ گئے ہیں۔ دیکھو نواب صدیق حسن خاں صاحب مرحوم اپنی تفسیر فتح البیان میں جو قاضی شوکانی کی تفسیر کا خلاصہ سمجھنا چاہیے اس آیت کی تفسیر میں یہ تحریر فرماتے ہیں، قولہ ولابد من ہذا التخصیص فان دلالۃ العموم والقیاس وخبر الواحد ونحو ذلک ظنیۃ فالعمل بہا عمل بالظن وقد وجب علینا العمل فی ہذہ الامور انتہی۔ کہ یہ تخصیص ضروری ہے کس لیے کہ دلالۃ عموم و قیاس و خبر واحد وغیرہ کی ظنی ہے اور ان پر عمل کرنا ظن پر عمل کرنا ہے۔ حالانکہ ان باتوں میں ہم پر عمل کرنا واجب ہے)۔ من جملہ ان باتوں کے ایک قیاس کو بھی گنوایا ہے اس پر عمل کرنا تقلید ہے اس کو بھی نواب صاحب مرحوم واجب کہتے ہیں ۱۲ منہ

یعنی شریعت نازل کردی ہے لیجزی الذین الخ تاکہ جو اس کے اوپر نہ چلیں اور نیک بختی نہ اختیار کریں ان کو دنیا و آخرت میں ان کی بدی کا بدلہ دے اور جو نیکی کریں ان کو نیک بدلہ دے۔

پھر نیکیوں کی شرح کرتا ہے فقال الذین یجتنبون کبائر الاثم والفواحش کہ نیک وہ ہیں جو کبائر اور فواحش سے بچتے ہیں۔ کبائر کبیرہ کی جمع ہے جس کے معنی ہیں بڑا گناہ۔ اس کی تفصیل میں مختلف احادیث و مختلف علماء کے اقوال ہیں۔ شرک کرنا قتل ناحق چوری۔ زنا۔ ماں باپ کی نافرمانی۔ جھوٹ بولنا جھوٹی گواہی دینا۔ جادو کرنا۔ جہاد میں سے بھاگ آنا۔ کسی کو زنا کی تہمت لگانا۔ غیبت کرنا۔ فحش کرنا۔ فرائض و واجبات ترک کرنا وغیرہ وغیرہ۔ فواحش فاحشہ کی جمع ہے۔ انہیں کبائر میں سے خاص وہ گناہ جو فحش سے متعلق ہیں جیسا کہ زنا۔ لواطت عام ہے کہ انسان سے ہو یا چارپایوں سے یہ فعل شنیع کیا جائے یا ایک عورت دوسری سے سحق کرے سب فواحش میں داخل ہیں۔

بظاہر ہر ایک گناہ سے بچنے پر محسن ہونا ثابت ہوتا تھا، جو ایک بہت بڑی بھاری بات تھی کس لیے کہ بشریت کے جامہ میں رہ کر ذرا ذرا سے گناہ سے بچنا مشکل بات ہے اس لیے اس رحیم و کریم نے استثناء کردیا کہ الا اللمم۔

مبرد کہتے ہیں لمم کسی بد بات کا قصد کرنا اور ارتکاب نہ کرنا۔ اس سے چھوٹے گناہ مراد ہیں جیسا کہ کسی اجنبیہ پر نظر کرنا۔ یا ہاتھ لگانا یا بوسہ لینا۔ بیہودہ بکواس کرنا ہنسی تمسخر کرنا۔ ان گناہوں کی بھی اجازت نہیں بلکہ مراد یہ ہے کہ اگر یہ گناہ احیاناً سرزد ہو جائیں بشرطیکہ ان پر اصرار و مداومت نہ ہو معاف ہیں کیونکہ ان ربك واسع المغفرۃ تیرے رب کی مغفرت وسیع ہے۔ کسی گناہ گار کو بھی اس سے ناامید نہ ہونا چاہیے توبہ و استغفار پر وہ سب کو معاف کردیتا ہے۔ اے بنی آدم وہ تمہاری سرشت سے بخوبی واقف ہے۔ یہ ہیں اس آیت کے معنی ھو اعلم بکم اذ انشاکم من الارض قوت بہیمیہ تم میں خمیر کی گئی ہے اور اس کے بعد ماں کے پیٹ میں پڑ کر اور بھی بشریت کے خصائص تم سے چسپاں ہو گئے ہیں اذ انتم اجنۃ فی بطون امھتکم کے یہ معنی تھے اجنہ جنین کی جمع۔ جو ماں کے پیٹ میں بچہ ہوتا ہے اس کو جنین کہتے ہیں۔

جب یہ ہے تو فلا تزکوا انفسکم اپنی پاکیزگی نہ جتلاؤ۔ تقوی کرنے والے اس کو خوب معلوم ہیں، وہ جو خصائص بشریہ ان کی ملکیت میں دب گئے ہیں اور وہ روحانیت ان پر غالب آگئی ہے اس معنی میں جناب سید المرسلین محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا خوب فرمایا ہے ای عبد لك لا الما کہ تیرا کون سا بندہ ہے کہ جس نے چھوٹا گناہ بھی نہیں کیا؟ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے بھی ایسا ہی فرمایا ہے۔ مسیح نے کہا "تو کیوں مجھے نیک کہتا ہے نیک تو کوئی نہیں مگر ایک یعنی خدا۔ انجیل متی ۱۹ باب ۱۷ ورس۔

اَفَرَءَیْتَ الَّذِیْ تَوَلّٰی ﴿۳۳﴾ وَاَعْطٰی

بھلا آپ نے اس شخص کو بھی دیکھا جس نے منہ پھیر لیا اور تھوڑا سا

قَلِیْلًا وَّاَکْدٰی ﴿۳۴﴾ اَعِنْدَہٗ

دیا اور سخت دل ہو گیا کیا اس کے پاس

عِلْمُ الْغَیْبِ فَھُوَ یَرٰی ﴿۳۵﴾ اَمْ لَمْ

غیب کا علم ہے جو دیکھ رہا ہے کیا اس کو نہ

یُنَبَّاْ بِمَا فِیْ صُحُفِ مُوْسٰی ﴿۳۶﴾ وَ

معلوم ہوا جو موسیٰ اور ابراہیم وفادار کے صحیفوں

اِبْرٰهِیْمَ الَّذِیْ وَفّٰۤی ﴿۳۷﴾ اَلَّا تَزِرُ
ہیں    تھا    وہ یہ کہ کوئی

وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰی ﴿۳۸﴾ وَاَنْ لَّیْسَ
کسی کا بوجھ نہ اٹھائے گا    اور یہ کہ آدمی

لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی ﴿۳۹﴾ وَاَنَّ
کو وہی ملتا ہے جو کرتا ہے    اور یہ کہ

سَعْیَهٗ سَوْفَ یُرٰی ﴿۴۰﴾ ثُمَّ یُجْزٰىهُ
آدمی اپنی کوشش کو جلد دیکھے گا    پھر اس کو

الْجَزَآءَ الْاَوْفٰی ﴿۴۱﴾ وَاَنَّ اِلٰی رَبِّكَ
پورا (پورا) بدلہ ملے گا    اور یہ کہ آپ کے رب کے

الْمُنْتَهٰی ﴿۴۲﴾ وَاَنَّهٗ هُوَ اَضْحَكَ وَ
پاس جانا ہے    اور یہ کہ وہی ہنساتا اور

اَبْكٰی ﴿۴۳﴾ وَاَنَّهٗ هُوَ اَمَاتَ وَاَحْیَا ﴿۱﴾
رُلاتا ہے    اور یہ کہ وہی مارتا اور زندہ کرتا ہے

وَاَنَّهٗ خَلَقَ الزَّوْجَیْنِ الذَّكَرَ وَ
اور یہ کہ اس نے نر اور مادہ کا جوڑا پیدا

الْاُنْثٰی ﴿۴۵﴾ مِنْ نُّطْفَةٍ اِذَا تُمْنٰی ﴿م﴾
کیا ہے    ایک قطرۂ منی سے جبکہ ڈالا جاتا ہے

وَاَنَّ عَلَیْهِ النَّشْاَةَ الْاُخْرٰی ﴿۴۷﴾ وَ
اور یہ کہ لازم ہے اس پر دوبارہ زندہ کرنا اور

اَنَّهٗ هُوَ اَغْنٰی وَاَقْنٰی ﴿۴۸﴾ وَاَنَّهٗ
یہ کہ وہی غنی کرتا اور مقدور دیتا ہے    اور یہ کہ

هُوَ رَبُّ الشِّعْرٰی ﴿۴۹﴾ وَاَنَّهٗۤ اَهْلَكَ
وہی ستارہ شعری کا رب ہے    اور یہ کہ اسی نے

عَادَا الْاُوْلٰی ﴿۵۰﴾ وَثَمُوْدَاۡ فَمَاۤ
عادِ اُولیٰ کو ہلاک کیا    اور ثمود کو بھی پھر

اَبْقٰی ﴿۵۱﴾ وَقَوْمَ نُوْحٍ مِّنْ قَبْلُ
باقی نہ چھوڑا    اور ان سے پہلے قوم نوح کو بھی

اِنَّهُمْ كَانُوْا هُمْ اَظْلَمَ وَاَطْغٰی ﴿ط﴾
کیونکہ وہ بڑے ظالم    اور بڑے سرکش تھے

# ترکیب

اعندہ الجملۃ المفعول الثانی لرایت بمعنی اخبرت ان لا تزر ان مخففۃ وضمیر الشان اسمہا محذوف ای انہ لا تزر والجملۃ المنفیۃ فی محل الجر علی انہا بدل مما فی صحف موسیٰ۔

# تفسیر

نیکوں کا بیان کر کے ان کے مقابلے میں بعض بدوں کا حال بیان فرماتا ہے کہ ایسے بھی بدکردار ہوتے ہیں۔ فقال افرءیت الذی تولّٰی کہ اے محمد! تو نے ایسے لوگ بھی دیکھے کہ جو ہماری یاد سے منہ پھیرتے ہیں اور کچھ تھوڑا سا دے کر دل کو سکیڑ لیتے ہیں کیا ان کو علم غیب ہے کہ یہ مال ان کے پاس ہمیشہ رہے گا اور ان کو کسی سے حاجت نہ ہوگی۔ قرآن مجید میں ان طریقوں سے انسانی طبائع کے جزر و مد اور خیر و شر میں اس کے جذبات بتلائے جاتے ہیں اس میں تعمیم ہے جس کا ایسا حال ہوا اور یہی تعمیم منصب وعظ کے لیے مناسب ہے مگر اسی تعمیم میں کہیں کسی شخص خاص کی طرف بھی اشارہ ہوتا ہے جس کو بطور نمونہ کے پیش کیا ہے۔ اس لیے مفسرین کہتے ہیں کہ اس الذی سے ولید بن مغیرہ کی طرف اشارہ ہے جو اسلام لا کر خیرات کرنے لگا تھا۔ پھر کسی کے عار دلانے سے پھر گیا اور ہاتھ روک لیا۔ اب اس کو پہلے انبیاء کے صحیفوں یعنی

کتابوں کے مضامین یاد دلا کر سمجھایا جاتا ہے۔
فقال ام لم ینبا بما فی صحف موسیٰ وابرٰھیم
کہ موسیٰ اور ابراہیم وفادار بندے کے صحیفوں میں کیا لکھا ہوا تھا، معلوم نہیں؟ صحفِ موسیٰ توریت یا اور ان کی بعض مفقود شدہ کتابیں۔ اسی طرح حضرت ابراہیم پر بھی کچھ صحیفے نازل ہوئے تھے جواب بالکل مفقود ہیں۔
ان صحیفوں کی پہلی بات الا تزر کہ کوئی کسی کا بوجھ یعنی گناہ نہیں اٹھائے گا۔ یعنی کرے کوئی بھرے کوئی۔ کسی کے گناہ میں قیامت کو دوسرا نہیں پکڑا جاوے گا۔ اس کہنے سے کہ تو گناہ کرلے اور تیرا گناہ مجھ پر، یہ بری نہ ہو جاوے گا۔
(۲) وان لیس الخ انسان کو اپنی کمائی یعنی اعمال کا پھل ملتا ہے کرایہ کے لوگوں کے اعمال اس کو نفع نہ دیں گے یعنی گناہ سے ڈرنا چاہیے اور نیکی میں آپ کوشش کرنی چاہیے۔ اس سے یہ غرض نہیں کہ ایمان دار کو اس کے ایمان کی برکت اور اس کی کوشش سے اس کو آخرت میں کسی کی شفاعت سے نفع نہ ہوگا یا اس کے لیے کسی کی دعا فائدہ مند نہ ہوگی یا مرنے کے بعد کسی کے صدقات واعمالِ صالحہ کی برکت سے جو اس کے لیے دعا وصلہ ہے نفع نہ ہوگا جیسا کہ معتزلہ اور دیگر لوگوں نے سمجھ لیا ہے۔
(۳) وان سعیہ الخ انسان کی کوشش رائگاں نہ جائے گی اگر یہ خود اس کے رائگاں کرنے کے کام نہ کرے گا ورنہ عمل حبط بھی ہو جاتے ہیں۔
(۴) اس کو اپنے اعمال کا پورا بدلہ ملے گا۔
(۵) خدا کے پاس ہر ایک کو جانا ہے۔
(۶) یہ کہ خوشی وغم خدا ہی کی طرف سے ہے۔
(۷) مارنا جلانا بھی اسی کے ہاتھ ہے۔
(۸) نر و مادہ اسی نے بنائے ہیں قطرۂ منی سے۔
(۹) وہی مرنے کے بعد بارِ دیگر حشر میں زندہ کرے گا۔
(۱۰) وہی فراغ وتنگ دستی دیتا ہے۔
(۱۱) یہ نہ ستاروں کی تاثیر ہے نہ اور کوئی تدبیر کس لیے کہ وہ شعریٰ[۲] یعنی ستاروں کا بھی مالک ہے۔
(۱۲) اور یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ دنیا میں اعمالِ بد کا ثمرہ نہیں ملتا کس لیے کہ اس نے قوم عاد[۳] وثمود اور نوح کی قوم کو غارت کر دیا کسی کو باقی نہ چھوڑا کیوں کہ وہ ظالم اور سرکش تھے۔

---

[۱] عیسائیوں کے عقیدۂ کفارہ نے ان دونوں باتوں سے ان کو غافل کر دیا اور انسان کو بے قید بنا دیا ۱۲ منہ

[۲] شعریٰ ایک ستارہ ہے جو گرمی کے موسم میں جوزار کے بعد نکلتا ہے۔ یہ دو ہیں ایک نہایت روشن ہے اسی کو عبور کہتے ہیں۔ دوسرا اس سے کم۔ اس کو غمیصا کہتے ہیں۔ بہت لوگ ان کو پوجتے تھے من جملہ ان کے عرب میں جس نے اس کی پرستش اول اختیار کی وہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ننہیال میں سے ایک شخص ابن ابی کبشہ نامی تھا۔ اور ستارے عرض میں آسمان کو قطع کرتے ہیں مگر یہ طول میں اس لیے سب کے خلاف اس نے یہ بات نکالی تھی اس لیے ابوسفیان مخالفتِ عرب کی وجہ سے آں حضرتؐ کو ابن ابی کبشہ کہا کرتا تھا ۱۲ منہ

[۳] عادِ اولیٰ کے یہ معنی نہیں کہ عادِ اُخریٰ بھی تھے بلکہ اولیٰ ان کو اس لیے کہا کہ قوم نوح کے بعد سب سے پہلے یہ قوم ہلاک ہوئی جو یمن میں تھی جن کے حضرت ہود علیہ السلام نبی تھے۔ بعض کہتے ہیں انہیں میں عاد اُخریٰ بھی تھے جو اس حادثہ کے بعد باقی رہے تھے، ان کو ارم کہتے ہیں ۱۲ منہ

یہ بارہ باتیں ہوئیں جو اس کی سعادت کے لیے نہایت نافع ہیں، توحید و توکل و اعتقادِ صحیح اور نیکی میں کوشش کرنے اور بدی سے بچنے کی بابت اور بُرے اعمال کے بدنتیجے کے پیش آنے کی بابت۔

ا نہ۔ انہ کو جمہور نے بالفتح پڑھا ہے سب کا عطف لفظ ما پر ہے جس سے لازم ہوگا کہ سب موسیٰ اور ابراہیم کے صحیفوں کی باتیں ہیں۔

وَالْمُؤْتَفِكَةَ أَهْوٰى ﴿۵۳﴾ فَغَشّٰهَا
اور قوم لوط کی بستیوں کو بھی اُلٹ دیا    پھر ان کو ڈھانک دیا تھا
مَا غَشّٰى ﴿۵۴﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكَ
اس نے کہ ڈھانک دیا    پھر اے آدمی تو اپنے رب کی کس کس نعمت میں
تَتَمَارٰى ﴿۵۵﴾ هٰذَا نَذِيرٌ مِّنَ النُّذُرِ
جھگڑے گا    یہ نبی بھی پہلے ڈرانے والوں میں سے ایک
الْأُولٰى ﴿۵۶﴾ أَزِفَتِ الْآزِفَةُ ﴿۵۷﴾ لَيْسَ
ڈرانے والا ہے    پس قریب آگئی آنے والی (قیامت)    کہ جس کو
لَهَا مِنْ دُونِ اللّٰهِ كَاشِفَةٌ ﴿۵۸﴾
اللہ کے سوا اور کوئی ظاہر نہیں کر سکتا
أَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيثِ تَعْجَبُونَ ﴿۵۹﴾
پھر کیا تم اس بات سے تعجب کرتے ہو
وَتَضْحَكُونَ وَلَا تَبْكُونَ ﴿۶۰﴾
اور ہنستے ہو اور روتے نہیں
وَأَنْتُمْ سَامِدُونَ ﴿۶۱﴾
اور تم کھیل رہے ہو
فَاسْجُدُوا لِلّٰهِ وَاعْبُدُوا ﴿۶۲﴾
پس اللہ کو سجدہ کرو اور بندگی کرو

ع ۳ ﴿۳۰﴾ السجدۃ ۷

## ترکیب

المؤتفکۃ منصوب باھوی الائتکاف الانقلاب تقول آفکتہ اذا قلبتہ المؤتفکۃ المنقلبۃ ماغشی مفعول ثان ویحتمل ان یکون فاعلاً یقال ضربہ من ضربہ فبای الجار متعلق بتتمارٰی من دون من زائدۃ تقدیرہ لیس لہا غیر اللہ کاشفۃ ہی صفۃ المؤنث ای نفس کاشفۃ وقیل التاء للمبالغۃ۔

## تفسیر

فرماتا ہے کہ عاد و ثمود و قوم نوح پر کیا موقوف ہے ان کے بعد اُلٹی ہوئی بستیوں کو بھی جو قوم لوط کی بستیاں تھیں سدوم وغیرہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے عہد میں ان کو اس قوم کی بدکرداری پر الٹ دیا۔ جو اے قریش شام کے سفر میں آتے جاتے تم کو ان کے آثار دکھائی دیتے ہیں۔

ان بستیوں کو ڈھانک لیا اس چیز نے کہ ڈھانک لیا تھا۔ اس ڈھانکنے والی چیز کے ابہام میں ہول دلانا مقصود ہے۔ وہ کیا چیز تھی؟ پتھر تھے جو اُن پر برسے اور ممکن ہے کہ جمیع الامم کی طرف ضمیر راجع ہو اور وہ ڈھانکنے والی چیز قہر الٰہی اور اس کا عذاب شدید تھا جو ان پر ہر طرف سے محیط ہو رہا تھا۔

پھر ان دلائل کے بعد فرماتا ہے فبای آلاء ربک تتمارٰی کہ اے انسان تو خدا کی کس کس نعمت میں جھگڑا کرے گا اس کی ہر ایک نعمت اس کی توحید پر برہانِ قاطع ہے۔ کس کس کو غیر کی طرف منسوب کرے گا اور غیر کو اس میں

ل؎ المؤتفکۃ مدائن قوم لوط وسمیت المؤتفکۃ لانہا انقلبت بہم و صار عالیہا سافلہا تقول افکتہ اذا قلبتہ ۱۲ حقانی

شریک کرنا ان نعمتوں میں جھگڑا کرنا ہے۔

توحید کے بعد پھر رسالت کے مسئلہ کو سورت کے خاتمہ میں ذکر کرتا ہے فقال ھٰذا نذیر من النذر الاولیٰ کہ جس طرح اول نذیر یعنی ڈر سنانے والے انبیاء علیہم السلام بھیجے گئے ہیں ہود و صالح و نوح و ابراہیم و لوط و موسیٰ علیہم السلام انہیں میں سے ایک یہ بھی ہے یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ یہ کوئی نئی بات نہیں جس سے تم انکار کرتے ہو۔

اس کے بعد تیسرے مسئلہ حشر کو ذکر کرتا ہے۔

ازفت الاٰزفۃ کہ قیامت (جس کا نام ہے آزفہ یعنی قریب آنے والی ہے) قریب آ لگی آنے والی چیز گو کتنی ہی دور ہو مگر آناً فاناً قریب ہوتی جاتی ہے۔ اس پر شاید منکر یہ کہتے ہوں کہ وہ کب آئے گی؟ اس کا جواب دیتا ہے:-

لیس لھا من دون اللّٰہ کاشفۃ کہ اس کو اللہ کے سوا کوئی نہیں ظاہر کر سکتا کہ وہ کب ہوگی؟ قیامت کا وقت خدا تعالیٰ نے اس مصلحت سے مخفی رکھا ہے کہ اگر اس کا وقت بتا دیا جاتا تو اس وقت کو دور دراز سمجھ کر لوگ غافل ہو جاتے اب جو ابہام ہے تو ایمان دار کو ہر وقت خوف لگا رہتا ہے اور سمجھتا ہے کہ اس سے پہلے جو کچھ کرنا ہے کر لینا چاہیے پھر مہلت کہاں؟ اور کی قیامت اس کی موت ہے جس میں کسی کو بھی شبہ نہیں اور اس کا بھی وقت معلوم نہیں مگر اس پر بھی غفلت ہے۔

افمن ھٰذا الحدیث تعجبون وتضحکون ولا تبکون کہ کیا تم قیامت کے دن سے تعجب کرتے ہو کہ بھلا یہ عالم جو ہزاروں برسوں سے ہے فنا ہو جائے گا؟ اور جو دہریت و فلسفہ کی غلاظت میں آلودہ ہیں وہ تو اس پر ہنستے ہیں اور روتے نہیں حالانکہ اس مصیبت کے وقت کو سن کر رونا چاہیے۔

انتم سامدون تم بھول اور غفلت میں پڑے ہوئے ہو۔ سمود غفلت و سہو۔ غفلت کی یہ حالت ہے کہ جہاں چند روز رہنا ہے وہاں کے لیے رات دن ان تدابیر جائز و ناجائز میں گرفتار ہے کہ دوسرے کا ہوش نہیں کہ کہیں جانا بھی ہے اور عمر ہے کہ اپنے منازل بڑی سرعت کے ساتھ طے کر رہی ہے ادھر لذات و شہوات کا وہ نشہ چڑھا ہوا ہے کہ بیہوشی اس طرف سے طاری ہو رہی ہے۔

اس لیے اس عالم جاودانی کا توشہ جمع کرنے کے لیے ایمان داروں کو حکم دیتا ہے اور اسی پر سورت کو تمام کرتا ہے۔

فقال فاسجدوا للّٰہ کہ اللہ کو سجدہ کرو۔ عام ہے کہ صرف سجدہ کرو یا نماز پڑھو کہ اس میں سجدہ بھی ہے اور سجدہ بندے کا خدا سے پوری نیازمندی کا اظہار ہے اور سجدہ نماز ہی پر موقوف نہیں بلکہ واعبدوا اس کی ہر طرح سے عبادت کرو تسبیح و تہلیل و استغفار و ذکر و مراقبہ خیرات و صدقات سب کو شامل ہے مسائل ثلاثہ کو ثابت کر کے سورت کو کس موقع پر تمام کیا ہے۔

---

# سورۂ قمر

مکیہ ہے اس میں پچپن آیات اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اِقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ وَانْشَقَّ الْقَمَرُ ①

قریب آ لگی قیامت اور چاند پھٹ گیا

وَإِنْ يَّرَوْا آيَةً يُّعْرِضُوْا وَيَقُوْلُوْا

اور اگر وہ (منکرین) کوئی نشانی بھی دیکھیں تو منہ پھیر لیں اور کہنے لگیں کہ

سِحْرٌ مُّسْتَمِرٌّ ﴿۲﴾ وَكَذَّبُوْا وَاتَّبَعُوْا

یہ جادو ہے (جو قدیم سے) چلا آتا ہے اور وہ تو جھٹلا چکے اور اپنی خواہش

أَهْوَاءَهُمْ وَكُلُّ أَمْرٍ مُّسْتَقِرٌّ ﴿۳﴾

کے پیرو ہو گئے اور ہر بات کے لیے ایک وقت ٹھہرا ہوا ہے

وَلَقَدْ جَاءَهُمْ مِّنَ الْأَنْبَاءِ مَا فِيْهِ

اور ان کو اتنی خبریں پہنچ چکی ہیں کہ جن میں (کافی)

مُزْدَجَرٌ ﴿۴﴾ حِكْمَةٌ بَالِغَةٌ

عبرت ہے اور پوری دانائی بھی

فَمَا تُغْنِ النُّذُرُ ﴿۵﴾

پر ان کو ڈر سنانے والوں سے فائدہ نہیں پہنچا

## ترکیب

وانشق عطف علیٰ اقتربت وان شرطیۃ یعرضوا ویقولوا جوابہ سحر خبر مبتدا محذوف ای ہذا وکل امر مبتدا مستقر خبرہ ویقرء بالجر صفۃ لامر من الانباء بیان لمزدجر ہو اسم مکان او مصدر میمی یقال ازدجرتہ اذا نہیتہ عن السوء ووعظتہ بغلظ واصلہ مزتجر فتاء الافتعال قلبت دالا لوقوعہا بعد الزاء وما موصولۃ او موصوفۃ حکمۃ خبر مبتدا محذوف او بدل من ما او من مزدجر فما استفہامیۃ او نافیۃ تغن اصلہ تغنی لم یکتب الیاء بعد النون اتباعا لرسم المصحف والنذر جمع نذیر بمعنی المنذر ای الامور المنذرۃ لہم کاخبار الماضیۃ والامور الہائلۃ۔

## تفسیر

یہ سورت جمہور کے نزدیک مکہ میں نازل ہوئی ہے۔ ابن الزبیر بھی یہی فرماتے ہیں، آیات کے فواصل راء ساکنہ ہیں۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سورۂ قاف اور سورۂ قمر عید الاضحیٰ اور عید الفطر کی نمازوں اور بڑی مجالس میں پڑھا کرتے تھے۔ کیونکہ ان میں وعدہ وعید و بدء خلق و حشر و توحید و اثبات النبوت وغیرہا اعظم المقاصد مذکور ہیں (تفسیر ابن کثیر)

اس سے پہلے سورۂ والنجم کے خاتمہ میں قیامت کے برپا ہونے کا ذکر تھا ازفت الآزفۃ الآیۃ کہ قیامت قریب آ لگی، اس لیے اس سورت میں بھی سب سے اول قیامت ہی کے قریب ہونے کا ذکر کرتا ہے اور اس کا ذکر منصب نبوت کے لیے بڑی ضروری بات ہے کس لیے کہ جب تک اس بات کا پورا یقین نہ ہو جائے کہ مر کر زندہ ہونا اور اپنے اعمال کا حساب دینا اور ان کے بھلے برے پھل کھانے پڑیں گے تب تک وہ سعادت کے رستہ کو جو کہ بڑا دشوار گذار راستہ ہے کبھی اختیار نہیں کر سکتا اس لیے فرماتا ہے:

اقتربت الساعۃ کہ وہ گھڑی یعنی قیامت کی ساعت (بمعنی وقت) قریب آ لگی آنے والی چیز کا جوں جوں زمانہ گذرتا جاتا ہے وہ قریب ہوتی جاتی ہے خصوصاً جب کہ اس کے آثار و علامات نمودار ہونے لگتے ہیں پھر تو اور بھی اس کا قریب ہونا ثابت ہوتا ہے۔

قیامت کے آثار و علامات میں سے جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مبعوث ہونا[1] ہے اسی طرح چاند کا

[1] امام احمد نے مسند میں اور دیگر محدثین نے اپنی کتابوں میں نقل کیا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں اور قیامت اس طرح سے ہیں اور اپنی دو انگلیوں کو ملا کر دکھایا کہ اس طرح سے یکے بعد دیگر ہیں اور اسی لیے آپ کا ایک نام حاشر بھی ہے ۱۲ منہ

پھٹنا بھی اس کی ایک بڑی علامت ہے جس کا اشارہ پہلے انبیا علیہم السلام نے کیا ہے۔ اس لیے اس کے بعد فرماتا ہے وانشق القمر اور چاند پھٹ گیا۔

جمہور مفسرین اور تمام اہل سنت والجماعت کا یہ قول ہے کہ آیت کے ظاہری معنی مراد ہیں کس لیے کہ جب آپؐ مکہ میں تھے تو کفار نے آپؐ سے کوئی معجزہ طلب کیا تھا، تب آپؐ نے چاند کی طرف اشارہ کیا اور اس کے دو ٹکڑے لوگوں کو دکھائی دیے ایک ابوقبیس پہاڑ پر اور دوسرا اس کے قریب قعیقعان پہاڑ پر نظر آیا اور لوگوں نے دیر تک دیکھا۔ اس بات کو محدثین نے بسند صحیح نقل کیا ہے۔ صحیح بخاری و صحیح مسلم و مسند امام احمد وغیرہ میں مذکور ہے۔ اس معجزہ کو دیکھ کر کفار نے یہ کہہ دیا کہ محمدؐ نے جادو کر دیا ہے۔ اس پر یہ آیات نازل ہوئیں وان یروا آیۃ یعرضوا ویقولوا سحر مستمر کہ اگر وہ نشانی دیکھتے ہیں تو قوی یا قدیم جادو کہتے ہیں۔ (طبرانی) اور آیات کا سیاق و سباق بھی یہی کہہ رہا ہے کس لیے کہ اول اقتربت الساعۃ فرمایا اور بعد نشانی دیکھ کر اس کو جادو کہنا اور اس سے انکار کرنے کا ذکر آیا۔

بعض نے یہ کہہ دیا ہے کہ انشق گو ماضی کا صیغہ ہے مگر مراد مستقبل ہے یعنی پھٹے گا قیامت میں۔ اس قول کو محققین مفسرین نے رد کر دیا ہے۔ امام رازیؒ وغیرہ کی تفاسیر ملاحظہ کرو۔

بعض کہتے ہیں انشق القمر عرب کی زبان میں کسی بات کے ظاہر ہونے پر بطور مثل کے بولا جاتا ہے۔ قمر سے روشن چیز کو تشبیہ دیا کرتے ہیں اور انشق کے معنی واضح یعنی یہ بات بالکل چاند کی طرح سے واضح ہو گئی کہ قیامت قریب آ گئی ہے۔ عقل مندوں کے نزدیک یہ قول بھی مردود ہے۔ صحیح وہی ہے جو جمہور کا قول ہے۔ مگر اس پر مخالفین اسلام نے بعض شبہات کیے اور دیکھیں

## شبہ ۱

(۱) یہ کہ چاند اس قدر بڑا جسم ہے جو زمین کے کرہ سے بہت زیادہ ہے باوجود اس کے اجرام علویات میں حکماء نے کون و فساد ممتنع ثابت کیا ہے۔

## شبہ ۲

اگر یہ واقعی ممکن بھی مان لیا جائے تو پھر اس کا وقوع ایسا نہیں جو کسی پر مخفی رہتا حالانکہ اس وقت مختلف ممالک میں مورخ تھے کسی نے بھی اس کا ذکر نہیں کیا۔

## جواب ۱

اول شبہ کا یہ جواب ہے کہ خواہ کسی قدر عظیم المقدار جسم کیوں نہ ہو سب اس قادر مطلق کے احاطہ قدرت میں ہیں، اور کون و فساد جن حکماء نے ممتنع ثابت کیا ہے ان کے دلائل کی بنیاد محض توہمات باطلہ پر ہے جن کا بطلان علم کلام میں بدرجہ اتم ہو چکا ہے۔

## جواب ۲

دوسرے شبہ کا جواب یہ ہے کہ چاند اس وقت باعتبار کرویت زمین کے تمام ملکوں پر تو طلوع کیا ہوا تھا ہی نہیں خصوصاً آفاق بعیدہ میں تو وہ اس وقت دکھلائی بھی نہیں دیتا تھا پھر ان پر اس کا پھٹنا اور پھر مل جانا کیوں کر ظاہر ہوتا؟ پھر اس کو کیوں کر لکھتے؟ اب رہے آفاق قریبہ کے لوگ، سو اول تو یہ رات کا معاملہ تھا جب کہ سیکڑوں بلکہ نصف سے زیادہ لوگ سوتے ہوں گے اور ایک حصہ کثیر اپنے کاروبار میں مصروف ہوگا ان کو آسمان کی طرف خیال بھی نہ ہوگا اور اس کے سوا یہ معاملہ پھر دو پہر تک نہیں رہا تھا صرف

چند منٹ میں ہوگیا جو بہت کو بغیر متنبہ کیے خبر بھی نہیں ہوئی ہوگی اور نہ پہلے سے اس کا اعلان ہو چکا تھا کہ آج رات کو فلاں وقت یہ ماجرا گزرے گا۔ ان وجوہ سے یا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مخاطب متوجہ تھے یا آفاق بعیدہ کے چند اور اشخاص کہ جن کو اتفاقاً یہ معاملہ دکھائی دیا۔ اس پر بھی عرب میں اس کا ایسا چرچا پھیلا تھا کہ اُس وقت کے شعراء نے اس کو نظم کیا اور یہی اشعار ان کی تواریخ کا محفوظ دفتر تھا جس سے صدہا واقعاتِ گزشتہ کا صحیح حال واضح ہوتا ہے، اس کے سوا جو کسی نے تاریخ میں بھی لکھا ہو تو کیا تعجب ہے، ہاں اس وقت کے مورخوں کی تمام تواریخ محفوظ ہمارے پاس موجود ہوں اور ان میں سے کسی میں بھی یہ واقعہ مندرج نہ ہو تو البتہ تعجب کی بات ہے۔ اور جس حالت میں کہ اس وقت کی کوئی صحیح تاریخ بھی ہمارے پاس نہ ہو اور جو کوئی ہے بھی تو کسی یونانی وغیرہ کی جس میں بجز شاہانِ ملک کے ایسے واقعات درج کرنے کا کم التزام کیا تھا تو پھر ہم کس اعتماد پر کہہ سکتے ہیں کہ کسی مورخ نے اس کو نہیں لکھا؟

ہندوستان کے راجہ بھوج کی ایک متواتر نقل یہاں کے باشندوں میں مشہور ہے اور غالباً کسی ہندو کی تاریخ میں بھی ہو جو راجہ بھوج کے عہد میں ان کی حکومت کے حالات میں لکھی گئی ہو کہ راجہ نے جو اس وقت اپنے بام کی چھت پر بیٹھا تھا یہ واقعہ دیکھ کر حیرت زدہ ہو کر اپنے علماء سے پوچھا انہوں نے آں حضرتؐ کی بعثت اور آپؐ سے یہ معجزہ سرزد ہونا بحوالہ اپنے علوم متوارثہ کے بیان کیا جس سے وہ راجہ حضرتؐ پر ایمان لایا۔

اہلِ مذاہب میں سے ہر شخص تھوڑی دیر کے لیے اپنی مذہبی کتابیں بھی خیال میں رکھے تو کبھی اس واقعہ پر اعتراض نہ کریں، ہنود کے وید اور پوران تو اس سے بھی بڑھ بڑھ کر واقعات سے بھرے پڑے ہیں۔ یہود و نصاریٰ کتاب یشوع کو دیکھیں جس میں لکھا ہے کہ "اُس روز آفتاب ٹھیر رہا" اور عیسائی انجیل کو دیکھیں جس میں لکھا ہے کہ "مسیح کو صلیب دینے کے وقت ہیکل کے پردے پھٹ گئے اور تمام زمین پر بڑی دیر تک تاریکی چھا گئی اور قبریں کھلیں اور ان میں سے مردے نکلے اور بعض لوگوں کو دکھائی بھی دیے"۔ حالانکہ یہود میں اس وقت ایسے واقعات لکھنے کا دستور تھا، پھر یہ کس مورخ نے لکھا اور کس نے اس کو دیکھا؟ یہود تو معجزے کے طالب تھے ان کو ایسا معجزہ دکھایا جاتا تو سب نہیں تو بہت سے ایمان لے آتے۔ عیسائی ان تو ہمات آمیز روایتوں کا پہلے جواب دے لیں پھر ہم سے شق القمر کے معجزے میں گفتگو کریں۔

مستمر کے معنی بعض کہتے ہیں قوی کے ہیں ابو العالیہ وضحاک و نحاس کا بھی قول ہے۔ اخفش کہتا ہے کہ یہ امرار الحبل سے مشتق ہے جس کے معنی ہیں مضبوطی سے بٹنا۔ فراء و کسائی و ابو عبیدہ کہتے ہیں اس کے معنی ہیں فنا ہو جانے والے کے کہ اس جادو کا کوئی اثر باقی نہ رہے گا۔ بعض کہتے ہیں اس کے معنی ہیں ہمیشہ کے یعنی ایسے جادو ہمیشہ سے چلے آتے ہیں۔

اس کے بعد ان کی تکذیب کا اور حال بیان فرماتا ہے وکذبوا واتبعوا اھواءھم کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو جھٹلا دیا اور اپنی خواہشوں کا کہنا کیا۔ اب چاہیے تھا کہ ایسے معجزے کے انکار پر عذاب الٰہی آتا اور فوراً ہلاک کیے جاتے مگر کل امر مستقر ہر بات کا ایک وقت معین ہے کسی مصلحت کی وجہ سے اس نے ان کو چھوڑ رکھا ہے۔ اور اس کے یہ بھی معنی ہیں کہ ہر ایک بات کی ایک انتہا ہوتی ہے، ان کے کفر کی بھی انتہا ہے اسلام کے دبنے کی بھی انتہا ہے۔ اس انتہا کے بعد

فَتَوَلَّ عَنْهُمْ ۘ يَوْمَ يَدْعُ الدَّاعِ
پس (اے رسول) آپ اُن سے کنارہ کرلیں جس دن پکارنے والا ایک ناپسند چیز
إِلَىٰ شَيْءٍ نُّكُرٍ ﴿٦﴾ خُشَّعًا أَبْصَارُهُمْ
کے لیے پکارے گا، (تو اس دن) وہ آنکھیں نیچی کیے ہوئے ہونگے
يَخْرُجُونَ مِنَ الْأَجْدَاثِ كَأَنَّهُمْ
(اور) قبروں سے ایسے نکل پڑیں گے کہ جیسے
جَرَادٌ مُّنتَشِرٌ ﴿٧﴾ مُّهْطِعِينَ إِلَى
ٹڈیاں پھیل پڑی ہوں۔ (اور) پکارنے والے کی طرف دوڑے
الدَّاعِ ۖ يَقُولُ الْكَافِرُونَ هَٰذَا يَوْمٌ
چلے جارہے ہونگے کافر کہتے ہوں گے یہ تو بڑا ہی
عَسِرٌ ﴿٨﴾ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ
سخت دن ہے۔ (اے رسول) ان سے پہلے نوح کی قوم بھی
قَوْمُ نُوحٍ فَكَذَّبُوا عَبْدَنَا
جھٹلا چکی ہے پس انہوں نے ہمارے بندے کو جھٹلایا
وَقَالُوا مَجْنُونٌ وَازْدُجِرَ ﴿٩﴾ فَدَعَا
اور کہہ دیا (یہ تو) دیوانہ دھتکارا ہوا ہے پھر نوح نے
رَبَّهُ أَنِّي مَغْلُوبٌ فَانتَصِرْ ﴿١٠﴾
اپنے رب کو پکارا کہ میں تو مغلوب ہوگیا تو میری مدد کر
فَفَتَحْنَا أَبْوَابَ السَّمَاءِ بِمَاءٍ مُّنْهَمِرٍ ﴿١١﴾
پھر تو، ہم نے ان پر پانی کے ریلوں سے آسمان کے دروازے کھول دیے
وَفَجَّرْنَا الْأَرْضَ عُيُونًا فَالْتَقَى
اور زمین کی سوتیں کھول دیں پھر جہاں تک
الْمَاءُ عَلَىٰ أَمْرٍ قَدْ قُدِرَ ﴿١٢﴾ وَ
پانی کا چڑھاؤ چڑھنا ٹھہر چکا تھا چڑھ آیا اور
حَمَلْنَاهُ عَلَىٰ ذَاتِ أَلْوَاحٍ وَ
ہم نے نوح کو تختوں اور کیلوں والی کشتی پر

ان کا کفر زائل ہوگا، اسلام ظہور پکڑے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ اور اس معجزے ہی پر کیا موقوف ہے ولقد جاءهم من الانباء ما فيه مزدجر ان کے پاس بہت سی خبریں پہلی امتوں کے ہلاک و برباد ہونے کی آچکی ہیں جن میں اہلِ بصیرت کے لیے نصیحت و عبرت حاصل ہو سکتی ہے حكمة بالغة کامل دانائی حاصل ہو سکتی ہے فما تغن النذر مگر ان جنم کے اندھوں اور ازلی بدنصیبوں کو پند و نصائح اور خوفناک عبرت انگیز باتوں اور ڈرانے والوں بیدار کرنے والوں واعظوں کی نصیحت نے کچھ بھی فائدہ نہ دیا، وہ ان کے کچھ بھی کام نہ آئے، یہ ویسے کے ویسے گمراہ اور اندھے ہی رہے۔ پھر جب ان کو ان سے کچھ فائدہ نہیں ہوا تو اس معجزے سے کیا ہوتا، اس کو بھی جادو کہہ دیا۔

**ف** جیسا یہ معجزہ ہمارے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے صادر ہوا ہے ایسا معجزہ کبھی کسی نبی سے صادر نہیں ہوا اور انبیاء کی روحانی قوت کا اثر زمین کی چیزوں پر ہوا۔ مثلاً پتھر سے پانی نکلا، قلزم جیسے سمندر کو چیر کر رستہ لیا، لاٹھی کا اژدہا بنایا، ہاتھ میں روشنی دکھائی، ان کی بد دعاؤں سے سرکش ہلاک ہوئے، دعاؤں سے مُردے بھی جی اٹھے، دریا کو ڈانٹا، ہوا پر حکومت کی۔ مگر آسمانی چیزوں پر خاص اسی خاتم المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کا اثر پہنچا اور ایک اشارے سے چاند کے دو ٹکڑے کر دیے۔ اس سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام انبیاء علیہم السلام پر فضیلت و فوقیت ثابت کی گئی۔

## قومِ نوح کی ہلاکت

دُسُرٍ ﴿۱۳﴾ تَجْرِیْ بِاَعْیُنِنَا جَزَآءً لِّمَنْ

سوار کیا | جو ہماری عنایت سے چلتی تھی | یہ اس کا بدلہ تھا کہ

كَانَ كُفِرَ ﴿۱۴﴾ وَلَقَدْ تَّرَكْنٰهَآ اٰيَةً

جس کا انکار کیا گیا تھا | اور ہم نے کشتی کو نشانی بنا کر رکھ دیا

فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿۱۵﴾ فَكَيْفَ كَانَ

کہ کوئی ہے کہ نصیحت پکڑے | پھر (دیکھا) کیسا تھا

عَذَابِیْ وَنُذُرِ ﴿۱۶﴾ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا

ہمارا عذاب اور ڈرانا | اور البتہ ہم نے تو سمجھنے

الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿۱۷﴾

کے لیے قرآن کو آسان کر دیا | پھر کوئی ہے کہ سمجھے ؟

## ترکیب

یوم ناصبہ یخرجون۔ یدع سقطت الواو من یدع اتباعا للفظ وحذفت الیاء من الداع مبالغۃ فی التخفیف واکتفاء بالکسرۃ نکر بضم النون والکاف وباسکان الکاف ہو صفۃ بمعنی منکر و یقرء بضم النون وکسر الکاف و فتح الراء علی انہ فعل مالم یسم فاعلہ۔ خشعا جمع خاشع وقر خاشعا علی الافراد وہو حال والعامل یدعو ابصارہم مرفوع بخشعا کانہم حال من الضمیر فی یخرجون مھطعین الاہطاع الاسراع فی المشی حال من الضمیر فی یخرجون وازدجر الدال بدل من التاء انی بالفتح ای بانی علی امر حال او ظرف والعامل فی حملنٰہ لنوح تجری فی موضع جر صفۃ باعیننا حال من الضمیر فی تجری ای محفوظۃ جزاء مفعول لہ کفر ای بہ ونذر۔ قال الفراء الانذار والنذر مصدران۔

## تفسیر

منکرین نے جب ایسا بڑا معجزہ دیکھ کر اس کا انکار کر دیا اور اس کو جادو بنا دیا تو اب ان سے حق قبول کرنے کی کیا توقع باقی رہ گئی مگر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ان ازلی بدنصیبوں کو جہنم سے بچانے کی از حد حرص تھی اس لیے آپ کو حکم ہوا فتول عنھم کہ آپ ان سے منہ پھیر لیں یعنی گفتگو نہ کریں کچھ فائدہ نہیں، اس آیت سے یہ مراد نہیں کہ جنگ کے موقع پر آپ ان سے جنگ نہ کریں اور سزا کے موقع پر سزا نہ دیں، پھر اس کو آیۃ السیف سے منسوخ قرار دینا زائد بات ہے۔ یہاں تک کلام تمام ہو گیا اور اسی لیے یہاں قراء کے نزدیک وقف لازم ہے۔

یوم یدع الداع الخ سے دوسری بات شروع ہوتی ہے یعنی حشر کا ہولناک واقعہ اور قبروں سے نکل کر حساب دینے کے لیے عدالت میں آنے کی کیفیت بیان کرتا ہے تاکہ اس بات کو سن کر منکرینِ حشر کے دلوں میں خوف پیدا ہو۔ پس فرماتا ہے اس دن کو یاد دلا کر جس دن پکارنے والا فرشتہ اسرافیل یا جبرئیل یا اور کوئی فرشتہ ایک مکروہ چیز کے لیے بلائے گا، اور ناپسند چیز حساب ہے اس کے آواز دیتے ہی ٹڈیوں کی طرح سے اپنی اپنی قبروں سے نکل کر عدالت کی طرف مجبور دوڑتے چلے آئیں گے اور خوف اور شرم کے مارے آنکھیں نیچی ہوں گی۔ پھیلی ہوئی ٹڈیوں سے تشبیہ اس بات میں ہے کہ جس طرح وہ کثرت سے ہر طرف سے دوڑتی ہوئی جاتی ہیں اسی طرح لوگوں کا بھی ایک بڑا ٹڈی دل ہو گا کس لیے کہ تمام انسان اگلے پچھلے سب ہی قبروں سے اٹھیں گے اور سب خدا ذی حکم کی ہیبت سے عدالت کی طرف دوڑے چلے آئیں گے

کسی کو مجال نہ ہوگی کہ حاضر ہونے میں دیر و تامل کرے، اور ان میں سے منکروں پر بڑی سختی ہوگی جس لیے وہ کہیں گے کہ یہ دن سخت ہے۔

اس کے بعد ان کفار کو دنیاوی مصائب سے بھی ڈراتا ہے۔ اول تو آخرت کی دردناک مصیبت سے ڈرایا مگر آخرت کا ان کو باور نہ تھا وہ تو دنیا ہی پر غش تھے اس لیے چند انبیاء علیہم السلام اور ان کی نافرمان قوموں کی تباہی و بربادی کے تذکرے سنا کر دنیاوی مصائب سے ڈراتا ہے اور ولقد جاءھم من الانباء الخ کی تفصیل کرتا ہے اور سب سے پہلے نوح علیہ السلام کی قوم کا حال سناتا ہے :۔

فقال کذبت قبلھم قوم نوح کہ ان سے پہلے نوح کی قوم نے بھی نوح کو جھٹلایا تھا پھر اس جھٹلانے کی مفصل کیفیت بیان فرماتا ہے فکذبوا عبدنا وقالوا مجنون وازدجر کہ ہمارے بندے نوح کو جھٹلایا اور کہہ دیا کہ یہ دیوانہ مبتذل ہے ہر کوئی اس کو جھڑکتا ہے مارتا ہے۔ سیکڑوں برس یہ پاک بندے حقِ عبودیت ادا کرنے کے لیے ان کو سمجھاتے رہے اور بجائے اس کے کہ وہ اپنے ناصحِ مشفق کی قدر و منزلت کرتے مارتے پیٹتے برا بھلا ہی کہتے رہے (وہ ہمارے زمانے کے واعظ یادیفار مر نہ تھے جو بغیر منظوری خدا تعالیٰ کے یہ عہدۂ جلیلہ آپ لینے کا قصد کرتے ہیں صرف چرب زبانی ہوتی ہے مگر ان کی اندرونی خباثتیں اور نفسانی خواہشیں اور نمود و شہرت کی آرزوئیں ان کی چرب زبانی کو صابن بن کر دھو ڈالتی ہیں جس پر یہ جلد ہزیمت کھا کر اس فرضی عہدے کو خیر باد کہہ بیٹھتے ہیں) آخر غضبِ الٰہی جوش میں آیا اور نوح علیہ السلام کے عرقِ عبودیت کو جنبش ہوئی تو دعا کی فدعا ربہ انی مغلوب فانتصر کہ الٰہی میں دب گیا میری مدد کر۔ خاصانِ خدا کو بھی ایسے گستاخوں کے مقابلے میں جوش بھی آجاتا ہے جو انتقامِ الٰہی کا پیغام ہوتا ہے ؎

نہ توڑ دو ہمیں تم کھلونا سمجھ کر
کہ ہم بھی کسی کے بنائے ہوئے ہیں

پھر کیا تھا ففتحنا ابواب السماء بماء منھمر وفجرنا الارض عیونا فالتقی الماء علی امر قد قدر کہ ہم نے آسمانوں کے دروازے کھول دیئے، پانی کے ریلے گرنے لگے اور زمین سے بھی پھوٹ نکلا پھر جہاں تک کہ خدا نے مقرر کر رکھا تھا پانی چڑھ گیا زمین کے رہنے والے اور درخت اور پہاڑ بھی ڈوب گئے۔ مگر نوح اور اس کے ساتھ والوں کو کشتی پر سوار کیا جو ہماری مدد سے چلتی تھی یہ غرق اور نوح کی نجات بدلہ ہے اس کا کہ جس کا انکار کیا تھا اور اسی کشتی کو یا اس قسم کی کشتیوں کو ہم نے دنیا میں یادگار کے لیے باقی رکھا پھر کوئی ہے کہ اس بات کو سمجھے۔ پھر دیکھا میرا عذاب اور میرا ڈر کیسا ہوا؟

**ف** احداث جمع جدث کی جس کے معنی ہیں قبر۔ مھطعین الاھطاع دوڑنا۔ ابواب السماء احادیثِ صحیحہ سے ثابت ہے کہ آسمانوں کے دروازے ہیں۔ بعض کہتے ہیں یہ استعارہ ہے بے حد پانی برسنے کے وقت کہہ دیا کرتے ہیں کہ آسمان کے دروازے کھل گئے کیوں کہ پانی تو بادلوں سے برسا کرتا ہے اور بادلوں کو آسمان بھی کہہ دیا کرتے ہیں۔ منھمر پانی اوپر سے گرنا اور بہت گرنا۔ ذات الواح کشتی۔ الواح جمع لوح تختے۔ دسر جمع دسار میخیں اور کیلیں کہ جن سے تختے جوڑے جائیں۔ ترکنھا قتادہ کہتے ہیں کہ اس کشتی کو مدتوں خدا نے باقی رکھا تھا یہاں تک کہ اس امت کے لوگوں نے بھی اس کو دیکھا۔ چند برس ہوئے کہ ترکی سیاحوں نے اس پہاڑ کی برف پگھلنے سے ایک

عظیم الشان کشتی دریافت کی تھی جس کا تذکرہ اخباروں میں بھی رہا۔ اکثر کا گمان تھا یہ وہی کشتی ہے ورنہ پہاڑ پر چڑھنے کا کوئی سبب معلوم نہیں ہوتا۔ بعض کہتے ہیں ھا ضمیر جنس کشتی کی طرف راجع ہے، بعض کہتے ہیں فعلۃ کی طرف کہ اس کام کو ہم نے عبرت کر دیا ترکنا بمعنی جعلنا۔

كَذَّبَتْ عَادٌ فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِي

قوم عاد نے بھی جھٹلایا تھا پھر دیکھا ہمارا عذاب

وَنُذُرِ ﴿۱۸﴾ إِنَّا أَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ

اور ڈرانا کیسا تھا (پھر تو) ہم نے بھی ان پر سخت منحوس دن

رِيحًا صَرْصَرًا فِي يَوْمِ نَحْسٍ مُسْتَمِرٍّ ﴿۱۹﴾

میں ایک سخت آندھی چلائی

تَنْزِعُ النَّاسَ كَأَنَّهُمْ أَعْجَازُ نَخْلٍ

جو لوگوں کو ایسا پھینک رہی تھی کہ گویا وہ کھجور کے جڑ سے

مُنْقَعِرٍ ﴿۲۰﴾ فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِي

اکھڑے ہوئے پیڑ ہیں پھر (دیکھا) ہمارا عذاب

وَنُذُرِ ﴿۲۱﴾ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ

اور ڈرانا کیسا تھا اور البتہ ہم نے قرآن کو سمجھنے کے لیے

لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُدَّكِرٍ ﴿۲۲﴾ ع

آسان کر دیا ہے پھر ہے کوئی کہ سمجھے

## ترکیب

انا ارسلنا۔ جملہ مستانفہ مبینہ لما اجملہ قبلہ فی یوم الظرف متعلق بارسلنا۔ تنزع الناس الجملۃ صفۃ لریح او حال منہا۔ کانھم حال من الناس النخل والنخیل یذکر ویؤنث ولذا یوصف بالمذکر کما فی قولہ تعالیٰ نخل منقعر وبالمؤنث کما فی قولہ تعالیٰ اعجاز نخل خاویۃ وقیل التذکیر رعایۃ للفظ والتانیث رعایۃ للمعنی ونذر اصلہ نذری۔ حذف الیاء رعایۃ للفواصل وبقیہ الکسرۃ عوضاً عنہا۔

## تفسیر

## قوم عاد کی بربادی

یہ دوسرا تذکرہ قوم عاد کا ہے کہ انہوں نے بھی پیغمبر کا انکار کیا پھر دیکھا کہ ہمارا عذاب اور ہمارا ڈرانا کیسا ہوا ؟ پھر اس کی مجملاً کیفیت بیان فرماتا ہے :-

انا ارسلنا ہم نے اس قوم پر سخت آندھی بھیجی نا مبارک دن میں جو لوگوں کو اکھاڑ کر پھینکتی تھی اور لوگ کھجور کے اکھڑے ہوئے پیڑوں کی طرح زمین پر مردے پڑے ہوئے تھے۔ پھر فرماتا ہے کہ دیکھو میرا عذاب اور میری تنبیہ کیسی تھی ؟ اس کلمہ فکیف کان عذابی ونذر کو اسی قصہ میں دوبار ذکر کیا اول بار انکار و کفر ذکر کر کے دوسری بار سزا بیان کر کے۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اول بار کے ذکر میں دنیاوی بربادی ہلاکت کی طرف اشارہ ہو اور بارِ دگر میں اخروی عذاب

ع ۱ ۲۲ ۸ کی طرف ایماء ہو۔ ان کے اعمالِ بد کے نتیجہ بد کو ذکر فرما کر ارشاد فرماتا ہے :-

ولقد یسرنا القرآن للذکر کہ ہم نے قرآن میں ہر قسم کے پند و نصائح ذکر کر دیے ہیں صاف صاف طور پر نہ جن میں کوئی ابہام ہے نہ معمہ نہ ایسے رموز و اشارات ہیں کہ جن کی طرف ذہن نہ جا سکتا ہو (جیسا کہ مکاشفاتِ یوحنا اور بعض پیشین گوئیاں بائبل میں ہیں) نہ شاعرانہ خیال کی بلند پروازیاں ہیں بلکہ بہت صاف اور آسان۔ فھل من مدکر پھر کوئی ہے کہ سمجھے؟

پھر اس پر بھی جو کوئی نہ سمجھے تو جان لو کہ اس کی تقدیر میں سعادتِ ازلی کا حصہ ہی نہیں۔

**ف ا** قرآن کے آسان کرنے کے یہ معنی تھے جو ہم نے بیان کیے۔ اب اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ جو لغاتِ عرب سے واقفیت نہ رکھتا ہو اور قواعدِ صرف و نحو و معانی و بلاغت کے رموز سے واقف نہ ہو احکام کے علل و اسرار تک رسائی نہ ہو۔ حقائقِ غامضہ و لطائفِ روحانیہ تک ذہن اڑ کر نہ جاتا ہو الہامِ ربانی و اساس نوامیہ سے آشنا نہ ہو وہ بھی قرآن مجید کو ویسا ہی سمجھتا ہے جیسا کہ یہ شخص سمجھتا ہے کہ جس میں یہ سب باتیں ہوں حاشا و کلّا۔ اسی لیے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ قرآن کے لیے ظہر و بطن ہے، اس کے عجائب کی انتہا نہیں۔ یہ دریائے بے کنار ہے۔ اس سے ہر شخص بقدرِ فہم خود حصہ پاتا ہے۔ پھر اس پر ایک ایسے جاہل کا کہ جس کو بجز ترجمے کے بارگاہِ قرآنیہ تک رسائی نہیں یہ کہہ دینا کہ جو کچھ ائمہ مجتہدین و علماء مستنبطین نے قرآن سے مسائلِ شرعیہ و معارفِ حکمیہ ثابت کیے ہیں ہم کو ان کی کچھ پروا نہیں محض یاوہ گوئی اور دریدہ دہنی ہے جو آج کل ظاہر بینوں اور سرسری نظر والوں میں انگریزی الحاد اور نئی آزادی کی باعث ازحد بڑھی ہوئی ہے

**ف ۲** فی یوم نحس یوم سے مراد مطلق وقت ہے جیسا کہ کلامِ عرب میں دستور ہے۔ پس یہ آیت سورۂ سجدہ کی اس آیت کے منافی نہیں فی ایام نحسات اور نہ الحاقہ کی اس آیت کے مخالف ہے سبع لیال و ثمانیۃ ایام حسوما۔ مستمر غالبًا نحس کی صفت نہیں بلکہ یوم کی ہے جیسا کہ قراءت اضافۂ یوم نحس کی طرف اس کی مؤید ہے یوم کے مستمر ہونے سے کئی روز تک پے در پے آندھی کا چلنا مراد ہے۔ یا مستمر کے معنی قوی کے ہیں۔ بعض مؤرخوں اور مفسروں نے لکھا ہے کہ آندھی جس روز شروع ہوئی تھی وہ آخری چہار شنبہ تھا اور ہر مہینے کا آخری بدھ منحوس ہوتا ہے۔ یہ خیال صحیح نہیں، کیونکہ ایام کا فی ذاتہا انسان کی سعادت و شقاوت میں کوئی دخل نہیں، اسی کے اعمال کا نیک و بد ثمرہ ایام میں ظہور کرتا ہے جس لیے وہ اس دن کو منحوس یا سعید کہتے ہیں۔ ورنہ وہی ایک دن ہے جو سیکڑوں کے لیے نحس اور سیکڑوں کے لیے سعد ہے اگر دن میں کوئی اثر ہوتا تو سب کے لیے برابر ہوتا ایسے خیالات اور توہمات ہنود اور دیگر بت پرست اور اوہام پرست قوموں میں مدت سے چلے آتے ہیں جن سے ان کے تمدن میں بڑی دقتیں پیش آتی ہیں۔

كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِالنُّذُرِ ﴿۲۳﴾ فَقَالُوْٓا

قوم ثمود نے بھی رسولوں کو جھٹلایا تھا پس کہنے لگے

اَبَشَرًا مِّنَّا وَاحِدًا نَّتَّبِعُهٗٓ ۙ اِنَّآ اِذًا

کیا ہم اپنے میں سے ایک آدمی کے کہنے پر چلیں گے؟ تب تو ہم ضرور

لَّفِيْ ضَلٰلٍ وَّسُعُرٍ[۱] ﴿۲۴﴾ ءَاُلْقِيَ الذِّكْرُ

گمراہی اور دیوانگی میں جا پڑیں گے کیا ہم میں سے

عَلَيْهِ مِنْۢ بَيْنِنَا بَلْ هُوَ كَذَّابٌ

اسی پر وحی بھیجی گئی؟ بلکہ وہ تو بڑا ہی جھوٹا (اور)

اَشِرٌ[۲] ﴿۲۵﴾ سَيَعْلَمُوْنَ غَدًا مَّنِ

شیخی خور ہے ان کو کل ہی معلوم ہو جاوے گا کہ کون

۱؎ سعر آگ کا شعلہ۔ جنون۔ جمع سعیر کی۔ (ابو عبیدہ) فراء کہتے ہیں اس کے معنی ہیں سختی اور مشقت کے۔

۲؎ اَشِرٌ بروزن فَعِلٌ صفت مشبہ کا صیغہ ہے۔ اس کے معنی ہیں خوشی کرنے والا اور اترانے والا۔ جس کا ٹھیک ترجمہ ہے شیخی مارنے والا ۱۲ منہ

الْكَذَّابُ الْأَشِرُ ﴿٢٦﴾ إِنَّا مُرْسِلُوا

شیخی خورا ہے ہم ان کی آزمائش

النَّاقَةِ فِتْنَةً لَهُمْ فَارْتَقِبْهُمْ وَ

کے لیے اونٹنی بھیجنے والے ہیں پھر (اے صالح) انہیں دیکھتے رہو اور

اصْطَبِرْ ﴿٢٧﴾ وَنَبِّئْهُمْ أَنَّ الْمَاءَ قِسْمَةٌ

ٹھیرے رہو اور ان سے کہہ دو کہ پانی ان میں بٹ

بَيْنَهُمْ كُلُّ شِرْبٍ مُحْتَضَرٌ ﴿٢٨﴾

گیا ہے ہر ایک اپنی باری سے پانی پر آیا کرے

فَنَادَوْا صَاحِبَهُمْ فَتَعَاطَىٰ فَعَقَرَ ﴿٢٩﴾

پھر قوم ثمود نے اپنے رفیق کو بلایا تب اس نے ہاتھ بڑھایا اور (اسکی) کونچیں کاٹ ڈالیں

فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِي وَنُذُرِ ﴿٣٠﴾

پھر دیکھا ہمارا عذاب اور ڈرانا کیسا تھا

إِنَّا أَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ صَيْحَةً وَاحِدَةً

(پھر تو) ہم نے ان پر ایک زور کی چیخ کا عذاب بھیجا

فَكَانُوا كَهَشِيمِ الْمُحْتَظِرِ ﴿٣١﴾ وَ

پھر تو وہ ایسے ہو کر رہ گئے کہ جیسا کانٹوں کی باڑ کا چورا اور

لَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ

البتہ ہم نے قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان کر دیا ہے پھر ہے

مِنْ مُدَّكِرٍ ﴿٣٢﴾

کوئی سمجھنے والا ؟

## ترکیب

بشرا ہو منصوب بفعل یفسرہ المذکور ای انتبع بشرا منّا نعت ویقرء بالرفع فہو مبتدا۔ ومنا نعت لہ واحدا حال من الہاء۔ فی نتبعہ من بیننا حال من الہاء۔ الاشر بکسر الشین وضمہا لغتان مثل فرح وفرح ویقرء بتشدید الراء ہو افعل من الشر فتنۃ مفعول لہ۔

## تفسیر

### قوم ثمود کی بربادی

یہ تیسرا قصہ ثمود کا ہے کہ انہوں نے بھی نذر یعنی ڈر سنانے والے رسولوں کو جھٹلایا (اگرچہ بظاہر انہوں نے اپنے رسول صالح علیہ السلام کو جھٹلایا تھا مگر جو بات صالح کہتے تھے وہی سب اگلے انبیاء کہتے آئے تھے پس ایک کا جھٹلانا گویا سب کا جھٹلانا ہے۔ یا یوں کہو خدا کی طرف سے انسان کو ڈر سنانے والے انسانی انقلابات اور حوادث دہر بھی ہیں ان سے پند پذیر نہ ہونا اور ان کو پس پشت ڈال دینا ان کی تکذیب ہے) اور یہ بھی کہہ دیا کہ کیا ہم اپنے میں سے ایک شخص کے جو ہمارے برابر ہے تابع ہو جائیں ؟ اس میں کیا فوقیت ہے۔ جو اسی پر خدا کی طرف سے نصیحت نازل ہوئی ہے

ا شِرب بکسر شین پانی کا حصہ ۱۲ منہ

۲ ہشیم : ایندھن۔ محتظر : جمہور نے بکسر ظا پڑھا ہے یعنی اسم فاعل جس کے معنی ہیں کانٹوں کی باڑھ بنانے والا جو کھیت یا مواشی کی حفاظت کے سبب بنایا کرتا ہے۔ بعض نے بفتح ظا پڑھا ہے جس کے معنی ہیں حظیرہ کے جس کو احاطہ یا گھیر یا باڑ کہتے ہیں مراد ہے چورا چورا اور شکستہ ہونا ۱۲ منہ

۳ اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ ان کے نبی وہ بات لائے تھے جس پر پہلے انبیاء قائم تھے کوئی نئی بات نہ تھی نہ بے سند بات ۱۲

اس کے تابع ہونا گمراہی اور مصیبت میں پڑجانا ہے، بلکہ یہ جھوٹا اور شیخی خور اہے۔ اس کے جواب میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

سیعلمون غدًا کہ کل ان کو معلوم ہوجائے گا کہ کون جھوٹا شیخی خور اہے؟ اب ہم ان کی آزمائش کو اونٹنی بھیجتے ہیں اس کو دیکھو اور صبر کرو اور کہہ دو کہ پانی پینے کو ہر ایک اپنی باری سے گھاٹ پر آوے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا اور قوم نے ایک بدکردار کو آمادہ کیا اس نے ہاتھ بڑھایا اور اس کی کونچیں کاٹ ڈالیں پھر ان پر عذاب آیا ایک ہیبت ناک آواز رات میں آئی پھر سخت زلزلہ آیا جس سے سب چورا چورا ہوکر رہ گئے، اس کا مفصل بیان سورۂ ہود میں ہوچکا ہے۔

اس قصہ کو تمام کرکے فرماتا ہے کہ قرآن مجید میں ایسے ایسے عبرت انگیز واقعات ہیں۔ سمجھو قرآن کو آسان کردیا ہے، کوئی ہے کہ سمجھے؟

ابشرا منا واحدًا نتبعہ نتبع کے اول بشر کو مقدم کیا جس میں ان کفار کے وجوہِ انکار و اسباب عدم اتباعِ رسول علیہ السلام کی طرف چند اشارات ہیں۔

اول یہ کہ بشر یعنی انسان ہونا ان کے نزدیک اتباع کے مناسب نہ تھا، وہ سمجھتے تھے کہ انسان سب برابر پھر ہم میں کیا بات نہیں جو اس میں ہے پھر کس لیے ہم اس کے کہنے پر چلیں۔

دوم بشرًا کو نکرہ بیان کیا جس سے اس کی تحقیر مقصود تھی یعنی بشر بھی کوئی نامور و معزز اور معروف شخص نہیں جس کے پاس دنیاوی عزت کا کوئی سامان نہیں نہ مال و اسباب ہے نہ اور کوئی تجمل کی بات ہے ایک فقیر آدمی ہے۔

سوم بشر بھی منا ہم لوگوں میں کا ایک آدمی۔ عقلاء کے نزدیک مجانست انسان کا اصلی حال دریافت کرکے اس پر اعتقاد لانے کا عمدہ ذریعہ ہوتا ہے کیونکہ آپس کے لوگوں سے اس کی کوئی بات مخفی نہیں رہتی مگر ان حمقاء کے نزدیک یہ بھی ایک عیب کی بات تھی۔ سچ ہے آپس کے لوگ اور ہم زمانہ اور ہم وطن اپنے آدمی کے کمالات پر بہت کم اعتقاد لایا کرتے ہیں۔ اسی لیے حکماء اور عرفاء کا قول ہے کہ آدمی کی اس کے وطن میں قدر نہیں ہوتی۔ باغ میں پھول کی اور کان میں جواہر کی قدر نہیں جب وہ اپنے وطن سے نکل کر جوہریوں کے ہاتھ میں آتا ہے تو بڑی قدر و منزلت پاتا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ کاملین کو قضا و قدر نے بے وطن کیا ہے اور اسی سبب سے جناب رسول کریم محمد مصطفیٰ صلے اللہ علیہ وسلم وطن چھوڑنے اور ہجرت کرکے مدینہ منورہ تشریف لانے پر مجبور کیے گئے۔

چہارم واحدًا یعنی اکیلا ہونا اس کے ساتھ جماعتِ کثیر نہ ہونا یہ بھی اس کی کسرِ شان کا باعث عام دلوں میں سمجھا گیا۔ اور یہی بات عمومًا قوموں کی جبلی ہوگئی ہے اسی لیے ہر جگہ کے لوگوں نے اپنے ہم وطن اور ہم قوم اور دنیاوی تجمل و حشمت نہ رکھنے والے نبی کا انکار ہی کردیا ہے اور اب تک بنی آدم اسی گمراہی میں مبتلا ہیں۔ ہم قوم اور ہم وطن اہلِ کمال کو حقارت کی نگاہوں سے دیکھا کرتے ہیں۔ اور اسی طرح جس کے پاس سامان و اسبابِ دنیاوی اور ظاہری حشمت و عزت اور جماعت و اعوان و انصار نہیں ہوتے خواہ وہ کیسا ہی باکمال ہو اس کی طرف متوجہ نہیں ہوتے۔ آج کل تو کمالاتِ انسانیہ کا دارومدار حشمت و مال و اعوان و انصار پر ٹھیر گیا ہے۔ یہ دلیل ہے اس بات کی کہ اس زمانے میں حسیات میں انسان نے ترقی کی ہے مگر روحانی کمالات میں بہت پستی ہوگئی ہے اور یہی سبب ہے کہ فواحش و ریاکاری اور عیاری و نفس پرستی نے بہت رواج پایا ہے اور پانا بھی چاہیے کس لیے کہ جس قدر مادی برحق سے لوگوں کو زمانہ دور کھینچے لیے جا رہا ہے اسی قدر ان کی روحانی قوت میں سستی اور ضعف آتا جا رہا ہے اور یہی سبب ہے کہ اس زمانے میں نفوسِ قدسیہ حضرات اولیاء کرام بہت کم نظر آتے ہیں۔

خدا تعالیٰ نے اس ایک چھوٹے سے فقرے میں انسانی جبلت اور اس کے آثار بتلا کر ایمان داروں کو

کس لطیف پیرایہ میں اسباب ظاہریہ پر کمالات کی
قدردانی کو منحصر جاننے کو منع فرمایا اور یہ بات بتلادی کہ
ان باتوں کی طرف نظر نہ کیا کرو اصلی بات کو دیکھو۔ ان
اسباب کے مفقود ہونے پر کفار اپنے نبی کی اتباع کرنے کو
گمراہی اور جنون سمجھتے تھے۔ انا اذا لفی ضلل وسعر۔
اور ہم جنس اور ہم وطن ہونے کے سبب سے ان کو اس
بات کا کمال تعجب تھا کہ ہم میں سے یہ کیونکر خدا کا نبی
ہوگیا۔ القی الذکر علیہ من بیننا آخر جب فہم نے
رسائی نہ کی تو یہی کہہ دیا بل ہو کذاب اشر کہ یہ
تو جھوٹا شیخی خورا ہے۔ چونکہ وہ اس قابل نہ رہے تھے
کہ دلائل ان کے سامنے پیش کیے جاتے اور وہ دات
میں غور کرکے نتیجہ نکالتے اس لیے سزا ہی کے تازیانے
کی ان کو خبر دی گئی جیسا کہ بہائم اور بےعقلوں کو سمجھایا جاتا
ہے۔ فقال سیعلمون غدا من الکذاب الاشر

كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوطٍ بِالنُّذُرِ (۳۳)
قوم لوط نے بھی ڈر سنانے والوں کو جھٹلایا تھا
إِنَّا أَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ حَاصِبًا إِلَّا آلَ
(پھر تو) ہم نے ان (سرکش قوم) پر پتھر برسائے لوط کے خاندان
لُوطٍ نَجَّيْنَاهُمْ بِسَحَرٍ (۳۴) نِعْمَةً مِنْ
کے سوا کہ ان کو تو اپنی عنایت سے ہم نے صبح ہوتے
عِنْدِنَا كَذَلِكَ نَجْزِي مَنْ شَكَرَ (۳۵)
بچا لیا جو شکر کرتا ہے ہم اس کو ایسا ہی بدلہ دیا کرتے ہیں
وَلَقَدْ أَنْذَرَهُمْ بَطْشَتَنَا فَتَمَارَوْا
اور البتہ لوط نے تو ان کو ہماری پکڑ سے ڈرا بھی دیا تھا پھر وہ خوف کی
بِالنُّذُرِ (۳۶) وَلَقَدْ رَاوَدُوهُ عَنْ
بات کو جھٹلانے لگے اور وہ اس کے مہمانوں کو

ضَيْفِهِ فَطَمَسْنَا أَعْيُنَهُمْ فَذُوقُوا
چھیننے لگے پھر تو ہم نے ان کی آنکھیں پٹ کر دیں (اور کہہ دیا) لو اب
عَذَابِي وَنُذُرِ (۳۷) وَلَقَدْ صَبَّحَهُمْ
ہمارے عذاب و سزا کے مزے چکھو اور صبح سویرے سے ان کو
بُكْرَةً عَذَابٌ مُسْتَقِرٌّ (۳۸) فَذُوقُوا
اٹل عذاب نے آلیا (کہہ دیا گیا) لو اب
عَذَابِي وَنُذُرِ (۳۹) وَلَقَدْ يَسَّرْنَا
ہمارے عذاب و سزا کے مزے چکھو اور البتہ ہم نے سمجھنے کے لیے
ع ۲ الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُدَّكِرٍ (۴۰)
قرآن کو آسان کر دیا ہے پھر ہے کوئی سمجھنے والا؟

## ترکیب

الحاصب اسم الفاعل من حصب اذا رمی الحصباء وہی الحصاء منہ المحصب موضع بالحجاز۔ قال ابوعبیدۃ الحاصب الحجارۃ فی الریح وقال فی الصحاح الحاصب الریح الشدیدۃ التی تثیر الحصباء۔ تذکیر الحاصب مع انہ مسند الی الریح وہی مؤنث سماعی لکونہا فی تاویل العذاب الا آل لوط استثناء متصل بسحر الباء بمعنی فی او للملابسۃ ای حال کونہم متلبسین بسحر نعمۃ منصوب علی العلۃ او علی المصدریۃ تماروا تفاعلوا من المریۃ وہی الشک والمجادلۃ راودوہ المراودۃ الطلب مرۃ بعد مرۃ۔

## تفسیر

### حضرت لوط علیہ السلام کا واقعہ

یہ چوتھا قصہ قوم لوط کا ہے کہ انہوں نے بھی نبیوں اور

ان کی باتوں کو جھٹلایا تھا جس سے ان پر بلائے عظیم نازل ہوئی، یہ قصہ کئی ایک جگہ ہم مفصل بیان کر آئے ہیں۔ مختصراً یہ ہے کہ لوط علیہ السلام حضرت ابراہیم علیہ السلام کے سفر مصر میں ساتھ تھے دونوں کے مواشی کثرت تھے اس لیے دونوں کو جدا ہونا پڑا حضرت ابراہیم کنعان میں آرہے اور حضرت لوط یردن ندی کی ترائی میں جہاں سدوم اور عمورہ شہر آباد تھے۔ یہاں کے لوگ بڑے بدکار اور بت پرست تھے مردوں سے مباشرت کیا کرتے تھے۔ حضرت لوط نے بہت کچھ وعظ و پند کیا مگر وہ بدبخت اپنی ناجائز شہوت کے نشے میں اندھے تھے، نہ مانا اور جھٹلا دیا۔ اب انتقام الٰہی کا وقت قریب آیا۔

(توراۃ میں ہے کہ) "دو فرشتے جو حضرت ابراہیم علیہ السلام سے مل کر آئے تھے لڑکوں کی شکل میں شام کے وقت حضرت لوط کو جو سدوم کے پھاٹک پر بیٹھے تھے نظر آئے حضرت ان مہمانوں کو گھر لے گئے سدوم کے مردوں نے جوان سے لے کر بوڑھے تک سب لوگوں نے ہر طرف سے ان کا گھر گھیر لیا اور انہوں نے پکار کر لوط کو کہا کہ وہ مرد جو آج کی رات تیرے یہاں مہمان آئے ہیں کہاں ہیں انہیں ہمارے پاس باہر لا کہ ہم ان سے صحبت کریں تب لوط دروازے سے ان کے پاس باہر گیا اور کواڑ اپنے پیچھے بند کیا اور کہا اے بھائیو! ایسا برا کام نہ کرو تب انہوں نے کہا ہٹ جا۔ تو گزران کرنے آیا ہے یا حاکمی کرنا چاہتا ہے اب تیرے ساتھ ہم ان سے زیادہ بدسلوکی کریں گے پھر وہ لوط پر حملہ کر کے آئے اور کواڑ توڑنے لگے تب اُن فرشتوں نے اپنا ہاتھ بڑھا کے لوط کو اپنے پاس گھر میں کھینچ لیا اور دروازہ بند کر دیا اور ان مردوں کو جو گھر کے دروازے پر تھے کیا چھوٹے کیا بڑے اندھا کر دیا سو وہ دروازہ ڈھونڈتے ڈھونڈتے تھک گئے۔ تب فرشتوں نے لوط سے کہا تو اپنے لوگوں کو لے کر اس مقام سے نکل جا کیونکہ ہم اس کو غارت کریں گے۔ صبح کو لوط اپنی بیوی اور دونوں بیٹیوں کو لے کر نکل گئے اور شہر صغر میں پہنچے اور جب صغر میں داخل ہوئے تو سورج کی روشنی زمین پر پھیلی تب خداوند نے سدوم اور عمورہ پر گندھک[1] اور آگ آسمان سے برسائی اور ان شہروں کو غارت کر دیا مگر اس کی بیوی نے باوجود منع کر دینے کے پیچھے پھر کے دیکھا سو وہ نمک کا کھنبا بن گئی۔ اور ابراہیم نے فجر کو اٹھ کے اُس تمام زمین کے میدان کی طرف نظر کی اور کیا دیکھا کہ زمین پر بھٹی کا سا دھواں اٹھ رہا ہے"۔ (توراۃ سفر الخلیقہ باب ۱۹)

وَلَقَدْ جَآءَ اٰلَ فِرْعَوْنَ النُّذُرُ ﴿۴۱﴾

اور البتہ فرعون کے خاندان کے پاس بھی ڈر سنانے والے آئے تھے

كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا كُلِّهَا فَاَخَذْنٰهُمْ

انہوں نے ہماری سب نشانیوں کو جھٹلایا پھر تو ہم نے ان کو پکڑی

[1] قرآن مجید میں آندھی اور پتھر برسانا آیا ہے اور توراۃ میں گندھک اور آگ، گندھک کے دہکتے ہوئے ڈھیلے سخت ہوا میں گرنا قرار دیا جائے تو کوئی مخالفت باقی نہیں رہتی جو اعجاز اور خدا تعالیٰ کی بے انتہا قدرتوں کے قائل ہیں ان کے نزدیک یہ سب کچھ ممکن ہے اب بھی آسمان سے مختلف چیزیں لوگوں پر برسی ہیں۔ اور جو فلسفہ کی تاریکیوں میں مبتلا ہیں کہتے ہیں کہ آسمان سے بسا اوقات ابخرات و ادخنہ مختلف صورتیں حاصل کر کے زمین پر گرا کرتے ہیں۔ ہم کہتے ہیں مختلف صورتیں بنا کر حسب وقت کسی خاص قوم پر ان کی بربادی کے لیے گرانا طبیعتِ اجسام کا کام نہیں بلکہ فاعلِ مختار اور واحدِ قہار کا ہے ۱۲ منہ

